**اَبْرِیشُم زَن** - ف - مُطرِب - ساز بجانے والا + بم

**اِبْرِیق** - مُعرّبِ آبریز - پانی کی چھاگل + دستے والا لوٹا - بدھنا + چمکدار تلوار [illegible]

**اِبْصار** - ع - آنکھ سے دیکھنا + دل سے دیکھنا - بینا ہونا + بینا کرنا + سب - م

**اَبْصار** - ع - جمع بَصَر - آنکھ + بینائی + سب

**اِبْطاء** - ع - توقف کرنا - دیر کرنا + سب - م

**اَبْطال** - ع - جمع بَطَل - بہادر اور دلیر لوگ + سب

**اِبْطال** - ع - جھوٹ بولنا + جھوٹا کرنا - باطل کرنا + سب

**اِبْعاد** - ع - دُور کرنا + دور جانا + سب

**اَبْعادِ ثَلاثَہ** - ع - تینوں دُوریوں یعنی طُول - عرض و عُمق سے مراد ہے + غ

**اِبْغاء** - ع - نافرمان و باغی کر دینا + کسی چیز کی طلب میں مدد دینا + سب

**اِبْقاء** - ع - رحم کرنا + زندہ رکھنا - باقی رکھنا + سب

**اِبْکاء** - ع - رُلانا + سب

**اَبْکار** - ع - جمع بِکر - کنواری لڑکیاں + م

**اِبْکار** - ع - صبح کا وقت - علی الصبح آنا + صبح کرنا + م - سب

**اَبْکَم** - ع - گونگا + م

**اِبِل** - ع - اونٹ + م

**اِبْلاء** - ع - آزمانا + کفایت کرنا + ظاہر کرنا + پرانا کرنا + م

**اِبْلاغ** - ع - پہنچانا + م

**اَبْلَج** - ع - چمکدار - روشن - ظاہر + کشادہ ابرو آدمی + م

**اَبْلَق** - معرّبِ ابلک - دو رنگا - سیاہ و سفید گھوڑا - منافق + دنیا - بم

**اَبْلَقِ ایّام** - ع - دُنیا +

**اَبْلَقِ چَرْخ** - ع - ف - دن اور رات + زمانہ + ب

**اَبْلَہ** - ع - بیوقوف - نادان - سادہ - بھولا + سب - بم

**اَبْلَہ فَرِیبی** - ع - وہ زیب و زینت جو احمق کے فریب دینے کے لئے کی جاوے + غ

**اَبْلَہی** - ع - نادانی - بیوقوفی - بھولاپن + ج

**اِبْلِیس** - ع - شیطان + خدا کی رحمت سے نا اُمید + م

**اِبْن** - ع - بیٹا + م

**اَبْناء** - ع - جمع اِبْن - اصل بَنَو - بیٹے + سب

**اِبْنَت** - ع - بیٹی + سب

**اِبْنُ الدُّنیا** - ع - حالتِ زمانہ کے موافق کام کرنے والا + فریبی - مکار - حیلہ گر + از بوالفضل

**اِبْنُ الذِّئب** - ع - بھیڑئے کا بچہ +

**اِبْنِ آوی** - ع - گیدڑ - زبانہ آوری + سب

**اِبْنُ الْعِنَب** - ع - انگوری شراب + مطلق شراب + ج

**اِبْنُ الْعِرس** - ع - نیولا + سب

**اِبْنُ الْوَقت** - ع - وقت کا پابند + چغلخور + خوشامدی + باتیں بنانے والا + حیلہ گر + خود مطلب جو مقتضائے وقت کام کرے + ج - بم

**اِبْنُ الْحَرْب** - ع - جنگی آدمی - لڑاکا + سب

**اَبْنائے جِنْس** - ع - ہم جنس لوگ - ایک قسم کے لوگ + بم

**اَبْنائے رُوزگار** - ع - ف - ایک زمانے کے لوگ + ج

**اِبْنُ السَّبِیل** / **اِبْنِ سَبِیل** - ع - مسافر + وہ مالدار جو سفر میں محتاج ہو جاوے + بم

**اِبْنِ نَقِیع** - ع - کُتّا + سب

**اِبْنِ صُبْح** - ع - آفتاب + غ

**اِبْنِیَّت** - ع - بیٹا ہونے کی حیثیت سے جو نسبت [illegible] کا نام اِبْنِیَّت ہے +

**اَبْنِیہ** - ع - جمع بِنا - عمارتیں - بنائیں + سب

**اَبْنِیۂ دَوْلتی** - ع - شاہی عمارتیں + ر

**اَبْنِیۂ قَدِیمہ** - ع - پُرانی عمارتیں + ر

**اَبُو** - ع - باپ + صاحب + سب ج

**اَبْواب** - ع - جمع باب - دروازے + کتاب کے حصے + ج

**اَبُو الْجَمعی** - ع - عہدہ + افسری + ر

**اَبُو الْحارِث** - ع - شیر کی کنیت ہے + سب

اَبُو الحَسَن } ع۔ لومڑی + مب
اَبُو الحُصَین }

اَبُو الدُّنیا۔ ع۔ دُنیا کا باپ + دُنیادار + زمانہ ساز + حیلہ گر۔ مکار + از ابو الفضل

اَبُو الفَضل۔ ع۔ بزرگی کا باپ۔ صاحب بزرگی + ز

اَبُو جامِع۔ ع۔ دسترخوان + مب

اَبُو جُعادَہ }
اَبُو جَعد } ع۔ بھیڑیا + مب
اَبُو جَعدہ }

اَبُو جِعران۔ ع۔ گوبر کا کیڑا + مب

اَبُو سُلَیمے۔ ع۔ گرگٹ + مب

اَبُو عَوف۔ ع۔ ٹِڈا۔ ملخ نر + مب

اَبُو مُوسٰی۔ ع۔ شمع + مب

اُبُوَّت۔ ع۔ باپ ہونے کی حیثیت سے جو باپ کو بیٹے سے نسبت ہے اس کا نام اُبُوّت ہے + مب

اِبہام۔ ع۔ اشتباہ۔ پوشیدگی۔ خفا + انگوٹھا + مب

اُبَّہَت۔ ع۔ بزرگی۔ شکوہ + رونق + تکبر۔ نخوت + مب

اَبہٰی۔ ع۔ بہت خوشنما + مب۔ م

اَبی۔ ع۔ میرا باپ + مب

اَبے۔ ف۔ بغیر۔ بن۔ اِس میں الف زائد ہے + ھ

اَبیات۔ ع۔ جمع بَیت۔ گھر + شعر + مب

اَبیَض۔ ع۔ سفید + تلوار + چاندی + ایک ستارہ جو کہکشاں کے کنارے پر ہے۔ شریف آدمی + مب

اَبیَضان۔ ع۔ اونٹنی کے تھنوں کی دو رگیں + دودھ اور پانی + چربی اور جوانی۔ روٹی اور پانی + دو روز یا دو ماہ + گیہوں اور پانی + مب

اَپاردی بر وار و بدو۔ ف۔ اُٹھائی گیرا + ز

اِتّآب۔ ع۔ رسوا ہونا۔ بدنام ہونا۔ شرمندہ ہونا + مب

اَتابَک۔ ت۔ اتالیق۔ ادب سکھلانے والا + ایران کے سلجوق بادشاہوں کے زمانہ میں سنقر۔ شنقر۔ ایلدگز تین شخص جن کو اتالیقی کی خدمت سپرد تھی علیحدہ علیحدہ مختلف وقتوں میں فارس۔ شام۔ عراق میں خودمختار بادشاہ بن بیٹھے۔ اور ان کے خاندان میں مُدت تک سلطنت رہی ان بادشاہوں کو بھی اتابک کہتے ہیں۔ فارس کے اُتابکوں میں سے ابوبکر بن سعد کے وقت شیخ مُصلح الدین سعدی شیرازی ہوئے اور عراق کے اُتابکوں میں قزل ارسلان ایک مشہور بادشاہ ہے + ج۔ غ

اُتابیگ۔ ت۔ بڑا باپ (مرکب ہے اتا بمعنی پدر اور بیگ بمعنی بزرگ سے) اتالیق۔ اُستاد + ب

اُتابیگی۔ ت۔ اتالیقی۔ اُستادی۔ بادشاہوں کی اولاد کی تربیت کا منصب +

اِتاثَت۔ ع۔ باطل کر دینا + مب

اُتاغ }
اُتاق } ت۔ گھر۔ خیمہ + کمرہ + غ۔ ر
اُطاق }

اِتآق۔ ع۔ کمان کو پورا کھینچنا + مب

اُتاقہ۔ ت۔ کلغی + بم۔ غ

اُتاقِ بُزُرگ۔ ت۔ شاہی خوابگاہ +

اَتالیق۔ ت۔ ادب سکھلانے والا۔ اُستاد۔ نگاہبان + ج

اِتآم۔ ع۔ عورت کا ایک حمل میں دو بچے جننا + مب

اتاماتُور۔ ت۔ افسر جنگ۔ مشیر جنگی + ر

اَتان۔ ع۔ گدھی۔ مادہ خر + م

اَتباع۔ ع۔ جمع تَبَع + تابعدار اشخاص + پیرو۔ خُدام + مب

اِتباع۔ ع۔ پیروی کرنا۔ پیچھے بھیجنا۔ پیچھے چلنا + مب

اِتّباع۔ ع۔ پیروی کرنا۔ تابع ہونا + مب

اِتّجار۔ ع۔ سوداگری کرنا۔ تجارت کرنا + مب

اِتّحاد - ع - ایکا کرنا - اِتّفاق کرنا + ایک ہونا + م

اِتّحاف - ع - تحفہ دینا - سوغات دینا + مب - غ

اِتّخاذ - ع - پکڑنا - لینا + مب - غ

اِتّخاف - ع - پاؤں پھسلنا + مب

اِتراب - ع - مٹی ڈالنا + مال کا کم ہونا + مال کا زیادہ ہونا + مب

اَتراب - ع - جمع ترب - ہم عمر - ہم سن + مب

اِتراح - ع - غمگین کرنا + مب

اَتراس - ع - جمع تُرس - ڈھالیں + مب

اِتراف - ع - بے راہ کرنا + نافرمانی میں اِصرار کرنا + مب

اُتراق - ت - مقام کرنا - ٹھیرنا + ز

اَتراک - ت - جمع ترک - ایک قوم کا نام + مجازاً سپاہی + غ

اُترج - معرب ترنج - نیبو + غ - م

اِتّساخ - ع - میلا ہوجانا + م

اِتّساع - ع - وسیع ہونا - کشادہ ہونا + م

اِتّساق - ع - ترتیب دینا - تمام ہونا + اِکٹھا ہونا + م

اِتّسام - ع - نشان کرنا + نشاندار ہونا + م

اِتّصاف - ع - کسی صفت کے ساتھ موصوف ہونا + صِفت کرنا + م

اِتّصال - ع - دو چیزوں کا آپس میں ملنا + م

اِتّضاح - ع - واضح ہونا - ظاہر ہونا + مب

اِتّعاب - ع - تھکا دینا + برتن بھرنا + مب

اِتّفاق - ع - ایکا - اتّحاد + اتّفاقیہ طور پر کسی کام کا ہوجانا + م

اِتّفاقاً - ع - اچانک - یک بیک - ناگاہ + ج

اِتّفاقی - ع - جو بات اتفاقیہ ہوجائے - وہ امر جس کا ظاہراً کوئی سبب معلوم نہ ہو + ج

اِتقان - ع - محکم کرنا - استوار کرنا - مضبوطی پختگی + مب

اِتّقا - ع - گناہ سے پرہیز کرنا + ڈرنا + ک

اَتقیا - ع - جمع تقی - پرہیزگار لوگ + م

اِتّکا - ع - تکیہ لگانا + م - غ

اِتّکال - ع - کسی پر کام چھوڑ دینا - بھروسا کرنا + مب

اَتکہ - ت - دایہ کا خاوند + غ

اِتلاف - ع - تلف کرنا - ضائع کرنا - کھو دینا + غ - م

اَتَم - ع - بہت پورا - کامل تر - تمام تر + مب - ج

اِتمام - ع - پورا کرنا - انجام کو پہنچانا + م

اِتمش - ت - کیا - ترکی زبان میں ماضی کا صیغہ ہے + غ

اَتمک - ت - روٹی + غ

اَتنوگرافی - (مفرس) دنیا کی قدیم پیدائش کا عجائب خانہ + ر

اِتّہاب - ع - بخشش قبول کرنا + مب

اِتّہال - ع - بیاہ کرنا + مب

اِتّہام - ع - کسی پر ناحق تہمت لگانا - بدنام کرنا - کسی پر جھوٹا الزام لگانا + بدنام ہونا + م

اِتیان - ع - آنا + م

اَثاث / اَثاثہ / اَثاث البیت - ع - گھر کا اسباب + مب - غ

اَثافی / اُثافی - ع - سہ پایہ چولھا + مب

اِثبات - ع - ثابت کرنا - ثبوت کو پہنچانا - پہچاننا + مب

اِثخان - ع - خوں ریزی کرنا - خون بہانا + زخم کا کسی کو شست کرنا + مب

اَثر - ع - نشان + کھنڈر + کھوج + سُنتِ رسول + مب

اَثقال - ع - جمع ثِقل - بھاری بوجھ + گناہ + مب

اَثل - ع - جمع اَثلہ - جھاؤ + مب

اِثلاج - غ - برف برسنی + مب

اِثم - ع - گناہ + خراب + جوا + ناجائز کام + مب

اَثمار - ع - جمع الجمع ثمر - پھل - میوے + مب

اَثمان - ع - جمع ثمن - قیمتیں + مب

اِثمد - سرمے کا پتھر + مب

اَثنا - ع - جمع ثنی - شکن + پیچ - درمیان + م

اِثْنَان }
اِثْنَیْن } ع - دو + مب

اِثْنَاے راہ - ع - ف - رستے کے درمیان + ج

اِثْنَا عَشَرِی - ع - شیعہ لوگ جو ائمہ اثنا عشر یعنی بارہ اماموں کی طرف اپنے تئیں منسوب کرتے ہیں + اور ایک آنت کا نام بھی ہے + غ

اَثْنِیَہ - ع - جمع ثنا - تعریفیں + غ

اَثْوَاب - ع - جمع ثوب - کپڑے + مب

اَثِیر - ع - جوہر تلوار + خالص یار + عالی - بلند + آسمان + کرۂ نار جو سب عناصر سے اونچا خیال کیا گیا ہے + مب - غ

اَثِیل - ع - محکم + اصیل + بڑے خاندان کا + ج - م - مب

اَثِیم - ع - گنہگار - مجرم - قصوروار + جھوٹا + مب

اِجَابَت - ع - قبول کرنا - مان لینا - منظور کرنا + جواب دینا + مب

اُجَاج - ع - کھاری پانی - نمکین پانی + کڑوا پانی + مب

اِجَادَہ - ع - [illegible] - کھری بات کہنا [illegible] بخشنا + مب

اِجَارَہ - ع - پناہ دینا + رہا کرنا + کرایہ پہ دینا + م

اِجَازَت - ع - جائز کرنا + حکم دینا - پروانگی دینی + مب

اُجَاق - ت - دیگدان - چولہا - خاندان + غ

اِجَالَت - ع - جولان دینا - پھرانا + مب - غ

اَجَانِب - ع - جمع اَجْنَبی - بیگانے آدمی + پردیسی لوگ + غ

اِجْبَار - ع - زبردستی کرنا - مجبور کرنا + مب

اِجْتِبَا - ع - پسند کرنا - چھانٹنا + مب

اِجْتِرَا - ع - دلیر ہونا - جرات کرنا + مب

اِجْتِمَاع - ع - اکٹھا ہونا - جمع ہونا + مب

اِجْتِنَاب - ع - پرہیز کرنا - بچنا - کنارہ پکڑنا + ناپاک ہونا + مب

اِجْتِہَاد - ع - کوشش کرنا + قرآن - حدیث اور اجماع پر قیاس کرکے شرعی مسائل کو استنباط کرنا + غ

اِجْحَاف - ع - محتاج کرنا + نقصان کر دینا + مب - غ

اَجْدَاث - ع - جمع جَدَث - قبریں + مب

اَجْدَاد - ع - جمع جَد - دادے - نانے + مب

اَجْدَع - ع - ناک کٹا + کان کٹا (نکٹا + بوچا) + مب

اَجْدَل - ع - [illegible] شکاری [illegible] ہے جسے فارسی میں چرغ کہتے ہیں + مب

اَجْر - ع - مزدوری - ثواب + حق مہر + مب - م

اَجْرَب - ع - کھجلی والا + مب

اُجْرَت - ع - کرایہ + مزدوری + مب

اِجْرَا - ع - جاری کرنا - چلانا + وکیل کرنا + مب

اَجْرَام - ع - جمع جِرْم - تن - جسم - اکثر اس کا اطلاق اجرام سماوی - جواہر اور پتھروں وغیرہ پر ہوتا ہے + غ

اَجْرَام - ع - جمع جُرْم - قصور - گناہ + مب

اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُون - ع - بے انتہا ثواب + غ

اَجْزَا - ع - جمع جُزْو - قطعہ - پارہ - ٹکڑا + مب

اَجْزَاے بَحْرِیَّہ - ع - دریائی فوج کے افسر + محکمۂ بحری + ز

اَجْزَاے سِفَارَت - ع - محکمۂ ایلچی گری + ز

اَجْسَاد - ع - جمع جَسَد - بدن - جسم + مب

اَجْسَام - ع - جمع جسم + مب

اَجْفَان - ع - جمع جَفْن - پلکیں + مب

اَجَل - ع - مہلت - میعاد - وقت مقرر + موت کا وقت + مب

اَجْل - ع - سبب - واسطے - لئے + مب

اَجَلّ - ع - بہت بزرگ - بڑا ذیشان + غ

اِجْلَاس - ع - بٹھانا - کچہری کرنے کو بیٹھنا + م - ج

اَجْلَاد - ع - جمع جَلْد - چالاک + مب

اَجْلَاد - ع - جمع جِلْد - چمڑے + مب

اَجْلَاف - ع - جمع جِلْف - کمینے لوگ + غ - مب

اِجلال - ع - قوی ہونا + کمزور ہونا + بزرگ کرنا + مب

اَجَلِ طَبَعی - ع - طبعی موت - وہ موت جو پوری عمر پانے کے بعد ہو قتل وغیرہ سے نہ ہو + ر

اَجِلّہ - ع - جمع جلیل - بزرگ کلاں سال بزرگ قدر + غ - مب

اِجماع - ع - متفق ہونا - اتفاق + غ

اِجمال - ع - مجمل بیان کرنا - کھول کر نہ بیان کرنا - بہت کو تھوڑا کر دینا + پراگندہ کو اکٹھا کرنا + بہت خوبی سے کام کرنا + مب

اِجمام - ع - گھوڑے کو سواری کے لئے آرام دینا + مب

اَجمَعین - ع - سب - تمام - سب کے سب + مب

اَجمَل - ع - بڑا خوبصورت - صاحب جمال + م

اَجناد - ع - جمع جند - لشکر - فوجیں + مب

اَجنَب / اَجنَبی } ع - پردیسی - مسافر + مب

اَجنِحَہ - ع - جمع جناح - بازو + مب

اَجِنّہ - ع - جمع جنین - پیٹ کا بچہ + مردہ در گور + مب

اَجوِبَہ - ع - جمع جواب + غ - مب

اَجوَدان - مصاحب خاص + ر

اَجوَدانِ صَدارَت - مشیر و مددگار عہدۂ وزارت - نائب وزارت + ر

اُجُور - ع - جمع اَجر - مزدوری - اُجرت + مب

اُجُورہ - ع - مزدوری - اُجرت + غ

اَجوَف - ع - کھوکھلا + صرفیوں کی اصطلاح میں وہ لفظ جس کے عین کلمے میں حرف علت ہو + مب

اَجوَل - ع - بہت پھرنے والا + مب

اِجہار - ع - ظاہر کرنا - آشکارا کرنا + مب

اَجیر - ع - مزدور - محنتی + مب

اجاروار - مزدور + ر

اُحّ اُحّ - ع - کھانسی کی آواز + درد سینہ کی آواز + (از تحفہ شاہجہانی)

اُحاد - ع - ایک ایک + مب

احادیث - ع - جمع حدیث - باتیں + اصطلاح میں جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور صحابہ کے اقوال اور افعال کو کہتے ہیں + مب - م

اِحاطَہ - ع - گھیرنا + جاننا + چار دیواری + مب - ج

احباب - ع - جمع حبیب - دوست محب + مب

احبار - ع - جمع حبر - دانشمند - دانا + علمائے یہود + مب

اَحِبّا - ع - جمع حبیب - دوست + مب

اِحتِباس - ع - بخل کرنا + قید کرنا + قید ہونا + پیشاب کا روکنا + رکنا + غ - مب

اِحتِجاب - ع - پردہ کرنا - چھپنا - پوشیدہ ہونا + مب

اِحتِجام - ع - پچھنے لگانا + مب

اِحتِراز - ع - بچنا - پرہیز کرنا + غ - مب

اِحتِراس - ع - نگہبانی کرنا + بچنا + چوری کرنا + م - مب

اِحتِراق - ع - جل جانا + سورج کا اور پانچ ستاروں میں سے کسی کا ایک برج میں جمع ہونا + غ

اِحتِراف - ع - حرفہ کرنا - پیشہ ور ہونا + مب

اِحتِرام - ع - تعظیم کرنی - حرمت کرنی + مب

اِحتِرامِ نظامی - ع - لشکری سلام + ر

اِحتِساب - ع - حساب کرنا + ناجائز کام سے روکنا + ثواب کی امید رکھنا + م

اِحتِشام - ع - صاحب شکوہ ہونا - نوکر چاکر کا مالک ہونا - صاحب حشمت ہونا + شرم رکھنا + م

اِحتِضان - ع - بغل میں لینا - بچے کو گود میں لینا + بچے کو پالنا + مب

اِحتِقار - ع - ذلیل و حقیر جاننا + مب

اِحتِکار - ع - مہنگا بیچنے کی امید پر غلہ روک رکھنا + مب

اِحتِکاک - ع - چھیلنا + کھرچنا + کھجانا + مب

اِحْتِلام - ع - خواب میں ناپاک ہونا + خواب دیکھنا + مب

اِحْتِمال - ع - برداشت کرنا - سہنا - بوجھ اُٹھانا + کوچ کرنا + گمان کرنا + ج - ع

اِحْتِوا - ع - حاوی ہونا - گھیرنا + مب

اِحْتِیاج - ع - حاجت + حاجت مند ہونا + غ - مب

اِحْتِیاط - ع - بچنا - پرہیز کرنا - ہوشیاری سے کام کرنا + مب

اِحْتِیال - ع - فریب کرنا - مکر کرنا - حیلہ کرنا + مب

اَحْجار - ع - جمع حَجَر - پتھر - سنگ + مب

اَحَد - ع - ایک مرد + مب

اُحُد - ع - مدینۂ منورہ کے پاس ایک پہاڑ ہے + مب

اَحَدّ - ع - بہت تیز + غ

اِحْداث - ع - پیش کرنا + نیا پیدا کرنا - نئی بات نکالنی + مب - ج

اَحْداث - ع - جمع حَدَث - نو عمر - نوجوان + مب

اَحْداق - ع - جمع حَدَقَہ - آنکھ کی پتلی + مب

اَحْداقُ الْمَرضٰی - ع - ایک قسم کا پھول + غ

اَحَدی - ع - ایک منصب کا نام ہے جو اکبر بادشاہ کے عہد میں مقرر ہوا تھا ان منصبداروں کے پاس سرکار کی طرف سے سوار و پیادے متعین نہ ہوا کرتے تھے صرف منصب ذات رکھتے تھے + غ

اِحْدائے - ع - ایک عورت + مب

اِحْدَی الْحُسْنَیَیْن - ع - دو نیکیوں میں سے ایک + غ

اَحَدِیَّت - ع - یکتائی + ز

اَحْرار - ع - جمع حُر - آزاد لوگ + مب

اِحْراز - ع - گھیرنا - جمع کرنا + پناہ دینا + مضبوط کرنا + مب

اِحْراق - ع - جلانا - پھونکنا + اذیت پہنچانا + مب

اِحْرام - ع - حرم میں داخل ہونا + احرام باندھنا یعنی مقررہ مقاموں سے حج کے ارادے سے خوشبو اور سلے ہوئے کپڑے وغیرہ کا استعمال ناجائز اور حرام سمجھنا + غ

اِحْرام بَستن - ع - ف - اِحرام باندھنا - حج کی نیت کرنا + م

اَحْزاب - ع - جمع حزب - گروہ - جماعتیں + مب

اَحْزان - ع - جمع حَزن - غم + مب

اِحْزان - ع - غمگین کرنا + مب

اِحْساس - ع - دیکھنا + حس و حرکت معلوم کرنا + معلوم کرنا + چھونا مس کرنا + حواس خمسہ میں سے کسی ایک ذریعے کچھ معلوم کرنا + مب غ

اِحْسان - ع - کسی کے ساتھ نیکی کرنی + مب

اِحْسانمَنْد - ع - ف - وہ شخص جس کے ساتھ کسی نے نیک سلوک کیا ہو + ز

اَحْسَن - ع - بہت نیک - بہت خوب + (اَحاسِن جمع) + مب

اَحْسَنْت - ع - تو نے اچھا کیا + شاباش - آفریں - واہ واہ + غ

اَحْسَنِ تَقْوِیم - ع - اچھی ترکیب - اچھی صورت + غ

اَحْسَنِ وُجُوہ - ع - نہایت عمدہ اطوار + ز

اَحْشا - ع - جمع حَشا - پیٹ کے اندرونی اعضا جیسے دل - جگر - معدہ - انتڑیاں وغیرہ + مب

اَحْشام - ع - جمع حشم - نوکر - خدمتگار + مب

اِحْصا - ع - گننا + ضبط کرنا + حفظ کرنا + مب

اِحْصان - ع - مضبوط کر دینا + پرہیزگار بننا - پاک دامن ہونا + بیوی کرنا + مرد یا عورت کا بیاہا جانا + م

اِحْضار - ع - حاضر کرنا - موجود کرنا + مب

اَحْفاد - ع - جمع حفید - اولاد - بیٹے بیٹیاں - پوتے - نواسے - خدام + م

اَحَقّ - ع - بہت حقدار - زیادہ لائق + غ

اَحْقاد - ع - جمع حِقد - کینے - غصّے - بغض + مب

اَحْقَر - ع - بڑا حقیر - بڑا ذلیل + ج

**اِحکام** - ع - مضبوط کرنا - محکم کرنا - استوار کرنا + غ

**اَحکام** - ع - جمع حُکم - فیصلے - فرمان + غ

**اَحکامِ اِلٰہی** - ع - خدا کے حکم - امر و نہی سے مراد ہے + ن

**اَحلام** - ع - جمع حُلم - خوابیں + مب

**اَحلیٰ** - ع - نہایت میٹھا - شیریں + م

**اِحلیل** - ع - سوراخ ذکر - سوراخ پستان + م

**اَحمال** - ع - جمع حَمل - پیٹ میں جو بال بچہ ہو + درخت کا پھل + مب

**اَحمال** - ع - جمع حِمل - بوجھ - گٹھڑی + مب

**اِحمال** - ع - بوجھ اُٹھوانا + بوجھ اٹھوانے میں مدد دینا + م

**اَحمَر** - ع - سُرخ + وہ آدمی جس کے پاس لڑائی میں ہتیار نہ ہو + مب

**اَحمَر و اَبیَض** - ع - سرخ و سفید + سونے - چاندی سے مراد ہے + ن

**اَحمَض** - ع - تُرش + مجازاً ناخوش دشوار + م - ع

**اَحمق** - ع - بیوقوف - نادان + مب

**اَحوال** - ع - جمع حال - کیفیتیں + مب

**اَحوالِ کسے گِرِفتن** - ع - ف - کسی کا حال پوچھنا + بم

**اَحوَر** - ع - ستارہ مشتری کا نام - وہ آدمی جسکی آنکھ میں سیاہی سفیدی اعلیٰ درجہ کی ہو + مب

**اَحوَل** - ع - بڑا حیلہ ساز + بھینگا + م ع

**اَحیا** - ع - جمع حَی - زندے + قبیلے قبائل + مب

**اِحیا** - ع - زندہ کرنا - جان ڈالنا + ب

**اَحیاے عَرَب** - ع - عرب کے قبیلے +

**اَحیان** - ع - جمع حین - وقت - زمانہ + ب

**اَحیاناً** - ع - اتفاقاً - کبھی کبھی + ج - غ

**اَخ** - ع - برادر - بھائی + مب

**اَخ** - ف - آفریں - شاباش + غ - ب

**اَخ اَخ** - ف - بمعنی خوش خوش جیسے عربی میں اس کے بجائے طوبیٰ اور بخ بخ کا لفظ بولا جاتا ہے + اظہار افسوس کے وقت بھی بولتے ہیں + غ - ب

**اَخبار** - ع - جمع خَبَر - خبریں + غ - م

**اِخبار** - ع - خبر دینا - بتلانا - اطلاع دینا + غ - م

**اُخت** - ع - بہن - ہمشیرہ + مثل - مانند - نظیر + ک

**اِختبار** - ع - آگاہ ہونا + آزمانا - امتحان کرنا + مب

**اِختتام** - ع - ضد افتتاح - ختم کرنا + مب

**اَختَر** - ف - ستارہ + فال - شگون + طالع + جھنڈا + اُس فرشتے کا نام جو کرۂ زمین پر مُوکّل ہے + چاند کی ایک منزل کا نام + ب

**اَختَر اَز بالا بزیر آمدن** - ف - بے نصیب ہونا - بدقسمتی - تنزل + ز

**اِختراع** - ع - نئی بات نکالنی - ایجاد کرنا + غ - م

**اِختراق** - ع - پھٹنا - پارہ پارہ ہونا + زور کی ہوا چلنا + م

**اَختَربیں** - ف - مُنجم - نجومی + ن

**اَخترِ جوزا** - ف - عطارد + غ

**اَخترِ دانش** - ف - عطارد اور مشتری ستارہ سے مراد ہے + ن

**اَختر در گذر** - ف - نیک گھڑی - اچھی ساعت +

**اَخترِ دُنبالہ دار** - ف - دم دار ستارہ + م

**اَخترِ روشن** - ف - بارش کا قطرہ - بوندی + ن

**اَختر ریز** - ف - آنسو بہانے والا + ن

**اَختر شمار** / **اَختر شُمُر** } ف - منجم - نجومی + ن

**اَختر شُمُردن** - ف - ستارے گننا + مجازاً جاگتے رہنا + ن

**اَخترِ شناس** - ف - منجم - نجومی - جوتشی + بم - ن

**اَختر فشاں** - ف - گریہ زاری سے مراد ہے + ن

**اَخترِ کاویاں** - ف - کاوہ آہنگر کا بنایا ہوا جھنڈا - علم فریدوں ادر کیمورفش کاویانی + بم

اَخْتَرِی - ف - منجم - نجومی - فال گیر + م
اِخْتِصار - ع - کم کرنا - گھٹانا + غ - م
اِخْتِصاص - ع - خاص ہونا خصوصیت رکھنا + خاص کرنا + مب
اِخْتِطاف - ع - اُچک لے جانا + غ
اِخْتِفا - ع - چھپنا + مب
اِخْتِلاج - ع - عضو کا پھڑکنا + آنکھ کا پھڑکنا + مب
اِخْتِلاط - ع - ملنا + حواس باختہ ہونا + محبت - دوستی + مب - ج
اِخْتِلاف - ع - جُدا جُدا رائیں اختیار کرنا + کسی کے پاس آنا جانا + ل کر چلنا + م
اِخْتِلال - ع - نقصان ہونا - خلل پڑنا + دُبلا ہونا + م
اِخْتِناق - ع - گلا بند ہو جانا + مب
اَخْتَہ - ف - خصی - خواجہ سرا + ن
اِخْتِیار - ع - پسند کرنا - اپنی مرضی کے مطابق کام کرنا + چھانٹنا - انتخاب کرنا + م
اِخْتِیال - ع - گردن کشی کرنی - تکبر کرنا + خیال کرنا + م - ک
اَخْچہ - ت - ریزۂ زر + روپیہ + غ
اَخْدان - ع - جمع خِدن - یار دوست + مب - غ
اُخْدُود - ع - خندق - گڑھا + مب

اَخْذ - ع - پکڑنا + لینا + شروع کرنا + م
اَخْذ و جَر - ع - لینا اور کھینچنا + رشوت + دولت اکٹھا کرنے سے مراد ہے + ج
اِخْراج - ع - نکالنا + مب - م
اِخْراجات - ع - جمع اخراج (فارسی میں خرچ کے معنی میں مستعمل ہے) + ج
اَخْرَس - ع - گُنگا + ص - مب
اُخْرٰے - ع - دوسری عورت + مب
اَخَس - ع - بڑا خسیس - کمینہ + غ - م
اَخْشاب - ع - لکڑی کے تختے + ر
اَخَص - ع - خاص تر - بہت خاص + غ
اِخْصا - ع - خصی کرنا + غ
اَخْضَر - ع - سبز + سیاہ + مب
اَخْطار - ع - جمع خَطَر - خطرہ - ہلاکت + قدر و منزلت + م
اِخْطار - ع - اپنے تئیں خطرے میں ڈالنا + م
اَخَف - ع - خفیف تر - سبک تر - بہت ہلکا + غ
اِخْفا - ع - چھپانا - پوشیدہ کرنا + ظاہر کرنا + مب - م
اَخْفَش - ع - چندھا + غ - م
اَخْگَر - ف - چنگاری + م
اَخْگَر در پیراہن کردن - ف - بے آرام اور بے قرار کرنا + غ
اِخْلاص - ع - خلوص - بے ریا عبادت کرنی + پاک اور خالص دوستی رکھنا + م

اِخْلاص مَنْد - ع - ف - خیر خواہ - دوست + ج
اَخْلاط - ع - جمع خِلط یعنی صفرا - سودا - بلغم - خون + م
اَخْلاف - ع - جمع خلف - پہلوں کے جانشین - پچھلی اُمّت میں + م
اَخْلاق - ع - جمع خُلق - عادت - خصلت + مروت + مب
اَخْلاقِ مَلَکی - ع - فرشتے کی سی خصلتیں - عمدہ خصلتیں +
اَخُو - ع - بھائی - برادر + مب
اَخُو الْبَلِیّہ - ع - مصیبت زدہ سے کنایہ ہے + ز
اَخُو الْعَداوہ - ع - دشمن سے کنایہ ہے + ز
اَخَوات - ع - جمع اُخت - بہنیں + غ - مب
اَخْوال - ع - جمع خال - ماموں + غ
اِخْوان - ع - جمع اَخ - بھائی + غ مب
اِخْوانُ الشَّیاطین - ع - شیطانوں کے بھائی - شیطانوں کے پیرو + مُسرِف + ز
اِخْوانُ الصَّفا - ع - دوست - یار + ز
اُخُوَّت - ع - بھائی چارہ + غ - مب
اَخِی - ع - میرا بھائی + غ (اخوی (میرا بھائی) جو آج کل بولتے ہیں غلط العام ہے) +

**اخی** - ف - صاحب مروّت + وہ چیز یاکام جو قابل تعریف وتحسین ہو + ب

**اَخیار** - ع - جمع خَیر - بھلے لوگ + مب

**اَخیافی** - ع - وہ بھائی جن کے باپ الگ الگ ہوں اور ماں ایک ہو + ع

**اَخیر** - ع - پچھلا + مب

**ادا** - ع - پہچانا + دوسرے کا حق اپنے ذمّے سے اُتارنا + دوسرے کا حق پورا کرنا + مب - م

**ادا** - ف - ناز - انداز + غ

**اُدابر** - ع - قرابت توڑنے والا + بات نہ سُننے والا + مب

**اَدات** - ع - کسی شے کے حصول کا آلہ + منطقیوں کی اصطلاح میں حرف کو کہتے ہیں جو اسم اور فعل کے مقابل ہے + غ

**اِدارہ** - ع - انتظام - ضبط + نگہبانی + دفتر - محکمہ + کارخانہ + ا - ز

**اِدام** - ع - سالن - نانخورش + مب

**اِدامت** - ع - بھرنا + لگاتار برسنا + ہمیشہ رکھنا + مب

**اَدانی** - ع - جمع ادنےٰ - نزدیک تر + کم درجے کے لوگ + غ

**اَدَب** - ع - ہر شے کے اندازے اور حد کو نگاہ رکھنا + دانش + اچھی روش - قاعدہ + علم زباندانی - لٹریچر + ع - مب

**اُدَبا** - ع - جمع ادیب - ادب دینے والے + علمِ ادب جاننے والے + غ - مب

**اِدبار** - ع - لغوی معنی پیٹھ پھیرنا + مراد کم نصیبی - بداقبالی - بدقسمتی + م - غ

**اَدَبانہ** - ف - بطورِ ادب + ج

**اَدَب کردن** - ع - ف - تنبیہ دینا - جھڑکنا + بم

**اِدبیر** - ع - امالۂ ادبار + غ

**اِدّخار** - ع - ذخیرہ کرنا - جمع کرنا + مب

**اَدخِنہ** - ع - جمع دُخان - دھوئیں + مب

**اِدرار** - ع - بہنا - جاری ہونا + زور کا مینہ برسنا + پے در پے پیشاب کرنا + بار بار انعام دینا + روزینہ + وظیفہ + م - غ

**اِدراک** - ع - پانا + سمجھنا + بالغ ہونا + دیکھنا + میوے کا پکنا + م

**اِدرِس** - مفرس - تہنیت نامہ + ز

**اُدرَہ** - ع - خُصیوں کا بڑھ جانا + مب - غ

**اِدّعا** - ع - دعوے کرنا + چاہنا - خواہش کرنا + م

**اَدعَج** - ع - مرد سیاہ چشم + مب

**اَدعِیہ** - ع - جمع دُعا + غ

**اَدعیۂ ماثورہ** - ع - وہ دُعائیں جو نبیِ آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہیں + غ

**اِدغام** - ع - لغوی معنے گھوڑے کے مُنہ میں لگام دینا + اصطلاحاً ایک جنس یا ایک مخرج کے دو حرفوں کو آپس میں ملا دینا جیسے اِدّخار + مب - غ

**اَدَقّ** - ع - نہایت دقیق - نہایت باریک + نہایت مشکل + غ

**اَدقچہ** - ت - پلنگ پر بچھانے کی چادر - پلنگ پوش + غ - ج

**اَدکَن** - ع - خاکستری رنگ - سیاہی مائل رنگ + غ - مب

**اَدَلّ** - ع - بڑا رہنما + غ

**اِدلال** - ع - ناز کرنا + غ م

**اَدِلّہ** - ع - جمع دلیل + غ - مب

**اِدماج** - ع - کپڑے میں پیٹنا + مب - غ

**اِدمان** - ع - ہمیشہ کرنا - مشق کرنا + ہمیشہ شراب پینا + غ - مب

**اُدناس** - ع - جمع دَنَس - یعنی چرک + مب - غ

**اَدنےٰ** - ع - بہت نزدیک + بہت کمینہ - کم حیثیت + غ

**اَدوات** - ع - جمع اَدات - اوزار - آلات + غ

**اَدوار** - ع - جمع دَور - گردشیں - چکر + زمانے + غ - ص

**اَدوَن** - ع - بہت کمینہ - نہایت حقیر + نزدیک تر + غ

**اَدوِیہ** - ع - جمع دواء + مب

**اَدْہَم** -ع- سیاہ + سیاہ گھوڑا + سیاہ سانپ + پاؤں کی بیڑی + غ - م

**اَدْیان** -ع- جمع دین - مذاہب + غ

**اَدِیب** -ع- علمِ ادب جاننے والا + ادب آموز + م

**اَدِیم** -ع- چمڑا + سرخ چمڑا + خوشبودار رنگین چمڑا + سطح + م - بم

**اَدِیمُ السَّماء** -ع- روے آسمان - آسمان کی نیچے کی سطح + مب

**اَدِیک** -ت- اچکن + ز

**اَدِیم یَمَن** -ع- خوشبو اور دھاریدار رنگین چمڑا جو ملکِ یمن میں ستارۂ سُہیل کی خاصیت سے تیار ہوتا ہے + فگ - بم

**اِذاعَت** -ع- آشکارا کرنا - ظاہر کرنا - پھیلانا - مشتہر کرنا + راز فاش کرنا + مب - غ

**اِذاقَت** -ع- چکھانا + مب

**اَذان** -ع- آگاہ کرنا + نماز کے وقت کی بانگ + کسی چیز کی طرف کان لگانا + م

**اِذْخار** -ع- ذخیرہ رکھنا - ذخیرہ کرنا + غ

**اِذْخِر** -ع- ایک خوشبودار گھاس ہے جسے ہندی میں چپا گھر کہتے ہیں + غ - م

**اِذْعان** -ع- یقین کرنا + فرمانبرداری کرنا - اِطاعت کرنا + اِقرار کرنا + مب - ج

**اَذْفَر** -ع- تیز بو - خالص + م - غ

**اَذْقان** -ع- جمع ذَقَن - ٹھوڑیاں + مب

**اِذْکار** -ع- یاد دلانا + مب

**اَذْکار** -ع- جمع ذِکر - دُعا - نماز وغیرہ + مب

**اَذْکِیاء** -ع- جمع ذَکِیّ - ذہین - تیز فہم + مب - ج

**اَذَل** -ع- بہت خوار + ج

**اِذْلال** -ع- ذلیل کرنا - خوار کرنا + غ - م

**اِذْن** -ع- اجازت - پروانگی + حکم + غ - م

**اُذُن** -ع- کان - گوش + غ

**اَذْناب** -ع- جمع ذَنَب - دُم - پونچھیں + غ - م

**اِذْہاب** -ع- لے جانا + سونے کا ملمع کرنا + دور کرنا + غ - مب

**اَذْہان** -ع- جمع ذِہن + غ

**اَذٰی** -ع- اذیت - دکھ + کوڑا کرکٹ + مب

**اَذْیال** -ع- جمع ذَیل - دامن + مب

**اَذِیَّت** -ع- دکھ - رنج - تکلیف + غ

**اَر** -ف- حرفِ شرط مخفف اگر - جو + اَرَہ کے معنے میں بھی آیا ہے + ن

**اَرابَہ** -ف- گاڑی + چھکڑا + وہ گاڑی جس پر توپ کا مصالحہ یعنی گولہ بارود رہتا ہے + غ

**اَراجِیف** -ع- جمع اَرجاف - جھوٹی اور بے اصل باتیں + مب

**اِراحَت** -ع- آرام پانا + آرام دینا + مویشی کو چرا کر واپس لانا - کسی چیز کی بو محسوس کرنا + غ - مب

**اِرادَت** -ع- ارادہ کرنا + مُرید بننا + ج

**اِرادی** -ع- اختیاری + ج

**اَراذِل** -ع- جمع اَرذَل - کمینے لوگ + مب

**اِراقَہ** -ع- بہانا + خون کا بہانا + مب

**اَراضی** -ع- جمع اَرض - زمینیں + مب

**اَراک** -ع- پیلو کا درخت + مب

**اَرامِل** -ع- جمعِ اَرمَل و اَرمَلہ - اَرمَل رنڈوا + ارملہ بیوہ جو محتاج ہو نہ مالدار + مب

**اِراءَۃ** -ع- دکھلانا + م

**اَرائِک** -ع- جمع اَریکہ - تخت + چھپر کھٹ + مب

**اَرَب** -ع- حاجت + مب

**اَرباب** -ع- جمع رَبّ - صاحب - مالک + رئیس + غ - بم

**اَرباب / اَربابی** -ف- زمیندار + جاگیردار - تعلقہ دار - مالگزار + ز

**اَرِبْ بِہٖ حاجت** -ع- حاجتمند - محتاج - گداگر + ن

اَرْبابِ حُجّت - ع - اہلِ منطق سے مراد ہے + غ

اَرْبابِ صَفا } ع - برگزیدہ اور
اَرْبابِ صُفُوَہ } صاحب باطن لوگ + ز

اَرْبابِ صَنائع - ع - اہلِ حرفہ - پیشہ ور + اہلِ ہنر + ج

اَرْبابِ قَلَم - ع - قلم والے - منشی + ن

اَرْبابِ معنےٰ - ع - خداشناس - عارف لوگ + ج

اَرْبابِ ہِمّت - ع - ہمّت والے لوگ - فیّاض + سخی + ج

اَرْباع - ع - جمع رَبع - گھر - منزل + غ

اَرْباع - ع - جمع رُبع - ¼ - چوتھائی + غ

اَرْبَع - ع - چار عورتیں + م

اَرْبَعُون - ع - چالیس (۴۰) + ب

اَرْبَعَہ - ع - چار مرد + م

اَرْبَعَہ مُتناسبہ - ع - علمِ حساب کے ایک قاعدہ کا نام ہے جس میں تین عدد معلوم کے ذریعے سے چوتھا مجہول عدد دریافت کیا جاتا ہے + غ

اَرْبعین - ع - چالیس (۴۰) +

اِرْتباح - ع - تجارت میں فائدہ اُٹھانا + غ

ارتباط - ع - باندھنا + ملانا + ک

اِرْتِجا - ع - اُمید رکھنی + غ

اِرْتِجاج - ع - جُنبش کرنا - ہلنا - کانپنا + دروازے کا بند ہونا + دروازے کا بند کرنا + مب

اِرْتجاع - ع - واپس لینا + غ

اِرْتجال - ع - بے تامّل کہنا + فوراً شعر کہہ لینا + جھٹ پٹ کام کر لینا + غ

اَرْتَجَک - ت - بجلی - برق + غ

اِرْتحال - ع - کُوچ کرنا - سفر کرنا + اونٹ پر کاٹھی ڈالنا + نقلِ مکان + نقلِ وطن - دیس بدلنا + ج

اِرْتِداد - ع - مذہبِ اسلام سے پھر جانا + پھر جانا - واپس ہونا + م

اِرْتِسام - ع - اطاعت کرنا + دُعا کرنا + نقش اُتارنا + م

اِرْتِشا - ع - رشوت لینا + مب

اِرْتِشاف - ع - چُوسنا + مب

اِرْتِضا - ع - باہم راضی ہونا - آپس میں خوش ہونا + پسند کرنا + غ

اِرْتِعاش - ع - کانپنا + غ

اِرْتِفاع - ع - اُونچا ہونا - بلند ہونا + مجازاً نفع محصول و معاملۂ زمین + غ

اِرْتِفاق - ع - رفاقت کرنا + غ

اِرْتِقا - ع - چڑھنا - ترقی کرنا + مب

اِرْتِکاب - ع - گناہ کرنا - ناجائز کام کو شروع کرنا + سوار ہونا + غ

اَرْتَنگ - ف - مشہور مصوّر مانی کا نگارخانہ + ایک بُت خانے کا نام + نقاشوں کا تختہ + غ

اِرْتِیاب - ع - شک میں پڑجانا + غ

اِرْتِیاح - ع - خوش ہونا + مب

اِرْث - ع - میراث - ورثہ + مب

اَرْج - معرّب اَرز - بھاؤ - مول قیمت + مجازاً قدر - مرتبہ - حد + غ

اَرِج - ع - خوشبودار + گینڈا جو ایک مشہور جانور ہے + غ

اِرْجاع - ع - ایک چیز کو دوسری چیز کی طرف متوجہ کرنا - پھیرنا + غ

اَرْجَل - ع - وہ گھوڑا جس کا ایک پاؤں سفید ہو اور تین اور رنگ کے ہوں + ایسا گھوڑا اکثر منحوس خیال کیا جاتا ہے + غ

اَرْجمند - ف - قدر و قیمت والا - رتبہ والا - صاحب مرتبہ + غ

اُرْجوحہ - ع - ہنڈولا - جھولا + م

اَرْجُوان - معرب اَرغواں - ایک درخت ہے جس کی ٹہنیاں باریک ہوتی ہیں اور موسم بہار میں پھولوں سے سُرخ ہوجاتا ہے + سُرخ رنگ پھول + ن

اَرْچند - ف - ہر چند + غ

اَرْحَم - ع - بڑا رحم کرنے والا - بہت ہی مہربان + مب

اَرْخالِق ۔ ت ۔ نیم تنہ + کوٹ + ز

اُرْدَک ۔ ف ۔ مُرغابی ۔ قاز + ر

اُرْدَک پَرّانی ۔ ف ۔ مرغابی اُڑانا + مجازاً ظرافت کرنا + گوز مارنا + بم

اُرْدُو ۔ ف ۔ شاہی لشکر + لشکرگاہ ۔ چھاؤنی ۔ پڑاؤ + بم ۔ اب ہندوستان کی عام زبان کا نام ہے +

اُرْدی بہِشْت ۔ ف ۔ آگ + نظیرِ بہشت + ہر شمسی مہینے کا تیسرا روز + دوسرے شمسی مہینے کا نام یہ لفظ اُرد (بمعنی مانند) اور بہشت سے مرکب ہے ۔ یا کسرۂ اضافت کے اشباع سے پیدا ہوئی یعنی مانند بہشت ۔ یہ مہینہ بسبب پھولے باغوں اور کھلنے پھولوں کے نظیرِ بہشت کہلایا + غ ۔ ب

اَرْذَل ۔ ع ۔ بڑا ذلیل ۔ بڑا نیچ ۔ کمینہ + غ

اَرْز ۔ ف ۔ قیمت ۔ مول + قدر + ب

اَرْزاق ۔ ع ۔ جمع رزق ۔ روزیاں + غ

اَرْزاں ۔ ف ۔ سستا ۔ جو مہنگا نہ ہو + مص

اَرْزانِش ۔ ف ۔ خیرات + ج

اَرْزانی ۔ ف ۔ سستاپن ۔ مقابل گرانی + بخشنا ۔ عطا کرنا + درویش + غ

اَرْزانی داشْتَن ۔ ف ۔ عنایت کرنا ۔ عطا کرنا + ج

اُرْزّ ۔ ع ۔ برنج ۔ چاول + غ

اَرْزَن ۔ ف ۔ چینا + ایک گاؤں کا نام ہے جو شیراز سے تین فرسنگ کے فاصلے پر واقع ہے + غ

اَرْزَنِ زَرّیں ۔ ف ۔ ستارے + چنگاریاں + ن

اَرْژَنگ ۔ ف ۔ مانی کا نگارخانہ + جس کتاب میں صُوَر و اشکال ہوں اُس پر بھی اَرْژَنگ کا اِطلاق ہوتا ہے +

اَرْزیدَن ۔ ف ۔ بکنا + برابر ہونا + قیمت پانا + لائق ہونا + مص

اَرْزیز ۔ ف ۔ قلعی ۔ رانگ + غ

اَرْس ۔ ف ۔ آنسو ۔ اشک + ب

اِرْسال ۔ ع ۔ بھیجنا + نیچے چھوڑنا + غ

اَرْسَلاں ۔ ت ۔ غلام + پھاڑنے والا شیر + غ

اَرْسَنال ۔ میگزین + ر

اُرْسی ۔ جوتا ۔ موزہ + ر

اَرَش ۔ ف ۔ آدھ گز ۔ ناپنے کا ہاتھ + ب

اَرِش ۔ ف ۔ عاقل ۔ زیرک + مجلس + ب

اِرْشاد ۔ ع ۔ ہدایت کرنا ۔ راہ حق بتلانا + غ

اَرْشَد ۔ ع ۔ بہت ہدایت یافتہ + غ

اَرْصاد ۔ ع ۔ جمع رَصَد ۔ عنتر منتر ۔ وہ اُونچی جگہ جہاں سے ستاروں کا حال دریافت کیا جانے + غ ۔ م

اِرْصاد ۔ ع ۔ منتظر ہونا + راہ میں نگہبان بٹھلانا + گھات میں بیٹھنا + م

اَرْض ۔ ع ۔ زمین ۔ دھرتی + غ

اَرْضَہ ۔ ع ۔ دیمک + غ

اَرْضی ۔ ع ۔ زمینی ۔ زمین کی طرف منسوب + ج

اِرْغام ۔ ع ۔ خوار کرنا ۔ ذلیل کرنا + غ

اَرْغَن ، اَرْغَنُوں ، اَرْغَوں ۔ ف ۔ ایک باجے کا نام جسے افلاطون نے ایجاد کیا تھا + غ

اَرْغَندہ ۔ ف ۔ غضبناک ۔ خشمناک + ن

اَرْغَوان ۔ ف ۔ ایک درخت ہے جس کی ٹہنیاں باریک ہوتی ہیں اور موسم بہار میں پھولوں سے سُرخ ہو جاتا ہے ۔ سُرخ پھول + غ

اَرْفَع ۔ ع ۔ بہت بلند ۔ بالاتر ۔ بہت اُونچا + مب

اَرَق ۔ ع ۔ بیداری ۔ بیخوابی + غ

اَرَقّ ۔ ع ۔ بہت رقیق ۔ شفاف + غ

اَرْقام ۔ ع ۔ جمع رَقَم ۔ خطوط + م

اَرْقَم ۔ ع ۔ کوڑیالہ سانپ + غ

اَرَک - ت - قلعہ + بادشاہوں کے رہنے کا قلعہ یا مکان جو دارالخلافہ میں ہو + ایک ولایت کا نام + غ - ر
اَرکان - ع - جمع رُکن - جزو + کنارہ + جانب قوی + مجازاً اُمرا - وُزرا کہ وہ سلطنت کے جزوِ اعظم ہوتے ہیں + ستون - تھم + اربعہ عناصر + ز
اَرکانِ دولت - ع - سلطنت کے رُکن - اُمرا وُزرا + اہلِ دربار + ج
اَرگ - ت - قلعہ + خاص بادشاہ کے رہنے کا قلعہ + ایک قسم کا باجہ جسے اُرگن بھی کہتے ہیں + غ
اَرگجہ - ف - ایک مرکب خوشبو کا نام ہے جو صندل گلاب - کافور - مشک - عنبر وغیرہ سے بناتے ہیں + غ
اِرَم - ع - قومِ عاد کا جدِ اعلےٰ + فارسی والے بہشت کے معنے میں استعمال کرتے ہیں + غ
اَرمان - ف - آرزو + حسرت - افسوس - پشیمانی + ج
اَرمانیدَن - ف - آرزو کرنا + حسرت کرنا + ج
اَرمد - ع - وہ شخص جس کی آنکھیں دُکھتی ہوں + غ

اُرمُزد - ف - ہر شمسی مہینے کا پہلا دن + غ
اُرمُزد - ف - ستارۂ مشتری + ہر شمسی مہینے کا پہلا دن + غ
اُرمُغان - ف - تحفہ - سوغات + غ
اَرمَل - ع - درویش - بے توشہ - مسکین + مرد بے زن + ک
اَرمَنی - ملک ارمن کا رہنے والا + غ
اَرنَب - ع - خرگوش + سب
اَرنَہ - ف - ورنہ - نہیں تو + ج
اِرواء - ع - سیراب کرنا + غ
اَرواح - ع - جمع رُوح - روحیں - فرشتے + غ
اَروین - ف - امتحان - تجربہ - آزمایش + ج
ارّہ - ف - لکڑی چیرنے کا آلہ + بم
اَریب - ع - دانا - عقلمند + عالم + سب
اُریب - ف - کج - ٹیڑھا + ب
اَریکہ - ع - تختِ آراستہ + غ
اَز - ف - سے + بم
اِزاء - ع - سامنے + مقابل ہونا + سب
اِزاحت - ع - دُور کرنا + م
اِزار - ف - پائجامہ - تہ بند - شلوار + م
اِزاربند - ع - ف - کمربند + ج
اِزالت } ع - دُور کرنا - زائل کرنا - مٹانا + م
اِزالہ }

اَزاں باز - ف - اُس وقت سے + بم
اَزانجا - ف - وہاں سے - اُس سبب سے + غ - ج
اَزاں ورَتست - ف - اس سبب سے ہے + بم
اَزاہیر - ع - جمع ازہار - شگوفے + سب
اَز برائے - ف - واسطے - لئے + ج
اَز بَر - ف - حفظ کرنا + غ
اَز بر کردن - ف - یاد کرنا - حفظ کرنا + بم
اَز بس - ف - بہت + بم
اَز بُنِ دَندان - ف - نہایت اطاعت اور الحاح اور رغبت سے - کنایہ ہے تہِ دل سے ممنون احسان ہونا + بم
اَز بُنِ گوش - ف - کمال اطاعت - کمال بندگی - کمال خدمتگاری + بم
اَز بُنِ ناخُن - ف - جمع کیا ہوا ذخیرہ + اطاعت اور غلامی سے بھی مراد ہے + بم - ب
اَز بہر - ف - واسطے - لئے + ج
اَز بیر - ف - حفظ کرنا - یاد کرنا + ھ
اَز پا در افتادَن } ف - گر پڑنا + عاجز ہونا + بم
اَز پا در آمَدَن }
اَز پا در آوَردَن - ف - گرا دینا + عاجز کرنا - خراب کرنا + معزول کر دینا + بم

**از پا نشستن** - ف - تھک کر بیٹھ جانا - چھوڑ بیٹھنا + بم

**از پرگار افتادن** - ف - ضائع ہونا + بم

**از پرگار شدن** - ف - بیخود ہونا + بیقرار ہونا - مضطرب ہونا + ن

**از پس واشدن** - ف - دُور ہوجانا + بم

**از پوشت بر آمدن**
**از پوشت بیروں افتادن،**
**از پوست بیروں آمدن**
**از پوست بیروں شدن**
} ف - آپے سے باہر ہوجانا + نہایت خوش ہونا + اپنا حال ظاہر کرنا + غ - بم

**از پئے** - ف - واسطے - لئے + (اس میں از زائد ہے) + ب

**از پیش برداشتن** - ف - اٹھا دینا - ہٹا دینا + ج

**از پیشِ پائے کسے برخاستن** - ف - کسی کی تعظیم کو اٹھنا + غ

**از پیشِ خود گرفتن چیزے** - ف - کسی چیز کی طرف توجہ کرنی - مشغول ہونا + بم

**از تقصیرِ کسے گزشتن** - ف - کسی کی خطا معاف کرنا + بم

**از تہِ ریش گزشتن** - ف - فریب دینا - دھوکا دینا + غ

**از جا بر آمدن** - ف - بے حوصلہ ہونا + تند و تیز ہونا + بم

**از جا بر آوردن** - ف - بے حوصلہ کردینا - بے قرار کردینا - گھبرا دینا + بم

**از جا برخاستن** - ف - بے حوصلہ ہونا - گھبرانا - بے قرار ہونا + بم

**از جا برداشتن** - ف - ترقی دینا - قدر و مرتبہ بڑھانا + غ

**از جا بردن**
**از جا برکندن**
} ف - بے حوصلہ کردینا - بیقرار کرنا - گھبرا دینا + بم

**از جا در آمدن** - ف - تُندی و تیزی میں آنا + بم

**از جا رفتن** - ف - اپنے آپے میں نہ رہنا + بے حوصلہ ہونا - بے قرار ہونا + غضبناک ہونا + غ

**از جگر گزشتن** - ف - بزدل ہونا - نامرد ہونا - ڈر جانا + غ

**از چشم افتادن** - ف - بے اعتبار ہونا + بم

**از چشم گہر باریدن** - ف - رونا + ز

**از چیزے افتادن** - ف - پہلی رونق پر نہ رہنا + پہلے مرتبے سے گر جانا + بم

**از چیزے گل چیدن** - ف - فیض اٹھانا + دیکھنا + بم

**از خاطر بردن** - ف - بھلا دینا - بھول جانا + بم

**از خاک برداشتن کسے را**
**از خاک برگرفتن کسے را**
} نا - نوازش کرنا - رتبہ دینا + بم

**از خاک ستاندن و آب دادن** - ف - تباہ اور نیست و نابود کردینا + بم

**از خانۂ زیں جدا شدن** - ف - گھوڑے پر سے گر پڑنا + ز

**از خر افتادن** - ف - مرجانا - ہلاک ہوجانا + بم

**از خر افگندن** - ف - دھوکا دینا + عاجز کردینا + بم

**از خط بیروں شدن** - ف - اطاعت سے باہر ہوجانا + بم

**از خواب بر آمدن**
**از خواب در آمدن**
} ف - جاگنا - بیدار ہونا + بم

**از خود رفتہ** - ف - مست - بیخود + بم

**از خود ساختن** - ف - اپنا بنا لینا - اپنی ملک کرلینا + ز

از خود شدن - ف - سست ہو جانا - بیخود ہو جانا + بم
از خوں در گزشتن - ف - خون معاف کر دینا + بم
ازدحام - ع - انبوہ - بھیڑ + غ
ازدر - ف - لائق - سزاوار - زیبا +
ازدراد - ع - نگلنا + غ
از در اطاعت باز آمدن - ف ع - اطاعت سے پھر جانا - مطیع نہ ہونا - اطاعت نہ کرنا + ز
ازدرا - ع - حقیر سمجھنا - حقارت کی نگاہ سے دیکھنا + مب
از در ملاطفت در آمدن - ف ع - نرمی سے پیش آنا + ز
از دست بردن - ف - بیخود کرنا - مدہوش کرنا + بم
از دست بر گرفتن - ف - نیست و نابود کر دینا + بم
از دست بیروں بردن - ف - بیخود کرنا - بے اختیار کرنا + بم
از دست دادن - ف - ہاتھ سے کھو بیٹھنا - ضائع کرنا - گنوا دینا + بم
از دست دہر جستن - ف - مرنے سے مراد ہے + ن

از دست رفتن } ف - بیخود ہونا - مدہوش ہونا + بم
از دست شدن }
ازدواج - ع - نکاح کرنا - بیاہ کرنا + غ
از دور بوسہ زدن - ف - نہایت ادب کرنا + بم
از دوش نہادن - ف - پھینک دینا - نیچے رکھ دینا + ز
از دہان مار بیروں آمدن - ف - نہایت سیدھا ہونے سے مراد ہے جس میں کسی طرح کی کجی نہ ہو + بم
از دہر گزشتن - ف - مرجانا + بم
ازدیاد - ع - زیادہ ہونا - بڑھنا + غ
از ران خود کباب خوردن - ف - اپنی محنت و مشقت سے کوئی چیز حاصل کرنی + ز
از راہ افتادن - ف - رستہ بھول جانا + بم
از راہ انداختن } ف - دھوکا دینا - فریب دینا + بم
از راہ بردن }
از راہ خار بر داشتن - ف - رستے سے کانٹے اٹھانا - فساد مٹانا + ن
از راہ رفتن - ف - فریب کھانا + بم

ازرق - ع - نیلا + گربہ چشم + غ
ازرق پیرہن - ع - ف - نیلا کرتہ پہننے والا + قلندروں اور ملنگوں سے مراد ہے + ز
ازرق رز - ع - ف - نیلا کپڑا رنگنے والا + گدڑی پہننے والا + زاہد و پارسا مراد ہے + ز
ازرق طیلسانان - ع - ف - نیلی چادر والے + ستاروں سے کنایہ ہے + ز
از رگ اندیشہ خوں چکیدن - ف - سخت دقت اور اندیشہ سے مراد ہے + ن
از زبان در آمدن - ف - بات میں غلطی کرنا + ن
از زبان جستن سخن - ف - بات میں بے اختیار غلطی کر بیٹھنا + ن
از سایہ خویش ترسیدن - ف - اپنے سایہ سے ڈرنا - نہایت ڈرپوک ہونا + ز
از سر پا روان شدن - ف - تیز چلنے سے مراد ہے + ن
از سر چیزے بر خاستن - ف - کسی چیز کا ترک کرنا + بم
از شہر [illegible] - ف - بے ساختہ کوئی

بات کہنی + یا بے تامّل کوئی کام کرنا + ن

**اَزسَرفِگَندَن** - ف - ذلیل کرنا + عاجز کرنا + تخت سے اُتار دینا + ج

**ازسَرگرِفتَن** - ف - اِبتدا سے شروع کرنا - از سرِ نو شروع کرنا + بم

**ازشِکمِ دَہر اُفتادَن** - ف - مرنے سے مراد ہے + ن

**ازشِگفتَہ ماہِ نو بِہُفتَن** - ف - مادۂ فساد کو دُور کرنا + ن

**اَزصَفا اُفتادَن** - ف - رونق جاتی رہنا + بم

**اَزطاقِ دِلِ کسے اُفتادَن** - ف - کسی کے آگے بے عزّت اور نامقبول ہونا + ج

**ازعُہدَۂ کارے برآمَدَن**
**ازعُہدَۂ کارے بیرون آمَدَن** } نا
کسی کام کو بخوبی سرانجام دینا + بم

**اَزغِلاف برآمَدَن** - ف - بے تکلّف ہونا + بم

**اَزفِکر اُفتادن** - ف - بھول جانا + بم

**اَزفُلاں چہ کُشاید** - اُس سے کیا ہوسکتا ہے + بم

**اَزکار اُفتادَن**
**اَزکار رَفتَن** } ف - معطّل ہونا - بے کار ہونا - نکمّا ہونا + بم
**اَزکار ماندن**
**اَزکار وبار شُدن**

**اَزکار اَنداختن** - ف - بے کار کر دینا - کام کا نہ رکھنا + ز

**اَزکسے بُریدَن** - ف - کسی سے قطع تعلق کرنا - رشتہ توڑنا - جدا کرنا - بند کر دینا - روک دینا + بم

**اَزکسے دَرحِساب بُودَن** - ف - کسی سے اندیشہ رکھنا - احتیاط رکھنی + بم

**اَزکسے ذخیرہ در دل داشتَن** - ف - کسی کی شکایت دل میں رکھنا + بم

**اَزکسے رَخت برگرِفتَن** - ف - کسی سے الگ ہوجانا - علیٰحدگی اختیار کرنا + ز

**اَزکسے رُوے کشیدن** - ف - کسی سے مُنہ پھیرنا - اِعراض کرنا - اُس کی طرف دِھیان نہ کرنا + ز

**اَزکسے سیر شُدن** - ف - کسی سے تنگ ہوجانا - بیزار ہوجانا + ز

**اَزکسے کِسوَت وجامہ داشتَن** - ف ع - کسی کا چیلہ ہونا - مُرید ہونا + بم

**اَزکسے کَشیدَن** - ف - کسی سے رنج اُٹھانا - ظلم سہنا + ز

**اَزکفِ دَست مہ برآمدن** - ف - ناممکن امر کا ظاہر ہونا + ز

**اَزکٰی** - ع - بڑا پاکیزہ - صاف ستھرا + م

**اَزکِیا** - ع - جمع زکی - پاکیزہ - صاف + مب

**ازکیسہ رَفتَن**
**ازگِرہ رَفتَن** } ف - کھویا جانا - ضائع ہونا - تلف ہوجانا + بم - ن

**اَزَل** - ع - وہ زمانہ جس کی ابتدا نہ ہو + مب

**اَزَلی** - ع - انادی - ہمیشہ سے موجود - وہ چیز جس کا آغاز نہ ہو + غ - مب

**اَزَلی رقم**
**اَزَلی قسمت** } ع - جو روزِ ازل اور پیدائش ارواح کے وقت قسمت میں لکھا جا چکا + ن

**اُزُم** - ت - انگور + غ

**اَزماست کہ بَرماست** - ف - اپنا کیا اپنے آگے + بم

**اِزمان** - ع - پُرانا ہونا - کُہنہ ہونا + م

**اَزمان** - ع - جمع زمن - زمانے + مب

**اَزمِنَہ** - ع - جمع زمان - زمانے + مب

**اَزِمَّہ** - ع - جمع زمام - باگیں - مہاریں + مب

**اَزناخُنِ زُلیخا زخم یافتَن** - ف - ملامت کے بدلے ملامت اُٹھانا + ن

**اَزنظر اُفتادن** - ف - نظر سے گر جانا + بم

**اَز نظرِ کسے اَنداختن** - ف - کسی کی نظر سے گرا دینا - نفرت دلانا - جی سے اُتار دینا + ز

**اَز نَفَس اَنداختن** - ف - خاموش کرنا - چپ کرانا + بم

**اَز نقشِ گور خار رُستن** - ف - ذلت و بے اعتباری سے کنایہ ہے + ن

**اَزواج** - ع - جمع زوج - جوڑے + مب

**اَزہار** - ع - جمع زہرہ - شگوفے - کلیاں + مب

**اَزہر** - ع - بہت روشن - چمکیلا + مب

**اَز ہر جور** - ف - ہر طرح سے + ر

**اَز ہم پاشیدن** - ف - بکھر جانا + پراگندہ کرنا + بم

**اَز ہم ریختن چیزے** - ف - کسی چیز کا گر پڑنا - ڈھے جانا + بم

**اَز ہم سوا شُدن** - ف - ایک دوسرے سے علیحدہ ہو جانا + ز

**اَز ہم سوا کردن** - ف - ایک دوسرے کو علیحدہ کرنا + ز

**اَز ہم گزرانیدن** - ف - قتل کرنے سے کنایہ ہے + بم

**اَز ہم گُذشتن** - ف - مرنا + جدا ہونا + بم

**اَزیرا** - ف - اس سبب سے - اس لیئے (اس میں الف زائد ہے) + ن

**اَزیز** - ع - نالہ - فریاد - گریہ زاری + ہانڈی کے اُبلنے کی آواز - بادل کی گرج + ن - مب

**اَزیغ** - ف - نفرت - کینہ - غصہ - غضب + غ

**اَز یک دست صدا بر نیاید** } ما
**اَز یک دست صدا بر نخیزد** }

یہ ایک فارسی ضرب المثل ہے جسکے معنے یہ ہیں کہ ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی + بم

**اَزیں جا** - ف - یہاں سے - اس وجہ سے + ج

**اَژدر**
**اَژدرہا**
**اَژدہا**
} ف - بڑا سانپ + بہادر + پھریرا + ظالم + ھ

**اَژدرہائے زلیبر** - ف - تلوار + جھنڈے کا اژدہا + تیز رفتار گھوڑا + ز

**اَژدہائے عَلَم** - ف - وہ صورت جو پھریرے پر ہوتی ہے + ن

**اَژدہائے فَلَک** - ف - ایک شکل آسمانی کا نام جس کو راس و ذنب کہتے ہیں + ن

**اَژدہائے ہزار سر** - ف - دنیا کی آرزوؤں اور اُمیدوں سے مراد ہے + ن

**اَژنگ** - ف - چہرے کی شکن - جھریاں + ن

**اَژہ** - ف - چونا + ھ - ج

**اَسابیع** - ع - جمع اُسبوع - ہفتے + مب

**اساتِذہ** - ع - جمع اُستاذ - معربِ اُستاد + غ

**اِسادہ** - ع - تکیہ - سرہانہ - بالش + مب

**اِسار** - ع - وہ چیز جس سے باندھا جائے - بیڑی + ہتکڑی + سب

**اُسارٰے** - ع - جمع اسیر - قیدی + مب

**اساس** - ع - بُنیاد - نیو - جڑ + مب

**اَساطِیر** - ع - جمع اُسطورہ - جھوٹی کہانیاں - گھڑے ہوئے افسانے + مب

**اَساطِیرُ الاَوّلین** - ع - پہلے لوگوں کے افسانے - جھوٹی کہانیاں + ن

**اَساطِین** - ع - جمع اُسطوانہ - تھم - ستون + غ

**اَسافِل** - ع - جمع اَسفل - ضد اعلیٰ - کمینے لوگ - کم مرتبہ آدمی - سب سے نیچے + غ

**اَسالیب** - ع - جمع اُسلوب - طور - طریق - راہ + مب

**اَسامی** - ع - جمع الجمع اسم - (نام ؛ اسم کی جمع اسماء ہے اور اسماء کی جمع اسامی ہے) + غ

اَساوِر }
اَساوِرَہ } ع۔ جمع اُسوار۔ کنگن + مب

اِساءَت۔ ع۔ بدی کرنا۔ برائی + مب

اِسب ع۔ شرمگاہ کے بال۔ زیر ناف + مب

اَسپ۔ ف۔ گھوڑا + ن

اسپا۔ ف۔ جمع اسب۔ گھوڑے۔ اہل زبان ہائے ہوز اور الف سے جمع بنانے کی بجائے حرف الف سے جمع بنا لیتے ہیں مثلاً سربازا۔ رفیقا وغیرہ + ز

اَسباب۔ ع۔ جمع سَبَب۔ رسیاں دبیلے۔ ذریعے + فارسی میں رخت کے معنی میں بھی آیا ہے + غ۔ بم

اَسبابِ بُخار۔ ع۔ دخانی کل + ر

اَسبابِ جرِّ ثِقال۔ ع۔ بوجھ اٹھانے کی کل + ر

اَسبابِ حلوا ناتمام است۔ ف۔ کمی اور نقص سے کنایہ ہے + ن

اَسبابِ خرّازی۔ ع۔ موزہ سینے کا آلہ + ر

اَسبابِ دَرَوگری۔ ف۔ گھاس کاٹنے کا آلہ + ز

اَسبابِ راشت۔ ف۔ راست اور درست اسباب + ز

اَسبابِ مُفرِغی۔ ع۔ دھات کی بنی ہوئی چیزیں + ر

اَسباب نَوَردِ مانَند۔ ف۔ کل یا چرخی کا بیلن + ر

اَسباط۔ ع۔ جمع سِبط۔ پوتے نواسے گروہ۔ قومیں۔ بنی اسرائیل کے گروہ + غ

اِسباغ۔ ع۔ پورا کرنا۔ کامل کرنا + غ

اَسپ اَفگَندَن۔ ف۔ کسی کے پیچھے گھوڑا ڈالنا + حملہ آور ہونا + بم

اَسپ اَندازی۔ ف۔ گھوڑا دوڑانا + ر

اسپ اِلیچی۔ گھر کی پلی ہوئی گھوڑی کا بچھیرا + ر

اَسپ دَوَانی۔ ف۔ گھڑ دوڑ + ز

اَسپ راپَے کردَن۔ ف۔ گھوڑے کی کونچیں کاٹ ڈالنا + غ

اَسپِ طویلہ۔ ف۔ خاص گھوڑا + ز

اَسبَق۔ ع۔ سب سے اول۔ سب سے پہلے۔ سب سے بڑھا ہوا + ج

اَسپِ مُقَوّائی۔ ف۔ کاغذ یا مقوے کا گھوڑا + ر

اُسبُوع۔ ع۔ ہفتہ۔ سات دن + مب

اَسپ و فَرزیں نِہادَن۔ ف۔ بازی کو جیت لینا۔ غالب آنا۔ مات کرنا۔ ہرا دینا + بم۔ ن

اِسپَرَک۔ ف۔ ایک قسم کی زرد گھاس ہے جس سے کپڑے رنگتے ہیں + غ

اِسپَرِیس۔ ف۔ میدان + گھوڑدوڑ کی جگہ + ھ۔ ن

اُسپُش۔ ف۔ وہ کیڑے جو نمدے پوستین اور گیہوں میں برسات کے دنوں میں پیدا ہو جاتے ہیں + غ

اَسپَک۔ ف۔ بڑا خیمہ + غ

اِسپَہبَد۔ ف۔ سپہ سالار۔ کمنڈر انچیف۔ فوج کا اعلےٰ افسر + ن

اُست۔ ف۔ ژند یا ژند کتاب کی تفسیر کا نام ہے + ھ

اَست۔ ف۔ ہے۔ کلمۂ ربط + ن

اُستا۔ ف۔ آتش پرستوں کی آسمانی کتاب ژند کی تفسیر کا نام ہے نیز مخفف اُستاد + ن۔ ب

اُستاد۔ ف۔ سکھلانے والا۔ معلّم + غ

اِستادَن۔ ف۔ کھڑا ہونا + مس

اُستاذ۔ معرب اُستاد۔ سکھلانے والا۔ معلم + غ

اَستار۔ ع۔ جمع سِتر۔ پردے + مب

اُستا سُلمانی۔ ف۔ تعظیماً نائی کو کہتے ہیں جیسے ہندوستان میں خلیفہ + ز

اِستاسنہ }
اِستابیُون } معرب۔ اسٹیشن کا معرب ہے + ز

اِستافِیل۔ ر۔ انگور + ھ۔ ب

اُستاکار۔ ف۔ اُستاد + ز

اِسْتانو ۔ مفرس ۔ اسٹیچو ۔ پتھر یا دھات کی مورت ۔ لفظ سٹی ٹیو سے مفرس ہے + ن

اِسْتِباق ۔ ع ۔ بازی بد کر دوڑنا + مب

اِسْتِبْداد ۔ ع ۔ ہٹ کرنا ۔ ضد کرنا ۔ تنہا کسی کام کو کرنا ۔ اصرار کرنا + استقلال ۔ مضبوطی + غ

اِسْتِبْرا ۔ ع ۔ بریّت چاہنا ۔ پاک ہونا ۔ بے عیب ہونا + مب

اِسْتَبْرَق ۔ معرب ۔ استبرہ کا معرب ہے ۔ موٹا دیبا + گاڑھا ریشمی کپڑا جو شل اطلس کے ہوتا ہے + غ

اِسْتِبْشار ۔ ع ۔ خوش خبری دینا + خوش ہونا + مب

اِسْتِبْصار ۔ ع ۔ بینا ہونا + م

اِسْتِبْطا ۔ ع ۔ توقّف کرنا ۔ دیر لگانا + غ

اِسْتِبْعاد ۔ ع ۔ دوری چاہنا + بعید خیال کرنا + غ +

اِسْتِبْقا ۔ ع ۔ باقی رکھنا + غ

اِسْتِتار ۔ ع ۔ چھپنا ۔ پردہ کرنا + مب

اِسْتِثْمار ۔ ع ۔ پھل چننا ۔ میوہ چننا + غ

اِسْتِثْنا ۔ ع ۔ نکالنا + نحویوں کی اصطلاح میں چند افراد میں سے ایک فرد کو نکالنا + انشاء اللہ کہنا + غ ۔ مب

اِسْتِجابَت ۔ ع ۔ قبول کرنا ۔ جواب دینا + غ

اِسْتِجازَہ ۔ ع ۔ اجازت مانگنا ۔ صلہ مانگنا + مب

اِسْتِجْبار ۔ ع ۔ بگڑی قسمت کا بن جانا ۔ مالدار ہو جانا + مب

اِسْتِجلاب ۔ ع ۔ اپنی طرف کھینچنا + حاصل کرنا + غ

اِسْتِحالَت }
اِسْتِحالَہ } ع ۔ ناممکن ہونا ۔ محال ہونا + محال سمجھنا + ایک حالت سے دوسری حالت میں بدل جانا + مب

(اصطلاح کیمیا میں جب کئی چیزیں کیمیائی طور سے ترکیب پا کر ایک نئی صورت اختیار کر لیں تو اس تبدیل حالت کو استحالہ یا کیمیائی استحالہ کہتے ہیں) +

اِسْتِحْسان ۔ ع ۔ نیک سمجھنا ۔ اچھا خیال کرنا + پسند کرنا + مب ۔ غ

اِسْتِحْضار ۔ ع ۔ یاد رکھنا + بلانا + غ

اِسْتِحْقار ۔ ع ۔ حقیر سمجھنا ۔ خوار جاننا + غ

اِسْتِحْقاق ۔ ع ۔ لائق ہونا ۔ حقدار بننا ۔ حق دار ہونا + غ

اِسْتِحکام ۔ ع ۔ مضبوطی + مضبوط کرنا + مب

اِسْتِحْمام ۔ ع ۔ حمام میں نہانا + مب

اِسْتِخارَہ ۔ ع ۔ طلبِ خیر کرنا + ایک خاص قسم کا عمل جو مسلمان کسی امرِ اہم کے پیش آنے پر اُس کا نیک و بد انجام سوچنے کے لئے کرتے ہیں + غ

اِسْتِخْراج ۔ ع ۔ نکالنا ۔ نکلوانا ۔ نکالنے کی خواہش کرنا + مب

اِسْتِخْفاف ۔ ع ۔ خفیف دیکھنا ۔ ہلکا سمجھنا ۔ حقیر سمجھنا + غ

اِسْتِخْلاص ۔ ع ۔ رہائی چاہنا ۔ خلاصی چاہنا + مب

اُسْتُخْوان ۔ ف ۔ ہڈی + گٹھلی + زنگیوں کے ایک ہتھیار کا نام ہے + بم ۔ غ

اُسْتُخْوانِ بُزُرگ ۔ ف ۔ خاندانی ۔ بڑے خاندان والا ۔ عالی خاندان + ن

اُسْتُخْوانِ پوسیدہ و اَمْوُدَن ۔ ف ۔ باپ دادا پر فخر کرنا + ن

اُسْتُخْوان دَرْ زَخْم گُذاشْتَن ۔ ف ۔ کام کو پورا نہ کرنا ۔ ادھورا چھوڑ دینا + ن

اُسْتُخْوان دَرْ گُلو کَشِیدَن }
اُسْتُخْوان دَرْ گُلو گِرِفْتَن } ف ۔ رنج و محنت اٹھانی ۔ سخت ایذا ۔ دکھ

اِسْتِدامَت ۔ ع ۔ ہمیشگی ۔ ہمیشگی چاہنا + غ

اِسْتِدْراج ۔ ع ۔ خرقِ عادت جو کافر یا فاسق سے ظاہر ہو + غ

اِسْتِدْعا ۔ ع ۔ خواہش ۔ خواہش کرنا + غ

اِستدلال ۔ع۔ دلیل لانا + دلیل قائم کرنا + غ

اَستر ۔ف۔ دُہرے کپڑے کی نچلی تہ + خچر + ھ

اِستراحت ۔ع۔ آرام چین سُکھ + آرام کرنا + آسایش پانا + آسایش ڈھونڈھنا + مب

اِستراق ۔ع۔ چوری چوری کسی کی بات سُننا + غ

اِسترجاع ۔ع۔ دی ہوئی چیز واپس لینا + اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھنا + غ

اِسترخا ۔ع۔ سُستی + ڈھیلا ہو کر لٹک پڑنا + عضو کا سُست ہو جانا + مب

اِسترداد ۔ع۔ لوٹانا ۔ واپس کرنا + غ

اُستُردن ۔ف۔ بال مُونڈنا ۔ صاف کرنا + غ

اِسترضا ۔ع۔ رضاجوئی ۔ رضامندی چاہنا + خوشنودی + غ ۔ مب

اَستَروَن ۔ف۔ بانجھ عورت + غ

اُسترہ ۔ف۔ بال مونڈنے کا اوزار + غ

اُسترہ لیسیدن ۔ف۔ اُسترہ چاٹنا + کمال دلیری اور جانبازی سے کنایہ ہے + ن

اِستسعاد ۔ع۔ سعادت چاہنا ۔ نیک بختی طلب کرنا + نیک بختی + مدد چاہنا + غ

اِستسقا ۔ع۔ پانی مانگنا ۔ طلب بارش کرنا + ایک بیماری کا نام بھی ہے جسے جلندھر کہتے ہیں + مب

اِستسلام ۔ع۔ سلامتی چاہنا + مطیع ہونا + غ

اِستشارہ ۔ع۔ مشورہ لینا + غ

اِستشفاع ۔ع۔ سفارش چاہنا + سفارشی ڈھونڈنا + غ

اِستشمام ۔ع۔ سُونگھنا + غ

اِستشہاد ۔ع۔ گواہی چاہنا + مجازاً سند ۔ ثبوت + ج

اِستطابت ۔ع۔ پاکی چاہنا + خوش کرنا + خوشبودار کرنا + لذیذ ہونا + غ

اِستطاعت ۔ع۔ طاقت ۔ قدرت ۔ دسترس + غ

اِستطراد ۔ع۔ دشمن کو فریب دینے کے لئے بھاگنا + کسی کو نکالنا چاہنا + م ۔ مب

اِستطلاق ۔ع۔ قید سے چُھڑانا + پیٹ چلنا ۔ دست آنا + غ ۔ م

اِستظلال ۔ع۔ سایہ میں پناہ لینا + سایہ میں بیٹھنا + سایہ کی خواہش کرنا + مب

اِستظہار ۔ع۔ مدد چاہنا + حفظ کرنا + ازبر پڑھنا + پُشت پناہ ہونا + قوی پشت ہونا + م

اِستعاذہ ۔ع۔ پناہ مانگنا + اَعُوذُ پڑھنا + مب

اِستعارہ ۔ع۔ کسی چیز کا عاریۃً مانگنا ۔ اُدھار لینا + اصطلاح علم بیان میں حقیقی اور مجازی معنے کے درمیان علاقہ تشبیہ کا ہونا یعنی حقیقی معنے کا لباس عاریۃً مانگ کر مجازی معنی کو پہنانا + غ

اِستعانت ۔ع۔ مدد مانگنا ۔ اعانت چاہنا + م

اِستعباد ۔ع۔ غلام بنانا + غ

اِستعجاب ۔ع۔ تعجب کرنا + مب

اِستعجال ۔ع۔ جلدی کرنا + جلدی کے لئے کہنا + جلدی چاہنا + م

اِستعداد ۔ع۔ آمادہ ہونا + لیاقت علمی ۔ ملکہ + سامان + ج

اِستعطاف ۔ع۔ مہربانی چاہنا + غ

اِستعفا ۔ع۔ معافی مانگنا + نوکری کرنے سے معافی مانگنا + نوکری چھوڑ دینا + غ

اِستعلا ۔ع۔ بلندی چاہنا + بلند ہونا + بزرگی ۔ سرفرازی + ج

اِستِعلاج - ع - چمڑے کا سخت ہونا - علاج چاہنا + سب - ع

اِستِعلام - ع - آگاہی چاہنا - کسی سے کوئی بات پوچھنا + م

اِستِعمال - ع - عمل میں لانا - کام میں لانا - برتنا + سب

اِستِغاثہ - ع - فریاد + دادخواہی - فریاد چاہنا + غ

اِستِغراب - ع - عجیب وغریب بات کرنا + زور سے ہنسنا + ج مب

اِستِغراق - ع - محو ہونا + غرق ہونا - ڈوب جانا + گھیر لینا + زور سے ہنسنا + ج

اِستِغفار - ع - گناہوں کی معافی چاہنا - توبہ کرنا + غ

اِستِغنا - ع - کسی چیز کی ضرورت نہ رکھنا - بے پروائی - بے نیازی + غ

اِستِفاضہ - ع - فیض اُٹھانا - نفع حاصل کرنا + غ

اِستِفتا - ع - فتوے لینا - مسئلہ پوچھنا + م

اِستِفراغ - ع - فراغت چاہنا + بدن کا فضلوں سے خالی ہونا + قے کرنا + ع

اِستِفسار | اِستِفہام - ع - پوچھنا - دریافت کرنا + غ

اِستِقامت - ع - سیدھا پن + ارادہ کی مضبوطی + درستی + درست ہونا + ج - مب

اِستِقبال - ع - زمانۂ آیندہ + آگے جانا + سامنے آنا + کسی چیز کی طرف رخ کرنا + پیشوائی کرنا + ج - م

اِستِقدام - ع - پیش قدمی کرنا - کسی کا اِستقبال کرنا + م - غ

اِستِقرا - ع - تلاش کرنا - جستجو کرنا - ڈھونڈنا + پیروی - تتبع + غ (منطق کی اصطلاح میں کسی کلی کے تمام افراد پر کوئی حکم اس بنا پر لگانا کہ اُسکے جس قدر افراد کو دیکھا اُن سب میں وہ حکم پایا گیا) + ز

اِستِقرار - ع - ٹھیرنا - کسی جگہ قرار پکڑنا - ثابت ہونا + آرام کرنا + م غ

اِستِقصا - ع - نہایت کوشش کرنا + کسی چیز کی انتہا کو پہنچنا + مب

اِستِقلال - ع - بغیر کسی کی شرکت کے آپ کام کے لئے آمادہ ہوجانا - کم جاننا + غ

اِستِکانت - ع - عاجزی - انکسار - مسکنت - حقارت + غ

اِستِکبار - ع - اپنے تئیں بڑا سمجھنا - غرور کرنا - تکبر کرنا + غ

اِستِکتاب - ع - لکھوانا + مب

اِستِکثار - ع - بہت چاہنا - زیادہ طلب کرنا + مب

اِستِکراہ - ع - نفرت کرنا - مکروہ جاننا + مب

اِستِکساب - ع - کوشش سے حاصل کرنا + غ

اِستِلام - ع - حجر اسود کو بوسہ دینا یا ہاتھ سے چھونا + غ

اِستَم - ف - ظلم - ستم + غ

اِستِماع - ع - سننا - کان لگانا + مب

اِستِمالت - ع - اپنی طرف مائل کرنا + دلجوئی کرنا + خوشامد کرنا + دلجوئی + خوشامد + م

اِستِمتاع - ع - فائدہ اُٹھانا + غ

اِستِمداد - ع - مدد مانگنا + مب - م

اِستِمرار - ع - چلنا + ہمیشہ رہنا - ہمیشگی + غ

اِستِمراری - ع - ہمیشہ کا - دوامی + ج

اِستِمزاج - ع - مزاج پرسی - مزاج پوچھنا + م

اِستِمساک - ع - چنگل مارنا + مضبوط پکڑنا + مب - م - غ

اِستِنارہ - ع - چمکنا - روشن ہونا + غ

اِستِنباط - ع - بات سے بات نکالنا + قرآن - حدیث اور اجماع سے مسائل نکالنا + ج

اِسْتِنْثار - ع - ناک صاف کرنا - ناک سُنکنا + مب - م
اِسْتِنْجا - ع - پیشاب یا پاخانہ کے بعد ڈھیلا لینا - آب دست کرنا + مب
اِسْتِنْشاق - ع - ناک میں پانی ڈالنا + سُونگھنا + مب
اِسْتِنْصار - ع - مدد مانگنا - طلبِ نصرت کرنا + غ
اِسْتِنْطاق - ع - تفتیش + ملزم کا بیان قلمبند کرنا + ز
اِسْتِنْکاف - ع - ناک بھوں سکوڑنا + بُرا جاننا + غ
اِسْتِوا - ع - برابر ہونا + قصد کرنا + قابو میں لانا + جوان ہونا + م
اُسْتُوار - ف - مضبوط - محکم + غ
اُسْتُوار داشْتَن - ف - مان لینا - یقین کرنا - معتبر جاننا + بم
اُسْتُواری - ف - مضبوطی - استحکام + بم
اِسْتِہانَت - ع - ذلیل سمجھنا - خوار جاننا + غ - مب
اِسْتِہزا - ع - ٹھٹھا - ہنسی - مذاق - مسخراپن + ٹھٹھا کرنا + مذاق اُڑانا + م
اِسْتِہلاک - ع - ہلاک کرنا - نیست و نابود کرنا + مب
اِسْتِہلال - ع - نیا چاند دیکھنا + بچے کا پیدایش کے وقت رونا + ظاہر ہونا + خوشی سے چہرہ چمکنا + مب غ
اِسْتِیصال - ع - جڑ سے اُکھیڑنا - بیخ کنی کرنا + غ
اِسْتِیعاب - ع - کُل کو گھیر لینا + غ
اِسْتِیفا - ع - پورا کرنا + پورا لینا + غ
اِسْتِیکان - چاے کی چھوٹی پیالیاں + ر
اِسْتِیلا - ع - تسلُّط - غلبہ - غالب ہونا + غ
اِسْتِیلاد - ع - ولادت چاہنا + غ
اِسْتِیمان - ع - امن چاہنا + اعتبار کرنا + امانت دار پانا + مب
اِسْتِیناس - ع - محبّت بڑھانا - اُنسیت ہو جانا - مانوس ہونا + غ
اِسْتِیناف - ع - آغاز کرنا - ابتدا کرنا - کسی چیز کا نئے سرے سے شروع کرنا + غ
اَسْجاع - ع - جمع سجع - کبوتر اور قُمری کی آوازیں + غ
اَسْجاعِ قُمری - ع - قمری کی آوازیں + ن
اَسْحار - ع - جمع سحَر - صبح کے اوقات + غ
اَسْخِیا - ع - جمع سخیّ - سخی لوگ + غ
اَسَد - ع - شیر + آسمان کے ایک برج کا نام + غ
اَسَدِ معرکۂ ہَیجا - ع - بہادر جوشیلے نامور لڑاکے - مرد میدان + ن
اَسر - ع - قید کرنا - باندھنا + رسّی + مجازاً سب - کُل + مب
اِسْرا - ع - رات کو لے چلنا + غ
اُسَرا - ع - جمع اَسیر - قیدی لوگ + مب
اَسْرار - ع - جمع سِرّ + بھید + پوشیدگیاں + غ
اَسْرارِ اَزَل - ع - روزِ اوّل کے بھید - پیدایش کے راز + ن
اَسْرار فَہم - ع - رازداں + عارف - دل سے مراد ہے + ن
اَسْرارِ مَلَکُوت و لاہُوت - ع - حکمت خدائی کے راز + ن
اِسْراف - ع - بے فائدہ خرچ کرنا - فضول خرچی + غ
اُسْرُب - ع - سیسا - سکّہ + غ
اَسْرَع - ع - بہت جلدی کرنے والا - بہت شتابی کرنے والا + مب
اُسْطُرلاب - ی - ایک آلہ ہے جس سے آفتاب اور ستاروں کا ارتفاع و انحطاط اور اُن کی نحوست دریافت کرتے ہیں + غ - ک
اُسْطُقُس - ی - عُنصُر + غ
اُسْطُوانہ - ع - ستُون - تھم + غ
اُسْطُورَہ - ع - بناوٹی بات + غ

اِسْعاد - ع - نیک بخت کرنا + مدد کرنا + م
اِسْعاف - ع - حاجت روائی کرنا - کسی کا کام اُسکی حسب خواہش کرنا + غ
اَسْعَد - ع - بڑا نیک بخت - بڑا سعید + مب
اِسْفار - ع - روشن ہونا + صبح کی نماز روشنی میں پڑھنا + م
اَسْفار - ع - جمع سِفر - کتابیں + ب
اَسْفارِ اَرْبَعہ - ع - چار سفر + سالکوں کے چار درجے - شریعت - طریقت - حقیقت - معرفت مراد ہیں + ن
اِسفاناخ - معرب - اسپاناخ - پالک کا ساگ + غ
اَسْفَل - ع - سب سے نیچا - کم - فرومایہ + غ
اَسْفَلُ السّافِلین - ع - دوزخ کا سب سے نچلا طبقہ + غ
اِسْفَنْج - معرب - اسپنج (دیکھو ابرِمردہ) + ب
اِسْفَنْد / اِسْفَنْدارْمَذْ } ف - شمسی مہینوں میں سے بارھویں مہینے کا نام + ب - اس مہینے میں آفتاب برج حوت میں ہوتا ہے - یہ مہینہ ہندی میں چیت اور انگریزی میں مارچ سے ملتا ہوا ہے) +
اِسْقاط - ع - حمل گرادینا + کلام میں غلطی کرنا + م
اَسْقاط - ع - جمع سَقَط - کم قیمت اسباب + م
اَسْقام - ع - جمع سُقْم - بیماریاں - دُکھ + غ
اُسْقُف - ع - واعظِ دینِ نصاریٰ - پادری + غ
اِسْکاف - ع - کفش گر - موچی + غ
اِسْکُدار - ف - قاصد - ہرکارہ + ن
اَسْکَلَہ - بندرگاہ پر کشتی میں سوار ہونے کی سیڑھیاں + ر
اِسْکَناس - کاغذی نوٹ + ز
اِسْکَنَہ - ف - برما - سوراخ نکالنے کا آلہ + ن
اَسْلاف - ع - جمع سَلَف - متقدمین - اگلے وقتوں کے لوگ + غ
اِسْلام - ع - مسلمانوں کا دین + مطیع ہونا - فرماں بردار ہونا + اسلام لانا + مب
اَسْلِحَہ - ع - جمع سِلاح - ہتھیار - اوزار + غ
اَسْلَم - ع - بہت بچا ہوا - سالم تر + مب
اُسْلُوب - ع - طریق - طور - طرز - روش + غ
اِسْم - ع - نام + صرفیوں کی اصطلاح میں وہ کلمہ ہے جو بغیر کسی دوسرے لفظ کی مدد کے آپ اپنے معنے پر دلالت کرے اور تینوں زمانوں میں سے کوئی زمانہ اس میں نہ پایا جائے + از قواعد ناصری
اَسْماء - ع - جمع اسم - نام + مب
اَسْمار - ع - جمع سَمَر - وہ کہانیاں جو رات کو کہی جائیں + غ
اَسْماع - ع - جمع سَمْع - گوش - کان + غ
اِسْماع - ع - سُنانا + غ
اِسْمِ اَعْظَم - ع - خدا تعالیٰ کا سب ناموں سے بڑا نام (بعض کے نزدیک وہ لفظ اللہ ہے) انبیا اور اولیا کا وجود + ن غ
اِسْمِ حَق - ع - انبیا اور اولیا کے وجود سے کنایہ ہے + ن
اَسْمَر - ع - گندم گوں - گیہواں رنگ + غ
اِسْناد - ع - نسبت + نسبت کرنا + غ
اَسْناد - ع - جمع سَنَد - سندیں + غ
اَسْنان - ع - جمع سِن - دانت + عمر + مب
اَسْنیٰ - ع - بہت بلند + مب
اَسْوار - ع - جمع سُور - فصیل - شہر پناہ + مب
اَسْواط - ع - جمع سَوْط - کوڑے - تازیانے + مب
اَسْواق - ع - جمع سُوق - بازار + غ
اَسْوَد - ع - سیاہ + کالا سانپ + غ

اَسْوَد و اَحْمر - ع - سیاہ و سرخ + حبش اور روم کے باشندوں سے مراد ہے + غ

اَسْوِلَہ - ع - جمع سُوال + غ

اُسْوَہ - ع - پیشوا - مقدم - سرگروہ + اقتدا - پیروی متابعت + مب

اِسْہال - ع - پیٹ چلنا - دست آنا + دست + غ

اَسْہَل - ع - بہت آسان سہل تر + مب

اَسیٰ - ع - رنج - مصیبت - دُکھ + مب

اَسْیاف - ع - جمع سَیف - تلواریں + غ

اَسِیر - ع - قیدی - بندی + غ

اُسَیلَم - ع - چھنگلیا اور اسکے پاس کی اُنگلی کے درمیان ایک رگ ہے + غ

اِشارات - ع - جمع اشارہ - اشارے + علم فلسفہ کی ایک کتاب کا نام + غ مب

اِشارَت - ع - اشارہ + اشارہ کرنا + فرمان + م - بم

اِشارَہ غَیبی - ع - الہام سے مراد ہے + ن

اِشارَہ فَہم - ع - اشارہ کو سمجھنے والا + دانا - زیرک + ن

اِشارَہ قلبی - ع - الہام سے مراد ہے + ن

اِشاعَت - ع - شائع کرنا - مشہور کرنا + غ

اَشاعِرَہ - ع - جمع اَشعَری - وہ اہل سنت و جماعت جو ابو الحسن اشعری کے پیرو ہیں + ز

اُشاق - ت - بے ریش غلام - سادہ رو غلام + غ - ب

اَشام - ف - اس قدر کم کھانا جس سے انسان فقط زندہ رہ سکے + ن

اَشباح - ع - جمع شَبَح - بدن - کالبد + غ

اِشباع - ع - پیٹ بھرنا + حرکت کو دراز کرنا یعنی زبر - زیر اور پیش کی آواز کو اس قدر بڑھانا کہ زبر سے الف زیر سے یا اور پیش سے واؤ پیدا ہو جائے چنانچہ اجار - آجار - اُفتاد - اوفتاد + غ

اَشباک - ع - جمع شَبَکہ - جال + غ

اَشباہ - ع - جمع شِبہ - مانند - مثل + غ

اِشپیختَن - ف - چھڑکنا + ب

اُشتاب - ف - مزید علیہ شتاب - جلد + ب

اَشتات - ع - جمع شَت - پراگندہ - متفرق + مب

اَشتاد - ف - ہر شمسی مہینے کے چھبیسویں دن کا نام ہے + ب

اِشتِباک - ع - پنجہ میں پنجہ ڈالنا + درخت کی ٹہنیوں کا آپس میں گتھ جانا + رات کا خوب سیاہ ہونا + ستاروں کا خوب ظاہر ہونا + مب

اِشتِباہ - ع - شبہ - شک + مب

اِشتِداد - ع - سخت ہونا + شدت - سختی + غ

اُشتُر - ف - اُونٹ + غ - بم

اِشتِرا - ع - خریدنا + بیچنا + تبادلہ مگر پہلے معنوں میں زیادہ مستعمل ہے + مب - م

اِشتِراط - ع - شرط کرنا + مب

اِشتِراک - ع - ساجھا - شراکت - شراکت کرنا + مب

اُشتُر بگُسِستہ مہار - ف - شتر بے مہار + جو شخص خواہش نفسانی میں سرگرم ہو + ن

اُشتُر دِل - ف - دل میں کینہ رکھنے والا + خوفناک - ڈرپوک - نامرد + ن

اُشتُر گُربَہ - ف - اونٹ اور بلّی + مراد ناہمجنس اور نامناسب چیزیں + ن

اِشتِعال - ع - شُعلہ مارنا - بھڑکنا + روشن ہونا + م

اِشتِغال - ع - مشغول ہونا - کسی کام میں مصروف ہونا + م

اِشتِقاق - ع - چیرنا + ایک لفظ سے دوسرا لفظ بنانا + غ

اِشتِکا - ع - گلہ کرنا - شکوہ کرنا + م

اُشتُلُم۔ت۔غلبہ+زیادتی۔ظلم۔ تعدّی+زور+غ
اِشتمال۔ع۔شامل ہونا+شامل کرنا+ملانا+ج
اِشتہا۔ع۔خواہش کرنا+خواہش+ بھوک+غ
اِشتہار۔ع۔مشہور کرنا۔شہرت دینا+ شہرت پانا+م
اِشتیاق۔ع۔شوق۔میلان خاطر۔ مشتاق ہونا+م
اَشجار۔ع۔جمع شجر۔درخت+غ
اَشجع۔ع۔بڑا دلیر+ایک قسم کا کالا سانپ+م۔غ
اَشخاص۔ع۔جمع شخص۔بہت سے لوگ+م
اَشخاص اَوّلیّہ۔ع۔اعلےٰ درجے کے لوگ+ز
اَشد۔بڑا سخت+غ
اَشِدّا۔ع۔جمع شدید۔سخت شدت کرنے والے۔سخت گیر+غ
اَشر۔ع۔بہت شریر۔بڑا بد+م
اَشرار۔ع۔جمع شریر۔بد۔برے لوگ+م
اَشراف۔ع۔جمع شریف۔بھلے مانس۔ واحد پر بھی اس کا اطلاق جائز ہے+م۔بم

اِشراف۔ع۔بلند ہونا+اوپر چڑھنا۔ کھڑا ہونا+واقف ہونا+آمادہ ہونا+ جھانکنا۔اوپر سے نظر ڈالنا+غ
اِشراق۔ع۔چمکنا+طلوع کرنا+طلوع صبح کے بعد روشنی کا وقت+غ
اِشراقیہ۔ع۔اشراقی لوگ حکما کا ایک گروہ تھا جو صفائی باطن کے باعث مکاشفہ اور مراقبہ کے ذریعے دور ہی سے تعلیم و تعلم کر لیا کرتے تھے۔ایک دوسرے کے پاس جانے کی حاجت نہ رکھتے تھے بخلاف حکماے مشائین کے کہ ایک دوسرے کے پاس جا کر علمی اسرار دریافت کرتے تھے۔چنانچہ افلاطون اور بقراط حکماے اشراقیہ میں سے تھے+غ
اَشرِبہ۔ع۔جمع شراب۔اشیاے نوشیدنی۔پینے کی چیزیں+مب۔غ
اَشرَف۔ع۔بہت شریف۔نہایت بھلے مانس+بزرگ تر+مب
اَشرَفی۔ع۔سونے کا سکّہ+غ
اَشعار۔ع۔جمع شعر۔ابیات+غ
اَشعار۔ع۔جمع شعر۔مو۔بال+غ
اِشعال۔ع۔روشن کرنا+آگ بھڑکانا+غ
اَشِعّہ۔ع۔جمع شعاع۔شعاعیں۔کرنیں+غ

اَشغال۔ع۔جمع شُغل۔کام۔ کاروبار+مب
اِشفاق۔ع۔مہربانی کرنا+ڈرنا+م
اَشقر۔ع۔نذدی اور سیاہی مائل سرخ رنگ کی چیز+سرنگ گھوڑا+غ
اَشق۔ع۔سخت دشوار۔نہایت مشکل+غ
اَشقیٰ۔ع۔بڑا بدبخت۔بڑا بے نصیب+ مب
اَشقیا۔ع۔جمع شقی۔بدبخت۔بے نصیب+غ
اَشک۔ف۔آنسو+قطرہ+مرد سالک+ب
اَشکِ اَبر۔ف۔مینہ+بم
اَشکِ اَرغوانی۔ف۔سرخ آنسو+ز
اَشک اَفشاندن۔ف۔آنسو بہانا+بم
اِشکال۔ع۔دشواری+غ
اَشکال۔ع۔جمع شکل۔صورتیں+ نظیریں+سیرتیں۔عادتیں+مب۔م
اَشکالِ دَوْرنما۔ع۔ف۔وہ تصویریں جو مکان یا پردوں پر لٹکاتے ہیں+ر
اَشکالِ شکار۔ع۔ف۔شکار گاہ کا نقشہ+ر
اَشکبار۔ف۔آنسو بہانے والا+بم
اَشکِ تلخ۔ف۔غم کے آنسو+ شراب انگوری+بم
اَشک چیدن۔ف۔آنسو پونچھنا+
اَشکِ حنائی۔ف۔سرخ آنسو+بم

اَشکِ داؤد۔ ف۔ ایک مُہرے کا نام ہے جو نہایت سُرخ اور شفاف ہوتا ہے + غ

اَشکِ داؤدی۔ ف۔ سُرخ آنسو اور سخت گریہ وزاری سے مراد ہے + ن

اَشکِ داوری۔ ف۔ حاکم کے پاس فریادی کا رونا + ن

اِشکرہ۔ ف۔ ایک شکاری پرند کا نام ہے جسے شکرہ بھی کہتے ہیں +

اَشک ریختن۔ ف آنسو بہانا + مجازاً خوش ہونا + بم

اَشکِ سحاب۔ ف۔ مینہ + بم

اَشکِ شیریں۔ ف۔ خوشی کے رونے سے مراد ہے + بم

اَشکِ صُراحی۔ ف۔ شراب سے مراد ہے + بم

اَشکِ طَرَب۔ ف۔ وہ آنسو جو انتہا درجہ کی خوشی حاصل ہونے کی وجہ سے آنکھوں سے نکل آئیں + بم

اَشکِ عقیقی۔ ف۔ سرخ آنسو + بم

اَشک فروخوردن۔ ف۔ رونے کو ضبط کرنا + بم

اَشکِل } اَشکیل } ف۔ وہ گھوڑا جس کا دہنا ہاتھ اور بایاں پاؤں سفید ہو +

مکر۔ حیلہ۔ بہانہ + ہ۔ ن

اَشکِ میغ۔ ف۔ بارش کے قطرے بوندیاں + ن

اَشگَرف۔ ف۔ عمدہ + عجیب + خوب + ب

اِشگَرف۔ ف۔ شان وشوکت + قوی + چست چالاک + ب

اَشَل۔ ع۔ ٹُنڈا۔ جس کا ہاتھ سوکھ جائے + م

اُشلُق۔ ت۔ تُہمت۔ بُہتان + غ

اِشمام۔ ع۔ سونگھنا + سُنگھانا + حرفِ ساکن کو پیش یا زیر کی بُو دینا + مب

اُشنان۔ ف۔ ایک قسم کی گھاس ہے جس سے کپڑے اور ہاتھ دھوتے ہیں + ن

اِشنوشہ۔ ف۔ چھینک + ن ب

اَشہاد۔ ع۔ جمع شاہد۔ گواہ + م

اِشہاد۔ ع۔ گواہ بنانا + حاضر کرنا + م

اَشہَب۔ ع۔ سیاہی مائل سفید رنگ + سبزہ گھوڑا + غ

اَشہَر۔ ع۔ بہت مشہور + م

اَشہیٰ۔ ع۔ بہت مرغوب۔ نہایت دلپسند + غ

اَشیا۔ ع۔ جمع شے۔ چیزیں + م

اَشیاع۔ ع۔ جمع شیعہ۔ گروہ + یار + پیرو + م

اِصابت۔ ع۔ پہنچ + پہنچنا + پانا + ٹھیک بات کہنا + م

اَصابِع۔ ع۔ جمع اِصبَع۔ اُنگلیاں + م

اَصاغِر۔ ع۔ جمع اَصغَر۔ کم درجہ لوگ۔ چھوٹے + مب

اَصالت۔ ع۔ شرافت۔ پاکیزگی نسب + غ

اِصباح۔ ع۔ صبح + صبح کو چلنا + ہوجانا + م

اِصبَع۔ ع۔ اُنگلی + م

اَصَح۔ ع۔ نہایت درست + بہت صحیح + مب

اَصحاب۔ ع۔ دوست۔ یار۔ ساتھی۔ یہ لفظ بعض کے نزدیک جمع صاحب اور بعض کے نزدیک جمع صَحب کی ہے جو صاحب کی جمع ہے یعنی جمع الجمع ہے + مب

اَصحابِ دَعوےٰ۔ ع۔ جھوٹے مدّعی + ن

اَصحابُ السَّبت ع۔ لغوی معنے روز شنبہ والے۔ بنی اسرائیل کا ایک طائفہ تھا جس پر شنبہ کی حرمت توڑنے کی وجہ سے خدا کی پھٹکار پڑی اور بندر کی شکل میں مسخ ہوکر ہلاک ہوا + غ

اصحاب الشمال - ع - بائیں طرف والے + دوزخیوں سے مراد ہے + غ
اَصحاب فیل - ع - لغوی معنے ہاتھیوں والے + وہ لوگ مراد ہیں جنہوں نے ابرہہ حاکم یمن کے حکم سے ہاتھیوں کی فوج لیکر مکہ پر چڑھائی کی تھی + ن
اَصحاب کہف - ع - غار والے + وہ سات شخص مراد ہیں جو دقیانوس بادشاہ کے ظلم سے ڈر کر غار میں پناہ گزین ہوئے تھے + غ
اَصحاب مُنقل - ع - انگیٹھی کے یار + یاران مجلس + ہم صحبت + غ
اصحاب نجوم - ع - منجم - نجومی + ن
اصحاب الیمین - ع - داہنی طرف والے + اہل جنت سے مراد ہے + تفسیر حسینی
اِصدار - ع - واپس کرنا - لوٹانا + مب
اَصداف - ع - جمع صدف - سیپ + مب
اَصدافِ دُرر - ع - موتیوں کی سیپیاں + سخیوں کے دلوں سے مراد ہے + ن
اصدافِ گُلی - ع - سرمئی سیپیاں + سات آسمانوں سے کنایہ ہے + ن
اَصدقا - ع - جمع صدیق - دوست - رفیق + مب
اِصرار - ع - ہٹ - ضد + کسی کام کرنے کے لئے اکیلے مستعد ہوجانا + ہٹ کرنا - ضد کرنا + غ
اِصطِباغ - ع - رنگنا + بپتسما دینا - یہ عیسائیوں کی ایک رسم ہے جو اُس وقت عمل میں لائی جاتی ہے جب کسی غیر مذہب والے کو عیسائی بناتے ہیں + ج
اِصطَبل - ع - گھوڑوں کے باندھنے کی جگہ + غ
اُصطُرلاب - ع - کواکب کی بلندی دریافت کرنے کا آلہ + ب (دیکھو اسطرلاب) +
اِصطِفا - ع - چھانٹنا - چننا - منتخب کرنا - انتخاب + برگزیدگی + غ
اِصطِکاک - رگڑنا + وہ آواز جو دو سخت چیزوں کی رگڑ سے پیدا ہو جیسے بادل کی گرج + غ
اِصطِلاح - ع - باہم صلح کرنا + اتفاق کرنا + کسی قوم کا کسی لفظ کے ایسے معنے پر اتفاق کرلینا جو اس لفظ کے اصلی معنے نہ ہوں + غ
اِصطِناع - ع - نیکی کرنا + غ
اِصطِیاد - ع - شکار کرنا + غ
اَصعَب - ع - بہت دشوار - نہایت سخت + مب
اِصغا - ع - سُننا - کان لگانا + مب
اَصغَر - ع - چھوٹا + مب
اَصفاد - ع - جمع صِفاد - بیڑیاں + زنجیریں + مب
اَصفار - ع - جمع صِفر - خالی + مب
اَصفَر - ع - زرد + مب
اِصفِرار - ع - زرد ہونا + مب
اَصفِیا - ع - جمع صَفی - برگزیدہ لوگ - صاف باطن لوگ + غ
اَصل - ع - جڑ + بنیاد + نسب + غ
اَصلاً - ع - ہرگز - بالکل + سرے سے + ج
اَصلاب - ع - جمع صُلب - پشتیں - پیٹھیں + مجازاً آبا و اجداد سے مراد ہے + غ
اِصلاح - درست کرنا - سنوارنا + نیکی کرنا + مب
اَصلَح - ع - بہت درست + نہایت صالح + مب
اَصلی - ع - ذاتی + بے آمیزش - خالص + ز
اَصَم - ع - بہرا + غ
اَصناف - ع - جمع صِنف - قسمیں - اقسام - انواع + غ
اَصنام - ع - جمع صنم - بت + غ
اَصوات - ع - جمع صَوت - آوازیں + مب

**اَصْواتِ طَرَب** - ع - خوشی کی آوازیں + مُطرب کی آوازیں - گانے والے کی آوازیں + ن

**اَصْوَب** - ع - بہت درست - بہت ٹھیک + غ

**اُصُول** - ع - جمع اَصْل - جڑیں - قاعدے + ج

**اُصُولِ ثَقِیل** - ع - موسیقی کی سترہ تالوں میں سے پانچویں تال کا نام + غ

**اُصُولِ خَفِیف** - ع - موسیقی کی سترہ تالوں میں سے چھٹی تال کا نام ہے + غ

**اُصُولِ فاخْتَہ** - ع - ف - موسیقی کی گیارھویں تال کا نام ہے + غ

**اَصِیل** - ع - شریف - نجیب - وہ شخص جس کا حسب و نسب اچھا ہو + شام کا وقت + غ

**اِضاعَت** - ع - ضائع کرنا کھو دینا + غ

**اِضافَت** - ع - ایک چیز کو دوسری چیز کی طرف نسبت کرنا + علاقہ - لگاؤ + ضیافت کرنا + مب

**اِضافہ** - ع - زیادہ کرنا + بڑھانا + ج

**اِضافی** - ع - نسبتی + ج

**اِضاقَت** - ع - تنگ کرنا + مب

**اِضاءۃ** - ع - روشن کرنا + غ

**اِضْحاک** - ع - ہنسانا + تعجب میں ڈالنا + مب

**اُضْحُوکَہ** - ع - وہ چیز جس سے لوگ ہنسیں + ہنسی کی بات + مب

**اُضْحِیَہ** - ع - قربانی کا جانور + مب

**اَضْحیٰ** - ع - قربانی کا دن + مب

**اَضْداد** - ع - جمع ضِد - ایک دوسرے کے مخالف چیزیں + غ

**اِضْراب** - ع - منہ پھیرنا - روگردانی کرنا + غ

**اَضْراب** - ع - جمع ضَرب - نظیریں - مثلیں + انواع + غ

**اِضْرار** - ع - ضرر پہنچانا - نقصان کرنا + غ

**اَضْراس** - ع - جمع ضِرس - ڈاڑھیں - دانت + مب

**اِضْرام** - ع - آگ بھڑکانا + مب

**اِضْطِجاع** - ع - پہلو پر سونا - لیٹنا + غ

**اِضْطِراب** - ع - گھبراہٹ - بیقراری + غ

**اِضْطِرار** - ع - مجبور کرنا - لاچار کرنا + حاجت مند کرنا + مجبور ہونا + م - مب

**اَضْعاف** - ع - جمع ضِعف - دگنا + چوگنا + غ

**اَضْعَف** - ع - بہت ضعیف - نہایت ناتوان - بہت کمزور + غ

**اَضْغاثِ اَحْلام** - ع - پریشان خوابیں جن کی تعبیر ٹھیک نہ ہو + غ

**اَضْلاع** - ع - جمع ضِلع - پسلیاں + گوشے - کونے - اطراف + غ

**اِضْلال** - ع - گمراہ کرنا - راہ بھلانا - بہکانا + غ

**اِضْمار** - ع - پوشیدہ کرنا - کلام میں ضمیر لانا + گھوڑے کا لاغر کرنا + غ - مب

**اِضْمِحْلال** - ع - پوشیدہ ہونا + معدوم ہونا - جاتے رہنا + بکھر جانا + ج

**اَضْیاف** - ع - جمع ضَیف - مہمان + غ

**اِطارَت** - ع - اُڑانا + غ

**اِطاعَت** - ع - حکم ماننا - فرماں بردار ہونا - فرماں برداری + م

**اُطاق** - ف - کمرہ - حجرہ + ز

**اُطاقِ پذیرائی** - ف - ملاقات کا کمرہ - بیرونی درجہ + ز

**اُطاقِ خواب** - ف - سونے کا کمرہ + ز

**اُطاقِ شام** - ف - رات کی دعوت کھانے کا کمرہ + ر

**اُطاقِ گار** - ف - سٹیشن پر آرام کا کمرہ + ر

اِطالَت - ع - دراز کرنا + غ
اَطالَ اللہُ عُمرَہٗ - ع - خدا اسکی عمر دراز کرے +
اَطِبّا - ع - جمع طبیب - طبیب لوگ + مب
اِطرا - ع - کسی کی تعریف میں مبالغہ کرنا + غ
اِطراح - ع - ڈال دینا + دور کرنا + غ
اِطراد - ع - چلانا - رواں کرنا + غ
اَطراف - ع - جمع طرف - کنارے + غ
اُطروش - ع - بہرا + غ
اِطریفَل - مب - ترے پھل کا معرب ہے - مشہور دوا ہے + غ
اَطریَہ - ع - سوّیاں + غ
اِطعام - ع - کھانا کھلانا + م
اَطعِمَہ - ع - جمع طعام - خوراکیں - کھانے + مب
اِطفا - ع - بجھانا + چراغ گل کرنا + م
اَطفال - ع - جمع طفل - لڑکے بچے + مب
اَطفالِ بَحری - ع - جہاز رانی اور دریائی لڑائی کے علوم سیکھنے والے لڑکے + ز
اَطفالِ حَدائِق - ع - نئے نکلے ہوئے پھول + ن
اِطلاع - ع - خبر دینا - آگاہ کرنا + م
اِطّلاع - ع - آگاہ ہونا + جھانکنا + مب
اِطلاق - ع - چھوڑ دینا + کسی کو قید سے رہا کرنا + چلانا + کھولنا + عورت کو طلاق دینا + بولنا + م - مب - غ
اَطلال - ع - جمع طَلَل - گرے ہوئے گھروں کے نشان - کھنڈرات + غ
اَطلَس - ع - ایک قسم کا ریشمی سادہ کپڑا + غ
اَطلَسِ رومی - ع - ایک قسم کی سرخ اطلس ہے + ز
اِطماع - ع - لالچ میں ڈالنا + غ
اَطماع - ع - جمع طامع - لالچی + مب
اِطمینان - ع - تسلی پانا + دلجمعی + م
اِطناب - ع - بات کو لمبا کرنا - طول دینا - کسی کی مدح یا ذم میں مبالغہ کرنا + مب
اَطوار - ع - جمع طور - باری + حال + نوع + م
اَطہار - ع - جمع طاہر - پاک لوگ + م
اَطہَر - ع - بڑا پاک + م
اَطیَب - ع - بہت خوشبودار + نہایت پاکیزہ + ع
اَطیط - ع - بھوک + خالی پیٹ کی آواز + مب
اَظفار - ع - جمع ظُفر - ناخن + م
اَظلال - ع - جمع ظِلّ - سائے + مب
اِظلال - ع - سایہ ڈالنا + سایہ دار ہونا + کسی کی طرف رُخ کرنا + مب
اِظہار - ع - واقف کرنا + ظاہر کرنا + ظہر کے وقت جانا + غالب کرنا + م - مب
اَظہَر - ع - بہت ظاہر + مب
اَعاجیب - ع - جمع اُعجوبہ یا عجیب - نادرات - عجیب چیزیں + مب - غ
اِعادَت } ع - لوٹانا - واپس
اِعادَہ } کرنا + م
اَعادی - ع - جمع اَعدا - جمع عَدُوّ - دشمنان + مب
اَعاظِم - ع - جمع اَعظَم - بڑے + غ
اِعالَت - ع - عیالدار ہونا - عیالداری کرنا + مب
اَعالی - ع - جمع اَعلیٰ - بہت بلند + غ - مب
اِعانَت - ع - مدد کرنا + م
اِعتاق - ع - لونڈی غلام کا آزاد کرنا + م
اِعتِبار - ع - بھروسا کرنا - اچھا سمجھنا + تعجب کرنا + ایک کو دوسرے پر قیاس کرنا - نصیحت پکڑنا - عبرت پکڑنا + عبرت کی نگاہ سے دیکھنا + م - مب
اِعتِدا - ع - ظلم - تعدی + حد سے گزرنا + م
اِعتِداد - ع - اعتبار + شمار میں لانا - حساب میں لانا - گننا + گنا جانا + م
اِعتِدال - ع - برابر ہونا - یکساں ہونا +

سیدھا ہونا + گرمی - سردی - خشکی
اور تری میں میانہ ہونا + غ
اِعتِذار - ع - عذر کرنا + معذور ہونا + شکایت کرنا + مٹ جانا + مب
اِعتِراض - ع - گھوڑے کا سرکش ہونا + شبہ کرنا - عیب پکڑنا + حائل ہونا + م
اِعتِراف - ع - مان لینا - اقرار کرنا + خبر دریافت کرنا + پہچاننا + م
اِعتِزاز - ع - عزیز ہونا + بزرگ اور عزیز سمجھنا + مب
اِعتِزال - ع - علیحدہ ہونا یکسو ہونا + مذاہب اسلام میں سے ایک مذہب کا نام + غ
اِعتِساف - ع - بے راہ چلنا - ٹیڑھا چلنا + ظلم کرنا + غ
اِعتِصام - ع - چنگل مارنا + گناہ سے بچنا + مب - غ
اِعتِضاد - ع - کسی سے مدد چاہنا + مدد لینا + بازو میں رکھنا + مب - م
اِعتِضادُ الخِلافہ } ع - سلطنت کے
اِعتِضادُ الدَّولہ } بازو - رکنِ سلطنت - بادشاہ کی طرف سے امراء کے خطاب ہیں + ز
اِعتِضادُ السَّلطنہ - ع - ایران میں ایک خطاب ہے + ز

اِعتِقاد - ع - یقین کرنا - ایمان لانا - گرویدہ ہونا + ثابت ہونا - محکم ہونا + عقیدہ + مب
اِعتِکاف - ع - گوشہ میں بیٹھنا + اپنے آپ کو روکے رکھنا + چند دنوں تک مسجد کے گوشے میں عبادت کرنا + انتظار کرنا + مب
اِعتِلا - ع - بلند ہونا + غالب ہونا + بلندی پر چڑھانا + دن چڑھنا + م
اِعتِلال - ع - بیمار ہونا - علیل ہونا - بہانہ بنانا + علت اور وجہ بتانا + روکنا + م
اِعتِماد - ع - بھروسا کرنا تکیہ کرنا + قصد کرنا + م
اِعتِنا - ع - اہتمام + غمخواری + تیمارداری + مہربانی + غ
اِعتِناق - ع - بغلگیر ہونا گلے لگنا + م
اِعتِیاد - ع - عادت ڈالنا + واپس آنا + م
اِعجاب - ع - تعجب میں ڈالنا + غرور کرنا + عجیب چیز لانا + پسند آنا + م
اِعجاز - ع - عاجز کرنا + معجزہ + غ
اَعجاز - ع - جمع عَجُز - سُرین - چوتڑ + غ
اِعجام - ع - حروف پر نقطے لگانا + م
اَعجَم - ع - غیر فصیح + گُنگ + غ

اَعجَمی - ع - عجم کا باشندہ - غیر عربی + غیر فصیح + غ - مب
اُعجُوبہ - ع - نہایت عجیب چیز - انوکھی شے + غ
اَعدا - ع - جمع عَدُوّ - دشمن - بیری + مب
اِعداد - ع - تیار کرنا + م
اَعداد - ع - جمع عَدَد - شمار + م
اِعدام - ع - نابود کرنا + کسی چیز کا نہ ملنا + کسی کو روکنا + م
اَعدَل - ع - بہت عدل کرنے والا + غ
اَعدَائے عَدُوّ - ع - سب دشمنوں سے بڑا دشمن + ز
اِعذار - ع - عذر کرنا + ختنہ کرنا + ختنہ کی ضیافت کرنا + م
اَعذار - ع - جمع عُذر - حیلے - بہانے + م
اِعراب - ع - درست کرنا - اصلاح کرنا + واضح کرنا + عربی کلمات کی آخری حرکت + غ
اَعراب - ع - گنوار آدمی جو جنگل میں خانہ بدوش رہتے ہیں + مب
اَعرابی - ع - ایک خانہ بدوش + غ
اَعراس - ع - جمع عُرس - شادیاں + مب
اَعراض - ع - جمع عَرَض - وہ شے جو بذات خود قائم نہ ہو + بیماری + نو پیدا چیز + انسان کا جسم + مجاز

کے شہر اور دیہات + م
اِعْراض - ع - روگردانی کرنا - منہ پھیرنا + م
اَعْراف - ع - ایک مقام کا نام ہے جو دوزخ اور بہشت کے درمیان میں ہے + م
اَعْرج - ع - لنگڑا + م
اِعْزاز - ع - عزت دینا + غ
اَعْزل - ع - مرد بے ہتھیار + غ
اَعِزّہ - ع - جمع عزیز، بڑے آدمی - معزز لوگ + غ
اَعْشیٰ - ع - چندھا + شب کور + مب
اَعْصاب - ع - جمع عَصَب، پٹھے + م
اَعْصار - ع - جمع عَصْر، زمانے + م
اَعْضا - ع - جمع عُضْو، ہاتھ - پیر - آنکھ - ناک وغیرہ + مب
اَعْضائے رئیسہ - ع - دل - جگر - دماغ - وغیرہ + غ
اَعْضائے مجلس - ع - اہل مجلس
اَعْطاف - ع - جمع عطف، - مہربانیاں + مب غ
اِعْطا - ع - دینا - بخشنا + مب
اِعْظام - ع - تعظیم و تکریم کرنا + م
اَعْظم - ع - بہت بڑا + غ
اَعْقاب - ع - جمع عَقَب - بیٹے + پوتے - نسل + ایڑی + غ - مب
اِعْلا - ع - بلند کرنا + بلندی پر چڑھنا + م
اِعْلال - ع - بیمار کر دینا - علیل کر دینا + مب
اِعْلام - ع - خبر دینا - جتلانا - آگاہ کرنا + غ
اِعْلان - ع - ظاہر کرنا + شہرت دینا + م
اَعْلیٰ - ع - بہت بلند - بہت اونچا + مب
اَعَمّ - ع - جو سب کو شامل ہو + م
اَعْمار - ع - جمع عُمْر، عمریں + غ
اَعْمال - ع - جمع عَمَل، کام + غ
اَعْمام - ع - جمع عَمّ، چچا - باپ کا بھائی + غ
اَعْمش - ع - وہ شخص جس کی آنکھوں سے مرض کے سبب پانی جاری رہے + م
اَعْمیٰ - ع - اندھا - نابینا + غ
اعمیٰ فطری - ع - پیدائشی اندھا - مادر زاد اندھا + غ
اَعْلَم - ع - بڑا جاننے والا - بڑا عالم + م
اَعْناق - ع - جمع عُنُق - گردنیں + غ
اَعِنَّہ - ع - جمع عنان، باگیں + غ
اَعْنی - ع - یعنی مراد رکھتا ہوں + غ
اَعْوام - ع - جمع عام، - برس - سال + غ
اَعْوان - ع - جمع عَوْن، مددگار + مب
اِعْوِجاج - ع - کجی - ٹیڑھا پن + غ
اَعْوَر - ع - یک چشم - کانا + غ
اَعْوِنَہ - ع - جمع عاوِن، معاون - مددگار + غ
اِعْیا - ع - تھک جانا + تھکانا + مب
اَعْیان - ع - جمع عَیْن، آنکھیں + سگے بھائی + امراء + مب
اَعْیانِ ثابتہ - ع - علمی صورتیں خدا کی صور علمیہ + غ
اَعْیانِ حضرت - ع - ارکانِ سلطنت - شاہی دربار کے رکن - امرا - وزرا + نگ
اَعْیانی - ع - سگے بھائی بہنیں + غ
اِغاثہ - ع - فریاد رسی + غ
اَغانی - ع - جمع اُغْنِیَہ، سرود - راگ - گیت + م - مب
اَغْبَر - ع - گرد آلود + غ
اِغْتِراب - ع - مسافر ہونا + غ
اِغْتِراف - ع - چلو سے پانی پینا + غ
اِغْتِسال - ع - نہانا - غسل کرنا + مب
اِغْتِشاش - ع - کھوٹ اور خیانت کا گمان کرنا + مب
اَغْذِیَہ - ع - جمع غذا - کھانے - طعام + غ

**اِغرا** - ع - برانگیختہ کرنا - اُبھارنا - بھڑکانا + م

**اَغراض** - ع - جمع غرض، مقاصد - خواہشیں + م

**اِغراق** - ع - غرق کرنا - ڈبو دینا + سخت کمان کھینچنا - مبالغہ کرنا + م

**اَغریُوس** - ی - صحرا - بیابان - جنگل + ب

**اِغساق** - ع - رات کا خوب سیاہ ہونا + مب

**اَغسام** - ع - ابر کے ٹکڑے + مب

**اِغشا** - ع - ڈھانک دینا + مب

**اَغصان** - ع - جمع غُصن، شاخیں - ٹہنیاں + غ

**اِغضا** - ع - چشم پوشی - اغماض ع غ

**اِغفال** - ع - بھولنا + بھلا دینا + مب - م

**اَغلاط** - ع - جمع غلط، غلطیاں + مب - م

**اِغلاق** - ع - دروازہ بند کرنا، زبردستی کرنا + مشکل کرنا + غ - مب

**اَغلال** - ع - جمع غُل، آہنی طوق + غ

**اِغلال** - ع - قید کرنا + خیانت کرنا + کینہ رکھنا + سخت پیاسا ہونا + م

**اَغلب** - ع - غالب تر - اکثر + ج

**اَغلط** - ع - بہت غلط + غ

**اُغلوطہ** - ع - وہ شے جس سے لوگ غلطی میں پڑیں - وہ بات جو غلطی میں ڈالے + غ

**اَغلیسُون** - ف - قوس قزح، شیطان کی کمان - پانی کی کمان - دھنک + ن

**اِغماض** - ع - چشم پوشی - درگزر کرنا + غ

**اِغنا** - ع - بے پروا کرنا + دولتمند کرنا + غ

**اَغنام** - ع - جمع غنم، بکریاں + غ

**اَغنیا** - ع - جمع غنی، دولتمند، مالدار + مب

**اِغوا** - ع - بہکانا - گمراہ کرنا + غ - م

**اَغیار** - ع - جمع غیر، بیگانے + بم

**اُف** - ع - کلمۂ تحقیر، کلمہ کراہت + مب

**اِفادہ** - ع - فائدہ پہنچانا + م

**اِفاضت** - ع - فیض پہنچانا + برتن کا پُر کرنا + گفتگو شروع کرنا + آنسو بہانا + غ - م

**اَفاضل** - ع - جمع افضل - بہترین اشخاص + غ

**اَفاعی** - ع - جمع اَفعیٰ، زہریلے سانپ + غ

**اَفاغِنہ** - ع - جمع افغان، ایک قوم ہے + غ

**اِفاقت** / **اِفاقہ** } ع - مرض سے ہوش میں آنا - مرض میں تخفیف ہونا + مب

**اَفانین** - ع - جمع اَفنان، جمع فَنَن، ٹہنیاں - شاخیں + طرح طرح کی باتیں - قسم قسم کے ہنر + غ

**اُفتاد** - ف - افتادن کا ماضی مطلق + مجازاً بمعنے اتفاق + غ

**اُفتادگی** - ف - عاجزی + بدحالی + افلاس + م

**اُفتادن** - ف - گر پڑنا + اتفاق پڑنا + لائق و مناسب ہونا + خراب ہونا + دُور ہونا + باز رہنا + تواضع کرنا + ب - م

**اُفتادن از دستِ اُفتادگاں** - ف - مظلوموں کی دعا سے خستہ حال ہو جانا + ب

**اُفتادنِ خصم در پا** - ف - دشمن کا تباہ اور پائمال ہونا + ز

**اُفتادہ** - ف - پڑا ہوا + عاجز، ناتواں + بیمار + ن

**اِفتا** - ع - فتوے دینا، مسئلہ بتلانا + م

**اُفتاں و خیزاں** - ف - گرتے پڑتے + آہستہ رستہ چلنے + غالب و مغلوب ہونے + خوشامد کرنے سے کنایہ ہے + ن

**اِفتتاح** - ع - شروع کرنا - کھولنا + م

**اِفتتان** - ع - فتنے میں پڑنا + کسی کو فتنے میں ڈالنا + مب

**اِفتخار** - ع - فخر کرنا + مب

**اِفترا** - ع - بہتان + بہتان باندھنا + م

**اِفتراق** - ع - جدائی + ایک دوسرے سے جدا ہونا + م

**اِفتعال** - ع - تہمت + بہتان باندھنا + غ

**اِفتقار** - ع - محتاجی + افلاس + غ

**اِفتکار** - ع - فکر کرنا - غور کرنا، سوچنا + ج

**اِفحام** - ع - ساکت کرنا - خاموش کرنا + م

اَفْخاذ - ع - جمع فَخِذ - رانیں + غ
اَفْدَر - ف - چچا - باپ کا بھائی + ھ
اَفْدِیدَن - ف - تعجب کرنا + ب
اِفْراح - ع - خوش کرنا + غ
اَفْراخْتَن - ف - کھڑا کرنا - بلند کرنا - اونچا کرنا + ھ
اَفْراد - ع - جمع فَرْد - ایک جنس کی چند چیزیں + م
اَفْراس - ع - جمع فَرَس - گھوڑے + غ
اَفْراسِ آب } ف - پانی کے
اَفْراسیاب } بُلبلے مراد ہیں + غ
اَفْراشْتَن - ف - بلند کرنا - اونچا کرنا + ھ
اِفْراط - ع - زیادتی - کثرت - بہتات - حد سے بڑھانا - دیر کرنا + جلدی کرنا + بھول جانا + بھرنا + مب - م
اَفْروخْتَن - ف - روشن کرنا + بھڑکانا + ھ
اَفْروزَہ - ف - چراغ کی بتی + مص
اَفْری - ف - آفرین کا مخفف ہے - شاباش - مرحبا + ھ
اَفْرِیشَم - مب - ابریشم کا معرب ہے - ریشم + ب
اَفْزا - ف - بڑھانے والا + زیادہ بڑھا ہُوا + جامہی + ب
اَفْزار - ف - کھانے کے مصالح جیسے دھنیا - لونگ وغیرہ + ھ

اَفْزایِیدَن - ف - بڑھانا + ج
اَفْزُودَن - ف - بڑھنا - بڑھانا + مص
اَفْزُوں - ف - زیادہ - بڑھا ہُوا + مص
اَفْزُونی - ف - زیادتی + ج
اَفْسا - ف - افسونگر - جادوگر + ن
اِفْساد - ع - تباہ کرنا - برباد کرنا + مب
اَفْسار - ف - باگڈور - جادوگر + ن
اَفْساں - ف - وہ سان جس پر چھری - تلوار وغیرہ تیز کرتے ہیں + ن
اَفْسانہ - ف - کہانی - قصہ - سرگذشت - مشہور چیز - ن
اَفْسانۂ مادَراں - ف - لوری - جو بچے کو سلانے کے لئے گیت گایا جاتا ہے + ز
اَفْسَر - ف - تاج + بم
اَفْسُرْدَگی - ف - طبیعت کا مرجھانا - پژمردگی + بم
اَفْسُرْدَن - ف - مرجھانا - ٹھٹھرنا + مص
اَفْسُرْدَہ - ف - مرجھایا ہُوا + بم
اَفْسَرِ دیرِ بُلَنْد - ف - آفتاب + ن
اَفْسَر شُدَن - ف - بادشاہ ہونا + ن
اَفْسوس - ف - طنز - بازی

ظرافت - تمسخر - حسرت - دریغ - ظلم + غ - ھ
اَفْسُوں - ف - منتر - جادو + فریب + ب - ن
اَفْسُونِ ژَنْد - ف - آتش پرستوں کا منتر + ز
اَفْسُونِ گُرْگی - ف - بھیڑیے کی مکاری + ایک قسم کا منتر + بم
اِفْشا - ع - ظاہر کرنا + مب
اَفْشار - ف - رفیق - شریک - مددگار - نچوڑنا + چھبونا + نچوڑ + چبھو + بم - ھ
اَفْشانْدَن - ف - جھاڑنا + نثار کرنا + چھڑکنا + بم -
اَفْشُرْدَن - ف - نچوڑنا + محکم کرنا + محکم ہونا + چھبونا + مص
اَفْشُرْدَن گام - ف - ثابت قدم ہونا - پیر جمانا + ز
اَفْشُرْدَہ گام - ف - ثابت قدم + ز
اَفْشُرْدَہ گر - ف - نچوڑنے والی تیلی + بم
اَفْشَنْگ } - ف - شبنم - اوس +
اَفْشَنْگ } ب
اَفْصَح - ع - بڑا فصیح صاف عبارت بولنے والا + مب

**اِفضال** - ع - نیکی کرنا - احسان کرنا + بم

**اَفضال** - ع - جمع فضل - بخششیں نیکیاں + زیادتیاں + بم

**اَفضح** - ع - بڑا خوار + غ

**اَفضل** - ع - بہت بزرگ + بہتر + بڑھکر + بم

**اَفضل الاشکال** - ع - سب سے عمدہ شکل + دائرے سے مراد ہے + غ

**اِفطار** - ع - روزہ کھولنا + غ

**اَفعال** - ع - جمع فعل - کام + بم

**اَفعی** - ع - ایک قسم کا زہریلا سانپ + غ

**اَفعی آتشیں دم** - ف - بندوق سے مراد ہے + غ

**اَفغاں** - ف - فریاد + زاری + پٹھانوں کی مشہور قوم + غ

**اُفق** - ع - آسمان کا کنارہ + غ

**اَفقر** - ع - بڑا فقیر - بڑا محتاج + سب

**اِفک** - ع - جھوٹ - بہتان - تہمت + غ

**اَفکار** - ع - جمع فکر - سوچ - بچار + غ

**اَفگار** - ف - زخم + زخمی - مجروح + غ

**اَفگانہ** - ف - ناتمام بچہ - سقط - جو مقررہ مدت سے پہلے پیدا ہو + ھ

**اَفگندن** - ف - ڈالنا - زمین پر دے مارنا - برابری کرنا + ن مص

**اَفگندہ** - ف - عاجز + ج

**اَفگندۂ تاجداراں** - ف - تخت سے مراد ہے + ز

**اَفگندہ سُم** - لنگڑا - عاجز جو چلنے پھرنے سے رہ گیا ہو + بم

**اِفلاس** - ع - تنگ دست ہونا + م

**اَفلاک** - ع - جمع فلک - آسمان + سب

**اَفلاک شناساں** - ف - نجومی اور وہ حکما مراد ہیں جو رصد کے ذریعہ آسمان کے حالات معلوم کرتے ہیں + ن

**اَفنان** - ع - جمع فنن - شاخیں - ٹہنیاں + سب

**اَفنان** - ع - جمع فن - حال - روش + سب

**اَفواج** - ع - جمع فوج - گروہ - جماعتیں - پلٹنیں + ص - ز

**اَفواہ** - ع - جمع فوہ - مجاز - شہرت - چرچا + غ

**اَفواہِ عام** - ع - عام بہت عام چرچا + ز

**اِفہام** - ع - سمجھانا + م

**اَفئِدہ** - ع - جمع فؤاد - دل + م

**اَفیال** - ع - جمع فیل - ہاتھی + سب

**اَفیون** - ع - افیم + بم

**اَفیونیِ چیزے شدن** - ف - کسی شے کا عادی ہونا + بم

**اَقارب** - ع - جمع اقرب - رشتہ دار - برادری + غ

**اَقاصی** - ع - جمع اقصٰی - بہت دور والے + غ

**اِقالت** }
**اِقالہ** } ع - بیع - فسخ کرنا - خطا معاف کرنا + م

**اَقالیم** - ع - جمع اقلیم - ولایت - تمام دنیا کا ساتواں حصہ ⅐ + ک

**اَقالیم سبعہ** - ع - سات ولایتیں - اگلے جغرافیہ والوں نے زمین کو سات حصوں پر تقسیم کیا تھا + غ

**اِقامت** - ع - کھڑا کرنا + ٹھہرنا - قیام کرنا - وطن بنانا + نماز کی تکبیر + سب

**اَقانیم** - ع - جمع اقنوم - عیسائی تین وجود - حیات - علم کو کہتے ہیں یعنی باپ بیٹے اور روح القدس سے مراد ہے + غ

**اِقبال** - ع - التفات کرنا - آگے سے آنا - خوش نصیب ہونا + م

**اِقبال مند** - ف - صاحب اقبال -

خوش نصیب + ج
اِقبالِ یک ہفتہ - ف - تھوڑے دنوں کی دولت + فج
اَقبح - ع - بہت قبیح - بہت برا + غ
اِقبیل - ع - اقبال کا امالہ ہے + غ
اِقتباس - ع - آگ لینا - روشنی لینا + غ
اِقتدا - ع - پیروی کرنا - امام کے پیچھے نماز پڑھنا + م
اِقتدار - ع - صاحب قدرت ہونا - طاقتور ہونا + م
اِقتراب - ع - نزدیک ہونا + مب
اِقتراح - ع - مانگنا - سوال کرنا + غ
اِقتراض - ع - قرض لینا + مب
اِقتران - ع - نزدیک ہونا - ساتھی اور دوست ہونا + مب - غ
اِقتسام - ع - آپس میں بانٹ لینا - باہم قسم کھانا + مب
اِقتصاد - ع - میانہ روی + مب
اِقتصار - ع - کم کرنا - کسی کے پیچھے جانا + م
اِقتضا - ع - خواہش کرنا - چاہنا - تقاضا کرنا + مب - غ
اِقتطاف - ع - میوہ چننا + غ
اِقتفا - ع - پیروی کرنا + غ

اِقتنا - ع - حاصل کرنا - سرمایہ جمع کرنا + غ
اِقتناص - ع - شکار کرنا - حاصل کرنا + غ
اِقتناع - ع - قناعت کرنا + غ
اَقچہ - ت - روپیہ - اشرفی - اور وہ سفید چیز جو کھیت میں جانوروں کے ڈرانے کے واسطے رکھا کرتے ہیں + غ
اُقحُوان - ع - بابونہ جو مشہور دوا ہے + غ
اَقداح - ع - جمع قدح - پیالے + غ
اَقدام - ع - جمع قدم - پاؤں - پیر + غ
اِقدام - ع - آگے بڑھنا + غ
اِقدام نمودن - ف - آگے بڑھنا - پیش قدمی کرنا - ج
اَقدس - ع - پاک - بہت پاک + ص
اَقدم - ع - سب سے اول - سب سے پہلا + م
اَقذار - ع - جمع قذر - ناپاکیاں - گندگیاں + مب
اِقرار - ع - ہاں کرنا - مان لینا + مب
اِقراریاں - ف - خدا کی توحید ماننے والے - موحد لوگ + ن

اِقراض - ع - قرض دینا + مب
اَقران - ع - جمع قرین - ہمسر - نزدیکی - ہمسائے + غ
اَقرب - ع - بہت نزدیک + ص
اَقربا - ع - جمع قریب - رشتہ دار + غ
اَقرع - ع - گنجا + غ
اَقساط - ع - جمع قسط - حصے + مب
اَقسام - ع - جمع قسم - سوگند + مب
اَقسام - ع - جمع قسم - حصے + مب
اَقسام خمسۂ زمین - ع - ف - پانچوں برّاعظم سے مراد ہے - یعنی ایشیا یورپ - افریقہ - امریکہ - آسٹریلیا + ز
اَقصا - ع - جمع قصے - قاصی - دور ہونے والے - یا جمع قصا - کنارے - اطراف + مب - غ
اَقصٰے - ع - بہت دور - نہایت بعید + غ
اَقصٰے الغایتہ - ع - پرلے سرے کی - انتہا درجہ کی + ز
اَقضٰے - ع - بڑا قاضی - بڑا مفتی + غ
اَقضٰے القضاۃ - ع - سب قاضیوں کا افسر + غ
اَقطار - ع - جمع قطر - کنارے - اگر کی بتی جو خوشبو کے واسطے جلاتے ہیں + مب
اِقطاع - ع - جاگیر دینا - ملازمت کرنا + مب

اَقطاع - ع - جاگیرات و پرگنے - غ
اَقطاع خوار - ف - جاگیردار - لابہ تو خواہم
اَقطَع - ع - ہاتھ کٹا ہوا + غ
اَقفال - ع - جمع قُفل - تالے + غ
اَقَلّ - ع - بہت کم - کمتر + غ
اِقلال - ع - درویشی - فقیری + کم کرنا + ع
اَقلام - ع - جمع قلم - حروف ہے - مب
اُقلیدِس - ی - علم ہندسہ کی کلید ایک کتاب ہے جو اپنے مصنف کے نام پر مشہور ہے + غ
اِقلیم - ع - ربع مسکون کا ساتواں حصہ + غ
اِقلیم ابد } ع - عالم ذات الٰہی سے
اِقلیم ازل } مراد ہے + ن
اِقلیم امان و فراغ - ع - درویشی - گوشہ نشینی + ن
اِقلیم بقا - ع - آخرت سے مراد ہے + ن
اِقلیم فنا و عدم - ع - دنیا سے کنایہ ہے + ن
اِقلیم ناسوت - ع - انسانیت کا مقام مراد ہے + ن
اَقماع - ع - توڑنا - شکستہ کرنا + غ
اَقمِشہ - ع - جمع قُماش - سامان + اسباب + غ

اِقناع - ع - خوش کرنا - حاجتمند کرنا + مب
اِقناعی - ع - ظنی دلیل + غ
اِقناعیات - ع - جمع اِقناعی - ظنی دلیلیں + غ
اُقنُوم - ع - مذہب عیسوی کے رو سے تثلیث الٰہی کے ہر جز کا نام اقنوم ہے - اور وہ تین ہیں - وجود حیات علم - جنہیں باپ - بیٹا اور روح القدس بھی کہتے ہیں + غ
اُقنُوم ثلٰثہ - ع - باپ - ماں اور روح القدس مراد ہیں + نیز موالید ثلاثہ جمادات - نباتات - حیوانات کو بھی کہتے ہیں + ن
اَقوات - ع - جمع قُوت - خوراکیں + غ
اَقوال - ع - جمع قَول - باتیں + مب
اَقوام - ع - جمع قَوم - گروہ + ع
اِقوا - ع - قافیہ کے ایک خاص عیب کا نام ہے + غ
اَقوٰی - ع - بڑا قوی - بڑا زور آور + مب
اَقوِیا - ع - جمع قوی - طاقتور لوگ + غ
اَکابِر - ع - جمع اَکبَر - بہت بڑے + مب
اَکاذِیب - ع - جمع اُکذُوبہ - جھوٹی باتیں + ج
اَکّار - ف - باغبان - مزارع - کاشتکار + ب

اَکارِم - ع - جمع اَکرَم - بہت بخشنے والے بڑے معزز لوگ + غ
اَکاسِرہ - ع - جمع کِسرٰی - نوشیرواں کی اولاد - شاہانِ فارس + غ - ص
اَکّال } ع - بہت کھانے والا -
اَکّالہ } پیٹو + غ
اِکباب - ع - اوندھا کرنا - منہ کے بل گرنا - منہ کے بل گر پڑنا + غ
اَکبَر - ع - بہت بڑا + مب
اَکٹ } مف - انگریزی لفظ ایکٹ سے مفرس ہے - سوانگ -
اَکڈ } بہروپ - نقل + ز
اِکتِتاب - ع - لکھنا - لکھنا سیکھنا + مب
اِکتِحال - ع - سرمہ لگانا + غ
اِکتِساب - ع - کمانا - کوشش کرنا + مب
اِکتِفا - ع - کفایت کرنا - بس کرنا + مب
اِکتِناف - ع - پناہ پکڑنا - گھیر لینا + غ - مب
اِکتِناہ - ع - کسی بات کی تہ کو پہنچنا + غ
اِکتِواء - ع - داغ دینا + م
اِکتِیاب - ع - غمناک ہونا + غ
اِکثار - ع - زیادہ بولنا - بڑھانا - بہت مال جمع کرنا +
اَکثَر - ع - بہت بہت - بہت زیادہ + مب
اَکحَل - ع - سرگیں + ایک رگ کا

بھی نام ہے جسے فارسی میں ہفت اندام کہتے ہیں + ع

اَکدَر - ع - بہت سیاہ - بہت گدلا + غ

اِکدِش - ف - دو چیزوں کا باہم ملنا + دوغلہ گھوڑا + ن - ھ

اِکرا - ع - بڑھنا + بڑھانا - گھٹنا + گھٹانا + مکان یا جانور کو کرایہ پر دینا + بات کو طول دینا + مب

اَکراد - ع - جمع کرد - ایک قوم ہے ایران کا ایک خاص حصہ اسی قوم کی سکونت کے لحاظ سے کردستان کہلاتا ہے + ع

اِکرام - ع - بخشش کرنا - عطا کرنا - بزرگی دینا - عزت کرنا + م

اِکراہ - ع - زبردستی - جبر کسی سے زبردستی کوئی کام کرانا + غ

اَکرَم - ع - بہت بخشنے والا - بزرگتر + م

اِکسُول - ف - ایک قسم کا سیاہ نفیس ریشمی کپڑا + ن

اِکسِیر - ع - کیمیا + بم

اِکسِیر گر } ف - کیمیاگر + بم
اِکسِیری }

اِکشَاف - ع - اتنا ہنسنا کہ دانت ظاہر ہو جائیں + مب

اَکفَا - ع - جمع کفو - ہمسر - ہم جنس برابر کے لوگ + غ

اِکفَا - ع - برتن اوندھا کرنا - شاعروں کی اصطلاح میں قافیہ کے ایک عیب کا بھی نام ہے اور وہ یہ ہے کہ حرف روی یا قید ایک جنس کے نہ ہوں - قریب المخرج ہوں - جیسے صباح - سیاہ اور بحر - شہر کا قافیہ + غ - م

اَکل - ع - کھانا + غ

اُکُل - ع - میوہ + غ

اِکلِیل - ع - تاج + چاند کی ایک منزل کا بھی نام ہے + غ

اِکمَال - ع - کامل کرنا - پورا کرنا + غ

اَکمَام - ع - جمع کُم - آستین + جمع کِم - شگوفہ کا غلاف + غ

اَکمَل - ع - بہت کامل + غ

اَکمَہ - ع - مادرزاد اندھا + غ

اَکمَہ - ع - ٹیلا بہت اونچا ٹیلا جس کی مٹی سخت ہو + مب

اَکنَاف - ع - جمع کنف - اطراف - پناہ + مب

اَکنَان - ع - جمع کِن - پردے + غ

اَکنُون - ف - اب - ابھی + ن

اَکوَاب - ع - جمع کوب - بے دستہ اور بے ٹونٹی کے آبخورے + مب

اَکوَان - ع - جمع کون - مخلوقات + موجودات + غ

اَکُول - ع - پیٹو - بہت کھانے والا + غ

اَکُول - مفرس - سکول - مدرسہ + ر

اَکِیلَہ - ع - مزا کھلانے کی چیز + غ

اَگَر - ف - جو + شرط کا حرف ہے + حرف تردید مرادف یا + بم

اَگرچَند - ف - ہر چند - کلمہ شرط ہے جو نقیض جزا چاہتا ہے + ن

اَگرچِہ - ف - حرف شرط ہے جو نقیض جزا چاہتا ہے + جواہر الحروف

اَلَا - ع - تنبیہ کا حرف ہے - آگاہ ہو - خبردار ہو - متنبہ ہو جاؤ + غ

اِلّا - ع - مگر - سوا - حرف استثنا ہے + مب

اِلَّا - ع - اگر نہ + اِن حرف شرط اور لا نفی سے مرکب ہے + مب

اُلاچُق - ت - جنگلی لوگوں کا گھر جو بالوں سے بناتے ہیں + غ

اَلاچَہ - ت - دھاری دار کپڑا - دو رنگا کپڑا + غ

اَلاچِیق - ت - ٹٹیوں کا جھونپڑا + ر

اِلاحَہ - ع - تلوار کا چمکانا + ظاہر ہونا + چمکنا + مرنا + مب

اَلارم - مفرس - نیند سے ہوشیار کرنا - خبردار کرنا + ر

اُلاغ - ت - بیگار کی سواری یعنی گھوڑا گدھا - خچر - ٹٹو کی گھوڑا + غ

**اُلُغ دادن** ۔ت۔ف۔ زادِ راہ دینا سفر خرچ دینا + ن

**اُلاغ** } ع۔ بیگار کی سواری قاصد +
**اُلاق** } گھوڑا۔ ڈاک چوکی + غ

**اَلاَمَان** ۔ ع۔ یہ ایک کلمہ ہے۔ جو کسی حادثہ یا مصیبت کے نازل ہونے کے وقت بولا جاتا ہے۔ یعنی اللہ امن میں رکھے + بم

**اَلْآن** ۔ ع۔ اب۔ ابھی + م

**الاو** ۔ ت۔ شعلہ والی آگ + ب

**اِلٰہ** ۔ ع۔ معبود + م

**اَللّٰہ** ۔ ع۔ خدا تعالےٰ کا اسم ذات ہے + ع

**اَللّٰہُ اَکْبَر** ۔ ع۔ اللہ بہت بڑا ہے۔ اذان کا ایک کلمہ ہے جو تعجب کے واسطے بھی بولا جاتا ہے + م

**اَللّٰہ اَللّٰہ** ۔ ع۔ فارسی والے تعجب کے موقع پر اس لفظ کا استعمال کرتے ہیں + بم

**اَللّٰہُمَّ** ۔ ع۔ اے اللہ اصل میں یا اللہ تھا حرف ندا کو گرا کر اس کے عوض آخر میں میم مشدد لگا دیا + غ

**اِلٰہی** ۔ ع۔ اے میرے خدا۔ اے ... معبود + غ

**اِلٰہیات** ۔ ع۔ علم الٰہی کے مسائل جو فن

حکمت کی ایک شاخ ہے + غ

**اَلْبَاب** ۔ ع۔ جمع لُبّ۔ عقلیں + غ

**اَلْبَتَّہ** ۔ ع۔ قطعی طور۔ بیشک + غ

**اَلْبِسَہ** ۔ ع۔ جمع لباس۔ کپڑے + ص

**اَلْبُوم** ۔ مف۔ تصویر رکھنے کی کتاب۔ انگریزی لفظ البم کا مفرس ہے + ز

**اَلْپ** ۔ ف۔ دلیر۔ بہادر + غ

**اَلْپ اَرسلان** ۔ ت۔ شیر دلیر + غ

**اِلْتِبَاس** ۔ ع۔ شبہ پڑنا۔ شک پڑنا + م

**اِلْتِجَا** ۔ ع۔ پناہ لینا + م

**اِلْتِجا بُردن** } ع۔ف۔ پناہ پکڑنا۔
**اِلْتِجا کردن** } پناہ لینا + بم

**اِلْتِجَاج** ۔ ع۔ لڑنا جھگڑنا۔ موجوں کا باہم ملنا۔ شور و غوغا ہونا + مب۔ غ

**اِلْتِذَاذ** ۔ ع۔ لذت پانا۔ مزہ اٹھانا + م

**اِلْتِزَام** ۔ ع۔ کسی چیز کو اپنے اوپر لازم کرنا۔ بغل میں لینا + مب۔ م

**اِلْتِسَاق** } ع۔ چپکنا۔ ایک شے کا
**اِلْتِصَاق** } دوسری سے لپٹنا + م

**اِلْتِفَات** ۔ ع۔ آنکھ کے گوشہ سے دیکھنا۔ مجازاً نظر عنایت + ج

**اِلْتِقَا** ۔ ع۔ ملنا۔ ملاقات کرنا۔ ملاقی ہونا + مب

**اِلْتِقَاط** ۔ ع۔ چننا۔ م

**اِلْتِمَاس** ۔ ع۔ چاہنا۔ تلاش کرنا۔ ڈھونڈنا + مب۔ م

**اِلْتِمَاع** ۔ ع۔ چمکنا + م

**اَلْتِمِش** ۔ ت۔ آگے چلنے والی فوج۔ وہ فوج جو ہراول اور سردار کے درمیان ہو + غ

**اِلْتِوَا** ۔ ع۔ پیٹنا + م

**اَلْتُون** ۔ ت۔ زرِ سرخ + لونڈی۔ کنیزک + ع

**اِلْتِہَاب** ۔ ع۔ شعلہ مارنا۔ بھڑکنا + غ

**اِلْتِیَاع** ۔ ع۔ دل کی سوزش جو عشق کے باعث ہو + غ

**اِلْتِیَام** ۔ ع۔ زخم کا بھر جانا۔ اچھا ہو جانا۔ آپس میں ملنا + م

**اَلْثَغ** ۔ ع۔ وہ آدمی جو رے کی جگہ لام اور ش کی جگہ س بولے + غ

**اُلْجَہ** ۔ ت۔ لوٹ کا مال۔ غنیمت کا مال + ایک قسم کا ریشمی کپڑا + غ

**اِلْحَاح** ۔ ع۔ گڑگڑانا۔ مانگنا۔ کسی کام میں مبالغہ کرنا + ع

**اِلْحَاد** ۔ ع۔ خانہ کعبہ میں ظلم کرنا۔ لڑائی کرنا۔ دین حق سے پھرنا + لحد بنانا + مردہ کو لحد میں رکھنا + م

**اَلْحَاصِل** ۔ ع۔ قصہ کوتاہ۔ حاصل کلام۔ حاصل مطلب۔ آخر کلام + بم

**اِلْحَاق** ۔ ع۔ ملانا۔ ایک کو دوسرے سے لگا دینا + مب

اَلحال - ع - ابھی اسی وقت + غ
اِلحان - ع - کسی کو بات سمجھانا + خوشخوانی ہے + غ
اَلحان - ع - جمع لحن - گیت - سرود
نغمے گانے کی آوازیں + غ
اَلحمدُ - ع - قرآن شریف کی سب سے
پہلی سورت - تعریف - شکر + مب
اَلخالق - ت - وہ پوشاک جو قبا کے
نیچے پہنتے ہیں + غ
اَلدّ - ع - بڑا جھگڑالو + مب
اَلدُّ الخصام - ع - سب سے زیادہ
جھگڑالو - سخت جھگڑنے والا +
تفسیر حسینی +
اَلدنگ - مف - بے پرواہ + ر
اَلذّ - ع - بہت مزیدار - بہت لذیذ - نہایت مزیدار + غ
اِلزام - ع - لازم کرنا - کسی کو کوئی کام سپرد کرنا + مب
اَلزم - ع - بہت لازم - نہایت ضروری + غ
اَلستُ - ع - آیت اَلستُ بربکم کی
طرف اشارہ ہے یعنے کیا میں تمہارا
پروردگار نہیں ہوں + غ
اَلسُن } - ع - جمع لسان -
اَلسِنہ } زبانیں + مب
اُلتش - ت - امیروں کا بچا ہوا کھانا
جو نوکر کھاتے ہیں + غ
اِلساق } - ع - لگانا - چپکانا +
اِلصاق } مب

اِلطاف - ع - مہربانی کرنا - نیکی
کرنا - نرمی کرنا + غ - مب
اَلطاف - ع - جمع لطف -
مہربانیاں + مب
اَلطف - ع - بہت نازک - نہایت
پاکیزہ + غ
اَلعجل - ع - اصل میں اَلعَجل اَلعَجل تھا
جلدی کر + غ
اَلعطش زدن } ع - ف - پیاس کا
اَلعطش گفتن } اظہار کرنا - پیاس پیاس کہنا + بم
اُلغ - ت - بزرگ - بڑا + بم
اِلغاز - ع - پہیلیاں کہنا - چیتان
کہنا + مب
اَلغاز - ع - جمع لُغز - پہیلیاں -
چیتانیں + مب
اَلغرض - ع - القصہ - قصہ کوتاہ
حاصل کلام + ج
اَلغیاث - ع - فریاد - دُہائی + ج
اَلف - ع - ہزار - ۱۰۰۰ + م
اِلف - ع - خوگر ہونا - عادی ہونا
دوستی + دوست + م
اَلف - ع - حروف تہجی کا پہلا حرف
ہے + مب
اَلف از بانذ السنتہ - ف - نادان

کم لیاقت سے مراد ہے + ن
اَلفِ اِستوا - ع - خط استوا -
ہر سیدھی چیز سے کنایہ ہے + ن
اَلف بر سیب اَفزون - ف - آرام
کے بعد تکلیف دینے سے مراد ہے + ن
اِلفاف - ع - آپس میں لپٹنا -
پیچ در پیچ ہونا + غ
اَلفاف - ع - جمع لَفّ - وہ درخت
جو آپس میں لپٹے ہوں پیچ در پیچ
درخت + م
اَلف بر خاک کشیدن } - ف -
اَلف بر زمین کشیدن } شرمندہ
ہونا - شرمندگی اٹھانا + مذہب امامیہ
میں ایک رسم ہے کہ مردے کو دفن
کر کے سات بار سورہ انا انزلنا پڑھتے
ہیں اور ہر بار قبر پر الف کھینچتے ہیں + بم
اَلف بر تن کشیدن - ف - رسم
ولایت کے مطابق ایام ماتم میں سینہ
پر استرہ مار کر الف کی صورت کے
نشان کر دینا + غ
اُلفت - ع - دوستی - محبت - انس +
خوگر ہونا + مب
اَلفِ تازیانہ - ف - کوڑے
کا نشان + بم
اَلفتہ [illegible] - کرنا - اکٹھا کرنا + ن

اَلِف قامتان مژگان۔ف۔نگاہ سے کنایہ ہے+بم

اَلِف کشیدن۔ف۔الف برتن کشیدن کا مرادف ہے+غ

اَلفیہ۔ع۔نحو کی ایک کتاب کا نام ہے جسمیں ہزار شعر ہیں+ص

اِلقا۔ع۔ڈالنا+مب

اَلقاب۔ع۔جمع لقب۔وہ نام جس میں تعریف یا مذمت پائی جائے۔خطاب جو کسی بادشاہ یا امیر کبیر کی طرف سے عطا ہوں+غ ج

اِلقان۔ع۔جھٹ پٹ یاد کر لینا+مب

اُلکا۔ت۔پرگنہ+زمین+ملک۔وطن+غ

اَلکَن۔ع۔توتلا۔ہکلا+مب

اُلکہ۔ت۔ملک ولایت+غ

اِلّ۔ع۔عہد وپیمان+مب

اَلَم۔ع۔دکھ۔رنج۔غم+مب

اَلماس۔ع۔ہیرا۔تلوار+خنجر+چاقو+فولاد جوہردار+غ

اَلماس خجالت۔ع۔شرمندگی کا پسینہ+بم

اَلماس دنداں شدن۔ف۔سخت دانتوں والا ہونا۔قوی اور مضبوط ہونا+غ

اَلماس رنگ۔ف۔تلوار کی تعریف میں واقع ہوتا ہے+بم

اَلماس سودہ۔ف۔برف کے جمے ہوئے ٹکڑے مراد ہیں+ن

اَلماس شربتی۔ف۔ایک قسم ہے ہیرے کی+بم

اَلمُضاعَف۔ع۔دگنا۔دوچند۔دونا+مب

اَلمَعی۔ع۔دانشمند آدمی جس کی رائے ہمیشہ ٹھیک ہو+مب

اَلنگ۔ف۔وہ خندق اور گڑھا جو قلعے کے محاصرے کے لئے قلعہ کے چاروں طرف بناتے ہیں اسے مورچال بھی کہتے ہیں+ن

اَلنگو۔ چوڑیاں+ز

اَلواث۔ع۔جمع لَوث۔عیب۔برائی۔بدی۔آلودگی+مب+غ

اَلواح۔ع۔جمع لوح۔تختیاں+مب

اَلوان۔ع۔جمع لَون۔رنگ۔رنگتیں۔انواع۔اقسام+مب

اَلوچہ۔ف۔آلو بخارا کے مشابہ ایک پھل ہے+ر

اَلوَداع۔ع۔رخصت کرنا۔رخصت+مب

اُلُوس۔ت۔قوم قبیلہ اسکا تلفظ اُلُس ہے+غ

اُلوش۔ت۔امیروں کا بچا ہوا کھانا جو نوکر کھاتے ہیں اسکا تلفظ اُلُش ہے+غ

اُلوف۔ع۔جمع اَلف۔ہزارہا۔ہزاروں+مب

اُلوہیت۔ع۔معبودیت۔عبادت۔پرستش+مب

اَلوِیہ۔ع۔جمع لِوا۔جھنڈے+مب

اِلہاب۔ع۔آگ کا بھڑکانا+مب

اِلہام۔ع۔دل میں نیک بات ڈالنا+وہ نیک بات جو خدا تعالےٰ دل میں ڈالے+مب

اِلیٰ۔ع۔طرف+تک+حروف جارہ میں سے ہے+مب

اِلیٰ غیر النہایہ۔ع۔بے انتہا+ز

اَلیم۔ع۔دردناک۔دکھ دینے والا+مب

اَلیَہ۔ع۔سرین۔چوتڑ۔دم+مب

اُم۔ع۔ماں۔مادر+مب

اِمّا۔ع۔یا حرف شک وتردید ہے+مب

اَمّا۔ع۔لیکن۔مگر+حرف شرط و تفصیل ہے+مب

اِماء۔ع۔جمع اَمۃ۔لونڈی۔کنیزک+مب

اَماتت۔ع۔ہلاک کرنا۔مار ڈالنا+مب

اَماثِل۔ع۔جمع اَمثَل۔شریف لوگ+مب

اَماجِد۔ع۔جمع اَمجد۔بزرگ باعزت لوگ+مب

**اِمارت** - ع - امیری + امیر ہونا - حکومت کرنا حکم چلانا + مب

**اَمارت** - ع - نشانی - علامت + مب

**اِمارتِ نظام** - ع - ایک عہدے کا نام ہے + ز

**اِمارہ** - ف - حساب - شمار + ب

**اِمارہ گیر** - ف - حساب لینے والا + ب

**اَماکن** - ع - جمع مکان - مکانات + مب

**اَماکن شریفہ** - ع - متبرک مکانات - زیارتیں - درگاہیں + مب

**اِمالہ** - ع - جھکانا - مائل کرنا + عربی صرف کی اصطلاح میں فتحہ کو کسرہ کیطرف اسطرح مائل کرنا کہ الف سے یائے مجہول پیدا ہو جائے - جیسے کتاب سے کتیب - حساب سے حسیب + غ

**اَمام** - ع - آگے - روبرو - سامنے + مب

**اِمام** - ع - پیشوا - بادشاہ - ہادی - نماز کا امام + مب

**اِمامت** - ع - پیشوائی - نماز کا امام ہونا + مب

**اِمامِ مُبین** - ع - لوح محفوظ سے مراد ہے + غ

**اِمامِ ناطق** - ع - شیعہ لوگ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کو کہتے ہیں + غ

**اِمامیہ** - ع - فرقۂ شیعہ کا ایک گروہ ہے + غ

**اُمُّ الخبائث** - ع - برائیوں کی ماں - شراب سے مراد ہے + بم

**اُمُّ الصّبیان** - ع - بچوں کی ماں - بچوں کی ایک بیماری جو مرگی کے اقسام سے ہے + بم

**اُمُّ العُلوم** - ع - علوم کی ماں - علم صرف سے کنایہ ہے + غ

**اُمِّ غیلان** - ع - ببول کا درخت - کیکر + غ

**اُمُّ الفضائل** - ع - علم سے مراد ہے + م

**اُمُّ القرٰے** - ع - مکہ معظمہ سے مراد ہے + غ

**اُمُّ الکتاب** - ع - سورت فاتحہ + قرآن مجید + لوح محفوظ + قرآن مجید کی وہ آئیتیں جنکے معنوں میں کئی احتمال نہ ہوں + عقل اول جو مرتبۂ وحدت سے مراد ہے + غ

**اَمان** - ع - پناہ - امن - بیخوفی + غ

**اَمانت** - ع - دھروا - وہ چیز جو کسی کی حفاظت میں اس کو معتبر سمجھ کر رکھی گئی ہو + پناہ - بیخوفی + مب

**امانت گذار** - ف - امین - امانت ادا کرنے والا + ز

**اَمانی** - ع - جمع اُمنیۃ - امیدیں -

آمدنوئیں + مب

**اِمپراطریس** - معرب - بڑی ملکہ شہنشاہ بیگم + اٹلی لفظ امپرس سے معرب ہے + ز

**اِمپراطور** - شہنشاہ + امپائر کا معرب ہے - جو اٹلی زبان کا لفظ ہے + ز

**اُمَّت** - ع - گروہ - جماعت - ایک مذہب والے + مب

**اَمَت** - ع - لونڈی - باندی - کنیزک + مب

**اُمّتان** - ف - جمع امت + امتیں - گروہ + غ

**اِمتثال** - ع - حکم ماننا - فرمانبرداری کرنا - اطاعت + مب

**اِمتحان** - ع - آزمانا + بات کو سوچنا + انجام کو سوچنا + مب

**اِمتداد** - ع - درازی - دراز ہونا - کشیدہ ہونا + مب

**اَمَۃُ الدُّنیا** - ع - دنیا کی لونڈی + دنیا دار سے مراد ہے + از ابو الفضل

**اِمتزاج** - ع - آمیزش - دو چیزوں کا مل جانا - مخلوط ہو جانا + مب

**امتزاج کیمیائی** - ع - کیمیائی طریق پر دو چیزوں کا ملنا + ز

**اِمتشاط** - ع - کنگھی کرنا + مب

اَمتِعَہ۔ ع جمع مَتاع۔ سامان۔ اسباب۔ پونجی۔ مب

اِمتِلاء۔ ع۔ پر ہونا۔ معدے کا بھر جانا۔ بدہضمی۔ غ

اِمتِناع۔ ع۔ رُکنا۔ باز رہنا۔ مب

اِمتِنان۔ ع۔ احسان کھنا۔ منت رکھنا۔ نعمت دینا۔ مب

اِمتِہان۔ ع۔ خدمت کے کام میں رکھنا۔ خدمت میں رکھا جانا۔ کوئی چیز بخشنا۔ خوار اور ضعیف سمجھنا۔ مب

اِمتِیاز۔ ع۔ ایک چیز کا دوسری سے الگ ہونا۔ جدا ہونا۔ مب

اَمثال۔ ع۔ جمع مَثَل۔ کہاوتیں۔ کہانیاں۔ مب

اَمثِلَہ۔ ع۔ جمع مثال۔ مثالیں۔ مب

اَمجَد۔ ع۔ بہت بزرگ۔ بڑا معزز۔ مب۔ غ

اَمجاد۔ ع۔ جمع مَجِید۔ اشراف لوگ۔ بزرگان قوم۔ مب

اِمداد۔ ع۔ مدد کرنا۔ مدد دینا۔ غ

اَمر۔ ع۔ حکم۔ فرمان۔ مب

اَمرِ اوّل۔ ع۔ عقل اول سے کنایہ ہے۔ ن

اُمَراء۔ ع۔ جمع امیر۔ حکام۔ بادشاہ۔ بالدار۔ مب

اُمَرائے کلام۔ ع۔ شاعروں سے مراد ہے۔ ن

اِمرار۔ ع۔ گزارنا۔ کڑوا کرنا۔ کڑوا ہونا۔ مب

اِمرَاۃ۔ ع۔ عورت۔ مب

اَمراض۔ ع۔ جمع مرض۔ بیماریاں۔ مب

اَمرَد۔ ع۔ بے ریش جسکی ابھی داڑھی مونچھ نہ نکلی ہو۔ مب

اَمرِ مَعرُوف۔ ع۔ اچھی باتوں کا حکم دینا۔ نیک کاموں کی ہدایت کرنا۔ شریعت اسلام کے احکام بتانا۔ غ

اِمرُوز۔ ع۔ آج کا دن۔ آج۔ ج

اَمزِجَہ۔ ع۔ جمع مزاج۔ طبیعت۔ وہ کیفیت جو مختلف چیزوں کے ملنے سے پیدا ہوتی ہے۔ غ

اَمسِ۔ ع۔ گذشتہ روز۔ گزرا ہوا دن۔ کل۔ مب

اِمساک۔ ع۔ بند کرنا۔ رکنا۔ مضبوط پکڑنا۔ خاموش ہو جانا۔ مب

اِمسال۔ ف۔ اب کا برس۔ سال رواں۔ سال حال۔ ج

اِمشَب۔ ف۔ آج کی رات۔ اس رات۔ گذشتہ اور آئندہ دونو پر بولا جاتا ہے۔ غ

اَمصار۔ ع۔ جمع مِصر۔ شہر۔ مب

اِمضَا۔ ع۔ حکم جاری کرنا۔ دستخط کرنا۔ دستخط۔ غ

اِمطَار۔ ع۔ مینہ برسانا۔ مینہ برسنا۔ پیشانی کا پسینہ لانا۔ سر نیچے کرنا۔ خاموش ہو جانا۔ مب

اَمطار۔ ع۔ جمع مَطَر۔ مینہ۔ بارش۔ مب

اِمعان۔ ع۔ گہری نظر سے دیکھنا۔ خوب سوچنا۔ غور و فکر کرنا۔ مب

اَمعاء۔ ع۔ جمع مِعے۔ مِعیٰ۔ آنتیں۔ مب

اِمکان۔ ع۔ قادر کرنا۔ مرتبہ دینا۔ کسی شے کے عدم و وجود دونو کا ضروری نہ ہونا۔ غ

اَمکِنَہ۔ ع۔ جمع مکان۔ مکانات۔ غ

اَمَل۔ ع۔ امید۔ آرزو۔ مب

اِملاق۔ ع۔ مفلسی۔ تنگدستی۔ فقیری۔ مب

اِملاک۔ ع۔ مالک کرنا۔ بادشاہ بنانا۔ مب

اَملاک۔ ع۔ جمع مِلک۔ ملکیتیں۔ غ

اِملال۔ ع۔ دلگیر کرنا۔ ملول کرنا۔ لکھوانا۔ مب

اِملاء۔ ع۔ (ملو سے) لکھنا۔ مہلت دینا۔ رسم خط کے قواعد کے موافق لکھنا۔ مجازاً تحریر۔ لکھی ہوئی عبارت۔ ج

اِملاء۔ ع۔ (ملء سے) بھرنا۔ پر کرنا۔ مب

اُمَم - ع - جمع اُمّت، گروہ - فرقے ایک مذہب کے لوگ + مب

اَمْن - ع - چین - آرام + بیخوف ہونا + مب

اُمَنا - ع - جمع اَمین - امانت دار - معتبر + مب

اَمْنِیَّت - ع - بیخوف ہونا - نڈر ہونا + غ

اُمْنِیَّت - ع - آرزو - امید + مب

اَموات - ع - جمع میّت، مردے مرے ہوئے + مب

اَمواج - ع - جمع مَوج، دریا کی موجیں لہریں + مب

اُمُور - ع - جمع اَمر، کام + مب

اُمُورِ خارجہ - ع - دوسری سلطنتوں کے متعلق کاروبار + ر

اُمِّ وَلَد - ع - وہ لونڈی جس کے ہاں اس کے مالک سے اولاد ہو + غ

اُمَوِی - ع - وہ شخص جو بنی اُمَیّہ کی طرف منسوب ہو - اُمَیّہ امیر معاویہ کے اجداد میں ایک شخص کا نام تھا + غ

اُمَّہات ع - جمع اُمّ، مائیں + مب

اُمَّہاتِ سِفْلی - ع - اربعہ عناصر + زمین کے طبقے + غ

اُمَّہاتِ عِلْوی - ع - علوم نفوس - ارواح + بم

اِمْہالِ الٰہی - ع - استدراج مراد ہے + ن

اُمّی - ع - ناخواندہ - ان پڑھ - بے پڑھا یعنی جس نے بطریق مروج تعلیم نہ پائی ہو - غ - ز

اَمْیال - ع - جمع مِیل، سرمہ لگانے کی سلائی + کوس اور میلوں کے نشان + کوس اور میل + مب (انگریزی میں ایک ہزار سات سو ساٹھ گز کا ہوتا ہے)

اُمّید }
اُمید } ف - توقع - آرزو - آس + بم

اُمّید بخش - ف - امید پوری کرنیوالا خدا تعالےٰ مراد ہے + ج - نج

اُمّید را پے کردن - ف - ناامید ہونا - امید قطع کرنا + بم

اُمّیدگاہ - ف - امید کی جگہ - جائے امید - جہاں امید ہو + ج

اُمّیدوار - ف - جسے امید ہو - آس رکھنے والا + بم

اُمّیدواری - ف - امید - آسرا + ج

اَمِیر - ع - حکم کرنے والا - رئیس - سردار - مالدار + مب

امیرِ آبِ حَیواں - ف - حضرت خضر علیہ السلام + ب

امیر آخور - ف - داروغۂ اصطبل + نج - نا

امیرُ الاُمَرا - ع - فوج کا کرنیل + ر

امیرُ الجُیُوش - ع - فوج کا اعلےٰ افسر - سپہ سالار + ج

امیرُ المُومِنین - ع - مسلمانوں کا سردار مسلمانوں کا دینی و دنیوی اعلےٰ حاکم - خلیفۂ وقت - لقب حضرت علیؑ + ج

امیرال + امیر البحر - ناخدا - ملاح + ر

اَمِیرانہ - ف - امیروں کی طرح + ز

امیرِ بحر - ع - وہ حاکم جو سمندر پر متعین ہو اور محصول وغیرہ حاصل کرے + ج

امیرِ حج - ع - حاجیوں کے قافلہ کا سردار + ج

اَمیرِ داد - ف - عدالت کا حاکم - مجسٹریٹ چیف جسٹس + ج

امیر زادہ - ف - امیر کا بیٹا - ج

امیرِ صاحبِ دُلْق - ف - حضرت علی کرم اللہ وجہہ + ب

امیرِ کبیر - ع - بڑا امیر + ز

اُمّی صاحبِ کتاب }
اُمّی صادق } کا اسم
اُمّی لقب } نام نامی جناب حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم - ع

مراد ہیں + ن
اَمِین - ع - امانتدار - معتبر - قابل اعتبار + بیخوف + مب
اَمِینِ حُضُور - ع - شاہی دربار کا داروغہ + ر
اَمِینِ لشکر - ع - ف - فوج کا بخشی + ر
اَمِینُ المِلّۃ یَمِینُ الدَّولۃ - ع - مذہب کا امین - دولت کی قوت - سلطان محمود غزنوی کا لقب + از تاریخ فرشتہ
اَمِینِ وَحی - ع - جبرائیل علیہ السلام + ن
اَنَا - ع - میں + غ (اس کا تلفظ اَنَ ہے)
اِنَاء - ع - برتن - ظرف + مب
اِنَابت - ع - دعا مانگنا - توبہ کرنا - خدا کی طرف رجوع ہونا - برے کام سے باز آنا - کسی کو قائمقام کرنا + مب - غ
اَنَابِیب - ع جمع اُنبُوبَہ - پوریاں + م - مب
اِنَاث - ع - جمع اُنثٰی - عورتیں + مب
اَنَاجِیل - ع - حضرت عیسٰی علیہ السلام کے دین کی چار کتابیں ہیں + ج
اَنار - ف - ایک مشہور درخت ہے جس کا پھل بھی اسی نام سے مشہور ہے + ج
اِنَارت - ع - روشن کرنا - روشن ہونا - درخت کا پھول لانا - ظاہر ہونا - ظاہر ہونا + مب

اَنارِستان - ف - انار کے باغات - ج
اَنارِ فرہاد - ف - کہتے ہیں کہ جب فرہاد نے کوہ بیستون پر شیریں کے مرنے کی خبر سنی - تو اپنے سر پر تیشہ مار کر مر گیا تیشہ کا دستہ انار کی لکڑی کا تھا - خدا تعالٰے کی قدرت سے وہ لکڑی سبز ہو گئی اور انار کا درخت بنگیا + ب
انار گیرا / انار گیوا - ف - خشخاش - پوست کا ڈوڈہ + ب
اَنارِ مُشک - ف - سرخ رنگ سبزی مائل ایک تخم ہے جو ہندوستان میں پیدا ہوتا ہے - عربی میں اُسے رمان مصری کہتے ہیں + ب - مہ
اَنارِ یٰسین - ف - وہ انار جس پر نوروز کے دن چالیس بار یا سو بار یٰسین پڑھی جاوے + کہتے ہیں کہ جو شخص اسے تنہا کھاوے وہ سال بھر بیمار نہیں ہوتا + بم
اُناس - ع - آدمی - مردم + مب
اَناسی - ع - جمع اِنسی - آدمی + کمان کی وہ طرف جدھر کمان کھینچنے والے کا منہ ہو + مب
اناطیطس - ی - ایک سیاہ رنگ کا دانہ ہے - جسے عورتوں کو جننے کے وقت آگ پر رکھکر اس کا دھواں پہنچاتے ہیں - جس سے جننے میں آسانی ہوتی ہے + ب
اَناغالِس - ی - ایک قسم کا پتھر ہے جس کے گھسانے سے سرخ رنگ نکلتا ہے - اور عورتوں کے دودھ کے ساتھ ملاکر آنکھ میں ڈالنا ورم چشم کو مفید ہے + ب
اَناغُلّس - ی - مرزنجوش - دونا مروا ایک دوا کا نام ہے - جس سے بچھو کے ڈسے ہوئے کو ڈنگ کی جگہ ملنے سے فائدہ ہوتا ہے + ب
اَنام - ع - مخلوقات - جنّ و انس یا جو کچھ روے زمین پر ہے + مب
اَنامِل - ع - جمع اَنمُلَہ - پورے - انگلیوں کے سرے - مب - مجازاً انگلیاں بھی مراد لیتے ہیں -
اَنانِیَّت - ع - خودی + ج
اَناہید - ف - ستارہ زہرہ + ناہید کا مزید علیہ ہے + ن
اَنَب - ف - بادنجان - بیگن + مب
اَنباء - ع - جمع نَبَاء - خبریں + مب
اِنباء - ع - خبر دینا - آگاہ کرنا + مب
اِنبات - ع - گھاس کا اگنا - اگانا + مب
اَنباخوان - ف - حصار - قلعہ + ن - ب
اَنبار - ف - ڈھیر - تودہ - گھر اور دیوار

انگلی کے سر تک + مب

**باعث** - ع - بھیجنے والا - برانگیختہ کرنے والا - وجہ - سبب + مب

**باعد** - ع - دور - بعید + مب

**باغ** - ع - مشہور ہے جہاں عام درخت ہوں + بم

**باغات** - ع - جمع باغ + بم

**باغبان** - ف - مالی - باغ کا نگہبان + ف - بم

**باغ پیرا** - ف - مالی - باغ کو آراستہ کرنے والا + بم

**باغچ** - ف - انگور نیم پختہ + مب

**باغچہ** - ف - چھوٹا باغ - (باغیچہ بغیچہ غلط ہے) + ف - غ

**باغچۂ سلیمانی** - ف - باغ طلسم جو شعبدہ اور جادو سے باغ دکھلائی دے + غ

**باغ زمستانی** - ف - وہ باغ جس پر برف کے بچاؤ کے لئے چھپر ڈالا ہوا ہو + ر

**باغ سبز نمودن** - ف - فریب دینا - جھوٹا وعدہ کرنا - دھوکا دینا + سبز باغ دکھانا + بم

**باغ سبزی کاری** - ف - وہ باغ جس میں ترکاری بوئی جاتی ہے + ر

**باغستان** - ف - باغ کی جگہ - باغ + ج

**باغ سر پوشیدہ** - ف - مرادف باغ زمستانی + ر

**باغ قدس** - ف - ع - بہشت +

**باغ گلکاری** - ف - جہاں پھولوں کے درخت کثرت سے ہوں + ز

**باغل** - ف - باڑہ - وہ جگہ جو جنگل یا پہاڑوں میں بکریوں کے بٹھانے کے واسطے بنا لیتے ہیں + ب - ن

**باغ مشجر** - ع - گھنے درختوں کا باغ + ر

**باغ نباتات** - ع - ترکاریوں کا باغ + ز

**باغنج** - ف - انگور نیم پختہ + ن - ب

**باغندہ** - ف - پونی + دھنی ہوئی روئی جو کاتنے کے لئے گول لپیٹ لیتے ہیں + ب - ن

**باغ وحش** - ع - چڑیا خانہ جس میں ہر طرح کے چرند و پرند ہوتے ہیں + ر

**باغ وسیع** - ف - ع - بہشت +

**باغوش** - ف - پانی میں غوطہ لگانا +

**باغ بہشت ور** - ف - بہشتی آدمی کا وجود + نج

**باغی** - ع - بیفرمان - سرکش + مب

**بافتن** - ف - کپڑا وغیرہ بننا + مص

**بافتہ** - ف - بنا ہوا - ایک قسم کے کپڑے کا نام بھی ہے + ج

**بافدم** - ف - انجام - کام کا آخر + ب - ن - فج

**بافکار** - ف - جولاہا مخفف بافندہ کار + ب - ن

**بافلاں چہ داری** - ف - یعنی فلاں شخص سے تجھ کو کیا دشمنی ہے + غ

**بافندہ** - ف - جولاہا - کپڑا بننے والا + ج

**باقر** - ع - بڑا عالم - بڑا مالدار + شیر + غ

**باقرقرہ** - ع - دلدل - کیچڑ + ز

**باقل** - ع - ترکاری بیچنے والا - کنجڑا + غ

**باقلاء / باقلی** - ع - ایک مشہور دانہ ہے جس کو ملک شام میں فول کہتے ہیں - لوبیا کے مشابہ ہوتا ہے + م - مب

ایک قسم کا پنجرہ جس کے ساتھ
جانوروں کو شکار کرتے ہیں۔ وہ
پھندے اور جال کے سوا اور
قسم کا ہوتا ہے + ب۔ ن
بالانیدن۔ ف۔ ہلانا۔ حرکت
دینا + ب
بالا و پست۔ ف۔ اوپر و نیچے۔
آسمان و زمین سے مراد ہے + ب
بالائی۔ ف۔ ہندی۔ اونچائی۔
اوپر کی شے + دودھ کی ملائی + ز
بالِ کبوتر۔ ف۔ لفظی معنے کبوتر
کے پر۔ کنایۃً سفید بال جو
نکلا کرتے سیاہی سے خود بخود
بالاتمام۔ ع۔ سب کا سب۔ کل + ج
بالاجمال۔ ع۔ حاصل کلام + ز
بالدار۔ ف۔ پردار + ر
بالشتہ۔ ف۔ کنواری لڑکی +
ب۔ ن
بالش۔ ف۔ سلاطین مغلیہ کی
طرح میں آٹھ مثقال دو دانگ
سونے کو کہتے ہیں + ب۔ ن
بالش } ف۔ تکیہ۔ سرہانہ۔
بالشت } بالین + بم
بالشتِ پیل۔ ف۔ روئی کا
بڑا تکیہ جس کے گرد قالیچہ

کو اس سے بادلی دیتے ہیں + غ
بالشتک } ف۔ چھوٹا تکیہ۔ بالش
بالشک } کی تصغیر + ب۔ ج
بالشِ نرم زیرِ سر نہادن۔ ف
خوشامد سے کسی کو خوش کرنا۔ اور
امید دلا کر آسودہ حال کر دینا
بالعشی والابکار۔ ع۔ شام
و صبح + غ
بالغ۔ ع۔ رسیدہ۔ پکی ہوئی چیز
حد بلوغ کو پہنچا ہوا لڑکا + ج
بالُغ۔ ف۔ گائے بیل کا سینگ
اندر سے خالی + لکڑی کا کریدا
ہوا پیالہ جس میں شراب
پیتے ہیں + ب
بالغدو والآصال۔ ع۔ صبح
و شام + غ
بالغ نظر۔ ع۔ جو غور سے دیکھے
بہ۔ فج
بالغہ۔ ع۔ حد بلوغ کو پہنچی
ہوئی لڑکی + کمال کو پہنچی ہوئی
سب۔ غ
بالکیدہ۔ ف۔ تابان۔ روشن + ب
باللہ۔ ع۔ خدا کی قسم + سوگند
بخدا + ج

بالکون۔ ف۔ بالاخانہ۔ مہتابی + ر
بالِ ماہی۔ ف۔ مچھلی کے دونوں
جانب کے پر + ر
بالمرہ۔ ع۔ ہرگز۔ بالکل + ز
بالتمام۔ ہمیشہ + ج
بالمشافہہ۔ ع۔ آمنے سامنے۔
منہ در منہ کہہ دینا۔ روبرو بات
کرنا + غ
بالوس۔ ف۔ کھوٹا کا نور۔ وہ کافور
جس میں کوئی اور چیز ملی ہوئی
ہو + غ
بالمعجم۔ ع۔ گندہ۔ پانی کا پرنالہ
بالوعۂ شیطان۔ ع۔ ابلیس۔
غول۔ بدبخت۔ دنیا۔ شراب
ہے + ن
بالون۔ ف۔ غبار + ر
بالہ۔ ف۔ ایک قسم کا ڈبا جس میں
چیزیں رکھتے ہیں + ب
بالی۔ ع۔ کہنہ۔ پرانا + غ
بالیدگی۔ ف۔ بڑھنا درخت
وغیرہ کا + ج
بالیدن۔ ف۔ بڑا ہونا۔ بڑھنا۔
نشو و نما پانا + ب
بالین۔ ف۔ سرہانہ۔ تکیہ + ب
بالینِ کوہ پشت۔ ف۔ سست بیمار +

بہت سونے والا • اپاہج •
آرام طلب - بیکار • بم - ن
**بالین شکستن** - ف - تھوڑی سی
تعظیم کرنا تعظیم کے لئے سرہانے
سے تھوڑا سا ہلنا • بم
**بالیہ** - ع - کُہنہ - پُرانی چیزیں • غ
**بام** - ف - چھت • ساز کی موٹی
تار • بمعنے صبح مخفف بامداد •
قرض • ب
**بامِ بدیع** - ف - آسمان • عرش •
کُرسی • فج - ن
**بام چشم** - ف - آنکھوں کی پلکوں
سے کنایہ ہے - پپوٹہ • ب
**بامداد** - } ف - صبح •
**بامداداں** } بم
**بامِ رفیع** - ف - آسمان •
عرش • کُرسی • فج - ن
**بام زد** - ف - نقارہ • ب
**بامِ زمانہ** - ف - پہلا آسمان • ب
**بام طرف** - ف - چھجہ • ج
**بام کشادہ رواق** - ف -
آسمان • عرش • کرسی • ن
**بامگاہ** - ف - صبح • بم
**بامِ مسیح** - ف - چوتھا آسمان • ب
**بامِ نہم** - ف - عرش اعظم سے کنایہ • ن

**بامِ وسیع** - ف - ع - آسمان • عرش
کُرسی • ن • ب
**بامہ** - ف - لمبی گھنی داڑھی - لمبی
داڑھی والا • ب
**بان** - ع - ایک درخت کا نام ہے
جس کے دانوں سے ایک خوشبودار
روغن تیار ہوتا ہے • م
**بان** - ف - رنگ بید مشک - ایک
قسم کی خوشبو - ایک قسم کا عنبر • ب
محافظ جیسے باغبان • غ - آگ
کا تیر • ایک قسم کی ہوائی جس میں
باروت ہوتی ہے اور آگ لگا کر
دشمن کی طرف پھینکتے ہیں • ج
**بانک** - مفرس - بینک - خزانہ -
جہاں سود سے روپیہ رکھتے
ہیں • ر
**بانگ** - ف - آواز - فریاد • بم
**بانگِ خلیل اللّٰہی** - ف - کشتی گیر
جب حریف کو اُٹھا کر چاہتے ہیں
کہ زمین پر دے ماریں تو اللہ اکبر
بلند آواز سے کہتے ہیں - وجہ
اس کی یہ ہے کہ حضرت ابراہیم
علیہ السلام اُٹھتے بیٹھتے اللہ اکبر
فرمایا کرتے تھے • بم
**بانگِ رواروو** - ف - پوش پوش

کی آواز • صور اسرافیل کی آواز • ن
**بانگ زدن** - ف - ہانکنا چلانا •
جگہ چھوڑنے سے روکنا • ن للکارنا
دھمکانا • بم
**بانگِ عنقا** - ف - ع - موسیقی کے
ایک پردہ کا نام • ب
**بانن** - کیلہ - موز • ر
**بانوا** - ف - باسامان • ھ
**بانُو** - ف - صراحی • شیشہ حلب •
بیوی - بیگم • ن
**بانورچ** - ف - بچّوں کا پنگوڑا -
جھولا • ب
**بانوے مشرق** - ف - آفتاب •
ب - ن
**بانہ** - ف - پیڑو • ن
**بانی** - ع - بنانے والا - بنا کرنے
والا • ب - مب
**باوجود** - ف - ع - تسپربھی • ج
**باور** - ف - یقین - درست • ب
**باورچی** - ف - رسوئیا - روٹی
پکانے والا • بم
**باوصف** - ف - ع - باوجود • ج
**باولی** - ف - منسوب طرف شہر
باول کے جہاں ریشمی کپڑا خوب
بُنا جاتا ہے • غ

**باوِین** - ف - کتنی - یعنی وہ چھوٹی سی ٹوکری جس میں روئی رکھ کر عورتیں سوت کاتتی ہیں + ب - ھ

**باہ** - ع - جماع - مجامعت + مب

**باہِر** - ع - غالب - روشن + م

**باہک** - ف - شکنجہ - باہکیدن - شکنجہ کرنا + ب - ن

**باہم شیر و شکر شدن** - ف - اعلیٰ درجہ کا پیار - نہایت میل وجول و اختلاط + ن

**باہم کلہ بزنند** - ف - آپس میں ٹکریں ماریں + ر

**باہُو** - ف - چھڑی - عصا + بازو + ب

**بایا** - ف - کام کی چیز - لازم - ضروری + ن

**بائب** - ہ - گوشۂ شمال و مغرب + غ

**بائِر** - ع - ہلاک ہونے والا - ہلاک شُدہ + مب

**بائِس** - ع - سخت محتاج + غ

**بایِشت** - ف - کام کی چیز - لازم - ضروری چیز + غ

**بایِشتن** - ف - درکار ہونا - لائق ہونا + ج

**بایِشتہ** - ف - کام کی چیز - ضروری - لائق - مناسب حال - بہتر + غ

**بایستہ ہستی** - ف - واجب الوجود - ب - وساتر مین ہے کہ یہ ترجمہ غلط ہے - ن

**بائِع** - ع - بیچنے والا - فروخت کرنے والا + مب

**بائِق** - ع - بے قیمت چیز جس کا مول نہ ملے + (متاع وغیرہ کی صفت میں آتا ہے) + مب

**بائِقہ** - ع - بلا و سختی + مب

**بائِک** - ع - موٹا اونٹ + مب

**بائِکہ** - ع - موٹی اُونٹنی + مب

**بایکدست اندرونی** - ف - اندرونی درجہ کے ساتھ + ر

**ببا** - ف - گھر کا دروازہ - حویلی کا دروازہ + ایک قسم کا آش جو بَن کے دانے پکا کر بناتے ہیں + ن

**ببالِ دیگرے پریدن** } ف - دوسرے
**ببالِ کسے پرواز کردن** } کی حمایت سے کام کرنا + ب - نج

**بَبر** - معرب - ایک قسم کا شیر ہے + م

**بَبرِ بیان** - ف - وہ لباس جو رستم لڑائی کے دن پہنا کرتا تھا کہتے ہیں کہ ببر بیان ایک دیو کا نام تھا جسے رُستم نے نواح شام میں قتل کرکے اُس کے چمڑے کی یہ زرہ بنائی تھی نیزہ اور تلوار اس میں اثر نہ کرتے تھے + بم

**بَبغا** } ع - سبز طوطا +
**بَبَّغا** } مب

**بہ بینی خط بر زمین کشیدن** - ف - نہایت عاجزی کرنا - فروتنی کرنا + غ

**بہ بینی رسیدن** - ف - جینے سے تنگ ہونا - مرنے کے قریب پہنچنا + غ

**بپا** - ف - برپا - قائم - کھڑا ہوا + ج

**بپائے اندر آمدن** - ف - پھسلنا - گرنا + فج

**بپارہ دست مالیدن خوابانیدہ** - ف - تھوڑی دیر ہاتھ ملنے سے سُلا دیا - ہاتھ ملنا علم مسمریزم سے مُراد ہے - کہ عامل معمول کے چہرہ کے اوپر دور سے آہستہ آہستہ ہاتھ پھیرنا شروع کرتا ہے - یہاں تک کہ وہ بیہوش ہو جاتا ہے اور غیب کی خبریں بتاتا ہے + ر

**بپائے خود بگور آمدن** - ف - اپنے ہاتھوں کُلھاڑی مارنا - جان بُوجھ کر موت کے پنجہ میں پھنسنا + نم

**بپائے خود شان است** - ف

انہیں کے ذمہ ہے + ر

**بپائے شُدن** - ف - کھڑا ہو جانا + ب

**بپرکار بودن** - ف - قاعدہ و قانون پر ہونا + غ

**بہ پشت ہم رفتن** - ف - مدد کرنا - ایک دوسرے کو امداد دینا + غ

**بپغا** - ف - طوطا - ب - اصل عربی میں دونوں باء موحدہ ہیں فارسی والے بپغا باء فارسی سے اور کبھی بیغا یاء تحتانی کے ساتھ لکھتے پڑھتے ہیں + ن

**بپوستِ کسے افتادن** - ف - کسی کی بدگوئی کرنی - غیبت کرنی + ب

**بپوست گفتن** - ف - پوشیدہ بات کرنا - رمز اور اشارہ سے بات کہنا + غ - فج

**بُت** - ف - مورت صنم - مجازاً معشوق + ب

**بَتّ** - ع - کاٹنا - قطع کرنا + مب

**بتا** - ف - چھوڑ - (بہل تا کا مخفف ہے) + ن

**بتانہ** - ع - آلو + ز

**بُتِ اشرفی** - ف - سونے کے سکّہ پر جو مورت بنی ہو + بم

**بتاراج دادن** - ف - لٹانا - برباد کرنا + ز

**بتاسانید** - ف - اُس نے ڈرایا + غ

**بتاشہ** - ف - پتاشہ - ایک قسم کی مٹھائی مشہور + فج

**بتاوار** - ف - عاقبت - انجام - آخر کار + ب - ن - فج

**بتائیدن** - ف - چھوڑنا + ب فج - ن

**بُت پرست** - ف - بُت پوجنے والا + فج

**بُت تراش** - ف - بُت گھڑنے والا + بم

**بَتْر** - ع - کاٹنا - جڑ سے اُکھیڑنا + ناتمام رکھنا - دم بریدہ کرنا - علم عروض میں ایک زحاف ہے جس سے فعولن سے فَعْ - اور فاعلاتن سے فَعْلن رہ جاتا ہے + مب

**بَتَر** - ع - دم بریدہ ہونا - بے فرزند ہونا - بے فیض ہونا + مب

**بَتَر** - ف - اس کی اصل بدتر ہے + غ

**بُتِ راہ** - ف - مانع راہ + غ

**بتر جا** - ف - اگلی پچھلی شرمگاہ - قُبُل - دُبُر + ن

**بَثْرہ** - ع - گدھی + مب

**بتفوز** - ف - گرداگرد مُنہ - مُنہ کا آس پاس - جانور کی چونچ + ب - ن

**بتِک** - ف - ت - خط و کتابت - راہداری کا پروانہ + ب - ن

**بُتکدہ** - ف - بُتخانہ - مندر + ب

**بہ تن برداشتن و برگرفتن** - ف - نامناسب باتوں کا متحمل ہونا - برداشت کرلینا + بم

**بہ تنگ آمدن** - ف - زچ ہونا - تنگ ہونا + ز

**بہ تنگ آوردن** - ف - زچ کرنا - تنگ کرنا + ز

**بتّو** - ف - پورب - مشرق - جہاں ہمیشہ دھوپ لگتی ہے + ن - ح

**بتّو** - ف - تخفہ - پیکا - جو جوَل کے اوپر رکھ کر نیچے عرق یونٹل میں بھر لیتے ہیں + گھرل کا اوپر کا بتا جس سے دوا اڑتی [illegible] + ن - ب

**بتواز** - ف - [illegible] کبوتر وغیرہ پرندوں کے پھنسنے کے واسطے دو لکڑیاں زمین میں گاڑ کر ان کے اوپر ایک اور لکڑی باندھ دیتے ہیں اور اس پر جانور

بیٹھتے ہیں - اور مطلق آرامگاہ کے
معنوں میں بھی آیا ہے ÷ ن
بُثْیا [illegible] - سینہ ÷ ب
بِثْیار - ف - مشقت - رنج - محنت ÷
بیمار کے قارورہ کی شیشی ÷ ب
بَثْیار - ف - بدصورت و قبیح چیز ÷
ب - ن
بِثْیارہ - ف - بلا - آفت ÷ منتر ÷
دھوکا - فریب ÷ غ - جن - [illegible]
بہ تیغ آمدن - ف - تہ تیغ ہونا -
قتل ہونا ÷ ز
بَثّ - ع - پھیلانا - پراگندہ کرنا -
شائع کرنا ÷ مب
بَثْر - ع - چھوٹی پھنسیاں - جمع
بَثْرہ ÷ مب
بُثُور - ع - جمع بَثْرہ - پھنسیاں ÷ ب
بَثْرہ - ع - پھنسی ÷ مب
بَجا - ف - ٹھیک - درست ÷ بم
بجا آوردن - ف - جاننا پہچاننا
بجا لانا ÷ ن
بجان آمدن - ف - نہایت عاجز
ہو جانا - نہایت ناخوش ہونا ÷ بم
بجان آوردن - ف - تنگ کرنا
عاجز کرنا - قتل کرنا ÷ ب - ج
بجان آمدہ - ف - عاجز - ناخوش
تنگ ÷ غ
بَجانبِ ایشاں نجرے گرفتہ
سر دادند - ف - ع - اُن کی طرف
رُخ کر کے توپیں چھوڑ دیں ÷ ز
بِجِدّ - ع - ب زائد ہے - جد کے
معنے اصرار - ضد - ہٹ ÷ ج
بِجِشْک - ف - حکیم - طبیب ÷ ب - غ
بَجَل - ع - بہتان ÷ اچنبھا بات ÷
کمینگی ÷ دوں ہمتی ÷ مب
بَجَل - ع - ہاں - نعم کے معنے میں
ہے - کافی ہے ÷ مب
بُجُل - ت - ٹخنے کی ہڈی ÷ ن
بِجِنْس
بِجِنْسہ
} ع - عین بین - ویسا ہی ÷ ج - ز
بُجُول - ت - ٹخنا ÷ جوئے کا پانسہ ÷ ع
بِچاق - ت - چاقو - چھری ÷ غ
بِجِشْک - ف - حکیم - طبیب ÷ ب
بچشم - ف - بسر و چشم - آنکھوں سے
ست چکن ÷ ج
بچشم کردن - ف - چننا - انتخاب
کرنا - عزت کرنا ÷ غ
بچشم کم دیدن - ف - حقیر و
بے قدر جاننا ÷ غ
بچنگ آوردن
بچنگ کردن
} ف - حاصل کرنا - قبضہ
کرنا ÷ ز
بَجَّۂ طاؤس علوی - ف - ع -
سورج ÷ دن - آگ ÷ لعل -
یاقوت ÷ ن
بُحاح
بَحاحہ
} ع - آواز کا بھاری ہونا - گلا پکڑا جانا ÷ مب
بِحار - ع - جمع بَحْر - دریا - سمندر ÷ مب
بُحْبُوحہ - ع - اصل - وسط -
درمیان ÷ مب
بُحْبُوحۂ آبادی - ع - ف - شہر کی
ہیئت - آبادی کا حلقہ ÷ ر
بَحْت - ع - خالص - محض ÷ مب
بُحَّۃُ الصَّوت - ع - آواز بیٹھ
جانا ÷ مب
بحث - ع - کھودنا - بحث کرنا کسی
بات کی تحقیق کرنی ÷ تفحص ÷ غ - بم
بَحْر - ع - سمندر - بڑی نہر ÷ مجازاً از
شعر ÷ غور - خوض - فکر ÷ وسعت ÷
سخی - بڑا عالم ÷ غ - مب
بحرِ اخضر - ع - دریائے سبز - بحر
ہند ÷ آسمان سے بھی مراد ہے
غ - بم
بُحران - ع - تپ میں جو تغیر بیمار
کی طبیعت میں پیدا ہوتا ہے -
اصطلاح اطبا میں طبیعت اور مرض

کی لڑائی کا نام ہے + مب-غ
بُحرانِ طَرَب-ع-رنج وغم سے
چھوٹنا-رہا ہونا + ن
بُحرانِ مِحنَت-ع-رنج وغم
میں پڑنا + ن
بَحرِ بیکراں خندق-ع-ف-
عالم ملکوت وجبروت سے کنایہ + بن
بَحرِ جُود-ع-سخی مرد کا ہاتھ + ن
بَحرِ دست-ع-ف-سخی مرد سے
کنایہ ہے + ب
بَحرِ دامانِ زیبق عَمل-ف-ع-
وہ بادل جس سے بُوندیں ٹپکیں +
وہ بادل جس سے برف برسے + ب-ن
بَحرِ رواں-ف-کشتی سے مراد
ہے + غ
بَحرِ سَخا-ع-سخی مرد کا ہاتھ + ن
بَحرِ سِیَہ-ف-گہرا و خطرناک
سمندر + غ
بَحرِ عَطا-ع-سخی مرد کا ہاتھ + ن
بَحرِ فِ من نمے باشد-ف-
میری بات نہیں سنتا + بم
بَحرِ فَنا-ف-دُنیا سے کنایہ + ن
بَحرِ کرم-ع-سخی کا ہاتھ + ن
بَحرِ کماں-ع-ف-وہ فاصلہ جو کمان
کھینچنے کے بعد کماں اور زہ میں ہوتا
ہے + بم
بَحرِ مُعلّق-ع-آسمان سے مراد
ہے + ن-غ
بَحرِ نہنگ آسا-ع-ف-تلوار
سے کنایہ + ب
بَحر و بر-ع-سمندر اور خشکی تمام
دُنیا سے کنایہ ہے + فج
بَحرِ وسیع-ع-سخی کا ہاتھ + ب-ن
بَحری قُسطاس-ع-ایک قسم کی
گائے ہے جس کی دُم گھوڑوں
کی گردن پر اور نیزے کے سر پر
باندھتے ہیں-اور بعض کہتے ہیں
ایک قسم کی گائے ہے جو خطا کے
پہاڑوں میں پائی جاتی + ب
بَحزَج-ع-بچھڑا + چھوٹے قد کا
بڑے پیٹ والا آدمی + جوان
اونٹ + مب
بحساب گرفتن-ع-ف-معتبر
سمجھنا + فج
بَحْصَل-ع-پُرگوشت-موٹا
آدمی + مب
بَحْضَلہ-ع-چوہے کی طرح
کودنا + مب
بَحق-ف-ع-بحرمت بطفیل + فج
بَحقِ ہوشتن-ع-ف-مرجانے
سے کنایہ ہے + فج
بَحّل-ع-زور سے چلانا + مب
بَحِل-ف-چھوڑ دینا-گناہ معاف
کرنا + معاف کرنا + ب-ر-غ
بَحمدِ اللہ-ع-کلمہ شکر کا ہے-
جیسے الحمدللہ یعنی اللہ کا شکر
ہے + ج
بُحُوتہ-ع-خالص-بے ملاوٹ
ہونا + مب
بُحُوح / بُحُوحہ-ع-گلا پکڑا جانا-آواز
کا بھاری ہونا + مب
بُحُور-ع-جمع بحر-دریا + اوزان
شعر + غ
بِحَولِ اللہ-ع-خدا کی قوت سے + ب
بَخ-ع-سردار آدمی + اور خوشی
کے وقت اور جب کوئی چیز پسند
آئے-اور جب کسی کی مدح و
تحسین کرنی ہو بَخ بَخ کہتے
ہیں + مب
بُخار-ع-بھاپ + مجازاً تپ +
اور ابر کو بھی مجازاً بخار کہہ
دیتے ہیں + غ-فج
بُخارہ-ف-علم وفضل-بزرگی +
ب-ن-فج
بخارہ گاز-ف-گیاس + ر

**بُخارِ معدنی**-ع-گندھک کی کان کا دُھواں + ر

**بُخارِ مُعلّق**-ع-ابر-بادل سے کنایہ + ن

**بخاری عمارت**-ع-آتشخانہ-انگیٹھی جو مکان گرم کرنے کے لئے دیوار میں اندر کی طرف بناتے ہیں + ر

**بخاطر آوردن**-ف-یاد کرنا خیال میں لانا + فج

**بِخاع**-ع-پشت میں ایک رگ ہے جو گردن کی ہڈیوں سے جا ملتی ہے + مب

**بُخاعہ**-ع-اقرار کرنا-حق کے لئے گردن رکھنا + مب

**بُخاق**-ع-نر بھیڑیا + مب

**بخاک اُفتادن**-ف-عاجز ہونا-ذلیل ہونا-ناپید ہونا + ز

**بخاک افگندن**-ف-خوار کرنا-ذلیل کرنا-ظلم کرنا + ن-ب-فج

**بخام کشیدن**-ف-نقارہ وغیرہ کو منڈھنا-کچے چمڑے کے کپڑے بنانا-دستور تھا کہ مجرموں کو کچے چمڑے کے کپڑے پہناتے تھے + فج-غ

**بُخبُخہ**-ع-کسی کو بخ بخ کہنا + اونٹ کا مستی سے آواز کرنا کسی کا دوپہر کی گرمی سے آرام لینا + کسی کا گوشت کا پتلا فربہ ہونے کے بعد دُبلا ہونے سے + سوتے میں خراٹے لینا + مب

**بُخت**-معرب-طالع-نصیب + مب

**بَخْت**-ع-کسی کو مارنا + مب

**بُخْت**-ف-طالع-نصیب + ٹڈی کے مشابہ ایک جانور ہے قسمت بھاگ-حصہ-نصیبہ-(اصل میں بخش تھا ش ت سے بدل ہو گیا ہے) + اور ایک بھوت ہے جو سوتے میں آدمی کو دبا لیتا ہے حقیقت میں ایک مرض ہے جس کا مادہ بلغم یا سودا ہوتا ہے-عوام اس کو بھوت خیال کرتے ہیں + ن-غ-ب

**بُخت**-ع-بُختی کی جمع-طاقتور اونٹ جو مادہ عربی اور نر عجمی اونٹوں سے جفت بنا کر بُخت نصر بادشاہ نے بہم پہنچائے تھے + مب-م

**بُخت**-ف-بیٹا + غلام + ن

**بُخْت آزمائی**-ف-قسمت آزمائی + بم

**بُختاور**-ف-صاحب نصیب-بھاگوان + بم

**بُخْت بَرگشتہ**-ف-بدقسمت-بدنصیب + بم

**بُخْت بیدار**-ف-صاحب نصیب + فج

**بُختج**-معرب پُختہ-شیرہ انگور-یا شیرۂ خرما جس کو اتنا پکائیں کہ قوام بن جائے + مب

**بُخْت جوان**-ف-صاحب نصیب-بھاگوان + بم

**بُختِ دندان خاے**-ف-بُری قسمت سے کنایہ + ن-ب

**بُخْتُرہ**-ع-نازسے ٹہلنا + مب

**بُخْتِ سبز**-ف-عمدہ طالع + بم

**بُخْتِ سَفید**-ف-اچھا نصیب اچھی قسمت + غ

**بُخْت کارم** } -ف-بمعنے نطُول یعنی
**بخت گاو** } چند دوائوں کو جوش دیکر اُن سے بیمار کا بدن دھوتے ہیں + ن

**بُخْتُو**-ف-غرانے والا گرجنے والا عموماً و خاص کرکے رعد-کڑک-گرج + ن

**بخت و اتفاق**-ع-بلا محنت اور بغیر کوشش کے بہت سا فائدہ حاصل ہو جانا + غ

**بخت ور**۔ ف۔ صاحب نصیب اچھے بخت والا + ب۔ فج

**بختو** } ف۔ گرجنے والا عموماً + خصوصاً
**بختوہ** } رعد و بادل + ب

**بُختَۃ**۔ ف۔ تین یا چار برس کا نر بکرا یا بھیڑ یا دُنبہ + موٹا دُنبہ + محصل۔ تحصیلدار + ب۔ ن

**بُختی**۔ ع۔ ایک قسم کا لمبی گردن کا قوی اور سرخ رنگ اُونٹ جو عجمی نر اور عربی مادہ کے جُفت ہونے سے پیدا ہو۔ چونکہ اُونٹ کی اس طرح کی نسل بُخت نَصّر بادشاہ نے نکالی تھی اس واسطے اسی کے نام کے ساتھ منسوب ہوگیا + دو کوہان والا اُونٹ + فش۔ غ

**بُختیار**۔ ف۔ قسمت والا۔ نصیب والا + بم۔ فج

**بِختیر**۔ ع۔ خوب ٹہلنے والا خوش اندام مرد + متکبر اکڑ کر چلنے والا + مب

**بُختیِ مُعلّق**۔ ع۔ ابر۔ بادل سے کنایہ + ن

**بَخثرہ**۔ ع۔ پانی کا گدلا ہونا۔ کپڑے کا میلا ہونا + جدا کرنا۔ پراگندہ کرنا + مب

**بَخجَر**۔ ف۔ لوہے کا میل + ب۔ ن

**بخجیدن** } ف۔ لمبا کرنا۔ گھیر لینا +
**بخچیدن** } گرد پھرنا + اپنے آپ کو تکلیف دینا + فج

**بُخدا**۔ ف۔ خدا کی قسم۔ خدا کے لئے + فج

**بَخْدَج**۔ ع۔ جوان اور موٹا اُونٹ + مب

**بَخْدَجہ**۔ ع۔ ایک قسم کی رفتار۔ وہ اس طرح کہ پاؤں کی اگلی طرف قریب قریب رکھے اور ایڑیاں دور دور + مب

**بَخْدَن**۔ ع۔ نازک اور نرم بدن لڑکی + مب

**بَخَر**۔ ع۔ مُنہ کی بد بو + مب

**بُخْر**۔ ع۔ ہانڈی سے بھانپ کا نکلنا + مب

**بَخَر**۔ ع۔ تند و تیز بو + مب

**بِخْرَد**۔ ف۔ دانا۔ ہوشیار۔ صاحب شعور + ن۔ ھ

**بِخْرَدِ بِخْرَدان**۔ ف۔ داناؤں سے دانا + فج

**بِخْرَدِی**۔ ف۔ دانائی۔ عقل + غ

**بُخرک**۔ ف۔ پہاڑی بادام۔ اسکی لکڑی سے چھڑی لینا مبارک خیال کرتے ہیں + ن۔ ب

**بِخَرمَنِ کسے اُفتادن**۔ ف۔ کسی کی خرابی اور پامالی کے درپے ہونا + فج

**بَخَرِیدَ آمدن**۔ ف۔ خرید اجانا + فج

**بَخْرِیدن**۔ ف۔ بچے کے لب پھٹ جانا + فج

**بُخْرِیدن**۔ ف۔ حالت نزع میں ہونا۔ اور ایک پہلو سے دوسرے پہلو پر لوٹنا۔ اور تنگ سانس لینا۔ اور بیماروں کی طرح آہ و نالہ کرنا + کسی کی پوجا کرنا۔ خدمت کرنا + آسیب زدہ ہونا + فج

**بَخْس**۔ ع۔ کم۔ تھوڑا۔ کسی کا حق کم کرنا۔ اس پر ظلم کرنا + آنکھ کا اندھا کر دینا۔ باہر نکال دینا + زمین جو بغیر پانی دینے کے کھیتی اُگا دے + اور محصول جو بازار میں بیٹھنے والوں سے لیتے ہیں + اور جو مال زکوٰۃ لینے والے صدقہ وصول کرنے کے بعد مزدوری کے حیلہ سے لیتے ہیں + مب

**بُخْس**۔ ف۔ پژمردہ۔ مرجھایا ہوا + چمڑا جو آگ کی حرارت سے سُکڑ جائے + اور غم اور غصہ سے دل کا برہم ہونا + ناز سے ٹہلنا + آنکھوں سے اشارہ کرنا جس کو عِشوہ کہتے

ہیں + ب - ن
**بخساں** - ف - پژمردہ + رنج دیدہ + گداز ہونا + ناز سے ٹہلنے والا + ب
**بخسانیدن** - ف - گداز کر دینا - پژمردہ کرنا + ناز سے ٹہلنا + ب - فج
**بخست** - ف - آواز خواہ کسی چیز کی ہو + ب - فج
**بخست** - ف - خر انٹا - جو آواز سوتے وقت آدمی کے دماغ سے آتی ہے + ب - فج - ن
**بخسم** - ف - شراب - جو گیہوں یا جوار یا چنے وغیرہ کے آٹے سے بناتے ہیں + ن - ب - فج
**بخسی** - ف - پژمردہ + بے پانی دئے جو کچھ زمین سے حاصل ہو + گداز ہوا ہوا + ب - فج
**بخسیدن** - ف - بمعنے بخسانیدن + ب - فج
**بخش** - ف - حصہ - نصیب + ٹکڑا + مچھلی + ناصری میں مچھلی کے معنے کا کوئی ثبوت نہیں ملتا + فج - ن اور بخشیدن کا امر ہے + ب
**بخشایش** - ف - معافی - درگزر + عطا - بخشش + مہربانی + ن
**بخش بخش** - ف - ٹکڑے ٹکڑے + غ
**بخشودن** - ف - بخشنا - معاف کرنا - رحم کرنا + ن
**بخشہ** - ف - حصہ - ٹکڑا + فج
**بخشی** - ف - حصہ - بخرہ + تنخواہ دینے والا + فج
**بخشیدن** - ف - بخشنا - عطا کرنا + ب
**بخشی گری** - ف - سپہ سالاری کا عہدہ + فج
**بخشی الممالک** - ف - ع - سپہ سالار + فج
**بخص** - ع - کسی کی آنکھ نکال دینا + مب
**بخص** - ع - پاؤں کی اگلی جانب کا گوشت + اونٹ کے پاؤں کا گوشت
**بخط بلا سر دادن** - ف - بلا اور مصیبت کھینچنا + اور اس پر راضی ہونا + فج
**بخع** - ع - اپنے آپ کو غم و غصہ سے ہلاک کرنا + کنواں کھودنا + خلوص سے کسی کو نصیحت کرنا + پے در پے زمین میں کھیتی کرنا - کسی سال خالی نہ چھوڑنا + بکری کے ذبح کرنے میں مبالغہ کرنا تا کہ رگ نخاع تک پہنچ جاوے + کسی کی خبر کو سچ ماننا - تصدیق کرنا + مب
**بخفد** - ف - چھینکتا ہے + ب
**بخق** - ع - یک چشم ہونا - اور آنکھ کا زیادہ چیپک دینا - اور آنکھ کی دو پلکوں کا ڈھیلے پر منطبق نہ ہونا + اور بصارت کا جاتے رہنا + مب
**بخل** - ع - بخیلی - کنجوسی + مب
**بخلہ** - ف - خرفہ کا ساگ - جس کو عربی میں بقلۃ الحمقاء کہتے ہیں + ب - ن
**بخور** - ع - وہ چیز جس کے جلانے سے خوشبودار دھواں نکلے - خوشبو
**بخوع** - ع - حق کے لئے گردن رکھنا - اقرار کرنا + مب
**بخولی** - ت - پنڈلی + ر
**بخیدہ** - ف - دھنکی ہوئی روئی اور اون + ن
**بخیل** - ع - کنجوس + مب
**بخیلہ** - ف - تخم خرفہ + ب
**بخیہ** - ف - مضبوط اور باریک سلائی + بم
**بخیہ بر روے کار افتادن** - ف - راز فاش ہو جانا - بھید کھل جانا + ب

بُد۔ف۔ آتشگیرہ۔یعنی بوسیدہ لکڑی یا گھاس جسے فوراً آگ لگتی ہے اور چقماق کو اس پر مار کر آگ لگاتے ہیں + صاحب۔ مالک + مخفف بود + ب۔ن

بَدّ۔ع۔ پریشان کرنا + تکان و ماندگی + م۔مب

بِدّ۔ع۔ مانند۔ ہمتا + مب

بُدّ۔ع۔ چارہ۔ علاج + مچھر + معرب بُت + م۔مب

بَد۔ف۔ بُرا + نیم جلا چیتھڑا جو آگ سُلگانے کے لئے بنایا ہوا ہوتا ہے + صاحب۔ خادم۔ خدمتگار + ن۔ھ۔ب

بَدْء۔ع۔ شروع۔ آغاز + مب

بدا۔ف۔ بدتر + وستنبو

بَدَاءَۃ } ع۔ ہر چیز کا اول اور شروع + مب
بِدَاءَۃ

بَدَاح۔ع۔ زمین فراخ + زمین فراخ و نرم + مب

بَداَختر۔ف۔ بدنصیب۔ کمبخت۔ شوم + ب۔ن

بَداد۔ع۔ حصہ + متفرق ۔ پریشاں + مب

بِداد۔ع۔ حصہ + گدیلا جس میں روئی یا صوف۔ گھاس وغیرہ بھر کے چار پایہ کی پُشت کے حفاظت کے لئے پالان کے نیچے رکھتے ہیں + مب

بُدار۔ف۔ لکڑی جس سے بیل چلاتے ہیں + فج

بِدار۔ع۔ دوسرے سے آگے بڑھنا۔ دوڑنا۔ جلدی کرنا + مب

بَداُسلُوب۔ف۔ بدوضع + فج

بَداعَت۔ع۔ اپنے ہمسروں سے علم اور شجاعت اور شرافت میں فائق ہونا + مب

بُدَانغ۔ت۔ شاخ۔ ٹہنی۔ تلوار + غ

بَدآغاز۔ف۔ بدذات۔ بد سرشت + ب

بِداق۔ف۔ پاجامہ اور شلوار کا پائچہ + ب

بَداک۔ف۔ غصہ سے بھرا ہوا + ب

بَدَّال۔ع۔ غلہ فروش۔ غلہ بیچنے والا + مب

بَدآمَد۔ف۔ مقابل۔ خوشامد + بم

بَدآموز۔ف۔ جس نے بُری تعلیم پائی ہو + بم

بَدَانَۃ۔ع۔ تناور اور جسیم ہونا + مب

بَداَنجام۔ف۔ وہ جس کا خاتمہ بالخیر نہ ہو + ز

بَداَندیش۔ف۔ دُشمن + بدخواہ + فج

بَداہَت۔ع۔ ہر چیز کا آغاز + ناگاہ۔ یکایک + ناگاہ بے سوچے آنا + بے سوچے کلام کرنا + مب

بِدَائَت۔ع۔ شروع کرنا + ابتدا آغاز + غ

بَدائع۔ع۔ جمع بدیع۔ انوکھی بے نمونے نئی بنائی ہوئی چیزیں۔ مجازاً عجائبات + غ

بدآئین۔ف۔ بدوضع + فج

بدباز۔ف۔ مسخرہ۔ نقل نکالنے والا + فج

بَدباطِن۔ف۔ منافق۔ دوروبہ + بم

بَدبَخت۔ف۔ بدقسمت۔ بدنصیب + بم

بدبد۔ف۔ بہت بُرا + فج

بُدبُدک۔ف۔ ہُدہُد + ب۔ن

بَدپَسَند۔ف۔ مشکل پسند + بم

بَدتَبار۔ف۔ بدذات۔ بداصل۔ کمینہ۔ نالائق + ج

بَدتَحَمّال۔ف۔ غلہ بیچنے والے + ظالم

فاسق + تنگدست مزاج + غ
بَدْجِلَو - ف - سرکش گھوڑا + غ
بَدْحال - ف - بُرے حال والا + بم
بُدْحَہ - ع - گھر کا صحن + مب
بَدْخَش - ف - مخفف ہے بدخشاں کا + غ
بَدْخَشِ مُذاب - ف - ع - لعل بدخشاں اور شراب سُرخ سے مراد ہے + ب
بَدْخَشی - ف - منسوب بہ بدخشان - بدخشان کا + ج
بَدْخَواب - ف - وہ شخص جو سونے سے جگانے پر بدخوئی کرے + بم
بَدْخَوِال - ف - خط جو اچھی طرح سے نہ پڑھا جاوے + فج
بدخو - ف - بُری خصلت والا + بم
بدخیم - ف - ترش رو - بدمزاج + فج
بَدْدِل - ف - ڈرپوک + ن
بددِماغ - ف - بدمزاج + بے صبر + فج
بَدْدِین - ف - ع - بے دین - بدراہ + فج
بَدْر - ع - چودھویں رات کا چاند - پورا چاند + سردار - روپوں کا توڑہ + مب
بَدَر - ف - باہر - بیروں + ھ
بَدْرام - ف - ہمیشہ - مدام + خوش و خرم + آراستہ + محل آسائش + سرکش گھوڑا + ب - ن
بَدْرِ جام وقدح - ع - شراب سے کنایہ + ن
بَدْرِ شفق مغرب - ع - شراب سے مراد + ن
بدرماں درماں - ف - علاج سے عاجز + وستنبو
بَدْرَقہ - ع - محافظ - نگہبان - رہبر - اگوا - رہنما + مب
بَدْرَقۂ حیات - ع - پانی + رُوح کی مدد + دانائی کی باتیں + ن
بَدْرَقہ طریق - ع - ہمت - توجّہ سے کنایہ + ن
بَدْرَقۂ غُرور - ع - بہکانے والے ساتھی - ہمراہی + ن
بَدْرِ گَرْدن - ف - باہر نکالدینا - جلاوطن کرنا + ج
بَدْرَگ - ف - بدذات - بداصل - کمینہ + بم
بدرگی - ف - کمینہ پن - بداصلی + ج
بَدْرُود - ف - وداع - رخصت + چھوڑ دینا - ترک کرنا + سالم - سلامت + ب
بَدْرُوز - ف - بُرے دنوں والا - بدنصیب - بدبخت + بم
بَدْرَہ - ع - تھیلی - ہمیانی - توڑا + ب
بَدْرۂ اعتبار وغرور وحیلہ - ع - وہ پائیوں - پیسوں کی بھری ہوئی تھیلیاں جنہیں اپنا اعتبار جمانے کے لئے غریب سوداگر گاہکوں کے سامنے صندوق میں کبھی رکھتے اور کبھی نکالتے ہیں + ن
بَدْزِنْدَگانی - ف - وہ شخص جس کی عمر تکلیفات میں بسر ہو + ج
بَدْزَہْرَہ - ف - ڈرپوک - بددل + ب
بدساز - ف خشمگین - غضبناک + جس چیز کی ساخت اچھی نہو + بم
بَدَشْت } ف - بالشت +
بِدَشْت } ب - ن
بدست شدن چیزے - ف - کسی شے کا ہاتھ لگنا - حاصل ہونا + ب
بدست آوردن - ف - حاصل کرنا + ز
بدست باش - ف - دیر مت کر - حاضر ہو + خوش رہو + ر - ن
بدست بُودن - ف - حاضر ہونا + ہوشیار ہونا + ن

بدست چپ شمردن - ف - کثرت سے کنایہ + (اکائی اور دہائی کو دائیں ہاتھ سے گنتے ہیں - سیکڑے اور ہزار کو بائیں سے) + ن

بدشت کم گرفتن - ف - حقیر اور بے قدر جاننا + غ

بدست و دندان بر چیزے چسپیدن - ف - کسی چیز کی پوری پوری حفاظت کرنا - کمال رغبت سے مصروف ہونا + بم

بدستور - ف - موافق قاعدے کے - حسب عادت + ج - فج

بدسرشت - ف - بد اصل - بدطینت + بم

بدسگال - ف - دشمن - بداندیش بدخواہ - بدگو + ن

بدشگون - ف - نامبارک + بم

بدطینت - ف - بداصل - بدذات + بم

بدع - ع - نئی نکلی ہوئی بات جسکی مثال پہلے موجود نہ ہو + مب

بدع - ع - جمع بدعت، بدعتیں دین میں نئی نکلی ہوئی باتیں + غ

بدعت - ع - نئی بات اور نئی رسم دین میں نکالنی جو پیغمبرؐ کے وقت میں نہ تھی + مب

بدعت سرائے - ع - ف - دنیا سے کنایہ ہے + فج

بدعتی - ع - بدعت پیدا کرنیوالا - نئی بات دین میں پیدا کرنیوالا + ج

بدعہد - ف - وہ شخص جو عہد کو پورا نہ کرے + بم

بدعہدی - ف - بدظنی - بدگمانی + بم

بدغ - ع - اخروٹ یا بادام کا توڑنا + مب

بدغ - ع - نجاست آلودہ ہونا + مب

بدفرجام - ف - بدانجام - بدعاقبت - رسوا + بم

بدقت - ع - غور سے - اچھی طرح سے + ز - ر

بدقت گردش کردیم - ف - اچھی طرح سے سیر کی + ر

بدقت میکارند - ف - بڑی تکلیف سے بوتے ہیں + ر

بدقدم - ف - ع - منحوس - شوم + فج

بدک - ف - ہدہد - ایک چھوٹی سی چڑیا ہے جس کے سر پر تاج ہوتا ہے + ب

بدکردار - ف - بدعمل - بدفعل - اوباش + بم

بدگند - ف - رشوت + ب - ن

بدکنش / بدکنشت } ف - بدکردار - بدچلن + بم - ج

بدکیش - ف - بدمذہب - بدچلن + بم - ج

بدگل - ف - بدصورت + ر

بدگوہر / بدگہر } ف - بداصل - بدذات + بم

بدل - ع - کسی چیز کے بدلے + عوض + مب

بدل - ف - کشتی گیروں کی اصطلاح میں ہر فن اور ہر بند کے دفع کرنے کو کہتے ہیں جسے ہندی میں توڑ کہتے ہیں + بم - غ

بدل / بدلا } ف - بے قید - آوارہ لوگ ہندی میں اُن کو بودلہ کہتے ہیں + فج

بدلاء - ع - اولیاء اللہ کا ایک گروہ - اصطلاح میں یہ سات شخص ہوتے ہیں + غ - ک

بدلگام - ف - سرکش گھوڑا - مخالف آدمی - نافرمان + ب

بدل چسپیدن - ف - کسی بات کا دل میں بیٹھ جانا - اور پسند خاطر

ہونا + مب
بَدَلِ مَا یَتَحَلَّل - ع - اس چیز کا عوض جو تحلیل ہو جائے + غ
بَدَلِ نقش نَشستن - ف - تصوّر کرنا - ہر وقت خیال رکھنا + ز
بَدلہ - ف - عوض - جزا + ج
بَدلہجہ - ف ع - بدآواز - بدالحان + بدزبان + فج
بَدمَذہب - ف - ع - بُرے ڈھنگ کا شخص + بدوضع آدمی + فج
بَدمَزگی - ف - بے لذّتی - مجازاً دوستوں یاروں سے مروّت نہ کرنا + فج
بَدمست - ف - متوالا - جو نشہ سے مست ہو + بم
بدمعاش - ف - ع - بدچلن - بُرے ڈھنگ سے رہنے والا آدمی + فج
بَدمُعاملہ - ف - ع - جو ناراستی سے سودا بیچے خریدے + فج
بَدم مے آید - ف - مجھے بُرا معلوم ہوتا ہے + ر
بَدمِہر - ف - نامہربان + فگ
بَدمِہری - ف - نامہربانی - سردمہری + فج
بَدَن - ع - تن - جسم بغیر سر - دھڑ + بڑی عمر کا مرد + چھوٹی زرہ + چھوٹا جُبّہ جسکی آستینیں نہ ہوں + م مب

بُدن - ع - بَدَنہ کی جمع جس کے معنے ہیں قربانی کا اُونٹ یا گائے + مب
بَدنام - ف - جس کا نام بُرائی میں مشہور ہو گیا ہو + بم
بَدنَداں بُودن - ف - لائق و مناسب ہونا + ن - ب
بدنَژاد } ف - بدطینت - بداصل
بدنِژاد } کمینہ + فج
بدنَسل - ف - بداصل - حرامزادہ + فج
بدنَعل - ف - ع - بُرا گھوڑا + فج
بدنَفس - ف - ع - بدذات - بدسرشت + فج
بَدَنِ عمارت - ف - ترکیب عمارت + ر
بَدنُما - ف - بدشکل - بدصورت + بم
بَدَنہ - ع - قُربانی کا اُونٹ یا گائے جو مکّے میں بھیجے جاویں - بُدن جمع + م - مب
بَدَنۂ شہر - ف - شہر کی بیرونی جانب + ز
بَدَنۂ کوہ - ف - پہاڑ کا درمیانی حصہ + ر
بَدنِہاد - ف - بدطینت - بداصل + ج
بَدُو - ف - اُس کو - (اصل میں باو تھا - الف کو دَ سے بدل دیا) + ج

بَدو - ف - سخت گھوڑا + ب
بُدُوّ } ع - ابتدا کرنا - شروع +
بُدُوّ } جنگل - بیابان + ظاہر ہونا - آشکار ہونا + غ
بُدُوح - ع - عورت کا ناز سے ٹہل کر چلنا + مب (اور جو لوگ بُدوح کا تعویذ لکھتے ہیں یا وظیفہ پڑھتے ہیں اس کا کوئی ثبوت نہیں - کسی معتبر کتاب میں اسماء الٰہی سے نہیں لکھا) -
بُدُور - ع - جمع بَدر - پُورے چاند + مب
بدوسواراں - ف - تیزرَو گھوڑے سے کنایہ + ن
بَدُون - ف - سوائے - مگر - بغیر + ج - فج
بَدوِی - ع - جنگلی - گنوار - بادیہ نشین + غ
بَدَہ - ف - خشکہ پلاؤ + ب
بَدِّی - ع - اول - پہلے پہل + عجیب و غریب + مب
بَدی - ف - بُرائی + ج
بَدِیح - ف - ہلیلہ - کسی نے بلیلہ

کو کہا ہے جو ایک قابض دوا ہے +
بَذِیخ - ع - بڑے مرتبے کا آدمی + مب
بَدِیدہ - ع - گدیلہ جس میں روئی وغیرہ بھر کے زین یا پالان کے نیچے ڈالتے ہیں تا کہ گھوڑے وغیرہ کی پیٹھ زخمی نہ ہو جائے + خرجین + فراخ جنگل + مانند - برابر کا شخص + مب
بَدِیدہ - ع - بلا - آفت + مانند - برابر کا شخص + مب
بَدِیع - ع - انوکھا - نرالا - نئی بات + غ
بَدِیل - ع - کسی چیز کا بدل + غ
بَدیُمن - ف - ع - نامبارک نحس + فج
بَدِین - ع - تناور - موٹا + مب
بدیوارہا کارمیگزارند - ف - دیواروں میں نصب کرتے ہیں + ر
بَدِیہہ - ع - آغاز - ابتدا + ناگاہ + نرالی - بے سوچی بات + مب - غ
بَدِیہی - ع - وہ کھلی بات جو ثبوت کی محتاج نہ ہو - مثلاً ایک دو کا نصف ہے + غ
بَدِیہیّات / بَدِیہیات - غ - جمع بدیہی بدیہۃ - کھلی باتیں جو ثبوت کی حاجت نہ رکھتی ہوں - مثلاً کل اپنے جزو سے بڑا ہوتا ہے + جس کے دریافت کرنے میں سوچ وفکر کی ضرورت نہ ہو + فج

بِذّ - ع - غلبہ - مانند - جوڑ کا شخص + مب
بَذْء - ع - بدزبان - فحش کلام ہونا - حقیر ہونا + مب
بَذاء - ع - آپس میں گالم گلوچ کرنا - فحش بکواس کرنا + مب
بَذَج - ع - ایک سال کا بکری کا بچہ + مب
بِذُح - ع - ہاتھ اور پاؤں کی بوائی + مب
بَذْر - ع - دانہ - بیج بونا - بیج + فضول خرچی کرنا + بھید کو ظاہر کرنا + مب
بَذْرِ آخرت و عُقبےٰ - ع - اعمال صالحہ - نیک عمل + ن
بَذْرَقہ - ع - بمعنی بدرقہ - رہبر - نگہبان + مب
بَذْل - ع - عطا کرنا - بخشش - انعام + مب
بِذْلہ - ع - کام کے وقت پہننے کے کپڑے - جو کپڑے زیادہ استعمال میں رہتے ہوں + ب - ک

بَذْلہ - ف - لطیفہ - چٹکلا - دلپسند بات + غ - ک
بَذلۂ روحانی - ع - حکمت و دانائی کی باتیں + ن
بَذلہ سَنج - ف - بذلہ گو - لطیفہ گو + بم
بَذِیّ - ع - بے حیا - بدزبان - بیہودہ گو + مب
بَر - ف - اوپر + بلند + پھل + نفع + طرف - یاد - حفظ - سینہ + آغوش + بغل + جوان عورت + چوڑائی + ب - ن
بِرّ - ع - نیکی - احسان بخشش + ہدیہ - عطیہ + مب
بَرّ - ع - جنگل - بیابان + نیک آدمی + مہربان + مب
بُرّ - ع - گندم - گیہوں + مب
برابر - ف - مساوی - مقابلہ + عوض + ج
برآب آمدن / بر روئے آب آمدن - ف - ظاہر ہونا - آشکار ہونا + بم
برآب بستن - ف - کسی چیز کو سیراب کرنا - سینچنا + بم
برابر کشیدن - ف - تولنا - وزن کرنا + غ
برآب نوشتن - ف - مٹا دینا - محو کرنا - فی الفور لکھنا + بم
برآب نہادن - ف - ناپائدار کرنا + پیدا کرنا + بم

بَرات - ف - چک - جس کے بموجب خزانہ سے روپیہ دستیاب ہوتا ہے + غ ن مجازاً حصہ
بَراتِ برشاخِ آہو - ف - جھوٹ بات - جھوٹا دعدہ + محال امر + ن
بَراتی - ف - وہ آدمی جو داماد کی طرف سے برات میں جائیں + پُرانے کپڑے جو شادیوں میں اُتار کر خدمتگاروں وغیرہ کو دے دیتے ہیں + ن - ب
براتِ سُہیل از یمن دادن - ف - ع - کسی کو اسی کا مال دیکر ممنون بنانا + ن
بر اثرِ کسے رفتن - ف - ع - کسی کے قدموں پر چلنا - کسی کے کھوج پر چلنا + بم
بَراح - ع - فراخ زمین جس میں کھیتی نہ ہو + بُری تدبیر + ظاہر اور کُھلا امر + مب
بَراجِم - ع - جمع برجُم انگلیوں کے بند - انگلیوں کا درمیانی بند + ح
بَرّاد - ف - چائے دان + ن
بَرادرِ اعیانی - ف - حقیقی بھائی - سگا بھائی + ن

بَرادرِ رضاعی - ف - دودھ شریک بھائی - کوکہ + ن
بُرادہ - ع - چورہ + مب
بَرادہ - ع - پانی ٹھنڈا کرنے کا برتن + مب
برآرم - ف - بھائی - برادر + ر
بَرارِی - ع - جمع بَرّیّہ جنگل + مب
بَراز - ع - کُھلا میدان جہاں درخت نہ ہوں + مب
بَراز - ف - زیب و زینت - سنوارنا + ن
بِراز - ع - پیخانہ - گوہ - گندگی + مب
برازندہ - ف - بھڑک دار + ر
برآراستن - ف - مستعد ہونا + فش
بَراش - ف - خراش - زخم + ب
برآشفتن - ف - خفا ہونا + جھنجلانا + ن
بَراعت - ع - روشنی + فصاحت و بلاغت + فضیلت - اپنی اقران و امثال سے فضل و ہنر میں فائق ہونا + غ
بَراعَۃُ الاِستِہلال - ع - کلام کی ایک صنعت کا نام ہے اور وہ یہ ہے کہ شاعر یا مصنف قصیدہ کے مطلع یا کتاب کے دیباچہ میں ایسے الفاظ ذکر کرے جس سے اس کتاب یا قصیدے کے مطالب و مقاصد کا

اظہار ہوتا ہو + غ
براغلیدن - ف - مخفف برانغالیدن تحریک کرنا - ترغیب دینا - برانگیختہ کرنا - اُبھارنا - اُکسانا + ب
برآفتاب افگندن - ف - دھوپ میں خشک کرنا + بم
بر اُفتادن - ف - دور ہونا - نابود ہونا + بم
بر اُفتادہ - ف - عاجز - مغلوب - ناتواں - درماندہ + بم
بَرّاق - ع - چمکتا ہوا - چمکیلا - چمکدار + مب
بُراق - ع - اُس چوپایہ کا نام ہے جس پر معراج کی رات جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلّم سوار ہوئے تھے + مب
بُراقِ جم - ع - ف - گھوڑا + وہ ہوا جو سلیمان علیہ السلام کے تخت کو اُٹھائے پھرتی تھی + ن
بُراقِ سلیمان - ع - ہوا سے کنایہ + ن
برامد - ف - نکاس + ج
برامدگی - ف - جھرنا - منبع + چھوٹا ٹیکرا جس کے نیچے سے چشمہ جاری ہو + ر

**بَرآمَدن** - ف - باہر آنا - باہر نکلنا - پرورش پانا - اوپر چڑھنا - غالب آنا - ترقی پانا - تعظیم کرنا تعظیم کے لئے کھڑا ہونا + بم - ن

**بَرآمدِن بنا** - ف - بنا کا درست ہونا اور ٹھیک ہونا + بم

**برآمدِن چیزے بچیزے** - ف - ظاہر ہونا - آشکارا ہونا + بم

**بَرامکہ** - ع - جمع بَرمَک - برمک کی اولاد - خلافت عباسیہ میں اس خاندان سے چند وزیر گزرے ہیں جنہیں برامکہ کہتے ہیں + غ

**برآمیختن** - ف - ملنا - ملانا + مگ

**برآن دل** / **برآن سر** } ف - اس نیت پر - اس ارادے پر + بم

**برانداختن** - ف - ویران کرنا - ڈھا دینا - منہدم کرنا + سوچنا + مص

**برانداز** - ف - خرچ + بم

**برانگشت پیچیدن** - ف - یاد رکھنا + مشہور کرنا + غ - بم

**برانگیختن** - ف - آمادہ کرنا - اُبھارنا + ز

**برآورد** - ف - آنکنا - تخمینہ لگانا + بم

**برآوردن** - ف - باہر لانا - باہر نکالنا - اوپر چڑھانا - پرورش کرنا + ترقی دینا + تقلید کرنا + بم - ب

**برآوردِن چیزے** - ف - اس کا بند کرنا - روکنا + بم

**برآوردہ** - ف - بنائے بلند - دیوار - بنیاد - قلعہ + وہ شخص جس کی تقلید کی جائے - وہ شخص جسے امراء و سلاطین نے اعلیٰ درجہ بخشا ہوا ہو + ب - بم

**برآویختن** - ف - لٹکانا + ج

**بُراہ** / **بُرزہ** / **بُرہ** } ف - خوب - خوبی + آراستہ - آراستگی + ن - ھ

**براہ اُفتادن** - ف - انتظار کرنا - راہ تکنا + بم

**براہ بُردن** - ف - بمعنی بسر بُردن + بم

**بَراہِمہ** - ع - جمع بَرہَمن {بَرہمن} - بُت پرست - زنار بند بُت پرستوں ہندوؤں آتش پرستوں کے پیرو مُرشد + ب یہ لوگ رسالت کی ضرورت کے مُنکر ہیں - کہ خدا کو کسی رسول کے بھیجنے کی ضرورت نہیں + فج - مب

**بَرآہُو سوار شُدن** - ف - سرعت سے چلنا - تُند اور تیز چلنا + بم

**برآہیختن** - ف - کھینچنا + ب

**بَراہِین** - ع - جمع بُرہان - دلیلیں + غ

**براءة** - ع - بری ہونا - دور ہونا - بیزار ہونا - پاک ہونا + مب

**بَرایا** - ع - جمع بَریّہ - خلقت - دُنیا کے لوگ + مب

**برائے صرفِ شب چرہ** - ف - رات کے کھانے کے لئے + ر

**برائے مارق** - ف - نشانے کے لئے + ر

**برایہ** - ف - سبب + دستنبو

**بَربادِدادن** - ف - نیست و نابود کرنا - ضائع کرنا - پریشان کرنا + بم

**بربادرفتن** - ف - ضائع ہونا - پریشان ہونا - نیست و نابود ہونا + بم

**بَربادکردن** - ف - نیست و نابود کرنا - ضائع کرنا - پریشان کرنا + بم

**بَربادنہادن** - ف - ناپائیدار کرنا + پیدا کرنا + بم

**بربار** / **بربارہ** } ف - بالاخانہ + ن

**بَربَروشان** - ف - اُمت - مانے

والا گروہ جو کسی پیغمبر کو مانتے ہیں + ن

بَرْکَشت ۔ ف ۔ قاعدہ ۔ رسم ۔ دستور + طرز ۔ روش ۔ قانون ۔ انتظام + بم

بَرْبَستن ۔ ف ۔ فائدہ اُٹھانا + بم

بَرْبَستہ ۔ ف ۔ جمادات ۔ پتھر وغیرہ جو نشو و نما نہیں پاتے + بم

بَرْبَط ۔ معرب ۔ (دراصل بَربطِ بطخ کا سینہ ہے)۔ ایک ساز کا نام ہے جسے عود کہتے ہیں + ب ۔ ن

بَرْبُنا گوش زَدن ۔ ف ۔ آگاہ کرنا ۔ جتلانا + طمانچہ مارنا + بم

بر بند ۔ ف ۔ عورتوں کا سینہ بند + ب

بر پاپچہ رِیدن ۔ ف ۔ بہت ڈرنا + بم

بَرْپا شُدن ۔ ف ۔ قائم ہونا کھڑا ہونا + برانگیختہ ہونا + بم

بَرْپا کردن ۔ ف ۔ نصب کرنا ۔ قائم کرنا + برانگیختہ کرنا + بم

بَرْپائے جَستن ۔ ف ۔ اُچھلنا ۔ پاؤں کی طاقت سے اُٹھ کھڑا ہونا + بم

بر پائے خاک زدن ۔ ف ۔ کسی کو ذلیل کرنا ۔ رسوا کرنا + ن

بر پائے داشتن ۔ ف ۔ قائم اور ثابت قدم رکھنا + ب

بَرْپائے کسے اُفتادن ۔ ف نہایت عاجزی کرنا ۔ لحاظ کرنا + بم

بَرْپَروشاں ۔ ف ۔ اُمّت + ب

بَرْپُشت خَوابِیدن ۔ ع ۔ پیٹھ کے بل سونا ۔ آرام سے سونا + بم

بر پوز ۔ ف ۔ چارپایوں کے مُنہ کا اردگرد + پرندوں کے مُنہ کا اردگرد + ن

بَرْتاشک ۔ ف ۔ ایک گھاس ہے جس کو بومادراں کہتے ہیں + ن

بَرْتافتن ۔ ف ۔ موڑنا ۔ بل دینا + قبول کرنا + برداشت کرنا + مص

بَرْتَرکان ۔ ف ۔ گلیم ۔ گدڑی + غ

بُرْج ۔ ع ۔ گنبد + آسمان کا بارھواں حصہ + قصر ۔ محل ۔ قلعہ + مب

بُرْجِ آبی ۔ ف ۔ تین بُرج ہیں ۔ سرطان ۔ عقرب ۔ حوت + غ

بُرْجِ آتشی ۔ ف ۔ یہ تین بُرج ہیں حمل ۔ اسد ۔ قوس + غ

بُرجاس ۔ ع ۔ نشانہ تیر وغیرہ ۔ نشانہ لگانیکی جگہ ۔ آماجگاہ + بم ۔ غ

بَرجائے ۔ ف ۔ برقرار ۔ ثابت بم

بُرْجِ بادِی ۔ ف ۔ جوزا ۔ میزان دلو + غ

بُرْجِ بَرّہ ۔ ف ۔ برج حمل + فش

بُرْجِ بِکرِ فلک ۔ ع ۔ بُرج ثور ۔ برج میزان + ن

بُرْجِ ترازو ۔ ف ۔ بُرج میزان + فش

بُرْجِ ثُریّا ۔ ع ۔ مجازاً محبوب کا مُنہ + ن

بُرْجِ حَمَل ۔ ع ۔ آسمان کے بُرجوں میں سے پہلا بُرج ہے ۔ جس کی شکل مینڈھے کی سی ہے جس دن آفتاب اس بُرج میں آتا ہے ۔ تو شرف آفتاب ہوتا ہے ۔ اور یہی دن نوروز کا ہے + غ

بُرْجِ خاکی ۔ ف ۔ یہ تین بُرج ہیں ۔ ثور ۔ سنبلہ ۔ جدی + غ

بُرْجِ خوشہ ۔ ف ۔ بُرج سنبلہ + فش

بَرجَستن ۔ ف ۔ مزید علیہ جَستن ۔ کودنا + مص

بَرجَستہ ۔ ف ۔ ٹھیک ۔ چُست اُبھرا ہوا + تحفہ + ج ز

بُرْجِ طَرَب ۔ ع ۔ صُراحی ۔ شراب کا مٹکا + پیالہ + ن

بُرْجِ عَذرائے فلک ۔ ع ۔

بُرجِ ثور۔ بُرجِ میزان سے مُراد ہے۔ ن

بُرجِ کبوتر۔ ف۔ ایران میں کبوتروں کے واسطے بُرج بنے ہوئے ہیں۔ اور کبوتروں کی بیٹ چونکہ رنگریزوں کے کام میں آتی ہے۔ اس واسطے ان بُرجوں پر محصول لیا جاتا ہے۔ جو خزانہ شاہی میں داخل ہوتا ہے۔ اُن بُرجوں کو بُرجِ کبوتر کہتے ہیں۔ اور خانہ کبوتر سے بھی مراد ہے۔ غ

بُرجِ مسیح۔ ع۔ فلک چہارم۔ چوتھا آسمان۔ ن

بُرجِ ہلال۔ ع۔ بُرج سرطان۔ ن

بِرجیس۔ ع۔ ستارہ مشتری کا نام ہے۔ بہت دودھ دینے والی اونٹنی۔ ب

بُرچخ۔ ف۔ درمیانہ نیزہ۔ ب۔ ن

بَرچشم گفتن۔ ف۔ قبول کرنا۔ مان لینا۔ غ

بُرچیدن۔ ف۔ چننا۔ چگنا۔ دور کرنا۔ اٹھا ڈالنا۔ رمص

برچیزے چشم سُرخ کردن۔ ف۔ کسی چیز کی طمع رکھنا۔ لالچ کرنا۔ غ

برچیزے دل نہادن۔ ف۔ اس پر دل لگانا۔ ز

برحَذَر۔ ف۔ یکسو۔ برکنار۔ بم

برحسبِ دلخواہ۔ ف۔ دل کی آرزو کے موافق۔ حسب خواہش۔ بم

برحق۔ ف۔ سچ۔ درست۔ ج

برحلق مالیدن خنجر وغیرہ۔ ف۔ ع۔ ذبح کرنے سے کنایہ ہے۔ بم

بُرخ۔ ف۔ حصّہ۔ بہرہ۔ بعض۔ تالاب۔ برق۔ بجلی۔ مچھلی۔ اوس۔ شبنم۔ فدا۔ قربان۔ ب۔ ن

بَرخاستن۔ ف۔ اُٹھنا۔ دور ہونا۔ برطرف ہونا۔ بم

برخاستن از چیزے۔ ف۔ ترک کرنا۔ چھوڑ دینا۔ بم

برخاک افتادن۔ ف۔ خوار و بے اعتبار ہونا۔ بم

برخاک افگندن۔ ف۔ خوار و بے اعتبار کرنا۔ بم

برخاک انداختن۔ ف۔ خوار و بے اعتبار کرنا۔ بم

برخاک نشستن۔ ف۔ خوار و بے اعتبار ہونا۔ بم

بَرخان۔ ف۔ آواز۔ صدا۔ ب۔ ن

بَرخج۔ ف۔ بدشکل۔ بدصورت۔ بدنما۔ قبیح۔ ب۔ ن

بَرخرِ خود سوار شدن و نشستن۔ ف۔ اپنے کئے کی سزا پانا۔ بم

برخر سوار کردن۔ ف۔ تشہیر کرنا۔
برخر نشاندن۔ رسوا کرنا۔ بم

برخش۔ ف۔ گھوڑے کی پیٹھ۔ ن

برخطِ کسے سر نہادن۔ ف۔ اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کرنی۔ ز

برخفج۔ ف۔ بوجھ جو سوتے میں آدمی کے اوپر گر پڑتا ہے اور دبا لیتا ہے۔ عوام اُسے بھوت سمجھتے ہیں۔ ن

برخوابہ۔ ف۔ بستر۔ نہالی۔ سونے کے کپڑے۔ جورو۔ ن

برخود چیدہ۔ ف۔ متکبر۔ غرور۔ بم

برخود چیدن۔ ف۔ فخر کرنا۔ قبول کرنا۔ بم

برخود گرفتن۔ ف۔ مان لینا۔ قبول کرنا۔ بم

برخورد۔ ف۔ ماضی اور مضارع اور حاصل مصدر برخوردن سے ملاقات ہوئی یا ہو۔ اور ملاقات۔ ع

برخور۔ ف۔ حصہ لینے والا۔ ن۔ بم

**برخوردار** - ف - حصہ لے جانے والا ۔ لے جا - کھا - رکھ (خوش قسمت آدمی سے کنایہ ہے) * بم

**برخوردن از چیزے** - ف - کسی چیز سے فائدہ اُٹھانا * بم

**برخوردن باکسے** - ف - اُس سے دوچار ہونا * ملاقی ہونا ۔ ملنا * بم

**برخویش ناخنشودن** - ف - ایسا کام کرنا جو باعث ہلاکت ہو * غ

**برخے** - ف - کچھ - تھوڑا سا * غ

**برخی** - ف - صدقہ - قربان * حصّہ نصیبہ * ھ - غ

**برخیدن** - ف - باہر کھینچنا - باہر نکالنا * بال مونڈنا * فج

**برد** - ع - سردی - ٹھنڈ - سرما - سرد ہونا ۔ سونا * قیام کرنا * ہمیشہ ہونا * غ

**بُرد** - ع - اولا - ژالہ * مب

**بُرد** - ع - دھاریدار چادر * مب

**بُرد** - ف - ماضی مطلق بُردن سے شطرنج کی بازی اس طرح مات کرنا کہ بادشاہ کے سوا سب مہرے مارلی جائیں * غ

**برداون** - ف - چھوڑ دینا - رہا کرنا * ن

**بردارکشیدن** - ف - سولی چڑھانا * بم

**برداروبدو** - ف - چالاک - چوٹا - عیّار - چور - جو کسی کے سامنے سے جھٹ چیز اُٹھا کر رفوچکر ہوجاوے * بم

**برداشت** - ف - سواری * غ

**برداشتن** - ف - اُٹھانا * بلند کرنا * قبول کرنا * اختیار کرنا * بم

**برداغ** - ف - اسپرک کے معنے میں ہے جو ایک گھاس ہے جس سے کپڑے رنگتے ہیں * ن

**بُردال** - ت - پرکار * ب - ن

**بُردبار** - ف - متحمل - حلیم - سہنے والا * بم

**بُردِ خطی** - ف - ایک قسم کی چادر ہے جس میں باریک رنگین خط ہوتے ہیں * غ

**بردرِ جلال زدن** - ف ع - غصے میں آجانا - رنج ہونا * بم - غ

**بردرِ دلہا نشستن** - ف - لوگوں کی دلداری کرنا - اُن کو اطمینان دینا * ز

**بردرِ عرفاں زدن** - ف - ع - حجاب و شرم سے نکلنا - بے حجاب ہوجانا * غ

**بردِ عجوز** - ع - جاڑے کے آخری سات دن - تین پھاگن کے آخر کے اور چار ماہ چیت کے اوائل کے - برد کے معنے جاڑے کے ہیں اور عجوز کے معنے بڑھیا عورت - چونکہ ان دنوں موسم زمستان بوڑھا ہوجاتا ہے اور قریب الاختتام ہوتا ہے اس واسطے یہ دن برد عجوز کہلاتے ہیں * غ

**بردعیش** - ع - خوشی - عیش و عشرت * ن

**بُردِ قلمی** - ف - ایک قسم کی چادر ہے جس پر قلم کی موٹائی کے برابر لکیریں ہوتی ہیں - اور بعض یہ بھی کہتے ہیں کہ اس پر نقاش قلم سے نقش کرتے ہیں * غ

**بردک** - ف - چیستان پہیلی * ب

**بردمیدن** - ف - خفا ہونا * غضبناک ہونا - جوش میں آنا * بم

**بُردن** - ف - لے جانا * حاصل کرنا * پکڑنا * بم

**بردوباخت** - ف - جیت ہار * ر

**بَردَہ** - ت - غلام - لونڈی - قیدی *

**بَرْدِیدن** - ف - راستہ سے دور ہونا ٭ ب

**بَرْدِیف** - ع - پیچھے پیچھے ٭ ر

**بُرْدِیَانی** - ع - خط دار جامہ جو یمن سے لاتے ہیں - یمن کی مخطط چادر ٭ ع

**بَرْدِین** - ف - تلچھٹ - فضلہ - پھوگ ٭ خ

**بَرْذَعَہ** - ع - گھوڑے کا پالان ٭ مب

**بِرْذَون** - ع - تاتاری گھوڑا ٭ مب

**بَرْرُخ انگشت سیاہی کشیدن** - ف - رسوا کرنا - خوار کرنا ٭ بم

**بَرْرَس** - ف - بوجھ - دریافت کر ٭ رسیدن سے امر ٭ ب

**بَرْرُشتہ** - ف - نباتات - سبزی - گھاس ٭ ب

**بررُو دَوِیدن** - ف - گستاخی کرنی ٭ بم

**بررُوئے ایستادن** - ف - مقابل ہونا - حریف ہونا ٭ مقابلہ کرنا ٭ بم

**بَرْرُوئے دریا پُل بستن** - ف - ناممکن اور محال کام کرنا ٭ بم

**بَرْرُوئے روز افتادنِ راز** - ف - خوب ظاہر ہو جانا ٭ بم

**بُرْز** - ف - شان و شوکت ٭ قد و قامت ٭ قامتِ بلند ٭ بلند ٭ اونچا درخت کا تنہ ٭ ن - ب

**بَرْز** - ع - زمین خالی ٭ پرہیزگار اور زیرک آدمی جس کی عقل پر اعتماد ہو ٭ مب

**بَرْز** - ف - زیبایش - زراعت ٭ غ

**برزبان اُفتادن** - ف - شہرت پانا ٭ مشہور ہونا ٭ بم

**بَرْزَخ** - ع - جو شے دو متخالف چیزوں کے درمیان حائل ہو - آڑ ٭ وہ زمانہ جو موت اور قیامت کے مابین ہے ٭ غ خاکنائے ٭ ز

**بَرْزَدن** - ف - کشتی کا کنارہ پر پہنچنا ٭ ایک دوسرے سے جدا کرنا ٭ برابری کرنا ٭ ب

**بَرْزَدہ رو** - ف - چیچک رو - جس کے منہ پر چیچک کے داغ ہوں ٭ ز

**بَرْزگر** - ف - کسان ٭ مزارع ٭ ن - ب

**بَرْزَم** - ف - ناز - کرشمہ ٭ ب

**بَرْزَن** - ف - کوچہ - گلی - محلہ ٭ ب

**بِرْزَن** - ف - مٹی کا توا ٭ ب - ن

**بَرْزہ کار** / **بَرْزہ گر** - ف - کسان ٭ مزارع ٭ ن - ب

**بَرْزِیدن** - ف - ہمیشگی کرنا ٭ ب

**بَرْزِیگر** - ف - کسان ٭ مزارع ٭ ب

**بَرْزِین** - ف - آگ - صحرا ٭ محلہ ٭ ب - ن

**بُرَس** - ف - اُونٹ کی نکیل - وہ لکڑی جو ناک میں ڈال کر اس سے مہار باندھتے ہیں ٭ مہار کو بھی کہتے ہیں ٭ ن

**بَرْسات** - ھ - موسم بارش - ہندی لغت ہے - فارسی والے بفتحتین استعمال کرتے ہیں ٭ بم

**بَرْسام** - ف - سینہ کا ورم - ایک بیماری کا نام ہے ٭ ب

**بَرْسال** - ف - پیغمبر کی اُمت ٭ انگور کا سیاہ رنگ خوشبودار شیرہ ٭ ن

**بَرْسَبیلِ استمرار** - ع - ہمیشہ کے طور پر ٭ ر

**بَرْسَر آمدن** - ف - غالب آنا - ختم ہونا ٭ بم

**بَرْسَرِ پا آمدن** - ف - ظاہر ہونا ظہور میں آنا ٭ بم

**برسرحرف آمدن** - ف - کلام شروع کرنا ٭ بم

**بَرْسَرِ کار رفتن** - ف - کام میں

مشغول ہونا * بم
برسرِمن - ف - میرے ذمے * غ
برسرِنشستن و سر پائیں کردن - ف - ظاہر چیز کو چھپانے کا ارادہ کرنا * ن
بَرسَم - ایک درخت کا نام ہے - آتش پرست اس کی شاخیں پُوجا کے وقت اپنے ہاتھ میں رکھتے ہیں - ہر ایک قسم کی پُوجا کے لئے پوریوں کی تعداد جُدا جُدا ہوتی ہے - چنانچہ بعض عبادات کے لئے پینتیس اور بعض کے لئے چوبیس اور نہانے اور کھانے کے وقت پانچ عدد استعمال کرتے ہیں - لیکن جو پوریاں ایک دفعہ مستعمل ہو جائیں پھر نکمی سمجھی جاتی ہیں - اور دوبارہ کام میں نہیں لائی جاتیں - انہیں پوریوں کو برسم کہتے ہیں * ن - ب
بَرسَم چِلِیں - ف - ایک قسم کی چھری ہوتی ہے جس کا دستہ بھی لوہے کا ہوتا ہے - آتش پرست لوگ اُس کے ساتھ برسم کاٹتے ہیں * ب
بَرسَنگ زدن - ف - ظاہر کرنا - کہنا * بم

بَرَش - ع - سفید یا سیاہ داغ جو گھوڑے کے اصلی رنگ سے مخالف ہوں * مب
بُرِش ف - کاٹنا - مجازاً - بُرِّش قاش - پھانک * بم
بُرِّش دید - ف - قطعِ نظر * دستنبو
برِشتن - ف - بھوننا * مص
برِشتہ - ف - بھونا ہوا * ب
برِشتہ تہ - ف - وہ چیز جس کا نیچے کا حصّہ بھونا گیا ہو * ب
برشُدن - ف - اوپر چڑھنا - بلند ہونا * ج - فج
بَرشُدہ - ف - بلند ہوا ہوا - اونچا * ب
بَرشِکستن - ف - الگ ہونا * پھر جانا - چھوڑ دینا - اعراض کرنا * ب
بَرشکال - ہ - موسم برسات * لفظ ہندی ہے جیسے برسات مگر فارسی میں استعمال ہوا ہے * بم
بہ شُما باد - ف - اُن کی حفاظت تم پر لازم ہو * بم
بر شبرنگ زین نہادن - ف - شبرنگ پر زین رکھنا - اس پر سواری کرنی - اور اُسے طیّج کرنا - کمال غلبہ اور قوت سے کنایہ ہے * بم

بَرَص - ع - کوڑھ - بدن کا فسادِ خون سے بگڑنا * وہ سفید یا سیاہ داغ جو فسادِ خون کے سبب جسم پر پیدا ہو جاتے ہیں * مب - غ
بر صحرا افگندن - ف - ع - آشکارا کرنا - ظاہر کرنا * بم
بر صحرا نہادن - ف - ع - پوشیدہ چیز کو ظاہر کرنا - آشکارا کرنا * ن
بر صفحہ صفحہ گشتن - ف - نہایت توجہ سے مطالعہ کرنا * بم
بر طاقِ ابروے کسے مے خوردن - ف - کسی کی یاد میں شراب پینی * غ
بر طاقِ بلند نہادن - ف - کسی چیز کو اونچی جگہ پر رکھنا کہ دوسرے کا ہاتھ نہ پہنچے * ترک کرنا * بھلا دینا * غ - بم
بر طاقِ نسیاں گذاشتن - ف - ع - بھلا دینا - فراموش کرنا * نر
بر طاق نہادن - ف - ترک کرنا - چھوڑ دینا * موقوف کرنا * ن
بر طبع خوردن - ف - ع - ناپسند ہونا - پسند نہ آنا * غ
بر طبق - ف - ع - مطابق - موافق * فج

بَرطَرَف - ف - موقوف - کام سے
الگ - یکسو ÷ ج
بَرطَرَف شُدَن - ف - الگ
ہونا - دور ہونا ÷ بم
بُرطُل - ع - ایک قسم کی ٹوپی ہے ÷ مب
بُرطُلہ - ع - کُلاہ - ٹوپی ÷ غ
بَرعالَمِ عرفاں زَدن - ف -
حجاب و شرم سے نکلنا - بے
حجاب ہونا ÷ بم
برعکس - ف - اُلٹا - برخلاف ÷ فج
بَرَغ / بَرغاب - ف - بند جو پانی کے
آگے باندھا جاتا ہے ÷ آ
بَرغَشت - ف - چھوٹی چھوٹی
نالیاں - جن سے کھیتوں کو پانی
دیا جاتا ہے - ایک قسم کا خودرَو
ساگ بھی ہے پالک کی طرح - جو کہ
اکثر کھیتوں اور نہروں کے کنارے
پر خود بخود اُگتا ہے ÷ ھ - ن
بَرَغَستوا - ف - وہ آش جو برغست
ڈال کر پکایا گیا ہو ÷ ن
بَرغَش - ع - مچھر ÷ مب
بَرغَمان - ف - اژدہا - بڑا سانپ ÷
ب
بَرغَندان - ف - اس جشن اور
خوشی کا نام ہے جو ماہ شعبان
کے آخر میں ماہ رمضان کے نزدیک
آنے کے سبب کیا کرتے ہیں ÷ ب
بَرغُو - ف - وہ سینگ جو اندر سے
کھوکھلا ہوتا ہے اور فقیر اُسے
بجاتے ہیں ÷ ب
بُرغُوث - ع - کیک - پِسُّو ÷
غ - مب
بَرغول - ف - آش - جو جو یا گیہوں
سے پکاتے ہیں ÷ ن
بَرف - ف - پالا ÷ بم
بَرفاب - ف - ٹھنڈا پانی ÷ ب
برف آب دادن - ف - کسی
کا دل سرد کر دینا - نا اُمید
کر دینا ÷ بم - ن
بَرفان - ف - بھیڑ بکری کے بچّہ کی
پشم ÷ چمڑے کا گُرتہ ÷ بم
بَرَفَنج - ف - وہ بوجھ اور گرانی جو
سوتے میں آدمی کے اوپر پڑ جاتا
ہے - بعضے اُسے بھوت سمجھتے ہیں ÷ فج
برفر - ف - شان و شوکت - بلند
مرتبہ ÷ ن
بَرفروختن - ف - روشن ہونا -
روشن کرنا ÷ ز
برفِشاندنِ دست - ف -
ناچنا - رقص کرنا ÷ ب - ن
بر فُلاں قَلَم نیست - ف - اس
سے باز پُرس نہیں - حساب و
کتاب نہیں ÷ بم
بَرفَنجک - ف - ایک دیو ہے
جو خواب میں آدمی کو پکڑ لیتا ہے
اور طبیب کہتے ہیں کہ وہ ایک
سوداوی مادہ ہوتا ہے جو خواب
میں دیو کی طرح نظر آتا ہے ÷ ب - ن
بَرفَور - ف - فی الفور - فوراً ÷
جھٹ پٹ ÷ غ
بَرَق - ع - بجلی ÷ مب
بَرقالَب زَدن - ف - مہیّا
کرنا - طیار کرنا - سرانجام کرنا ÷ بم
برقِ تجلّی - ع - خدا کا نور جو کوہ
طور پر چمکا تھا ÷ ن
برقِ جولاں - ع - تیز رَو گھوڑے
سے کنایہ ÷ ن
بَرقِ خاطِر - ع - دانا - زیرک -
ہوشیار سے کنایہ ÷ ن
بَرقِ خاطِف - ع - زندگی - عمر ÷
تیز رَو - تیز رفتار ÷ ن
بَرقِ خیال - ع - تیز فہم ہوشیار
آدمی ÷ ن
برقرار - ف - ٹھیرا ہوا - قائم ÷ ج
بَرقِ سخا - ع - وہ تھوڑی سی چیز

جو کسی کی نذر کی جاوے ÷ ن

**بَرقِ شُدن** - ف - دوڑنا - جلد جلد چلنا ÷ بم

**بُرقُع** - ع - رُوبند عورتوں کا خاص لباس جو مُنہ پر ڈالکر باہر نکلتی ہیں ÷ بم

**بَرقِ عِصیاں** - ع - وہ کام جو گُناہ کے مشابہ ہوا اور اس کا چھوڑنا بہتر ہو ÷ ن

**بَرقِ لَشکر** - ف - تلوار سے مراد ہے ÷ بم

**بَرقِ مَعرکہ** - ع - تیز رَو گھوڑا ÷ جنگ کے ہتھیار ÷ ن

**بَرق مِیزند** - ف - بجلی کوندرہی ہے - بجلی جلا رہی ہے ÷ ز

**بَرق وَزَرق** - ف - چمک دمک ÷ ع

**بَرقِ وَغا** - ع - تیز رَو گھوڑا ÷ لڑائی کے ہتھیار ÷ ن

**بَرقِ ہَیجا** - ع - تیز رَو گھوڑا - جنگ کے اوزار ÷ ن

**بَرقِ یَمان** - ع - وہ بجلی جو یمن کی طرف سے چمکے - کہتے ہیں وہ مینہ کی نشانی ہے ÷ غ - یہ بھی کہتے ہیں کہ یمن کی طرف بغیر بادل اور مینہ وغیرہ کے بھی بجلی کوندتی ہوئی معلوم ہوتی ہے ÷ شمشیر ÷ ع - ن

**بَرَک** - ف - ستارۂ سہیل ÷ اُونٹ کی پشم کا بنا ہوا ایک کپڑا ہوتا ہے جس سے درویش لوگ ٹوپیاں اور قباء بناتے ہیں ÷ ایک پہننے کے کوتاہ کپڑے کا بھی نام ہے جو کمر تک آتا ہے ÷ ب

**بِرَک** - ع - حوض ÷ مب

**بَرَکات** - ع - جمع بَرَکت ÷ افزائش - بڑھوتری ÷ مب

**بَرکار نشستن کسے را** - ف - کسی شخص کو کسی کام پر معین کرنا ÷ بم

**بَرَکت** - ع - افزونی - افزائش ÷ نیک بختی ÷ مب - فارسی میں راے کو ساکن کر لیتے ہیں ÷ بم

**بَرگَردِن** - ف - باہر نکالنا ÷ بلند کرنا ÷ روشن کرنا ÷ حفظ کرنا ÷ پہننا - اونچا کرنا ÷ بم - ب - ز

**بَرگردن اسپ** - ف - گھوڑا دوڑانا ÷ نش

**برکرسی نشاندن** - ف - اچھا عہدہ سامان دینا ÷ ن

**برکسے تکیہ و پشت داشتن** - ف - اس پر بھروسہ کرنا ÷ ز

**برکسے سرگراں داشتن** - ف - اس پر خفا ہونا - غضب ناک ہونا ÷ ز

**برکشیدن** - ف - کھینچنا ÷ تولنا ÷ کسی کو ترقی دینا - کسی کا رُتبہ بڑھانا ÷ بم

**برکشیدہ** - ف - پالا ہوا - نوازش کیا ہوا ÷ بم

**برکف کسے نہادن** - ف - **برکف نہادن** کسی کی ہتھیلی پر رکھنا - حوالہ کرنا - سپرد کرنا ÷ بم

**برکندن** - ف - اُکھاڑنا ÷ کھینچنا - چھین لینا ÷ ج - ز

**بُرکہ** - ع - سفید رنگ مرغابی ÷ مب

**بِرکہ** - ع - حوض ÷ مب

**بِرکۂ لاجورد** - ع - ف - آسمان سے مراد ہے ÷ ن

**بُرکی** - ع - ایک لمبی سی کُلاہ ہے جسے درویش اور زاہد لوگ سر پر پہنتے ہیں ÷ ہ - ب

**بَرگ** - ف - پتّا ÷ سوائے زین کے کل اسباب گھوڑے کی سواری کا ÷ ر - ساز و سامان ÷ جمعیت ÷ قصد - عزم ÷ التفات ÷ ب

**بَرگشت** - ف - مُنہ پھیر لینا ÷ ب

بَرگ بَستن۔ ف۔ پان کا بیڑا باندھنا ٭ بم

بَرگِ بُغرا۔ ف۔ ایک قسم کا کھانا ہے جو تُرکستان کے بُغرا بادشاہ کا ایجاد ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ آٹے کے پیڑے کو چوڑا کر کے پتے کی شکل میں بناتے ہیں۔ اور شربت و شیرینی میں اُسے پکاتے ہیں ٭ غ

برگِ بید۔ ف۔ شمشیر ٭ خنجر ٭ اور ایک قِسم کی پیکان کا نام ہے جس کی شکل بید کے پتے کی سی ہوتی ہے ٭ بم

برگ پیوند۔ ف۔ ایک درخت کے پتے جو دوسرے درخت کی شاخ سے پیوند کرتے ہیں ٭ بم

برگ چشم۔ ف۔ پلکیں۔ آنکھوں کے پپوٹے ٭ فج

برگِ چنار۔ ف۔ ایک قسم کا رنگ ہے ٭ بم

برگُذار۔ ف۔ بخشش۔ عطا ٭ فج

بَرگُذَشتن۔ ف۔ نکلنا۔ گذر جانا ٭ زر

برگَرد۔ ف۔ آس پاس ۔ ۔ ۔ گرد ٭

برگرد۔ ف۔ بد دُعا ۔ ۔ ۔ ۔ یعنی اپنی حالت سے ۔ ۔ ۔ ۔

بَر گرد گردیدن۔ ف۔ صدقے ہونا۔ قربان ہونا ٭ بم

برگردیدن۔ ف۔ پھر جانا ٭ ش

بَرگِرِفتن۔ ف۔ اُٹھا لینا ٭ درخت اور حیوان کا بار ور ہونا ٭ نوازش کرنا ٭ پرورش کرنا ٭ بم۔ کوچ کرنا ٭ فش

بَرگریز } ف۔ خزاں کا موسم
بَرگریزاں } پت جھڑ کا موسم ٭ بُڑھاپے کا زمانہ ٭ ب۔ ن

بَرگُزیدن۔ ف۔ چھانٹنا۔ انتخاب کرنا۔ چُننا ٭ ج۔ فج

بَرگَس۔ ف۔ نعوذ باللہ۔ معاذ اللہ۔ خدا نہ کرے ٭ ب

بَرگِ سَبز۔ ف۔ بہت کم قیمت تھوڑی چیز سے کنایہ ہے۔ اور درویشوں کا تحفہ جو بہاری انعام کے واسطے اُمرا کو دیتے ہیں ٭ بم

برگِ سبز فرِستادن۔ ف۔ مقابلہ کے لئے بُلانا۔ جنگ کی اطلاع دینا ٭ بم

بَرگَشت۔ ف۔ نعوذ باللہ معاذ اللہ خدا نہ کرے ٭ ب

بَرگُستیاں } ف۔ گھوڑے کی
برگستواں } پاکھر اور لڑائی کا لباس جو بروقت جنگ کے آپ بھی پہنتے ہیں اور گھوڑے کو بھی پہناتے ہیں ٭ غ۔ ب

برگسلانیدن } ف۔ توڑنا ٭
برگسلیدن } فگ

بَرگُسَہ۔ ف۔ پوشیدہ۔ چھپا ہوا ٭ ب

برگَشتن۔ ف۔ مرادف بر گردیدن ٭ بم

بَرگَشتہ۔ ف۔ خراب و تباہ ٭ بم

بَرگَشتہ بخت۔ ف۔ بدنصیب۔ بدبخت ٭ بم

برگُماشتن۔ ف۔ مقرر کرنا ٭ فگ

برگ و نَوا } ف۔ سامان و
برگ و ساز } اسباب ٭ بم

برلَنگ زدن۔ ف۔ بھاگ جانا ٭ بم

برلیان۔ ف۔ چمکدار ٭ ر

بَرَم۔ ف۔ اس ٹٹی کو کہتے ہیں جس پر انگور یا کسی قسم کی بیل چڑھائی جائے ٭ ب

بَہرَم۔ ف۔ یاد کرنا۔ از بر کرنا ٭ تالاب۔ چشمہ ٭ انتظار ٭ نہر کے کنارے کا سبزہ ٭ ب

بَہرَم۔ ع۔ کلام کو سمجھ کرنا ٭ سبب

بَہرَم۔ ع۔ غم سے عاجز آ جانا ٭

ہے ٭ ب

**بَنْج** معرب۔ بنگ۔ بمعنے اجوائن خراسانی ٭ ب

**بَنْج**۔ ف۔ سوتین۔ ایک خاوند کی دوعورتیں ٭ ب۔ ن

**بِنْجِشْک**۔ ف۔ چڑیا ٭ ب۔ ن

**بِنْجِشْک زُوان**۔ ف۔ ایک دوا کا نام جسے عربی میں لسان العصافیر کہتے ہیں ٭ ب۔ ن

**بُنْجَک**۔ ف۔ روئی کا گالہ۔ پونی ٭ ب

**بُنْجِیَہ**۔ ف۔ دفتر خارج المال۔ ایک دفتر کا نام ہے جس میں اربابِ حرفت و املاک کی جمعبندی کرتے ہیں ٭ ب۔ ن

**بَنْد**۔ ف۔ بدن کا جوڑ ٭ بندھن ٭ قید ٭ فکر۔ تدبیر ٭ عہد و پیمان و شرط ٭ کُشتی کا داؤ ٭ غم و غصہ و محنت ٭ قفل ٭ رہن۔ گرو ٭ مکر و حیلہ ٭ کمربند ٭ کُرتے یا کُرتی کا تکمہ رسّی ٭ ترجیع اور ترکیب کا بند جو ایک شعر کا ہوا کرتا ہے۔ جو کئی اشعار کے بعد لاتے ہیں ٭ روک جو پانی کے بہاؤ کے آگے باندھتے ہیں ٭ عقدہ۔ گرہ ٭ خیال۔ طمع۔ توقع۔ مقام ٭ زنجیر۔ جو مجرموں اور دیوانوں کے پاؤں میں ڈالتے ہیں ٭ پٹرہ۔ جو صندوقوں وغیرہ کے جوڑ کے مقام پر لگاتے ہیں ٭ کاغذ کا بنڈل۔ پُشتہ ٭ ب

**بُنْداد**۔ ف۔ بنیاد۔ نیو ٭ ہر چیز کی اصل ٭ ب۔ ن

**بُنْدار**۔ ف۔ صاحب سرمایہ۔ مالدار ٭ ب۔ ن

**بَنْداق**۔ ف۔ ایک قسم کی ٹوپی ہے جس کو قلندر اور فقیر لوگ سر پر رکھتے ہیں ٭ فج

**بَنْدِ اَیْپچہ**۔ ف۔ الگنی ٭ ز

**بَنْد باز**۔ ف۔ نٹ۔ رسن باز ٭ ب

**بَنْد بَرِ دِرَم نِہادن**۔ ف۔ درم کو روکے رکھنا صرف میں نہ لانا ٭ ز

**بَنْد بَرگرِفتن**۔ ف۔ قید اُٹھا دینی۔ چھوڑ دینا ٭ ز

**بَنْد بَسْتَن**۔ ف۔ توقع رکھنا۔ امید رکھنا ٭ بم

**بُنْدِ خانۂ نَے**۔ ف۔ گنے کی پوری ٭ بم

**بُنْدُخْت**۔ ف۔ چہرہ۔ مُنہ ٭ ب۔ ن

**بُنْدَد**۔ ف۔ ہر چیز کی اصل ٭ بنیاد ٭ ب

**بُنْدِ وَشْت**۔ ف۔ پہنچا ٭ ٹگ

**بُنْدَر**۔ ف۔ ع۔ سمندر کا کنارہ جہاں کشتیاں اور جہاز آکر ٹھیریں ٭ وہ شہر جو ساحل سمندر کے قریب واقع ہو۔ اور وہاں کشتیاں اور جہاز آکر لنگر ڈالیں جیسے بمبئی۔ سورت وغیرہ ٭ غ بم۔ ن۔ ب۔ مب

**بَنْدَرُوغ**۔ ف۔ اس بند کو کہتے ہیں جو لکڑی۔ مٹی۔ گھاس پھونس سے پانی کے آگے باندھتے ہیں کہ کھیتی میں پہنچ سکے ٭ ب۔ ن

**بَنْدِ زیرجامَہ**۔ ف۔ ازاربند ٭ ز

**بَنْدَش**۔ ف۔ روئی کا گالہ ٭ ب

**بُنْدُق**۔ ف۔ ایک مشہور میوہ جس کا مغز بہت مفید ہے۔ بچھو اس سے بھاگتا ہے ٭ ب

**بُنْدُق**۔ ع۔ مٹی کا گولہ جو گوپھیا یا غلیل میں رکھ کر پھینکتے ہیں ٭ مب

**بُنْدُق شِکَسْتَن**۔ ف۔ بوسہ دینا ٭ بم

**بُنْدُقِ ہِنْدی**۔ ع۔ ریٹھا جس سے ریشمی کپڑے وغیرہ

دھوتے ہیں۔ آنکھوں کی بیماریوں میں بہت مفید ہے ٭ مب

بَندَک۔ ف۔ روئی کا گالہ ٭ ب

بَندَگی۔ ف۔ خدمت کرنی۔ غلامی عبادت ٭ سلام ٭ بم

بَندِمَہ۔ ف۔ تکمہ ٭ ب

بَندن۔ ف۔ باندھنا ٭ نگ

بَندنہادن۔ ف۔ پاؤں میں بیڑی ڈالنی۔ قید کرنا ٭ روکے رکھنا ٭ بم

بُنِ دَندان۔ ف۔ مسوڑے۔ اطاعت و فرماں برداری سے کنایہ ہے ٭ ب۔ بم

بَندوبَست۔ ف۔ انتظام ٭ بم

بَندُوق۔ ف۔ تفنگ ٭ فس۔ بم

بَندوکُشاد۔ ف۔ بندوبست و انتظام ٭ بم

بَندہ۔ ف۔ غلام ٭ بم

بَندی۔ ف۔ قیدی۔ اسیر ٭ بم

بَندیخانہ۔ ف۔ قیدخانہ ٭ بم

بَندیشہ۔ ف۔ اندیشہ۔ خیال ٭ ب۔ ن

بَندِیمہ } ف۔ تکمہ ٭
بَندِینہ } ب۔ ن

بَندیوان۔ ف۔ قیدیوں کا نگہبان۔ داروغہ جیل ٭ غ

بُنسالہ۔ ف۔ بُڈھا۔ بڑی عمر کا ٭ ب۔ ن

بَنشاختن۔ ف۔ بٹھلانا ٭ ب۔ ن

بَنشاشتن۔ ف۔ بیٹھنا ٭ ب۔ ن

بِنصَر۔ ع۔ وہ اُنگلی جو چھنگلیا اور بیچ کی اُنگلی کے درمیان ہے ٭ ع۔ مب

بَنفسِ نَفِیس۔ ع۔ اپنی ذات پاک سے اپنے آپ۔ خود۔ تعظیم کے موقع پر استعمال کرتے ہیں ٭ ز

بَنَفسَج۔ معرب بنفشہ جو مشہور دوا ہے ٭ مب

بِنَفسِہٖ۔ ع۔ بذات خود۔ تن تنہا ٭ ج

بَنفش۔ ف۔ بَنفشی۔ نیلا بنفشے کے رنگ کا اُودا رنگ ٭ بم۔ ر

بُنفشہ۔ ف۔ ایک مشہور بُوٹی ہے سرد تر۔ جو دوا میں استعمال ہوتی ہے ٭ ھ۔ ب

بُنفشہ گُون طارم۔ ف۔ آسمان سے مراد ہے ٭ ب

بُنفشہ گُون مَہد۔ ف۔ آسمان اور زمین دونوں سے مراد ہے ٭ ب

بُنقَہ۔ ف۔ ایک غلّہ ہے جو مسور کے مشابہ ہے۔ اور اس کے منافع و فوائد بھی مسور کی طرح ہیں ٭ ب

بِنَقَہ۔ ع۔ پیراہن کی بغلی۔ یا گریبان ٭ مب

بُنِ کار خوردن۔ ف۔ کام کی انتہا اور عاقبت کے واسطے اندیشہ کرنا ٭ بم

بَنگ۔ مفرس بھنگ ٭ بم

بُنگاب۔ ف۔ بھنگ کا پانی۔ جس میں بھنگ گھس کر چھان لیا گیا ہو ٭ بم

بُنگان۔ ف۔ ایک قسم کا پیالہ ہوتا ہے۔ جس کے نیچے سوراخ ہوتا ہے ٭ مطلق پیالے کو بھی کہتے ہیں۔ فنجان اس کا معرب ہے ٭ ب۔ ن

بُنگاہ۔ ف۔ مکان ٭ گودام ٭ منزل ٭ اور وہ جگہ جہاں پر نقد اور جنس رکھیں ٭ ب

بُنگران۔ ف۔ کھُرچن ٭ ب

بُنگرہ۔ ف۔ لوری۔ وہ گیت جو عورتیں بچّوں کو سُلانے کے وقت گاتی ہیں ٭ ب۔ ن

بُنگُشتن۔ ف۔ بغیر چبائے نگل

جانا ٭ ب۔ ن

بُنگُل۔ ف۔ پھول کا درخت ٭ ب۔ ن

بُنگُن۔ ف۔ ایک چپٹا سا لوہا ہوتا ہے جس کے اوپر لکڑی کا دستہ لگا لیتے ہیں اور لوہے کے دونو طرف رسیاں باندھ دیتے ہیں ایک آدمی دستہ پکڑ کر دباتا ہے دوسرا رسیاں پکڑ کر کھینچتا ہے تاکہ زمین ہموار ہو جائے ٭ ب۔ ن

بُنگُو / بُنگوہ } ف۔ اسبغول ٭ ب۔ ن

بُنِ گوش۔ ف۔ کان کی لَو ٭ اطاعت اور انقیاد اور صدق اور ادب تمام سے مراد ہے ٭ ب

بُنگہ۔ ف۔ مرادف بنگاہ بمعنے مکان۔ منزل۔ گودام ٭ جہاں نقد اور جنس رکھتے ہیں ٭ ن۔ ب

بُنلاد۔ ف۔ نیو۔ اصل۔ پشتیبان۔ نیو ٭ ب۔ ن

بُنمین۔ ف۔ بیٹا ٭ ب

بُنُو۔ ف۔ کھلیان کسی چیز کا ہو۔ خواہ جَو کا خواہ گیہوں وغیرہ کا ٭ ب

بُنوان۔ ف۔ زراعت اور کھلیان وغیرہ کا نگہبان ٭ ب

بُنُوَّۃ۔ ع۔ وہ رشتہ جو باپ سے بیٹے کو ہے ٭ مب

بُنُورہ۔ ف۔ بنیاد۔ نیو ٭ ب۔ ن

بُنُوسُرخ۔ ف۔ مسور ٭ ب۔ ن

بُنُوسیاہ۔ ف۔ اُڑد۔ ماش ٭ ب۔ ن

بُنُوماش۔ ف۔ مونگ۔ ماش ٭ غ۔ ب۔ ن

بُنُون۔ ع۔ جمع ابن۔ بیٹے ٭ مب

بُنُونخلہ۔ ف۔ صحرائی مسور ٭ ب۔ ھ

بُنُوہ / بنوہ } ف۔ کھلیان ٭ ب۔ ن۔ ھ

بُنہ۔ ف۔ رخت۔ اسباب۔ جڑ۔ بنیاد ٭ ب

بُنہ بَستن۔ ف۔ اسباب باندھنا۔ سفر کرنا۔ سفر کو تیار ہونا ٭ تہیۂ سفر ٭ ب

بَنِی۔ ع۔ جمع ابن۔ بیٹے ٭ لاصل میں بَنِینَ ہے ٭ اضافت کے وقت بنی بحذف نون بولا جاتا ہے جیسے بنی آدم ٭ غ

بُنیاد۔ ف۔ نیو ٭ کسی چیز کی جڑ ٭ آغاز۔ ابتدا۔ شروع ٭ بم

بُنیاد اَفگندن۔ ف۔ نیو رکھنا۔ شروع کرنا ٭ بم

بُنیاد بَآب بُردن / بُنیاد بَآب رسانیدن } ف۔ بنیاد کو مضبوط کرنے سے کنایہ ہے ٭ بم

بُنیادِ بَد نہادن۔ ف۔ بری رسم ڈالنا ٭ ز

بُنیاد بَر اَفگندن / بُنیاد بَر انداختن } ف۔ خراب اور منہدم کرنا۔ ویران کرنا ٭ بم

بُنیاد بَرَ یخ نہادن۔ ف۔ کمزور نیو رکھنا ٭ ناپائداری سے کنایہ ہے ٭ ب

بُنیادگر۔ ف۔ راج۔ معمار ٭ فج

بَنِی آدم۔ ع۔ آدمی۔ انسان۔ اولاد آدم ٭ فج

بَنِی اِسرائیل۔ ع۔ حضرت یعقوب کی اولاد ٭ غ

بَنِی اَعمام۔ ع۔ چچیرے بھائی ٭ ز

بُنیان۔ ع۔ بنیاد۔ نیو ٭ دیوار بنانا ٭ م

بُنیجہ۔ ف۔ دفتر خارج المال جس دفتر میں پیشہ وروں اور املاک والوں کی جمعبندی ہوتی ہے ٭ بم۔ ب

بِنیز۔ ف۔ ہرگز۔ حاشا ٭ فوراً ٭ نیز بھی ٭ ب

بُنیتسک۔ ف۔ ناقص اور ردی ابریشم جس کو کژ کہتے ہیں ٭ ن

بنی فاطمہ۔ع۔حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد۔سید ÷ ج

بنیقہ۔ع۔کرتے کی بغل یا گریبان ÷ مب۔د

بنینک۔ف۔ناقص ریشم ÷ ب۔د

بنی نوع بشر۔ع۔انسان۔آدمی ÷ غ

بنیہ۔ع۔بنیاد سرشت ÷ مب جثہ۔جسامت۔کاٹھی۔جوڑبند۔ترکیب اعضا ÷ ز

بنین۔ع۔جمع ابن۔بیٹے ÷ ع

بو۔ف۔باس۔رائحہ ÷ امید ÷ آرزو ÷ مخفف بود۔باشد۔بوم۔باشم وغیرہ ÷ ب۔ن

بو۔ع۔اونٹ کا بچہ ÷ اونٹ وغیرہ کے بچے کا چمڑا جس میں گھاس پھونس بھر کے بچے کی صورت بنا کر جس اونٹنی وغیرہ کا بچہ مر گیا ہو اس کے پاس کھڑا کر کے اس کو تسلی دے کر دودھ دوہ لیتے ہیں پنجابی مُورا ÷ مب۔م۔ب۔د۔ن

بوا۔ع۔جواب ÷ برابر ÷ اقرار کرنا ÷ مب

بوا۔ف۔مخفف بودا۔یعنی ہو ا

کرے ایسا ہی ہو ÷ ب۔ن

بواب۔ع۔دربان ÷ مب

بوابت۔ع۔دربانی ÷ مب

بواح۔ع۔ظاہر۔آشکارا ÷ مب

بواد۔ف۔ایسا ہی ہو۔بود میں الف دعائیہ داخل کیا گیا ÷ ن

بوادر۔ع۔جمع بادرہ۔غصہ کی تیزی ÷ شتاب زدگی ÷ قول و فعل میں خطا جو غصہ کے سبب سے صادر ہو ÷ تلوار کی تیزی۔بغیر سوچے بات کہی ہوئی ÷ گردن اور گردن کے درمیان کا گوشت ÷ مب

بوادی۔ع۔جمع بادیہ۔جنگل ÷ غ

بوارح۔ع۔جمع بارح۔لو۔موسم گرما کی گرم ہوا ÷ آندھی۔جھکڑ ÷ مب

بوارد۔ع۔جمع باردہ۔تیز تلوار ÷ مب

بوارد۔ف۔ترشی۔کھٹائی ÷ ب

بوار۔ع۔ہلاکت۔خرابی ÷ بنجر زمین ÷ مب

بوارق۔ع۔جمع بارقہ۔چمکتی چیزیں چمکتی تلواریں۔روشنیاں ÷ غ

بواری۔ع۔بوریا فروش ÷ مب

بواس۔ف۔تکلیف۔سختی۔محنت ÷ ب

بواسیر۔ع۔جمع باسور۔ایک بیماری ہے جو مقعد اور ناک میں ہوتی ہے ÷ مب

بواشہ۔ف۔زمینداروں کا ایک اوزار ہوتا ہے ہتیلی کی طرح اس کی انگلیاں بھی ہوتی ہیں اس کے ساتھ گاہے ہوئے اناج کو اڑا کر بھوسے سے علیحدہ کرتے ہیں ÷ ب۔ن

بواطن۔ع۔جمع باطن۔پوشیدہ چیز۔اندرون ÷ م

بواعث۔ع۔جمع باعث۔سبب ÷ غ

بواقر۔ع۔جمع بقرہ۔گائے بیل ÷ مب

بواقی۔ع۔جمع باقی۔باقیماندہ ÷ غ

بوال۔ع۔ایک بیماری ہے جس سے پیشاب بہت آتا ہے ÷ مب۔م

بوالبنات۔ع۔بانات پشمینہ کا اعلیٰ نفیس کپڑا ÷ بم

بوالحسن۔ع۔مورد حاشیہ منتخب النفائس ÷

بُوالحکمان - ف - بیدینوں سے
کنایہ ہے * غ
بُوالحَگیمان - ف - بیوقوفوں
سے کنایہ ہے * غ
بُوالخَجَر - ع - ف - بے دین سے
کنایہ ہے * غ
بُوالعَجَب - ع - نٹ - بازیگر * غ
بُوالعَجَبی - ع - تعجب - حیرانی * ز
بُوالعَلا - ع - فالودہ - غ
بُوالفُضُول - ع - یاوہ گو - سست
آدمی جو بیٹھا ہوا باتیں بنایا
کرے * ج
بُوالکَفَد - ف - شوت * ب
بُوالکَنجَک - ف - عجیب و
غریب چیز جس کے دیکھنے سے
ہنسی آوے * نج
بُوالہَوَس - ف - ہوسناک - حریص
لالچی * غ
بُوالہَیجا - ع - لڑائی کا باپ - لڑاکا
آدمی * غ
بُوائِق - ع - جمع بائقہ - سختی و
بلا * مب
بوسب - ف - گھر کا فرش * ب - ن
بوباش - ف - ہمیشہ * قدیم *
ب - ن

بُوبُرد - ف - بلبل * ب - ن
بوبک - ف - کنواری لڑکی *
ہدہد - ہندی میں احمق کو بھی
کہتے ہیں * ب
بُوتقہ - معرب بُوتہ - جھاڑ * مب
بُوتَم - ت - بچہ - لڑکا - طفل * غ
بُوتَہ - ف - جھاڑ - وہ ہرا بھرا درخت
جو زمین کے نزدیک ہو بہت
اونچا نہ ہو * آئینہ اور قلمدان
اور شال وغیرہ کے بیل بوٹے
اور نقاشی * بچہ * تیر کا نشانہ *
چاندی سونا گلانے کی مٹی کی
کٹھالی * ن - ر
بُوتۂ خار - ف - خاردار جھاڑی
جو زمین سے ملی ہوئی ہو * ن
بُوتۂ خاک - ف - قالب انسانی
آدمی کا بدن * ن - ب
بُوتۂ زرِشک - ف - زرشک
کشمش کے موافق ایک درخت
ہے * ر
بُوتۂ گز - ف - گز کا جھاڑ - گز ایک
قسم کی اعلیٰ درجہ کی مٹھائی ہے
جو اصفہان میں بنتی ہے اور
گز اصفہانی کے نام سے مشہور
ہے * ر

بُوتۂ گُلِ سریش - ف - نہایت
سُرخ پھول کا درخت * ر
بُوتۂ گَون - ف - بید کا جھاڑ * ر
بُوتیمار - ف - بگلا * غ - ب
بُوچ - ف - خود نمائی - کرّ و فر *
ب - ن
بُوچیا - ف - کھیرا - ککڑی * ب - ن
بُوخت - ف - بیٹا * ب - ن
بُوخَل } ف - خرخرہ *
بوخلہ } ب - ن
بُود - ف - ہست - موجود - ہستی -
وجود * بُودن مصدر سے ماضی
مطلق کا صیغہ بمعنے شُد ہے *
غ - بم - ن
بوادن - ف - بادام وغیرہ میوے کا بھونا * مب
بُودِش - ف - ہستی - وجود * ب
بُودِنَک - ف - پودنہ * نج
بُودَنہ - ف - تیہو - یا بٹیر * ھد -
ن - ب
بُودنہ بازی - ف - بٹیر * ز
بٹیر بازی * ز
بُود باش - فب - سکونت - رہنا
سہنا * ج
بُور - ف - جنگلی مرغ - سرخ رنگ
گھوڑا * ب

بُورَ-ف-بھورے رنگ کی مٹی ÷ ر
بورس-ف-صرافخانہ-پیڑھی ÷ ر
بورَک-ف-سموسہ-ایک قسم کا کھانا ÷ ب
بُورَہ-ف-سفید کھانڈ-سہاگہ ÷ ب
بوریا-ف-چٹائی ÷ ن
بوریا باف-ف-چٹائی بُننے والا ÷ بم
بوریا پوش-ف-نہایت مُفلس نادار ÷ بم
بوریا کوبی-ف-نیا گھر بنانے کے بعد جو ضیافت اور جشن کرتے ہیں ÷ ب-بم
بُوز-ف-پھپھوندی ÷ درخت کا تنہ ÷ ایک قسم کی سیاہ رنگ کی بھڑ ÷ ب-ن
بوز-ف-نیلے رنگ کا سفیدی مائل گھوڑا ÷ تیز رفتار گھوڑا مجازاً تیز فہم اور صاحبِ ادراک آدمی ÷ ن
بوزا / بوزار } ف-گرم مصالح ÷ ب-ن
بُوزَک-ف-پھپھوندی ÷ درخت کا تنہ ÷ ایک قسم کی سیاہ بھڑ ہے ÷ ب-ن

بوزگند-ف-دیوانخانہ-گھر ÷ ب-ن
بوزمَند / بوزمَہ } ف-ایک گھاس ہے-نہایت خوشبوناک ÷ ب-ن
بُوزَنَہ-ف-بندر ÷ ن-ب
بوزہ-ف-ایک قسم کی شراب ہے جو کہ چاول-چنے-جَو کے آٹے سے تیار ہوتی ہے-جسے انگریزی میں بیر شراب کہتے ہیں ÷ درخت کا تنہ ÷ ب-ن
بوزہ چی-ف-بوزہ شراب بیچنے والا ÷ بم
بُوزِینَہ-ف-بندر ÷ ن-ب
بوژ-ف-گرانی اور سُستی جو تپ کی وجہ سے ہوتی ہے ÷ ب
بوژ-ف-گرداب-پانی کا بھنور ÷ ب
بُوژَنَہ-ف-کلی-درخت کا شگوفہ جو ابھی نہ کھلا ہو ÷ ب
بوس-ف-چُومنا-بوسہ ÷ ب
بُؤس-ع-سختی-شدّت-دُکھ ÷ سخت احتیاج ÷ مب
بوستان-ف-بہت خوشبو کی جگہ-پھُلواڑی-باغ ÷ بم
بوستان افروز-ف-کلغہ-وہ پھول جسے تاج خروس کہتے ہیں ÷ ب

بوستانِ گُل نُما-ف-آسمان سے کنایہ ہے ÷ ب
بوستہ-مغرس-پوسٹ-ڈاک ÷ ز
بوستہ خانہ-مغرس-ڈاک خانہ ÷ ز
بُوسَلیک-ف-موسیقی کے بارہ مقاموں سے ایک مقام کا نام ہے ÷ ب
بُوسُلَیمان-ع-ہُدہُد ÷ فج
بوس و کنار-ف-پیار کرنا-اور بغل میں لینا ÷ ج
بوسہ-ف-چومنا-پیار ÷ ن بم
بوسہ بَلَبِ خُویش زدن-ف-کشتی کے لئے خم ٹھوکنا-ہاتھ سے ہاتھ ملانا ÷ بازو پر ہاتھ مارنا ÷ بم-ع
بوسہ بہ پیغام-ف-دوسری کے وسیلے سے مقصود حاصل ہونا ÷ بم
بوسہ دال-ف-منہ سے کنایہ ہے ÷ بم
بوسہ خوردن / بوسہ زدن } ف-چومنا-بوسہ لینا ÷ بم
بوسہ شکستن-ف-چومنا-اس

طرح چومنا جس سے آواز پیدا ہو ٭ ب
**بوسہ گرفتن**۔ف۔ چومنا۔ بوسہ لینا ٭ بم
**بوسیدن**۔ف۔ چومنا۔ بوسیدہ ہونا ٭ مص۔ ج
**بوسیدہ**۔ف۔ کہنہ۔ پرانا۔ گلا ہوا۔ سڑا ہوا ٭ غ
**بوسین**۔ف۔ ملامت۔ تہمت ٭ فج
**بوش**۔ف۔ تقدیر ٭ ب
**بوش**۔ف۔ کرّ و فر۔ تجمل۔ خود نمائی ٭ ن۔ ب
**بوش**۔ف۔ ہستی ٭ فش۔ ب
**بوشا**۔ف۔ فکر۔ اندیشہ ٭ فج
**بوشاد**۔ف۔ کچے شلجم ٭ ن
**بوشاسپ** } ف۔ خواب دیکھنا ٭ ب
**بوشپاس** }
**بوشقاب**۔ت۔ رکابی۔ تشتری ٭ م
**بوشناس**۔ف۔ وہ شخص جس کی قوت شامہ ٹھیک اور درست ہو ٭ بم
**بوشی**۔ع۔ کمینہ۔ نالائق آدمی۔ بہت عیالدار مفلس آدمی ٭ مب
**بوطانیہ**۔ف۔ ایک درخت کا چھلکا ہے جسے عربی میں کرمتہ السودا

کہتے ہیں عشق پیچہ کی طرح ایک بیل ہے ٭ ب
**بوطہ**۔ معرب بوتہ۔ سناروں کی کٹھالی ٭ مب
**بورع**۔ع۔ دو ہاتھوں کے درمیان کا پھیلاؤ ٭ مب
**بوغار**۔ مفرس۔ نہر ٭ ز
**بوغلصن**۔ی۔ گاؤزبان جو ایک مشہور دوا ہے ٭ ب
**بوغنج**۔ف۔ کلونجی۔ ایک سیاہ دانہ ہے جسے شونیز کہتے ہیں ٭ ب
**بوف**۔ف۔ الو۔ بوم چغد ٭ ن۔ ب
**بوفروش**۔ف۔ مشک فروش عطار ٭ ب
**بوفہ**۔ مفرس۔ دعوت کھانے کا کمرہ ٭ ر
**بوق**۔ت۔ بانسلی۔ نفیری بگل شکل میں شہنائی جیسی ہوتی ہے لیکن اس سے خوفناک آواز نکلتی ہے ٭ غ
**بوقلموں**۔ع۔ ایک قسم کا رومی دیبا ہے جو بلحاظ مختلف رنگوں میں ظاہر ہوتا ہے ٭ مجازاً رنگا رنگ۔ طرح طرح ٭ گرگٹ

دنیا۔ جہان ٭ غ۔ ب
**بوک**۔ف۔ مخفف ہے بود کہ۔ باشد کہ کا جو کہ تمنا کے موقع پر استعمال کیا جاتا ہے ٭ ن
**بوکان**۔ف۔ لوہے کا جوتا جو برف پر چلنے وقت پہن لیتے ہیں ٭ برف خانہ ٭ فج
**بوکس**۔ مفرس۔ گھونسے مارنا۔ گھونسوں سے کشتی لڑنا۔ انگلینڈ میں رسم ہے ٭ ر
**بوک و مگر**۔ف۔ مرکب تمنا کے معنوں میں آتا ہے۔ (مجازاً لیت و لعل۔ حیلہ و حوالہ۔ ٹال مٹول کے معنوں میں استعمال کیا جاتا ہے ٭ ب۔ ن
**بوگان**۔ف۔ عورت کا رحم۔ بچہ دان ٭ باغ ٭ ب۔ ن
**بول**۔ع۔ موت۔ پیشاب۔ شاشہ ٭ مب
**بولتن**۔ مفرس۔ خبر کو الف پر
**بولجار**۔ف۔ جائے پناہ۔ جائے امن۔ لڑائی کا میدان ٭ فج
**بولچ**۔ف۔ وہ زمین جو ہمیشہ بوئی جائے ٭ فج
**بولحار**۔ف۔ جس جگہ سفیر اور ایلچی

جمع ہوکر ملکی معاملات میں مشورہ کرتے ہیں * اور لڑائی کا میدان * ج

**بولدان**۔ع۔ف پیشاب کا برتن * ج

**بولوارہ**۔مفرس۔احاطہ۔محلہ۔عمارت * انگریزی لفظ بولی ورک سے مفرس ہے * ز

**بولیصہ**۔مفرس۔ہنڈی * چک * بلٹی *

**بوم**۔ع۔ف۔اُلو * مب۔ن

**بوم**۔ف۔غیر آباد زمین۔وہ زمین جس میں ہل نہ چلا ہو * سرشت * طبیعت * خاک * مطلق منزل۔جگہ مقام * ب

**بوم**۔ف۔بمعنے باشم * ن

**بوم بارد**۔مفرس۔توپ کے گولوں کی مار * ز

**بوم زمین**۔ف۔پارۂ زمین۔زمین کا ٹکڑا * فش

**بوم کند**۔ف۔تہ خانہ جو مکان زمین کے نیچے مسافروں وغیرہ کے لئے بناتے ہیں * ب

**بوم ہن**۔ف۔زلزلہ۔بھونچال * ج

**بومہین**۔ف۔زلزلہ بھونچال * ج

**بومی**۔ف۔اہل وطن۔دیسی * ز

**بون**۔ف۔حصہ ٹکڑہ۔نصیبہ * ب

**بون**۔ف۔عورت کا رحم * بچہ دان * آسمان * ب

**بوند**۔ف۔آہستگی۔نرمی * ب

**بوندر**۔ف۔بمعنے باشند * مغرور آدمی * ب

**بوندہ**۔ف۔باوقار باعزت آدمی * ب

**بوندہ**۔ف۔بارُعب آدمی مغرور آدمی * ب

**بوہمان**۔ف۔عورت کا رحم۔بچہ دان * ب

**بوی**۔ف۔رائحہ * بہرہ نصیب * خو * طبیعت * اُمید۔آرزو۔خواہش۔طمع * ب

**بوی**۔ف۔بمعنے باشی * ب

**بویا**۔ف۔بو دینے والی شے * ب

**بویافتن**۔ف۔سُراغ پا لینا * بم

**بوے افراز** / **بوے افزا** } ف۔مصالح طعام * ب

**بوی بُردن**۔ف۔سُراغ پا لینا باخبر ہونا * ن۔ب

**بوے پرست**۔ف۔وہ شکاری کُتّا جو بو سونگھ کر شکار کا پتہ لگاتا ہو * ب

**بوے سا**۔ف۔کہرل۔وہ پتھر جس پر خوشبو کی چیز گھستے ہیں * ن

**بوے شیر آمدن از دہانِ کسے**۔ف۔کسی کے مُنہ سے دودھ کی بو آنا۔اس کا شیر خوارہ ہونا۔شیر خوارگی کی عمر سے کنایہ ہے * بچہ کی سی عقل رکھنا۔انجان ہونا * بم

**بوینگ**۔ف۔ایک ترکاری ہے ریحان کے مشابہ * ن

**بویہ**۔ف۔آرزومندی۔خواہش شاہترہ * ب

**بوئیدن**۔ف۔سونگھنا * سنگھانا * ن

**بہ**۔ف۔اچھا۔خوب۔نیک * ایک مشہور میوہ کا بھی نام ہے * ب

**بہاء**۔ع۔روشنی * رونق چمن۔خوبصورتی۔زیبائی * ع

**بہا**۔ف۔قیمت * ن۔ب

**بہات**۔ع۔جھوٹے بہتان لگانے والا * مب

**بہاجت**۔ع۔خوب اور عمدہ ہونا * مب

**بہادر**۔ف۔دلیر۔سورما۔شجاع * ب

بُہار۔ ف۔ بسنت فصل ربیع + گلِ نارنج + گلِ بہار + ب
بُہاران۔ ف۔ بہار کا موسم + فصل ربیع + غ
بُہارخانہ۔ ف۔ بتخانہ۔ مندر + بم
بُہارخوش۔ ف۔ وہ گوشت جو گرمیوں میں نمک لگا کر جاڑوں کے لئے سُکھا رکھتے ہیں + ب۔ ن
بُہارنارنج۔ ف۔ سنگترہ کے پھول + بم
بُہاری۔ ف۔ منسوب بہ بہار۔ موسم گل۔ موسم بہار کی چیزیں + بم
بہ اُفتاد۔ ف۔ بہبودی۔ بہتری رفاہ حال + ب۔ ن۔ بم
بہارگیر۔ ف قیمتی چیز + ب
بُہائین۔ ف فصل بہار + ب
بُہانستن۔ ف۔ رونا + ب
بُہانہ۔ ف۔ حوالہ سبب۔ وجہ + بم
بُہانہ جو۔ ف۔ وجہ تلاش کرنے والا سبب معلوم کرنے والا + فریبی۔ بہانہ ساز + فگ
بُہاوَر۔ ف قیمتی چیز + ب
بُہائم۔ ع۔ جمع بہیمہ۔ چوپایہ جانور + ب

بہ ہائے ہائے گریستن۔ ف۔ زار زار رونا + نہ
بہبود } ف۔ بہتری۔ بھلائی + خیریت۔ شفا + ج
بہبودی }
بُہت۔ ف۔ شیر برنج۔ کھریا فیرنی + ب
بُہتان۔ ع۔ افترا۔ جھوٹ۔ دروغ + بم
بُہتت۔ ع۔ حیرت۔ تحیّر۔ حیرانی + غ
بہتر۔ ف۔ بہت اچھی چیز + بم
بہترین۔ ف۔ بہت ہی اچھی چیز نہایت اچھی چیز + بم
بہجت۔ ع۔ خوشی۔ تازگی۔ زیبائش۔ خوبی۔ رونق۔ خوشنمائی خوب صورتی + غ
بہ خودی خود۔ ف۔ اپنی خوشی سے۔ خود بخود + ر
بہر۔ ف۔ واسطے۔ لئے + حصہ + نصیبہ + بم ب
بہرا۔ ف۔ واسطے۔ لئے + ب
بہرام } ف۔ ستارہ مریخ + بہ۔ غ
بہرام جرخ }
بہرانج معرب۔ بیدمشک + ب
بہرام روز۔ ف۔ سہ شنبہ۔

منگل + وشنبو
بُہرامن۔ ف۔ یاقوت سُرخ۔ ابریشم ہفت رنگ۔ کسنب کا پھول + ب
بُہرامہ۔ ف۔ بیدمشک۔ سبز کپڑا ابریشم + ب
بُہرج۔ ع۔ ناقص۔ ردی ہر چیز۔ کھوٹا درہم + جھوٹ + باطل + مب
بُہرک۔ ف۔ ہاتھ پاؤں وغیرہ اعضا کا چمڑا جو کام کرنے کے سبب سخت ہو جاوے + میل کو بھی کہتے ہیں + ب
بُہرگی۔ ف۔ مال۔ دولت۔ مالدار دولتمند + فج
بُہرم۔ ع۔ کسنب کے پھول۔ مہندی + مب
بُہرمن۔ ف۔ بتخانہ + یاقوت سُرخ + ب
بُہرمان۔ ف۔ بمعنے بہرامن + ب
بُہرمہ۔ ف۔ برما + ب
بُہرمہ۔ ع شگوفہ۔ ہند کے برہمنوں
بہروج } ف۔ نیلگوں سیاہ رنگ کم قیمت بلّور + ب
بہروجہ }
بہروز }
بہروزہ }

بَہرہ - ف - حصّہ - نصیب - قسمت ٭ بم
بَہرہ بَر - ف - شریک بھائیوال ٭
ب - ن
بَہرہ بُود - ف - کسی چیز کے ہونے
کی علت اور سبب ٭ ن
بَہرہ وَر } ف - صاحب نصیب
بَہرہ مَنْد } نصیبہ والا -
خوش قسمت ٭ بم
بَہرہ - ع - کسی کے سینے پر ہاتھ یا
پاؤں مارنا ٭ غلبہ کرنا ٭ مب
بِہزاد - ف - نیک ذات -
خوش فطرت ٭ ن
بَہنش - ع - ایک درخت کا پھل
ہے - جس کے گوند کو مقل کہتے
ہیں ٭ مب - ب
بِہِشْت - ف - جنت جس میں نیکوکار
رہیں گے - باغ ٭ ھ
بہشت آنجا کہ آزارے نباشد ٭ بم
بہشت رُو - ف - محبوب -
خوب صورت ٭ بم
بہشت خُوردن - ف - بہشت
کی نعمتوں سے حصّہ پانا ٭ بم
بہشت سیما } ف - محبوب -
بہشتی رُو } خوبصورت ٭ بم
بَہُفْت آب شُستن - ف -
بڑی کوشش سے دھونا ٭ بم
بَہُفْتاد آب شُستن - ف -
بڑی کوشش سے دھونا ٭ بم
بَہَق - معرب - چھیپ ٭ سب
بہ قراول میرود - ف - نشانہ
پر جاتا ہے ٭ ر
بَہَک - ف - چھیپ - وہ بیماری
جس سے آدمی کا چمڑا سفید ہو
جاتا ہے ٭ ب
بَہْکَل - ع - جوان مرد پُر گوشت
نازک اندام ٭ مب
بَہْکَلہ - ع - جوان عورت پُر گوشت
نازک اندام ٭ مب
بَہْکَن - ع - مرد جواں پُر گوشت
نازک اندام ٭ مب
بَہْکَنہ - ع - جوان عورت نازک اندام
پُر گوشت ٭ مب
بہ گُزِین - ف - چھانٹ پرچھانٹ
چھانٹا ہوا - پرکھا ہوا ٭ چھانٹنے
والا - پرکھنے والا ٭ چھانٹنا ٭ ب
بِہِل - ف - چھوڑ دے ٭ ب
بَہْل - ع - آسان ٭ تھوڑا مال
لعنت ٭ مب
بُہْلُول - ع - ہنس مکھ آدمی -
سردار قوم جو بہت خوبیوں کا
جامع ہو ٭ م - ع
بُہْلَہ - ع - لعنت - نفرین ٭ مب
بَہْلَہ - ف - چمڑے کا دستانہ جو شکاری
ہاتھ میں پہن کر اس پر باز - چرخ
وغیرہ کو بٹھا لیتے ہیں ٭ ب - ن
باہَم } ف - ساتھ - اکٹھے ٭
بَہَم } ج
بِہَم - ف - نَعَم کا ترجمہ ہے -
ہاں - بلے ٭ بے
بَہَم آمدن - ف - اکٹھا ہونا -
دو یا کئی چیزوں کا آپس میں
ملنا ٭ بم
بَہمان - ف - فلاں ٭ ب
بَہَم آور - ف - جمع کی ہوئی اکٹھی
کی ہوئی چیز ٭ بم
بَہَم بر آمدن - ف - خفا ہونا -
غصہ ہونا - بے دماغ ہونا ٭ بم
بَہَم بر زدن - ف - جلدی کرنا -
تندمزاج ہونا ٭ نج
بَہَم بر کردن - ف - تہ و بالا
کرنا - خراب اور پریشان کرنا
اُجاڑنا ٭ بم - ج
بَہَم بستہ - ف - بہتان - افترا ٭ بم
بَہَم رسیدن - ف - اکٹھا ہونا ٭ بم
بَہَم ریختن لشکر - ف - لشکر کا

انبوہ اور ہجوم ہونا ۰ بم
بَہَم زَدَن - ف - کھکھورنا - جھاڑنا خراب کرنا - پریشان کرنا ۰ بم ۔ ز
بَہَم زَنَنْد - ف - چھان مارا - لڑے ۰ ر
بہم کشیدن - ف - اکٹھا کھینچنا - چیں بہ جبیں ہونا ۰ فگ
بَہْمَن - ف - ہر شمسی مہینے کا دوسرا دن - ایک قسم کا پودہ بھی ہے جس کی جڑ دواؤں میں کام آتی ہے - اس کی دو قسمیں ہیں - سفید - سُرخ ۰ فارسی کا گیارھواں مہینہ جو ہندی میں اگن سے ملتا ہے ۰ ب - غ ۰ برف ۰ ر
بَہْمَنجنہ } ف - بہمن مہینے کی
بَہْمَنچہ } دوسری تاریخ فارسیوں کے ہاں عید ہوا کرتی ہے اُس عید کا نام بہمنچہ ہے ۰ ب
بَہمنہ - ف - لٹو ۰ فج
بَہمول - ف - فلاں ۰ ن
بَہْنانَہ - ف - بوزنہ - بندر میمون ۰ ب
بہنانہ - ف - کلچہ ۰ ب
بَہْنَد رُفتنِ حِنا - ف - مہندی کا ایسا رچنا کہ سیاہی مارنے لگے ۰ غ

بہ نظام ایستادن - ف - قاعدہ سے صف باندھنا ۰ ن
بہ ننہار افتادیم - ف - کھانا کھانے بیٹھے ۰ ر
بَہُو - ع - دیوانخانہ - ڈیوڑھی ۰ مب
بَہو - ف - صفہ - محل ۰ بالا خانہ ۰ ب
بہ ہوا انداختن - ف - اوپر اُچھالنا ۰ ز
بہ ہوا پرت میکرد - ف - ہوا پر اُچھالتا تھا - اوپر پھینکتا تھا ۰ ر
بہ ہوا رفتہ است - ف - ہوا میں اُڑا ہے ۰ ز
بہ ہوائے دست تفنگ انداختم - ف - دستہ ۰ بندوق ماری ۰ ر
بہ ہوائے دست طپانچہ انداختن - ف - اندازے سے نشانہ لگانا ۰ ز
بہ ہوائے ساز رقاصی میکرد باجے کی آواز پر ناچتا تھا ۰ ر
بُہور - ف - آنکھ - نگاہ کو بھی کہتے ہیں ۰ ب - ن
بُہور - ع - روشن ہونا - خوشنما ہونا - غلبہ کرنا ۰ مب

بَہُوَر - ع - شیر درندہ ۰ مب
بِہی - ف - بہتری - بہبودی - صحت تندرستی ۰ ترقی دولت ۰ اور ایک مشہور میوہ ہے جس کا تخم بہدانہ ہے ۰ غ
بَہِیّ - ع - روشن - تاباں - خوب عمدہ ۰ زیبا ۰ غ
بَہِیج - ع - خوب - نیکو - خوش - شاداں - بارونق ۰ مب
بہ یک نقطہ نشانہ رفتہ بود - ف - ایک نقطہ پر نشانہ باندھا تھا ۰ ر
بَہیمہ - ع - چوپایہ - جاندار ۰ مب
بِہین } ف - عمدہ سے عمدہ
بِہینہ } سب سے بہتر ۰ ب - ن
بَہِیَّہ - ع - روشن - تاباں - خوب عمدہ ۰ زیبا ۰ غ
بے - ف - بدون - سوائے - بغیر ۰ بم
بیا - ف - آمدن سے امر حاضر کا صیغہ ہے بمعنی آتو ۰ ب
بیا - ف - بھرا ہوا ۰ گھر یا سرائے کا دروازہ ۰ ب
بے آب - ف - بے رونق - شرمندہ ۰ ن - ب
بَیّاب - ع - سقا جو پانی بیچنے

کے لئے کوچوں میں گشت لگاتا
ہے ٭ مب
**بیابان**-ف-جنگل ٭ ع
**بیابانِ قدس**-ف-بیت المقدس
کے اِردگرد کا میدان ٭ فگ
**بیابانِ مرگ**-ف-جو جنگل میں
مرجاوے اور اس کا حال
کسی کو معلوم نہ ہو ٭ بم
**بیاباں نشیں** } ف-جنگل کا رہنے
**بیاباں نورد** } والا صحرائی ٭
**بیابانی** } بم
**بیات**-ع-رات پڑ جانا ٭ رات
میں کوئی کام کرنا ٭ شبخون کرنا
رات میں چھاپا مارنا ٭ مب
**بیاد**-ف-جاگنا-بیداری ٭
ہوشیاری ٭ ن-ب
**بیادِ کسے جام نوشیدن** } ف
**بیادِ کسے شراب خوردن** } نا
کسی کی یاد پر شراب پینی ٭ بم
**بیار**-ف-آوردن سے امر حاضر-
لے آ ٭ فج
**بیار جلو**-ف-ت-آگے لاؤ ٭ ز
**بیارش**-ف-تدبیر-چارہ ٭
ب-ن
**بیارہ**-ف-بیل-جیسے خربزہ-

ہندوانہ-کدو وغیرہ کی بیل ٭ ب
**بیاشتو**-ف-منہ کی بو ٭ ب-ن
**بے آشنا**-ف-جس کا کوئی
یار و آشنا نہ ہو ٭ بیعدیل-
بے نظیر ٭ بم
**بیاض**-ع-سفیدی ٭ سادہ کاغذ
جس پر کچھ نہ لکھا ہو ٭ نع
**بیاضِ تیغ**-ف-تلوار کی
چمک ٭ بم
**بیاعات**-ع-جمع بیاعت-
بیچنے کی چیزیں ٭ مب
**بیاغاریدن** } ف-بھگونا-تر
**بیاغاشتن** } کرنا ٭ ملانا ٭
گوندھنا ٭ ب-ن
**بیاغالیدن**-ف-حرکت دینا-
ملانا ٭ ورغلانا ٭ ب-نع
**بیان**-ع-ظاہر کرنا ٭ کھول کر
بات کہنا ٭ غ
**بے اندامی**-ف-بے ادبی ٭ غ
**بیانک**-ف-ایک گھاس ہے
جس سے بوریا بنتے ہیں ٭ ب-ن
**بیاوار**-ف-کام شغل ٭ ب
**بیب**-ع-پرنالہ-حوض میں
پانی آنے کی نالی ٭ مب
**بیباک**-ف-نڈر-بے خوف ٭

دلیر-شجاع ٭ بم
**بے برگ**-ف-بے ساز و سامان-
تنگدست ٭ بم
**بے بصر**-نابینا-اندھا ٭ بم
**بے بہا**-ف-انمول-بیش
قیمت ٭ بم
**بے بہرہ**-ف-بے نصیب-
غریب مفلس ٭ بم
**بی بی**-ف-نیک عورت-گھر
کی عورت ٭ ب
**بے پایاب**-ف-گہرا دریا ٭ بم
**بے پایاں**-ف-بے انتہا-بے
نہایت ٭ غیر متناہی ٭ بم
**بے پردہ گفتن**-ف-صاف
صاف کہہ دینا-صریح اور آشکارا
کہہ دینا ٭ بم
**بیت**-ع-گھر-مکان ٭ مب
**بیت**-ف-وہ کیڑا جو کپڑوں
میں لگ جاتا ہے ٭ ز
**بیتا**-ف-گھر-مکان ٭ ب-ن
**بیتاب**-ف-مضطرب-بے قرار-
بے طاقت ٭ بم
**بیت زدہ**-ف-کیڑا لگ
گیا ہے ٭ ز
**بیت اقصےٰ**-ع-دور کا گھر-

بیت المقدس سے کنایہ ہے ٭ غ
**بَیْتِ عیسیٰ** - ع - فلک چہارم - چوتھا آسمان ٭ ن
**بے تحاشا** - ف - ع - مآل اور انجام کار کو خیال میں نہ لانا - بے دھڑک کام کرنا ٭ فک
**بَیْتُ الْاَحْزان** - ع - غمکدہ - غموں کا گھر ٭ غریبوں اور بیکسوں کا گھر ٭ وہ گھر جس میں یعقوب علیہ السلام یوسف علیہ السلام کی مفارقت میں غم کیا کرتے تھے ٭ غ - بم
**بَیْتُ الْحَرام** - ع - عزت و حُرمت والا گھر ٭ خانہ کعبہ سے کنایہ ٭ بم
**بَیْتُ الْخَلا** - ع - پاخانہ ٭ غ بم
**بَیْتُ الدَّوا** - ع - شفاخانہ ٭ بم
**بَیْتُ الشَّرف** - ع - بزرگی اور بلندی کا گھر ٭ نجومیوں کی اصطلاح میں وہ بُرج جس میں سات سیارہ ستاروں میں سے کسی ایک کو شرف اور سعادت حاصل ہو چنانچہ آفتاب کا شرف برج حمل - قمر کا ثور مشتری کا سرطان - زہرہ کا حوت - عطارد کا سنبلہ مریخ کا جدی - اور زحل کا میزان میں ہے ٭ غ
**بَیْتُ الصَّنَم** - ع - بُتخانہ ٭ بم
**بَیْتُ الْعَتِیق** - ع - پُرانا گھر - کعبہ - چونکہ خانہ کعبہ سب سے پہلا اور پرانا مکان ہے - کیونکہ پہلے اُسے حضرت آدمؑ نے بنایا تھا اور پھر حضرت ابراہیمؑ نے بنایا اس واسطے اس کو بیت العتیق کہتے ہیں عتیق کے معنے کریم اور معزّز کے بھی آئے ہیں یعنی معزز اور مکرم گھر ٭ غ
**بَیْتُ الْعَرُوس** - ع - وہ مکلّف مکان جو نئی دُلھن کے واسطے مہیّا کریں ٭ بم
**بَیْتُ الْغَزَل** - ع - چھانٹا ہوا شعر - سب سے عمدہ اور منتخب بیت غزل کی ٭ بم
**بَیْتُ الْفَراغ** - ع - جائے ضرور - پاخانہ ٭ بم
**بَیْتُ اللہ** - ع - خدا کا گھر - خانۂ خدا - خانہ کعبہ ٭ بم
**بَیْتُ الْماء** - ع - پائخانہ ٭ ز
**بَیْتُ الْمال** - ع - مال کا گھر - وہ گھر جس میں مال غنیمت اور لاوارثی مال رکھا جاوے ٭ غ بم
**بَیْتُ الْمالچی** - ف - وہ شخص جو بادشاہ کی طرف سے بیتُ المال پر قابض اور متصرف ہو - خزانچی ٭ غ
**بَیْتُ الْمَعْمُور** - ع - لغوی معنے آباد گھر - چوتھے آسمان پر خانہ کعبہ کے مقابل ایک مسجد ہے جو ہر وقت فرشتوں سے آباد رہتی ہے ٭ غ
**بَیْتُوتَت** - ع - کسی جگہ میں رات گزارنا - شب باشی کرنا ٭ مبغ
**بے تہ** - ف - بے اصل ٭ بم
**بیجاد** | ف - کہربا ٭ اور ایک
**بیجادہ** | قسم کے کم قیمت یاقوت کا نام بھی ہے ٭ ب
**بیجادہ آب** - ف - شراب سُرخ گلرنگ شراب ٭ فج
**بیجادہ شُد** - ف - بیراہ ہوا - زرد ہوا ٭ ک
**بیجادہ گُوں** - ف - خون آلودہ تلوار ٭ فج
**بیجادۂ مُذاب** - ف - ع - خون - سُرخ و زعفرانی شراب ٭
**بے جُرأت** - ف - جو کام کرنے

میں جرأت نہ رکھتا ہو ٭ بم
**بے جگری** ۔ ف ۔ بزدلی ٭ غ
**بے جواب** ۔ ف ۔ خاموش ۔
چپ ٭ وہ بات جو قابلِ جواب
نہ ہو ٭ بم ۔ ز
**بے جوہر** ۔ ف ۔ بے ہنر ۔ بے عقل
نکما ٭ ب
**بے چشم و رو** ۔ ف ۔ بے حیا ۔
بے شرم ٭ بم
**بے چوبا** ۔ ف ۔ ایک قسم کا خیمہ
ہے ۔ جس میں چوب نہیں
ہوتی ٭ ز
**بے چون** ۔ ف ۔ بے مثل ۔ بے
مانند ۔ جس کا کوئی نظیر اور ہمسر
نہ ہو ۔ خدا ٭ ج
**بیچہ** ۔ ت ۔ یہودن ٭ ر
**بیچہ** ۔ ف ۔ معشوقہ ہے ۔ بی بی
کی تصغیر ٭ غ
**بے حدّ و عدّ** ۔ ف ۔ بے انتہا ۔
بے شمار ۔ ان گنت ٭ ج
**بیحرمتی** ۔ ف ۔ بے عزتی ٭ ج
**بیحجاب** ۔ ف ۔ ع ۔ بے شرم ۔ بے
حیا ۔ شوخ ٭ بے پردہ ٭ فج
**بے حساب** ۔ ف ۔ ان گنت ۔
بے شمار ٭ ظلم ٭ بم

**بے حضور شدن** ۔ ف ۔ بیمار
ہونا ۔ بے نماز ہونا ٭ غ
**بے حضوری** ۔ ف ۔ پراگندہ دلی
بیماری ۔ ناتوانی ٭ بم ۔ غ
**بے حمیّت** ۔ ف ۔ بے حیا ۔
بے شرم ٭ بم
**بیخ** ۔ ف ۔ جڑ ۔ اصل ٭ بم
**بیخار** ۔ ف ۔ بے خوف ۔ بے خطر ٭ فج
**بے خان و مان** ۔ ف ۔ جس کا
نہ گھر ہو نہ در ٭ فج
**بے خایہ** ۔ ف ۔ آختہ ۔ خصی ۔
خواجہ سرا ٭ فج
**بیخ از بن بر آوردن** ۔ ف ۔
جڑ بنیاد سے اکھاڑ پھینکنا ۔ نیست
و نابود کر دینا ٭ ز
**بے خبر** ۔ ف ۔ غافل ۔
بے وقوف ٭ فج
**بیخ بر گردن** ۔ ف ۔ جڑ اکھاڑنا ٭ ز
**بیخ پشم** ۔ ف ۔ دنبے کا
گوشت ٭ ب ۔ ن
**بیختن** ۔ ف ۔ چھاننا ٭ مص
**بے خرد** ۔ ف ۔ بے وقوف ۔
بے عقل ٭ فج
**بیخر و خاوند** ۔ ف ۔ نہ کسی کا
مملوک نہ کسی کا مالک ٭ نہ کسی کا

ماتحت ۔ نہ کسی کا افسر ٭ فج
**بیخ زدن** ۔ ف ۔ جڑ پھیلانا ۔ جڑ
قائم کرنا ۔ ریشہ دوڑانا ٭ بم
**بیخستن** ۔ ف ۔ درماندہ اور عاجز
ناتوان ہونا ٭ ب
**بیخستہ** ۔ ف ۔ درماندہ ۔ عاجز ۔
قیدی ٭ ب
**بیخشت** ۔ ف ۔ وہ چیز جو جڑ سے
اکھیڑ دی جائے ٭ ب
**بیخِ گوشش زرد است** ۔ ف
دلہ ۔ قرمساق ٭ شریر و فتنہ
انگیز ہے ٭ بم
**بے خواست** ۔ ف ۔ بے تلاش
بے فکر ۔ وہ چیز جو بغیر مانگے
ملے ٭ غ
**بے خود** / **بے خویش** / **بے خویشتن** ۔ ف ۔ مدہوش
متحیر ٭ بم
**بے خیلہ** ۔ ف ۔ بقلۃ الحمقاء ۔ خرفہ
کا ساگ ٭ ب
**بید** ۔ ف ۔ بیت کا درخت ۔ نیز
مخفف ہے بوید کا ۔ بمعنے باشید
اور بمعنے شعور و آگاہی ٭ ہندی میں
برہمنوں کی آسمانی کتاب کا نام
ہے ۔ جس کے چار دفتر ہیں ۔

رِگھ وید۔ سیام وید۔ اَتھربن وید۔ یجرُوید ٭ اور کیڑا ہے جو پشمینہ کے کپڑوں اور کاغذوں کو تباہ کر دیتا ہے ٭ بے ہودہ۔ بے فائدہ ٭ ب۔ غ

بَیْد۔ ع۔ بمعنے غیر۔ علاوہ ٭ ہلاک ہونا ٭ مب

بِیْد۔ ع۔ جمع بَیدا۔ بیابان ٭ مب

بَیْدَاء۔ ع۔ بیابان جنگل ٭ مب

بیداد۔ ف۔ ظلم ستم ٭ ظالم ٭ بم

بیداد پیشہ } ف۔ ظالم ستمگر ٭
بیداد گر } بم

بیدار۔ ف۔ جاگتا ہوا۔ ہوشیار ٭ بم

بیدار بخت۔ ف۔ صاحب قسمت۔ خوش نصیب ٭ بم

بیدار خاطِر } ف۔ عاقل ہوشیار ٭
بیدار دِل } بم

بیدار دَولت۔ ف۔ خوش نصیب ٭ بم

بیدار مغز } ف۔ عاقل۔ ہوشیار
بیدار ہوش } بم

بیداری۔ ف۔ جاگتے رہنا ٭ شعور۔ آگاہی ٭ بم

بیدانشت۔ ف۔ بے پروا۔ غافل ٭ فج

بید اَنجیر۔ ف۔ اَرنڈ کا درخت ٭ بم

بَیدانَہ۔ ع۔ وحشی گدھی ٭ وحشی گدھی کا مادہ بچّہ ٭ مب

بید بَرگ۔ ف۔ ایک قسم کا پیکان ہے۔ جو بید کے پتّے کی شکل کا بنایا جاتا ہے ٭ بم

بید خام۔ ف۔ عود خام ٭ ب

بے دَشت و پا شُدن۔ ف۔ حواس باختہ ہونا۔ کام کا نہ رہنا۔ مجبور ہونا۔ بد حواس ہونا ٭ عاجز ہونا ٭ ب

بیدَستر۔ ف۔ اُود بلاؤ۔ دریائی کُتّا ٭ ب۔ ن۔ ھ

بیدِ طَبَری۔ ف۔ ایک قسم کا بید ہے ٭ بعضے بید مشک اور بعضے بید مجنوں کو کہتے ہیں ٭ ب

بَیدَقِ سیم۔ ف۔ ستارہ سے کنایہ ہے ٭ ب

بیدِل۔ ف۔ نامرد۔ بزدل ٭ عاشق۔ دیوانہ ٭ فج

بیدِ لا۔ ف۔ بے ربط۔ لغو۔ بے معنے اور پریشان باتیں ٭ ب

بیدِ ماغی۔ ف۔ طبیعت کی بے التفاتی جو غصّہ ضبط کرنے کے بعد پیدا ہوتی ہے ٭ غ

بید مال۔ ف۔ شیشے یا تلوار وغیرہ سے بید کی لکڑی یا اور کسی قسم کی لکڑی سے زنگ صاف کرنا ٭ بم

بیدِ مُتعارِفی۔ ف۔ بید سادہ ٭ ز

بیدِ مجنُوں۔ ف۔ ایک قسم بید کی ہے۔ جس کے پتے باریک اور ٹہنیاں نازک ہوتی ہیں ٭ غ

بید مُشک } ف۔ ایک قسم بید
بید مُوش } کی ہے جس کے پھول زرد تھوڑی سی سبزی اور سیاہی لئے ہوتے ہیں اور بہار کے موسم میں پتوں سے پہلے کھلتے ہیں اور نہایت خوشبودار ہوتے ہیں۔ اُن کا عرق بید مشک مشہور ہے جو مفرح اور مبرد ہوتا ہے ٭ غ۔ ب

بے دَولَت۔ ف۔ بے نصیب بد قسمت ٭ نالائق۔ بد وضع ٭ بم

بے دَہَن۔ ف۔ اس شخص سے کنایہ جو بات نہ کر سکے ٭ بم

بے دِیدَہ۔ ف۔ اندھا ٭ بم

بَیْذار۔ ع۔ بہت بولنے والا۔ راز کا افشا کرنے والا آدمی ٭ مب

بَیْذَق۔ معرب۔ پیادۂ شطرنج ٭ ب

بئیر۔ ع۔ کنواں ٭ س ب

بیر۔ ف۔ سونے کے کپڑے جیسے نہالی توشک رزائی بچھونا وغیرہ صاعقہ ٭ طوفان ٭ ب

بیراز۔ ف۔ سینگ ٭ ب

بیران۔ ف۔ ویران۔ اُجاڑ ٭ ب

بیرانہ۔ ف۔ ویرانہ۔ خرابہ ٭ ب

بیراہ۔ ف۔ اجنبی راستہ۔ کٹھن راستہ۔ ناشایستہ کام ٭ نالائق آدمی ٭ ب

بے ربط۔ ف۔ غیر منتظم ٭ بم

بیرزد / بیرزہ / بیرزی — ف۔ ایک گوند ہے مصطگی کی مشابہ۔ گرم و خشک ہوتی ہے نقرس وغیرہ بیماریوں میں کام آتی ہے ٭ ب۔ ن

بیرق۔ ع۔ عَلَم۔ جھنڈا۔ اور وہ کپڑا جو عَلَم اور نیزہ پر لگاتے ہیں ٭ ب

بیرقہائے شیر و خورشید زدہ بودند۔ ف۔ شیر و خورشید کی جھنڈیاں لگائے تھے۔ شیر و خورشید ایرانی سلطنت کا نشان ہے ٭ ر

بیرگ۔ ف۔ بے غیرت۔ بے ناموس ٭ بم

بیرم۔ ف۔ ایک لطیف اور نازک سوتی کپڑا ہوتا ہے ٭ بڑھئی کا برمہ جس سے گول سوراخ کرتے ہیں ٭ بڑا تیر ٭ ب۔ ن۔ غ

بَیرم۔ ت۔ عید۔ جشن ٭ غ

بیرن۔ ف۔ بیروں کا مخفف ہے ٭ باہر ٭ ب

بیرنگ۔ ف۔ نقشہ جو عمارت سے پہلے معمار کھینچ لیتے ہیں۔ تصویر کا خاکہ ٭ عالم وحدت ٭ بے رونق ٭ ب۔ بم۔ ز

بیرنگی۔ ف۔ خدا کی یکچونی۔ وحدت کا مرتبہ ٭ غ

بیرو۔ ف۔ شوخ۔ بے مروت ٭ تھیلی۔ روپے پیسے رکھنے کا بٹوا ٭ بم۔ ن

بیروزہ۔ ف۔ ایک سبز رنگ پتھر ہوتا ہے ٭ ب۔ ن

بیروزگار۔ ف۔ نکما آدمی جو کوئی کسب و شغل نہ رکھتا ہو ٭ غ ٭ بم

بیروں۔ ف۔ باہر ٭ بم

بیروں آمدن۔ ف۔ باہر آنا۔ نکلنا ٭ اطاعت اور فرمانبرداری سے نکل جانا۔ نافرمان ہونا ٭ ب

بیرونِ سرا۔ ف۔ وہ سکہ جو ٹکسال کے سوا کہیں اور بنایا جائے ٭ ب

بے روئی۔ ف۔ بے توجہی ٭ بے مروتی ٭ بے رونقی ٭ غ

بیرہ برداشتن۔ ف۔ پختہ ارادہ کرنا۔ کسی مہم کا ذمہ اُٹھانا ٭ غ

بیرہ زن۔ ف۔ مٹی کا توا ٭ ب

بیری۔ ف۔ اوڑھنے بچھانے کے کپڑے ٭ ب۔ ن

بیزار۔ ف۔ ملول۔ ناخوش ٭ بم

بے زوال۔ ف۔ ہمیشہ رہنے والا۔ ہمیشہ ٭ ج

بیژہ۔ ف۔ خالص۔ جس میں کھوٹ نہ ہو ٭ ب

بیست۔ ف۔ بیس۔ ۲۰۔ عدد ٭ ب

بیست۔ ف۔ توقف کر۔ کھڑا ہو۔ بایست کا مخفف ہے ٭ ب

بیستاخ۔ ف۔ گستاخ۔ بے ادب ٭ ب۔ ن

بیستگانی۔ ف۔ سپاہیوں اور نوکروں کی تنخواہ ٭ ب۔ ن

بے ستون۔ ف۔ آسمان سے

مراد ہے ÷ ب

بے سُخُن - ف - وہ چیز جس میں ذرہ بھر بھی خلاف اور جھوٹ نہ ہو - بے قیل و قال - بیشک بے شُبہ ÷ بم

بے شُتراک - ف - جوان اُونٹ - اُونٹ کا یکسالہ - دو سالہ بچہ ÷ خچر - استر ÷ ب

بے سَر و پا - ف - کمبخت - ہر چیز سے محروم - تباہ - برباد ÷ فگ ج

بے سرو پائی - ف - آوارگی - تباہی - بے سامانی ÷ فگ

بے سرو دِل - ف - بے پروا - لاپروا ÷ غ

بے سُکون - ف - چُلبلا شوخ آدمی - جو کہیں قرار نہ پکڑے ÷ بم

بے سِکّہ - ف - جس پر سِکہ نہ لگا ہو ÷ سبک - بے قدر - بے اعتبار - حقیر ÷ ب - ن

بِئسَ الْقَرِین - ع - بُرا ہمنشین - بُرا مصاحب ÷ غ

بلیسلک مغرس - شاہی خوابگاہ ÷

بِئسَ الْمَصِیر - ع - بُری جگہ بازگشت کی - دوزخ سے مراد ہے ÷ غ

بے سِیرَتی - ف - بے ناموسی ÷ بم

بیش - ف - زیادہ ÷ زیادتی ÷ بم ن

بیش ازین چہ کُشاید<br>بیش ازین چہ کُنند } ف - اس سے زیادہ کیا ہو سکتا ہے ÷ بم

بیشائیہ - ف - بیشک - بے شبہ ÷ ج

بے شعُور - ف - بے عقل - بے ہوش ÷ ج

بے شَرم - ف - بے حیا ÷ بم

بے شُمار - ف - اَن گنت ÷ بم

بیشہ - ف - جنگل - شیر کے رہنے کی جگہ - بَن ÷ ب - بم

بیشی - ف - زیادتی - کثرت ÷ ج

بُیَض - ع - جمع بَیضہ - انڈے ÷ مب

بِیض - ع - جمع بَیضاء - سفید عورتیں ÷ روشن راتیں - یعنی تیرھویں چودھویں پندرھویں چاند کی ÷ غ

بَیضاء - ع - روشن ÷ آفتاب ÷ سفید عورت ÷ بلا مصیبت ÷ گندم ÷ ویران زمین ÷ دیگ ÷ دام صیاد ÷ مب - غ

بے ضابطہ - ف - جو ضابطہ کے برخلاف ہو - رسم اور قانون کے برخلاف ہو ÷ ز

بَیضاوی - ع - شہر بیضا کا رہنے والا ÷ غ

بَیضوی - ع - انڈے کی شکل کی مانند گول ÷ ج

بَیضہ - ع - انڈا - تخم مرغ ÷ خود آہنی ÷ مب

بَیضہ ہائے زرّین و زرّی - ف - ستاروں سے مراد ہے ÷ ب

بیضۂ آتشین - ف - آفتاب سے مراد ہے ÷ ب

بَیضۂ اِسلام - ع - دائرہ اسلام ÷ بم

بَیضہ اَفگندن<br>بَیضہ اَنداختن } ف - ڈرنا ÷ بم

بیضۂ چرخ - ف - آفتاب سے مراد ہے ÷ ب

بیضۂ خاکی - ع - ف - زمین سے کنایہ ہے ÷ فج

بیضہ در سرِ افسرِ کسے شکستن<br>بیضہ در کلاہِ کسے شکستن } ف - مغلوب کرنا - رسوا کرنا ÷ غ - بم

بیضۂ زر<br>بیضۂ زرّین } ف - آفتاب سے مراد ہے ÷ بم

بَیضۂ صبح - ع - آفتاب سے کنایہ ہے ÷ بم

بَیضۂ کافور - ع - برف ÷ بم

بیضۂ مجلس - ع - مجلس کا حلقہ مجلس کا دائرہ * بم

بیضۂ معلق - ع - زمین سے مراد ہے * ن

بیطار - ع - سلوتری جو چارپایوں گھوڑوں وغیرہ کا علاج کرے * مب

بے طاقت - ف - کمزور - ناطاقت - جو تکلیف نہ سہار سکے * بم

بیطر - ع - سلوتری جو چارپایوں - گھوڑوں وغیرہ کا علاج کرے * مب

بیطراوت - ف - مرجھایا ہوا - کملایا ہوا - سوکھا ہوا - خشک * بم

بیع - ع - بیچنا - خریدنا (لغات اضداد میں سے ہے) * مب

بیعت - ع - فرمانبرداری کرنا * عہد و پیمان کرنا * مرید ہونا * چیلہ بننا * متابعت کرنا * فارسی والے مطلق عہد و پیمان - اور سازش و موافقت کرنے کے معنوں میں استعمال کرتے ہیں * غ - م - بم

بیع زدن - ف - خرید لینا - خریداری کرنی * بم

بیغارہ
بیغارہ } ف - طعنہ - سرزنش * ب

بیغال - ف - نیزہ * ن

بے غم - ف - بے فکر - جسے غم نہ ہو * بم

بے فرمان - ف - نافرمان * بم

بیقر - ع - نورباف - جُلاہا * مب

بے قرین - ف - بے مثل - بینظیر - بے مانند * غ

بے قرینگی - ف - بے نظیری - یکتائی * غ

بے قرینہ - ف - بے مثل - بینظیر - بے مانند * بم

بیکاخ کردن - ف - ویران کرنا * ز

بیک بستر خفتن - ف - نہایت بے تکلف اور بے حجاب ہونا * بم

بیک پر کار گذاشتن - ف - ایک ہی اندازہ پر چھوڑنا * بم

بیک چشم دیدن - ف - ایک نگاہ سے دیکھنا - مساوی دیکھنا دو متضاد چیزوں میں فرق نہ کرنا * بم

بیکراں - ف - بے پایاں - بے انتہا - بے نہایت * بم

بیک قلم - ف - سب کا سب - تمام * بم

بیگ - ت - صاحب - امیر * ایران میں ایک قسم کا خطاب ہے * غ - ز

بیگار - ف - بغیر اُجرت کے کام لینا - کار بے اُجرت * ب

بیگاہ - ف - شام کے وقت - بے وقت - دیر * ب

بیگاہاں - ف - رات کا وقت * غ

بیگاہ وگاہ - ف - شام اور صبح کے معنے میں مستعمل ہوتا ہے * ب

بیگ زادہا - ف - اولاد میرزا - امیرزادے * ر

بیگلر بیگ - ت - امیر الامرا - سپہ سالار * غ

بیگم - ف - عمدہ عورت - امیر کی بیوی - بیوی * غ

بیگہ - (مخفف بیگاہ) - ف - شام کے وقت - بے وقت - دیر * ھ

بیل - ف - لوہے کا وہ اوزار جس سے زمین کھودتے ہیں - کدال - پھاوڑہ * غ

بیلدار
بیل زن } ف - بیلچہ کدال اور پھاوڑہ سے زمین کھودنے والا * بم - ز

بیلک - ف - ایک قسم کے تیر کا

پھل جو بیلچہ کی طرح چوڑا ہوتا ہے + ب

**بیلُوا**۔ف۔ دوا فروش + نج

**بیلَہ**۔ف۔ جزیرہ + ٹاپو + قبالہ + بادشاہ کا منشور۔ فرمان + پہلو + ب

**بیم**۔ف۔ ڈر۔ خوف + بم

**بیمار**۔ف۔ روگی + ناتوان + خستہ + بم۔ب

**بیمار رساں**۔ف۔ بیمار کی طرح + ب

**بیمارِستان**۔ف۔ ہسپتال۔ شفاخانہ + بم

**بیمار غنج**۔ف۔ وہ آدمی جو اکثر بیمار رہے + جس کی بیماری ناز و ادا سے ہو + ب

**بیماریِ بارِیک**۔ف۔ سل کی بیماری + نج

**بیماریئے رِشتہ**۔ف۔ ناروے کی بیماری + بم

**بے مِثال**۔ف۔ بے مانند + بم

**بے مُحابا**۔ف۔ بلالحاظ۔ بلامروّت بے دریغ + بے دھڑک۔ بے کھٹکے + ھ۔ مُحابا۔ اصل میں محابات عربی مصدر تھا۔ فارسی والوں نے (شل اور لفظوں کے) اُڑا دیا (سا وغیرہ کے) ت اُڑا دی ہے + غ

**بے مُحابا پَلَنگ**۔ف۔ مراد دُنیا + موت + ب

**بے مَر**۔ف۔ بے شمار + بے حد۔ اَن گنت + ب

**بے مُعَوَّل**۔ف۔ع۔ ناقابل اعتبار۔ جو چیز بھروسہ کے قابل نہ ہو + نگ

**بے مَغز**۔ف۔ کھوکھلا۔ بے سمجھ احمق۔ بیوقوف۔ بے عزت + ب

**بِیمناک**۔ف۔ ڈرپوک + بم

**بِیموَری**۔ف۔ رعب داب والا ہونا۔ خوف دلانے والا۔ ڈرانے والا + ن

**بیمہ**۔ مفرس۔ بخوف رہزنی وغیرہ جو کسی ساہوکار کو محصول کسی نقد یا مال کے پہنچانے کا دیا جائے اور وہ ذمہ دار اس کا ہو + ج

**بے مَیلی**۔ف۔ بے دلی + ر

**بَیِّن**۔ع۔ ظاہر۔ آشکارا۔ علانیہ + مت

**بَیْن**۔ع۔ درمیان + جُدائی + وصل جدا ہونا۔ پیوستہ ہونا (لغات اضداد سے ہے) + مب

**بینا**۔ف۔ آنکھوں والا۔ آنکھ + دیکھنے والا + صاحب بصیرت + دانشمند + ن

**بِیناب**۔ف۔ وہ چیزیں جو مکاشفہ میں دیکھی جاتی ہیں۔ اور عربی میں اُسے معاینہ کہتے ہیں + ب

**بَیِّنات**۔ع۔ جمع بَیِّنہ۔ روشن کرنے والیاں۔ گواہان صادق۔ دلایل روشن + غ

**بیناس** } **بیناسک** } ف۔ گھر کی کھڑکی۔ ن۔ب

**بَینَ الطُّلُوعَین**۔ع۔ صبح صادق اور طلوع آفتاب کے درمیان کا وقت + ر

**بِینائی**۔ف۔ دیکھنا + بصارت + آنکھ + ن۔ب

**بِینِش**۔ف۔ دیکھنا۔ دید۔ بینائی + ج

**بے نظِیر**۔ف۔ بے مانند۔ بے مثل + بم

**بے نماز**۔ف۔ حیض والی عورت سے کنایہ ہے + بم

**بے نمازی**۔ف۔ عورتوں کے حیض آنے سے مراد ہے + بم

**بے نمکی کردن**۔ف۔ بے وفائی کرنا۔ بے مزہ کرنا + بم

**بے ننگ**۔ف۔ بے عیب۔

بے عار۔ بے وقار ٭ ب

بَبِنْدَہ۔ ف۔ بینا۔ صاحب وقوف۔ عاقبت اندیش ٭ دانشمند ٭ آنکھ ٭ ب۔ ھ

بِینَوا۔ ف۔ بے توشہ۔ فقیر۔ بے سامان۔ مفلس۔ محتاج ٭ ج

بے نَوائی۔ ف۔ بے سامانی۔ بے آوازی۔ مُفلسی ٭ بم

بِینُونَت۔ ف۔ جُدائی۔ مفارقت ٭ غ۔ مب

بِینُو۔ ف۔ چکہ دار دہی جس سے ابھی مسکہ نہ نکالا گیا ہو ٭ فج

بِینُوک۔ ف۔ چھاچھ جس کو دھوپ میں خشک کر لیں ٭ فج

بَیِّنَہ۔ ع۔ کُھلا ثبوت۔ دلیل روشن ٭ م

بِینی۔ ف۔ ناک ٭ ج

بے نِیاز۔ ف۔ بے پروا۔ دولتمند بے احتیاج ٭ ز

بِینی زَدن۔ ف۔ انکار کرنا۔ نہ ماننا ٭ بم

بینیٔ کوہ۔ ف۔ پہاڑ کی چوٹی آگے کو نکلی ہوئی ٭ غ

بُیو۔ ف۔ عروس۔ دُلھن ٭ ن

بیہو۔ ف۔ کیڑا جو کاغذ اور پشمینہ کو کھا جاتا ہے ٭ ن

بیوار۔ ف۔ دس ہزار ٭ ب۔ ن بم

بیوارہ۔ ف۔ مسافر۔ بیکس۔ اکیلا ٭ بے قدر۔ بے اعتبار ٭ ن

بیوازہ } ف۔ چمگادڑ۔ شب پرہ
بیوازہ } جسے عربی میں خُفّاش کہتے ہیں ٭ ن۔ ب

بیوان۔ ف۔ اجازت۔ پروانگی ٭ فج

بیوباریدن۔ ف۔ بغیر چبائے نگل جانا ٭ ن۔ ب

بُیُوت۔ ع۔ جمع بیت۔ گھر۔ مکان ٭ م

بُیُوتات۔ ع۔ جمع الجمع بیت ٭ مب

بَیتُوتَت۔ ع۔ رات گذارنا۔ شب باش ہونا ٭ م

بُیُود۔ ع۔ ہلاک ہونا ٭ سورج کا ڈوبنا ٭ م۔ مب

بیوَر۔ ف۔ دس ہزار ٭ ضحّاک کا لقب۔ اس لئے کہ اس کے پاس دس ہزار گھوڑے تھے ٭ ن

بیوس۔ ف۔ اُمید۔ طمع۔ خواہش چاپلوسی۔ تواضع ٭ ب

بیوسیدن۔ ف۔ چاپلوسی کرنا۔ تواضع کرنا ٭ اُمید رکھنا۔ خواہش کرنا ٭ ب

بُیُوض۔ ع۔ انڈے دینے والی مُرغی ٭ مب

بُیُوض۔ ع۔ انڈے۔ جمع بیضہ ٭ مب

بیوگ۔ ف۔ دُلھن ٭ ب

بیوگانی۔ ف۔ شادی ٭ ب

بیوگندن۔ ف۔ ڈال دینا۔ پھینک دینا ٭ ب۔ ن

بیون۔ ف۔ افیون۔ تریاک ٭ ب

بیوند۔ ف۔ بے وفائی ٭ غدر کرنا ٭ ب۔ ن

بیوَہ۔ ف۔ رانڈ ٭ مسافر۔ اکیلا ٭ ن

بیہُدَہ۔ ف۔ ناحق۔ باطل ٭ ن

بَیہَس۔ ع۔ شیر۔ کنایۃً بہادر آدمی ٭ مب

بیہمال۔ ف۔ بے نظیر۔ بے ہمتا ٭ فج

بیہَن۔ ف۔ ساہی۔ بڑا خار پشت جس کے بدن پر دو رنگ کے کانٹے ہوتے ہیں۔ جو اس کا قصد کرے اپنے بدن کو سمیٹ کر اس طرح جھٹکتا ہے کہ کانٹے اس کے بدن سے چھوٹ کر قصد کرنے والے کو تیر کی طرح جا لگتے ہیں ٭ ب۔ ن

بیہُود۔ ف۔ وہ چیز جو آگ کے قریب

کی وجہ سے جلنے کے قریب ہوگئی ہو۔ اس کا رنگ زرد ہوگیا ہو ۔ ن۔ب

**بیہودہ**۔ف۔ ناحق۔ بے فائدہ۔ (ہُودہ کے معنے حق کے ہیں۔ اور بے حرف نفی ہے) ۔ ن

**بے یار**۔ف۔ بینظیر۔ بے مانند۔ جو کسی سے مدد نہ چاہے۔ بم

## پ

**پا**۔ف۔ پاؤں۔ قدم۔ طاقت۔ قدرت۔ قوت۔ ن

**پا آہو**۔ف۔ چھ گوشہ خانہ مسدس۔ دُنیا۔ کوہ نما عمارت۔ ب۔ن

**پا از حدِ بیرون بُردن**۔ف۔ اپنے اندازہ سے قدم باہر رکھنا۔ اپنی حد سے گُذر جانا۔ بم

**پا از سر ندانستن**۔ف۔ سر پیر کی خبر نہ رہنی۔ ن

**پا از شادی بر زمین نرسیدن**۔ف۔ نہایت خوشی سے کنایہ۔ ن

**پا افزار**۔ف۔ جوتی۔ کفش۔ پاپوش۔ ن

**پا افشار**۔ف۔ وہ دو چھوٹے چھوٹے تختے جن کو باری باری پاؤں سے دبا کر جُلاہے کپڑا بُنتے ہیں۔ ن

**پا انداز**۔ف۔ وہ بچھونا جو آمد و رفت کی جگہ دروازے کے مقام پر بچھاتے ہیں۔ ج

**پا آورنجن**۔ف۔ خلخال۔ پازیب۔ ن

**پاب**۔ف۔ عیسائیوں کا مذہبی خلیفہ۔ حاکم۔ ب۔ن

**پا بالا گذاشتن و نہادن**۔ف۔ بھاگنا۔ دوڑنا۔ بم

**پا بحساب نہادن**۔ف۔ نہایت احتیاط کرنا۔ بم

**پا برجا**۔ف۔ ثابت قدم۔ محکم۔ ہمیشہ باقی۔ دائم۔ بم۔ب

**پا بر خش آوردن**۔ف۔ گھوڑے پر سوار ہونا۔ ز

**پا بر زمین فشردن**۔ف۔ زمین پر پاؤں جمانے۔ ثابت قدمی اور استقلال سے مراد ہے۔ ن

**پا بر رکاب**۔ف۔ وہ شخص جو جانے کو طیار ہو۔ ع

**پا برنجن**۔ف۔ پازیب۔ ن۔ ھ

**پا بر ہوا**۔ف۔ بیہودہ بات۔ بے اصل چیز۔ بم

**پا بست**۔ف۔ نیو۔ مقید۔ گرفتار۔ محکم۔ غ

**پا بسنگ آمدن**۔ف۔ ٹھوکر کھانی۔ خوف و خطر پیش آنا۔ غ

**پا بقدرِ گلیم دراز کردن**۔ف۔ جتنی چادر دیکھنی اُتنے پاؤں پسارنا۔ اپنی قدرت اور استعداد کے موافق کام کرنا۔ غ

**پا بگنج فرو رفتن**۔ف۔ دولتمند ہونا۔ بم

**پا بلند کردن**۔ف۔ مقید ہونا۔ بھاگنا۔ دوڑنا۔ راضی نہ ہونا۔ بم۔ن

**پابند**۔ف۔ گھوڑے کی پچھاڑی (مجازاً مقید)۔ بم

**پابوس**۔ف۔ پیر چومنے والا۔ پیر چومنا۔ غ

**پابوسی**۔ف۔ پیر چومنا۔ ج

**پا پوک**۔ف۔ پاپوش۔ جوتا۔ فج

**پاپ** / **پاپا** } ف۔ دین مسیحی کا خلیفہ۔ ن

**پاپتر** - ف - اونچی نیچی جگہ - ناہموار زمین * پرانی مٹی اور نرم مٹی * گارا * ن - ب

**پاپس آوردن** - ف - ترک کرنا - چھوڑ دینا * بم

**پاپوش** - ف - جوتا - پیزار * بم

**پات** - ف - تخت * پات شاہ صاحب تخت * ن

**پاتابہ / پاتاوہ** } ف - چمڑے یا کپڑے کی پٹی جو اکثر موسم سرما میں پنڈلیوں پر باندھی جاتی ہے * جراب * جو چیز پاؤں گرم رکھنے کے لئے موزہ کے نیچے پہن لیتے ہیں * ز - بم

**پاتراس** - ف - بدی کی سزا - جس کو کیفر کردار کہتے ہیں * ن ب

**پاتیت** - ف - لائق - شایستہ * فج

**پاتختہ** - ف - بمعنے پا افشار - جس کو جلاہے بننے کے وقت پاؤں سے دباتے ہیں * فج

**پاتکیہ** - ف - وہ تکیہ جو سونے کے وقت پاؤں کے نیچے رکھتے ہیں * بم

**پاتلہ** - ف - مخفف پاتیلہ - تانبے کی کڑاہی * بم - ن

**پاتو** - ف - غلے کی کوٹھی - منزل عطارد (برج جوزا و سنبلہ) یا مریخ (برج حمل و عقرب) * ب - ن

**پاتیلہ** - ف - دیکھو پاتلہ * بم

**پاتیمار** - ف - جلدی - شتابی * ن ب

**پاتینی** - ف - چھاج * ن

**پاجامہ** - ف - شلوار - ازار * ن

**پاجی** - ف - نالائق - کمینہ - نیچ * بم

**پاچال / پاچاہ / پاچاہہ** } ف - جلاہے کے پیر لٹکانے کا گڑھا - پنجابی کھڈی * ج

**پاچایہ** - ف - پاخانہ - پیشاب * ن ج

**پاچک** - ف - اپلا * سوکھا ہوا گوبر * ن

**پاچلہ** - ف - چھوٹی چھلنی کی شکل پر ایک چیز ہوتی ہے جس کو پاؤں پر باندھ کر برف کوٹتے ہیں اور اس سے برف پر چلنے کا راستہ بناتے ہیں * ن - ب

**پاچناری** - ف - کمینہ * مجازاً وہ خدمتگار جو ہمیشہ خدمت میں حاضر رہے * بم

**پاچنامہ** - ف - لقب کو کہتے ہیں وہ نام جس سے کوئی خوبی یا عیب سمجھا جائے * اور ہمسر اور کفو کے معنے میں بھی آیا ہے * ب - ن

**پاچنگ** - ف - دریچہ * جوتا * ن

**پاچہ** - ف - پا کی تصغیر * بکری - بھیڑ کے پائے جو سر کے ساتھ پکا کر کھاتے ہیں * پاجامہ کے پائنچہ کو بھی کہتے ہیں * ن

**پاچیلہ** - ف - دیکھو پاچلہ * ن

**پاخرہ** - ف - وہ جگہ جو دروازہ کے باہر بنا دیتے ہیں - اور اس پر پاؤں لٹکا کر بیٹھا جا سکتا ہے * ب - ن - ھ

**پاخوردن** - ف - فریب کھانا * بم

**پاخیرہ** - ف - دیوار کا نیچے کا ردہ * ن - ب

**پاد** - ف - دوام - ثبات * تخت * پاس - حفاظت * پاسبان * سامان * بزرگ - عمدہ * ن ب

**پادار** - ف - ہمیشہ - باقی - برقرار * تیز رو گھوڑا * ن

**پادش / پاداش / پاداشت / پاداشن** } ف - نیکی کا بدلہ - عوض - جزا * ن - ب

پادام - ف - گھوڑے کی دُم کے بالوں کی دام ٭ ن
پا دراز کشیدن - ف - لیٹنا ٭ دعوٰی کرنا ٭ ع
پا در رکاب - ف - آمادۂ سفر - جانے کو تیار ٭ بم
پا در گل - ف - مقید اور گرفتار سے مراد ہے ٭ بم
پادری - فرس - عالم دینِ نصاریٰ ٭ بم
پادشت - ف - اُدھار لینا - کسی چیز کو قرض پر لینا ٭ ب
پادشاہ - ف - مالک تخت - مالک مُلک - غالب ٭ ن
پادشاہِ چیں ⎫ ف - سورج
پادشاہِ خُتن ⎭ سے مراد ہے ٭ ن - ب
پادشاہ گردش - ف - وہ زمانہ جس میں سلطنت ایک بادشاہ سے منتقل ہو کر دوسرے کو ملے - اور ابھی تک اس کا رسوخ نہ ہوا ہو ٭ بم
پادشاہِ نیم رُوز - ف - سیستان کا پادشاہ ٭ آفتاب ٭ آدم علیہ السلام اور رسول مقبول صلّے اللہ علیہ وسلّم سے کنایہ ہے ٭ ب
پادُکّاں ⎫ ف - فرومایہ قلیل الاستطاعت
پادُکّانی ⎭ آدمی جو کسی دُکان کے سامنے بیٹھ کر اس کی مدد سے سوداگری کرے ٭ دلال کو بھی کہتے ہیں ٭ بم
پادکانہ - ف - کھڑکی - ہوا کا راستہ ٭ ن - ب
پادِنگ ⎫ ف - چاول کوٹنے
پادُنگہ ⎭ کی ڈھینکلی ٭ ن
پادو - ف - وہ شخص جو پا پیادہ کسی کی رکاب میں دوڑے ٭ بم
پادہ - ف - گائے اور گدھوں کا گلّہ ٭ چراگاہ ٭ چھڑی - لاٹھی ٭ ب - ن
پادہ بان - ف - گلہ بان - چرواہا ٭ ن
پادیاب ⎫ ف - دُعا پڑھ کر
پادیاؤ ⎭ دھونا - دُعا پڑھ کر پاک صاف کرنا ٭ ب - ن
پادیر ⎫ ف - وہ لکڑی جو شکستہ
پازیر ⎭ دیوار کی پُشت پر لگا دیتے ہیں تاکہ دیوار گر نہ پڑے ٭ ن - ب
پار - ف - پچھلا برس - سال گزشتہ ٭ مخفف پارہ بمعنے ٹکڑا ٭ اُڑنا ٭ ن
پاراد - مفرس پریڈ - قواعد کا میدان - فوج کے جائزہ کی جگہ ٭ ز
پاراو - ف - بُڑھیا - بُوڑھا ٭ ن
پارچہ - ف - کپڑا ٭ ن
پارچۂ مفتُول - ف ع - سونے چاندی کی تار کا کپڑا ٭ ر
پاردُم - ف - زین کی دُمچی - جس کو پنجابی میں ساخت کہتے ہیں ٭ ب - نع
پارسا - ف - پرہیزگار - گناہ سے بچنے والا ٭ پارسی جس کی جمع پارسیان آتی ہے ٭ ن - ب
پارسال - ف - گذشتہ سال - پچھلا برس ٭ ج - فج
پارسنگ - ف - ترازو کا پاسنگ ٭ ب
پارسہ - ف - فقیری - گدائی ٭ ن
پارسی - ف - منسوب بپارس ٭ زبان فارسی - فارس کا رہنے والا ٭ ج
پارگی - ف - فاحشہ ہونا ٭ پھٹا پُرانا ہونا ٭ چھوٹا حوض جس میں غسلخانے وغیرہ کا پانی جمع ہو ٭ ب - نع

پاریگیں۔ف۔وہ چھوٹا حوض جس میں غسل خانہ اور باورچیخانہ وغیرہ کا پانی جمع ہوتا ہے ٭ن گندے پانی کے جمع ہونے کا چوبچہّ ٭

پارلمنتو۔مف۔پارلیمنٹ ٭ اراکین سلطنت کا جلسہ ٭ز۔ر

پارُنج۔ف۔انعام یا زر جو شاعر ومطرب کو دیا جائے۔تاکہ جشن میں حاضر ہوں ٭ اور قاصد کو جو اُجرت دی جاتی ہے اس کو بھی کہتے ہیں ٭ ب ن

پارنجن۔ف۔خلخال۔پازیب۔جھانور ٭ ب

پارو
پاروب } ف۔بُڑھیا ٭ پھاوڑہ لکڑی کا جس سے برف یا گوبر وغیرہ اکٹھا کرتے ہیں ٭ ب۔ن

پارہ۔ف۔ٹکڑہ۔قطعہ۔حصہ۔جزو ٭ رشوت ٭ لوہے کا گرُز ٭ تحفہ۔تبرک ٭ ایک کم قیمت سکہّ جس کا بغداد میں رواج ہے ٭ ایک قسم کی مٹھائی جسے شکرپارہ بھی کہتے ہیں ٭ ضدّ بکر یعنی وہ لڑکی جو کنواری نہ ہو۔اس کی بکارت زائل ہوچکی ہو ٭ پروازہ ٭ ب۔ن

پارہ جاہا۔ف۔بعض ٹھکانے یا جگہ پر ٭ ر

پارہ خوار۔ف۔رشوت خوار ٭ م

پارہ دوز۔ف۔وہ شخص جو خیمہ کو سیتا اور پیوند لگاتا ہے پھٹے پرُانے کپڑے سینے والا ٭ ج۔فج

پارۂ زرد۔ف۔زرد رنگ کا چھوٹا سا کپڑے کا ٹکڑہ جس کو یہودی کپڑے کے مونڈھے پر سی لیتے ہیں تاکہ مسلمانوں سے ممتاز رہیں ٭ ب۔ن

پارۂ کار۔ف۔شوخ معشوق سے کنایہ ٭ ن

پاڑیاب
پاڑیاو } ف۔جو کھیت دریا یا نہر کے پانی سے سینچا جائے ٭ ن۔ب

پارِیدن۔ف۔پرواز کرنا۔اُڑنا ٭ ب۔غ۔ن

پارینہ۔ف۔پُرانا۔قدیم۔وہ چیز جس پر پُورا سال گذر گیا ہو ٭ فج

پاز۔ف۔نازک۔لطیف ٭ خالص۔جس میں کچھ ملاوٹ نہ ہو ٭ ن

پازاج۔ف۔دایہ۔دودھ پلانے والی ٭ ب۔ن

پازار۔ف۔ایک قسم کا جوتا جس کو کسان پہنتے ہیں ٭ فج

پازش۔ف۔کھیت نِلانا۔خودرو گھاس سے صاف کرنا ٭ ب۔ن

پازن۔ف۔پاؤں مارنا ٭ پہاڑی بکرا ٭ ناچنے والی رنڈی۔پاتر ٭ ن

پازند۔ف۔زردشت آتش پرست کی کتاب (زند) کی تفسیر اور ترجمہ ٭ ب۔ن

پازوم۔ف۔طعام۔غذا۔کھانا ٭ فج

پازہر۔ف۔زہر مُہرہ۔تریاق ٭ ن۔ب

پازیر۔ف۔وہ تھم یا ستون جو چھت کے نیچے اُس میں نقصان آجانے کے سبب رکھا گیا ہو ٭ ب۔ن

پاژخ۔ف۔نالۂ گریہ۔رونا۔فریاد۔نالش ٭ ن ب

پاژَند - ف چمٹا - دستپناہ ÷ غ
پاژَنگ - ف - جوتا - دیکچہ ÷ ب
پاس - ف - واسطے ÷ تین گھنٹہ کا عرصہ ÷ پہر ÷ پہرا ÷ محافظت نگہبانی ÷ ن - بم - ز
پاساد - ف - اپنے آپ کو فضول بکواس اور بُرے اعمال سے محفوظ رکھنا ÷ ن
پاسار } ف - لات - لگد - لات
پاشپار } مارنا ÷ ب - ن
پاسبان - ف - چوکیدار - پہرہ دار ÷ ب - بم
پاسبانِ طارُم ہفتُم } ف - ستارۂ
پاسبانِ فلک } زحل سے مراد ہے ÷ ن
پاستان - ف - اگلا - گذرا ہوا ÷ ب
پاسُخ - ف - جواب ÷ ب - ن
پاسُخ سوختَن - ف - خاموشی سے مراد ہے ÷ فش
پاسِ خاطر - ف - لئے - واسطے - کسی کی خاطر رکھنا ÷ بم
پاسدار - ف - نگہبان ÷ بم
پاسداری - ف - طرف داری - نگہبانی ÷ ج

پاسِرہ - ف - زمین کا وہ ٹکڑا جو مالک کاشتکاروں کو بالائی اخراجات کے واسطے علیحدہ کردے ÷ ب - ن
پاسُک - ف - انگڑائی - جماہی ÷ ن - ب
پاسَنج } ف - وہ پتھر جو ترازو
پاسَنگ } کے پلڑوں کا وزن برابر کرنے کے لئے رکھتے ہیں ÷ ن
پاسوار - ف - تیزرو - پیادہ ÷ ن
پاسوز - ف - بے قرار عاشق ÷ ز
پاش - ف - پھٹنا - ٹکڑے ٹکڑے ہونا - اور پراگندہ کرنا ÷ ن
پاشا - ف - فوج کا جنرل - سرگروہ - افسر ÷ ج - ز
پاش پاش - ف - ٹکڑے ٹکڑے - ریزے ریزے - جدا جدا ÷ ز - بم
پاشَنَہ - ف - کواڑ کی چولیں ÷ ز
پاشُدَن - ف - کھڑا ہونا ÷ ز
پاشَک - ف - انگڑائی جماہی ÷ ن
پاشُنا - ف - ایڑی ÷ ککڑی - خربوزہ اور تربوز کو بھی کہتے ہیں جو بیج کے واسطے رکھتے ہیں ÷ ب

پاشَنگ - ف - انگور کا چھوٹا خوشہ ÷ ب - ن
پاشنہ - ف - پاؤں کی ایڑی ÷ جوتے کی ایڑی ÷ ک
پاشنہ کوب - ف - تیز دوڑتے ہوئے - دوسرے کا تعاقب کرتے ہوئے ÷ بم - ز
پاشَو - ف - اُٹھ - کھڑا ہو ÷ ر
پاشیب - ف - نیچے اُترنے کا زینہ - نیچے اُترنے کی سیڑھی ÷ ن
پاشیدَن - ف - چھڑکنا - بکھیرنا ÷ بکھرنا ÷ بم
پاغَر - ف - وہ ستون جو چھت کے سنبھالنے کے لئے لگایا جاتا ہے ÷ ن
پاغُرہ - ف - داء الفیل کی بیماری جو پاؤں میں بہت سا ورم ہو جاتا ہے ÷ ن - ب
پاغُند } ف - روئی کا گالا ÷
پاغُندَہ } ن
پاغوش - ف - غوطہ مارنا - ڈبکی لگانی ÷ ن
پافنہ - ف - سونے چاندی کی پھولدار میخیں جو گھوڑے کے

سازلگام پر لگاتے ہیں) ⁂ رنج

**پافزار** - ف - جوتا - مخفف پا افزار ⁂ ب

**پاک** - ف - پوتر - صاف ⁂ بالکل ⁂ تمام ⁂ ن

**پاکار** - ف - وہ ملازم جس ایک منصب دار ہوتا ہے جو کسی کو معاملہ آگاہ کر دیتا ہے ⁂ چپڑ - جھاڑو دینے والے اور مطلق خدمتگار کو بھی کہتے ہیں ⁂ ن - ز

**پاکانِ خطۂ اوّل** - ف - حاملانِ عرش - ملائکہ مقربین ⁂ ن

**پاکباز** - ف - راستباز - نیک - عاشق صادق ⁂ بم

**پاک بُردن** - ف - صاف لے جانا ⁂ فگ

**پاکٹ** انگریزی - کیسہ - بٹوہ ⁂ ر

**پاکتی / پاکت کردن** - ف - لفافہ یا بٹوہ کو لاکھ سے بند کرنا ⁂ ر

**پاکدامن** - ف - عفیف - پارسا - معصوم - بے داغ ⁂ بم

**پاک رائے** - ف - وہ شخص جو عقل صحیح اور فہم رسا رکھتا ہو ⁂ بم

**پاک رُفتن** - ف - خوب طرح صاف کرنا ⁂ فگ

**پاک زَد** - ف - نیک چلن ⁂ بم

**پاک نہاد** - ف - نیک طینت -
**پاک سرشت** } نیک اصل ⁂ بم

**پاک سوختن** - ف - بالکل جلا دینا ⁂ فگ

**پاک مغز** - ف - وہ شخص جو عقل صحیح اور فہم رسا رکھتا ہو ⁂ بم

**پاکوفتن** } ف - ناچنا - گت بھرنا ⁂
**پاکوبی** } ن - غ - ز

**پاکی** - ف - صفائی ⁂ استرہ غسل و طہارت ⁂ ن

**پاکیزہ** - ف - پاک - صاف - پوتر ⁂ بم

**پاکیزہ بوم** } ف - نیک اصل -
**پاکیزہ سرشت** } شریف ⁂
**پاکیزہ طینت** } بم

**پالا** } ف - کوتل گھوڑا ⁂
**پالاد** } ب - ن

**پالادہ** - ف - بدگوئی - غیبت کرنے والا ⁂ مفسد ⁂ اور کوتل گھوڑے کو بھی کہتے ہیں ⁂ ب

**پالار** - ف - درخت - بڑا ستون ⁂ ن

**پالاش** - ف - پاؤں کا کیچڑ سے لتھڑ جانا ⁂ ن

**پالان** - ف - وہ ٹاٹ و نمدہ وغیرہ جو گدھے کی پشت پر ڈالتے ہیں ⁂ بم - غ

**پالاوان** - ف - حلوائیوں کا ڈورا ⁂ ن

**پالاہنگ** - ف - باگ ڈور ⁂ ن

**پالاپیش** - ف - صاف کرنا ⁂ غ

**پالائیدن** - ف - زیادہ کرنا ⁂ زیادہ ہونا ⁂ صاف کرنا ⁂ ب

**پالتو** - ف - پوستین - پشم دار کھال ⁂ ر

**پالُغ** - ف - شراب کا پیمانہ جو سینگ یا ہاتھی کی ہڈی یا لکڑی سے بناتے ہیں ⁂ ن - ب

**پالغزہ** - ف - لغزش - پھسلنا ⁂ خطا - جرم ⁂ ن

**پالگانہ** - ف - اونچا محل ⁂ دریچہ - بالاخانہ ⁂ پاسنگ - کھیت کو کاٹنا ⁂ ب

**پالنگ** - ف - چمڑے کی جوتی ⁂ چھوٹا سا دریچہ ⁂ لنگڑا ⁂ ن

**پالو** - ف - منہ (پنجابی) مُکہ ⁂ ن

**پالودن** - ف - پاک و صاف کرنا - پاک و صاف ہونا ⁂ زیادہ ہونا ⁂ زیادہ کرنا ⁂ ب

پالُودَہ۔ ف۔ پاک۔ صاف۔ صاف کیا ہوا۔ مشہور غذا جو نشاستے میں قند و روغن وغیرہ ڈالکر پکاتے ہیں ٭ ن۔ ب

پالُودَہ مَغز۔ ف۔ ہوشیار۔ بیدار مغز ٭ ز

پالَہنگ۔ ف۔ مخفف پالاہنگ باگڈور ٭ شکاربند ٭ وہ رسّی جو گھوڑے کی لگام میں باندھتے ہیں ٭ ن۔ ب

پالیدن۔ ف۔ پاک و صاف کرنا۔ مَلنا۔ جستجو کرنا ٭ دیکھنا ٭ ن۔ ب

پالیز۔ ف۔ باغ ٭ کھیت ٭ خربوزہ تربوز۔ اور ککڑی وغیرہ کا کھیت ٭ ب۔ ن

پالیزبان۔ ف۔ دہقان۔ باغبان۔ مالی ٭ ب۔ ن

پالیک۔ ف۔ پائتابہ۔ جراب ٭ پٹی ٭ ب

پالیہ۔ ف۔ پرینڈ ٭ کھجور کا درخت ٭

پام۔ ف۔ قرض ٭ رنگ ٭ [illegible] مانند ٭ ب۔ ن

پامال۔ ف۔ خراب۔ تباہ۔ مصیبت زدہ ٭ ج

پامَرد۔ ف۔ مددگار ٭ نج

پامَردی۔ ف۔ قوت ٭ سفارش ٭ امداد ٭ فج

پامُزد۔ ف۔ بمعنے پارنج۔ جو مال پاؤں سے کام کرنے کے عوض دیا جائے ٭ بم

پان۔ ہ۔ مشہور پتا ہے جس کو ہندوستانی کھاتے ہیں ٭ ن

پانِ رُخصت۔ ہ ع۔ وہ پان جو رُخصت کے وقت دیا جاتا ہے ٭ ع

پانزدَہ۔ ف۔ پندرہ۔ ۱۵ ٭ ج

پانصدی ذات۔ ف۔ وہ ایک منصب تھا۔ جو مغلیہ خاندان کے عہد میں لوگوں کو ملا کرتا تھا۔ اس منصب کے منصبدار کے بیس ہزار روپے مقرر تھے ٭ ف

پانُورا [illegible] نظارہ۔ وہ نمایاں شہر یا مکان کا نقشہ [illegible] اصلی کیفیت نظر آتی ہے ٭ ف

پانچ۔ ف۔ [illegible] اور موچی [illegible] ٭ ن

پاہَنِید۔ ف۔ قند سفید چینی۔ ایک قسم کا حلوا بھی ہے ٭ ن۔ ب

پاو۔ ف۔ دھونا۔ پاک کرنا ٭ ن۔ ب

پاوپَر۔ ف۔ قدرت۔ طاقت۔ قوت ٭ ن

پاوَچَلَک۔ ف۔ گانے کا خشک گوبر ٭ ب

پاورَنجَن۔ ف۔ خلخال۔ پازیب ٭ ب۔ ن

پاوَلول / پاویلون ۔ [illegible] بنگلہ۔ مکان کی چھتری ٭ ز

پاوَند۔ ف۔ بیڑی جو مجرموں کے پاؤں میں ڈالتے ہیں ٭ ب۔ ن

پاہَک۔ ف۔ شکنجہ ٭ ب۔ ن

پاہکیدن۔ ف۔ شکنجہ کرنا ٭ ن۔ ب

پاہنگ / پاہَنگہ۔ ف۔ پاشنگ ٭ پازیب ٭ جوتا۔ پاپوش ٭ موزہ ٭ ن

پاہ[illegible]۔ ف۔ پاؤں ٭ تاب و طاقت۔ مقابلہ۔ مقاومت ٭ پاس [illegible] ٭ ن۔ ز

پایاب۔ ف۔ دریا کا اس قدر پانی جس میں سے آدمی پیدل

نکل جائے۔ تاب و طاقت بمقاومت
ٹھیراؤ۔ جماؤ۔ باؤلی۔ جو ایک
قسم کا کنواں ہوتا ہے۔ اور
اس میں نیچے جانے کو سیڑھیاں
ہوتی ہیں۔ پانی کی تہ۔ گہرائی۔ ب
**پائے از جا بریدن۔** ف۔
کسی جگہ کی آمد و رفت چھوڑ
دینی۔ بم۔ فج
**پائے از خطِ حکم بیروں گردن۔** ن
ف۔ حکم نہ ماننا۔ سرکشی کرنا۔ بم
**پائے از شادی بزمیں نرسیدن۔** ف۔ خوشی سے
پاؤں زمین پر نہ لگنا۔ نہایت
خوش ہونا۔ بم۔ ن
**پائے افزار / پائے افزارہ** ف۔ جوتا۔ وہ تختہ جو جلاہے
بُننے وقت اپنے پیر کے نیچے
رکھتے ہیں۔ ب۔ ش
**پائے افشردن۔** ف۔
پاؤں جمانا۔ استقامت کرنا۔ بم
**پایاں۔** ف۔ انتہا۔ انجام۔ آخر۔ ن
**پائے اوزارہ۔** ف۔ جلاہوں
کے دو چھوٹے چھوٹے تختے۔
جو بُننے وقت پاؤں کے نیچے
رکھتے ہیں۔ ب

**پائے آن ندارد۔** ف۔ اسے
یہ طاقت نہیں ہے۔ بم
**پائے باف۔** ف۔ جلاہا۔
بافندہ۔ ن
**پائے برپائے نہادن۔**
ف۔ پیروی کرنا۔ بم
**پائے بر سنگ آمدن۔** ف
خوف و خطر کا پیش آنا۔ بم
**پائے بر مُصحف کشیدن۔**
ف۔ ع۔ کمال بے ادبی
کرنا۔ بم
**پائے بُزہ افگندن۔** ف۔
بے طاقت اور بے آرام ہونا۔
سحر کرنا۔ ن۔ ب
**پائے بزمیں نرسیدن۔**
ف۔ بہت خوش ہونا۔ طبیعت
کا بہت خوشحال ہونا۔ ب
**پائے بست۔** ف۔ مقیّد۔
گرفتار بیڑی۔ بنیاد۔ محکم و
مضبوط۔ بم
**پائے بستہ۔** ف۔ بے کار۔
گرفتار۔ ن
**پائے بند۔** ف۔ پھنسا ہوا۔
قیدی۔ بیڑی۔ قید۔ بم
**پائے بے کفش دویدن۔** ف
کسی کام کو نہایت شوق اور
جلدی سے کرنا۔ ز
**پائے پردہ۔** ف۔ پردہ کے
پاس۔ ز
**پائے پلہ۔** ف۔ زینہ کے پاس۔
ز۔ سیڑھی کے نیچے۔ ر
**پائے پیچیدن۔** ف۔ سرپھیرنا۔
اطاعت نہ کرنا۔ بھاگ جانا۔
جاں کندن۔ حالت نزع۔ ب
**پائے پیل۔** ف۔ پیل پا۔ ایک
قسم کا لڑائی کا ہتھیار ہے۔
جام شراب۔ ب۔ ن
**پایتابہ۔** ف۔ جراب۔ پاؤں
باندھنے کی پٹی وغیرہ۔ بم
**پائے تابہ گشادن۔** ف۔ مقیم
ہونا۔ قیام کرنا۔ سفر کا ارادہ
ملتوی کرنا۔ ب۔ ن
**پائے تا سر۔** ف۔ تمام۔ کل۔ بم
**پائے تخت۔** ف۔ وہ شہر جہاں
پر بادشاہ رہتا ہو۔ راجدھانی۔
دار السلطنت۔ بم
**پائے ترسا۔** ف۔ شراب پینے
کا پیالہ۔ صراحی۔ نع۔ بم
**پائے توغ۔** ت۔ علم برداری
کا منصب۔ جھنڈا اٹھانے کی

خدمت ۰ ع

پائے چال - ف - جُلاہوں کی کارگہ - گڑھا جس میں پاؤں لٹکا کر بُنتے ہیں ۰ ن - ب

پائے چراغ تاریک است ف - چراغ تلے اندھیرا ۰ بم

پائچہ - ف - شلوار ۰ ب

پائے حوض - ف - بدنامی اور رسوائی کی جگہ ۰ بم

پائے خاکی گردن - ف سفر کرنا - قدم رنجہ فرمانا ۰ ن - ب

پائخانہ - ف - پاخانہ کی جگہ ۰ ج

پائے خشت
پائے خشتہ
پائے خوشت } ف - پامال ۰ وہ چیز جو پاؤں تلے کوٹی جائے ب - ج

پائے دار - ف - ٹھیرا ہوا ۰ قائم رہ - ہمیشہ ۰ برقرار ۰ خداتعالےٰ کا نام - تیزرَو گھوڑا ۰ ب

پائے دام - ف - ایک قسم کی دام کہ اس سے پرندوں کا شکار کرتے ہیں ۰ ب

پایدارہ - ف - مددگار - مدد دینے والا ۰ ب

پائے داشتن - ف - ٹھیرے رہنا - قائم رہنا ۰ بم

پائے دَر - ف - چُول جس پر دروازہ کا تختہ پھرتا ہے ۰ بم

پائے دَرگشتن - ف - عاجز ہونا ۰ ب - ن

پائے دَرگِل - ف - گرفتار - حیران پھنسا ہوا ۰ بم

پائے رَنج - ف - انعام قاصد ۰ اُجرت - صلہ ۰ بم

پائیز - ف - نیچے ۰ ر

پائیز - ف - خزاں کا موسم ۰ ب

پائے زار - ف - جوتا - پاپوش ۰ پ

پائے زیب - ف - ایک قسم کا زیور ہے جو عورتیں پیروں میں پہنتی ہیں ۰ ج

پائے سُخن - ف - زورِ سخن - کلام کی قوت ۰ ن

پایش بند نمیشد - ف - اُس کا پاؤں نہیں جمتا تھا ۰ ز

پائے فرو کشیدن - ف - ٹھیر جانا - توقف کرنا - دیر لگانا ۰ ب - بم

پائے فشردن - ف - ثابت قدم رہنا ۰ ب

پائے کار - ف - مرادف پاکار ۰ عمارت کے مصالحہ کا گدام ۰ وہ جگہ جہاں مزدور مصالح کا ڈھیر لگاتے ہیں ۰ ب - بم

پائے کاشت - ف - وہ کسان جو دوسرے گاؤں سے جوتنے آتا ہو ۰ ج

پائے گشادن - ف - آنے کا ارادہ نہ رکھنا اور پھر آجانا - طلاق دینا - بھاگنا ۰ ن - بم

پائے کلاغ - ف - قلم ۰ اور خط شکستہ جو بہت بُرا ہوتا ہے - پڑھنے کے قابل نہیں ہوتا ۰ ع - بم

پائے کوب - ف - ناچنے والا ۰ بم

پائے کوفتن - ف - ناچنا ۰ ب

پایگاہ
پایگہ } ف - درجہ - عزت - قدر مرتبہ ۰ پایاب پانی ۰ ہر چیز کا اصل و نسب ۰ اصطبل طویلہ ۰ ن - ب

پائے گذار - ف - مددگار سے مراد ۰ ن

پائے لغز - ف - خطا - جرم لغزش ۰ ن

پائے ماچان - ف - درویشوں میں رسم ہے کہ جس سے گناہ سرزد ہو وہ جوتیوں کی جگہ میں

کھڑا ہو کر کانوں کو پکڑے * ن
پاے مُزد۔ ف۔ مددگار۔ معاون *
سفارش کرنے والا * ب
پایمردی۔ ف۔ مدد۔ بل۔ زور *
سفارش * ج۔ ب
پائمُزد ۔ ف۔ مزدوری جو قاصد
کو ملتی ہے * ب
پاے نام۔ ف۔ طرف * بنام *
نام پر * ز
پایندان۔ ف۔ ضامن۔ کفیل *
گرو۔ رہن * جوتیوں کی
صف * ب۔ ن
پایندہ۔ ف۔ ہمیشہ۔ قائم۔
استوار * مثلاً بہشت و دوزخ
و عرش و کرسی وغیرہ * ب
پاے نہادن بر چیزے۔ ف
اُس چیز کا ترک کر دینا * غ
پاے و پَر داشتن۔ ف۔ زور
و قوت سے مراد * ن
پایُون۔ ف۔ پیرایہ۔ زیور۔
آرایش * ب
پاے وَند۔ ف۔ بھنے پاے
بند * ب
پایوی۔ ف۔ لین۔ بنگر * ر
پایہ۔ ف۔ قدر۔ منزلت۔ رُتبہ۔

درجہ * نیو۔ بنیاد * زینہ * پایا۔ ب
خوار * طلباء کو سزا دینے کی چھڑی * ن۔ ب
پایۂ حَوض۔ ف۔ ع۔ بدنامی
اور رسوائی کی جگہ سے کنایہ
ہے * ب۔ فج
پایہ دار۔ ف۔ مرتبہ والا۔ ذی رُتبہ * ب
پایہ شناس۔ ف۔ مرتبہ شناس * م
پائیدن۔ ف۔ ٹھیرنا۔ پایدار ہونا *
نظر میں رکھنا * ن مص
پائیز۔ ف۔ خزاں۔ موسم خریف * ز
پائیں۔ ف۔ نیچے۔ پائنتی * ز
پائیں پرستے۔ ف۔ خدمتگاری *
اطاعت اور فرمانبرداری سے
کنایہ ہے * ب۔ ن
پتنگش۔ ف۔ انگور یا کھجور کا چھوٹا
خوشہ۔ خوشہ کا ٹکڑہ * ب
پَتپَیشیدن۔ ف۔ چھڑکنا۔ پریشان
و پراگندہ کرنا۔ بکھیرنا * ب۔ ج۔ ن
پَت۔ ف۔ مایہ جو کاغذ پر لگاتے
ہیں * نرم پشم جو بکری کے بالوں
کے نیچے ہوتی ہے * اس سے
شال بناتے ہیں * ب۔ ن
پتارہ۔ ف۔ گوچی۔ جلاہوں کا
وہ اوزار جس سے تانی پر مایہ
پھیرتے ہیں * ب۔ ن

پتت۔ ف۔ توبہ۔ استغفار * ن
پتخ۔ ف۔ حیران * بے وقوف۔
احمق * ب۔ ن
پتر۔ ف۔ سونے۔ چاندی۔ تانبے۔
لوہے وغیرہ دھاتوں کے
پترے * ب۔ ن۔ غ
پتر بردار۔ ف۔ چوبدار * ز
پتفوز۔ ف۔ مُنہ کا گرداگرد * پرندوں
کی چونچ * ب۔ ن
پتک۔ ف۔ ہتوڑا * ن۔ ب
پتگیر۔ ف۔ چھلنی۔ سوراخدار
کفگیر * ب۔ ن
پتنگ۔ ف۔ روشندان * ن۔ ب
پتنی۔ ف۔ لکڑی کا چھاج * ن۔ ب
پتو۔ ف۔ ایک قسم کا پشمینہ ہے جسے
پٹو کہتے ہیں * ن
پتو۔ ف۔ وہ جگہ جہاں ہمیشہ دھوپ
لگتی رہے * ب۔ ن
پتواز۔ ف۔ چھتری جو کبوتروں
کے بیٹھنے کے لئے لکڑیاں گاڑ
کر اُوپر باندھ دیتے ہیں * ب۔ ن
پتولہ۔ ف۔ ریشمی منقش کپڑا *
ب۔ ن
پتیارہ۔ ف۔ آفت۔ بلا * بدصورت
مکروہ * شرمندگی۔ سختی۔ حادثہ۔

مکروحیلہ ۔ شور و غوغا ۔ مہیب جانور ۔ ن ۔ ب

پَتیبرہ ۔ ف ۔ مکروہ ۔ بد نما ۔ ناپسند ۔ ن ۔ ب

پُنج
پُنجار } ف ۔ پہاڑ ۔ ب ۔ ن

پُجُول ۔ ف ۔ تختہ ۔ پشتا لنگ ۔ ن

پَجیو ۔ ف ۔ زہد و عبادت وغیرہ میں ریاکاری ۔ ب ۔ ن

پُچ پُچ ۔ ف ۔ آہستہ کان میں بات کہنا ۔ اس لفظ کے ساتھ بکریوں کو بلاتے ہیں ۔ ب ۔ ن

پُچشک ۔ ف ۔ مینگنی ۔ ب ۔ ن

پَچکم ۔ ف ۔ صفہ ۔ دیوانخانہ ۔ ن ب

پَچل ۔ ف ۔ جو شخص اپنے لباس کو خراب اور میلا اور گندہ کردے ۔ ب ۔ ن

پَچواک ۔ ف ۔ ترجمہ ۔ ترجمان ۔ یعنی ترجمہ کرنے والا ۔ ن

پَچوہ ۔ ف ۔ ترجمہ ۔ ٹرانسلیشن ۔ ن ب

پَخ ۔ ت ۔ گوہ ۔ گوبر ۔ غ

پَخ پَخ ۔ ف ۔ خوشی اور انبساط کا ایک کلمہ ہے ۔ واہ وا ۔ ن ۔ ب

پَخ ۔ ف ۔ بلی کتے کے ڈانٹنے کی آواز ۔ ن ۔ ب

پَخپخو ۔ ف ۔ گدگدی کرنا ۔ کسی کی بغل کے نیچے اس طرح انگشت کرنا کہ وہ ہنسنے لگ جائے ۔ ب ۔ ن ۔ ھ

پُختن ۔ ف ۔ پکانا ۔ پکنا ۔ بم

پُخت ۔ ف ۔ پختن کی ماضی ۔ اس نے پکایا ۔ لات ۔ خواہ کسی کے آدمی لات مارے یا گھوڑا ۔ یا کوئی اور جیوان ۔ ب ۔ ن

پَخت ۔ ف ۔ چوڑا چکلا ۔ مثلاً کوئی چیز آدمی وغیرہ کے پاؤں کے نیچے دب کر چوڑی ہوجاوے یا اور کسی ضرب سے پھیل جائے تو کہتے ہیں پَخت شُد ۔ ب ۔ ن

پُختہ ۔ ف ۔ پکا ہوا ۔ سخت ۔ بم

پُختہ ۔ ف ۔ روئی جو دانہ سے جدا کی گئی ہو ۔ فج

پُختہ جوش ۔ ف ۔ وہ شراب جس میں کئی ایک دوائیں اور گوشت ملا کر پکایا جاوے ۔ ضعف جگر و معدہ وغیرہ امراض کے لئے نافع ہے ۔ ب ۔ ن

پُختہ خوار
پُختہ خور } ف ۔ آرام طلب ۔ گداگر ۔ داماد ۔ بم ۔ ن

پُختہ گاؤ ۔ ف ۔ چند دواؤں کو پانی میں پکا کر بیمار کا بدن اس میں دھوتے ہیں ۔ عربی میں اس کو نطول کہتے ہیں ۔ ب ۔ ن

پَخچ ۔ ف ۔ بمعنے پَخت ۔ ب ۔ ن

پَخچود ۔ ف ۔ کُوٹا گیا ۔ چوڑا کیا گیا ۔ ب

پَخچودہ ۔ ف ۔ کُوٹا ہوا ۔ چوڑا کیا ہوا ۔ ب ۔ ن

پَخچیدن ۔ ف ۔ کُوٹنا ۔ چوڑا کرنا ۔ ب

پَخچیدہ ۔ ف ۔ بمعنے پخچودہ ۔ ب

پَخس ۔ ف ۔ بدن کا گھٹ جانا محنت اور غم کے سبب ۔ موم اور چربی وغیرہ کا آگ یا دھوپ کی گرمی سے پگھل جانا ۔ ب

پَخش ۔ ف ۔ پہن ۔ چوڑا ۔ نرم سست ۔ مرجھایا ہوا ۔ ن ۔ ب

پَخشا ۔ ف ۔ مضایقہ ۔ دریغ ۔ ن ۔ ب

پَخشیدن ۔ ف ۔ کوفتہ ہونا ۔ چوڑا ہونا ۔ ب

پَخلوچہ
پَخلیچہ } ف ۔ گدگدی کرنا ۔ ب

پَد ۔ ف ۔ وہ درخت جس پر پھل نہ

آئے ٭ ب - ن

پُدر - ف - بوسیدہ اور گلی ہوئی لکڑی ٭ ن - ب

پد } ف - باپ ٭
پدر } ب - ن

پدرام - ف - آراستہ ٭ خوش وخرم ٭ ہمیشہ ٭ خوابگاہ ٭ آرامگاہ ٭ ن - ب

پدر اندر - ف - ماں کا شوہر ٭ نج

پدرانہ - ف - باپ کی مانند ٭ ج

پدرخنہ - ف - غمگین - اندوہ ناک ٭ ن

پدرزن - ف - خسر - سُسر ٭ ز

پدرزہ - ف - حصہ ٭ جو کھانا کہ رومال وغیرہ میں باندھ کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جائیں ٭ ب - ن

پدروار - ف - باپ کی مانند ٭ ج

پدرود - ف - سلامت ٭ وداع ٭ چھوڑ دینا - وداع کرنا - رخصت کرنا ٭ (بہار عجم میں پہلے حرف کے ضمہ اور کسرہ سے بھی ضبط کیا ہے) ٭ ن - بم

پدرود کردن - ف - رُخصت کرنا ٭ چھوڑ دینا ٭ نج

پدری - ف - باپ کا ٭ ج

پدمہ - ف - حصہ - بہرہ ٭ وہ چیز جو رومال یا لُنگی میں بندھی ہو ٭ وہ کھانا جو فقیر بھیک مانگ کر جمع کرتے ہیں ٭ ب - ن

پدندر - ف - ماں کا خاوند جو اُس کا باپ نہ ہو - سوتیلا باپ ٭ ب - ن

پدوازہ - ف - مرادف پتواز ٭ چھتری جو کبوتروں وغیرہ جانوروں کے بیٹھنے کے لئے بنا دیتے ہیں ٭ ب - ن

پدیحہ - ف - فلوس ماہی مچھلی کی پُشت پر جو چاندی کی طرح چمکتے ہوئے پیسے سے نظر آتے ہیں ٭ نج

پدید } ف - ظاہر - آشکارا -
پدیدار } نمودار ٭ ب - ن

پذرفتن - ف - قبول کرنا - مان لینا ٭ ن - ب

پذیرا - ف - قبول کرنے والا - فرمانبردار ٭ مقبول ٭ پیشوا ٭ استقبال - پیشوائی ٭ ب

پذیرائی - ف - فرمانبرداری ٭ آن

پذیرُفتار - پذیرفتگار - ف - قبول کرنے والا - مان لینے والا ٭ ب - ج

پذیرُفتن - ف - قبول کرنا - منظور کرنا ٭ ن

پذیرہ - ف - مان لینا ٭ فرمانبرداری ٭ مان لینے والا - قبول کرنے والا - استقبال کرنے والا ٭ مقبول ٭ غ - ب

پَر - ف - پرند کا پَر ٭ کنارہ ٭ چمک ٭ پرتو ٭ بازو ٭ ن

پُر - ف - بھرا ہوا - بکثرت - بہت ٭ بم

پراژدہ - ف - آٹے کا پیڑہ ٭ ن - ب

پراش } ف - پریشان کرنا ٭
پراشیدن } ب - ن

پرافشانی - ف - اُڑنا - قطع تعلقات کرنا ٭ غ - ز

پرافگندن - ف - عاجز ہونا ٭ درماندہ ہونا ٭ بم

پراکوہ - ف - پہاڑ کی دوسری جانب - پہاڑ کے پار ٭ پہاڑ کی وہ طرف جو عمیق ہو اور جدھر پانی رواں ہو ٭ ن

پراگندگی - ف - تتر بتر ہونا ٭ تفرقہ ٭ پریشانی ٭ بم

پَرَاگَنْدَن - ف - تتر بتر کرنا ÷ ن
پَرَاگَنْدَہ - ف - تتر بتر - بکھرا ہوا ÷ بم - ن
پَرَاگی - ف - خود - لوہے کی ٹوپی جو لڑائی کے دن سر پر پہن لیتے ہیں ÷ فج
پَرَالَک - ف - جوہردار فولاد عموماً - تلوار خصوصاً ÷ ب - ن
پُر آمد قفیز - ف - پیمانہ بھر گیا ÷ زندگانی ختم ہو چکی ÷ ب
پَرَانْدَاخْتَن - ف - عاجز ہونا - درماندہ ہونا ÷ جانوروں کا پر جھاڑنا ÷ مجرد ہونا ÷ عیش کرنا ÷ ب
پَرَانْدَن } پَرَانِیدَن } ف - اڑانا - لاف مارنا - کسی کی تعریف میں مبالغہ کرنا - بیجا تعریف کرنا ÷ غ - بم - ب
پَرْ آوَر - ف - تیز رو - تیز چلنے والا - تیز پرواز پرندہ ÷ ب - ن
پَرَاوَنْد - ف - ایک لکڑی ہوتی ہے جو دروازے کے پیچھے رکھی جاتی ہے تاکہ دروازہ کھل نہ جاوے ÷ ب
پُر بادْ شُدَن } پُر بادْ گَشْتَن } ف - مغرور اور متکبر ہونا ÷ غ

پَرْبار } پَرْبارَہ } پَرْبال } پَرْبالَہ } ف - گرمی کے موسم کا گھر ÷ ب
پَرْپایَہ - ف - کھنکھجورا ÷ ب ن
پَرْپَہْن - ف - خرفہ کا ساگ ÷ ب
پَرْت - ف - جا - راستہ سے ایک طرف ہو ÷ غ
پَرْت - ف - اچھالنا ÷ گرنا ÷ ر
پَرْتاب - ف - ڈالنا ÷ ایک قسم کا تیر جو بہت دور جا سکتا ہے ÷ وہ فاصلہ جو تیر کے چھوٹنے کی جگہ سے لے کر پہنچنے کی جگہ تک ہوتا ہے ÷ ن - غ
پَرْتابیاں - ف - جمع پرتابی - تیرانداز ÷ ن
پَرْتاد - ف - غیبت ÷ چغلی ÷ ب ن
پَرْت شُدَن - ف - گودنا - گرپڑنا - پھسلنا ÷ ز
پُرْتَغال - ف - نارنگی - سنگترہ ÷ ز
پَرْتَو - ف - شعاع - روشنی - کرن ÷ عکس ÷ آسیب - صدمہ ÷ ب - ن
پَرْچَم - ف - پھریرا ÷ ن - ب
پَرْچِین - ف - کھیت یا باغ کی باڑ جو کانٹے دار درختوں کی شاخوں سے بناتے ہیں ÷ ب - ن
پَرْچِین شُدَن - ف - کسی چیز کا کسی چیز میں محکم ہونا ÷ غ
پَرْچِین کاری - ف - خاتم بندی - محکم کرنا ÷ پتھر پر پتھر کی نقاشی کرنا ÷ کھیت یا باغ کے اردگرد باڑ بنانا ÷ بم
پُرحاصِل - ف - کثرت زراعت - ایسی زمین جہاں کھیتی بہت خوب ہوتی ہو ÷ ر
پُرحَذَر - ف - ع - خوفناک - اصل میں برحذر ہے - (شرح گلستاں از خان آرزو) ÷ ز
پَرْخاش - ف - لڑائی - جھگڑا ÷ ن
پَرْخاش جُو } پَرْخاش خَر } پَرْخاش خَوَر } پَرْخاش خَواہ } پَرْخاش گَر } ف - جنگجو - سورما شجاع ÷ ب - بم ن
پَرَچْخ } پَرَخْش } ف - اونٹ - گھوڑے وغیرہ کی ڈبچی ÷ جوڑ پٹھ ÷ ن - ب
پُرخَطَر - ف - خطرناک - خوفناک ÷ ج
پَرْخَو - ف - گھر کے گوشے میں غلّہ رکھنے کی جگہ - کوٹھی ÷ درخت کی

زائد شاخوں کو کاٹنا ٭ ن-ب
پَرخیدن-ف-رمز-ایما-اشارہ کی بات ٭ ب-ن
پَرد-ف-تہ-(مثلاً اکہرے کپڑے کو کہتے ہیں یک پَرد-دُہرے کو دو پَرد) ٭ ن-ب
پَردا-ف-کل-آئندہ دن فردا اسی سے بنا ہے ٭ ن-ب
پَرداخ-ف-رونق-جلال ٭ فج
پَرداختن } پَردَختن } -ف-مشغول ہونا-متوجہ ہونا-لگاؤ پیدا کرنا-فارغ ہونا-خالی ہونا-بیزار ہونا-جدا ہونا-ترک کرنا اور یہ لفظ آراستہ کرنا-چلا دینا-مرتب کرنا-پاک و صاف کرنا کے معنے میں بھی آتا ہے ٭ ن-بم-ب
پَرداخت-ف-شغل-کام مصروفیت ٭ توجہ ٭ فگ
پَرداختہ } پَردَختہ } ف-خالی-فارغ-ساختہ و آراستہ-مشغول ٭ دور کیا ہوا-چلا اور صیقل کیا ہوا ٭ ب
پَرداز-ف-باریک کام جو تصویروں اور نقشوں کے گرد کیا کرتے ہیں-آرایش صیقل کرنا ٭ بم
پَردازگر-ف-صیقلگر ٭ بم
پَردازیدن-ف-بمعنے پرداختن ٭ فج
پَردال-ف-پرکار ٭ ن
پُردال-ف-دانا عقلمند-بہت جاننے والا آدمی ٭ فج
پَرَدخت-ف مخفف پَرداخت کا ہے ٭ ب
پردِسہ-ف-باغ ٭ ن
پَردَگ-ف-پہیلی چیستان ٭ ن
پَردَگی-ف-پوشیدہ چیز-پردہ نشین عورت ٭ حاجب-درباں ٭ ب
پَردَگیاں-ف-جمع پَردَگی-مستورات-اہل حرم ٭ ز
پَردَگیٔ رَز-ف-انگوری شراب سے کنایہ ہے ٭ ب-ن-بم
پَردَگیٔ ہفت رَنگ-ف-دُنیا اور جہان سے مراد ہے ٭ ب-ن
پُردِل-ف-شجاع-بہادر ٭ جوانمرد-سخی ٭ ب-ن
پُردِلی-ف-بہادری-شجاعت-سخاوت-جوانمردی ٭ ج
پَردَن-ف-سرحد-کنارہ ٭ فج
پَردو-ف-چھت ٭ بالاخانہ ٭ چھوٹا شہتیر ٭ فج
پَردہ-ف-حجاب-آڑ-پیتل یا چاندی وغیرہ کے تار جو طنبور یا ستار وغیرہ کے دستہ پر انگلیوں کے رکھنے اور مقامات موسیقی کے محفوظ رہنے کے لئے باندھتے ہیں ٭ کثرت استعمال کے باعث مقامات اور مطلق آہنگ اور راگ کے معنے میں مستعمل ہوگیا ہے-چنانچہ پردۂ عشاق-پردۂ خراسان-پردۂ عراق-پردۂ یاقوت-پردۂ دیرسال-پردۂ بلبل-پردۂ قمری-پردۂ خرم-پردۂ چغانہ-لیکن فی الحقیقت پردے اور مقام میں فرق ہے ٭ آسمان اور حجاب نفس بھی کنایۃً مراد ہے ٭ فج
پَردہ اَز رُوے کار اُفتادن و برخاستن-ف-بھید کا ظاہر ہوجانا-راز کھل جانا ٭ بم
پَردہ از کار برداشتن } پَردہ اَز رُوے کار } برگرفتن یا برکشیدن }

بھید کا ظاہر کر دینا ٭ ب۔ بم۔ ز
پَردۂ اُٹھان۔ ف۔ درجہ موسیقی۔ سُرہیں ٭ فگ
پَردۂ اَہرمَنی۔ ف۔ حجاب شیطانی ٭ شریر نفسوں کا پردہ ٭
پَردہ بَر رُوے کار انداختن
پَردہ بَر رُوے کار پوشیدن
ف۔ راز کا چھپانا ٭ ز
پَردہ بر گرفتن۔ ف۔ ظاہر کرنا ٭ بے شرمی اور بے آبروئی کرنا ٭ ب
پَردہ پوش۔ ف۔ بھید کا چھپانے والا ٭ عیب کا چھپانے والا ٭ ز
پَردۂ تَصویر۔ ف۔ وہ پردہ جس پر بہت سی تصویریں کھچی ہوں ٭ ز
پَردہ خالی کردن۔ ف۔ ظاہر کرنے سے کنایہ ہے ٭ ب
پَردۂ خُم آہن۔ ف۔ آسمان سے کنایہ ہے ٭ ن۔ ب۔ ج
پَردہ دار۔ ف۔ دربان۔ پردہ پوش۔ راز دار ٭ ب۔ بم
پَردہ دارِ فلک۔ ف۔ چاند سے کنایہ ہے ٭ ب
پَردۂ دُخانی۔ ف۔ اندھیری رات ٭ ب
پَردہ دَریدن۔ ف۔ بھید ظاہر کرنا۔ راز فاش کرنا ٭ بم
پَردہ دوز۔ ف۔ خیمہ دوز ٭ بم
پَردۂ دیر سال۔ ف۔ موسیقی کا ایک پردہ اور آسمان سے کنایہ ہے ٭ ن۔ بم۔ ب
پَردۂ زُجاجی۔ ف۔ آسمان ٭ اندھیری ٭ سیاہ بادل سے مراد ہے ٭ ب
پَردۂ زَنبُور۔ ف۔ ایک قسم کا جالی دار بُرقع ٭ موسیقی کا ایک پردہ ٭ غ۔ ب
پَردۂ زَنبُوری۔ ف۔ آسمان سے کنایہ ہے ٭ ب۔ ن
پَردہ سَرا۔ ف۔ خیمہ سراپردہ ٭ ج
پَردہ سِرا۔ ف۔ مطرب ٭ ب
پَردہ شناسان۔ ف۔ مطرب گویئے۔ ساز بجانے والے۔ عارف اور عقلمندوں سے بھی کنایہ ہے ٭ ب۔ ن
پَردۂ عُشّاق۔ ف۔ عاشقوں کا نغمہ یا ترانہ ٭ ایک خاص موسیقی کی سُر کا ٭ فگ۔ بم
پَردۂ عِنَبی۔ ف۔ آنکھ کے سات پردوں میں سے ایک پردہ کا نام ہے۔ وہ سات پردے یہ ہیں۔ شبکیہ۔ عنکبوتیہ۔ مشیمیہ۔ ملتحمہ۔ عنبیہ۔ صلبیہ۔ قرنیہ ٭ غ
پَردۂ عیسیٰ گرائے۔ ف۔ چوتھے آسمان سے کنایہ ہے ٭ ب۔ ج
پَردۂ گُشاکُش۔ ف۔ دروازہ کا پردہ ٭ ز
پَردۂ مُخالفت نواختن۔ ف۔ مخالفت ظاہر کرنا۔ عداوت کرنا ٭ ز
پَردۂ مُشکین۔ ف۔ سیاہ رومال جو آشوب چشم کے وقت آنکھوں پر باندھتے ہیں ٭ بم
پَردۂ مُکدّر۔ ف۔ حجاب شیطانی ٭ ن۔ ب
پَردہ نشین۔ ف۔ عورتیں جو پردہ میں بیٹھے۔ مستورات۔ خلوت نشین ٭ پوشیدہ چیز ٭ سرحدی آدمی جو سپہ سالار کے زیر فرمان ہوں ٭ ب۔ بم
پَردہ نشینانِ بار۔ ف۔ خلوت نشینوں ٭ اور محرمانِ اسرار ٭ اور اولیاے مستور ٭ اور ملائکہ

آسمان سے مراد ہے ٭ ب
پَردۂ نیلگُوں - ف - آسمان سے کنایہ ہے ٭ ب
پَردۂ نیلوفری - ف - پردۂ مشکیں کا مرادف ٭ بم
پَردۂ ہفت رَنگ - ف - آسمان سے مراد ہے ٭ ن - ب
پِردیس - ف - باغ - فردوس اس کا معرّب ہے ٭ ن
پَرزَخنن - ف - کُریز کرنا - پرندوں کا پر گرانا ٭ نج
پُرزَ - ف - شافہ جو عورتیں استعمال کرتی ہیں ٭ دوات کی صوف ٭ وہ روئیں جو پشمینے وغیرہ کے اوپر ظاہر ہوتے ہیں ٭ ب - ن
پَرزَدن - ف - اُڑنا - پرواز کرنا ٭ بم
پُرزَہ - ف - شافہ - دوا کی بتّی جو عورتیں اندام نہانی میں رکھتی ہیں ٭ (فرزجہ اس کا معرب ہے) ٭ بم
پُرزَہ - ف - بمعنے پُرز ٭ ب - ن
پَرژَک - ف - رونا - گریہ کرنا ٭ ب - ن
پَرش - ف - پردہ جو کسی چیز پر ڈال دیتے ہیں یا کہیں لٹکا دیتے ہیں ٭ ب - ن
پُرسا } ف - پوچھنے والا -
پُرساں } خبر گیر ٭ ج - ن - ز
پَرَستار - ف - غلام - کنیز - باندی خدمتگار ٭ ب - ن
پَرَستارانِ خیال - ف - شاعروں اور نظم و نثر کے لکھنے والوں اور نجومیوں سے کنایہ ہے ٭ ب - ن
پَرَستَ زَدن - ف - باغ یا بازار کی سَیر کرنا ٭ بم
پَرَستِش - ف - پُوجا - عبادت ٭ ب
پَرَستُک - ف - ابابیل ٭ ب
پَرَستِندہ - ف - پُوجنے والا - خدمتگار ٭ ن
پَرَستُو } ف - ابابیل ٭
پَرَستُوک } ب - ج
پَرِستَہ - ف - خدمتگار عورت - کنیز ٭ ب
پَرَستَہ - ف - وہ چیز جس کی پُوجا کی جائے ٭ ب
پَرَستِیدن - ف - پُوجنا - عبادت کرنا ٭ مص
پُرسُخن - ف - بکواسی فضول گو ٭ ز
پُرسِش - ف - پوچھنا - پوچھ پاچھ کرنا - پوچھ گچھ ٭ عیادت - بیمار پُرسی ٭ بم
پَرشُق - ف - نیولا ٭ ب
پَرَشم - ف - پُلپتھن ٭ ب - ن
پَرسَہ - ف - پارسہ کا مخفف ہے جس کے معنے گدائی کے ہیں ٭ ن - ب
پُرسَہ - ف - احوال پوچھنا - بیمار کی عیادت کو جانا ٭ ب - بم
پَرِسیاوُش - ف - آسمان پر ایک شکل ہے - ایک گھاس ہے دوائی باریک اور سیاہ ڈنڈی کا اور پتّے اس کے سبز ہوتے ہیں ٭ ن - ب
پَرِسیاوُشاں - ف - ہنسراج - مشہور دوائی ہے ٭ ب
پُرسیدن - ف - پوچھنا ٭ مص
پُرسیدنی - ف - پوچھنے کے لائق ٭ ز
پُرشُدن - ف - بھر جانا - کثرت سے ہونا ٭ ز
پَرِ شِکَستَن مُرغ - ف - پرندے کا اپنے پروں کو اُڑنے کے لئے

سمیٹنا ÷ ع
پَرشیدن۔ف۔ برباد کرنا ÷ ب
پَرغازہ } ف۔ پرندوں کے پروں
پَرغَزَہ } کی جڑ ہیں جو اُن کے بدن میں دھنسی ہوئی ہوتی ہیں ÷ ب۔ن
پَرغُول۔ف۔ گیہوں یا جو نیم کوفتہ۔ کُوٹے ہوئے۔ اور اُن کے دلیہ کو بھی کہتے ہیں۔ ایک قسم کا حلوا بھی ہے ÷ ب
پَرغُونَہ۔ف۔ بدصورت۔ نازیبا ÷ ن
پَرفاں۔ف۔ غمناک ÷ فج
پَرقُو۔ف۔ شُترمرغ کے پر ÷ بم
پَرقازَہ۔ف۔ مُوقلم۔ نقاشوں اور مصوروں کا قلم ÷ بم
پَرَک۔ف۔ سہیل ستارہ ÷ آواز۔ ندا۔ صدا ÷ شکارگاہ ÷ رُمنہ ÷ ب۔ن۔ر
پُرکار۔ف۔ عیّار۔ طرّار۔ کام میں کامل وہوشیار۔ چلتا پُرزہ ÷ بم
پَرکارہ } ف۔ مشہور ہے جس
پَرکازَہ } سے دائرہ بناتے ہیں ÷ بم۔ ب۔ ع

پَرکاس۔ف۔ آپس میں پلٹنا۔ تلاش کرنا ÷ ب
پَرکال۔ف۔ بمعنے پرکار ÷ ب
پَرکالَہ۔ف۔ حصّہ۔ ٹکڑہ ÷ ایک قسم کا سوتی کپڑا ÷ ب۔ن
پَرکام۔ف۔ بچّہ دان۔ رحم ÷ ب۔ن
پَرکاں۔ف۔ جہالت۔ نہ جاننے کی وجہ سے لاجواب ہوجانا ÷ ب۔ن
پَرکاوِش۔ف۔ انگور وغیرہ درختوں کی زائد شاخوں کا چھانٹنا ÷ ب۔ن
پَرکاہے۔ف۔ حقیر شئے۔ قلیل شے ÷ تنکے کے برابر ÷ بم
پَرگر۔ف۔ انتظار کرنا ÷ ب۔ن
پَرگم۔ف۔ ناکارہ اور حقیر چیز ÷ ب۔ن
پَرگَندَہ۔ف۔ عاجز۔ درماندہ ÷ ن
پَرگار } ف۔ لوہے کا دوشاخہ
پَرگارہ } قلم۔ جس سے مہندس
پَرگال } اور نقّاش گول حلقہ (دائرہ) کھینچتے ہیں۔ مجازاً دائرہ۔ حلقہ ÷ ب۔ع۔ج
پَرگر۔ف۔ جڑاؤ طوق جو قدیم الایام

کے بادشاہ گلے میں پہنا کرتے تھے اور کبھی گھوڑوں کی گردن میں ڈال دیا کرتے ÷ ب۔ن
پَرگَندہ۔ف۔ مخفف پراگندہ۔ پریشان ومتفرق کیا ہوا ÷ ب۔ن
پَرگَنَہ۔ف۔ ضلع کا ایک حصہ۔ تحصیل ÷ عطریات اور خوشبوؤں کا ایک مرکّب ہے جسے اَرگجہ کہتے ہیں ÷ ب۔ن
پُرگو۔ف۔ بکواسی۔ فضول گو ÷ بم
پَرگُوک۔ف۔ بلند عمارت ÷ ب۔ن
پَرماس۔ف۔ جاننا۔ ہاتھ لگانا مَس کرنا۔ خلاصی۔ نجات ÷ ن
پَرماہ۔ف۔ برما ÷ ب۔ن
پِرماہ۔ف۔ کاہلی۔ کام میں سستی کرنا ÷ ن
پَرمَخیدَہ۔ف۔ خودرائے ÷ مخالف فرزند عاق ÷ ن
پَرمَر۔ف۔ انتظار۔ امید ÷ شہد کی مکھی ÷ ن
پَرمَگس۔ف۔ مکھی کا پر۔ ایک قسم کا ہتھیار ÷ ساز کا نام ÷ جوہر دار تلوار۔ ایک قسم کا نازک ریشمی کپڑا ÷ ب۔ن۔بم
پُرمَنِش۔ف۔ متکبّر۔ مغرور۔ گھمنڈ

کرنے والا ٭ ز
پُرمُو - ف - انتظار - امید ٭ شہد کی مکھی ٭ ب - ج - فج
پُرمُوتَہ - ف - چیز - جسے عربی میں شے کہتے ہیں ٭ ب - ن
پُرمُور، پُرمُوز، پُرمُوزَہ - ف - انتظار - اُمید - شہد کی مکھی ٭ ب - ج
پُرمُول - ف - زینت - آرائش ٭ ب
پُرمَہ - ف - بَرما - لکڑی میں سوراخ کرنے کا اَوزار ٭ ب ن
پُرمَہ، پُرمَہہ - ف - بمعنے پرماہ - کاہلی ٭ ن
پُرمَے - ف - ایک قسم کا انگور ٭ ب
پُرمیو - ف - سوزاک - ایک مرض ہے جس سے پیشاب کے راستے پیپ اور ریم بہتی ہے ٭ ب - ن
پَرَن - ف - پروین یا جھمکا ٭ کلی گذشتہ ٭ قمر کی ایک منزل بھی ہے ٭ ن - ب
پَرنا - ف - دیبائے منقش جو نہایت لطیف اور نرم ہو ٭ ب - ن
پَرَنج - ف - ایک غلّہ ہے گیہوں کے مشابہ - لیکن گیہوں سے باریک اور ضعیف ہوتا ہے ٭ ب
پَرَند - ف - اُڑنے والا - طائرہ سات سہیلیوں کا جھمکا - پَرو - جوہردار تلوار - ریشمی چادر بافتہ ابریشمی ٭ سادہ حریر ٭ نیا اُگا ہوا سبزہ ٭ ب - ن
پَرَنداخ - ف - چمڑا رنگ کیا ہوا جس کو ادیم کہتے ہیں ٭ ب ن
پَرَند آوَر - ف - جوہردار تلوار ٭ ب - ن
پَرَندَک - ف چھوٹی پہاڑی ٹیلہ - تودہ ٭ ب - ن
پَرَندوار، پَرَندوش - ف - گذشتہ کل کی رات ٭ ن ب
پَرَنس - مفرس - شاہزادہ ٭ ر
پَرَنسِس - مفرس - شہزادی ٭ ر
پَرَندہ - ف - اُڑنے والا جانور - طائر ٭ فج
پَرَندین - ف - جو چیز ریشم کی بنائی جائے ٭ ب - ن
پَرَنگ - ف - جوہردار تلوار - تلوار کا جوہر ٭ تلوار کی چمک دمک ٭ ن - ب
پَرنُو، پَرنُون - ف - دیبا - ایک قسم کا نہایت پاکیزہ اور نرم اور باریک پھولدار ریشمی کپڑا ٭ ن - ب
پُرنہادَن - ف - کسی کو کسی جگہ سے نکال دینا - کسی کو اپنے پاس سے بلطائف الحیل دُور کرنا ٭ ب
پُرنیاں - ف - مرادف پَرنُو ٭ ن
پُرنیاں خوے - ف - خوش دل - نرم دل - خوش خوے - صاحبدل ٭ ن
پُرنیخ - ف - پتھر کی سِل - ہموار مسطح پتھر ٭ ب - ن
پُرنیش - ف - پیٹ کا درد - معدہ کا درد ٭ فج
پَرو - ف - مخفف پروین ٭ ب - ن
پَروا - ف - طاقت - آرام - صبر ٭ جاننا ٭ خیال ٭ توجہ - رغبت - التفات رعایت ٭ خوف ٭ پرورش ٭ فرصت ٭ ن - ب
پَروار، پَروارہ، پَرواری - ف - موٹا تازہ - چربی دار - وہ جانور جس کو گھر میں اچھی جگہ باندھ کر خوب کھلایا پلایا کریں ٭ ہوادار کمرہ - چوبارہ ٭ وہ تختے جن سے چھت

باٹتے ہیں۔ بیمار کا قارورہ ❖ گنجینہ ❖ ن۔ ب۔ ز

پَرْواز۔ ف۔ اُڑنا ❖ زرنشار کرنا ❖ نور۔ پرتو۔ روشنائی ❖ پرندے کے بیٹھنے کی جگہ ❖ ناسوت (بشریت) سے لاہوت (حقیقت) کی طرف سیر ❖ ن۔ ب

پَرْوازَہ۔ ف۔ توشہ۔ کھانا جو سیر اور شکار یا سفر میں ساتھ لے جاتے ہیں ❖ ب۔ ن

پَرْواس۔ ف۔ سہلانا۔ ہاتھ سے ملنا ❖ ڈر۔ خوف ❖ خلاص ہونا ❖ فراغت پانا ❖ جاننا ❖ ب۔ ن

پَرْواسِیدن۔ ف۔ ہاتھ لگانا۔ چھونا ❖ ڈرنا۔ فکر کرنا ❖ ب

پَرْواش۔ ف۔ غافل۔ بے پروا ❖ فج

پَرْوِاک۔ ف۔ چوکی دار۔ نگہبان ❖ فج

پَرْوال۔ ف۔ پرکار ❖ فج

پَرْوال۔ ف۔ وہ چرخ جس کے ذریعہ ریشم کو کوئے سے نکالتے ہیں ❖ ب

پَرْوانچی۔ ف۔ پروانہ لکھنے والا ❖ ج

پَرْوانَک۔ ف۔ سیاہ گوش۔ ایک چھوٹا سا جانور ہے جو شیر کے آگے چل کر آواز دیتا ہے اور دوسرے جانوروں کو شیر کی آمد سے خبر کرتا ہے ❖ لشکر کے پیشرو کو بھی کنایۃً کہتے ہیں ❖ ن۔ ب

پَرْوانگی۔ ف۔ اجازت حکم ❖ ج

پَرْوانَہ۔ ف۔ تیتری۔ اُڑنے والا کیڑا۔ پتنگا ❖ بادشاہوں اور حاکموں کا حُکم ❖ سیاہ گوش ❖ ن

پَرو بال داشتن۔ ف۔ زور اور طاقت رکھنا۔ زور آور ہونا ❖ ب

پَرو پاے۔ ف۔ طاقت۔ قدرت۔ توانائی ❖ ن

پَروٹسٹان۔ انگریزی۔ پروٹسٹنٹ عیسائیوں کا ایک فریق ہے جو پوپ کو نہیں مانتے۔ اور نہ کوئی بدعت کرتے ہیں ❖ ر

پَرُور۔ ف۔ پیوند۔ رشتہ تعلّق ❖ ن

پَرْوَر۔ ف۔ سنجاف ❖ پرورش کر ❖ ن۔ ب

پَرْوَرانیدن۔ ف۔ پلوانا ❖ پرورش کرانا ❖ ج

پَرْوَرْدگار۔ ف۔ پالنے والا۔ خداوند تعالیٰ۔ اور کبھی بادشاہ سے مراد ہوتی ہے ❖ ب۔ ن

پَرْوَرْدن۔ ف۔ پالنا۔ پرورش کرنا۔ کبھی پرستیدن کے معنے میں بھی آتا ہے ❖ ب

پَرْوَرْدَہ۔ ف۔ پالا ہوا۔ پلا ہوا۔ تربیت یافتہ ❖ بم

پَرْوَرِش۔ ف۔ پالنا۔ کبھی پوجنا بھی اس کے معنے ہوا کرتے ہیں۔ اور کبھی یہ لفظ علم و حکمت کے معنے میں بھی آتا ہے۔ جیسے پرورش آموز۔ بمعنے علم و حکمت آموز ❖ ن۔ ب

پَرْوَرِش آموختگان۔ ف۔ انبیا۔ اولیا۔ اور شعرا سے مراد ہے ❖ ب۔ ج

پَرْوَرِیدن۔ ف۔ پالنا۔ پرورش کرنا۔ کبھی پرستیدن کے معنے میں بھی آتا ہے ❖ مص

پَرْوَز۔ ف۔ کپڑے کا سنجاف۔ اصل و نسب۔ فرش و فروش۔ دو رنگ کا کپڑا ❖ لشکر کا حلقہ مارنا ❖ ن۔ ب

پَرْوَزَن - ف - پَرویزَن کا مخفف ہے چھلنی ٭ ب

پَرْوَستاں - ف - ہر پیغمبر کی اُمّت کو کہتے ہیں ٭ ب

پَروش - ف - پتّی - خون کے جوش سے جو باریک باریک دانے بدن پر نکل آتے ہیں - اور خارش پیدا کرتے ہیں ٭ ب - ن

پَرْوَن - ف - مخفف پروان ابریشم کا چرخ ٭ ن - ب

پَرْوَندہ - ف - کپڑوں کی گٹھڑی ٭ ب - ن

پَرْوَہان - ف - ظاہر - آشکارا چیز ٭ ب - ن

پَرْویز - ف - فتحمند کامیاب ٭ مچھلی - چھلنی ٭ پروین ٭ ہمت ٭ سخاوت ٭ خوش رفتاری ٭ اور جلوہ گری ٭ ن - ب

پَرْویزِ فَلَک - ف - سورج سے کنایہ ہے ٭ ب

پَرْویزَن - ف - چھلنی ٭ ن - ب

پَرْویش - ف - کام میں غفلت اور سستی کرنا ٭ ن - ب

پَرْوین - ف - ثریا - سات سہیلیوں کا جھمکا ٭ قمر کی انتہا منزلوں میں سے ایک منزل کا بھی نام ہے ٭ ب - ن

پَرْویں جَبیں - ف - محبوب ٭ بم

پَرَّہ / پرہ - ف - فوج کی حلقہ بندی - صف ٭ دامن - طرف - ہر چیز کا کنارہ پہلو ٭ قفل کا ایک حصّہ ہے ٭ چرخ ٭ پنکھا ٭ ز - ب - ن

پَرْہازہ - ف - نیم جلے چیتھڑے یا بوسیدہ لکڑی جس کو چقماق پر رکھ کر چقماق کو مارتے ہیں تا کہ اس میں آگ لگ جاوے ٭ ب - ن

پَرْہاے مور - ف - فولاد وغیرہ کا جوہر جو مثل مور کے پروں کے چمکتا ہے ٭ ز

پَرَّۂ بینی - ف - نتھنوں کا درمیانی پردہ ٭ ز

پَرْہَختن - ف - ادب کرنا ٭ ن

پَرَّۂ چرخ - ف - چرخ کا پنکھا ٭ بھیرکی - پنکھا ٭ ز

پَرَّۂ قفل بَر کلید زدن - ف - عقل کے خلاف کام کرنا - اُلٹے کام کرنا - اُلٹی حرکت کرنی ٭ بم

پَرْہُما - ف - کلغی ٭ غ

پَرْہُودہ - ف - بیہودہ بات ٭ وہ کپڑا جو آگ کی تپش کی وجہ سے اس کا رنگ بدل گیا ہو اور جلنے کے نزدیک ہو گیا ہو ٭ ب - ن

پَرْہُون - ف - دائرہ ٭ جو چیز درمیان سے خالی ہو ٭ ب ن

پَرْہیختن - ف - ادب کرنا ٭ پرہیز کرنا ٭ بچنا ٭ ب - نگ

پَرْہیز - ف - بچنا - اجتناب ٭ ب

پَرْہیزگار - ف - بچنے والا - صالح متقی ٭ بم

پَرْہیزیدن - ف - ڈرنا - اندیشہ کرنا ٭ پرہیز کرنا - گناہ سے بچنا ٭ مص

پَری - ف - قوم جن میں کی نہایت خوب صورت عورت ٭ مطلق جن ٭ پرسوں ٭ گذشتہ کل سے پہلا دن ٭ ب - بم

پُری - ف - بھرنا - لبالب ہونا ٭ ب

پَری آمدن - ف - پری کا آسیب ہو جانا ٭ بم

پَری اَفسائے / پَری بند - ف - صاحب تسخیر منتر جاننے والا - عامل - حاضرات

کرنے والا ٭ جس کے زیر فرمان
جن ہوں اور غیب کی خبریں
دے اس کو عربی میں کاہن کہتے
ہیں ٭ ب - ن - بم

**پَری پیکر** - ف - خوبصورت شکل -
پری کی سی شکل ٭ بم

**پَری خانہ** - ف - پری کے رہنے
کی جگہ ٭ بم

**پَری خواں** - ف - منتر جاننے
والا - عامل - حاضرات کرنے
والا ٭ ب - ن

**پَری دار** - ف - آسیب زدہ ٭
وہ کم سن لڑکی جس سے منتر کے
ذریعہ جادوگر عورتیں غیب کی
خبریں پوچھتی ہیں ٭ دیوانہ ٭ جنوں
کی جگہ ٭ ب - بم - ن

**پُریدن** - ف - بھرنا - پُر کرنا ٭ ب

**پَریدن** - ف - اُڑنا ٭ جدا ہونا -
دور ہونا ٭ فخر کرنا - غرور کرنا ٭
غ - بم

**پَریدنِ چشم** - ف - آنکھ پھڑکنا ٭
بم - غ

**پَریدنِ رنگ** - ف - رنگ
فق ہو جانا - رنگ اُڑ جانا ٭ بم

**پَریر** - ف - پرسوں ٭ ن - ب

**پَریروز** - ف - پرسوں گذشتہ ٭ بم ن

**پَریز** - ف - فریاد ٭ کسی تالاب یا
جوہڑ یا ندی یا نالے کے کنارے
کا سبزہ ٭ چھلنی ٭ ب - ن

**پَریزاد** - ف - پری کی اولاد -
خوبصورت شخص ٭ بم

**پَریزَن** - ف چھلنی - مخفف
پرویزن ٭ ب - ن

**پریزیڈاں** - مف - پریزیڈنٹ ٭

**پَری ساے** - ف - مرادف
پری افسانے ٭ منتر جاننے
والا - عامل - حاضرات کرنے
والا ٭ بم - ب

**پَریش** - ف - پریشان - پریشان
کرنے والا - پریشان کر - پریشانی
پریشان کرنا - ایک دوسرے
سے جدا کرنے والا ٭ ن - ب

**پَریشان** - ف - پراگندہ منتفرق
مصیبت زدہ ٭ غ - بم

**پَریشانی** - ف - پراگندگی ٭ بم

**پَریشب** - ف - گذشتہ پرسوں
کی رات ٭ ج - فج

**پَریشَن** - ف مخفف پریشان ٭ ب

**پَریشیدن** - ف - پریشان کرنا -
بدحال کرنا - بے خود ہو جانا ٭
ن - ب

**پَریشیدہ** - ف - پراگندہ -
پریشان ٭ ب

**پَری طلعت** - ف - نہایت
خوبصورت ٭ بم

**پَری گرفتہ** - ف - کاہن - وہ
شخص جس کے تابع جن ہوں ٭
وہ شخص جس پر جن کا آسیب
ہو ٭ ب - بم

**پَرینال** - ف - اُونٹ کا
چمڑا ٭ فج

**پَری وَش** - ف - بہت خوب
صورت شخص ٭ بم

**پَزیُوں** - ف - خارش - کھجلی ٭
ب - ن

**پَزاختن** - ف - گلانا - پگھلانا ٭
مص - ن

**پَزانیدن** - ف - پکوانا ٭ ج

**پَزاوہ** - ف - برتن اور اینٹ
وغیرہ پکانے کا آوا ٭ ن

**پَژد** - ف - خون - لہو ٭ روح -
جان ٭ ب

**پَژداغ** - ف - مصقلہ - جس کے
ساتھ شیشہ وغیرہ سے زنگ
دور کرتے ہیں ٭ فج

**پزدک** - ف - ایک کیڑا ہے جو گیہوں کو کھا جاتا اور خراب کرتا ہے ٭ ب - ن

**پزشک** - ف طبیب - جراح ٭ ب - ن

**پزشک** - ف - اُلّو - ایک پرند ہے جو منحوس مشہور ہے ٭ ب

**پزشکی** - ف - طبابت - بیدک ٭ ج

**پزغ** - ف - انگور کی نئی شاخ ٭ نج

**پزغند** - ف - پستہ کے مشابہ ایک پھل ہوتا ہے بے مغز اس کے ساتھ چمڑا رنگتے ہیں ٭ ب

**پزوند** - ف - کپڑوں کی گٹھڑی - بستہ ٭ فج

**پزوی** - ف - سخت کمینہ آدمی ٭ ب - ن

**پزیدن** - ف - پکانا ٭ مص

**پژ** - ف - پست زمین + اونچی + پہاڑ ٭ پرانا میل - چرک ٭ ب ن

**پُژ** - ف - برف کے ٹکڑے جو سرد ہوا کے سبب آسمان سے گرتے ہیں - ایک زرد لکڑی جس سے دوا کرتے ہیں ٭ ب

**پژاد** - ف - معمر - سالخوردہ ٭ فج

**پژار** - ف - قدم ٭ فج

**پژ آسمان** - ف - فلک الافلاک - نواں آسمان ٭ نج

**پژاگین** - ف - بُرا - میلا - ناپاک ٭ ب - ن

**پژاوند** - ف - دروازہ کی پشت پر ایک لکڑی لگا دیتے ہیں کہ دروازہ نہ کھلے ٭ ب - ن

**پژاوہ** - ف - مرادف پزاوہ ٭ اینٹیں پکانے کا آوا ٭ ب - ن

**پژپژ** - ف - بکریوں کو پیار کرنے اور اپنی طرف بلانے کی آواز ٭ ب

**پژسر** - ف - گنجا ٭ فج

**پژغند** - ف - بیہودہ گفتگو ٭ نج

**پژکالہ** - ف - حصہ - ٹکڑا ٭ پیوند جو کپڑے کو لگاتے ہیں ٭ ب

**پژم** - ف - پہاڑ ٭ ب

**پژمان** - ف - پژمردہ - مرجھایا ہوا - بے رونق - غمگین ٭ ج - غ

**پژماورد** - ف - ایک قسم کا کھانا - ایک قسم کا فالودہ ٭ نج

**پژمر** - ف - انتظار ٭ فج

**پژمردن** / **پژمریدن** } ف - مرجھانا - کملانا ٭ غمگین ہونا افسردہ خاطر ہونا ٭ ب مص

**پژمردہ** - **پژمریدہ** - ف - مرجھایا ہوا - کملایا ہوا ٭ ن ب

**پژموے** - ف - چیچک رو ٭ فج

**پژن** - ف - چیل - غلیواز ٭ ب

**پژند** - ف - ایک قسم کا ساگ جس کو آش میں پکاتے ہیں ٭ ب - ن

**پژنگار** - ف - بڑھئی - لوہار - چمڑے رنگنے والا ٭ فج

**پژنگر** - ف - دبّاغ - چمڑے رنگنے والا ٭ نج

**پژنگرہ** - ف - خرگوش ٭ فج

**پژو** - خون ٭ جان کے معنے میں بھی آیا ہے ٭ نج

**پژواک** - ف - گونج - وہ آواز جو گنبد یا پہاڑ کے دامن میں یا جنگل میں بولنے کے بعد سُنی جاتی ہے ٭ ب

**پژول** - ف - ٹخنا ٭ پستان ٭ غلولہ جس سے لڑکے کھیلتے ہیں ٭ خندق ٭ ب

**پژول پستان** - ف - بڑے پستانوں والی ٭ فج

**پژولش** - ف - درہم برہم ہونا - پریشان ہونا ٭ درہم و پریشان ہوا ہوا ٭ ب - ن

پژولیدن - ف - پژمردہ ہونا * آپس میں مل جانا * پریشان ہونا * ڈھونڈھنا * باز پرس کرنا * نصیحت کرنا * ب

پژوم - ف - فقیر - درویش - گدا خوار - بے اقتدار * ب - ن

پژوماں - ف - جمع پژوم - فقیر گداگر * بے اعتبار * ب - ن

پژوند - ف - ترساق - ولہ نج

پژوہش } ف - تلاش جستجو -
پژوہندگی } سراغ نکالنا - کھوج لگانا * ب - ن

پژوہیدن - ف - ڈھونڈھنا تلاش کرنا - کھوج نکالنا - کسی امر کی تحقیق کرنا - فکر کرنا * ب - ن

پژوین - ف - مَیلا - غلیظ * مَیلا ہونا * مَیلا رکھنا * ب - ن

پژہ - ف - ناہموار زمین جس میں ٹیلے ٹیلے ہوں * کپڑے کے استر کو بھی کہتے ہیں * ب

پژہان - ف - آرزو - خواہش * غبطہ * ب - ن

پس - ف - تب - تو - اس سے - آخرش - پیچھے * بم

پُس - ف - مخفف پُسر * بیٹا * ب - ن

پساچیں - ف - وہ میوہ جو باغ کے تمام میووں کے بعد چُنا جائے * ن - ب

پسادست - ف - اُدھار سودا لینا * ن - ب

پس اُفتادہ - ف - ذخیرہ - پس انداز - اندوختہ * وہ شخص جو اپنے ساتھیوں سے پیچھے رہ جائے * ن - ب

پس اَفگندن - ف - خرچ یومیہ سے بچا کر پس انداز کرنا میراث چھوڑنا * ب

پس اَفگندہ - ف - ذخیرہ * پرندوں کی بیٹ اور چوپایوں کا گوبر * میراث کا مال * ن - ب - نع

پس اَندیش - ف - ضد پیش بیں - ناعاقبت اندیش - گذشتہ دنوں کا اندیشہ کرنے والا * خلاف پیش بیں * بم

پس اَنگاہ - ف - بعد ازاں - بعدہٗ * بم

پسانیدن - ف - کھیت اور باغ کو پانی دینا - سینچنا * ب - ن

پس آوَردہ - ف - عورت کا بیٹا جو اس کے پہلے خاوند سے ہو - ربیب - پچھلگ * بم

پس آگند - ف - ذخیرہ - پس انداز * ب

پساوند - ف - قافیہ شعر * ب - ن

پس آہنگ - ف - وہ فوج جو پیچھے رہا کرتی ہے * نع

پساویدن - ف - ہاتھ ملنا - سہلانا - مستی کرنا * ب - ن

پست - ف - نیچا * کم رتبہ - کمین خسیس * بخیل - کم ہمت * سفلہ * ہموار زمین * غیر آباد جگہ وہ آدمی جو اپنے مرتبے سے بڑھ کر مراتب کمال کو نہ پہنچ سکے * ب - ن

پِست - ف - ستو - سویق * ن - ب

پیشتا - ف - پہلے شروع کئے ہوئے کام کے درپے ہونا * ب - ن

پستان - ف - چھاتی - چوچی * بم

پستان سفید کردن - ف - بیرحمی اور سنگدلی کرنا * بم

پستانِ مادر بریدن - ف - حرص کرنا - بیوفائی کرنا - بےحمیتی اختیار کرنا * ب

پشت گردن - ف - نیز رہنا - عاجز کرنا - مغلوب کرنا * ہلاک

کرنا ٭ ن

پُشتُو - ف - اندر کا دالان - اندر کی کوٹھڑی ٭ ز

پِسْتَہ - ف - ایک مشہور میوہ ہے ٭ ب

پَس دَادَن - ف - واپس دینا ٭ ز

پِسْتَہ دَہاں - ف - تنگ مُنہ والا محبوب - معشوق ٭ بم

پِستۂ شَکَر فِشَاں - ف معشوق کے لب اور مُنہ سے مراد ہے ٭ ن - ب - ج

پَسْتِی - ف - نچائی - کمینگی - نشیب ٭ ج

پَسِ جانشِین - ف - وہ شخص جو مالک کے بعد دُکان پر بیٹھے ٭ ب

پَس خَم زَدَن - ف - بھاگ جانا ٭ ب

پَسِ خَم گِرِفتَن - ف - منہ پھیر لینا ٭ غ

پَس خُورْدَہ - ف - جھوٹا بچا ہوا ٭ ز - نج

پَس خیز - ف - شاگرد - کُشتی کی مشق کرنے والے نوآموز ٭ غ بم

پَس دَسْت گَردَن - ف -

چھپانا - ذخیرہ کرنا ٭ ب - ج

پُسَر - ف - بیٹا ٭ بم

پَسراک - ت - خچر ٭ بم

پِسرِ خوانْدہ - ف - مُنہ بولا بیٹا - متبنےٰ - لے پالک ٭ ز

پِسَرِ دَاعِی - ف - ماموں کا بیٹا ٭ ز

پَس رَو - ف - پیچھے چلنے والا ٭ بم

پسری - ف - سوتیلا بیٹا ٭ ز

پسر بچہ - ف - بدکار لڑکے - کمینے لوگ ٭ ب

پَسِ زانُو نِشِسْتَن - ف - غور و فکر میں سر جُھکانا ٭ بم

پَسِ سَر کَردَن - ف - دور کرنا - ردّ کرنا ٭ بم

پَسِ سَر نمُودن - ف شرمندگی سے مُنہ پھیر لینا - مخل طبیعت کو حیلے سے ٹال دینا ٭ ب - بم

پَس شَام - ف - سحری - رمضان کے دنوں میں سحر کے وقت کا کھانا ٭ ب

پَشغَدَہ - ف - آمادہ - تیار کیا ہوا ٭ ب

پَس فَردا - ف - پرسوں

آئندہ ٭ بم

پَسِ کَار نِشِسْتَن - ف - کسی

کام میں مشغول ہونا ٭ بم

پَس کُوچہ - ف - گلی ٭ ز

پَس گِرِفتَن - ف - دی ہوئی شے کا پھیر لینا - واپس لینا ٭ بم

پَسِ گوش اَفگَنْدَن - ف - بُھلا دینا ٭ ب

پَس گِیر - ف - متبنےٰ - لے پالک ٭ بم

پَسَنْد - ف - دل لگتی چیز - من بھاتی چیز ٭ ب

پُسَنْدَر - ف - عورت یا مرد کا بچھلگ ٭ ب

پُسَنْدَرَہ - ف - حرام زادہ - ولد الزنا ٭ نج

پَسَنْدَن - ف - پسند رکھنا ٭ فگ

پَسَنْدَہ - ف - گوشت کا باریک کباب - مخفف پسندیدہ ٭ برگزیدہ - غ - ب - مص

پَسَنْدِیدَن - ف - پسند کرنا ٭ مص

پَسَنْدِیدَم - ف - چھانٹا ہوا - پسند کیا ہوا ٭ مص

پَسَنْدِیدہ رَو - ف - نیک چلن - خوش رفتار ٭ ب

پَسَنْدِیدَہ کَار - ف - وہ شخص جس کا کام عمدہ اور خوب ہو ٭ بم

پشنگک - ف - اولے - ژالہ * ب
پس نہاد - ف - ذخیرہ - پس انداز میراث * ب
پس و پیش - ف - دھکڑ پکڑ - سوچ بچار - آگا پیچھا * ج
پشوردن - ف - چھونا - ہاتھ لگانا * ب
پشوریدن - ف - کوسنا - بددعا کرنا * ب
پسیچ - ف - ارادہ - قصد * ش - ج
پسیچیدن - ف - ارادہ کرنا - قصد کرنا * ش
پسین - ف - پچھلا * ج
پش - ف - گھوڑے کی گردن کے بال * پگڑی کا شملہ * شبیہ نظیر - کمینہ * ردی * ب
پش - ف - اُلو - چغد * ب
پش - ف - پیش کا مخفف ہے * ب
پشام - ف - تیرہ رنگ * ب ن
پشال - ف - گرز جو لڑائی کا ایک ہتھیار ہے * ن - ب
پشت - ف - پیٹھ - مجازاً پناہ - قوت - توانائی - مددگار * مخنث * وہ چیز جو نشے کی تقویت کے لئے شراب میں ملا دیں * ن - ب - بم

پشتارہ - ف - مخفف پشت وارہ بوجھ - گٹھڑی * پشتیبان - پناہ * ن
پشت بر زمیں آوردن - ف چت کرنا * پچھاڑنا - زمین پر پیٹھ لگا دینا * بم
پشت بشت - ف - جھولی جو کسان لوگ یا باغبان پیٹھ پر کوئی کمل وغیرہ باندھ کر اس میں کچھ ڈال لیتے ہیں * ب
پشت پا خاریدن - ف - خوشامد اور چاپلوسی کرنا - بعض نے خوش ہونا - خوشحال ہونا بھی لکھا ہے * بم
پشت پا زدن - ف - ٹھوکر مارنا - ترک کرنا - رد کرنا * شکست پانا * بم - ب
پشت پاے - ف - ہیجڑے اور مخنث کو کہتے ہیں * کبھی گالی کے طور پر بھی یہ لفظ بولتے ہیں * ب
پشت پناہ - ف - حمایت کرنے والا - حامی * حمایت * ج
پشت جن - ف - رد گرداں - مُنہ پھیرنے والا * ن

پشت چشم نازک کردن - ف غفلت کرنا * اغماض کرنا - چشم پوشی کرنا * نازو ادا سے کام لینا * غرور کے ساتھ دیکھنا * بم
پشت چمن - ف - باغ کا صحن * ب - ن
پشت خار - ف - ہڈی یا سینگ یا ہاتھی دانت یا لوہے سے پیٹھ کھجلانے کے واسطے ایک اوزار بناتے ہیں - عربی میں اسے مدرای کہتے ہیں * بم
پشت خم دادن } ف - تواضع
پشت خم کردن } اور فروتنی کرنا * بم
پشت دادن - ف - پیٹھ دکھانا بھاگ جانا * مُنہ پھیر لینا * ب
پشت دار - ف - پشتیبان * ن - ب - بم
پشت دست - ف - طمانچہ * بم
پشت دست افشاندن - ف رد کرنا * بم
پشت دست بدنداں گندن }
پشت دست بدنداں گزیدن }
پشت دست بر کندن }
افسوس کرنا - پشیمان ہونا - حسرت

کرنا ٭ ن - بم - ب
**پُشتِ دست بر زمین نہادن** - ف - تعظیم بجالانا - کورنش ٭ بم
**پُشتِ دست خائیدن** - ف - افسوس و ندامت کرنا ٭ بم
**پُشتِ دست خوردن** - ف - رد کیا جانا ٭ بم
**پُشتِ دست زدن** - ف - رد کرنا - اُلٹے ہاتھ سے طمانچہ مارنا ٭ بم
**پُشت دوتا کردن** - ف - پیٹھ جھکانا - عاجزی کرنا ٭ بم
**پُشتِ سر** - ف - گُدی ٭ بم
**پُشتِ سر چنگی زدن** - ف - گُدی پر دھول مارنا - گُدی پر چپت مارنا ٭ ز
**پُشتِ سرِ کسے دیدن** - ف - کسی کا زوال دیکھنا ٭ بم
**پُشتک** - ت - پاؤں کی تھپکی ٭ ز کلابازی کرنا ٭ ر - نیم کا تنہ - سکری ٭ ایک بیماری ہے جو گھوڑے - خچر کے ہاتھ پاؤں پر دانے سے نکل آتے ہیں ٭ ب - ن
**پُشت گردن بر چیزے** - ف - کسی چیز سے اعراض کرنا - منہ پھیرنا ٭ بم
**پُشتِ کماں بر کسے افگندن** - ف - کسی کے تیر مارنا ٭ بم
**پُشت گرم بودن** - ف - مدد پانا ٭ بم
**پُشت گرم کردن** - ف - سوار ہونا ٭ بم
**پُشت گرمی** - ف - حمایت - مدد - تقویت ٭ چ - ع
**پُشت لنگ** - ف - ناقص - معیوب - عیب دار - پس اُفتادہ ٭ ن - ب
**پُشت مازہ** - ف - پیٹھ کے درمیان کی ہڈی ٭ صُلب ٭ ن - ب
**پُشتِ ماہی** - ف - رانٹ سے مراد ہے ٭ بم - ن - ب
**پُشت مزہ** - ف - مخفف پُشت مازہ - پیٹھ کے درمیان کی ہڈی ٭ ب
**پُشت نمودن** - ف - پیٹھ دکھانا بھاگ جانا ٭ ب
**پُشتو** - ف - افغانی زبان ٭ مٹی کا مرتبان ٭ ن
**پُشتوارہ** - ف - گٹھڑی - کسی چیز کی اتنی مقدار جو پیٹھ پر اٹھائی جائے ٭ ب
**پُشتواں** - ف - بمعنی پُشتیباں ٭ پُشت و پناہ - جانب دار ٭ مُمد مُعاون ٭ ب
**پُشتہ** - ف - تودہ - ٹیلا - ڈھیر ٭ ج
**پُشتی** - ف - مددگار - سوید ٭ گرمی نیم تنہ - وہ کپڑا جو پیٹھ کو گرم رکھے ٭ گاؤ تکیہ ٭ ب - بم
**پُشتی یافتن** - ف - قوت پانا ٭ ب - بم
**پُشتیباں**
**پُشتی ماں**
**پُشتیوان**
ف - سہارا دینے والا - مددگار - معاون ٭ لکڑی جو دیوار کے استحکام کے واسطے کھڑی کر دیں ٭ ب - بم
**پُشَک** - ف - شبنم ٭ ن - ب
**پُشک** - ف - برابر کرنا ٭ موافق کرنا ٭ عشق و عاشقی ٭ گبریلا - کیڑا ٭ اُلو ٭ گھوڑوں کی ایک بیماری کا بھی نام ہے ٭ ب
**پُشک** - ف - مینگنی ٭ مٹکی ٭ مرتبان ٭ درخت کا بھی نام ہے ٭ ب
**پُشک** - ف - قرعہ اندازی -

ہرن۔ بھیڑ۔ بکری۔ وغیرہ کی مینگنی ٭ ب

پُشک۔ ف۔ بلّی۔ گربہ ٭ ن۔ ب

پُشکال۔ ف۔ موسم برسات ٭ ن۔ ب

پشکر، پشکرہ، پشکل، پشکلہ۔ ف۔ بھیڑ۔ بکری وغیرہ کی مینگنی ٭ ب

پشکلید۔ ف۔ ناخن اور انگلی کے ساتھ سوراخ کیا ٭ ب

پشکم۔ ف۔ ایوان۔ بارگاہ ٭ ب

پشیل۔ ف۔ اُن دو چیزوں کو کہتے ہیں جن کو ایک دوسرے پر ماریں تا آواز نکلے ٭ ب۔ ن

پُشانگ۔ ف۔ وہ قلعہ جو پہاڑ پر ہو ٭ پشلنگ کا بھی مخفف ہے ٭ ب

پشلنگ۔ ف۔ پیچھے رہا ہوا۔ پس ماندہ۔ پس اُفتادہ ٭ وہ آلہ جس کے ساتھ راج دیوار میں سُوراخ کرتے ہیں ٭ ب

پَشم۔ ف۔ اُون ٭ بم

پشماق۔ ف۔ گھوڑا ٭ نج

پشماگیر۔ ف۔ خوگیر۔ پالان ٭ ب

پَشم در کُلاہ داشتن۔ ف۔ عزّت اور اعتبار کرنا ٭ دولت کا گھمنڈ کرنا ٭ ب

پَشم در کُلاہ ندارد۔ ف۔ عزّت مرتبہ اور دولت نہیں رکھتا ٭ بم

پَشم شُدن۔ ف۔ منفرق و پراگندہ ہونا ٭ بم

پَشمک۔ ف۔ ایک قسم کی مٹھائی اور حلوا ہے ٭ اور پَشم کا مصغر بھی ہے ٭ ب۔ ن

پَشم کَشیدن۔ ف۔ ہلاک کرنا۔ بے عزّت کرنا۔ اہانت کرنا۔ کسی کا اعتبار کھو دینا۔ پریشان کرنا ٭ غ۔ ب

پَشمکِ قندی۔ ف۔ بمعنے پشمک۔ جو ایک قسم کا حلوا ہے ٭ بم

پَشمے از کلاہش کم۔ ف۔ تھوڑا نقص مراد ہے ٭ ن۔ بم

پَشمینہ۔ ف۔ اُون کا کپڑا ٭ ج

پشنجہ۔ ف۔ کوچی۔ جُلاہوں کا وہ اوزار جس سے تانی پر پانی لگاتے ہیں ٭ ب

پشنگ۔ ف۔ لوہے کا ایک لمبا سا آلہ ہے جس سے راج دیوار میں سوراخ کرتے ہیں ٭ جور و جفا۔ ظلم و ستم ٭ پژمردہ ٭ ترشح ٭ مخنّث ٭ ن۔ ب

پُشور، پُشول۔ ف۔ بددُعا۔ لعنت۔ نفرین ٭ ب

پَشّہ۔ ف۔ مچھر ٭ ب

پَشّہ خانہ۔ ف۔ مسہری چھپر کھٹ ٭ ایک درخت ہے جس کو فارسی میں سدّہ عربی میں شجرۃ البق کہتے ہیں ٭ ب۔ نج

پَشّہ خَورد۔ ف۔ ایک زخم ہوتا ہے جو دیر سے اچھا ہوتا ہے۔ اکثر یہ ملک بلخ میں عارض ہوتا ہے۔ اسی لئے عربی میں اس کو قرحہ بلخیہ کہتے ہیں۔ لوگوں کا خیال ہے کہ مچھر کے کاٹنے سے یہ زخم ہو جاتا ہے ٭ ب

پَشّہ دار۔ ف۔ ایک درخت ہے۔ کہ اس سے مچھر پیدا ہوتا ہے۔ عربی میں اُسے شجرۃ البق کہتے ہیں ٭ ب۔ ن

پَشّۂ زرّیں۔ ف۔ آگ کا شرارہ ٭ نج

پَشّۂ زعفرانی۔ ف۔ دہکتا ہوا کوئلہ ٭ ب۔ نج

پَشّہ غال۔ ف۔ مرادف پشّہ دار ٭ ن

پشی | ف۔ سب سے کم قیمت
پشیز | سکہ۔ پیسہ۔ پائی وغیرہ۔
پشیزہ | ن۔ب

پشیم۔ ف۔ پشیمان کا مخفف ہے۔ پراگندگی۔ جُدائی۔ ب

پشیمان۔ ف۔ پچتانے والا۔ نادم۔ بم

پشیم شُدَن۔ ف۔ نادم ہونا۔ پچتانا۔ ب

پشیمانی۔ ف۔ پچتاوا۔ ندامت۔ بم

پشیں۔ ف۔ صبح کا وقت۔ چاشت کا وقت۔ فش

پشیں۔ ف۔ ذات مطلق خواہ ذات واجب مراد ہو یا ذات ممکن۔ ن

پُغار۔ ف۔ غرور۔ تکبر۔ خودستائی۔ ج۔ب۔ن

پغار۔ ف۔ فانہ۔ پچڑ۔ ب۔ن

پغنہ۔ ف۔ زینے کا پایہ۔ ب۔ن

پُف۔ ف۔ مُنہ بند کرکے زور سے سانس لینا۔ پھونک مارنا۔ بم

پُف پوز۔ ف۔ پھونک۔ مُنہ کا اردگرد۔ بم

پُک۔ ف۔ بیہودہ۔ بے ہُنر۔ خود رائے۔ خود پسند۔ ن

پُک۔ ف۔ ناہموار چیز۔ بے مغز۔ اندر سے خالی چیز۔ مخفف پُتک۔ ہتھوڑا۔ ب۔ن

پک۔ ف۔ اُنگلیوں کے بند۔ جوڑ۔ ب

پکمال۔ ف۔ موچیوں کا ایک اوزار ہے جس سے لکیریں نکالتے ہیں۔ ب۔ن

پکنَد۔ ف۔ روئی۔ (یہ خوارزمیوں کی زبان ہے)۔ ب۔ن

پکنہ۔ ف۔ فربہ اور پست قد آدمی۔ ن

پکنی۔ ف۔ جینہ کا شراب۔ ن

پکوک۔ ف۔ ہتھوڑا۔ بالاخانہ۔ مخارجہ۔ ن

پکُول۔ ف۔ بالاخانے کے اوپر کا کمرہ۔ ب

پگ۔ ہ۔ دستار۔ پگڑی۔ ش

پگس۔ ف۔ نار پستان۔ نوجوان عورت۔ ب۔ن

پگاہ۔ ف۔ صبح۔ فجر۔ ن۔ب

پگوسے۔ ف۔ آتش پرستوں کا عالم۔ دانا۔ حکیم۔ ب۔ن

پگہ۔ ف۔ مخفف پگاہ۔ صبح۔ سویرے۔ ب

پگیں۔ ف۔ چینا۔ ایک قسم کا غلّہ ہے۔ ب۔ن

پل۔ ف۔ پاؤں کی ایڑی۔ پاشنہ۔ خیمہ کی لکڑیوں میں سے ایک لکڑی کا نام ہے۔ گُلی جس کے ساتھ بچے کھیلتے ہیں۔ ن۔ب

پُل۔ ف۔ وہ راستہ جو دریا پر سے پار ہونے کے لئے بنایا جاتا ہے۔ ب۔ن

پَل۔ ف۔ کیاری۔ وہ زمین جو ترکاری بونے کے لئے تیار کی گئی ہو۔ ب

پلارک۔ ف۔ تلوار کا جوہر۔ تلوار اور ایک قسم کے جوہر دار فولاد کا نام ہے جس سے تلواریں بنتی ہیں۔ ب۔ن

پلاس۔ ف۔ کمل۔ ٹاٹ۔ جاجم بچھانے کا معمولی کپڑا۔ ڈھاک کا درخت۔ مکر و حیلہ۔ ب۔غ

پلاس انداختن۔ ف۔ پریشان کرنا۔ پراگندہ کرنا۔ ب۔بم

پلاسک۔ ف۔ فلاکت۔ نکبت۔ افلاس و تنگدستی۔ ب

پلالک۔ ف۔ مرادف پلارک۔ ب۔ن

پُلانی - ف - کم چلنے والا مٹھا گھوڑا +
پُلاؤ - ف - نعمت + گوشت اور چاول پکے ہوئے مشہور کھانا ہے + بم
پُلاہنگ - ف - باگڈور - مہار - رسّی + فج
پلپل - ف - کالی مرچ فلفل + ب
پُلنچی - ف - خرمہرہ - کوڑی + ب ن
پلنج - ف - حلق - گلو - گلا + ب - ن
پلنجم، پلنجاں - ف - گوپھیا + ن - ب
پلستک - ف - ابابیل + ن ب
پُلِ سہ چشمہ - ف تین دروازوں کا پُل + ز
پلشت - ف - پلید - مردار - میلا - چرگین + ب
پُل شکستن - ف - بے طاقتی کرنا - محروم رہنا + غرق کرنا + پریشان و پراگندہ کرنا + ب - نغ بم - ن
پلغدہ - ف - مُرغی کا انڈا یا میوہ جو اندر سے گندہ اور خراب ہو گیا ہو + ب - ن
پلغتہ، پلغدہ - ف - پتنگا + گھاس کو آگ لگنے سے جو چنگاری ہوا میں اُڑتی ہے + ب - ن

پلک - ف - آنکھ کے پردہ کے بال + اور آدیختہ کے معنے میں بھی آتا ہے + ب - ن - بم
پُلکن، پُلکہ - ف - طعنہ - سرزنش - بے سوچے سخت باتیں کہنی - ایسے الفاظ کہنے جن سے کنایۃً بُرے معنے نکلیں + ن - ب
پلکاں - ف - زینہ - سیڑھی + بم
پلم - ف - مٹی - خاک + ن
پلمس، پلمسہ - ف - مضطرب ہونا متہم کرنا - جھوٹ بولنا + ن - ب
پلمہ - ف تختی - لوح - وہ صاف اور ہموار لکڑی جس پر بچّے لکھنے کی مشق کرتے ہیں + ن - ب
پلنگ - ف - تیندوا + زرافہ + چارپائی + ب - ن
پلنگ افگن - ف - تیندوے کو پچھاڑنے والا - نہایت بہادر شجاع + بم
پلنگانِ گوزن افگن - ف - دلاوروں اور بہادروں سے مراد ہے + ب - ن
پلنگینہ - ف - وہ چیز جو چیتے کے چمڑے کے مشابہ ہو - ایک قسم کا کپڑا ہے جس کے نقش پوست پلنگ کی طرح ہوتے ہیں + نغ

پلواس - ف - فریب - چاپلوسی + ن
پُلواں - کھیت کی مینڈھ + ن
پلوس - ف - چکنی چپڑی باتیں کر کے فریب دینا + ب
پلوغ - ف - دُودھ دُہنا + فج
پلوک - ف - بالاخانہ + متارجہ + لوہاروں کا ہتھوڑا + ب
پُلوُن - ف - مراوف پُلواں + ب
پلوندہ - ف - کپڑوں کی گٹھڑی + ب - ن
پلّہ - ف - ترازو کا پلڑا - سیڑھی کا درجہ + بم - ب
پلہ - ف - ڈھاک کا درخت + کھیس پیوسی + ن - ب
پلہ خوردن - ف - سیڑھی دار ہونا - سیڑھی لگنا + ز
پُلِ ہفت طاق - ف - ہفت آسمان سے مراد ہے + ب
پلینہ - ف - چراغ کی بتّی + ب
پلید - ف - ناپاک مُردار نجس + ب
پلیدن - ف - پالیدن کا مخفف ہے جستجو کرنا - تلاش کرنا + ب
پن - ف - پیکن + ن - ب
پُناد - ف - ہوا کا کرہ + ن - ب

**پَناغ** - ف - منشی - ریشم کا تار ؛ سوت کی گُگڑی جو تکلے پر ہوتی ہے ؛ ماشوز جولاہوں کی نلی ؛ ن - ب

**پَنام** - ف - پوشیدہ ؛ نظرِ بد کے دفیعہ کا تعویذ ؛ آتش پرستوں کا ایک خاص کپڑا جس کو ژند و پا ژند پڑھتے وقت مُنہ پر باندھ لیتے ہیں ؛ ن - ب

**پَناہ** - ف - بچاؤ - بچنے کا ٹھکانا ؛ حمایت و حفظ ؛ دیوار کا سایہ ؛ ب - ن

**پَناہندہ** - ف - پناہ لینے والا - پناہ دینے والا ؛ مص

**پَناہیدہ** - ف - پناہ لینے والا - پناہ دینے والا ؛ ب - ن

**پُنْبَہ** - ف - روئی ؛ بم - ب

**پَنْبَہ اَز گوش بَراوَردَن** - ف - متنبہ ہونا - غفلت کو چھوڑ دینا ؛ بم

**پُنْبَہ بَز** - ف - نداف - حلاج - رُئی دُھنکنے والا ؛ دُھنا ؛ ن - ب ج

**پَنْبَہ دَرگوش** - ف - غافل جو کسی کی نہ سُنے ؛ ب

**پُنْبَہ دَرگوش اَفگندن** - ف -
**پُنْبَہ دَرگوش گردن**
**پُنْبَہ دَرگوش نِہادن**
} غفلت کرنا - بات نہ سُننا ؛ ب

**پُنْبَہ دَہاں** - ف - چُپ چاپ - کم گو - کم سخن ؛ بم

**پُنْبَہ ریسی** - ف - روئی کاتنے کی کل ؛ ر

**پُنْبَہ زَن** - ف - دیکھو پنبہ بز ؛ ن

**پُنْبَہ شُدن** - ف - نرم اور صاف و سفید ہونا ؛ بھاگنا ؛ متفرق اور پریشان ہونا ؛ کسی سے بے وجہ تعلق قطع کرنا ؛ ن - ب - بم

**پُنْبَہ کَردن** - ف - بھاگنا ؛ بھگانا ؛ خاموش کرنا ؛ محو کرنا ؛ عاجز ہونا ؛ مٹا دینا ؛ منکر ہونا ؛ متفرق اور پریشان کرنا ؛ ب - ن

**پُنْبَہ کُن** - ف - صیغہ امر ہے - محو کر - منکر ہو جا - چُپ رہ - بھاگ جا ؛ ب

**پُنْبَہ نِہادن** - ف - فریب دینا - راضی کرنا ؛ کہیں بھیج دینا ؛ ب

**پِنج** - ف - چُٹکی - دو اُنگلیوں یا دو ناخونوں سے انسان کا کوئی عضو پکڑنا کہ درد ہونے لگے ؛ ب - ن

**پَنج** - ف - پانچ - ۵ - ۵ - 5 ؛ ب - ن

**پَنج اَرکانِ اِسلام** - ف - کلمہ - نماز ؛ روزہ ؛ حج ؛ زکوٰۃ ؛ غ

**پَنج اَرکانِ حج** - ف - احرام - سعی صفا و مروہ - وقوف عرفات وقوف مزدلفہ - طواف بیت اللہ ؛ غ

**پَنج اَنگُشت** - ف - پانچ اُنگلیاں ؛ ایک درخت کا بھی نام ہے ؛ ب - ن

**پَنجاہ** - ف - پچاس - ۵۰ - ۵۰ - 50 ؛ غ

**پَنجاہُم** - ف - پچاسواں - $\frac{1}{50}$ ؛ ج

**پَنجاہَہ** - ف - عیسائیوں کے اعتکاف کی مدت جس کی تعداد پچاس دن کی ہوتی ہے ؛ ن - ب

**پَنجپا**
**پَنجپایَہ**
**پَنجپایک**
} ف - خرچنگ - سرطان - کیکڑا ؛ ایک بُرج کا بھی نام ہے ؛ ن - ب

**پَنج حِسّ** - ف - حواسِ خمسہ - سمع[1] - بصر[2] - شم[3] - ذوق[4] - لمس[5] ؛ غ

**پَنج دُعا** - ف - پانچوں نمازیں ؛ غ

**پَنجرُوز** - ف - عرصہ قلیل - دُنیا سے مراد ہے ؛ ب

**پَنجرَہ** - ف - قفس - کھڑکی ؛ ع - ب - ر

**پَنجُش** - ف - دُھنکی ہوئی روئی کا گالا ؛ ب

**پَنج شُعبَہ** - ف - پانچوں حواس ظاہری ؛ ب

**پَنجشَنبَہ** - ف - جمعرات کا دن ؛ ج

**پَنج گاہ** - ف - پانچ نمازوں کے

پانچ وقت * غ

**پنج گنج** - ف - حواس خمسہ، صلوٰت خمسہ، خمسہ نظامی * پانچ خزانے پرویز کے منجملہ آٹھ کے - گنج باد آورد - گنج شاد * گنج گاؤ - گنج عروس - گنج سوختہ * ب - بم

**پنجم** - ف - پانچواں - ۱/۵ * بم

**پنجم رواق** - ف - پانچویں آسمان فلک مریخ سے مراد ہے * ب

**پنج نوبت** - ف - پانچ وقت کا نقارہ جو شاہی عظمت وجلال کے اظہار کے لئے بجا کرتا تھا - پانچوں نمازوں کی اذان سے بھی مراد ہے * بم - غ

**پنج نوبت زدن** - ف - اپنے رتبہ اور دبدبہ کا اظہار کرنا - اپنی عزّت اور شان وشکوہ کو ظاہر کرنا * فخر کرنا * غ

**پنج نوش** - ف - مقوّی دل ایک معجون ہے - جو پانچ چیزوں سے بنتی ہے * ب

**پنج وشش وہفت وچہار** - ف - پانچ حواس - شش جہت * ہفت کوکب * چار طبع سے مراد ہے * ب

**پنجہ** - ف - ہاتھ کا پنجہ * ایک قسم کا رقص بھی ہے * پتھر کے غلّے جو منجنیق میں رکھ کر دشمن یا کسی جانور کو ماریں * ایک گھاس بھی ہے جسے عشقہ کہتے ہیں * پنجاہ کا بھی مخفف ہے * مچھلی مچھلی پکڑنے کا جال - یا قلابہ * ب - ن

**پنجہ** - ف - پیشانی * ب - ن

**پنجہ افشردن** - ف - غالب آنا * بم

**پنجہ افگندن** - ف - زور کرنا - مقابلہ کرنا * بم

**پنجۂ الماس** - ف - فولادی پنجہ جو پہلوان ورزش کے لئے بناتے ہیں * بم

**پنجہ بخونِ کسے تر کردن** - ف - اسے ہلاک کردینا - مار ڈالنا * بم

**پنجہ بر روے زدن** - ف - منہ کالا کرنا * ب - بم

**پنجہ بند** - ف - پیشانی پر باندھنے کی پٹی * ن - ب

**پنجہ تیز کردن** - ف - لڑنا - لڑائی کو آمادہ ہونا * بم - ب

**پنجہ در افگندن** - ف - لڑنا * فک

**پنجہ در پنجہ کسے آوردن** - ف - مقابل ہونا - زور کرنا * بم

**پنجہ کردن** - ف - قبض کرنا - پکڑنا طمانچہ مارنا * ب

**پنجہزاری** - ف - بادشاہی وقت میں ایک منصب تھا جس میں منصب دار کی جاگیر اڑھائی لاکھ روپے کے قریب ہوا کرتی تھی * غ

**پنجۂ گربہ** - ف - بید مشک * ب

**پنج ہلال** - ف - معشوق کی پانچ انگلیاں * ن

**پنجۂ مریم** - ف - ایک خوشبودار گھاس کا نام ہے - پنجہ کی شکل میں * ب

**پند** - ف - نصیحت * چیل * ب - ن

**پُند** - ف - روئی کا گالا * ن

**پند** - ف - نشستگاہ، مقعد * ب

**پندار** - ف - غرور - خود بینی - نخوت * سمجھ - خیال - تصور - گمان * ن

**پنداشتن** - ف - گمان کرنا - خیال کرنا * غرور کرنا * ب

**پُندش** / **پُندک** } ف - روئی کا گالا * ب

**پندگوے** - ف - ناصح و اعظ * بم

پَنْدَرْزَنْد ۔ ف ۔ فرزند ۔ بیٹا ٭ ب ۔ ن
پَنْدَہ ۔ ف ۔ قطرہ ٭ نقطہ ٭ ذرہ ٭ ب
پِنْدی ۔ ف ۔ کُونی ۔ جس کو لواطت کرانے کی عادت ہو ٭ ن
پَنْدِیدَن ۔ ف ۔ نصیحت کرنا ٭ نصیحت سُننا ٭ قبول کرنا ٭ ب ۔ ن
پَنْزَرَہ ۔ ف ۔ ایک قسم کا رقص ۔ کئی آدمی ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ کر ناچتے ہیں ٭ ب ۔ ن
پَنَنْگ ۔ ف ۔ کھجور کا خوشہ ٭ کھجور کی لکڑی ٭ کھڑکی ٭ دریچہ ٭ صبح ٭ ب
پَنْگ ۔ ف ۔ چٹکی ٭ دو ناخون یا انگلیوں سے کسی عضو کو پکڑنا کہ درد ہونے لگے ۔ مرادف پنگان ٭ رات دن کے دس حصّوں میں سے ایک حصّہ ٭ ب ۔ ن
پَنَنْگ ۔ ف ۔ بالشت ٭ ب ۔ ن
پَنْگار ۔ ف ۔ غرور ۔ گھمنڈ ٭ فج
پَنْگَلَن ۔ ف ۔ پینکی ٭ فج
پَنْکُوب ۔ ف ۔ ایک قسم کا ناچ ٭ فج
پَنْگان ۔ ف ۔ تانبے کا سوراخدار کٹورا جسے پانی میں رکھ کر گھڑی کا اندازہ کرتے ہیں ٭ ب
پَنْگارَہ ۔ ف ۔ طشت ۔ طبق ۔ کاسہ ٭ فج

پَنْگاشْتَن ۔ ف ۔ نقش کرنا ٭ فج
پِنْہاں ۔ ف ۔ پوشیدہ ۔ چھپا ہوا ٭ م
پِنْہاں شِکَنْج ۔ ف ۔ وہ شے جس کا پیچ وتاب مخفی ہو اور ہر شخص اُسے دریافت نہ کر سکے ٭ بم
پَنِیر ۔ ف ۔ مشہور چیز ہے ٭ فگ
پَنْبِیلُو ۔ ف ۔ منڈی جہاں غلہ وغیرہ بکتا ہے ٭ ب ۔ ن
پُو ۔ ف ۔ پویہ ۔ متوسط چال ٭ ب
پُواچ ۔ ف ۔ شریر ۔ بد اخلاق ۔ بدذات ٭ فج
پُوازی ۔ ف ۔ درد ۔ سوزش ٭ ب
پُوب ۔ ف ۔ پرندوں کا تاج ٭ کلغی ۔ سر کے بال جو دوسرے بالوں سے بڑھے ہوئے اور زیادہ ہوتے ہیں ٭ بن
پُوپ / پُوپَش / پُوپَک } ف ۔ ہدہد ٭ ج ۔ ب
پُوپَل ۔ ف ۔ سپاری ٭ ب ۔ ن
پُوپُو / پُوپَہ } ف ۔ ہُدہُد ۔ جس کو مرغ سلیمان بھی کہتے ہیں ٭ ب
پُوت ۔ ف ۔ بکری بھیڑ کی کلیجی بھونی ہوئی ٭ ب ۔ ن
پُوتَہ ۔ ف ۔ خزانہ ٭ ب
پُوچ ۔ ف ۔ نالائق ۔ بیہودہ ۔ خالی ۔ بے مغز ۔ بے معنے ٭ بم
پُوچ گو / پُوچ مَغْز } ف ۔ احمق ۔ بیہودہ ٭ بم
پُود ۔ ف ۔ بانا ۔ بُنّے کا سوت ٭ پرانا ٭ ب ۔ ن
پُودات ۔ ف ۔ جو چیز آنکھوں سے دیکھی جاوے ٭ ب ۔ ن
پُود و تار ۔ ف ۔ تانا بانا ٭ بم
پُودَہ ۔ ف ۔ بانا ۔ ضد تانا ٭ کہنہ ۔ پرانا بوسیدہ ٭ ب
پُور ۔ ف ۔ بیٹا ٭ تیتر ٭ ب
پُورِ صَدَف ۔ ف ۔ موتی ۔ گوہر ٭ فج
پُورِ عَذْراء ۔ ف ۔ ع ۔ انگوری شراب ٭ فج
پُورگَنْد ۔ ف ۔ ایوان ۔ منزل ٭ ب
پُورمَنْد ۔ ف ۔ صاحب اولاد ٭ ب
پُورمَنْد ۔ ف ۔ ایک خوشبودار گھاس ہے ٭ ب
پُورَہ ۔ ف ۔ پسر ۔ بیٹا ۔ درخت کا تنہ ٭ ب ۔ ن
پُوز ۔ ف ۔ حیوانات کے منہ کے گرداگرد ۔ ہونٹ اور ناک کا درمیانی حصہ ٭ درخت کا تنہ ٭ چونچ ٭ ب
پُوزِش ۔ ف ۔ عذر و معذرت ٭ ب
پُوزَن ۔ ف ۔ وہ زمین جو کھیتی کرنے

کے لئے تیار کی گئی ہو + ب

پوزہ } ف - مرادف پوز + ب
پوژ }

پُوس - ف - چرب زبانی - فریب + فروتنی + ب

پُوسانہ - ف - فریب دینا - دھوکہ بازی + عاجزی کرنا + ب

پوست - ف - چمڑا - چھلکا + غیبت - بدگوئی + ن - ب

پوست باز کردن - ف - ما فی الضمیر کا اظہار کرنا + ب بم

پوست پیراسے - ف - چمڑا رنگنے والا + ب

پوستِ تخت } ف - فقیروں کا
پوستِ تختہ } بستر ہرن یشیر وغیرہ کی کھال کا + بم

پوست خانہ - ف - ڈاک خانہ - پوسٹ آفس سے مفرس ہے + ر

پوست دادن - ف - راز کہہ دینا - مافی الضمیر کا اظہار کرنا + ب

پوست درہم دریدن } ف
پوست دریدن } غیبت کرنا - عیب پکڑنا - طعن کرنا + بم

پوست سگ برو کشیدن - ف - بے حیائی اور بے شرمی کرنا + ب

پوست کردن - ف - محرم راز بنانا + ن

پوست کشیدن - ف - کھال اُتارنی + کسی چیز پر کھال مڑھنی + ر - بم

پوست کندن - ف - ظاہر کرنا - عیب بیان کرنا + غ

پوست کندہ - ف - صاف و صریح بات + بم

پوست کندہ گفتن - ف - برملا و صریح کہہ دینا + غ

پوستہ - ف - ڈاک + ز - ڈاک خانہ + ر

پوستی - ف - پوست خشخاش پینے والا + سست اور کاہل آدمی + فج

پوستین - ف - کھال کے کرتے + اور بدگوئی کے معنے میں بھی آیا ہے + ب

پوستیں در پوستیں افتادن ف - عیب بیان کرنا - بدگوئی کرنی + فگ

پوستیں دریدن - ف - مخفی امر کا ظاہر کرنا + عیب بیان کرنا + ب

پوستیں کردن - ف - بدگوئی کرنا - غیبت کرنا + ب

پوسیدن - ف - نہایت گھس جانا - پرانا ہو جانا + غ

پوسیدہ - ف - گلا ہوا - پرانا + بم

پوسیدہ چوب - ف - وہ پرانی لکڑی جو رات کو کوئلے کی مانند چمکتی نمودار ہوتی ہے + بم - ب

پوش - ف - غلاف - زرہ - جوشن + اور ایک یہ معنے بھی اس کے ہیں - کہ الگ ہو جاؤ - اکثر لوگ پوش پوش بولا کرتے ہیں + ب

پوشاک - ف - لباس - پہننے کے کپڑے + بم

پوشانیدن - ف - کپڑے پہنانا + ج

پوشش - ف - لباس + بم

پوشک - ف - بلی + ب - ن

پوشنہ - ف - سرپوش + پہننے کی چیز + ب

پوشنی - ف - پہننے کی چیز + فش

پوشہ - ف - پردہ جو دروازوں پر لٹکاتے ہیں + اور چیزوں پر ڈالتے ہیں + ب

پوشیدن - ف - پہننا پہنانا + چھپانا ڈھانپنا + بم

پوشیدنی - ف - وہ چیز جو پہننے کے لائق ہو - ڈھانپنے کے لائق ہو + فج

پوشیدہ - ف - ڈھکا ہوا - چھپا ہوا + بم

پوشیدہ چشم - ف - اندھا - نابینا + وہ شخص جس کی نگاہ بیگانوں پر نہ پڑی ہو + ب

پوک - ف - نرم زمین + ز - بیمغز - کھوکھلا + وہ غلہ جو کسی جگہ پوشیدہ کرکے اُس پر مٹی ڈال دیں + پھونک + بوسیدہ لکڑی - یا پُرانا چیتھڑا جس سے آگ سُلگاتے ہیں + ب - ن

پُول - ف - پیسہ - روپیہ - نقدی + پُل + ب - ن - ز

پُولاب - ف - حس - دیکھنے - سُننے - سونگھنے - چکھنے کی قوت + ب

پولاد - ف - ایک قسم کا لوہا ہے جس کی تلواریں بنتی ہیں + جوہر دار تلوار + گُرز + ب - ن

پولادپوش - ف - زرہ پہننے والا - مسلح + جنگی بہادر +

پولادخاے } پولادرگ } ف - زورآور گھوڑے سے مراد ہے + ن - ب

پولادساے - ف - فولاد کو توڑنے والا ہتھیار + بم

پولادسنجان - ف - دلاور لوگ بہادر آدمی - ہتھیار بند + ب - ن

پولادِ ہندی - ف - ہندی فولاد - ہندی تلوار سے مراد ہے + ب

پُولانی - ف - ایک قسم کا حریرہ ہے جو آٹے سے پکاتے ہیں + ب

پُولِ بُزُرگ - ف - ریال سلطانی + ز

پُولِ سیاہ - ف - پیسہ + ر

پُولک - ف - مچھلی کا فلس + مصنوعی ستارے جو کپڑوں اور ٹوپیوں پر لگاتے ہیں + ز - فج

پُولِ کاغذی - ف - نوٹ + ر

پولَہ - ف - پلپلا پھل + گندہ خربوزہ و ہندوانہ + ب

پولیتک - (مفرس پولٹیکل) تدبیر مملکت داری + ز

پوے - ف - پویہ جانا - یعنی نہ آہستہ اور نہ تیز + ن

پویا } پویاں } ف - چلنے والا - دوڑنے والا + دوڑتے ہوئے + ن

پویَہ - ف - گھوڑوں کی ایک قسم کی چال ہے - جو نہ بہت تیز ہوتی ہے - اور نہ بہت آہستہ + جلکی تیز رفتار + دوڑنا + ب - ن - بص

پوئیدن - ف - دوڑنا + بص

پَہ } پَہ پَہ } ف - وہ - وہ وا - صد آفریں + شاباش + ب - ن

پُہانہ - ف - بجز - فانہ + ب - ج

پُہر - ف - یہودیوں کا مدرسہ + ن - ب

پَہَر - ف - تین گھنٹہ - دن رات کا آٹھواں حصہ + ب - ن

پَہَرہ - ف - محافظت - نگہبانی + ب - ن

پَہَرہ دار - ف - محافظ - نگہبان + ب - ن

پَہلُو - ف - جنب - طرف + نفع - فائدہ + ب - ن

پَہلَو - ف - شہر + مرد شجاع - دلاور - بزرگ صاحب مال + ن - ب

پَہلَوان - ف - سورما - بہادر - طاقت ور + شہری + ب - ن

پَہلَوانی - ف - شہری - شہری زبان + فارس کی سات زبانوں میں سے ایک زبان + بہادری - شجاعت + ب

پَہلَوانی دادن - ف - عزت اور بزرگی بخشنا + بم

پَہلُوتہی گردن - ف - انکار

کرنا۔ مُنہ پھیر لینا + الگ ہوجانا
اکیلا ہوجانا + کنارہ کرنا۔ بھاگ
جانا۔ برطرف ہوجانا + ب۔ بم
**پہلُوخوردن**۔ ف۔ صدمہ
اُٹھانا + بم۔ ع
**پہلُودادن**۔ ف۔ مدد دینا۔
فائدہ پہنچانا۔ نزدیکی کرنا + مُنہ
پھیر لینا۔ کنارہ کرنا + ب۔ ن
**پہلُودُزدیدن**۔ ف۔ کھسک
جانا۔ کسی چیز سے اس طرح
کنارہ کرنا کہ کسی کو اس کی خبر
نہ ہو + پہلو چرانا + بم
**پہلُوزدن** } ف۔ قدر و
**پہلُوسائیدن** } منزلت میں
کسی سے برابری کرنا + ن
**پہلُوگردن**۔ ف۔ دیکھو پہلو
تہی کردن + ب
**پہلُونہادن**۔ ف۔ سونا + ب۔ ن
**پہلُوی**۔ ف۔ شہری + ب
**پہمَزک**۔ ف۔ ساہی۔ بڑا خار
پُشت جو تیر کی طرح اپنے کانٹے
چلاتا ہے + ب۔ ن
**پہَن**۔ ف۔ فراخ۔ چوڑا + وہ دودھ جو
ماں کی چھاتی میں جوش زن
ہوتا ہے + بم۔ ب

**پہَن**۔ ف۔ فراخ۔ چوڑا + ب
**پہنا**۔ ف۔ چوڑا۔ چوڑائی + ج
**پہنانہ**۔ ف۔ ایک قسم کا بندر۔
لنگور۔ جس کی داہڑی چوڑی
ہوتی ہے + ب۔ ن
**پہنائے زمیں**۔ ف۔ سطح
زمین + بم
**پہنائے عُمر**۔ ف۔ عمر کی فراخی۔
حسنِ معاش + بم
**پہن چشم**۔ ف۔ شوخ۔ بے حیا۔
بے شرم + بم
**پہنْدر**۔ ف۔ ایک قسم کی دام ہے
جس سے ہرن کو پکڑتے ہیں +
ب۔ ن
**پہن کردن**۔ ف۔ کشادہ
کرنا + ج
**پہن نشستن**۔ ف۔ جم کر بیٹھنا +
چوکڑی مار کر بیٹھنا + ر
**پہنُور**۔ ف۔ اندرائن کا پھل +
ب۔ ن
**پے**۔ ف۔ پاؤں۔ قدم۔ کھوج +
پٹھا + دنبالہ۔ تعاقب۔ عقب۔
پیچھا۔ قصد و ارادہ + واسطے
لئے + دفعہ۔ مرتبہ۔ بار + تاب و
طاقت + ب

**پی**۔ ف۔ مخفف پیہ۔ چربی۔ موم + ب
**پیاب**۔ ف۔ مخفف پایاب +
تاب و طاقت + ب
**پیاپے**۔ ف۔ پے در پے۔ لگا
تار + ج
**پیادہ**۔ ف۔ پیدل + شطرنج کا
ایک مُہرہ + جاہل اور بے علم و
ہُنر آدمی کو بھی کہتے ہیں + ب
**پیادہائے نظامی**۔ ف۔ جنگی
پلٹن + ر
**پیادہ نہادن**۔ ف۔ حقیر جاننا۔
ذلیل سمجھنا + ب
**پیاز**۔ ف۔ معروف ہے۔ جیسے
عربی میں بَصَل کہتے ہیں + فج۔ ج
**پیازِ دشتی** } ف۔ ایک زہریلی
**پیازِ مُوش** } دوا ہے۔ اگر چوہا
کھاوے تو مر جاوے۔ عربی
میں اسے عُنصل کہتے ہیں + ب۔ ن
**پیازی**۔ ف۔ ایک قسم کا قیمتی
لعل + ایک قسم کا گرز + پیاز کی
طرح کے رنگ کو بھی کہتے ہیں +
ب۔ بم
**پیالہ**۔ ف۔ جام۔ پانی پینے کا
برتن۔ مشہور ہے + بم
**پیالہ پیما**۔ ف۔ شراب خوار سے

مراد ہے + بم

**پیالہ دار** } ف۔ شراب خوار
**پیالہ کَش** } سے مراد ہے + بم

**پیالہ گرداں**۔ ف۔ شراب پلانے والا۔ ساقی + بم

**پَیام**۔ ف۔ سندیسا۔ کچھ بات کہلا بھیجنا + کسی کی زبانی کچھ کہنا + ن۔ ب۔ بم

**پیام آوَر** } ف۔ سندیسا لانے
**پیامبر** } والا۔ ایلچی۔ قاصد + نبی + ن۔ ب

**پیانو**۔ ف۔ ایک قسم کے باجے کا نام ہے + ر

**پَے بُرداشتن** } ف۔ کھوج
**پَے بُردن** } لگانا۔ سُراغ لگانا + ج۔ بم

**پَیتام**۔ ف۔ سندیسا پیغام + ب

**پیتک**۔ ف۔ ایک قسم کا کیڑا ہے جو اُونی کپڑے کو کھا جاتا ہے + ب۔ ن

**پیچ**۔ ف۔ تاب۔ حلقہ۔ خم۔ بل۔ نیز رشک وحسد سے بھی کنایہ ہے + ن۔ ب

**پیچا**۔ ف۔ گھیرنے والا۔ ہر طرف سے احاطہ کرنے والا + ن

**پیچاق**۔ ف۔ چھری۔ کارد + بم

**پیچاک**۔ ف۔ پیچ وخم۔ طرہ۔ زلف + غ۔ بم

**پیچانیدَن**۔ ف۔ لپیٹنا۔ ہٹانا + فگ

**پیچپا**۔ ف۔ کیکڑا۔ سرطان۔ خرچنگ + ب

**پیچِش**۔ ف۔ پیچتاب۔ مروڑ۔ ایک بیماری ہے جس کو عربی میں مغص کہتے ہیں منتخب النفائس

**پیچک**۔ ف۔ عشقہ + ہڈی اور سینگ سے بنی ہوئی ایک قسم کی بے نگینہ انگشتری + عورتوں کا سربند + تاگے کی گولی + ب ن

**پیچکَش**۔ ف۔ بڑھیوں کا ایک اَوزار ہے جس کے ساتھ میخ لکڑی سے کھینچ لیتے ہیں + فج

**پیچ کُوک جَعْبہ**۔ ف۔ صندوق کی چابی + ر

**پیچَند**۔ ف۔ عورتوں کے ماتھے پر باندھنے کی پٹی + ب

**پیچ ولَبشت**۔ ف۔ پیچ اور لپٹنی +

**پیچِدگئے زَباں**۔ ف۔ تتلانا۔ زبان کی لکنت + بم

**پیچیدَن**۔ ف۔ لپٹنا۔ لپیٹنا + بم

**پیچیدَہ دَرکار**۔ ف۔ نکرا و زیادہ گڑبڑ کرنے والا + ز۔ ج

**پیچیدَہ وَشت**۔ ف۔ ناتوان۔ کمزور۔ حقیر۔ زبون + بم

**پیخ**۔ ف۔ آنکھ کا ڈھیٹ۔ آنکھ کا وہ مواد جس سے پلکیں چپک جاتی ہیں۔ فضلہ + ب۔ ن

**پیخال**۔ ف۔ جانوروں کی بیٹ۔ فضلہ + آنکھ کا ڈھیبٹ + ن۔ ب

**پیختن**۔ ف۔ بمعنے پیچیدن + ب ن

**پیختَنہ**۔ ف۔ میدہ + غ

**پیخَسْت**۔ ف۔ پامال۔ درماندہ۔ عاجز + ب۔ ن

**پَیدا** } ف۔ ظاہر۔ عیان +
**پَیدا او** } بم۔ ب

**پَیدا وار**۔ ف۔ فصل کی پیدائش۔ حاصل + ج

**پَیدا اَوَر**۔ ف۔ موجود۔ مہیا + بم

**پَیدا وَسی**۔ ف۔ چاندی کا ایک قسم کا سکہ ہے جو کیاں کے زمانہ میں رائج تھا۔ اور اس کی قیمت پانچ دینار ہوتی تھی + ب ن

**پیر**۔ ف۔ بُوڑھا۔ بڑی عمر کا آدمی + بم

**پیَر**۔ ف۔ بروزن و بمعنے پدر۔

باپ + ب - ن

پیرا - ف - سنوارنے والا + ب - ن

پیراشتن - ف - سنوارنا - زیبایش کرنا - بغرض زیبایش درخت کو چھانٹنا + ناخن اور بالوں وغیرہ کی اصلاح کرنا + دباغت دینا - چمڑے کا رنگنا + ب - غ

پیراشتہ - ف - سنوارا ہوا - مرتّب کیا ہوا - چھانٹا ہوا + ب

پیرافشانی - ف - بڑھاپے میں جوانوں کے سے کام کرنے + ہوس بجھانا + بم

پیرامن / پیراموں } ف - اردگرد - آس پاس + اطراف + ن - ب

پیران سال / پیران سر / پیرانہ سر / پیرانہ سری } ف - بڑھاپے کا زمانہ - ایام پیری + بم - غ

پیراہاں / پیراہن / پیرہن / پیرہنہ } ف - کرتہ + ن

پیرہنِ کاغذی - ف - صبح صادق کی روشنی + مظلوم کی دادخواہی سے کنایہ + ن

پیرایش - ف - تیار کرنا - زینت دینا - سنوارنا + چمڑے کو دباغت دینا + ب

پیرایہ - ف - سجاوٹ - آرایش - زیور + ب

پیرِ برناوش - ف - دنیا اور آسمان سے کنایہ + ن

پیرِ منبہ - ف - بوڑھا - جس کے بال سفید ہوگئے ہوں + ج ب

پیرِ تعلیم - ف - علوم دینی کا معلم + ب

پیرِ جہل سالہ - ف عقل کامل سے کنایہ ہے - فرشتہ اور آدم علیہ السلام سے بھی مراد ہے ایک قسم کا فیروزہ بھی ہے + ج - ب - ن

پیرِ خدا - ف - حضرت عثمان سے کنایہ + ب

پیرِ خرد - ف - دانشمند عقلمند + م

پیرِ دو مو - ف - زمانہ مراد ہے دن اور رات کے اعتبار سے + ب - ن

پیرِ دہقاں - ف - معروف - پرانا انگوری شراب + ب

پیرِ زال - ف - بوڑھی عورت + ن

پیرِ زالِ موسیاہ - ف - دنیا اور زمانہ سے کنایہ + ن

پیرِ سالِ خوردہ - ف - بہت بوڑھا + پرانی انگوری شراب + ب - ن

پیرِ سراندیب - ف - حضرت آدم علیہ السلام سے مراد ہے + ب - ن

پیرِ صنعا - ف - شیخ صنعاں مراد ہیں + ن - ب

پیرِ طریقت - ف - روحانی ہدایت کرنے والا - مذہبی طریق کا راہنما + فگ

پیرِ فلک - ف - ستارۂ زحل سے مراد ہے + ب

پیرِ کنعاں - ف - یعقوب علیہ السلام سے مراد ہے + ج

پیرِ مربی - ف - روحانی تعلیم دینے والا + فگ

پیرِ مغاں - ف - آتش پرستوں کا پیشوا - مے فروش + ب

پیرِ منحنی نالاں - ف - وہ رباب جو منحنی - ٹیڑھی ہو + ن

پیرو - ف - پیچھے چلنے والا - تابع مقتدی - مرید + ب

پیبروج - ف - فیل مرغ جو ایک مشہور جانور ہے اور کئی رنگ بدلتا ہے + ن

پیرُوز - ف - فتح مند - مبارک + ن - ب

پیرُوزَہ - ف - فیروزہ - ایک قسم کا سبز رنگ پتھر ہے جو نیشاپور کی کان سے برآمد ہوتا ہے + ب - ن

پیرُوزہ چادر - ف - آسمان سے مراد ہے + ن - ب

پیرُوزی - ف - فتحمندی - کامیابی ظفر و نصرت + ب

پیرِہ - ف - مشائخ کا خلیفہ و جا نشین + خانقاہ نشین + ن - ب

پیرِہ زَن - ف - بُوڑھی عورت - بُڑھیا + نگ

پیرِ ہفت فَلَک - ف - زحل یا مشتری سے مراد ہے + ب

پیزُک - ف - خطمی خبازی + ز

پیس - ف - برص - کوڑھ + سفید کمینہ آدمی + ب

پَے سِپار - ف - چلنے والا - رہرو - پائمال - لگدکوب + ب

پَے سِپَر - ف - پائمال - لگدکوب + ب

پَے سِپَران - ف - مسافر اور پائمال لوگ + غ

پَے سِپُردَن - ف - رستہ چلنا - سفر کرنا - پائمال کرنا - تباہ کرنا + ب

پَے سَپید - ف - منحوس قدم + غ

پیسَت - ف - کوڑھی - برص کی بیماری والا + ب

پی سوز - ف - چربی کی بتّی + ز

پیسَہ - ف - ابلق - چتلا - چتکبرا - مبروص + ب

پیش - ف - آگے - سامنے - پہلے - روبرو + آیندہ + مقدمہ - عاقل - خردمند + کھجور کی شاخ + ایک حرکت بھی ہے - جسے ضمہ کہتے ہیں + ب - ن

پیشاب - ف - بول - قارورہ + بم

پیشادَست - ف - پیشگی دی ہوئی مزدوری - جو کام کرانے سے پہلے دے دیتے ہیں + نقد - مقابل اُدھار + ب - ن

پیشار - ف - آدمی کا پیشاب + قارورہ جس میں بیمار کا پیشاب طبیب کے پاس لے جاتے ہیں + ن

پیش آمَد - ف - سلوک - بیت رعا + غ

پیشاں - ف - سب سے پہلا + آگے سے آگے + ب - ن - بم

پیشانی - ف - ماتھا + شوخی - سخت روئی + قوت و صلابت + مقابل - برابر + سامنے + دولت سے بھی مراد ہے + ن - ب

پیش آہَنگ - ف - آگے آگے چلنے والا - قافلہ اور لشکر کا پیشرو + ب

پیشباز - ف - گلے ملنے کے لئے سامنے سے بازو کھول کر آنے والا + استقبال - پیشوائی + ایک کپڑا ہے جو سامنے سے کُھلا ہوتا ہے + قبول کرنے والا - زبان پر جگہ دینے والا + ن - ب - بم

پیش بیں - ف - دانا - عاقبت اندیش + ن - ب - بم

پیش پا | پیش پا اُفتادہ } ف - نہایت نزدیک + ظاہر آشکارا + بم

پیش پارَہ - ف - ایک قسم کا حلوا + ب - ن

پیش پیرائے - ف - بات کو سجانے والا اور آرایش دینے والا جو پہلے ہو چکا ہے + بم

پیش خانہ - ف - برآمدہ - رواق +
ب
پیش خِدمَت - ف - نوکر + ز
پیش خِدمتانِ کِشیک - ف
وہ پیش خدمت جو باری باری
سے پہرہ دیتے ہیں + ر
پیش خدمت باشی - ف -
افسر خدمتگاران + ر
پیش خوان - ف - مُعَرِّف - وہ
شخص جو کسی بڑے آدمی کے
مجلس میں آنے کے وقت اُس
کا حسب ونسب بیان کرے
تاکہ اس کی تعظیم اس کے مرتبہ
کے مطابق کی جاوے + بم
پیش خُورد - ف - ناشتہ - چاشنی +
نارسیدہ غلہ - یا میوہ جو پیشگی
قیمت لے کر بیچا جائے + بیع
سلم + بم - ب
پیش خیز - ف - چالاک + راگ -
اَلاپ + شاگرد + خادم + غ
پیشداد - ف - وہ نقد جو کاریگر کو
کام کرنے سے پہلے پیشگی دیتے
ہیں + پہلا عادل + ب - ن
پیشدار - ف - ایک ہتھیار ہے
نیزہ کی صورت پر اُس سے چھوٹا + ن

پیش دامَن - ف - وہ چیز جو
دامن کے آگے رکھی جاوے +
شاگرد - خادم + بم
پیشدَست - ف - پیشکار - نائب +
خدمتگار + نقد + صدر مجلس +
سابق - فائق + قوی + ب - ن
پیشدَستی - ف - نہایت سبقت + غ
پیشدَستی کَردَن - ف - سبقت
لے جانا + بم
پیشدَنداں - ف - ناشتہ + غ بم
پیش دِید - ف - ع - م - پختہ
ارادہ + فج
پیشرَس - ف - جو سب سے پہلے
مجلس میں آئے - وہ میوہ یا
پھل جو موسم کے سب میووں
سے پہلے پکے + بم
پیش رَفتَن - ف - سامنے جانا +
کامیاب ہونا + فگ
پیشرَو - ف - آگے چلنے والا +
خدمتگار + ن - بم
پیش سلام - ف - تواضع
اور خوشخوئی کے سبب پہلے
سلام کرنے والا + بم
پیش شاخ - ف - وہ کپڑا جو
آگے سے کھلا ہو + عورتوں کا

بُرقع + ن
پیش طاق - ف - صحن - آنگن -
محل شاہی کا بلند دروازہ + غ بم
پیشقَنگ - ف - بندوق کی
سلامی + ز
پیش قَبض - ف - ایک مشہور
ہتھیار ہے + نیز کشتی کا ایک
داؤ ہے جسے کیلی کہتے ہیں + بم
پیشکار - ف - خدمتی + شاگرد +
مُمِدّ و معاون - نائب + بم
پیشکَش - ف - نذرانہ - تحفہ + بم
پیش گاہ - ف - محراب - صدر +
صحن - چبوترہ + صدر مجلس +
بادشاہ + فرش جو تخت یا دالان
کے آگے بچھا ہو + غ - ب
پیشگاہِ نُشُور - ف - روز قیامت
سے مراد ہے + ب
پیشگر - ف - بمعنے پیشکار + ب - بم
پیش گِرِفتَن - ف - آگے بڑھنا
اختیار کرنا +
فگ
پیش گو - ف - مرادف پیش
پیش گوے } خواں + نیز وہ شخص
جو اُمراء اور بادشاہوں کے
پاس لوگوں کے مطالب عرض

کرے * ب - بم - ن
پیش گہ - ف - مخفف و مرادف
پیشگاہ * ب
پیش گہاں - ف - مزید علیہ
پیش گہ - تڑکا وقت * بم
پیش گہی - ف - وہ طعام جو افطار
کے وقت کھایا جاوے * بم
پیش مصرع - ف - پہلا مصرع * بم
پیشن - ف - درخت کھجور کی کوٹی ہوئی
چھال جس سے رستے بناتے
ہیں * ب - ن
پیش نشیں - ف - دایہ - قابلہ * بم
پیش نماز - ف - امام - جو جماعت
کے آگے کھڑا ہو کر نماز پڑھائے * بم
پیش نہاد - ف - دل کا ارادہ
منظور خاطر * مقدمہ - مقتضیہ * غ بم
پیشوا - ف - راہ نما * ہادی - مقتدا
سردار - سرگروہ * مستقبل آیندہ
زمانہ * ن - ب - بم
پیشواز - ف - بمعنے پیش باز * ن بم
پیشوائی - ف - کسی کے لانے کو
آگے جانا - استقبال * ج
پیشہ - ف - ہنر - کسب * ن
پیشہ آتش - ف - شیطانی کام *
ب - ن

پیشہ ور - ف - اہل حرفہ * بم
پیشی - ف - بمعنے پیشدستی * نج
پیشیار - ف - بول * بیمار کا
قارورہ * خدمت گار * ن
پیشیارہ - ف - ایک قسم کا حلوا *
خوانچہ جس پر کھانے کے اقسام
رکھ کر مجلس میں لاتے ہیں * ب ن
پیشیں - ف - نماز ظہر - اگلا * ج
پیشیں گاہ } ف - ظہر کا وقت
پیشیں گہاں } بم
پیشیاں - ف - بیمار کا بول جو
قارورہ میں طبیب کے پاس لے
جاتے ہیں * ک
پیشینیاں - ف - جمع پیشین -
اگلے زمانے کے لوگ * ز
پیغارہ - ف - طعنہ - ملامت -
سرزنش - بہتان * ن - ب
پیغالہ - ف - شراب کا پیالہ * ب
پیغام - ف - سندیسا * بم - غ
پیغان - ف - عہد و پیمان - شرط *
بیہودہ لغو * ب - ن
پیغامبر } ف - سندیسا لانے
پیغمبر } والا - نبی - رسول
علیہ السلام * بم
پیغلوش - ف - ایک پھول ہے

گل سوسن کی جنس سے * ب ن
پیغلہ } ف - گوشہ * کونا * بے راہ *
پیغولہ } ب - ن
پیک - ف - قاصد * بم
پیکار } ف - جنگ - لڑائی *
پیگار } غ - ن
پیکار پرستان - ف - جنگجو -
دلاور * ن
پیکاں - ف - تیر کی بھال - برچھی
کا پھل * جمع پیک بمعنے
قاصد * ن
پیکانہ سم - ف - وہ گھوڑا جس
کے سم مثل پیکان کے ہوں * بم
پیکانی وضع - ف - مثلث - نوکدار
چیز * ز
پیک چرخ - ف - چاند سے کنایہ
ہے * ک
پیکر - ف - شکل - جسم * بت * ن
پیکران درخش - ف - آسمان
کے ستارے - روحانی صورتیں * ن
پیک رایگانی - ف - چاند *
سوداگر * بادصبا سے کنایہ * ن
پئے کردن - ف - کونچیں کاٹنا *
عاجز کرنا * غ
پئے کردن امید - ف - ناامید

ہونا ٭ ن

**پیکر گاؤ**۔ ف۔ گائے کی شکل کی صراحی ٭ ن

**پیکِ فلک**۔ ف۔ چاند سے مراد ہے ٭ ج

**پے کور گردن**۔ ف۔ بے نشان ہونا ٭ ن

**پیل**۔ ف۔ ہاتھی ٭ کیسہ خریطہ۔ ایک قسم کی گرہ ٭ ۵۔ ن

**پیلِ آبکش**۔ ف۔ کالی برسنے والی گھٹا سے کنایہ ٭ ن

**پیل افگندن**۔ ف۔ عاجز کرنا۔ غالب آنا ٭ غ

**پیل امرود**۔ ف۔ ایک قسم کا امرود جو بڑا ہوتا ہے ٭ ن بم

**پیلانِ مغبری**۔ ف۔ بڑے بڑے ہاتھی جن پر بیٹھ کر دریا سے عبور کریں ٭ غ

**پیل بالا**۔ ف۔ ہاتھی کے سے قدوالا۔ عظیم الجثہ۔ بہت بڑا ٭ بم

**پیلبان**۔ ف۔ فیلبان۔ ہاتھی ہانکنے والا ٭ مہابت ٭ مہاوت ٭ ج

**پیل بند**۔ ف۔ شطرنج کے کھیل میں ایک داؤ ہے۔ جس میں پیلا ایسے خانے میں ہوتا ہے کہ اس پر دو پیادوں کا زور ہو جائے۔ اور وہ دونو پیادوں کو زور دے یہ تینوں آپس میں ایک دوسرے کو تقویت دیتے ہیں۔ اور حریف کو اس بازی کا توڑنا نہایت مشکل ہو جاتا ہے۔ اور چونکہ یہ نہایت استحکام اور مضبوطی کی چال ہے اس لئے مضبوطی اور پختگی اور استحکام کے مقام پر اس لفظ کو استعمال کرتے ہیں ٭ غ

**پیلپا**۔ ف۔ زنگیوں کا گرز سا ہتھیار ٭ بڑی صراحی ٭ ایک بیماری کا بھی نام ہے جس سے آدمی کے پاؤں سوج کر ہاتھی کے سے ہو جاتے ہیں۔ عربی میں اسے داءالفیل کہتے ہیں ٭ ن

**پیلپایہ**۔ ف۔ پتھر یا چونہ کا تھم۔ ستون ٭ ن

**پیلتن**۔ ف۔ بڑے جثے والا۔ قوی ہیکل ٭ بہادر آدمی اور گھوڑے سے مراد لیتے ہیں ٭ ز

**پیل وار**۔ ف۔ بہت بڑا۔ ہاتھی کے قد کے برابر ٭ ن

**پیل مال**۔ ف۔ کسی شخص کو ہاتھی کے پاؤں میں ڈال کر کچلوانا۔ پائمال کرنا ٭ ن

**پیل مرغ**۔ ف۔ ایک مصری مرغ ہے۔ جس کی چونچ پر ہاتھی کی خرطوم کی طرح چمڑا لٹکا ہوتا ہے ٭ ن

**پیلِ معلق در ہوا**۔ ف۔ بادل سے مراد ہے ٭ ج

**پیلو**۔ ایک درخت ہے جس سے مسواک بناتے ہیں۔ اس درخت کے پھل کو بھی پیلو ہی کہتے ہیں ٭ ن۔ ۵

**پیلوا**۔ ف۔ دوا فروش۔ عطار ٭ ن

**پیلوایہ**۔ ف۔ ابابیل ٭ ن

**پیلہ**۔ ف۔ ریشم کا کیڑا ٭ ریشم کا کویہ ٭ دوا کی تھیلی ٭ آنکھ ٭ پلک ٭ ن

**پیلہ ور**۔ ف۔ دوا اور ریشم بیچنے والا جو کمر پر اٹھا کر گھر گھر بیچتا پھرے ٭ بم

**پیلِ ہوائی**۔ ف۔ بادل ٭ برف ٭ بم۔ ن

**پیمان**۔ ف۔ وعدہ۔ قول وقرار۔

عہد۔ شرط ÷ پیوند۔ رشتہ۔ خویش ÷ ن۔ ب۔ بم
پیماں گُسیختن۔ ف۔ عہد توڑنا ÷ قول و قرار سے پھر جانا ÷ بے وفائی کرنا ÷ بم
پیمانہ۔ ف۔ ناپنے کا برتن ÷ ناپ ÷ پیالہ ÷ مص۔ ن
پیمانہ پُر شُدن۔ ف۔ عمر کا انتہا کو پہنچنا۔ آب و دانہ کا ختم ÷ ن۔ بم
پیمائیش۔ ف۔ ناپنا۔ مساحت۔ ناپ ÷ مص
پیمبر۔ ف۔ پیام لانے والا۔ رسول نبی ÷ فگ
پینکی۔ ف۔ غنودگی۔ اونگھ ÷ بم

پینو
پنیوک } ف۔ پنیر ÷ ھ
پینہ۔ ف۔ ہاتھ پاؤں وغیرہ اعضا جو کام کرنے سے سخت ہو گئے ہوں۔ کپڑے یا چمڑے کا ٹکڑہ جسکا پیوند لگاتے ہیں ÷ ھ۔ ن
پینہ دوز۔ ف۔ جوتی۔ موزے۔ کپڑے۔ اور گدڑی وغیرہ میں پیوند لگانے والا ÷ بم
پیو۔ ف۔ مٹی کے خشک ڈلے ÷ ن
پیواز۔ ف۔ شپّرہ ÷ ن
پیوس۔ ف۔ انتظار ÷ ن
پیوشتن۔ ف۔ ملنا۔ ایک دوسرے میں گھس جانا ÷ ب
پیوشتہ۔ ف۔ ملا ہوا۔ ہمیشہ ÷ بم
پیوگ۔ ف۔ دُلھن ÷ ن
پیوند۔ ف۔ جوڑ۔ اتصال۔ متصل ÷ خویش۔ قریبی۔ رشتہ دار ÷ بم
پیوند گُسیختن۔ ف۔ جوڑوں کا ڈھیلا ہونا۔ جوڑ ٹوٹنا ÷ ز
پیہ۔ ف۔ چربی۔ غرور۔ تکبر سے کنایہ ہوتا ہے ÷ بم
پیہ سوز۔ ف۔ فتیلہ سوز۔ موم بتی جلانے کا آلہ ÷ ز
پیہ گرگ بر پیرہن مالیدن ف۔ مکر کرنا۔ فریب دینا۔ دغا کرنا ÷ بم
پیہم۔ ف۔ برابر۔ لگاتار ÷ ب
پیئین۔ ف۔ گھوڑوں کی لید ÷ ز

+ + + + + +

## تائے فوقانی

تا۔ ف۔ تک۔ جب تک۔ تا کہ۔ ہرگز۔ کبھی نہیں۔ اور کبھی بمعنے گنتی کے آتا ہے جیسے دوتا ÷ ایک اور یگانہ کے معنے میں بھی آتا ہے ÷ جفت کے مقابل کے لئے بھی آتا ہے۔ جس کو معرب کر کے طاق کہتے ہیں ÷ ن
تاب۔ ف۔ گرمی۔ روشنی۔ چمک طاقت ÷ توانائی۔ پیچیدگی۔ پیچ غصہ ÷ ن۔ ع۔ مص
تابا۔ ف۔ سونا ÷ ن۔ ھ
تاباں۔ ف۔ چمک دار۔ چمکنے والا ÷ بم
تاب چند۔ ف۔ کب تک۔ کہاں تک ÷ بم
تابخانہ۔ ف۔ گرم کمرہ۔ وہ کمرہ جس کی دیواریں شیشے کی اور دروازے بلور کے ہوں ÷ ن بم۔ فج
تابدار۔ ف۔ چمکنے والا۔ براق۔ روشن۔ پیچ رکھنے والا۔ خم رکھنے والا ÷ بم
تابداں۔ ف۔ روشنداں ÷ سُنار یا لُہار کی بھٹّی مطلق بھٹّی ÷

حمام * ھ - غ

تابزن - ف - کباب کی سیخ * ن

تابسار - ف - جھروکہ - روشندان * پنج آہنگ -

تابستان - ف - گرمی - موسم گرما * ز - ج - غ

تابسہ - ف - چراگاہ جس میں گھاس پانی بہت ہو * ن

تابش - ف - چمک * سورج وغیرہ کی روشنی * گرمی * ن

تابع - ع - پیروی کرنے والا - نوکر - فرمانبردار * جن جو انسان کا عاشق اور اس کے ہمراہ ہو * جس نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے صحابی کو دیکھا ہو * مب

تابعی - ع - وہ مسلمان جس نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے صحابی کو دیکھا ہو * مب

تابعون } - ع - جمع تابعی - محدثین
تابعین } کی اصطلاح میں اس شخص کو کہتے ہیں جس نے ایک یا ایک سے زائد اصحاب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی ہو * غ

تابکے - ف - کب تک * بم

تابل - ع - گرم مصالح * مب

تابناک - ف - روشن - چمکدار * م

تابندہ - ف - چمکنے والا * مص

تابوت - ع - مُردہ کا صندوق * صندوق * مب

تابوتِ سکینہ - ع - کامل مردوں کا جسم * ن

تابوک - ف - مخارجہ * ن

تابہ - ف - توا * ن

تابۂ زر - ف - آفتاب سے مُراد ہے * بم

تابید - ع - ہمیشہ کرنا - کسی کام کو ابد تک کرتے رہنا * م

تابیدن - ف - چمکنا - بٹنا * طاقت رکھنا * لپیٹنا * ن

تابیر - ع - درخت خرما نر کا شگوفہ مادہ درخت کھجور کے شگوفے میں ملانا * کھیتی کی اصلاح کرنا * مب

تابیل - ع - بہت اونٹوں کا مالک ہونا * غالب ہونا * قوی ہونا * مب

تابین - ف - کسی کے روبرو اس کے عیب بیان کرنا * مُردہ پر اس کی خوبیاں شمار کرکے رونا * امید رکھنا * انتظار کھینچنا * مب

تأبیہ - ع - آگاہ کرنا - یاد دلانا * تہمت دینا * مب

تاپاک - ف - تڑپنا - بیقراری - اضطراب * ن

تاپو - ف - غلہ بھرنے کی کوٹھی * ن - ز

تاتا - ف - زبان کی لُکنت * ہکلاپن * ن

تاتار - ف - ترکستان میں ایک ملک ہے * ن

تاتلی - ف - دسترخوان * ن

تاتورہ - ف - دھتورہ * گھوڑے وغیرہ کی اگاڑی پچھاڑی * منتخب النفائس - ن - غ

تاتول - ف - وہ آدمی جس کا مُنہ ٹیڑھا ہو گیا ہو * ھ - ن

تأثر - ع - اثر قبول کرنا * م

تأثم - ع - گناہ سے توبہ کرنا - گناہ کی قسم کھانا * اپنے آپ کو گنہگار دیکھنا * مب

تاثیر - ع - اثر دینا * کسی چیز میں نشان چھوڑنا * م

تأثیم - ع - گناہ کرنا * کسی کو گنہگار بتلانا - گناہ کی طرف منسوب

کرنا ÷ مب
**تاج** - ع - بادشاہی ٹوپی ÷ مب
**تاجِ انسانی** - ع - لوہے کی ٹوپی - خود ÷ ن
**تاج پوش** - ع - ف - ایک کپڑا ہوتا ہے جس سے تاج ڈھانپ رکھتے ہیں کہ غبار وغیرہ سے خراب نہ ہو ÷ بم
**تاجِ خروس** - ف - مرغ کی کلغی - سُرخ پھول کا بھی نام ہے - جسے کلغہ کہتے ہیں ÷ ب - غ ÷
**تاجِ خلقت وتکوین** - ع کنایہ انسان کامل سے ہے ÷ ن
**تاجدار** - ف - تاج رکھنے والا - بادشاہ ÷ ن
**تاجِ دیک** - ع - مُرغ کی کلغی ÷ ن
**تاجر** - ع - سوداگر ÷ م
**تاجِ شمع** - ع - بتی کی لَو ÷ بم
**تاجِ فلک** - ع - ف - آفتاب ÷ ن
**تاجِ فیروزہ** - ع - ف - آسمان سے مُراد ہے ÷ بم
**تاجک** - ف - وہ آدمی جو عرب میں پیدا ہو اور فارس میں پرورش پاکر بڑا ہو اس طرح کے لوگ اکثر سوداگری کرتے ہیں - اس لئے تاجک کے معنے سوداگر بھی سمجھ لیا کرتے ہیں ÷ غ - ن
**تاجِ کاذب** - ع - مُرغ کی کلغی - تاجِ ہُدہُد ÷ ن
**تاجگاہ** - ف - تاج کے نگاہ رکھنے کی جگہ ÷ بم
**تاجِ گردوں** - ف - سورج سے مُراد ہے ÷ ن
**تاجِ ماہ** - ف - شاہ ایران کا بازوبند - جو بہت سے قیمتی جواہرات سے جڑا ہوا ہو ÷ ز
**تاج وتخت** - ف - ملک و سلطنت سے مُراد ہے ÷ ز
**تاجور** - ف - تاج رکھنے والا - بادشاہ سے مُراد ہے ÷ بم
**تاجِ ہُدہُد** - ع - ہُدہُد کی کلغی ÷ بم
**تاجیک** - ف - وہ شخص جو ایران میں بڑا ہو ÷ ن - ر
**تاجیل** - ع - مہلت دینا ÷ مدت مقرر کرنا ÷ گردن کے درد کی دوا کرنا جو تکیہ کی ناہمواری سے ہو ÷ بند کرنا - باز رکھنا ÷ مب
**تاخ** - ف - ایک درخت ہے جس کی لکڑی کی آگ بہت دیر تک رہتی ہے ÷ ن
**تاخت** - ف - سپاہ کا حملہ دوڑ ÷ بم
**تاختن** - ف - ہلہ کرنا - حملہ کرنا - دوڑنا - دوڑانا ÷ بم
**تأخّر** - ع - پیچھے رہنا - دیر کرنا ÷ مب
**تأخّی** - ع - کسی کو بھائی بنانا ÷ کسی چیز کا قصد کرنا - اُس کی دُرستی اور ٹھیک ہونے کو ڈھونڈھنا ÷ مب
**تاخیر** - ع - پیچھے چھوڑنا ÷ پیچھے رہنا ÷ مب
**تاخیرہ** - ف - بخت - نصیب - طالع ÷ ن
**تأدّب** - ع - زباندانی سیکھنا - ادب اختیار کرنا ÷ م
**تأدیب** - ع - ادب دینا - علم زبان سکھلانا ÷ م
**تأدیہ** - ع - پہنچانا - ادا کرنا ÷ م
**تار** - ف - دوتارہ ÷ ز

تار-ف- ڈورا-سوت * تانا* سر کی مانگ-تیرہ-تاریک-سیاہ-تاڑ کا درخت * ن

تارا-ف-ستارہ * ن

تارات } ف-لوٹ-غارت
تاراج } ن

تاراس-ف-اپنا تابع اور زبردست بنانا-انسان یا کسی اَور جانور کو اپنا مطیع بنانا * ھ

تاراں-ف-تیرہ-تاریک * ن

تارتار-ف-ریزہ ریزہ * فرہ ذرہ * ن

تارتَن } ف-مکڑی جو جالا
تارتنگ } تنتی ہے-عنکبوت * فج-ن

تارِک-ع چھوڑنے والا * م

تارَک-ف-سر کی چوٹی-سر کی مانگ-نیز وہ چیز جو جنگ کے دن سر پر رکھی جائے-جیسے کلاہ-خود-مغفر * ھ-ن-ع

تارکش-ف-وہ شخص جو تار کھینچتا ہے * فج-ز

تارم-ف-لکڑی کا گھر قبہ دار جو باغ کی حفاظت کے لئے اس کے اطراف میں رکھ دیتے ہیں * انگور کی بیل چڑھانے کے لئے جو ٹٹی باندھتے ہیں * چھپرِ کنایۃً آسمان * ن

تارمغ-ف-کہر جسے عربی میں ضباب کہتے ہیں * ن

تاروپود-ف-تانا بانا * م

تارونور-ف-تاریک-سیاہ *

تارومار-ف-زیروزبر-کج مج-پریشان-پراگندہ * ن

تارُو-ف-چچڑی-ایک چھوٹا سا جانور ہے جو اُونٹ-گائے بکری کو چمٹ جاتا ہے اور اُن کا خون چوستا ہے * ن

تارُوں-ف-تیرہ-تاریک *

تارُونہ-ف-غلاف شگوفہ خرما جو بند ہو * ن

تارہ-ف-تانا * بال یا ستو-یا چنگ-یا طنبورہ وغیرہ کا تار * تارک * تیرہ-تاریک * تغار * اور تارم کے معنے میں بھی آیا ہے * ن-ھ

تارہ-ع-ایک دفعہ-ایک بار * مب

تاری-ف-تاریک کا مخفف ہے-اور تاڑ سے جو پانی نکلتا ہے-اُسے بھی تاری کہتے ہیں * ن

تارِیخ-ع-وقت مقرر کرنا-اصطلاح میں کسی واقعہ عظیم کا وقت مقرر کرنا * ع

تارِیخی-ع-منسوب بہ تاریخ * ز

تارِیک-ف-سیاہ-کالا * م

تاریکی-ف-اندھیرا-سیاہی * م

تارِین-ف-تیرہ و تاریک * ھ

تاز-ف-حملہ-ہلہ-دوڑ معشوق محبوب * ن

تازانہ-ف-تازیانہ کا مخفف ہے-کوڑا * ن

تازَک-ف-دیکھو تاجک * ھ

تازگی-ف-طراوت-رونق * م

تازنگ-ف-پیلپایہ * ن

تازہ-ف-نیا-جدید-نوپیدا * خوش رو-روشن چہرا ہنستا ہوا * ز

تازہ دِماغی-ف-دانائی-خوشحالی * ع

تازہ رَس-ف-نیا پھل میوہ وغیرہ * فج

تازہ زور-ف-کمال زور آور * م

تازی۔ف۔زبان عربی ٭ عربی گھوڑا ٭ شکاری کُتّا ٭ ن
تازیاں۔ف۔دوڑتا ہوا۔ تازی کی جمع بھی ہے ٭ ن
تازیانہ۔ف۔کوڑا۔چابک۔ قمچی ٭ ب
تازیدن۔ف۔دوڑنا۔ہلّہ کرنا ٭ بم
تازیک۔ف۔عرب اور ترکوں کے سوا اور لوگ ٭ ن
تاژ۔ف۔خیمہ۔شامیانہ ٭ ن
تاس }
تاسا } ف۔اندوہ۔ملال ٭ ن
تاسانیدن۔ف۔ گلا گھونٹنا ٭ نج
تاسع۔ع۔نواں۔ ۱/۹ ٭ م
تاسُّف۔ع۔افسوس کرنا۔ غم کھانا ٭ بم۔م
تاسمہ۔ف۔کچّا چمڑا ٭ چمڑے کا تسمہ ٭ پیشانی کے بال کنگھی کئے ہوئے ٭ ھ
تاسہ۔ف۔رنج۔غم۔اضطراب۔ بیقراری ٭ ن
تاسّی۔ع۔اِطاعت۔پیروی۔ تقلید ٭ م

تاسیس۔ع۔بنیاد رکھنا۔نیو ڈالنا۔جڑ مضبوط کرنا ٭ اصطلاح علم قافیہ میں وہ الف ساکن جس کے اور روی کے درمیان ایک حرف متحرک واسطہ ہو جیسے خاور اور باور۔میں الف حرف تاسیس ہے ٭ خلاف تاکید ٭ م
تاش۔ف۔جھائیں ٭ صاحب یار۔خداوند۔شریک ٭ ن
تاشک۔ف۔چالاک آدمی ٭ کمص ٭ ھ۔ن
تاغ۔ف۔ایک درخت ہے جس کی لکڑی کی آگ دیر تک رہتی ہے ٭ پہاڑ ٭ ن
تاغہ۔ت۔خالو ٭ غ
تافتن۔ف۔بٹنا ٭ چمکنا ٭ رنج ہونا ٭ غصے ہونا۔عکس پڑنا ٭ ن
تافتہ۔ف۔بٹا ہوا ٭ ریشمی کپڑا ٭ رنجیدہ۔بیقرار ٭ فیتہ ٭ مص ن
تافتہ جگر۔ف۔رنجیدہ۔عاشق اور وہ شخص جسے تپ دق ہو ٭ ھ ن
تافشک۔ف۔دیمک ٭ ن ھ
تافہ۔ع۔حقیر اور تھوڑی چیز ٭ م

تاقی۔ت۔ٹوپی۔کلاہ ٭ غ
تاک۔ف۔انگور کا درخت ٭ ن
تاکُّد۔ع۔پختہ ہونا۔استوار ہونا ٭ فج
تاکستان۔ف۔انگور کی بیل ٭ ز
تاکید۔ع۔بار بار کہنا۔پختہ کرنا۔محکم کرنا ٭ م
تال۔ف۔جھانجھ ٭ تاڑ کا درخت ٭ تالاب۔حوض۔جوہڑ۔ پان ٭ ن
تالاب۔ف۔جوہڑ۔رُکا ہوا پانی ٭ ن
تالار۔ف۔مچان۔ٹانڈ ٭ عمارت بلند۔بڑا کمرہ ٭ ن
تالارِ سلیمان۔ف۔دیوانخانہ ٭ ز
تالان۔ف۔لوٹ۔غارت ٭ بم
تاَلُّف۔ع۔باہم اُلفت کرنا۔ محبّت۔دوستی ٭ م
تاَلُّم۔ع۔دُکھ پانا ٭ م
تالمن۔ف۔لومڑی ٭ ن
تال و مال۔ف۔ٹوٹا پھوٹا۔ بکھرا ہوا ٭ غ
تالواسہ۔ف۔غم۔اضطراب۔ بیقراری ٭ کسی چیز کی طرف میل و رغبت کرنا ٭ ھ
تاَلُّہ۔ع۔حق پرستی۔عبادت ٭ غ

تالی - ع - پیرو۔ پیچھے لگنے والا۔ قائم مقام۔ اصطلاح علم منطق میں قضیہ شرطیہ کے جزو ثانی کا نام ہے + م - غ

تالیف - ع - ترکیب دینا۔ اُلفت ڈالنا۔ کتاب بنانا۔ جمع کرنا + م - غ

تام - ع - کامل - پورا + م

تام - ف - بہت کم - نہایت تھوڑا + ن

تامات - ع - جمع تامہ - کامل چیزیں + غ

تأمل - ع - سوچنا - غور و فکر کرنا + م

تامول - ف - پان + ن

تأمیل - ع - اُمید رکھنا + مب

تأمین - ع - کسی کی دُعا پر آمین کہنا + کسی پر اعتبار کرنا۔ اسے امین جاننا + مب

تان - ف - جمع مخاطب کی ضمیر تم - تانا بانا کی ضد + مُنہ + ھ

تانبول - ف - پان + ن

تأنس - ع - اُنس پکڑنا + غ

تانست - ف - توانست کا مخفف ہے + ب - ھ

تانگو - ف - حجام - نائی + ن

تانم - ف - توانم کا مختصر ہے + ب - ھ - ز

تأنی - ع - دیر کرنا - تاخیر کرنا۔ درنگ + غ

تانیث - ع - مؤنث بنانا۔ مؤنث کرنا + مب

تانیثِ مَعنوِی - ع - وہ لفظ جس میں علامت تانیث یعنی تا اور الف مقصورہ و ممدودہ نہ ہو لیکن اہل زبان اُسے مؤنث بولتے ہیں + غ

تاو - ف - تاب سے بدلا ہوا ہے - طاقت - روشنی - چمک + ن

تاوان - ف - جرمانہ - ڈنڈ - جرم - عوض + ن

تاوانہ - ف - مخفف تابخانہ + ن

تاور - ف - عرض - مقابل جوہر - یعنی جو چیز قائم بذات خود نہ ہو - دوسری چیز میں ہو کر پائی جاوے + ن

تاویل - ع - حقیقت - اصلیت باتوں کی کل بٹھانا - کلام کو ظاہری معنے سے پھیرنا - متکلم کی مراد معلوم کرنا - خواب کی تعبیر + م

تأہب - ع - ساختہ اور آمادہ ہونا - تیار ہونا + م

تأہل - ع - جورو کرنا - شادی کرنا - کنبہ دار ہونا + م

تاہو - ف - عرق شراب - شراب کا جوہر + ن

تاے - ف - کپڑا - تہ - کاغذ کا تختہ - وہ عدد جو دو پر پورا تقسیم نہ ہو سکے + ن - بم - غ

تائب - ع - توبہ کرنے والا - باز آنے والا + م

تاے تشریف - ف - ع - ایک خلعت - پوری خلعت + م

تائید - ع - مدد کرنا - پشتی دینا - قوت دینا + م

تَب - ف - تپ - بخار - تابش + بم

تَباب - ع - ہلاکت - زیان کاری + م

تبادُر - ع - باہم دوڑنا - کسی کام میں پیشی کرنا + م

تبادُل - ع - بدل کرنا - باہم ایک دوسرے کی تبدیلی ہونی + م

تَبَار - ع - ہلاکی * مب
تَبَار - ف - خاندان - گھرانہ - نسل - اولاد * ن
تَبَارَکَ اللّٰہُ - ع - خداوند تعالےٰ بزرگ و بابرکت ہے - مدح کے وقت تعجب کے مقام پر بولا جاتا ہے * ن - ع
تَبَاسِیدن - ف - گرمی کی وجہ سے بیخود ہو جانا * ن
تَبَاشِیر - ف - بنسلوچن - مجازاً صبح صادق کی روشنی * ن
تَبَاشِیرِ صُبح - ع - صبح صادق کی سفیدی * ن
تَبَاعُد - ع - ایک دوسرے سے دور ہونا * م
تَبَاغُض - ع - آپس میں ایک دوسرے سے بغض اور عداوت رکھنا * م
تَبَاہ - ف - بانٹنے والا - ضائع گئی ہوئی چیز - ناکارہ چیز * ن
تَبَاہی - ف - ہلاکت - بربادی * ز
تَبَایُن - ع - مخالفت - دو چیزوں کا آپس میں جدا ہونا - فرق - جُدائی * م
تَب بَادَہ - ف - تپ لرزہ - وہ تپ جو تلی کے ورم کے سبب سے ہو * ن
تِبِت - ف - پشم - بکریوں کے بالوں کی ایک تہ نہایت نرم و باریک ہوتی ہے - اس سے شال اور پشمینہ بناتے ہیں * ن
تَبَتُّل - ع - دُنیا سے قطع کر کے خدا کی طرف میل کرنا - ماسوے اللہ سے کنارہ پکڑنا * م
تَبجِیل - ع - بزرگی کرنا - عزت کرنا * م
تَبَحُّر - ع - مثل دریا کے علم ہونا - بہت علم ہو جانا * م
تُبخَال
تُبخَالہ } ف - چھوٹے چھوٹے آبلے جو تپ کی گرمی کے باعث ہونٹوں کے آس پاس نکل آتے ہیں - اور تپ کے دفع ہونے پر دلالت کرتے ہیں * ن
تَبَختُر - ع - مٹک کر چلنا - ناز کر کے چلنا - اکڑ کر چلنا * م
تَبخِیر - ع - دھونی دینا - بخار بنانا - دھواں بنا کر اُٹھانا - بھاپ اُٹھنا * م
تَبَدُّل - ع - عوض کرنا - بدلنا - ایک چیز کا دوسری سے بدل جانا * م
تَبدِیل - ع - بدلنا * کسی چیز کو کسی سے بدل کرنا * م
تَبذِیر - ع - بکھرنا * گھاس کا زمین سے نکلنا * بے اندازہ خرچ کرنا - فضول خرچی کرنا * م
تَبَر - ف - ایک قسم کی کُلھاڑی ہے * ن
تَبَرّا - ع - نفرت کرنا - بری ہونا - بیزار ہونا * ع
تَبَرُّج - ع - اپنے آپ کو آراستہ کرنا * م
تَبَرخُون - ف - عناب * بقم مجیٹھ سُرخ صندل * ن - ع
تَبَرُّز - ع - قضائے حاجت کے لئے جنگل میں جانا * مب
تَبَرزَد - ف - قند سفید - نبات شفاف - جو بہ باعث سختی کے تبر سے توڑنے کے قابل ہو * ن
تَبَرزِین - ف - ایک قسم کا تبر ہے جسے سپاہی زین میں رکھ لیتے ہیں * شکر * بم

تَبَرُّع-ع-بخشنا-عطا کرنا-صدقہ وخیرات دینا نیکی کرنا-نفل عبادت کرنا-اپنی خوشی سے عبادت کرنا+م
تَبَرقُع-ع-برقعہ پہننا+مب
تَبَرُّک-ع-برکت لینا-اور وہ چیز جس سے برکت لی جائے+م
تَبَرک-ف-حصار-شہر پناہ+ن
تَبَرُّکات-ع-جمع تبرّک-با برکت چیزیں+ز
تَبرِید-ع-ٹھنڈا کرنا-ٹھنڈائی+م
تَبَشت-ف-بیکار-خراب ہوئی ہوئی چیز+سست+ن
تَبَشتُغ-ف-فصیح-تیز زبان+ن
تَبَسُّم-ع-مُسکرانا+م
تَبَسُّم مِینا-ع-ف-شراب کا شیشے سے پیالے میں ڈالا جانا+بم
تَبسِیدن-ف-گرم ہونا+ن
تَبِش-ف-گرمی-موسم گرما+ن
تَبصِرہ-ع-راہ دکھلانے والی شے+عینک سے بھی

مراد رکھتے ہیں+غ-م
تَبَع-ع-پیروی کرنا-پیروی کرنے والے-پیروی کرنے والا+م
تَبعات-ع-کسی چیز کے لوازم-گُناہوں کی سزائیں-دُکھ-سختی-خرابیاں-تکلیفیں+غ
تَبعِ تابعین-ع-تابعین کے دیکھنے والے+غ
تَبِعَہ-ع-بُرا کام-بُرا انجام+مغ
تَبَعَہ-ع-جمع تابع-پَیرو-کسی چیز کے لوازم+ع
تبعہ و لحقہ-ع-ماتحت-پَیرو لوگ+ر
تَبَعِیَّت-ع-فرمانبرداری حکم ماننا-پَیروی+غ
تَبقِیَہ-ع-باقی چھوڑنا+زندہ رہنے دینا+م
تَبکِیر-ع-سویرے آنا-نماز کے لئے اول وقت میں آنا+مب
تَبَل-ف-چین شکن-جلد کی ناہمواری جیسے بادام کا چھلکا ہوتا ہے+ن
تبلاب-ف-کھجور کے گچھے کا غلاف+ن

تَبَلُّد-ع-غباوت-کُند ذہنی+غ
تَبلِیغ-ع-پہنچانا+م
تَبَن-ع-بھوسہ-خشک گھاس+مب
تَبنا-ف-جَو یا گیہوں کا بھوسہ+ن
تَبَندر-ف-مکار-حیلہ گر+ن
تَبَنگ-ف-خوان-بڑا طباق جس پر روٹیاں یا مٹھائی اٹھا کر کُوچوں میں بیچتے ہیں+ن
تَبَنگُو-ف-زنبیل-ٹوکرا-صندوق+ن
تَبَنّی-ع-بیٹا بنانا-گود لینا+ج
تَبُوراک-ف-چھوٹا ڈھول جس کو کھیتی سے جانور بھگانے کے واسطے بجاتے ہیں+دف-نقارہ+ن
تَبَہ-ف-ویران-خراب-اُجاڑ+ب
تَبَہ کار-ف-بدکار+بُرا آدمی+ز
تَبیان-ع-خوب بیان کرنا-معنے کا روشن کرنا-آشکارا کرنا+م
تَبِیر-ف-ڈھول+گوبر+میلا ڈالنے کی جگہ+ب

تَبیرہ - ف - ڈھولک - نقارہ ◆ ن
تَبیین - ع - بیان کرنا - بتلانا ◆ ظاہر کرنا ◆ م - غ
تَپ - ف - بخار - اضطراب - بیقراری - بے آرامی ◆ ن
تَپاس - ف - ریاضت - مجاہدہ - کم خواری کم خوابی وغیرہ سے نفس کو تابع کرنا ◆ ن
تَپاسُد ف - ریاضت کش -
تَپاسی } مجاہدہ کرنے والا ◆ ن
تَپاک - ف - اضطراب - بے قراری ◆ ن - ب
تَپانچہ - ف - تھپر مارنا - یا مُنہ پیٹنا ◆ کوہان ◆ دریا کی لہر ◆ ن
تَپِش - ف - گرمی - سوزش ◆ ن ب
تُپُک - ف - بندوق (دیکھو تفنگ) ◆ غ
تَپُنچہ - ف - تپانچہ کا مخفف اور اس کا مرادف ہے ◆ ز - ن
تَپَنگ - ف - خوان - بڑا طباق جس پر دُکاندار کھانے کی چیزیں اُٹھا کر کوچوں میں فروخت کرتے ہیں ◆ ب - ن
تَپَنگُو - ف - بمعنے تبنگو ◆ ب
تَپَنگوز - ف - نادان - احمق - بے خبر ◆ بم

تَپَّہ - ف - ٹیلہ - پُشتہ - چھوٹا سا پہاڑ ◆ ب - ن
تَپِیدن - ف - تڑپنا - گرم ہونا ◆ ن
تَتابُع - ع - پے در پے ہونا - ایک دوسرے کی پیروی کرنا ◆ مب
تَتار - ف - ایک مُلک ہے ◆ ایک قوم ہے ◆ ب
تَتارچہ - ف - ایک قسم کا تیر ہے ◆ ن
تَتَبُّع - ع - ڈھونڈھنا - تلاش کرنا - تلاش - جستجو ◆ پیروی کرنا ◆ م
تَتبیب - ع - ہلاکت - نقصان - زیان ◆ مب
تَتبیر - ع - ہلاک کرنا ◆ توڑنا ◆ مب
تَترا - ف - موسم گرما ◆ ن
تَتربو
تَتربُوہ } ف - مسخرگی ◆ ب - ن
تَترہ
تَترے - ع - متواتر - پے در پے - متفرق - پریشان ◆ مب
تَتری - ف - منسوب بہ تتر مخفف تاتار ◆ غ

تَثَفُّل - ع - لومڑی - لومڑی کا بچّہ ◆ مب
تُتُق - ف - سراپردہ - خیمہ کا پردہ ◆ ب
تُتُقِ سپہر گُوں - ف - نیلے رنگ کا پردہ ◆ کبودی پیالہ - جو شیشے سے بنایا جائے ◆ ب
تُتُقِ نیلی - ف - آسمان اور سیاہ بادل سے مُراد ہے ◆ ب
تُتماج - ف - ایک قسم کا آش ہے جس میں سماق پڑتا ہے ◆ ن
تَتمُتا - ف - ریچھ - خرس ◆ ب
تِتمتن - ف - گیدڑ ◆ ن - ب
تَتِمَّہ - ع - بقیہ - ہر شے کا آخر ◆ غ
تَتمیم - ع - تمام کرنا - پورا کرنا - آخر کو پہنچا دینا ◆ م
تُتُن - ت - تمباکو ◆ غ
تِتّی - ف - کھلونا - مٹی یا آٹے کی تصویر جس کو رنگین بنا کر کھیلنے کے لئے بچّوں کو دیتے ہیں ◆ ن
تَثاقُل - ع - اپنے آپ کو بوجھل کرنا - سستی کرنا - گرانبار ہونا ◆ جنگ میں بدد لی کرنا ◆ مب

تَثاؤُب - ع - جماہی ٭ ع
تَثبُّت - ع - دیر کرنی ٭ بجا لانا ٭ برقرار رہنا ٭ مب
تَثبُّط - ع - درنگ کرنا - ٹھیرنا ٭ مب
تَثبِیت - ع - ثابت رکھنا - برقرار رکھنا ٭ مب
تَثبِیط - ع - کسی کو کسی کام سے روکنا - دیر کروانا ٭ مب
تَثرِیب - ع - سرزنش - طعنہ - ملامت - لپیٹنا ٭ مب
تَشعِیط - ع - کوٹنا - ریزہ ریزہ کرنا ٭ مب
تَثقِیب - ع - سوراخ کرنا - آگ روشن کرنا ٭ مب
تَثقِیف - ع - نیزہ کو ثِقاف سے سیدھا کرنا - (ثِقاف ایک آلہ ہوتا ہے جس سے نیزے اور تیر کو سیدھا کرتے ہیں ٭ مب
تَثقِیل - ع - کسی چیز کو بھاری کرنا ٭ مب
تَثلِیث - ع - تین حصہ کرنا ٭ خدا کو تین جزو یعنی باپ بیٹے اور رُوح القدس سے مرکب ماننا ٭ نجومیوں کی اصطلاح میں چاند کا کسی سعد ستارہ سے پانچ یا نو برُج کے فاصلہ پر ہونا ٭ م - ع
تَثلِیم - ع - برتن وغیرہ میں سُوراخ کرنا ٭ مب
تَثمِیر - ع - میوہ چُننا ٭ نفع حاصل کرنا ٭ مال بڑھانا ٭ مب
تَثنِیَہ - ع - دُگنا کرنا ٭ دو بنانا ٭ خم دینا - دُہرا کرنا ٭ مب
تَجا - ف - تند - تیز ٭ ن
تَجاذُب - ع - ایک دوسرے کو کھینچنا ٭ نزاع کرنا ٭ مب
تَجار - ف - بچھیرا ٭ ن
تِجار } ع - جمع تاجر - سوداگر - تجارت کرنے والے ٭
تُجّار }
م - مب
تَجارُب - ع - باہم ایک دوسرے کو آزمانا ٭ ع
تَجارِب - ع - جمع تجربہ - آزمائشیں امتحانات - تجربے ٭ ع - م
تِجارَت - ع - سوداگری - بیوپار ٭ م
تَجارَہ - ف - بچھیرا ٭ ن
تَجاری - ع - ایک دوسرے کے ساتھ چلنا ٭ بات میں بحث و مناظرہ کرنا ٭ مب
تَجازِی - ع - قرض کا تقاضا کرنا ٭ کام کا عوض مانگنا ٭ مب
تَجاسُر - ع - دلیری کرنا - گستاخی کرنا - دلیری - گستاخی ٭ م
تَجافِی - ع - جگہ پر قرار نہ پکڑنا ٭ کسی چیز کا جگہ سے اُٹھا یا جانا ٭ مب
تَجارِیف - ع - (جمع تجفاف) پاکھرا - چلتہ ٭ مب
تَجاوُز - ع - گزرنا - حد سے گزرنا ٭ م
تَجاہُد - ع - بہت کوشش کرنا ٭ قوت اور طاقت کو کام میں لانا ٭ مب
تَجاہُل - ع - اپنے آپ کو انجان بنانا ٭ باوجود علم کے اپنے آپ کو نادان ظاہر کرنا ٭ م - ع
تَجاہُلِ عارِفانہ - ع - جان بوجھ کر انجان بننا ٭ فج
تَجَبُّر - ع - گردن کشی - زبردستی ٭ ع
تَجدِید - ع - تازہ کرنا - نئے سرے سے کوئی کام کرنا ٭ م - ع
تَجرِبَہ - ع - امتحان - آزمایش - آزمانا ٭ م

تجربۂ عقلاء - ف - دُنیا عقلمندوں کے تجربہ کا مقام ؛ ن

تجربہ کار - ع - ف - آزمودہ کار - واقف ؛ بم

تجرّد - ع - ننگا ہونا - تنہائی - مجازاً دُنیا سے علیحدگی اختیار کرنا ؛ م - غ

تجرُّع - ع - گھونٹ گھونٹ کر کے پینا ؛ م

تجریب - ع - آزمانا - امتحان کرنا ؛ مب

تجرید - ع - تنہائی - مجرد کرنا - ننگا کرنا - آراستہ کرنا - درخت کی شاخیں چھانٹنا ؛ م

تجزّی } ع - تقسیم کرنا - جزو
تجزیہ } جزو کرنا ؛ م

تجسُّد - ع - تناور ہونا - صاحب جسم ہونا ؛ مب

تجسُّس - ع - تلاش کرنا - ڈھونڈھنا ؛ م

تجشُّم - ع - رنج کھینچنا - مشقت اُٹھانا ؛ م

تجفیف - ع - خشک کرنا ؛ م

تجلُّد - ع - دلیری - پھرتی ؛ غ - م

تجلّی - ع - روشنی - چمک - نور الٰہی ؛ آشکارا ہونا - روشن ہونا ؛ (فارسی والے مثل - تمنا - تماشا - وغیرہ الفاظ کے اس کو بھی تجلا پڑھتے ہیں) ؛ م - ع

تجلیہ - ع - روشن اور ظاہر کرنا - چمکانا - جلا دینا ؛ م

تجمُّل - ع - زیبائش - شان و شکوہ ؛ م - ع

تجنُّب - ع - کنارہ کشی - کنارہ کرنا - علیحدہ ہونا ؛ م

تجنیس - ع - ہمجنس کرنا - یکساں ہونا ؛ اصطلاح علم بدیع میں ایک صنعت کا نام ہے - جس میں دو یا زیادہ ہم شکل لفظوں کو مختلف معنے میں استعمال کیا جاتا ہے - (جیسے سعدی کا یہ شعر - اگر یک سرِ موے برتر پرم ؛ فروغ تجلّی بسوزد پرم ؛ کہ دونو مصرعوں میں لفظ پرم شکل میں ایک ہے مگر معنے میں مختلف) ؛ مب

تجوید - ع - عمدگی سے کام کرنا - حرف کو ان کے مخارج سے ادا کرنا ؛ م - ع

تجویز - ع - جائز کرنا - رائے دینا - کوئی بات نکالنا ؛ م

تجویف - ع - شکم خالی رکھنا - کھوکھلا بنانا ؛ م

تجہُّز - ع - آمادہ ہونا - تیار ہونا ؛ م

تجہیز - ع - سامان کرنا ؛ شادی کے وقت جہیز دینا ؛ مردہ کا اسباب تیار کرنا ؛ م

تجیر - ف - قنات ؛ ز

تجیر کتان - ف - ٹاٹ ؛ ر

تجیرہ - ف - چق ؛ ر

تحابُب - ع - باہم محبت رکھنا - آپس میں پیار کرنا ؛ مب

تحارُب - ع - آپس میں لڑائی کرنا ؛ م

تحاسُد - ع - ایک دوسرے پر رشک کرنا - باہم حسد کرنا ؛ م

تحاشی - ع - الگ ہونا - یکسو ہونا ؛ م

تحاکُم - ع - حاکم کے پاس مقدمہ فیصلہ کرانے کے لئے لے جانا ؛ خصم کے ہمراہ حاکم کے پاس جانا ؛ م - مب

تحالُف - ع - آپس میں قسمیں کھانا -

ایک دوسرے کے ساتھ عہدو پیمان کرنا * مب

تَحَالُم - ع - حلم دکھانا - باوجود حلیم نہ ہونے کے ظاہر میں حلیم بننا * مب

تَحَامُل - ع - مشقت سے کام اپنے ذمے اٹھالینا * کسی کو اس کی طاقت سے بڑھ کر کام بتلانا * ظلم کرنا * مب

تَحَامِی - ع - پرہیز کرنا - اپنے آپ کو نگاہ رکھنا * مب

تَحَاوُر - ع - آپس میں بات چیت کرنا * جواب دینا * م مب

تَحَائِف - ع - جمع تحفہ - سوغاتیں - نادرات * بم - فج

تَحَبُّب - ع - دوستی کرنی - سیراب ہونا * مب

تَحْبِیب - ع - کسی کو کسی کا دوست بنانا * مب

تَحْبِیر - ع - آراستہ کرنا - چیز کو سنوارنا - اچھا خط لکھنا * شعر وسخن وغیرہ کو آراستہ کرنا * مب

تَحْت - ع - نیچے (ضد فوق) * م

تَحْتَ الثَّرٰی - ع - زمین کے نیچے * غ

تَحْتَ الْحَنَک - ع - دستار باندھنے کی ایک خاص وضع - اس طرح کہ عمامہ کا سرا ٹھوڑی کے نیچے دبا کر عمامہ باندھا جاوے * بم

تَحْتَ الشُّعَاع - ع - چاند کی وہ دو یا تین آخری راتیں جن میں وہ بسبب اندھیرے اور سورج کے نزدیک ہونے کے دکھائی نہیں دیتا اور وہ دن نہایت منحوس ہیں * غ

تَحْتَ الْقَهْوَہ - ع - وہ تھوڑا سا ناشتا جو قہوہ پینے سے پہلے تناول کر لیتے ہیں * بم

تَحْتَ الْیَد - ع - مملوکہ چیز - ماتحت * ن

تَحَتُّم - ع - واجب ہونا - لازم ہونا * کسی کے لئے نیک فال نکالنا * دسترخوان میں سے روٹی کے بھورے کھالینا * مب

تَحَجُّر - ع - کسی شے کا پتھر کی مانند سخت ہونا * حجرہ بنانا * زخم میں پیپ پڑ جانا - سخت ہو جانا * مب - غ

تَحَدُّث - ع - بات کہنا * } مب
تَحْدِیث

تَحْدِید - ع - اندازہ کرنا - حد باندھنا - ماہیت بیان کرنا - تیز کرنا * م

تَحْدِیق - ع - تیز دیکھنا * کسی کو گھیر لینا * مب

تَحَذُّق - ع - اپنے آپ کو بناوٹ سے حاذق اور ماہر دکھلانا * مب

تَحْذِیر - ع - ڈرانا - خوف دلانا * م

تَحْذِیق - ع - زیرکی اور دانائی اور مہارت کا دعوٰی کرنا * م

تَحَرُّج - ع - گنہگار ہونا - گناہ سے پرہیز کرنا - توبہ کرنا * تنگی سے نکلنا * مب

تَحَرُّر - ع - آزاد ہو جانا * مب

تَحَرُّز - ع - پرہیز کرنا - بچنا * م

تَحَرُّس - ع - اپنے آپ کو نگاہ رکھنا * مب

تَحَرُّص - ع - وقت ڈھونڈنا * موقع دیکھنا * مب

تَحَرُّک - ع - حرکت کرنا - ہلنا * م

تَحَرِّی - ع - قصد کرنا - درنگ کرنا - ٹھیرنا * رائے صواب کا ڈھونڈھنا - بہتر بات تلاش کرنا * م - مب

تَحرِیج - ع - تنگ کرنا۔ کسی کو تنگ پکڑنا * سخت قسم کھانا۔ حرام کرنا * مب
تَحرِیر - ع - لکھنا۔ حشو و زوائد سے صاف کرنا۔ آزاد کرنا * م
تَحرِیش - ع - ورغلانا * آدمیوں میں فساد ڈالنا * کتّوں وغیرہ کو آپس میں لڑا دینا * مب۔ م
تَحرِیص - ع - لالچ دلانا۔ حرص میں ڈالنا * م
تَحرِیض - ع - ورغلانا۔ اُکسانا۔ اُبھارنا * کپڑے کو کسنب کے پھول میں رنگنا * مب۔ م
تَحرِیف - ع - بدل ڈالنا۔ حرف بدلنا * قلم کو محرف قط لگانا * مب
تَحرِیق - ع - خوب جلانا * خوب جلنا * مب۔ م
تَحرِیک - ع - حرکت دینا۔ ہلانا۔ مجازاً رغبت دینا۔ ورغلانا * م
تَحرِیم - ع - حرام کرنا * نماز کا تحریمہ باندھنا * حرم مکہ میں آنا * ماہ حرام میں داخل ہونا * محترم ہونا * چمڑے کو پوری دباغت نہ دینا * چارپائے کا پوری ریاضت نہ پانا * مب۔ م

تَحرِیمَہ - ع - نماز کی پہلی تکبیر۔ نماز کی نیت * غ
تَحَزُّب - ع - جمع ہو جانا * گروہ گروہ ہو جانا * مب
تَحَزُّن - ع - افسوس کرنا * غمگین ہونا * م
تَحزِیب - ع - گروہوں کو جمع کرنا * قرآن کا ورد ٹھیرانا * مب
تَحزِیز - ع - تیز کرنا * دانتوں کو آپس میں گھسنا * اندازہ کرنا * مب
تَحزِین - ع - غمناک کرنا * نرم اور حزیں آواز سے پڑھنا * مب۔ م
تَحَسُّر - ع - افسوس کرنا۔ حسرت کرنا * ماندہ ہونا * ماندگی سے اُونٹ کی پشم گر پڑنا * م۔ مب
تَحَسُّس - ع - قوم کی بات سُننا * خبر پوچھنا * بھلائی کے ارادہ سے جستجو کرنا * مب۔ م
تَحسِیر - ع - تھکا دینا۔ کسی کو حسرت و افسوس میں ڈالنا * پرندوں کا کریز کرنا * حقیر جانا * آزردہ کرنا * مب
تَحسِین - ع - سراہنا۔ تعریف کرنا * م

تَحَشُّد - ع - قوم کا جمع ہونا * مب
تَحَصُّن - ع - قلعہ کے اندر ہو بیٹھنا۔ پناہ لینی * م
تَحصِیل - ع - حاصل کرنا۔ کسی چیز کا خلاصہ نکالنا * م
تَحصِیلِ حاصِل - ع - معلوم چیز کو دریافت کرنا * ن
تَحصِین - ع - شہر کے گرد شہر پناہ بنانا * مضبوط کرنا * مب۔ م
تَحصِین - ع - مورچہ * ز
تَحضِیض - ع - برانگیختہ کرنا۔ جنگ کے لئے آمادہ کرنا۔ ورغلانا * مب
تُحَف - ع - جمع تحفہ۔ سوغاتیں * ع
تَحَفُّظ - ع - ہوشیار اور بیدار ہونا * پرہیز کرنا * تھوڑا تھوڑا یاد کرنا * مب۔ م
تَحَقُّق - ع - ثابت ہونا * موجود ہونا * م
تَحقِیر - ع - ذلیل کرنا۔ حقیر سمجھنا * حقیر جاننا * تصدیق کرنا * مب
تَحقِیق - ع - دریافت کرنا * کھوج لگانا * م
تَحَکُّم - ع - دعوے کرنا۔ حکومت

کرنا۔ زبردستی کرنا۔ فرمانبرداری کرنا۔ م۔ غ

**تَحکِیم**۔ ع۔ کسی کو اپنے مال میں حاکم کرنا۔ کسی کو اس کے ارادے سے باز رکھنا۔ اصلاح کرنا۔ مب

**تَحَلُّق**۔ ع۔ حلقہ حلقہ ہو کر بیٹھنا۔ مب

**تَحَلُّل**۔ ع۔ قسم میں استثنا کرنا (یعنی انشاء اللہ کہنا)۔ کفارہ دے کر قسم سے نکلنا۔ معافی مانگنا۔ مب

**تَحَلُّم**۔ ع۔ تکلف سے حلیم بننا۔ خواب دیکھنا۔ مب

**تَحلِیف**۔ ع۔ قسم دینا۔ مب

**تَحلِیل**۔ ع۔ اجزا کا کھول دینا۔ حل کرنا۔ کہیں اُترنا۔ اتارنا۔ گلا کر کسی چیز کو فنا کر دینا۔ حلال کرنا۔ علم معما کی اصطلاح میں کسی لفظ کے دو یا زیادہ حصے کر کے ہر ایک حصے سے ایک معنے لینے اور بعض جگہ کسی کو اپنے معنوں پر ہی قائم رکھنا۔ حلال کرنا۔ طلاق والی عورت سے نکاح کرنا تاکہ پہلے خاوند کے لیئے حلال ہو جائے۔ م۔ غ۔ مب

**تَحلِیَہ**۔ ع۔ زیور پہنانا۔ م

**تَحَمُّل**۔ ع۔ برداشت کرنا۔ مشقت اُٹھانا۔ بوجھ اُٹھانا۔ م

**تَحمِید**۔ ع۔ پے در پے سراہنا۔ تعریف کرنا۔ حمد کرنا۔ م

**تَحمِیق**۔ ع۔ کسی کو احمق بنانا۔ حماقت کی طرف نسبت کرنا۔ مب

**تَحمِیل**۔ ع۔ لادنا۔ مبہم

**تَحمِیم**۔ ع۔ پانی کو گرم کرنا۔ کسی کا مُنہ کالا کرنا۔ لڑکے کی ڈاڑھی نکلنا۔ چوزے کے پر نکلنے۔ زمین سے سیاہی مائل سبزی اُگنا۔ مُطلّقہ عورت کو متعہ (جوڑا) دینا۔ مب

**تَحَنُّث**۔ ع۔ عبادت کرنا۔ بتوں کی عبادت سے کنارہ کشی کرنا۔ گناہ اپنے آپ سے دور کرنا۔ توبہ کرنا۔ مب

**تَحَنُّک**۔ ع۔ پگڑی تھوڑی کے نیچے سے نکالنا۔ مب

**تَحَنُّن**۔ ع۔ مہربانی کرنا۔ مشتاق ہونا۔ مب

**تَحنِیک**۔ ع۔ بچّے کو گڑھتی دینا۔ (یعنی خرما وغیرہ چبا کر اس کے تالو میں لگا دینا)۔ مب

**تَحَوُّل**۔ ع۔ سونپنا۔ بدلنا۔

کام میں حیلہ کرنا۔ مب

**تَحوِیل**۔ ع۔ پہلی حالت سے بدل دینا۔ سونپنا (علم حساب کا ایک قاعدہ بھی ہے جس کے ذریعے مقرون اعداد کی مختلف جنسوں کو ایک جنس کر لیتے ہیں) داخل ہونا۔ غ۔ م

**تَحوِیلدار**۔ ف۔ خزانچی۔ نقد رکھنے والا۔ روکڑیہ۔ بم

**تَحَیُّر**۔ ع۔ حیرانی۔ حیران ہونا۔ بھونچکا رہ جانا۔ م

**تَحِیَّہ**۔ ع۔ دُعائے زندگانی۔ سلام۔ سلام کرنا۔ درود۔ مب۔ غ

**تَخ**۔ ف۔ تِلوں کی کھلی۔ تلوں کا تیل نکال لینے کے بعد جو پھوک رہ جاتا ہے۔ ب۔ ن

**تَخّ**۔ ع۔ تِلوں کی کھلی۔ تُرش خمیر۔ مب

**تَخَاصُم**۔ ع۔ آپس میں جھگڑا خصومت کرنا۔ مب

**تَخَالُف**۔ ع۔ باہم مخالف ہونا۔ م

**تَخَنُّت**۔ ع۔ جامہ دان۔ مب

**تَخت**۔ ف۔ بیٹھنے کی چوکی۔ بم

**تَختِ آبنُوسی**۔ ف۔ رات

سے مُراد ہے ٭ ب۔بم
**تختاخ**۔ع۔ وہ آدمی جس کی زبان میں لکنت ہو ٭ مب
**تختدار**۔ف۔سفید یا سیاہ کپڑا۔بچھونا ٭ ن
**تخثّر**۔ع۔سُست ہونا ٭ زیادہ دود وغیرہ سے ذہن کا پراگندہ اور منتشر ہونا ٭ کاہلوں کی چال چلنا ٭ مب
**تختِ رواں** } ف۔ وہ تخت
**تختِ روَنَدہ** } جس پر بادشاہ سوار ہوتا ہے۔ اور کہار کندھوں پر اٹھا کر لے چلتے ہیں۔ آسمان اور خوش رفتار گھوڑے اور بنات النعش کے چار ستاروں سے بھی مراد ہے حضرت سلیمان کے تخت کو بھی کہتے ہیں ٭ ب
**تختِ عاج**۔ع۔ ہاتھی دانت کا تخت ٭ اور دن سے بھی مراد ہے ٭ سُرین بلورین اور شرمگاہ سے بھی کنایہ ہوتا ہے ٭ ب
**تختِ فیروزہ**۔ف۔آسمان سے مُراد ہے ٭ ب

**تختگاہ**۔ف۔ دار السلطنت۔ حاکم اعلےٰ کے رہنے کا شہر۔ گورنمنٹ کا صدر مقام۔ جیسے پنجاب کا لاہور ٭ بم
**تختّم**۔ع۔سر پر عمامہ باندھنا ٭ انگلی میں انگوٹھی پہننی ٭ کام کو پوشیدہ کرنا۔ اُس سے تغافل کرنا ٭ خاموش ہونا ٭ مب
**تخت نشینانِ خاک**۔ف۔ بادشاہوں۔ رُوحوں۔ زمین کے باشندوں اور اہل سلوک سے مراد ہے ٭ ب
**تخت وتاج**۔ف۔ مُلک و سلطنت سے مراد ہے ٭ ز
**تختہ**۔ف۔چوڑی صاف لکڑی ٭ بم
**تُختہ**۔ف۔(مخفف توختہ) ادا کیا ہوا۔ ذمے سے اُتارا ہوا ٭ خواہ قرض اُدھار ہو خواہ نماز وغیرہ ٭ ب
**تختۂ اوّل**۔ع۔لوح محفوظ ٭ بچّوں کے لکھنے کی تختی کو بھی کہتے ہیں ٭ ن
**تختہ بر سرِ کسے شکستن**۔ف۔ اُسے ذلیل اور رسوا کرنا ٭ بم
**تختۂ بستہ**۔ف۔ بند میز ٭ ر
**تختہ بند**۔ف۔ قید۔ محبوس۔ قیدی۔ لکڑی کی پٹیاں جو ٹوٹے ہوئے عضو پر باندھی جاتی ہیں ٭ عضو جس پر پٹی بندھی ہوئی ہو ٭ بم۔ب
**تختۂ زر رنج**۔ف۔ دہکے ہوئے کوئلے ٭ ب
**تختۂ سال خوردہ**۔ف۔ گذشتہ حکایتیں ٭ ب۔ن
**تختۂ مینا**۔ف۔ آسمان سے کنایہ ٭ ب۔ن
**تختۂ نرد**۔ف۔ وہ تختہ جس پر نرد کھیلتے ہیں ٭ ع
**تختیم**۔ع۔خوب مہر کرنا ٭ بم
**تخجیل**۔ع۔کسی کو شرمندہ کرنا ٭ م۔مب
**تخدّب**۔ع۔ راستہ چلنا۔ نہ بہت جلد نہ بہت آہستہ ٭ مب
**تخدُّد**۔ع۔چمڑے کا کھچ جانا اور لاغر ہونا ٭ مب
**تخدُّر**۔ع۔ پردے میں ہونا ٭ مب
**تخدید**۔ع۔ لاغر ہونا۔ لاغر کرنا ٭ پھاڑنا ٭ مب
**تخدیر**۔ع۔ لڑکی کا پردے میں مقیم ہونا ٭ مب
**تخدیش**۔ف۔چھیلنا ٭ مب

**تخرّص** -ع- جھوٹ بنانا - افترا باندھنا ۞ مب
**تخرّق** -ع- جھوٹ باندھنا ۞ پھٹ جانا ۞ سخاوت میں فراخ دستی کرنا ۞ مب
**تخریب** -ع- خراب کرنا ۞ بگاڑ دینا - اُجاڑنا - ویران کرنا ۞ م
**تخریج** -ع- نکالنا - بھلے کام کے لئے ادب دینا ۞ غ - م
**تخریس** -ع- زچہ کی مہمانی کے لئے کھانا تیار کرنا ۞ مب
**تخریق** -ع- پھاڑنا ۞ م
**تخس** -ف- دل کا غم والم سے گرم ہونا ۞ ب - ن
**تخش** -ف- ایک قسم کی کمان ہے جس کا تیر بہت چھوٹا ہوتا ہے - اور ایک قسم کا تیر بھی - اور بمعنے بالا - صدر مجلس - تیر آتش بازی بھی آیا ہے ۞ ب - ن
**تخشا** -ف- کوشش کرنے والا ۞ ن - ب
**تخشّع** -ع- عاجزی کرنی - فروتنی کرنی ۞ م
**تخشّن** -ع- کھردرا ہونا - سخت ہونا ۞ موٹا جھوٹا لباس پہننا ۞ درشت کلام کرنا ۞ سختی سے زندگانی بسر کرنا ۞ مب
**تخشیدن** -ف- اوپر بیٹھنا ۞ ن
**تخصّص** -ع- خاص ہونا ۞ ب
**تخصیص** -ع- خاص کرنا ۞ مب
**تخضّع** -ع- فروتنی کرنا ۞ م
**تخطّف** -ع- اچک لینا ۞ مب
**تخطیط** -ع- خط کھینچنا ۞ مب
**تخطیہ** -ع- کسی کے کام میں خطا پکڑنا ۞ خطا کی طرف منسوب کرنا ۞ کسی سے بدی کو دور کرنا ۞ مب - م
**تخفّف** -ع- موزہ پہننا ۞ مب
**تخفیف** -ع- ہلکا کرنا - بوجھ اُتارنا ۞ کم کرنا ۞ م
**تخلخل** -ع- کسی چیز کے اجزا کا ایک دوسرے سے جُدا ہونا - (اصطلاح علم طبعی میں اجسام کے اجزا کے بیچ میں جو فاصلے یعنی مسام ہوتے ہیں اُن کے ہونے کو صفت تخلخل بولتے ہیں ۞ م
**تخلّص** -ع- چھٹکارا - بچاؤ ۞ غزل سے نکل کر ممدوح کی مدح کی طرف انتقال کرنا ۞ مختصر نام جو شاعر اپنے لئے مقرر کر کے اشعار میں لکھا کرتے ہیں (جیسے سعدی مصلح الدین شیرازی کا تخلص ہے) ۞ م - ک - ش - ز
**تخلّف** -ع- پیچھے رہنا ۞ مب
**تخلّق** -ع- جھوٹ گھڑنا ۞ خلوق (ایک قسم کی خوشبو) لگانا ۞ کسی کی خصلت سیکھنا ۞ مب
**تخلّل** -ع- بیچ میں آنا - مدت کا گزر جانا ۞ دانتوں اور انگلیوں میں خلال کرنا ۞ آر پار سُوراخ کرنا ۞ کسی چیز کے درمیان سے چیز کو ڈھونڈھنا ۞ مب - م
**تخلہ** -ف- لاٹھی ۞ پاپوش ۞ ہر چیز کے ٹکڑے و پُرزے ۞ ب - ن
**تخلّی** -ع- خالی ہونا - فارغ ہونا ۞ م
**تخلید** -ع- کسی جگہ میں مقیم ہونا ہمیشہ رکھنا ۞ مب
**تخلیص** -ع- خلاص کرنا - صاف کرنا ۞ م
**تخلیط** -ع- ملانا ۞ سچ کو جھوٹ میں ملا کر سخن سازی کرنا ۞ فساد ڈالنا ۞ مب
**تخلیف** -ع- کسی کو خلیفہ

بنانا • پیچھے ڈالنا • مب
**تَخْلِیق** - ع - کسی کو مخلوق لگانا اس کی پیدایش کو پورا کرنا • ہموار اور برابر کرنا • مب
**تَخْلِیل** - ع - سرکہ بنانا • خلال کرنا • وضو کے وقت اُنگلیوں اور ڈاڑھی میں انگلیوں سے خلال کرنا • م
**تَخْلِیَہ** - ع - خالی کرنا - رہا کرنا • م
**تُخْم** - ف - بیج - اصل - نژاد - مرض ہیضہ - انڈا - منی - خاندان • ھ - بم
**تُخْم اَفْشاندن** - ف - بیج ڈالنا • بم
**تُخْم بازی** - ف - ایک کھیل ہے جس میں عید یا نو روز کے دن لڑکے رنگین انڈوں سے کھیلا کرتے ہیں • بم
**تُخْم بَرداشتن** - ف - حاملہ ہونا • ز
**تُخْمِ بَنگ** - ف - بھنگ کا بیج • ب
**تُخْمِ جہود** - ف - پراگندہ - پریشان • ب
**تُخْم چیزے بَر اُفتادن** - ف - کسی شے کا نیست و نابود ہو جانا - نام و نشان نہ رہنا • ع
**تُخْمِ حَرام** - ف - حرامزادہ - ولدالزنا • بم
**تُخْم دان** - ف - ذخیرہ - وہ زمین جس میں درخت یا کسی اَور چیز کا پنیر بویا جائے • بم
**تُخْم ریز** - ف - زراعت کرنے والا - وہ زمین جس میں زراعت کی جائے - خاگینہ - وہ قیمہ جس پر بھونتے وقت انڈے ڈالے جاویں • ب
**تُخْم کردن** - ف - انڈا دینا • بم
**تُخْم گاں** - ف - آدمی کے خصیے - ہر ایک روئیدگی کا تخم عموماً اور خصوصاً تخم خرفہ • ب
**تُخْمِ نیمبر** - ف - اُبالے ہوئے انڈے - نیمبرشت انڈے • ز
**تُخْمَہ** - ف - بدہضمی - ہیضہ - اصل - نژاد - اولاد • ب
**تُخْمَہ فروش** - ف - تل وغیرہ - روٹی کے مصالح بیچنے والا • بم
**تَخْمِیر** - ع - خمیر اُٹھانا - گوندھنا - شرم کرنا - پہنانا • شراب پلانا • م
**تَخْمِین** - ع - اندازہ کرنا - تخمینہ لگانا • گمان اور قیاس سے بات کرنا • م
**تَخَنُّث** - ع - دُہرا ہونا - ٹوٹا ہوا ہونا • عورتوں کی طرح نرم کلام کرنا • مب
**تَخْنِیث** - ع - خم دینا - دُہرا کرنا • مب
**تَخَوُّف** - ع - کم کرنا - کسی چیز کو گھٹا دینا • مب
**تَخَوُّل** - ع - کسی کی خبرگیری کرنا - تیمارداری کرنا • مب - م
**تُخُوم** - ع - نشان - دو زمینوں کے درمیان حد فاصل • مب
**تَخْوِیف** - ع - ڈرانا • م
**تَخْوِیل** - ع - دینا - کوئی چیز کسی کے ملک کر دینا • م
**تَخَیُّر** - ع - چُننا - برگزیدہ کرنا • مب
**تَخَیُّل** - ع - خیال میں لانا • م
**تَخَیُّم** - ع - خیمہ لگانا • مب
**تَخْیِیر** - ع - اختیار دینا • م
**تَخْیِیل** - ع - کسی کے خیال میں ڈالنا • م
**تَدابُر** - ع - ایک دوسرے سے کٹ جانا - ایک دوسرے کو پشت

دینا + مب

تَدَابِیر - ع - جمع تدبیر - تجویزیں بندوبست + م

تَدَاثُر - ع - کہنہ ہونا - بے نشان ہوجانا + مب

تَدَاخُل - ع - ایک دوسرے میں داخل ہونا + م

تَدَارُس - ع - سبق کہنا + مب

تَدَارُک - ع - کسی چیز فوت شدہ کو پانا - پانا + م

تَدَارُک دِیدَن - ع - ف - بندوبست کرنا + ر

تَدَارُؤ - ع - ایک دوسرے کو ہٹانا - جھگڑے میں مدافعت کرنا + مب

تَدَاعُب - ع - آپس میں دل بہلانا - ہنسنا - خوش طبعی کرنا + مب

تَدَاعی - ع - ایک دوسرے کو بلانا - دشمن کا پیش آنا - دیواروں کا گر پڑنا + م

تَدَافُع - ع - ایک دوسرے کو ہٹانا + م

تَدَاوُل - ع - ایک دوسرے سے دست بدست لینا + م

تَدَاوِی - ع - علاج کرنا - دوا کرنا + م

تَدْبِیر - ع - انجام میں غور کرنا + غلام کو اپنے مرنے کے پیچھے آزاد کرنا + مب

تَدَثُّر - ع - دِثار (بالاپوش) پہننا + مرد کا گھوڑے پر اچھل کر سوار ہوجانا + مب

تَدْثِیر - ع - پرندے کا اپنے گھونسلے کو سنوارنا + مب

تَدَرُّب - ع - عادت کرنا - خوگر ہونا + مب - م

تَدَرْو - ف - جنگلی مرغ جو نہایت خوش رفتار ہوتا ہے اور سرو سے محبت رکھتا ہے + ن

تَدْرِیب - ع - مشق کرانا - لڑائی میں شدّت کے وقت صبر کرنا + م - مب

تَدْرِیج - ع - درجہ بہ درجہ - تھوڑا تھوڑا کسی کام کو کرنا + م

تَدْرِیس - ع - سبق دینا - علم سکھلانا + مب

تَدَفُّن - ع - پوشیدہ ہونا + مب

تَدَلُّس - ع - چھپانا + تھوڑا تھوڑا طعام لینا + رات کے اندھیرے

میں قوم کا اُترنا - ڈیرا کرنا + مب

تَدْلِیس - ع - متاع کا عیب خریدار سے پوشیدہ رکھنا + محدثین کی اصطلاح میں اسناد حدیث میں اپنے اُستاد کا نام نہ لینا بلکہ اُستاد کے استاد کا نام لینا - تاکہ سننے والے کو شبہ ہوجائے کہ جس کا نام لیتا ہے اسی سے اس نے سُنا ہے + مب

تَدْقِیق - ع - باریک کرنا - خوب کوٹنا - باریک بات کا نکالنا + م

تَدَلُّل - ع - ناز کرنا - گستاخی کرنا + مب

تَدَلّی - ع - اوپر سے نیچے اُترنا - جھک پڑنا + نزدیک ہونا + فروتنی کرنا + مب

تَدْلِیَہ - ع - لٹکا دینا - قریب کر دینا + مب

تَدْمُری - ع - چھوٹا جنگلی چوہا + مب

تَدْمِیر - ع - ہلاک کرنا + م

تَدَنُّس - ع - میلا ہونا + م

تَدْنِیس - ع - میلا کرنا + م

تَدَو - ف - ایک سُرخ رنگ پرندہ جانور ہے کہ اکثر حماموں میں ہوتا ہے - عربی میں اس کو ابن وردان کہتے ہیں + ن

تَدْوِیر۔ ع۔ گولائی۔ دور میں لانا مدوّر بنانا + مب

تَدْوِیر خوردن۔ ف۔ چکّر کھانا + بم

تَدْوِین۔ ع۔ جمع کرنا۔ تالیف کرنا + م

تَدَہ۔ ف۔ بمعنے تنیدہ + لکڑی کا گھر + ب۔ نج

تَدَہْدُہ۔ ع۔ پتھر کا لڑھکنا + مب

تَدَہْقُن۔ ع۔ دہقان بننا۔ کسان بنّنا + مب

تَدْہِین۔ ع۔ روغن ملنا + کسی چیز کو چرب کرنا + م

تَدَیُّث۔ ع۔ دیوث پنا۔ دلّہ پن کرنا + مب

تَدَیُّن۔ ع۔ دینداری۔ دیندار ہونا + راستکار ہونا + مب

تَذَبْذُب۔ ع۔ دودِلا ہونا۔ متردد ہونا۔ کسی شے کا ہلنا جو ہوا میں لٹکی ہو + غ۔ م

تَذَرْج } ف۔ ایک خوبصورت اور خوش رنگ جنگلی مرغ کا نام ہے جو استراباد
معرب
تَذَرْو

اور مازندران کے جنگل میں اکثر ہوتا ہے ۔غیاث میں لکھا ہے۔ اس لفظ کو چکور کے معنے میں لینا اور دال مہملہ سے لکھنا پڑھنا غلط ہے اور ناصری میں تاے قرشت یادال ابجد" کے ضمن میں لکھا ہے + ب

تَذَرْوِ زرینج۔ ف۔ دہکتے ہوئے کوئلے + ب

تَذَرْوِ زرّیں پر۔ ف۔ آفتاب سے مراد ہے۔ آگ کو بھی کہتے ہیں + ن۔ ب

تَذْکار۔ ع۔ ذکر کرنا + غ

تَذَکُّر۔ ع۔ یاد کرنا + ذکر کرنا + نصیحت قبول کرنا + مؤنث لفظ کا مذکّر ہونا + م۔ مب

تَذْکِرَہ[۱]۔ ع۔ یادداشت۔ یاد۔ ذکر۔ نصیحت + م

تَذْکِرَہ خانہ[۳]۔ ع۔ محکمہ راہ داری + ر

تَذْکِرَہ[۲]۔ ع۔ پروانہ۔ سندِ راہداری + ز

تَذْکِیر۔ ع۔ یاد دلانا + نصیحت کرنا + ضد تانیث یعنی کسی کو نر بتلانا + مب۔ م

تَذْکِیَہ۔ ع۔ بکری وغیرہ کو ذبح کرنا + بڑی عمر کا ہونا + آگ کو تیز کرنا + مب

تَذَلُّل۔ ع۔ فروتنی کرنا۔ عاجزی کرنا۔ اپنے تئیں حقیر اور خوار جاننا + م

تَذْلِیل۔ ع۔ ذلیل وخوار بنانا + نرم کرنا + مب

تَذَمُّم۔ ع۔ عیب کرنا۔ کسی سے عار وننگ رکھنا + مب

تَذْمِیم۔ ع۔ بہت بُرا کہنا + مب

تَذْہِیب۔ ع۔ زر اندود کرنا۔ سونے کا گلٹ کرنا + م

تَذْہِیل۔ ع۔ کسی چیز کو کسی اور چیز کا دامن بنانا + م

تَر۔ ف۔ لتھڑا ہوا + بھیگا ہوا + تازہ آب دار + صاف۔ پاکیزہ + زیادہ + ایک چھوٹا سا جانور جسے ہندی میں ممولا۔ اور عربی میں صعوہ کہتے ہیں + شرمندہ۔ خجل + وہ شخص جو جوئے میں ہاری ہوئی چیز واپس لے + فاسق اور گنہگار آدمی کو بھی کہتے ہیں + ب۔ بم۔ ن

تُرا۔ ف۔ تجھ کو۔ تیرے لئے + ن

تَرا۔ ف۔ بہت اونچی دیوار + ن۔ ب

تُراب۔ ع۔ مٹی۔ زمین۔ خاک + م

تَراب۔ ف۔ پانی یا شراب وغیرہ

کا گھڑے یا مشک وغیرہ سے
ٹپکنا + ن
**تُراب آلُودہ** - ع - ف - خاک
آلودہ + بم
**تراتیزک** - ف - ایک سبزی
جس کو عربی میں جرجیر کہتے ہیں +
ب - ن
**تُراث** - ع - میراث + م
**تراج** - ف - قانون - آئین + (دستنبو)
**تُرّاج** - ف - تیتر + ب - ن
**تَراجُز** - ع - شعر خوانی میں مقابلہ
کرنا + مب
**تَراجُع** - ع - پھرنا - اُلٹنا منقلب
ہونا - رجوع ہونا - اکثر کواکب
کا مغرب سے مشرق کو رجعت
کرنا + م - غ
**تَراجِم** - ع - جمع تَرجُمان - ایک
زبان سے دوسری زبان میں
کلام کو بیان کرنے والا + مب
**تَراجُم** - ع - ایک دوسرے پر
پتھر پھینکنا + مب
**تَراخی** - ع - دیر - درنگ - کاہلی اور
تقصیر کرنا + م
**تَرادُف** - ع - ایک دوسرے کے
پیچھے سوار ہونا + دو مترادف لفظ

کو کلام میں لانا + فج
**تراز** - ف - کچا تاگا + درخت صنوبر
مجازاً زینت - آرائش (طراز
اس کا معرب ہے) + ن - ب
**تَرازُو** - ف - تولنے کے پلڑے +
بُرجِ میزان + عدل و عدالت +
عقل و قیاس + ن
**تَرازُو چشمہ داشتن** - ف -
ترازو کے ایک پلڑے کا دوسرے
سے بھاری ہونا + ب - ن
**تَرازُو شُدن** - ف - دو لشکروں
کا قوت اور مقابلہ میں برابر ہونا -
نیزے یا تیر کا نشانے میں لگ کر
آدھا اندر دھس جانا + گر پڑنا +
لپٹنا + لڑائی سے بھاگنا + ن - غ
**تَرازُوئے انجُم** - ف - ع -
اصطرلاب سے مراد ہے + بم
**تَرازُوئے پُولاد سنجان** - ف
جنگی سپاہیوں کے نیزوں سے
مراد ہے + ن
**تَرازُوئے چرخ** - ف - برج
میزان سے کنایہ ہے + ب - ھ
**تَرازُوئے زر** - ف - آفتاب
سے مراد ہے + ن
**تَرازُوئے سنگ زن** - ف

وہ ترازو جس کے دونو پلڑے
تولنے کے وقت برابر نہ ہوں
اونچا نیچا ہو + غ - بم
**تَرازُوئے عَدل** - ف - ع - وہ
ترازو جس کے دونو پلڑے برابر
ہوں - کوئی اونچا نیچا نہ ہو + غ
**تَرازُوئے فلک** - ف - ع -
برج میزان سے کنایہ ہے +.
ب - ک
**تَرازُوئے قیامت** - ف - ع
میزان قیامت جس پہ لوگوں کے
اعمال تُلیں گے + بم
**تَرازُوئے نظم** - ف - ع - علم
عروض سے مراد ہے - جس سے
شعروں کے بحر اور اوزان معلوم
ہوتے ہیں + بم
**ترازیدن** - ف - آراستہ کرنا -
سنوارنا + بم
**تَراسّ** - ع - آپس میں راز
کہنا + مب
**تَرّاس** - ع - ڈھال بنانے
والا + م
**تَراسُل** - ع - آپس میں خط و
کتابت کرنا + مب
**تَراش** - ف - [illegible] - تراشنا کاٹنا -

کٹاؤ + آرائش + نفع - تراشا ہوا + ن - غ
تَراشَہ - ف - تراشا ہوا چھلکا + لوہے کا ایک آلہ جس سے پتھر تراشتے ہیں + ن - غ
تَراشِیدن - ف - کاٹنا چھیلنا + م
تَراصُص - ع - ایک دوسرے سے چمٹ جانا - خوب مل جانا صف میں + مب
تَراضی - ع - آپس میں ایک دوسرے سے راضی ہونا + مب
تَراقی - ع (جمع تَرقُوہ) گردن کی ہنسلی + مب
تَراک - ف - چاک - شگاف + وہ آواز جو کسی چیز کے ٹوٹنے یا پھٹنے کے وقت سُنائی دے + ن - ب
تَراکُم - ع - انبوہ - بھیڑ + م - غ
تَراکِمہ - ت - (جمع ترکمان) - ترکوں کی مشہور قوم + ج
تَرامی - ع - باہم تیر اندازی کرنا + ایک دوسرے کو پتھر مارنا + وطن سے نکلنا + کام میں دیر کرنا + مب - م
تَرانَہ - ف - راگ - گیت - الاپ + رباعی + خوب صورت جوان - صاحب جمال - معشوق خوش طبعی - بدخوئی - حیلہ گری + ن - ب
تَرانَہ شُدَن - ف - کمال شہرت پکڑنا + بم
تَرانَہائے خُسروانی - ف - عمدہ ترانے کسی امیر یا پادشاہ کے تصنیف کئے ہوئے ترانے + غ
تَراو - ف - ٹپکنا - ترشح کرنا + ب
تَراوِش - ف - ٹپکنا + بم - ب
تَراوِیح - ع - جمع تَروِیحَہ - آرام دینا + مشہور نماز ہے - جو رمضان کی راتوں میں ادا کرتے ہیں - چونکہ ہر چار رکعت کے بعد کچھ دیر تک سکون اور قرار پکڑتے ہیں اس سبب سے یہ نام ہوا + غ
تَراوِیدن - ف - ٹپکنا - پانی - شراب وغیرہ کا برتن میں سے تراوش کرنا + ب
تَراہی - ف - نیا میوہ - نورس میوہ + ب - ن
تَرائِب - ع - جمع تریبہ - سینہ کی ہڈیاں - مجازاً سینہ - ہار کی جگہ - جہاں سینہ پر ہار لٹکایا جاتا ہے + مب - غ - م
تَرب - ف - مکر و حیلہ - جھوٹ - زبان آوری + ن - ب
تُرب - ف - مُولی + ب
تِرب - ع - ہم عمر - ہمزاد + مب - م
تُربَت - ع - مٹی - زمین - قبر + م - غ
تُربَتِ اَولِیاء - ع - اولیاء کی مزار - روضہ - مقبرہ + ن
تُربُد - ف - ایک مسہل دوا جسے ہندی میں نسوت کہتے ہیں + کھوکل لکڑی اور سرکنڈا + ن - ب
تَربُد - ع - غصہ سے چہرہ کا متغیر ہو جانا - ترش رو ہونا + مب
تَربَرہ - ف - ایک قسم انگور کی ہے جسے تُربک بھی کہتے ہیں + ب - ن
تُربُز / تُربُزہ - ف - تربوز - ہندوانہ + ککڑی کھیرے کو بھی کہتے ہیں + ن
تَربسہ - ف - قوس قزح + دھنک + ب
تَرَبُّص - ع - انتظار کرنا - ٹھیرنا + غلہ کو گرانی کے انتظار کے لئے روک رکھنا + م - مب
تَربُن - ف سخت زمین + ن - ب
تَربِیَت - ع - پرورش کرنا - پرورش - پالنا + م
تُرتُب - ع - راست اور درست

ہونا + غ
**تَرشَرَک** - ف - ممولا - ایک چھوٹا سا پرندہ جس کو ماوراءالنہر میں دُخترِ صوفی کہتے ہیں اور عربی میں صعوہ + ب - ن
**تَرت و مَرت** - ف - زیر و زبر - تہ و بالا - پراگندہ - پریشان - تاخت و تاراج + ب - ن
**تَرتِیب** - ع - ہر ایک چیز کو اُس کے ٹھکانے اور مناسب موقع پر رکھنا + م
**تَرتِیبِ راہ** - ع - ف - سامان راہ - درستی راہ + ز
**تَرتیزک** - ف - مخفف و مرادف ترہ تیزک + بم
**تَرتِیل** - ع - قرآن شریف کو اطمینان اور آہستگی کے ساتھ اس طرح پڑھنا کہ سب حرفوں کے مخارج اچھی طرح ادا ہوں + م
**تَرَجُّل** - ع - پیدل چلنا - پیدل چلنے سے پاؤں کا گھس جانا + کنوئیں میں اُترنا + دن کا بلند ہونا + عورت کا مرد کی طرح ہو جانا + بالوں میں کنگھی کرنا + مب
**تَرجُمان** - معرب ترزُبان - خوش تقریر - فصیح - تیز زبان - ترجمہ کرنے والا - ایک زبان کا مطلب دوسری زبان میں سمجھانیوالا + غ
**تَرجُمانی** - مب - ترجمہ کرنا + ز
**تَرجَمَہ** - ع - ایک زبان کے مطلب دوسری زبان میں سمجھانا - ایک زبان کو دوسری زبان میں بدلنا - بیان کرنا + م
**تَرَجِّی** - ع - امید رکھنا ممکن الحصول شے کی توقع کرنا + م - غ
**تَرجِیح** - ع - غلبہ دینا - غالب ہونا + بڑھ جانا + م - ع
**تَرجِیع** - ع - پھیرنا - لوٹانا + حلق میں آواز پھرانا + اذان میں شہادتین کا دوبارہ کہنا + مصیبت کے وقت اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن پڑھنا + م
**تَرجِیع بَند** - ع - ف - اصطلاح شعرا میں وہ چند بند ہیں جو ایک ہی بحر اور مختلف قافیوں میں ہوں اور ہر بند کے بعد ایک ہی معین شعر جو اسے بحر میں ہر جگہ خوب مربوط اور چسپاں ہوتا ہو لایا جائے - اور اگر اخیر کا شعر بھی ہر جگہ مختلف ہو مگر اسی وزن میں ہو تو اس صنعت کا نام ترکیب بند ہے + غ
**تَرجِیل** - ع - بالوں کو لٹکانا + ب
**تَرَح** - ع - اندوہ - غم + غمناک ہونا + مب
**تَرحَال** - ع - کوچ کرنا + م
**تَرَحُّم** - ع - رحم کرنا - ترس کھانا - دیا کرنی + م
**تَرحِیب** - ع - فراخی کی طرف بلانا + فراخ کرنا + مرحبا کہنا + ب
**تَرَخ** - ع - پچھنی لگانے کا تھوڑا سا نشان جو جسم پر ہو + حجام کا تھوڑا سا نشتر کو چھونا + ب
**تَرخَان** - ف - وہ بادشاہی منصبدار جس کو ادب آداب کی تکلیفیں سب معاف ہوں اور کسی جرم پر پکڑ نہ ہو + رئیس - شریف + عرف میں مسخرے کو بھی کہتے ہیں + اور ایک سبزی ہے پودینہ کے مشابہ + ن - غ
**تَرخانی** - ف - دیکھو ترخان - مسخراپن + بم
**تَرَخُّص** - ع - رخصت لینا - اجازت حاصل کرنا + م
**تَرخُون** - ف - خُونی آدمی - بیباک -

چور۔ لچا۔ عاقر قرحا۔ ن
تَرخِیص۔ ع۔ رخصت کرنا۔
اجازت دینا۔ م
تَرخِیم۔ ع۔ مختصر کرنا۔ اصطلاح
میں کلمہ کے آخر سے کوئی حرف
دور کرنا۔ (جیسے گوز۔ گوزن۔
اور مان مانند کا مرخم ہے)۔
غ۔ م
تَردامن۔ ف۔ مجرم۔ گنہگار۔
معیوب۔ عاشق۔ ن
تَردامنی۔ ف۔ گنہگاری۔
بدکاری۔ غ
تَردُّد۔ ع۔ آمد و رفت۔ شک۔
فکر و اندیشہ۔ مب۔ م۔ غ
تَردَشت۔ ف۔ چالاک آدمی۔
وہ لوگ جو ہاتھ سے کام کریں
جیسے نقاش۔ کاتب۔ ب۔ م۔ ن
تَردَستی۔ ف۔ چستی۔ چالاکی۔ ب۔ ن
تَردماغ۔ ف۔ عقلمند۔ صاحب شعور۔ مسرور۔ مست۔ م۔ غ
تَردِماغی۔ ف۔ دانش۔
شعور۔ فرحت۔ سرور۔ مستی۔
نازکی۔ غ
تَرُوک۔ ف۔ گیہوں کھانے
والا کیڑا۔ ب۔ ن
تَرَدَہ۔ ف۔ باغ۔ گھر وغیرہ کا

قبالہ۔ گیہوں پیسنے اور چکّی تیز
کرنے کی مزدوری۔ ن۔ ب
تَردّی۔ ع۔ چادر اوڑھنا۔ ہلاک
ہونا۔ اونچی جگہ سے گرنا۔ مب۔ م
تَردِید۔ ع۔ پھیرنا۔ پھیر دینا۔
زبون اور فاسد کرنا۔ م
تَردِیَہ۔ ع۔ کنوئیں میں ڈالنا۔ مب
تَرزباں } ف۔ فصیح۔ خوش تقریر۔
تَرزفاں } ترجمان۔ ب۔ ن
تَرس۔ ف۔ خوف۔ ڈر۔ ب۔ ن
تُرس۔ ف۔ سخت۔ محکم۔ ب۔ ن
تُروس } ف۔ سخت زمین۔
تَروس } ب۔ ن
تُرس۔ ع۔ سپر۔ ڈھال۔ زمین
درشت۔ مب
تَرسا۔ ف۔ ڈرنے والا۔ وہم کرنے
والا۔ راہب۔ عابد نصاریٰ۔ ن
تَرساں۔ ف۔ ڈرنے والا۔
ڈرتا ہوا۔ ن
تَرس اُستُوداں۔ ف۔
زردشتی فارسیوں کا تین دن
مُردے کی قبر پر ژند پاژند پڑھنا۔
دُعا کرنا۔ ب۔ ن
تَرسانیدن۔ ف۔ ڈرانا۔ مص
تَرس کار۔ ف۔ خدا ترس مرد۔

عابد و زاہد۔ بم
تَرسُّل۔ ع۔ آہستہ آہستہ اور
واضح کرکے پڑھنا۔ آہستگی۔
گرانباری۔ اپنی طرف سے خط
کا مضمون بنانا۔ مب۔ م
تَرسناک۔ ف۔ خوفناک۔ ڈرا
ہوا۔ بم
تَرسندہ۔ ف۔ ڈرنے والا۔
خائف۔ مص
تَرسَہ۔ ف۔ قوت واہمہ۔ ب۔ ن
تُرسَہ۔ ف۔ قوسِ قزح۔ ب۔ ن
تُرسی۔ ع۔ ہر ایک چیز جو ڈھال
کی شکل پر ہو۔ غ
تَرسیدن۔ ف۔ ڈرنا۔ خوف
کرنا۔ ن
تَرسِیل۔ ع۔ دودھ کا زیادہ ہونا۔
اونٹ کے بچّوں کو دودھ دینا۔
صاف صاف آرام سے واضح
واضح پڑھنا۔ مب
تُرُش۔ ف۔ کھٹا۔ بم
تَرش۔ ع۔ بدخلقی۔ بخیلی۔ سبکی۔ مب
تَرشاء۔ ع۔ رسی۔ ڈول۔ مب
تَرشاش۔ ع۔ پانی۔ آنسو۔ خون
کا ٹپکنا۔ مب
تُرش رُخسار۔ تُرش رُوئے

بدمزاج - بدخو - ناراض - خفا ہم

تَرَشُّح - ع - ٹپکنا * مجازاً ہلکی بارش * غ - م

تُرشُدن - ف - شرمندگی کی وجہ سے مُنہ پھیر لینا - شرمندہ ہونا * ن - غ

تُرشک - ف - ایک سبز رنگ کا پرندہ ہے * چُوکا * ن - ب

تُرش گیا - ف - چُوکا - ہر گھاس ترش مزہ * ب - ن

تَرشیح - ع - ادب دینا - پرورش کرنا * درخت کا اصلاح کرنا تا خوب پھل دے * ہرنی کا نئے بچّے کو چاٹنا * ایک صنعت کا نام ہے * مب

تُرشینک - ف - چوکا - جسے عربی میں حمّاض کہتے ہیں * ب

تَرَصُّد - ع - اُمید رکھنا - انتظار کرنا * غ

تَرَصُّع - ع - نشاط اور خوشدلی کرنا * مب

تَرصیص - ع - کسی چیز میں قلعی اور رانگ ملا کر مضبوط کرنا - گچ کرنا * م

تَرصیع - ع - کسی چیز میں جواہر یا نگ جڑنے - جڑاؤ کرنا - عمدہ ترتیب کے ساتھ کسی کا جڑنا * خوشدلی کرنا * اور اصطلاح میں (نظم یا نثر) کے دو فقروں کے سب کلمات کا ایک دوسرے کے مقابل میں بہ ترتیب متحد الوزن والقوانی ہونا (جیسے ان الابرار لفی نعیم وان الفجار لفی جحیم) * ب

تَرطیب - ع - مرطوب کرنا - مزاج میں تری لانا * کسی کو رُطَب (تر کھجور) کھلانا * مب - م - غ

تَرَعرُع - ع - لڑکے کا بڑھنا - نشو و نما پانا * م - غ

تُرغاق } ت - پاسبانی - نگہبانی * ب - غ
تُرغاک }

تَرغچی - ت - کسان - کھیتی کرنے والا * فج

تَرغیب - ع - رغبت دلانا - لالچ دلانا * م

تَرف - ف - خشک کیا ہوا پنیر - ٹپکایا ہوا دہی * ن

تُرفاس - ف - ایک قسم کی کھُمبی * ب - ن

تُرفان - ف - مخفف تَرزَفان - ترجمان * ب - ن

تَرفروش - ف - وہ آدمی جو اپنا آپ لوگوں کو اچھا دکھائے - اور باطن میں بہت پلیدی رکھتا ہو * ب - ن

تَرَفُّع - ع - بلندی ڈھونڈھنا - غرور و تکبّر سے مراد ہے * غ - م

تَرَفُّق - ع - مہربانی کرنا - نرمی کرنا * مب - غ

تَرفنج - ف - بہت باریک اور دشوار راستہ * ب - ن

تَرفَند } ف - محال * بیہودہ * جھوٹ * مکر - حیلہ * ن
تَرفَندہ }

تَرَفُّہ - ع - دولتمندی - آسودگی * غ

تَرفیہ - ع - آرام دینا - آسودہ کرنا - آسودگی * م

تَرَقُّب - ع - امید - امید رکھنا - انتظار کرنا * م - غ

تَرقُوَہ - ع - چنبر گردن - ہنسلی * م

تَرقَہ - آتشبازی کا پٹاخہ - بندوق کی ٹوپی * ز

تَرَقّی - ع - بلند ہونا - اوپر چڑھنا * م

تَرقیدن - ف - پھٹنا - پھوٹنا - شگفتہ ہونا * غ

تَرقِیش - ع - بات کا آراستہ کرنا + گھڑ لینا + سخن چینی کرنا + مب

تَرقِیق - ع - باریک کرنا + مب

تَرقِیم - ع - لکھنا - رقم کرنا + م

تَرقِین - ع - خط کھینچنا - سطروں کو نزدیک نزدیک لکھ کر نقطے اور اعرابوں سے سجانا - اصطلاحِ حساب میں سفید جگہ کو سیاہ کرنا - تاکہ یہ گمان نہ ہو کہ یہ جگہ لکھنے کے لئے چھوڑی گئی ہے + م

تَرک - چھوڑنا + م

تُرک } ف - خود +
تُرگ } غ

تُرک - ف - مجازاً - معشوق - مطلوب + ن

تَرک - ف - درز - دراڑ - شگاف رخنہ - خندق + ب

تُرکاں - ف - تُرکی عورتوں کا خطاب ہے جیسے ہمارے ہاں بیگم اور بی بی + غ

تُرکاں - ف - چشماں - آنکھیں + فش

تُرکانِ چرخ - ف - سبعۂ سیّارہ سے مراد ہے + ب

تُرکتاز - تُرکتازی - ف - دوڑ دھوپ - حملہ - ہلہ - لوٹ مار - ظلم + ن

تُرک جوش - ف - نیم خام یخنی + ن

تُرکِ چیں - ف - آفتاب سے مراد ہے + ب

تُرکِ حصاری - ف - چاند اور سورج سے بھی مراد ہے + ب

تَرک خُوردن - ف - پھٹ جانا + ر

تَرکش - ف - مخفف تیرکش - تیردان - تیر رکھنے کا خانہ + ن

تَرکِ فُضُول - ع - خواہش نفسانی کا چھوڑنا - بیجا خواہش نہ کرنا + ن

تُرکِ فَلک } ف - مریخ - آفتاب سے
تُرکِ گَردُوں } بھی مراد ہے + ز - ب

تَرک گُفتَن - ع - ف - چھوڑ دینا + بم

تُرکمان - ف - ترکوں کی ایک قوم جو تُرکوں سے ادنٰے ہے + غ

تَرکَند } ف - جھوٹ + مکر - حیلہ +
تَرکَندہ } ب - ن

تَرکِ مُحال - ع - جس امر کا نتیجہ محال ہو اس کو چھوڑ دینا + ن

تُرکِ نیمروز - ف - آفتاب سے مراد ہے + ب

تَرِکہ - ع - مُردہ کا چھوڑا ہوا مال - مالِ متروکہ + م

تُرکی - ف - منسوب بہ تُرک - تُرکوں کی زبان + ساہی + ب

تَرکیب - ع - مرکب کرنا - کئی چیزوں کو باہم ملانا + م

تَرکیب آوَردہ - ف - ٹکڑے ملاکر + ر

تَرکیب بَند - ع - ف - دیکھو ترجیع بند + غ

تُرکی تَمام شُدن - ف - غرور ٹوٹ جانا - عجز ظاہر ہونا - گھمنڈ جاتا رہنا - ناتمام دعوے ظاہر ہونا + م

تَرکیدن - ف - شق ہونا - پھٹ جانا + غ

تُرکی گَردن - ف - ظلم کرنا - تعدّی کرنا + ن

تُرمتاے - ف - ایک شکاری پرند ہے + ب

تِرمِذی - ع - ترمذ کا رہنے والا + غ

ترمُس۔ترمُش۔ف۔ایک ترش مزہ گھاس ہے۔ اور باقلا مصری کو بھی کہتے ہیں جو کھٹا ہوتا ہے۔ ن۔ب
ترمہ۔مفرس۔پٹہ۔حاشیہ دار شال۔ ز
ترمیم۔ع۔مرمت کرنا۔ م
ٹرین۔مف۔ٹرین۔ ریل گاڑی۔ ز
ترن۔ف۔گل نسرین جنگل اور بیابان کے معنے میں بھی آیا ہے۔ ن
ترناس۔ف۔وہ آواز جو تیر کو کمان سے چھوڑنے کے وقت کمان کے چلّے سے نکلتی ہے۔ ن
ترنانہ۔ف۔سالن۔ ن
ترناؤ۔ت۔پانی نکلنے کا راستہ جو خندق پر بناتے ہیں۔ اور اس پر ہو کر قلعے میں داخل ہوتے ہیں۔پرنالہ۔ ز
ترنج۔ف۔لیمو۔نیبو۔چین شکنج۔بڑا بوٹا جو دوشالے چادر۔ نیا وغیرہ کے کونوں پر ریشم سے کاڑھا جائے۔ ن۔غ
ترنجان۔معرب ترنگان۔
بالنگو۔ ن
ترنجبین۔ف۔ایک مشہور دوا ہے۔ ن۔غ
ترنجِ زر }
ترنجِ مہر گان } ف۔آفتاب سے مراد ہے۔ ب
ترنجیدن۔ف۔آزردہ ہونا۔ بھوں چڑھانا۔ مص
ترنجیدہ۔ف۔ترش ابرو۔ تیوری چڑھائے ہوئے۔ مص
ترند }
ترندر } ف۔ مولا۔ ن۔فج
ترندک۔ف۔ایک چھوٹا پرندہ ہے جس کو ماورالنہر میں دختر صوفی کہتے ہیں اور عرب صعوہ مولا۔ ب
ٹرین عوض شدہ۔ف۔ گاڑی بدل گئی۔ ر
ترنگ۔ف۔وہ آواز۔جو کمان سے تیر کے چھوٹنے کے وقت اور تیر یا گرز وغیرہ کے جسم پر لگنے کے وقت یا تلوار کے ٹوٹنے اور ساز کے بجانے کے وقت نکلے۔ زخم۔ غرتاب۔ جیل خانہ۔ ن۔ب
ترنگ۔ف۔جنگلی مرغ جسے تدرو کہتے ہیں۔ ب۔ن
ترنگ۔ف۔خوب۔زیبا۔ ن
ترنگا ترنگ۔ف۔لڑتے وقت تلواروں کی آواز۔ ن۔ب
ترنگاں۔ف۔بالنگو۔ ب۔ن
ترنگبین۔ف۔ترنجبین۔ ن
ترنّم۔ع۔گیت گانا۔گیت۔ م
ترنموت۔ع۔کمان جو کھینچنے کے وقت آواز کرے۔ گانا ترنم کرنا۔ مب
ٹرین وائی۔مف۔ٹریوے۔ ز
ترنوازی۔ف۔مطرب کا خوش آوازی سے گانا۔ غ
ترنہ۔ف۔کلنگ۔ فج
ترنیاں۔ف۔بید کی لکڑی کا بنا ہوا طباق (چھابا) یا ٹوکرا۔ ب۔ن
تروال۔ف۔گھاس کے پتّے۔ ب۔ن
تروُّح۔ع۔پنکھے کے ساتھ ہوا کرنا۔ درخت کے دوبارہ پتّے نکلنا۔ رات کے وقت سیر کرنا یا کوئی کام کرنا۔ پانی کا کسی چیز کی بو پکڑنا۔ راحت پانا۔ مب۔م
تروند۔ تروندہ۔ف۔نیا

پھل - پہلا آیا ہوا میوہ + ن - ب
تَرُوْوہ - ف - جفت - ضد طاق +
ب - ن
تَرْوِیج - ع - رواج دینا + م
تَرْوِیح - ع - راحت دینا + خوشبو
دار کرنا + رات کے وقت کسی
کے پاس جانا + م
تَرْوِیض - ع - ریاضت دینا +
زمین کو سبزہ زار - باغ بنانا + مب
تَرَہ - ف - بفتحتین - ساگ -
ترکاری + ن
تُرَّہات - ع - جمع تُرَّہت -
خرافات - بیہودگیان - نکما + م
تَرَّۂ خُراسانی - ف - چوگان +
تَرَّۂ گُربہ - ف - بادرنجبویہ -
بالنگو + ب - ن
تَرَہُّب - ع - راہب بننا -
عبادت کرنا + ڈرنا + م
تَرَہُّل - ع - نرم گوشت ہوجانا
عضو کا نرم ہو جانا - سست
پڑ جانا + ع
تَرَہْوُک - ع - جھوم جھام کر
چلنا + مب
تَرْہِیب - ع - ڈرانا + م
تَرِی - ف - ضد خشکی + بے دماغی +
ناخوشی + ظرافت + درشتی - سختی +
غ - ن
تِرْیاق - معرب - نوشدارو -
زہر کی دوا ایک معجون ہے مشہور
جو زہر کی تاثیر باطل کر دیتی ہے +
بطور مجاز عکس (از قبیل برعکس
نہند نام زنگی کافور) افیون کو (جو
خود زہر ہے) تریاق کہہ دیتے
ہیں + ن
تِرْیاقِ اَرْبَعَہ - ف - ع - زہروں
کی دافع اور صرع اور لقوہ کی
نافع ایک معجون ہے + غ
تِرْیاقِ حُزْن } ع - شراب
تِرْیاقِ غم } سے مراد ہے +
معشوق + عمدہ کلام + سونا چاندی +
دوستوں کا دیدار + ن
تِرْیاقِ فارُوق - ف - ع -
ستّر دواؤں سے ملی ہوئی ایک
معجون ہے جو سب زہروں کے
واسطے دافع اور دل و دماغ
کے واسطے مقوی + غ
تِرْیاقِ مُحِنَّت } ع - مثل تریاق
تِرْیاقِ ہَم } حزن و غم + ن
تِرْیاک - ف - دیکھو تریاق + ن
تِرْیاکِ روستایان - ف -
لہسن - تھوم + ب - ن
تِرْیاکِ کَبِیر - ف - تریاق
فاروق + غ
تِرْیاکی - ف - افیونی + ب
تَرِیْت } ف - شوربے وغیرہ میں
تَرِید } روٹی کے چھوٹے چھوٹے
ریزے کر کے ڈالنا - عربی میں
ثرید کہتے ہیں + ب - ن
تُرِیدن - ف - کھینچنا + ن
تُرِیدن - ف - بھاگنا + ن
تِرِیز - ف - مثلث نما کپڑے کا
ٹکڑا - کلی کرتے وغیرہ کی + ن - ب
تَز - ف - گنجا + مولا + درخت کا
نیا نکلا ہوا پتا + ن
تَزاحُف - ع - لڑائی میں ایک
دوسرے سے مل جانے کے نزدیک
ہو جانا + مب
تَزاحُم - ع - انبوہ کرنا - بھیڑ
کرنا + م
تَزاوُج - ع - باہم جوڑا بننا -
ایک دوسرے کا زوج ہونا +
ایک دوسرے کا قرین اور مصاحب
ہونا + مب
تَزاوُر - ع - ایک دوسرے کی
زیارت کرنا + کسی چیز سے پھرنا -

اعراض کرنا + مب
تَزَایُد - ع - زیادہ ہونا - افزوں ہونا + م
تَزْدَہ - ف - عموماً ہر قسم کی مزدوری اور اُجرت کو کہتے ہیں - اور خصوصاً چکّی درست کرنے کی اجرت + گھر یا باغ کا قبالہ + ن - ب
تَزْرِیق - ع - ریا - نفاق - جھوٹ + کسی کو جھوٹ - ریا اور نفاق سے منسوب کرنا + غ
تَزْرِیق بَیاں - ع - جھوٹا - دروغگو + غ
تَزَعْزُع - ع - جنبش کرنا + م
تَزْعِیف - ع - ہلاک کرنا + غ
تَزْفان - ف - مخفف ترزفان - بمعنے ترجمان + ب
تُزُک - ت - قاعدہ - قانون - ترتیب - انتظام + ضابطہ + لشکر + مجلس - اور روہ واقعہ جس کو خود بادشاہ نے لکھا ہو - روزنامچہ + سوانح عمری + ز - غ
تَزَکّی - ع - پاک ہونا - صاف ہونا - صدقہ دینا - زکوٰۃ دینا + م
تَزْکِیَہ - ع - پاک کرنا - صاف کرنا + زکوٰۃ دینا + م

تَزَلْزُل - ع - جنبش - زلزلہ + ہلچل + غ - م
تَزَلُّل - ع - لغزش - پھسلنا + غ
تَزْوِیج - ع - نکاح کر دینا + مب
تَزْوِیر - ع - جھوٹ بولنا - فریب دینا - مکر - فریب - حیلہ + کسی چیز کو آراستہ کرنا + م - غ - مب
تَزْہِیف - ف - زبون اور بناچیز کرنا + م
تَزْیِین - ع - زینت دینا - زیبائش کرنا + غ
تَزْیِینِ نَفْس - ع - اخلاق حمیدہ سے نفس کو مزین کرنا - اچھے صفات حاصل کرنا + ن
تَس - ف - طپانچہ + ن
تُس - ف - پھسکی + ن - ب
تَسَاخِین - ع - موزے + ایک کپڑا چادر کی طرح جس کو علما اور دانشمند سر پر ڈالتے تھے + مب
تَسَافُد - ع - نر کا مادہ پر کودنا - جانوروں کا جفتی (جماع) کرنا + مب - غ
تَسَامُح - ع - آسان پکڑنا - جوانمردی کرنا - چشم پوشی کرنا + مب
تَسَاوِی - ع - برابری - برابر کرنا + م
تَسَاوِیِ الطَّرَفَین - ع - دونو طرفوں کا برابر ہونا + غ
تَسَاہُل - ع - آسان سمجھنا - غفلت کرنا + م
تَسَاہُم - ع - آپس میں قرعہ ڈالنا + م
تَسْبِیح - ع - پاکی بیان کرنا - سبحان اللہ کہنا + م
تَسْبِیح سال - ع - ف - رشتہ سالگرہ + بم
تَسْبِیح شُمار - ف - زاہد - عابد + بم
تَسَتُّر - ع - پوشیدہ ہونا - کسی چیز کو دور رکھنا + پرہیز کرنا + مب
تَسْتِیر - ع - پوشیدہ کرنا - چھپانا + لڑکی کو پردے میں رکھنا + مب غ
تَسْجِیر - ع - پانی کا جاری کرنا + مب
تَسْجِیل - ع - قبالہ اور تمسک لکھنا + عہد و پیمان کرنا + حوض کو بھرنا + مب - م
تَسَحُّر - ع - سحری کھانا + م
تَسْحِیر - ع - جادو کرنا + م
تَسْخِیر - ع - تابع کرنا - مطیع کرنا - اپنی طرف کرنا + بیگار سے کام کرانا + م

تسخیر آفتاب - ع - ف - آفتاب کو مطیع کر لینا۔ تاکہ اس کے عمدہ فیوض اور خواص سے بہرہ یاب ہوں + بم

تسخین - ع - گرم کرنا + کفش جو پاؤں میں پہنتے ہیں + م

تسخین - ع - جُوتا جو پاؤں میں پہنتے ہیں + نع

تشدید - ع - درست کرنا۔ مضبوط کرنا۔ درستی۔ مضبوطی + م - نع

تسدیس - ع - چھ حصوں میں تقسیم کرنا۔ اور نجومیوں کی اصطلاح میں دو ستاروں کے درمیان تین یا گیارہ برج کا تفاوت ہونا۔ جیسے قمر حمل میں ہو تو مشتری جوزا میں + نع

تسرّع - ع - جلدی کرنا۔ شتابی کرنا + مب

تسریح - ع - رخصت کرنا۔ چھوڑ دینا + م

تسطیر - ع - لکھنا۔ سطر بندی کرنا + م

تسُع - ع - نواں حصّہ۔ نو میں سے ایک + مب

تسع - ع - نواں حصہ لینا۔ نو میں سے ایک لے لینا + آٹھ میں خود مل کر ان کو نو بنا دینا + نواں ہونا + مب

تِسع - ع - نو عورتیں + (۹)۔ لعہ + م

تسع آیات - ع - موسےٰ کے نو معجزے۔ (۱) عصا۔ (۲) قحط۔ (۳) دریا۔ (۴) ٹڈی۔ (۵) جوئیں (۶) خون۔ (۷) ید بیضا۔ (۸) مینڈک۔ (۹) طوفان + مب

تسعون - ع - نوّے۔ (۹۰)۔ لعہ + غ - ز

تسعہ - ع - نو مرد + ۹۔ لعہ + مب

تسعیر - ع - نرخ مقرر کرنا + آگ جلانا + جنگ کا بھڑکانا + مب

تسکت - جھاڑی + ر

تسکین - ع - تسلّی۔ آرام۔ ڈھارس۔ تسلّی دینا۔ ڈھارس بندھانا + م

تسلُّب - ع - خاوند وغیرہ کے مرنے پر عورت کا سوگ کے کپڑے پہننا + مب

تسلُّس - ع - خوشامد۔ مکاری + نع

تسلسُل - ع - سلسلہ بندی۔ لڑی پرونا۔ ایک چیز کا دوسری اور دوسری کا تیسری پر موقوف ہونا حتّٰی کہ کہیں ختم نہ ہو + م - نع

تسلُّط - ع - حاکم ہونا۔ غالب آ جانا + م

تسلُّف - ع - قیمت پیشگی لینا۔ قرض لینا + م - مب

تسلُّق - ع - دیوار پھاندنا + مب

تسلُّل - ع - سرک جانا۔ کھسک جانا + مب

تسلّی - ع - ڈھارس - دلجمعی۔ اطمینان + مب

تسلیخ - ف - جا نماز۔ سجادہ + ن - ب

تسلّی شُدن - ف - دلجمعی ہونا۔ خاطر جمع ہونا۔ مطمئن ہونا + بم

تسلیم - ع - سلام کرنا + ماننا۔ حکم کو منظور کرنا + سپرد کرنا + سلامت رکھنا + م

تسلیہ - ع - دلجمعی کرنا - دلاسا دینا + م

تسمہ - ف - چمڑے کا لمبا ٹکڑا جو مشہور ہے + کچا چمڑا + بم

تسمہ بازی - ع - فریب - ایک قسم کا جوا ہے + بم - نع

تسمیت - ع - اچھی دُعا کرنی + چھینکنے والے کے حق میں بھلائی کی دُعا کرنی + م

**تَسْمِین** - ع - موٹا کرنا - فربہ کرنا + م

**تَسْمِیَہ** - ع - نام رکھنا - بسم اللہ پڑھنا + م - غ

**تُس نَفْسی** - ف - ہرزہ گوئی - واہیات بکنا + بم

**تَسَنُّن** - ع - متغیر ہونا + راستے پر پڑنا + م - مب

**تَسَنُّہ** - ع - سال گزارنا + کھانے پینے کی چیز بگڑ جانا + مب - م

**تَسْنِیم** - ع - بہشت کی ایک نہر کا نام ہے + برتن کا بھرنا + قبر وغیرہ کو کوہان کی شکل پر بنانا + مب م

**تَسْنِین** - ع - چھری وغیرہ کو تیز و روشن کرنا + مب

**تَسُو** - ف - ایک مشہور پیمانہ ہے جو چار جو کا ہوتا ہے + ایک پہر + درزیوں کے گز کا چوبیسواں حصہ + ن - ب

**تَسَوُّر** - ع - کنگن ہاتھ میں پہننا + دیوار پر چڑھنا + مب

**تَسَوُّک** - ع - مسواک کرنا + مب

**تَسْوِید** - ع - سیاہ کرنا - مجازاً لکھنا + غ - م

**تَسْوِیدُ البُیُوت** - ع - کاغذ پر برجوں کے خانہ بنا کر مولود کے طالع کی نحوست اور سعادت دریافت کرنا + غ

**تَسْوِیلات** - ع - جمع تَسْوِیل - جھوٹی سخن آرائیاں - بناوٹی باتیں - چکنی چپڑی باتیں + غ

**تَسْوِیغ** - ع - روا رکھنا + دینا + ب

**تَسْوِیف** - ع - تاخیر کرنا - کام کو ڈھیل میں ڈال دینا + مب

**تَسْوِیَہ** - ع - برابر کرنا - ٹھیک کرنا - سیدھا کرنا + م

**تَسْہِیل** - ع - آسان کرنا + م

**تَسَیُّر** - ع - سیر کرنا + غ

**تَسْیِیر** - ع - رواں کرنا - شہر بدر کرنا + غ - م

**تَش** - ف - زخم + فش

**تَش** - ف - آگ + کلہاڑی + بسولا + ن

**تُش** - ف - سخت گھبراہٹ جو غم و اندوہ کے سبب پیدا ہو + ن

**تِش** - ف - پیاس - تشنگی + جون + ب - ن

**تَشابُک** - ع - کاموں کا خلط ملط ہونا + انبوہ - ازدحام + غ

**تَشابُہ** - ع - باہم مشابہ ہونا + م

**تَشاتُم** - ع - ایک دوسرے کو گالیاں دینا + م

**تَشاجُر** - ع - آپس میں جھگڑنا + م

**تَشارُک** - ع - ایک دوسرے کے شریک ہونا + مب

**تَشاکُل** - ع - باہم ایک شکل ہونا - ایک دوسرے کی مانند ہونا + م

**تَشاہُد** - ع - آپس میں گواہی دینا - ایک دوسرے کے پاس جانا - ملاقات کرنا + غ

**تَشَبُّث** - ع - پنجہ مارنا + ہاتھ ڈالنا + م

**تَشْبِیب** - ع - جوانی کے دنوں کا یاد کرنا - عہدِ شباب کا مذکور کرنا - اصطلاحِ شعرا میں قصیدہ کے ابتدا میں مدحِ ممدوح سے پہلے چند بیت احوالِ عشق میں مذکور کرنے جس سے شاعر کی آتشِ شوق بھڑک اُٹھے + غ - م

**تَشْبِیک** - ع - انگلیوں کو ایک دوسرے میں ڈالنا + ملانا + م - مب

**تَشْبِیہ** - ع - ایک شے کو دوسری شے کی مانند قرار دینا + م

**تَشْت** - ف - تھال - لگن - طشت

اس کا معرب ہے ۔ غ ۔ ن
**تَشْتِ آتَش** ۔ ف ۔ آفتاب سے
مراد ہے ۔ ب ۔ ن
**تَشْت اَز بام اُفتادن** ۔ ف ۔
رسوا ہونا ۔ راز کا فاش ہونا ۔
ب ۔ ن ۔ بم
**تَشْت اَز بام اَفگندن** ۔ ف ۔
راز کا فاش کرنا ۔ بم
**تشتاقہ** ۔ ت ۔ کچھوا ۔ سنگ
پُشت ۔ بم
**تَشْتِ بلند** ۔ ف ۔ آسماں سے
مراد ہے ۔ آفتاب سے بھی کنایہ
آتا ہے ۔ ن ۔ ب
**تَشَتُّت** ۔ ع ۔ پراگندہ ہونا ۔
پریشانی ۔ م ۔ مب
**تَشْت خانہ** ۔ ف ۔ سونے کے
کپڑے ۔ وہ گھر جس میں سونے
کے کپڑے رکھے جائیں ۔ اسے
توشک خانہ بھی کہتے ہیں ۔ وہ گھر
جس میں لوٹا ۔ سیلاپچی وغیرہ
چیزیں رکھی جاتی ہیں ۔ اسے
آفتابچی خانہ بھی بولتے ہیں ۔ پاخانہ
وطہارت خانہ کو بھی ادب کے طور
پر کہتے ہیں ۔ ن ۔ ب ۔ بم
**تَشْتخوان** ۔ ف ۔ دستار خوان ۔
ب ۔ ن
**تَشْت دار** ۔ ف ۔ نوکر ۔ آفتابچی
یعنی وہ شخص جس کے ذمے طشت
و آفتابے وغیرہ کی حفاظت ہو ۔ ن ۔ ب
**تَشْت زَدن** ۔ ف ۔ چاند گہن
سورج گہن سے کنایہ ہے ۔ سورج
گہن اور چاند گہن کے وقت
تھال بجانا ۔ (یہ ولایت میں
رسم ہے) ۔ ن ۔ بم
**تَشْتِ زَر** / **تَشْتِ زرّیں** ۔ ف ۔ آفتاب سے مراد
ہے ۔ ب
**تَشْتِ سَرنگوں** ۔ ف ۔
آسمان سے کنایہ ہے ۔ ن
**تَشْتِ سیمیں** ۔ ف ۔ چاند
سے مراد ہے ۔ ب ۔ ن
**تشتگی** ۔ ف ۔ رکابی ۔ بم
**تشتگی دار** ۔ ف ۔ خدمت گار ۔
جس کو تشتدار بھی کہتے ہیں ۔ بم
**تشتگیر** ۔ ف ۔ تھال بنانے والا ۔
کسیرا ۔ بم
**تشتمیر** ۔ ف ۔ ایک دوا ہے جس کو
بسفائج کہتے ہیں ۔ ب
**تَشْت و آبِ خواستن** ۔ ف
سفر سے واپس آکر پاؤں سے
گرد دھونے سے کنایہ ہے ۔ بم
**تَشْت و خایہ** ۔ ف ۔ ایک کھیل
ہے ۔ جس میں انڈے کو خالی
کر کے شبنم سے بھر دیتے ہیں ۔
اور اس کا منہ مضبوط بند کر کے
تانبے کے تھال میں رکھ کر گرم
ہوا میں چھوڑ دیتے ہیں اور اگر
ہوا گرم نہ ہو تو تھال کے نیچے
تھوڑی سی آگ رکھ دیتے ہیں
انڈا اُڑ کر نظر سے غائب ہو جاتا
ہے ۔ کہتے ہیں پارہ سے بھر
کر آگ پر رکھنے سے بھی یہ عمل
ہو سکتا ہے ۔ علم نجوم سے بھی
مراد ہے ۔ زمین و آسمان سے
بھی کنایہ ہے کیونکہ زمین آسمان
کے درمیان ہے ۔ ن ۔ ب
**تَشْتِیت** ۔ ع ۔ پراگندہ کرنا ۔ م
**تَشْحِیذ** ۔ ع ۔ چھری تلوار وغیرہ کا
تیز کرنا ۔ م
**تَشَخُّص** ۔ ع ۔ تعیین پانا ۔ مقرر
ہونا ۔ غ
**تَشْخِیص** ۔ ع ۔ مقرر کرنا ۔ جانچنا ۔
اجارہ لینا ۔ تھیٹر میں ایکٹ
کرنا ۔ غ ۔ ز
**تَشَدُّد** ۔ ع ۔ سختی سختی کرنا ۔ مب

تَشْدِید۔ ع۔ سخت کرنا۔ استوار کرنا ⧫ حرف کو مشدّد پڑھنا ⧫ (اس کی علامت میں دندانے ہوتے ہیں اس طرح (ّ) جس حرف پر تشدید ہو وہ دو دفعہ پڑھا جاتا ہے) ⧫ م۔ مب

تَشْرِیح۔ ع۔ شرح کرنا۔ کھولنا۔ نہایت واضح طور پر بیان کرنا۔ ظاہر کرنا ⧫ گوشت کو پارچہ پارچہ کرنا ⧫ اصطلاح طب میں بدن کے اعضاء کا پورا حال بیان کرنا ⧫ م۔ غ

تَشْرِید۔ ع۔ ہانکنا۔ پراگندہ کرنا ⧫ کسی کو عیب سنوانا ⧫ مب

تَشْرِیع۔ ع۔ رستہ بتانا ⧫ اونٹوں کو پانی پر لے جانا جہاں پانی نکالنے اور حوض میں ڈالنے کی ضرورت ہو ⧫ مب

تَشْرِیف۔ ع۔ بزرگ کرنا۔ عزّت سے رکھنا۔ فارسی والے خلعت کے معنے میں استعمال کرتے ہیں۔ کیونکہ اس کا ملنا بھی (معطے لہ) کی بزرگی اور عزت کا باعث ہے ⧫ مب۔ بم

تَشْرِیفاتی باشی۔ ف۔ توشہ خانے کا داروغہ ⧫ ز

تَشْرِیف دادن۔ ف۔ ممتاز کرنا۔ عزّت دینا ⧫ خلعت دینا ⧫ بم

تَشْرِیق۔ ع۔ مُنہ کا روشن ہونا اور چمکنا ⧫ مشرق کی طرف جانا۔ مشرق کی طرف مُنہ کرنا ⧫ عید کی نماز پڑھنا ⧫ گوشت کو دھوپ میں خشک کرنا ⧫ مب

تَشْرِیک۔ ع۔ کسی کو شریک کرنا ⧫ جُوتیوں کو تسمے باندھنا ⧫ مب

تِشْرِین۔ ف۔ رومی دو مہینوں کا نام ہے۔ پہلے کو تشرینِ اُولےٰ جو ہندی میں کاتک سے ملتا ہوا ہے۔ اور دوسرے کو تشرینِ اُخرےٰ کہتے ہیں جو اگھن سے ملتا ہوا ہے ⧫ غ

تَشْطِیر۔ ع۔ آدھا پستان دُہنا۔ مال کو آدھم آدھ تقسیم کرنا ⧫ مب

تَشَعُّب۔ ع۔ گروہ در گروہ ہونا۔ شاخ در شاخ ہونا ⧫ دور ہونا ⧫ نیک ہونا ⧫ مرنا ⧫ غ۔ مب

تَشَفُّع۔ ع۔ شفاعت کرنا ⧫ غ۔ سر

تَشَفِّی۔ ع۔ تسکین۔ تسلّی ⧫ شفا ڈھونڈھنا ⧫ کسی سے خوش ہونا ⧫ غصے اور کینہ سے رہائی پانا ⧫ مب

تَشَقُّق۔ ع۔ پھٹ جانا لکڑی وغیرہ کا ⧫ خوب ظاہر ہونا ⧫ مب

تَشْقِیص۔ ع۔ حصے کرنا ⧫ گوشت کو بیچنے کے لئے ٹکڑے ٹکڑے کرنا ⧫ مب

تَشْقِیق۔ ع۔ بات کو خوب شق بنا کر نکالنا ⧫ لکڑیوں وغیرہ کو چیرنا ⧫ مب۔ م

تَشَکُّک۔ ع۔ شک میں پڑنا ⧫ م

تَشَکُّل۔ ع۔ کسی شے کی شکل بن جانا۔ صورت پکڑنا ⧫ مب

تَشْکِیک۔ ع۔ کسی کو شک میں ڈالنا ⧫ مب

تَشْکِیل۔ ع۔ شکل بنانا۔ صورت بنانا ⧫ کام کا مشتبہ ہونا۔ پوشیدہ ہونا ⧫ چارپائے کے پاؤں پابند سے باندھنے ⧫ مب

تَشْلِیخ۔ ف۔ سجادہ۔ جاءِ نماز ⧫ ب۔ ن

تَشْمِیت۔ ع۔ چھینکنے والے کو بھلائی کی دُعا دینی ⧫ کسی کو ناکام لوٹا دینا ⧫ مب

تَشْمِیر۔ ف۔ ایک دوا ہے جس کو بسفائج کہتے ہیں ⧫ ب

تَشْمِیر۔ ع۔ کمر باندھنا۔ آمادہ ہونا۔ طیار ہونا۔ چست ہونا۔

چُستی کرنا۔ چُستی چالاکی۔ دلیری
مب۔ ع
تَشمِیم۔ ع۔ سُونگھنا ٭ مب
تِشن۔ ف۔ چاکسو۔ ایک سیاہ
دانہ ہوتا ہے جو آنکھوں کی
بیماریوں میں کام آتا ہے ٭ ب۔ ن
تَشَنُّج۔ ع۔ عضو بدن کا اینٹھ
جانا ٭ نع
تِشنگی۔ ف۔ پیاس ٭ بم
تِشنَہ۔ ف۔ پیاسا ٭ بم۔ ھ
تِشنۂ آب زا۔ ف۔ مستسقی۔
جس کو مرض استسقاء ہوگیا
ہو ٭ ن
تِشنَہ جگر } ف۔ مشتاق ٭
تِشنَہ دِل } ب
تَشنِیع۔ ع۔ بُرا بھلا کہنا۔ لعنت
ملامت کرنا ٭ مب
تَشنِیف۔ ع۔ عورت کو بالی
پہنانا۔ گوشوارہ پہنانا ٭ مب
تَشَوُّق۔ ع۔ آرزومند ہونا ٭
بناوٹ سے شوق ظاہر کرنا ٭ مگ
تَشوِیر۔ ع۔ شرم۔ شرمندہ کرنا۔
شرمگاہ کو ننگا کرنا۔ اشارہ کرنا ٭
ع۔ مب
تَشوِیر خوردن۔ ف۔
شرمندہ ہونا ٭ بم
تَشوِیش۔ ع۔ فکر۔ پریشانی۔
پریشان کرنا۔ فکر میں ڈالنا ٭ م
تَشوِیق۔ ع۔ شوق دلانا ٭ مب
تَشوِیَہ۔ ع۔ بھوننا ٭ نع
تَشوِیہ۔ ع۔ مُنہ وغیرہ کو بدشکل
بنانا ٭ نظر لگانا ٭ م
تَشَّہ۔ ف۔ تیل کی پلی ٭ ب
تَشَہُّد۔ ع۔ کلمہ شہادت پڑھنا۔
اشہد ان لاالہ الا اللہ کہنا ٭ نع
تَشہِیر۔ ع۔ مشہور کرنا۔ شہرت
دینا ٭ گدھے پر سوار کرکے تشہیر
کرنا۔ رسوا کرنا ٭ تلوار کو میان
سے کھینچنا ٭ نع
تَشی۔ ف۔ ساہی۔ بڑا خارپشت
جس کے کانٹے سفید اور سیاہ دو
رنگ کے ہوتے ہیں اور جو اس
کا قصد کرے اس پر تیر کی طرح
اپنا کانٹا پھینکتی ہے ٭ ب۔ ن
تَشَیُّخ۔ ع۔ بڈھا ہونا۔ بزرگ
بنانا ٭ مب
تِشیِرہ۔ ف۔ پتھر کی گولیاں
جس سے کئی رنگ نظر آتے
ہیں ٭ ن
تَشَیطُن۔ ع۔ نافرمان و سرکش
ہونا ٭ شیطان بن جانا ٭ مب
تَشَیُّع۔ ع۔ اپنے تئیں شیعہ ظاہر
کرنا۔ مذہب شیعہ میں ہونا ٭ مب
تَشیِید۔ ع۔ مضبوط کرنا۔ گچ اور
چونہ سے عمارت بنانا ٭ بنا کو بلند
کرنا ٭ نع
تَشیِیع۔ ع۔ رخصت کرنا۔ مسافر
کو راہ تک پہنچانے جانا ٭ جنازہ
کے ساتھ جانا ٭ م
تَصابی۔ ع۔ عشق بازی۔ امرد
پرستی ٭ لڑکپن ظاہر کرنا ٭ غ۔
تَصادُق۔ ع۔ آپس میں دوستی
کرنا۔ اور بات اور دوستی میں
سیدھا ہونا ٭ مب
تَصادُم۔ ع۔ دھکا۔ صدمہ ٭
کبھی انبوہ مراد ہوتا ہے ٭ مب
تَصارُم۔ ع۔ آپس میں قطع
کرنا۔ دوستی کا علاقہ چھوڑ
دینا ٭ مب
تَصارِیف۔ ع۔ گردشیں ٭ مب
تَصاعُد۔ ع۔ بلند ہونا۔ اوپر
چڑھنا ٭ مب
تَصاغُر۔ ع۔ اپنے آپ کو چھوٹا
کر دکھانا ٭ خوار اور حقیر ہونا ٭ مب
تَصافُح۔ ع۔ باہم ہاتھ ملانا۔ ملاقات

کے وقت مصافحہ کرنا + مب

**تَصالُح** - ع - آپس میں صلح کرنا + مب

**تَصانیف** - ع - جمع تصنیف، تصنیف کی ہوئی کتابیں + ج

**تَصاوُل** - ع - ایک دوسرے پر حملہ کرنا + ایک دوسرے پر کودنا + مب

**تَصاویر** - ع - جمع تصویر - تصویریں - مورتیں + مب

**تَصَبّی** - ع - مرد کا عورت کو فریفتہ کرنا - فتنہ میں ڈالنا + مب

**تَصبیح** - ع - صباح بخیر کی دُعا دینا + صبح کے وقت کسی کے پاس آنا + صبوحی پلانا + مب

**تَصحیح** - ع - صحیح کرنا - درست کہنا + مب

**تَصَحُّف** - ع - لکھے ہوئے کو غلط پڑھنا + مب

**تَصحیف** - ع - لکھنے میں غلطی کرنا + اصطلاح میں نقطوں کی تبدیلی سے لفظ کا بدلنا + غ - مب

**تَصَدُّع** - ع - پراگندہ ہونا + م

**تَصَدُّف** - ع - پھرنا + مب

**تَصَدُّق** - ع - خیرات کرنا + مب

**تَصَدّی** - ع - سامنے آنا + کسی کام کے پیچھے پڑ جانا - درپے ہونا + مب

**تَصدیر** - ع - شروع کرنا - دیباچہ لکھنا + مقدم کرنا + لوٹانا + مب

**تَصدیع** - ع - دردسری کی تکلیف دینی + جدا جدا کرنا + مب

**تَصدیق** - ع - سچّا جاننا - مان لینا. منطق کی اصطلاح میں کسی شے پر قطعی حکم لگانا + مب - ع

**تَصدِیَہ** - ع - تالی بجانا + ہاتھ پر ہاتھ مار کے آواز نکالنا + مب

**تَصَرُّف** - ع - دخل دینا + مجازاً قبضہ + دگرگوں ہو جانا + مب

**تَصریح** - ع - ظاہر کرنا + خوب ظاہر ہونا + مب

**تَصریع** - ع - کسی کو پچھاڑنا + مصرع اول کا قافیہ لانا + اور دروازے کے دو کواڑ بنانا + مب

**تَصریف** - ع - پھرانا - گردش دینا - ایک حال سے دوسرے حال کی طرف پھیر دینا + مب

**تَصرِیَہ** - ع - دودھ والی گائے وغیرہ کو نہ دُہنا تاکہ اُس کے پستانوں میں دودھ جمع ہو جاوے اور خریدار اس کو بڑی دودھیل سمجھ کر خرید لے + مب

**تَصَعُّد** - ع - اوپر چڑھنا + کسی چیز کا دشوار آنا + مب - م

**تَصعید** - ع - اوپر چڑھنا - بلند ہونا + نیچے اترنا + آگ کے ذریعہ کسی دوا کو دیگچے سے اُڑا کر اُسکے سرپوش کے ساتھ منجمد کرنا + مب - ع

**تَصعیر** - ع - گلے پھیلانا - تکبر سے رخساروں کو ٹیڑھا کرنا + مب

**تَصغیر** - ع - چھوٹا کرنا + مب

**تَصَفُّح** - ع - جستجو - تلاش - صفحہ صفحہ دیکھنا - کسی کام میں نہایت غور اور تامل سے نظر کرنا + م مب

**تَصفیح** - ع - کسی چیز کو چوڑا کرنا - تالی بجانا - ہاتھ پر ہاتھ مارنا + م مب

**تَصفیر** - ع - زرد رنگ کرنا + خالی کرنا + فریاد کرنا - آواز کرنا + مب

**تَصفیف** - ع - صف باندھنا + صف میں کھڑا ہونا + مب

**تَصفیق** - ع - جانا + کسی چیز کے گرد پھرنا + ایک برتن سے دوسرے برتن میں شراب ڈالنا + تالی بجانا + ہوا کا درخت کو حرکت دینا +

چارپائے کو ایک چراگاہ سے
دوسری چراگاہ میں لے جانا + مب
تَصفِیَہ - ع - روشن کرنا - صاف
کرنا - پاک کرنا + مب - غ
تَصفِیح - ع - قسم کھانا - کسی کے
لئے سوگند اُٹھانا + مب
تَصَلُّب - ع محکم کرنا + سختی
کرنا + م - مب
تَصَلُّف - ع - لاف زنی کرنا +
چاپلوسی کرنا + مب
تَصَلُّق - ع - عورت کا دردزہ سے فریاد
کرنا + چارپائے وغیرہ کا تکان
وغم سے مٹی میں لیٹنا + مب
تَصلِیب - ع - سولی دینا -
سولی پر کھینچنا + کپڑے وغیرہ
پر صلیب کا نقش بنانا + مب
تَصلِیَہ - ع - نماز پڑھنا + درود
پڑھنا + آگ میں ڈالنا + اس
میں مقیم کرنا + لکڑی کو آگ
سے سینک کر سیدھا کرنا + مب
تَصمِیت - ع - خاموش کرنا - خاموش
ہونا + مب
تَصمِیم - ع - پختہ کرنا + خالص
کرنا + مب - غ
تَصَنُّع - ع - بناوٹ + کاریگری
کرنا - خوش آمد + عورت کا اپنا بناؤ
اور حسن درست کرکے ظاہر
ہونا + مب - غ
تَصنِیف - ع - غزل و اشعار
وغیرہ گانا + ز
تَصنِیف - ع - کوئی کتاب بنانا
دل سے کچھ مضمون نکالنا - قسم
قسم علیحدہ کرکے بیان کرنا + مب
تَصنِیف نہادن - ف -
بُہتان باندھنا + غ
تَصَوُّب - ع - اوپر سے نیچے
اُترنا + بارش کا برسنا + مب
تَصَوُّر - ع - شکل و صورت
بننا + خیال - دھیان + کسی
شے کی صورت کا ذہن میں لانا +
اصطلاح علم منطق میں وہ ذہنی
صورت جس پر کوئی قطعی حکم نہ
لگا ہو + غ
تَصَوُّف - ع - پشمینہ پہننا -
باطن کو صاف کرنا - خدا کی طرف
لو لگانا - صوفی بننا + غ
تَصوِیب - ع - کسی کی رائے
کو صحیح قرار دینا + سر جھکانا +
گھوڑی کی باگ ڈھیلی چھوڑ دینا
تاکہ تیز چلے + مب - م
تَصوِیت - ع - آواز کرنا +
مب
تَصوِیر - ع - صورت + صورتگری +
صورت بنانا + پیدا کرنا + غ - مب
تَصَیُّد - ع - شکار ڈھونڈھنا + مب
تَصیِید - ع - شکار کرنا + غ
تَضادّ - ع - مخالفت + ایک
دوسرے کا ضد ہونا + غ
تَضاعُف - ع - دوچند ہونا -
دُگنا ہونا + مب
تَضایُق - ع - ایک دوسرے
سے تنگ ہونا - ایک جگہ میں نہ
سمانا + م
تَضَجُّر - ع - دلتنگی - دل تنگ ہونا +
رونا - بیقراری کرنا + مب - م
تَضَحّی - ع - چاشت کے وقت
کا طعام کھانا + عید اضحیٰ کرنا +
نماز چاشت ادا کرنا + مب
تَض[illegible] ع - چاشت کا طعام کھلانا +
[illegible] غلطی [illegible] چاشت کے وقت
[illegible] کی تبد[illegible] + مب
تَ[illegible] - مبہم - ع - گڑگڑانا - منت
[illegible] زاری کرنا + م
[illegible] اُبھرنا + مب [illegible] - آگ کا بھڑکنا +
[illegible]
[illegible] کرنا + مب
[illegible] م

**تَضْعِیف**۔ع۔ دوگنا کرنا۔ دو
چند کرنا۔ کمزور کرنا+ ناتوانی
کی طرف منسوب کرنا÷ میم
**تَضَلُّع**۔ع۔خوب سیراب ہونا۔
سیر ہو کر پیٹ کا بھر جانا÷ سب
**تَضَمُّن**۔ع۔پیٹ میں لینا۔ بیچ
میں ملا لینا۔ قبول کرنا÷ سب
**تَضْمِین**۔ع۔ ضامن کرنا۔ اپنی
پناہ میں لانا۔ کسی شاعر کا
مشہور شعر اپنے اشعار میں
لانا÷ م
**تَضَیُّف**۔ع۔کسی کے پاس
مہمان ہونا+ سورج کا ڈوبنے کے
قریب ہو جانا÷ سب
**تَضْیِیع**۔ع۔ ضائع کرنا۔ کھونا۔
برباد کرنا÷ غ
**تَضْیِیق**۔ع۔ تنگ کرنا۔ دق
کرنا÷ م
**تَطَابُق**۔ع۔ مطابقت۔ باہم
مطابق ہونا۔ اتفاق کرنا÷ م
**تَطَاوُع**۔ع۔ نرمی کرنا÷ سب۔
**تَطَاوُل**۔ع۔ دست درازی۔
تعدی۔ ظلم÷ گردن کشی کرنا
غ۔ سب
**تَطْبِیق**۔ع۔ مطابق کرنا+ برابر
کرنا÷ سب
**تَطَرُّق**۔ع۔ راہ پانا÷ م
**تَطْعِیمُ الْجُدَرِی**۔ع۔ چیچک کا
ٹیکا لگانا۔ ز
**تَطْفِیَہ**۔ع۔ آگ بجھانا÷ غ
**تَطْلِیق**۔ عورت کو چھوڑ دینا۔
طلاق دینا÷ م
**تَطَوُّع**۔ع۔ حکم ماننا۔ اپنی خوشی
سے نیک کام کرنا÷ مستحبات
اور نوافل کا بجا لانا÷ غ
**تَطَوُّل**۔ع+ کسی پر احسان رکھنا
زیادتی کرنا÷ م
**تَطْوِیل**۔ع۔ درازی۔ دراز
کرنا÷ م
**تَطَہُّر**۔ع۔ پاک ہونا۔ اپنے آپ
کو گناہ سے باز رکھنا÷ م
**تَطْہِیر**۔ع۔ پاک کرنا÷ غ
**تَطْہِیرِ قَلْب**۔ع۔ برے
خیالوں کو دل سے باز رکھنا÷
**تَطَیُّر**۔ع۔ بدفالی لینا۔ بری شگون
لینا÷ سب
**تَطْیِیب**۔ع۔ خوشبودار کرنا۔
پاک کرنا۔ خوش کرنا÷ غ
**تَطْیِیر**۔ع۔ اڑانا۔ کسی چیز کو بانٹ
لینا۔ حصے کر لینا÷ نرکا تمام
بادیوں کو گابھن کر دینا÷ سب
**تَظَالُم**۔ع۔ ایک دوسرے پر
ظلم کرنا÷ سب
**تَظَاہُر**۔ع۔ ایک دوسرے
کی مدد کرنا÷ غ
**تَظَلُّم**۔ع۔ فریاد۔ ظلم سے فریاد
کرنا۔ ستم کے سبب رونا+ کسی
کا حق کم کرنا÷ م۔ سب
**تَظَلُّم جُسْتَن**۔ع۔ف۔ فریاد چاہنی
دادخواہی کرنی÷ ز
**تَظَلُّم زَدَن**۔ع۔ف۔ فریادی۔
دادخواہ بننا÷ ز
**تَظْلِیل**۔ع۔ سایہ ڈالنا÷ م
**تَعَادُل**۔ع۔ آپس میں برابر ہونا
÷ م
**تَعَادِی**۔ع۔ آپس میں دشمنی
کرنا÷ ایک دوسرے کے ساتھ
دوڑنا+ دوڑنے میں مقابلہ کرنا
÷ سب
**تَعَارُض**۔ع۔ مقابلہ کرنا+
سامنے آنا+ دو چیزوں کا باہم
مخالف ہونا÷ م۔ سب
**تَعَارُف**۔ع۔ جان پہچان۔
باہمی شناخت۔ باہم شناخت کرنا
تواضع÷ ز۔ م
**تَعَارُفِ رَسْمِی**۔ع۔ شاہانہ

ملاقات ÷ ز
تَعَاطُف - ع - آپس میں مہربانی کرنا ÷ غ
تَعَاطِی - ع - ہاتھ سے پکڑ لینا + کسی چیز کو ناحق لینا ÷ مب
تَعَاقُب - ع - پیچھا کرنا پیچھے دوڑنا - ایک دوسرے کا پیچھا کرنا ÷ مب
تَعَالَ - ع - آ - (امر حاضر کا صیغہ ہے) ÷ غ
تَعَالےٰ - ع - وُہ بلند ہے - یہ لفظ اکثر خدا کی صفت میں استعمال کیا جاتا ہے - فارسی والے ضرورت شعری سے کبھی اسکو مخفف کر کے (تعال) بھی استعمال کرتے ہیں - جیسے (ایزد تعال) ÷ غ
تَعَالَی اللہ - ع - خدا بزرگ ہے یہ کلمہ تعریف اور تعجب کے موقع پر بولا جاتا ہے ÷ ز
تَعَامِی - ع - دیدہ دانستہ اندھا ہونا ÷ م - مب
تَعَانُق - ع - گلے ملنا ÷ مب
تَعَاوُن - ع - ایک دوسرے کی مدد کرنا ÷ م
تَعَاہُد - ع - آپس میں عہد وپیمان کرنا + ایک دوسرے کا ضامن ہونا - م
تَعَب - ع - رنج - ماندگی - تکان ÷ مب - م
تَعَبُّد - ع - بندگی کرنا - عبادت کرنا ÷ غلام بنا لینا + ذلیل و خوار کرنا ÷ مب
تَعَبُّس - ع - ناخوش ہونا + ترش رُو ہونا ÷ مب
تَعْبِیر - ع - خواب بیان کرنا - خواب کی حقیقت بتلانا + م
تَعْبِیَہ - ع - آراستہ کرنا - پنہاں کرنا - مجازاً معما کہنا ÷ غ
تَعْبِیَہ شُدَن - ع - ف - کسی شے کا کسی شے میں اس طرح رَدبل جانا کہ معلوم نہ ہو ÷ ز
تَعَتُّم - ع - تاخیر کرنا + دیر کرنا ÷ غ
تَعَجُّب - ع - اچنبھا - انوکھاپن - اچنبھا کرنا ÷ م
تَعْجِیل - ع - شتابی کرنا - جلدی کرنا ÷ مب
تَعداد - ع - گننا - شمار کرنا ÷ غ
تَعَدِّی - ع - حد سے بڑھ جانا - مجازاً ظلم وستم ÷ غ
تَعْدِید - ع - گننا - شمار کرنا ÷ مب
تَعْدِیل - ع - راست اور درست کرنا - ایک شے کا دوسری شے سے برابر کرنا ÷ غ
تَعْدِیلِ اَرْکان - ع - رکوع اور سجود کا آہستگی سے ٹھیک ٹھیک طور پر ادا کرنا ÷ غ
تَعْدِیَہ - ع - فعل لازم کو متعدی کرنا - ایک شے کا اثر دوسری شے تک پہنچانا ÷ غ
تَعَذُّر - ع - عذر کرنا - معذور ہونا - کام کا مشکل ہونا ÷ مب
تَعْذِیب - ع - دکھ دینا - عذاب دینا + باز رکھنا ÷ مب
تَعْذِیر - ع - عذر کرنا ÷ کام میں تقصیر کرنا + عذر کا ثابت نہ ہونا + ختنہ کی ضیافت کرنا ÷ ناپاکی سے آلودہ کرنا ÷ مب
تَعَرُّض - ع - پیش آنا + درپے ہونا + ٹیڑھا ہونا + چھیڑنا - تنگ کرنا - اعتراض کرنا - عیب جوئی کرنا - تباہ ہونا + کسی کام میں مصروف ہونا ÷ مب - ش
تَعَرُّف - ع - شناخت کرنا - پہچاننا ÷ غ
تَعْرِیب - ع - کسی غیر زبان کے لفظ کو عربی بنا لینا ÷ مب

**تعریت** - ع - ننگا کرنا ٭ مب

**تعریس** - ع - مسافر کا پچھلی رات کو فروکش ہونا ٭ غ

**تعریش** - ع - گھر کا چھت بنانا ٭ کام میں دیر کرنا ٭ انگور کے لیئے ٹٹی باندھنا + لکڑی کا مکان بنانا ٭ مب - ص

**تعریض** - ع - چوٹ کرنا + چھیڑنا کسی کو کام پر لانا - اشارہ اور کنایہ سے بات کہنا ٭ مب

**تعریف** - ع - معنے بیان کرنا - سراہنا - جتلانا + شناخت کرانا ٭ مب

**تعریک** - ع - گوشمالی دینا - کسی چیز کو ملنا ٭ م

**تعزیت** - ع - ماتم پرسی کرنا ٭ مصیبت زدہ کو صبر کا امر کرنا مب - غ

**تعزیر** - ع - سیاست کرنا - حد شرعی سے کم سزا دینا ٭ مب غ

**تعزیل** - ع - معزول کرنا - عہدہ سے برطرف کرنا ٭ جدا کرنا ٭ مب

**تعزیہ** - ع - ماتم پرسی کرنا ٭ مصیبت زدہ کو صبر کا حکم دینا ٭ مب

**تعس** - ع - ہلاک ہونا - سر کے بل گرنا ٭ پست ہونا ٭ بدی ٭ دوری ٭ م

**تعسّر** - ع - دشواری - اشکال مشکل ہونا ٭ سخت ہونا ٭ م

**تعسّف** - ع - بیراہ چلنا ٭ راہ سے ٹیڑھا ہو جانا + کسی چیز کے فوت پر غم کھانا ٭ مب - غ

**تعشّم** - ع - طمع رکھنا - لالچ کرنا ٭ غ

**تعشّق** - ع - عاشق ہونا - فریفتہ ہونا ٭ مب

**تعشّم** - ع - نہایت بوڑھا ہونا سوکھ جانا

**تعصّب** - ع - سر پر پٹی باندھنا حمایت کرنا ٭ پچ کرنا - طرفداری کرنا - عرف میں بے جا حمایت کے معنے میں مستعمل ہے ٭ م - غ

**تعصیب** - سر پر پٹی باندھنا بھوکا رکھنا ٭ ہلاک کرنا + کسی کو عصبہ کی میراث دلوانا ٭ سردار کرنا ٭ مب - م

**تعضیل** - ع - عورت کو زبردستی نکاح سے روکنا ٭ مب

**تعطّر** - ع - خوشبو دار ہونا ٭ اپنے آپ کو عطر لگانا ٭ عورت کا ماں باپ کے گھر پڑا رہنا اور نکاح نہ کرنا ٭ مب

**تعطّش** - ع - پیاس لگنی ہوا اپنے آپ کو بتکلیف پیاسا کرنا ٭ غ

**تعطّف** - ع - مہربانی کرنا - مہربانی چادر اوڑھنا ٭ ع - مب

**تعطّل** - ع - بیکار ہونا - عورت کا زیور نہ پہننا ٭ غ - مب

**تعطیر** - ع - خوشبو دار کرنا ٭ غ

**تعطیل** - ع کسی شے کو بیکار کرنا - گنوانا - مجازاً بیکاری کا دن رخصت + چھٹی ٭ ع - ت

**تعظّم** - ع - بزرگ ہونا + بزرگی دکھانا ٭ مب

**تعظیم** - ع - بزرگی کرنا - عزت کرنا - کسی کو بزرگ بنانا ٭ مب

**تعفّف** - ع - پرہیزگاری - پارسائی ٭ بتکلف پرہیزگار بننا + لوگوں سے سوال کرنے سے باز رہنا ٭ ع - مب

**تعفّن** - ع - بدبو ہونا + سڑ جانا - مجازاً بدبو ٭ غ

**تعقّب** - ع - کسی بھاگے ہوئے کے پیچھے جانا ٭ پیچھا کرنا ٭ مب

**تعقّل** - ع - فکر کرنا - سوچنا -

سمجھنا ÷ غ
تعقیب - ع - کسی چیز کو دوسری
چیز کے پیچھے لانا ÷ دیر کرنا ÷ پیچھے
دیکھنا - متردد ہونا ÷ م
تعقید - ع - گرہیں لگا دینا ÷ اس
طور پر کلام کرنا کہ اس کا مطلب
بخوبی سمجھ میں نہ آئے ÷ م
تعقیم - ع - بانجھ بنا دینا ÷ چپ
کرا دینا ÷ مب
تعلق - ع - لگاؤ ÷ علاقہ - علاقہ رکھنا ÷ مب
تعلل - ع - بہانہ ڈھونڈھنا - دیر
کرنا - سبب پوچھنا طب کی اصطلاح
میں کسی چیز کو تھوڑا تھوڑا کھانا ÷ ع
تعلم - ع - سیکھنا ÷
تعلیق - ع - لٹکانا ÷ کسی چیز کو
دوسری چیز سے متعلق کرنا ÷ مب
تعلیقہ - ف - نوشتۂ حکام و امراء
÷ م
تعلیل - ع - وجہ بیان کرنا -
علت زائل کرنا ، دلیل لانا ÷ بیمار
[illegible] ÷ [illegible] کے
[illegible] کرنا ÷ مب
تعلیم - ع - سکھلانا - علم پڑھانا ÷ غ
تعلیمی - ع - وہ تسمہ جو گھوڑے
کی لگام کے سرے پر ہوتا ہے ÷ م

تعمد - ع - قصد سے کام کرنا - دیدہ
و دانستہ کرنا ÷ م
تعمق - ع - غور کرنا - کسی چیز کی
تہ کو پہنچنا ÷ م - غ
تعمل - ع - عمل میں لانا - خود بخود
کوئی کام کرنا ÷ کسی کی خاطر
سختی کھینچنا ÷ م - مب
تعمم - ع - کسی کو چچا کہنا ÷ سر پر
پگڑی باندھنا ÷ م
تعمی - ع - اندھا ہونا ÷ مب
تعمیر - ع - عمارت بنانا - آباد کرنا ÷
لمبی عمر دینا ÷ لمبی عمر کی دعا کرنا
مب
تعمیق - ع - گڑھا کھودنا ÷ کسی
کام میں دور اندیشی کرنا - غور
کرنا - خوب سوچنا ÷ غ
تعمیل - ع - کام کی اجرت دینا -
حاکم بنانا - عامل بنانا ÷ مب ÷ غ
تعمیم - ع - عمامہ [illegible] بنانا ÷ سردار
بنانا - عام کرنا - [illegible] شامل
کرنا ÷ مب - غ
تعمیہ - ع - اندھا کرنا ÷ پوشیدہ
کرنا ÷ ڈھانک دینا ÷ مجازاً
معما کہنا ÷ غ
تعنت - ع - عیب جوئی - بدگوئی

عیب - طعنہ ÷ مب - غ
تعنز - ع - دشمنی کرنا - لڑنا -
جھگڑنا ÷ غ
تعنف - ع - سرزنش کرنا -
ظلم اور سختی کرنا ÷ غ
تعنیت - ع - بوجھل کرنا -
کسی کے گلے میں مشکل کام
ڈال دینا جسے وہ نہ کر سکے ÷ پ
تعنیس - ع - لڑکی کا دیر تک
گھر میں بے شوہر رہنا ÷ باوجود
بالغ ہونے کے لڑکی کا نکاح
نہ کرنا ÷ مب
تعنیف - ع - سرزنش کرنی
درشتی و ملامت کرنی ÷ مب
تعوج - ع - ٹیڑھا ہونا ÷ مب
تعود - ع - خوگیر ہونا - عادت
پکڑنا ÷ غ
تعوذ - ع - پناہ پکڑنا - اعوذ باللہ
من الشیطان الرجیم پڑھنا -
÷ م
تعوض - ع - بدلہ لینا ÷ مب
تعویذ - ع - پناہ دینا - پناہ میں
لانا ÷ بھوت پریت اور ہر طرح
کی اذیت سے بچانے کے لئے
دعائیں یا خدا کے ناموں کے

عدد لکھ کر گلے یا بازو میں
باندھنا۔ بچاؤ ÷ غ
تَعوِیض۔ ع۔ عوض دینا۔
بدلہ دینا ÷ سب
تَعوِیق۔ ع۔ باز رکھنا۔ روکنا۔
بند کرنا۔ تاخیر میں ڈالدینا ÷ غ
تَعوِیل۔ ع۔ مدد چاہنا۔ بھروسہ
کرنا۔ اعتماد کرنا۔ آواز سے
رونا ÷ سب
تَعَہُّد۔ ع۔ کسی کام کا سرانجام
کرنا۔ اپنے ذمہ پر لینا۔ ضامنی
کرنا ÷ غ
تَعَیُّش۔ ع۔ معیشت کے سامان
تیار کرنے ÷ غ
تَعَیُّن۔ ع۔ مقرر ہونا۔ مخصوص
ہونا۔ وجود ہستی ÷ غ
تَعَیُّنات۔ ع۔ تشخصات۔
خصوصیات ÷ ز
تَعیِیب۔ ع۔ عیب ناک کرنا۔
کسی کو عیب کی نسبت دینا
تَعییر۔ ع۔ سرزنش۔ ملامت کرنا۔
عار دلانا۔ کسی کے کام کا عیب
نکالنا ÷ سب
تَعیِین۔ ع۔ مقرر کرنا۔ مخصوص
کرنا ÷ غ

تَعیِینات۔ ع۔ (جمع تعیین)
فارسی والے مجازاً تعینات کے
معنے میں استعمال کرتے ہیں ÷
غ ÷ ہم
تَغابُن۔ ع۔ باہم نقصان اٹھانا
گھاٹا۔ ٹوٹا۔ خسارہ ÷ مجازاً
افسوس ÷ سب
تَغار۔ ف۔ مٹی کا کونڈا ÷ ب ن
تَغازُل۔ ع۔ آپس میں غزل
کہنا۔ عشق بازی کرنا ÷ سب
تَغافُل۔ ع۔ قصداً کسی چیز
سے غافل ہونا۔ چشم پوشی
کرنا ÷ سب
تَغالی۔ ع۔ نرخ کا چڑھ جانا
مہنگا ہو جانا ÷ سب
تَغائی۔ ت۔ ماموں ÷ غ
تَغایُر۔ ع۔ فرق۔ باہم مغایر
ہونا۔ آپس میں غیر غیر ہونا ÷
تَغذِیہ۔ ع۔ غذا دینا۔ پالنا۔ خورش
دینا ÷ غ
تَغشِیَہ۔ ع۔ ڈھانپنا ÷ غیاث
کرنا ÷ ہم
تَغَلُّب۔ ع۔ غلبہ کرنا۔ غالب ہونا ÷ غ ÷ ہم
تَغلُق۔ ت۔ سردار ÷ غ
تَغَیُّر۔ ع۔ حالت کا بدل جانا ÷ سب

تَغییر۔ ع۔ بدل دینا۔ دگرگون
کرنا ÷ سب
تَف۔ ف۔ بخار۔ حرارت۔
روشنی۔ بدبو ÷ ن ÷ ب
تُف۔ ف۔ تھوک۔ تھوکنا ÷ ب
تُفّ۔ ع۔ ناخون کی میل۔
کھانا جو دانتوں میں رہ جاوے ÷ م
تُفّاح۔ ع۔ سیب ÷ غ ÷ ب
تَفاحُش۔ ع۔ فحش کہنا۔ بدی
کا حد سے گزر جانا ÷ سب
تَفاخُر۔ ع۔ ایک دوسرے
پر بڑائی مارنا ÷ سب
تَفارِیق۔ ع۔ جمع تفریق
فرق۔ جدائیاں۔ تفرقیں۔
کئی دفعہ ÷ غ
تَفاسِیر۔ ع۔ جمع تفسیر۔ کسی
کلام کی توضیحیں۔ کلام الٰہی
کی شرحیں ÷ سب
تَفاصِیل۔ ع۔ تشریحیں۔
وضاحتیں ÷ سب
تَفاضُل۔ ع۔ ایک دوسرے
پر فائق ہونا۔ افزونی چاہنا ÷ م
تَفاقُد۔ ع۔ ایک دوسرے کو گم کرنا ÷ ب
تَفاقُم۔ ع۔ کام کا بڑا ہو جانا ÷ سب
تَفانی۔ ع۔ جنگ وغیرہ میں

ایک دوسرے کو نیست و
فانی کرنا ؛ مب
تفاوُت - ع - فرق - فاصلہ -
دو چیزوں کا درمیانی فرق ؛ غ
تفاوُض - ع - آپس میں شرکت
کرنا ؛ مب
تفاؤل - ع - فال لینا - نیک
شگون لینا ؛ مب
تفت - ف - گرم - گرمی - جلدی -
ناز سے مٹک کر چلنا - غصّے سے
بھڑک اُٹھنا - قہر - غضب -
جلا ہوا - رفتار و گفتار میں
تیزی برتنا - تفتن مصدر کی
ماضی بھی ہے ؛ ب
تفتان - ف - دھوپ یا آگ
سے گرم ہوا ہوا - ایک قسم
کی روٹی ہے جسے ہندی میں
پراٹھا کہتے ہیں ؛ غ
تفتُّت - ع - ٹکڑے ٹکڑے
ہونا ؛ مب
تفتِ تیغ - ف - نیام سے تلوار
کھینچنے کی آواز - تلوار کی
چمک ؛ بم
تفتُّح - ع - کھل جانا ؛ سب
تفتر - ع - دفتر - بہت سے خطوط
جمع کئے ہوئے ؛ مب
تفتُّق - ع - پھٹ جانا - کھل جانا
؛ مب
تفتُّک - ع - خود کسی کام میں
داخل ہو جانا - کسی سے مشورہ
نہ کرنا ؛ مب
تفتُّل - ع - بٹا جانا ؛ مب
تفتن - ف - گرم ہونا - ایکدوسرے
کو گرم کرنا ؛ ب
تفتہ - ف - سوختہ - جلا ہوا -
عاشق - تافتہ کا مخفف ہے ؛ ب
تفتہ جگر - ف - عاشق سے
کنایہ ہے - وہ شخص جسے دل
کی بیماری ہو ؛ سب
تفتیح - ع - کھولنا ؛ مب
تفتیدن - ف - دیکھو تفتن ؛
تفتیدہ - ف - دھوپ یا آگ
سے گرم ہوئی ہوئی چیز ؛ غ
تفتیر - ع - سست کرنا - پراگندہ
پریشان کرنا ؛ مب
تفتیش - ع - خوب جستجو -
تلاش - کھود - کرید ؛ مب
تفتیک - ع - روئی دھکنا ؛ مب
تفتیل - ع - بٹنا ؛ مب
تفتین - ع - فتنہ میں ڈالنا ؛ مب
تفث - ع - میل کچیل دور کرنا ؛
حج کے دنوں میں ناخون - لبوں
اور بغلوں کے بال دور کرنا ؛ مب
تفجُّر - ع - صبح کا روشن ہونا -
پانی کا جاری ہونا - جوانمردی
کرنا ؛ مب
تفجُّع - ع - سختی اور غم سے دردمند
ہونا ؛ مب
تفجیر - ع - پانی جاری کرنا - چشمے
بہانا ؛ مب
تفجیع - ع - دردمند کرنا - مصیبت
زدہ کرنا ؛ م
تفحُّش - ع - بیہودہ گوئی کرنا ؛
مب
تفحُّص - ع - کھود - کرید - تلاش
جستجو ؛ مب
تفخیم - ع - بڑا کرنا - حروف
مخصوصہ کو پُر کر کے پڑھنا ؛ مب
تفدیہ - ع - کسی پر اپنے آپ
کو فدا کرنا - کسی کو کہنا تجھ پر
میں فدا ؛ مب
تفرُّج - ع - کشایش پانا -
خوشحالی - مجازاً سیر و تماشہ ؛ غ
تفرُّج زدن - ف - سیر
کرنا ؛ فج

**تفرُّج گاہ** - ع - ف - تماشا گاہ ۔ سیرگاہ ۔ ز - غ

**تفرُّد** - ع - یگانہ ہونا - خلوت پسند کرنا ۔ مب

**تفرُّس** - ع - اوّل نظر میں دیکھتے ہی کسی شے کو اُس کی علامات اور آثار سے پہچان جانا - قیافہ سے پہچان لینا - دیکھتے ہی تاڑ جانا - دانائی ۔ غ - مب

**تفرُّش** - ع - پرندے کا اُترنے کے لئے کسی چیز پر جھکنے کے لئے پر پھیلانا ۔ مب

**تفرُّع** - ع - درخت کا بہت شاخدار ہو جانا ۔ کسی چیز سے نکلنا ۔ مب

**تفرعُن** - ع - فرعون صفت ہونا - بدخواہ اور ظالم ہونا ۔ مب

**تفرُّغ** - ع - کسی کام سے فارغ ہونا ۔ اپنے آپ کو کسی کام کے لئے فارغ کرنا ۔ مب

**تفرُّق** - ع - پراگندہ ہونا - متفرق ہونا - جدا ہونا ۔ مب

**تفرُّقِ اتّصال** - ع - طبیبوں کی اصطلاح میں زخم و جراحت کو کہتے ہیں ۔ غ

**تفرقُع** - ع - انگلیاں مروڑنے سے آواز نکلنا ۔ مب

**تفرِقہ** - ع - فرق - فاصلہ - جدائی - پراگندہ اور جدا کرنا ۔ غ - مب

**تفرُّک** - ع - کلام اور رفتار میں شکستگی پیدا ہونا ۔ مب

**تفریج** - ع - کشایش دینا - غم اور دشواری سے نکالنا ۔ مب

**تفریح** - ع - خوش کرنا - فرحت دینا ۔ مب

**تفرید** - ع - یگانہ کرنا - امر و نہی کی رعایت کے لئے اکیلے ہو جانا - فقیہ و دانا ہو جانا ۔ غ

**تفریز** - ع - جدا کرنا ۔ مب

**تفریس** - ع - کسی غیر زبان کے لفظ کو فارسی بنا لینا ۔ ز

**تفریش** - ع - کسی کے لئے فرش بچھانا - گھر کے صحن میں پتھر کا فرش بنانا ۔ مب

**تفریط** - ع - بیکار کرنا - کسی کام میں کوتاہی اور کمی کرنی - کسی سے درگزر کرنا ۔ مب

**تفریع** - ع - پہاڑ سے اُترنا - پہاڑ پر چڑھنا - ایک اصل سے بہت سے مسائل نکالنا ۔ مبم

**تفریغ** - ع - فارغ کرنا - پانی کا اُنڈیلنا - برتن کو خالی کرنا ۔ مب

**تفریق** - ع - ڈرانا - پراگندہ کرنا - فرق کرنا - فاصلہ کرنا - علیحدہ کرنا - علم حساب کے مفرد قاعدوں سے دوسرا قاعدہ جس کے ذریعے بڑے عدد سے چھوٹے عدد کو گھٹایا جاتا ہے ۔ مب - غ - ز

**تفری** - ع - پھٹ جانا - چشمہ کا پھوٹ نکلنا - جاری ہو جانا ۔ مب

**تفریہ** - ع - اونٹنی کا عمدہ بچہ جننا ۔

**تفریہ** - ع - کسی چیز کو پھاڑنا ۔ مب

**تفزُّر** - ع - کپڑے وغیرہ کا پھٹ جانا - ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا ۔ مب

**تفزیع** - ع - ڈرانا - بے ڈر کر دینا - (یہ لغت اضداد سے ہے) ۔ مب

**تفس** - ف - گرمی - حرارت - جلن

**تفسان** - ف - نہایت گرم ۔ غ - م

**تفسُّح** - ع - کشادہ ہونا - مکان وغیرہ کا - کسی کے لئے مکان کو کشادہ کرنا - مجلس میں فراخ ہو کر بیٹھنا ۔ مب

**تفشُّخ** - ع - بالوں کا جھڑنے سے

گر جانا۔ اُڑ جانا۔ پراگندہ ہونا+ (یہ میت کے ساتھ خاص ہے) بوجھ کے نیچے تھک جانا۔ ماندہ ہو جانا+ چوہے کا پانی میں ریزہ ریزہ ہو جانا؛ مب

**تَفسِرہ**۔ ع۔ طبیب کا مرض کی تشخیص کے لئے بیمار کا بول دیکھنا؛ مب

**تَفسَہ**۔ ف۔ چھائیاں جو مُنہ پر پڑ جاتی ہیں۔ دل کا اندوہ اور بیقراری+ ہر آنکھوں دیکھی چیز کی خواہش جو اکثر حاملہ عورتوں اور افیونی آدمیوں کو ہوتی ہے؛ مب

**تَفسِیح**۔ ع۔ وسعت۔ فراخی۔ وسیع کرنا۔ فراخ کرنا؛ غ

**تَفسِید**۔ ع۔ تباہ کرنا+ بگاڑ دینا؛ مب

**تَفسِیدَن**۔ ف۔ گرم ہونا؛ ب۔ ل

**تَفسِیدَہ**۔ ف۔ نہایت گرم۔ ب۔ ل

**تَفسِیر**۔ ع۔ بیان، خدا کے کلام کی شرح کرنا۔ اور شرح؛ کلام کے معنے واضح و ظاہر کرنا؛ مب

**تَفسِیلہ**۔ ف۔ ایک قسم کا رستمین کپڑا؛ ل۔ ب

**تَفش**۔ ف۔ نہایت گرمی حرارت کی زیادتی؛ ل۔ ب

**تَفش** }
**تَفشَل** } ف۔ سرزنش۔ طعنہ؛ ل

**تَفشَلہ**۔ ف۔ ایک قسم کا تلیہ جو گوشت۔ انڈے۔ گاجر۔ شہد۔ دھنیا۔ لسن ڈال کر پکاتے ہیں؛ ل۔ ب

**تَفشَہ**۔ ف۔ طعنہ۔ ملامت طعنہ مارنا+ ملامت کرنا؛ ل۔ ب۔

**تَفشَہ زَدَن**۔ ف۔ طعنہ زدن؛ م

**تَفشِیلہ**۔ ف۔ مرادف تفشلہ؛ ل۔ ب

**تَفَصُّم**۔ ع۔ ایسی طرح ٹوٹ جانا کہ جدائی نہ ہو جائے؛ مب

**تَفَصِّی**۔ ع۔ چھٹکارا پانا۔ رہائی مخلصی؛ مب۔ غ

**تَفصِیل**۔ ع۔ جُدا جُدا کر کے بیان کرنا+ کھول کر بیان کرنا جُدا کرنا۔ فاصلہ کرنا؛ مب

**تَفصِیمہ**۔ ع۔ رہائی دینا؛ مب

**تَفَضُّل**۔ ع۔ بزرگی۔ فضیلت بڑائی۔ عزت۔ فخر؛ مب

**تَفضِیح**۔ ع۔ رسوا کرنا۔ فضیحت کرنا؛ مب

**تَفضِیل**۔ ع۔ فضیلت دینا۔ بڑھانا؛ مب

**تَفَطُّح**۔ ع۔ چوڑا ہو جانا+ کشادہ ہو جانا؛ مب

**تَفَطُّر**۔ ع۔ پھٹ جانا؛ مب

**تَفطِیح**۔ ع۔ پھیلا دینا۔ چوڑا کرنا؛ مب

**تَفطِیر**۔ ع۔ کسی کا روزہ کھلانا؛ مب

**تَفطِین**۔ ع۔ سمجھا؛ مب

**تَفَطُّع**۔ ع۔ کسی کام کو بُرا پانا؛ مب

**تَفَقُّح**۔ ع۔ کھُل جانا+ پھول وغیرہ کا کھلنا؛ مب

**تَفَقُّد**۔ ع۔ کھوئی ہوئی چیز کو تلاش کرنا۔ مجازاً مہربانی۔ دلجوئی غمخواری؛ مب۔ غ

**تَفَقُّع**۔ ع۔ پھٹ جانا۔ ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا؛ مب

**تَفَقُّم**۔ ع۔ کسی کے ناک کا سر پکڑ لینا؛ مب

**تَفَقُّہ**۔ ع۔ فقیہ ہونا۔ سمجھنا؛ مب

**تَفَقُّؤ**۔ ع۔ اندھا ہو جانا۔ آنکھ وغیرہ کا پھوٹ جانا؛ مب

**تَفقِئَہ**۔ ع۔ آنکھ نکال دینا۔ اندھا کر دینا+ آنکھ کے آبلہ وغیرہ

کو چھوڑ دینا ۔ مب

**تَفَقُّج** ۔ ع ۔ کُتیا کے بچّے کا آنکھ کھولنا ۔ مب

**تَفَیقُّع** ۔ ع ۔ تکلف سے فصاحت کرنا ۔ انگلیاں چٹخانا ۔ چمڑے کو سرخ کرنا ۔ مب

**تَفقِیہ** ۔ ع ۔ کسی کو سمجھانا ۔ خبردار کرنا ۔ مب

**تُفَک** ۔ ف ۔ بندوق ۔ ن ۔ ب

**تُفَکدہ** ۔ ف ۔ آتشدان ۔ بزاقہ ہم

**تَفَکُّر** ۔ ع ۔ اندیشہ کرنا ۔ سوچنا ۔ مب

**تَفَکُّہ** ۔ ع ۔ میوہ کھانا ۔ میوہ سے پرہیز کرنا ۔ (اضداد سے ہے) کسی چیز سے تعجب کرنا ۔ پشیمان ہونا ۔ مب

**تَفکِیر** ۔ ع ۔ اندیشہ کرنا ۔ سوچنا ۔ مب

**تَفکِیک** ۔ ع ۔ دو چیزوں کا ایک دوسرے سے جدا کرنا ۔ چھڑانا ۔ خلاص کرنا ۔ م ۔ مب

**تَفل** ۔ ع ۔ تھوک ۔ بدبو جو خوشبو کا استعمال نہ کرنے سے ہو جائے ۔ ر

**تَفل** ۔ ع ۔ تھوکنا ۔ منہ سے کسی چیز کو ڈالنا ۔ ر

**تَفِل** ۔ ع ۔ بدبو ناک ہو جانا ۔ مب

**تَفَلُّت** ۔ ع ۔ گذر جانا ۔ ہاتھ سے نکل جانا ۔ لڑائی کرنا ۔ کسی پر کودنا ۔ حملہ کرنا ۔ مب

**تَفَلُّج** ۔ ع ۔ پاؤں کا پھٹ جانا ۔ بوائی پڑ جانا ۔ مب

**تَفَلسُف** ۔ ع ۔ حکمت دان بننا ۔ غ

**تَفَلطُس** ۔ ع ۔ ناک چپٹی ہونا ۔ مب

**تَفَلُّع** ۔ ع ۔ پھٹ جانا ۔ کاٹا جانا ۔ پاؤں میں بوائی پڑ جانا ۔ مب

**تَفَلفُل** ۔ ع ۔ چلنے میں نزدیک نزدیک پاؤں رکھنا ۔ ٹہلنا ۔ دانتوں کو مسواک سے ملنا ۔ مب

**تَفَلُّق** ۔ ع ۔ پھٹ جانا ۔ دوڑنے میں سخت کوشش کرنا اسقدر کہ اس کے تیز دوڑنے سے دیکھنے والوں کو تعجب آوے ۔ مب

**تَفَلُّج** ۔ ع ۔ خوشخبری دینا ۔ مب

**تَفَلُّل** ۔ ع ۔ رخنہ ہو جانا ۔ تلوار وغیرہ کا منہ ٹوٹ جانا ۔ بادنما پڑ جانا ۔ لشکر کا شکست کھانا ۔ مب

**تَفلِیج** ۔ ع ۔ بانٹنا ۔ تقسیم کرنا ۔ مب

**تَفلِیح** ۔ ع ۔ ہنسی کھیل کرنا ۔ تمسخر کرنا ۔ فریفتہ کرنا ۔ فریب دینا ۔ مب

**تَفلِیخ** ۔ ع ۔ مارنا ۔ مب

**تَفلِیذ** ۔ ع ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ مب

**تَفلِیس** ۔ ع ۔ کسی کو مفلسی کی نسبت دینا ۔ حاکم کا کسی کی مفلسی کا حکم دینا ۔ دیوالہ منظور کرنا ۔ مب

**تَفلِیص** ۔ ع ۔ کسی کو چھڑانا ۔ رہائی دینا ۔ مب

**تَفلِیع** ۔ ع ۔ کسی چیز کو پھاڑنا ۔ اچھی طرح کاٹنا ۔ مب

**تَفلِیق** ۔ ع ۔ پھاڑنا ۔ مب

**تَفلِیل** ۔ ع ۔ رخنہ کرنا ۔ مب

**تَفلِیہ** ۔ ع ۔ سر وغیرہ میں سے جوئیں تلاش کرنا ۔ مب

**تَفَنُّق** ۔ ع ۔ ناز و نعمت میں زندگی بسر کرنا ۔ مب

**تُفَنگ** ۔ ف ۔ بندوق ۔ ب

**تُفَنگ انداز** ۔ ف ۔ بندوق چھوڑنے والا ۔ ایک گولی کا ٹپا یعنی وہ فاصلہ جہاں تک بندوق کی گولی پہنچے ۔ ر

**تُفَنگ سُنبہ** ۔ ف ۔ پُرت ۔ جس سے بھرنے کی بندوق ۔ ح

**تُفَنگچی** ۔ ف ۔ بندوقچی ۔ بندوق والا ۔ فج ۔ ر

**تنگبار** - ف - وہ جگہ جہاں کسی کو دخل نہ ہو - وہ آدمی جو ہر شخص کو اپنے پاس نہ آنے دے - وہ تنگ راستہ جہاں کسی کا گزر نہ ہو - عزیز الوجود شے - کمیاب شے ٭ ن - ب - غ

**تنگ پیغولہ** - ف - دُنیا - زمانہ ٭ ب - ن

**تنگتاب** - ف - ناطاقت - ناتوان - ضعیف ٭ بم

**تنگ چشم** - ف - بخیل - کنجوس - تو دولت + معشوق جو غرورِ حسن یا فرطِ حیا کے باعث کسی کی طرف نگاہ نہ کرے ٭ ن - بم

**تنگ چشمی** - ف - بخل - کنجوسی - معشوق کی کم نگاہی ٭ بم

**تنگ حَوصَلگی** - ف - کم ہمتی - بات کا پیٹ میں ہضم نہ ہونا ٭ بم

**تنگ حَوصَلہ** - ف - وہ شخص جو مال اور بھید کو چھپا نہ سکے ٭ بم

**تنگ دَرزی** - ف - پیوستگی - چسپانی ٭ غ

**تنگ دَست** - ف - محتاج - مفلس - بخیل - چھوٹی مسند - کمیاب مسند ٭ ن - ب

**تنگ دَستی** - ف - مفلسی - فقیری ٭ ز

**تنگ دِل** - ف - ملول - ناخوش - بخیل - کم خرچ ٭ بم

**تِنگری** } ت - خُدا تعالے ٭ غ
**تِنگِری** }

**تَنگَر** } ف - ایک خاردار درخت ہے جس کے کانٹے بہت تیز ہوتے ہیں - اُسکے پھول کاسنی کے پھول کی طرح ہوتے ہیں ٭ ب
**تَنگِس** }

**تنگ سال** - ف - قحط کا برس - قحط کا سال ٭ غ

**تنگ شُدنِ قبا** - ف - ع - بے طاقت ہونا - تنگ عیش ہونا ٭ بم

**تنگ شُدنِ وقت** - ف - ضیق الفرصتی سے مُراد ہے ٭ بم

**تنگِ شکر** - ف - شکر کی گون - معشوق کے منہ سے بھی مُراد ہے + کشتی کا ایک فن ٭ ب - بم

**تنگ [illegible]** - ف - ع - [illegible] - غمگین - [illegible] ٭ ب

**تنگ گردن** - [illegible]

**تنگ گرفتن** - ف - سخت گیری کرنا - سختی کرنا ٭ بم

**تنگ مَیدان** - ف - ع - وہ شے جس کا میدان چھوٹا ہو - چھوٹی شے ٭ بم

**تنگنائے** - ف - تنگی - تنگ کُوچہ - تنگ جگہ + پہاڑ کا درہ - قبر اور دُنیا اور آدمی کے بدن سے بھی مُراد ہے ٭ ن - ب

**تنگُوز** - ف - (واو لکھنے میں ہے پڑھنے میں نہیں) - خُوک - سؤر ٭ غ

**تنگہ** - ف - ٹکہ کا مفرس ہے - ٹکا + روپیہ - پیسہ - پُول + ن - ب

**تنگہ** - ف - چمڑے کا جانگیا جو کُشتی کے وقت پہنتے ہیں ٭ غ

**تنگہ** - ف - تنگ مقام - تنگ راستہ ٭ ز

**تنگی** - ف - تنگ پن - عدم فراخی - سختی ٭ بم

**تنگیاب** - ف - وہ شے جو مشکل سے ہاتھ آئے - عزیز الوجود - نادر - کمیاب ٭ ن

**تنگیِ سال** - ف - قحط - [illegible] کا

٭ برسنا ٭ بم
تَنگی کَشیدن - ف - سختی
اُٹھانا ٭ بم
تَنمِیق - ع - خوب لکھنا ٭ مب
تَنمِیَہ - ع - پرورش کرنا - زیادہ
کرنا ٭ آگ بلند کرنا - اُس میں
زیادہ ایندھن ڈالنا ٭ چغلی کے
طور پر بات کو ظاہر کرنا ٭ مب م
تَنَندُ - ف - مکڑی - کاہل سست ٭
ن - ب
تَنَندُو - ف - مکڑی ٭ ن - ب
تَنَندَہ - ف - مکڑی ٭ نال -
جُلاہوں کا ایک اَوزار ٭ ن ب
تَنو - ف - قوت - توانائی ٭ ب
تَنو تاس - ف - عالم باعمل ٭ ب
تَنُودن - ف - تننا کھینچنا ٭ ب
تَنَوُّر - ع - روشن ہونا ٭ بالوں
کے صاف کرنے کے لئے چُونہ و
گندھک کا پوڈر لگانا ٭ دُور
سے آگ دیکھنا ٭ مب
تَنُّور - ت - لا - روٹی پکانے کی
جگہ ٭ فارسی میں اکثر بے تشدید
مستعمل ہے ٭ ن
تَنُور - ع - ف - روٹی پکانے
کا تنور ٭ مب - بم

تَنُور خانہ - ف - مطبخ - باورچی
خانہ ٭ ب - بم
تَنُّورِ عَجُوز - ع - بڑھیا کا تنور -
اس تنور کا یہ واقعہ ہے - کہ حضرت
نوح ع کے عہد میں جب طوفان
آیا تھا تو اول ایک تنور والی
بڑھیا کے تنور سے پانی نکلنا
شروع ہُوا تھا ٭ مبدء فساد و
فتنہ ٭ ن
تَنُورَہ - ف - ایک قسم کی زرہ جو
جنگ کے وقت پہنتے ہیں ٭ پانی
کا گڑھا ٭ ن - بم
تَنُورَہ زَدن - ف - چکر کھانا -
پھرنا - حلقہ باندھنا ٭ بم
تُنَوِّط - ع - بیا - ایک چھوٹا سا
جانور ہے جو پتلی سی شاخ کے
ساتھ اپنا گھونسلا لگاتا ہے ٭ مب
تَنَوُّع - ع - طرح بطرح اور
قسم بقسم ہونا ٭ مب
تَنُوفَہ } ع - بیابان ٭
تَنُوفِیَہ } مب
تَنَوُّم - ع - خواب دیکھنا - خواب
میں جماع کرنا ٭ مب
تَنومَند - ف - جسم والا - جسیم -
قوی جسم - ہٹا کٹا ٭ ن

تَنومَندی - ف - طاقت - قوت
ہونا - موٹاپا ٭ ز
تَنوِیر - ع - روشن کرنا ٭ روشن
ہونا ٭ درخت کا شگوفہ نکالنا ٭
صبح کا نور ظاہر ہونا ٭ کسی پر
کام کو مشتبہ کر دینا ٭ م - مب
تَنوِیش - ع - خوشخبری دینا ٭ مب
تَنوِیع - ع - ہوا کا کسی چیز کو
حرکت دینا ٭ مب
تَنوِیل - ع - دینا - عطا کرنا ٭ مب
تَنوِیم - ع - سُلا دینا ٭ م
تَنوِین - ع - نون ساکن جو
اکثر دو زیر یا دو زبر یا دو پیش
کی صورت میں لکھا جاتا ہے ٭ م ز
تَنوِیَہ - ع - کسی کو بلانا - اُس کا
نام بلند کرنا ٭ مب
تَنَہ - ف - ترکیب مجتہ مکڑی
کا جالا ٭ درخت کا وہ حصہ جو
زمین سے اُوپر شاخوں کے نکلنے
کی جگہ تک ہوتا ہے - جڑ
اور گدّھوں کا
حصہ ٭ ب - ن - غ
تَنہا - ف - اکیلا - مجرد - خالی -
تن کی جمع بھی ہے ٭ ب
تَنہائی - ف - تنہا ہونا - اکیلا پن ٭ ز

تَنہ خوُردن-ف-دھکاکھانا+ز

تَنہ خواری-ف-غم واندوہ کے سبب تن کا گھٹنا-شکنجہ-عذاب+غ

تَنی-ف-تن والی چیز-جسمانی+ب-ن

تَنیاں-ف-جمع تنی-جسمانیات+ب-ن

تَنیدن-ف-تننا+چپ رہنا+فریب دینا+ن-ب

تَنیدہ-ف-تنا ہوُا-خاموش+ب-ن

تَنیزہ-ف-طرف-دامن+ب-ن

تِنّین-ع-اژدہا-بڑا سانپ+م

تِنّینِ فَلک-ع-کہکشاں سے مراد ہے-راس اور ذنب دونو ستاروں کے دونو عُقدے+ب-ن

تِنّینِ مَعرکۂ ہیجا وُ غزا-کمند+تلوار+نیزہ+بہادر+ب-ن

تُو-ف-ضمیر مخاطب-تو-تجھے+خود+اندر+ضیافت+مہمانی+ب-ن

تُو-ف-پردہ-تہ-اندر-بلائی+ب

تَو-ف-دھوپ+جوہڑ+ن-ب

تَوّ-ع-اکیلا-تنا+مب

تَوا-ف-ضائع-خراب-تباہ+ب

تَوّاب-ع-توبہ قبول کرنے والا+توبہ کرنے والا+م

تَوابِع-ع-جمع تابع-پیچھے آنے والی چیزیں+م

تَوابِل-ع-گرم مصالح+غ-م-مب

تَواتُر-ع-پے درپے آنا-ایک دوسرے کے پیچھے ہونا+مب-م

تَواثُب-ع-ایک دوسرے پر حملہ کرنا+مب

تَواجُہ-ع-ایک دُوسرے کے روبرو ہونا+مب

تَوادّ-ع-آپس میں دوستی کرنا+مب

تَوادُع-ع-آپس میں صلح کرنا+مب

تَوارُث-ع-ایک دُوسرے سے میراث لینا+مب

تَوارُد-ع-باہم ایک جگہ اُترنا-ایک ہی مضمون کا دو شاعروں کے ذہن میں آنا+ع

تَوارہ-ف-وہ گھر اور دیوار جو گھاس پھونس سے بنائی جاوے+ب-ن

تَواری-ع-پنہاں ہونا چھپنا-پوشیدگی+مب

تَوارِیخ-ع-جمع تاریخ و تواریخ-علم واقعات-گذشتہ زمانے کے حالات-کسی چیز کا وقت بتلانا+ک-ز

تَوازُن-ع-دو چیزوں کا آپس میں برابر ہو وزن ہونا+برابر تول کرلینا+م-مب

تَوازی-ع-آپس میں برابر ہونا+م

تَواسی-ف-منقش فرش-نیچے بچھانے کا کمل+ب-ن

تَواصی-ع-آپس میں نصیحت اور وصیت کرنا+مب

تَواضُع-ع-فروتنی-عاجزی+م-مب

تَواضُع گری-ف-فروتنی کرنی+بم

تَواطُو-ع-آپس میں موافقت کرنا+م

تَواعُد-ع-ایک دوسرے سے وعدہ کرنا+م

تَوافُر - ع - بہتات - کثرت - زیادتی - بہت ہونا ٭ مب

تَوافُق - ع - باہم موافق ہونا - آپس میں موافقت کرنا + مدد کرنا ٭ مب

تَواکُف - ع - منہ پھیرنا - کنارہ اختیار کرنا ٭ مب

تَوالُد - ع - ایک دوسرے سے پیدا ہونا + اولاد زیادہ ہونا ٭ م

تَوالی - ع - پے در پے ہونا - متواتر ہونا + ترکھجور کا خشک ہونے پر آنا ٭ مب

تَوأَم - ع - جُڑواں بچہ - جو دوسرے کے ساتھ پیدا ہو + بُرج جوزا ٭ غ

تَوأَمان - ع - دو بچے جو ایک ساتھ ایک ہی عورت سے پیدا ہوں ٭ غ - مب

تُوان - ف - قوت - قدرت - طاقت + بادل - ابر + ہر چیز کا ممکن ہونا ٭ ن - ب

تُوانا - ف - طاقتور - قوت والا ٭ م

تُوانائی - ف - طاقت - قوت ٭ غ

تُوانائے مُطلق - ف - قادر مطلق - حق تعالےٰ ٭ ز

تَوانچہ - ف - طمانچہ ٭ ن

تُوانِستن - ف - سکنا - طاقت رکھنا ٭ مص

تُوان کُن - ف - وہ شخص جو اپنی طاقت کے مطابق کام کرے جس کام پر قادر ہو اُس کو کرگزرے - فاعل - قادر ٭ ن

تُوانگر - ف - صاحب قدرت - مجازاً دولت مند - مالدار ٭ ن - م

تُوانگری - ف - طاقتوری - مالداری ٭ ن

تَوانی - ع - سستی کرنا - کوتاہی کرنا ٭ م

تَواہی - ف - ضائع اور نابود ہونا - تباہی ٭ ن - ب

تَوب - ع - توبہ کرنا - گناہ سے پھرنا - توبہ کی توفیق دینا ٭ م

تُوبارہ - ف - نر بکرا + فج

تُوبال - ف - تانبا + چاندی یا تانبے کا برادہ + ب

تُوبَرہ - ف - گھوڑے کا دانہ کھانے کا تھیلا + (منتخب اللغات)

تُوبُزہ - ف - خربوزہ کی بیل کی جڑ اور اصل ٭ ب - ن

تُوبک - ف - گنجینہ - مخزن - خزانہ ٭ ن

تُوبہ - ف - دھنک - قوس قزح ٭ ب

تَوبہ - ع - گناہ سے پھرنا - باز آنا - رجوع کرنا ٭ مب

تَوبۂ اَولیا - ع - اللہ کے سوا سب چھوڑ دینا - اور اسی کی تو ہر وقت لگائے رہنا ٭ ن

تَوبۂ قحبہ - ع - ناپائدار کام ٭ ن

تَوبۂ نَصُوح - ع - سچّی توبہ ٭ ن

تَوبیخ - ع - ملامت کرنا - ملامت - جھڑکنا - ڈانٹنا ٭ مب

تُوپ - ف - کپڑے کا تھان ٭ ز

تُوپ - ف - گنجان - گھنی ٭ ز

توپ توپ - ف - فوج فوج بکثرت - بہت ٭ غ

توپ تہ پُر - ف - تپنچے سے بھرنے کی توپ ٭ ز

توپ خاندار - ف - خاردار توپ ٭ ز

توپ زدن - ف - توپ چھوڑنا ٭ ج

توپ زن۔ف۔توپ چھوڑنے والا۔ گولنداز ٭ ج
توپِ صَحرائی۔ف۔گھوڑنال۔ میدانی توپ ٭ ز
تُوپَک۔ف۔ دیکھو توبک ٭ ب
تُوپَہ۔ف۔گیند ٭ ز
تُوت۔ع۔مشہور درخت ہے۔ جس کا میوہ میٹھا ہوتا ہے اور اس کے پتوں سے ریشم کے کیڑوں کو پالتے ہیں ٭ ن۔ز
تُوتِ اَبریشَم۔ف۔شاہ توت ٭ ذ
تُوتِ فرنگی۔ف۔بڑا میوہ ٭ ذ
تُوتَک۔ف۔بولنے والی طوطی۔ چرواہوں کے بجانے کی بانسلی۔ ایک خاص قسم کی روٹی جو قزوین میں پکتی ہے ٭ ن۔ب
تُوتَہ۔ف۔طوطی ٭ ن۔ب
تُوتَہ۔ف۔ ایک بیماری ہے۔ توت کی شکل پر ایک گوشت کی زیادتی ہے جو کبھی پلک کے اندر اور کبھی اُس کے اوپر ظاہر ہوتی ہے ٭ ب۔ن
تُوتی۔ف۔طوطی ٭ جہاز۔ کشتی ٭ ن۔ب

تُوتیا۔ف۔سنگ۔ سُرمہ۔ انجن ٭ ن
تُوتیا ساز۔ف۔وہ شخص جو سُرمہ بنا کر استعمال کرے ٭ بم
تُوتیا شُدن۔ف۔بہت باریک ہونا۔ بہت پسنا ٭ بم
تُوتیا کردن۔ف۔بہت باریک کرنا۔ بہت پیسنا ٭ بم
تُوتیائے اَکبر۔ف۔ع۔ ایک قسم کی سیب ہے ٭ ب
تُوتیائے بَصَر۔ف۔ع۔ وہ چیز جس سے آنکھوں کو روشنی ہو ٭ ن
تُوتیائے خورہ۔ف۔ ایک مُرکّب دوا ہے جو انگور کے پانی میں گھس کر قوت بصارت کے لئے استعمال کرتے ہیں ٭ بم
تُوتیائے قلم۔ف۔ ایک قسم کا سُرمہ ہے ٭ بم
تَوتید۔ع۔میخ ٹھوکنا ٭ ذکر کو منتشر کرنا ٭ مب
تَوثیق۔ع۔محکم کرنا۔ اُستوار کرنا۔ مضبوط کرنا۔ کسی کو معتبر جاننا ٭ مب
تُوج۔ف۔ یہی۔ ایک مشہور

میوہ ہے ٭ ب۔ن
تَوَجُّد۔ع۔ بے خوابی وغیرہ کی شکایت کرنا ٭ غمناک ہونا ٭ مب
تَوَجُّع۔ع۔ دردمند ہونا ٭ مُردہ کا مرثیہ کہنا ٭ مب
تَوَجُّہ۔ع۔کسی کی طرف مُنہ پھیرنا۔ متوجہ ہونا ٭ شکست کھانا۔ مُنہ پھیرنا ٭ بڈھا ہونا ٭ مب
تَوجیہ۔ع۔کسی کی طرف مُنہ پھیرنا ٭ اچھا بیان کرنا۔ وجہ بتلانا۔ دلیل لانا ٭ علم قافیہ میں ردی ساکن کے ماقبل کی حرکت ٭ غ
تُوچال۔ ۔گوھا ٭ ز
تَوَحُّد۔ع۔یکتائی۔ ایک ہونا۔ خدا کا کسی کو نگہ رکھنا۔ اس کے کام غیر پر نہ ڈالنا ٭ مب
تَوَحُّش۔ع۔ زمین کا خشک ہونا۔ خالی ہونا۔ ویران و بے آباد ہونا ٭ پیٹ کا خالی ہونا ٭ مب
تَوحید۔ع۔ ایک بنانا۔ ایک ماننا۔ ایک جاننا۔ خدا کو واحد (ایک) جاننا ٭ م
تَوخت۔ف۔جمع کیا۔ ادا کیا ٭ ن

توختن - ف - جمع کرنا - کھینچنا - حاصل کرنا - مانگنا - ادا کرنا - واپس دینا + ن - ب

تود - ف - مبدل توت کا ہے + ب

توَدُّد - ع - بہت دوست رکھنا + م

تودَرتو - ف - پیچ در پیچ - گنجان + ز

تودرہ - ف - ایک پرندہ بڑے جسم کا - اس کو شکار کرکے کھاتے ہیں - اس کا گوشت لذیذ ہوتا ہے + ب - ن

تُودَہ - ف - انبار - ڈھیر - ٹیلا + ب - ن

تودری - ف - ایک دوا ہے + ب - ن

تودۂ شمبلید } ف - شنبلیہ
تودۂ شنبلید } مشہور دوا ہے - سورنجان کے پھول کو کہتے ہیں - جو شوخ زرد رنگ کا ہوتا ہے - اور تودۂ شنبلید سے آفتاب مراد ہے + ز

تودیع - ع - وداع کرنا - رخصت کرنا - سپرد کرنا - سونپنا + غ

تور - ع - کونڈا - کٹھرا - ایک برتن جس میں پی بھی لیتے - منہ ہاتھ بھی اس سے دھو لیتے ہیں + ب

تور - ف - پہلوان - بہادر + ڈھونڈھنا - تلاش کرنا + بھاگنا - دور ہونا - وحشت - نفرت + مہمانی + ضیافت + تھوڑا - قلیل + ایک ترش مزہ گھاس + ب - ن

تُور - ف - جال - جالی + ز

تورتیز - ف - اچھے کاموں میں مال خرچ کرنا - کفاف - گذران + ب

تُورِسفید - ف - سفید جالی کا کپڑا - جالی لوٹ - بابریٹ + ز

توَرُّط - ع - مشکل کام میں پڑنا - ہلاکت میں پڑنا + مب

توَرُّع - ع - پرہیزگاری + مب + غ

توَرُّق - ع - اونٹ کا پتے کھانا + مب

توَرُّک - ع - ایک چوتڑ پر بیٹھنا + دوسرے چوتڑ پر پاؤں رکھنا - سواری پر پاؤں موڑ کر بیٹھنا + مب

تورک - ف - تخم خرفہ - خرفے کا ساگ + ب

تورِ کاہ کشی - ف - گھاس باندھنے کا جال + ز

توَرُّم - ع - سوجنا - تکبر کرنا + مب - م

تورنگ - ف - جنگلی مرغ + ب ن

تورَہ - ت - رسم - قاعدہ - قانون دستور العمل - مجازاً اُس شریعت کو کہتے ہیں جو چنگیز خاں نے خود ایجاد کی تھی + ب

تورہ - ف - برج - گیند - قلعہ کا برج + ز

تورَہ - ف - گیدڑ + ب - ن

تُوریاں چای - ف - بند ندی + ز

توَریب - ع - کجی - ٹیڑھا پن - ٹیڑھا کرنا + غ - کسی چیز کا مطلب کنایوں اور تعریضوں سے پوشیدہ کرنا + مب

توَریت - ع - آسمانی کتاب جو حضرت موسےٰؑ پر نازل ہوئی تھی + غ

تُورِیث - ع - وارث کرنا + مب

تورِیخ - ع - کسی چیز کا وقت ظاہر کرنا + کتاب کی تاریخ لکھنا + م - مب

توَرید - ع - درخت کا پھول

نکالنا + رخسارہ کو گلگونہ ملنا + مب

**توریدن** - ف - شرمندہ ہونا - دشمن کے سامنے مغلوب ہوجانا + ک

**تَورِیس** - ع - وَرَس کے ساتھ رنگ کرنا + مب

**تُوز** - ف - لُوٹنا - تاخت وتاراج کرنا + ایک درخت کی چھال جو گھوڑے کی زین اور کمان پر لپیٹتے ہیں + ب

**تُوز** - ع - اصل - خُلق - طبیعت + ایک درخت جس کی چھال کمان وغیرہ پر لپیٹ کر اُس کے اوپر روغن کرتے ہیں + م

**تَوَزُّر** - ع - وزیر ہونا + وزیری کرنا + مب

**تَوَزُّع** - ع - پراگندہ ہونا - پریشان ہونا + حصّہ لینا + م - غ

**تُوزُک** - ت - سامان - آرائش - انتظام + غ

**توزِیدن** - ف - جمع کرنا - اکٹھا کرنا - حاصل کرنا - کھینچنا - چھوڑنا - ادا کرنا - تاخت وتاراج کرنا + ب

**تَوزِیر** - ع - کسی کے ذمّے گناہ لگانا + ...

**تَوزِیع** - ع - پراگندہ کرنا - بانٹنا + م

**تَوزِین** - ع - تولنا - وزن کرنا + غ

**توژ** - ف - ایک درخت ہے جس کی چھال کمان وغیرہ پر لپیٹتے ہیں + ب

**توس** - ف - شراب کا گلاس میں ڈالنا + ز

**تَوَسُّخ** - ع - میلا ہونا + م

**تَوَسُّد** - ع - کسی چیز کو تکیہ بنانا + م

**توسری** - - دھول چپت + ز

**تَوَسُّط** - ع - میانہ روی - اعتدال وسیلہ - ذریعہ + غ

**تَوَسُّع** - ع - فراخ کرنا - کشادہ ہونا - مجلس میں کھُل کر بیٹھنا + م - مب

**تَوَسُّعہ** - ع - فراخی - وسعت + غ

**توسکا** - ف - جھاڑی - جنگلی درخت + ز

**تَوَسُّل** - ع - وسیلہ ڈھونڈھنا - کسی کو بیچ میں ڈالنا + چوری کرنا + م - مب

**تَوسَن** - ف - گھوڑے کا بچّہ جو تند خو اور شوخ و سرکش ہو - سرکش + ن

**توسنگ** - ف - قناعت - تھوڑے پر راضی ہوجانا + ن - ب

**تَوسِیط** - ع - کسی چیز کو درمیان لانا + کسی چیز کو درمیان سے کاٹنا + مب

**تَوسِیع** - ع - فراخ کرنا - کشادہ کرنا + م

**توش** - ف - تاب - طاقت - توانائی - تن - جُثّہ - جسم - توشہ + سینہ + غ - ن - ب

**تَوَشُّح** - ع - اپنی گردن میں حمائل ڈالنا - تلوار وغیرہ کو حمائل کی طرح گردن میں لٹکانا + مب

**توشدان** - ف - جس میں خوراک سفر کی رکھیں + ز

**توشقان** - ت - خرگوش + غ

**توشک** - ف - فرش - بچھونا + ن - ب

**توشکال** - ف - ... جگہ + حمام + ...

**توشک خانہ** - ف - ... جس میں پہننے کے کپڑے رکھے جاتے ہیں + ب

توشمال - ت - خانساماں -
خوان سالار - بکاوٗل + بم
توشہ - ف - زادِ راہ - راہ کا
خرچ خوراک + ن
توشہ بَرداشتن - ف - سفر
کی تیاری کرنا - مسافر ہونا + ن
توشۂ بَصر - ف - ع - دشمن سے
مُراد ہے + ن
توشیح - ع - گلے میں پٹی ڈالنا -
آرائش کرنا - ایک صنعت
شعریہ کا بھی نام ہے جس میں
شاعر ہر ایک مصرع یا بیت
کے اول ایسے حروف لاتا ہے کہ
اگر ان سب کو جمع کیا جائے
تو خود شاعر کا یا کسی اور شخص
کا نام جس کی شاعر اُن شعروں
میں تعریف کر رہا ہو نکلے - وہ
بیتیں موشّح کہلاتی ہیں + غ
توصُّل - ع - ملاپ ڈھونڈھنا + مب
توصیف - ع - خوب تعریف
کرنا - وصف کرنا + م
توصیل - ع - کسی چیز کو کسی
سے ملانا - پیوستہ کرنا + مب
توصیہ - ع - نصیحت کرنا - وصیت
کرنا + م

توضُّح - ع - واضح ہونا - ظاہر
آشکار ہونا + مب
توضُّؤ - ع - وضو کرنا - نماز
کے لئے ہاتھ مُنہ دھونا + لڑکے
لڑکی کا بالغ ہونا + مب - م
توضیح - ع - واضح کرنا - روشن
کرنا + م - غ
توطُّن - ع - وطن اختیار کرنا + م
توطُّؤ - ع - کسی کو لتاڑنا - پامال
کرنا - موافقت کرنا + مب
توطیہ - ع - لتاڑنا - پامال
کرنا + بچھانا + مجازاً مدعا کی
تمہید + م - غ
توظیف - ع - ہر روز رسد
دینا - رسد مقرر کرنا - وظیفہ
مقرر کرنا + م
توعُّد - ع - ملامت کرنا -
ڈرانا + م
توعُّر - ع - دشوار ہونا + کسی
چیز میں سختی کرنا + مب
توعُّل - ع - پہاڑ پر چڑھنا + مب
توغ - ت - عَلَم - نشان -
جھنڈا + بم
توغچیہ - ف - جھنڈی - برچھی + ن
توغچی - ت - عَلَم بردار + بم

توغُّر - ع - غُصّے سے سخت بھڑک
اُٹھنا + مب
توغُّل - ع - مشق کامل کرنا -
ایک کام میں بہت لگا رہنا -
خوب کوشش کرنا - مبالغہ کرنا -
دُور تک پہنچنا + مب - غ
توف - ف - فریاد - شور - غوغا -
غلغلہ - وہ آواز جو پہاڑ سے
آئے + جنبش - انقلاب - آپس
میں ٹکرانا + ن - ب
توفان - ف - شور و غوغا عموماً
اور دریا کا شور خصوصاً + ب - ن
توفُّد - ع - کسی کے پاس آنا + مب
توفہ - ع - لغزش - خطا + مب
توفّی - ع - جان لینا - مارنا -
پورا لے لینا + م - مب
توفیہ - ع - بھیجنا + مب
توفیدن - ف - شور کرنا - فریاد
کرنا + ب - ن
توفیر - ع - بہت کرنا - بہت ہونا
+ فائدہ جو اجارہ پر ہو + کسی
کی عزت نگاہ رکھنا + کسی کا
حق پورا دینا + غ - مب
توفیق - ع - موافق کرنا - برابر
کر دینا + مدد دینا + اصطلاحی

معنے خدا کا اسباب کو بندہ کی نیک خواہش کے موافق کرنا + غ

**تَوفِیل** - ع - بڑھانا - زیادہ کرنا + مب

**تَوفِیہ** - ع - پُورا دینا - اچھی طرح پُورا کرنا + غ

**تَوق** } ع - آرزومندی - شہوت کا غلبہ + غ م
**تَوقان** }

**تَوَقُّد** - ع - آگ کا بھڑکنا - روشن ہونا + م

**تَوقِص** - ع - گھوڑے کا اُچھلتے کُودتے چلنا + چلنے میں سخت پامال کرنا + مب

**تَوَہُّم** - ع - اُمید رکھنا + م

**تَوَقُّف** - ع - ٹھیرنا - دیر کرنا - انتظار کرنا + م

**تَوَقّی** - ع - پرہیز کرنا + اپنے آپ کو کسی چیز سے نگاہ رکھنا + م

**تَوقِیت** - ع - وقت مقرر کرنا + م

**تَوقِیر** - ع - کسی کی عزت کرنا - حلیم و باوقار جاننا + آزمانا + آرام دینا + متحمل بنانا + م مب

**تَوقِیع** - ع - نشان کرنا - بادشاہ کا فرمان پر دستخط کرنا - وہ فرمان بادشاہی جس کا مضمون فہر پر مشتمل ہو + گمان کرنا + چارپائے کی پیٹھ کو زخمی کرنا + تلوار وغیرہ کو سان پر تیز کرنا + غ - م

**تَوقِیع** - ع - غم و اندوہ - شکوہ و شکایت کرنا + بُرا کہنا + فش

**تَوقِیعِ اَحمدی** - ع - مُہرِ نبوت جو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے کندھوں کے درمیان تھی + فج

**تَوقِیف** - ع - کھڑا کرنا + ہاتھ میں کنگن ڈالنا + واقف کرنا - حدیث بیان کرنا + حج کے موقف میں ایک دوسرے کے پیچھے کھڑا ہونا + ب

**تُوک** - ف - آنکھ + ن

**تَوکاف** - ع - چھت وغیرہ کا بارش سے ٹپکنا + مب

**تَوَکُّد** - ع - مضبوط ہونا - اُستوار ہونا - بات کا پختہ ہونا + مب

**تَوَکُّل** - ع - خدا پر بھروسہ کرنا - اپنے عجز و ناتوانی کا اقرار کرنا + مب

**تَوَکُّؤ** - ع - تکیہ کرنا + مب

**تَوکِید** - ع - مضبوط کرنا - اُستوار کرنا + م

**تَوکِیل** - ع - وکیل بنانا + کسی کے ذمہ کام ڈال دینا + مب

**تُول** - ف - جنگ - لڑائی - شورش - غوغا + نفرت + وحشت + ن - ب

**تَوَلّا** - ع - محبت + اُمید + پھر جانا + حکومت کرنا + (اصل میں تَوَلّی ہے) + غ

**تَوَلّاکَ اللہ** - ع - اللہ تجھے دوست رکھے + غ

**تَولَب** - ع - گدھے کا بچّہ + م - مب

**تولچہ** - ف - تولہ کا مفرس ہے جس کے معنے مشہور وزن کے ہیں + غ

**تَوَلُّد** - ع - پیدا ہونا - ایک چیز کا دوسری سے ظاہر ہونا + مب م

**تَوَلُّع** - ع - لالچ کرنا + لالچ + غ

**تولہ** - ف - کُتّے کا پلّہ + کُتّوں کی ایک قسم جو پوشیدہ شکار کو سُونگھ کر پکڑ لاتے ہیں + بارہ ماشہ کا وزن (ہندی اصطلاح) + اد

**تولہ خر** - ف - گدھے کا بچّہ + بم

**تَوَلّی** - ع - پھر جانا - منہ پھیرنا -

حکومت کرنا + کسی کے کام میں
لگ جانا ÷ غ - م - مب

**تَولِیَت** - ع - حاکم کرنا - ولی
کرنا - پے در پے ہونا ÷ م - مب

**تَولِید** - ع - جنانا - پیدا کرنا +
پرورش کرنا ÷ م

**تَولِیدن** - ف - بھاگنا + دُور
ہونا + یکسو ہو جانا ÷ ب - غ

**توما** - ف - لہسن ÷ ب - ن

**تومار کاج** - ف - زانی - بدکار ÷ ن

**تومان** - ت - عدد + حصہ + گروہ +
پرگنہ - دس ہزار آدمی - بیس
رُوپیہ - ایران کا ایک طلائی
رائج الوقت سکہ ہے - جو حجم
میں یہاں کی چونی کے مساوی
اور قیمت میں قریباً پانچ روپے
کے برابر ہے (واو اور الف
پڑھنے میں نہیں آتے) ÷ غ

**تُون** - ف - رحم + دیر + حمام +
بھٹی ÷ ب

**تُونک** / **تُونکہ** } ف - خزانہ - روپیہ
رکھنے کی جگہ ÷ ب

**تُونگر** - ف - دولتمند - (توانگر کا
مخفف ہے) ÷ فج

**تُونگو** - ف - حجام - سر مونڈنے والا -
نائی ÷ ب

**تُونَل** - مف ٹنیل - ریل کی پہاڑی
سُرنگ + ز

**تُونی** - ف - چور - ٹھگ - راہزن
ڈاکو ÷ ب - ن

**تو و خُدا** - ف - تجھے خدا کی قسم ہے
قسم کا کلمہ ہے ÷ م

**تووَل** - ف - چھالا ÷ ر

**توہ** - ف - جوڑا - جفت - تہ -
پردہ ÷ ب - ن

**تَوَہُّج** - ع - آگ کا بھڑکنا + خوشبو
کا پھیلنا + موتی کا چمکنا ÷ مب

**تَوَہُّل** - ع - تعریض کرنا - گول
مول بات کہنا تاکہ سامع دھوکا
کھا جاوے ÷ مب

**تَوَہُّم** - ع - وہم کرنا - گمان
کرنا ÷ مب - م

**تَوَہُّن** - ع - سست ہونا ÷ مب

**تَوہِید** - ع - فرش بچھانا ÷ مب

**تَوہِیل** - ع - ڈرانا ÷ مب

**تَوہِیم** - ع - وہم میں ڈالنا - غلطی
میں ڈالنا ÷ مب

**تَوہِین** - ع - سست کرنا ÷ م - مب

**تُوئی** - ف - اندرون - اندر - کسی
چیز کے درمیان - تہ جیسے دوتوئی
بمعنے دوتہ ÷ ب - ن

**توئی** - ف - جشن - مہمانی - شادی
کے دن کا جشن ÷ ب - ن

**تُویل** - ف - وہ شخص جسکی پیشانی
پر بال نہ ہوں ÷ ب - ن

**تویہ** - ف - قوس قُزح ÷ ب

**تہ** - ف - نیچے - تلے + طاق جو
جفت کے مقابل ہے + تلوار
وغیرہ کے مُنہ پر جو زنگار بیٹھ
جائے اُسے بھی کہتے ہیں ÷ ب

**تُہ** - ف - تف - تھوک ÷ ب

**تَہاتُر** - ع - ایک دوسرے پر
جھوٹا دعوے کرنا + ایک دوسرے
کو جھٹلانا ÷ مب

**تَہاتُم** - ع - ایک دوسرے پر
جھوٹا دعوے کرنا ÷ مب

**تَہاجُر** - ع - ایک دوسرے سے
قطع تعلق کرنا - جدائی کرنا + سلام
کلام چھوڑ دینا ÷ مب

**تَہاجی** - ع - ایک دوسرے کی
ہجو کرنا ÷ مب

**تَہادُر** - ع - آپس میں خون مباح کر دینا ÷ مب

**تَہادُم** - ع - آپس میں خون مباح کر دینا ÷ مب

**تَہادُن** - ع - آپس میں سیدھا ہو
جانا + کام کا درست ہو جانا ÷

سیدھا کھڑا ہونا + مب

تَہادی - ع - ایک دوسرے کو تحفہ بھیجنا + ٹہل کر چلنا + کمزوری یا سستی کے سبب آہستہ چلنا + مب

تَہافُت - ع - ایک دوسرے پر گر پڑنا + پُرانا ہونا + ٹکڑے ٹکڑے ہونا + مب

تُہال - ف - پہاڑ کا غار + ن

تَہالُک - ع - کسی چیز پر گر پڑنا و خراماں خراماں چلنا + م

تَہانی - ع - باہم مبارک باد دینا + غ

تَہاوُن - ع - خوار و ذلیل رکھنا - حقیر سمجھنا + م - مب

تَہایُؤ - ع - آپس میں موافقت کرنا + مب

تَہَبُّج - ع - ورم کرنا - سُوجنا + مب

تَہبَندی - ف - کتاب کی جُز بندی - کپڑے کو رنگ دینے سے پہلے جو چیز لگائی جاتی ہے تاکہ خوب رنگ آوے + بم

تَہَتُّک - ع - پردہ دری ہونا - رسوا ہونا + غ - م

تُہ تُہ - ع - ایک آواز ہے جس سے اُونٹوں کو ڈانٹتے ہیں

کُتّوں کو بُلانے کی آواز + ہکلاپن کی نقل + مب

تَہجا - ف - انگور کا شیرہ لینا + ب - ن

تَہَجُّد - ع - رات کو سونا + رات کو بیدار رہنا + (اضداد سے ہے) مجازاً وہ نماز جو آدھی رات کے بعد اُٹھ کر آٹھ رکعت اور بمعہ وتر کے گیارہ رکعت یا اس سے زائد پڑھا کرتے ہیں + غ - مب

تَہَجُّر - ع - دوپہر کے وقت سیر کرنا + دوپہر کے وقت کسی جگہ پہنچنا + مہاجرین کے مشابہ ہونا + مب

تَہ جُرعگی - ف ع - وہ شراب
تَہ جُرعہ - جو پینے کے بعد پیالے میں رہ جائے + بم - غ

تَہَجُّو - ع - ہجے کرنا - حروف مفردہ
تَہَجّی - کا ترکیب دینا + غ

تَہَجُّج - ع - آنکھوں کا اندر کو گھس جانا - گڑھے میں چلا جانا + مب

تَہجید - ع - سُلانا - بیدار کرنا + مب

تَہجیر - ع - دوپہر کے وقت کسی جگہ جانا + نماز کے لئے اوّل وقت

آنا + مب

تَہجیع - ع - خوب سونا + کسی کو سلانا + مب

تَہجیل - ع - گالیاں دینا - فحش کہنا - بیحرمتی کرنا + مب

تَہجین - ع - زشت و معیوب کرنا + م

تَہجِیَہ - ع - حروفِ مقطعات کا پڑھنا + مب - ص

تَہ حُسن - ف - حُسن کا نہایت اور کمال + بم

تَہ خانہ - ف - نیچے کا گھر جو زمین کے نیچے بنا کر گرمی کے موسم میں دوپہر کو واں بیٹھتے ہیں + ز

تَہ خَندہ - ف - تھوڑا سا سامان + بم

تَہدار - ع - کبوتر کا آواز کرنا + شراب کا جوش مارنا + مب

تَہَدُّد - ع - ڈرانا + مب

تَہَدُّل - ع - خصیتین کی تھیلی کا لٹک جانا + لبوں کا سُست اور ڈھیلا ہونا + درخت کی شاخوں کا جُھک پڑنا + مب

تَہَدُّم - ع - ویران ہونا + سخت غصّے ہونا + غصّے میں بڑی دھمکی

دینا اور ڈرانا + مب
تَہَدِّی - ع - راہ پانا + مب
تَہدِید - ع - دھمکی دینا - ڈرانا - دھمکانا - خوف دلانا + م
تَہدِیر - ع - اُونٹ کا آواز کرنا + کبوُتر کا آواز کرنا + مب
تہ دیگ - ف - کھرچن - وہ طعام بھُونا ہُوا جو دیگ کے ساتھ لگا رہے + بم
تَہدِیم - ع - عمارت کو گرا دینا - ویران کرنا + مب
تَہدِین - ع - خوش کرنا - آرام دینا - باتوں سے بہلانا + مب
تَہدِیَہ - ع - ہدیہ بھیجنا + ہدیہ دینا + مب
تَہذار - ع - بیہودہ بکنا + مب
تَہذِیب - ع - آراستہ کرنا - پاک کرنا - سنوارنا - اصلاح دینا + م
تَہذِیب اَخلاق - ع - اخلاق کو درست کرنا - عادتوں کا سنوارنا - درستی اخلاق کا علم + ز
تَہَرِّی - ع - لاٹھی سے مارنا + مب
تَہرِیب - ع - بھگانا + مب
تَہرِیت - ع - گوشت کو خُوب پکانا + مب
تَہرِیج - ع - اُونٹ کو زور سے چلانا - تاکہ سخت گرمی کی وجہ سے پریشان ہو جاوے + درندوں پر آواز کرنا - اُن کو ڈانٹنا + مب
تَہرِید - ع - گوشت کو خُوب پکانا + ہُرد (زرد رنگ) سے رنگا ہُوا کپڑا پہننا + مب
تَہرِیس - ع - گوشت کو خُوب پکانا کہ ٹوٹ کر مل کر ایک ذات ہو جاوے + مب
تَہرِیش - ع - کُتّوں کو ایک دُوسرے پر ورغلانا - لڑانا + آدمیوں میں فساد ڈالنا + مب
تہ ریش گُذشتن - ف - فریب دینا + غ
تَہرِیص - ع - خُشک خارش سے بدن کا خُشک ہو جانا اور جل جانا + مب
تَہَزُّج - ع - کمان کا زہ کھینچنے کے وقت آواز کرنا + گانا + مب
تَہَزُّز - ع - ہلنا + مب
تَہَزُّؤ - ع - ہنسی کرنا - ٹھٹھا کرنا + مب
تَہزِیز - ع - ہلانا - حرکت دینا + مب
تَہزِیل - ع - لاغر کرنا - دُبلا کر دینا + مب
تہ سِکّہ - ف - روپے کا پچلا بے صورت رُخ + ر
تَہَشُّم - ع - ٹُوٹنا + توڑنا + مہربان ہونا + خوار اور سست ہونا + مب
تَہشِیش - ع - کسی کو سُست شمار کرنا + خوش کرنا + مب
تَہشِیم - ع - کسی کو معزز بنانا - عزت کرنا + مب
تَہَضُّم - ع - کسی پر ظُلم کرنا - غصے ہونا - تابع ہونا - دشمن سے کم رہنا + مب
تہ غربال - ف - چھوٹے دانے جو چھلنی سے نکل جاویں + بھوسی + بم
تہک - ف - مٹی + خالی + ننگا + ب - ن
تہ کار - ف - اصل - انجام کار + بم
تہ گردن زانو - ف - مؤدب بیٹھنا + غ
تَہَکُّم - ع - ٹھٹھا مسخری کرنا + تکبر کرنا + گذشتہ چیز پر پشیمان ہونا + م
تہ گیر - ف - کھرچن + مب
تَہلُکَہ - ع - ہلاکت - ہلاک ہونا - مرنا - نیست ہونا + م
تَہَلُّل - ع - بجلی کا چمکنا + مُنہ کا

خوشی سے روشن ہونا + آنسوؤں کا جاری ہونا ÷ مب - م

تَہلِیل - ع - لا اِلٰہ اِلا اللہ کہنا + واپس ہو جانا - بد دل ہو جانا ÷ م

تَہَم - ع - گھی اور گوشت کا بدبودار ہو جانا - بگڑ جانا ÷ م

تَہَم - ف - وہ شخص جو قد و قامت کی درازی اور مضبوطی اور شجاعت و مردانگی میں بے نظیر ہو ÷ ب - ن

تَہَم - ع - گرمی کا سخت ہونا - ہوا کا بند ہو جانا ÷ مب - م

تُہَم - ع - جمع تہمت، بدگمانیاں ÷ م

تُہمت - ع - عیب لگانا - بدگمانی کرنا ÷ م

تَہمتن - ف - مرکب ہے تہم اور تن [illegible] - قوی [illegible] جسیم - سپہدار - سپہ سالار - لشکرکش - دلاور + فرمانبرداری کرنے کے معنوں میں بھی آیا ہے ÷ ب - ن

تَہ نِشاں - ف - تلوار وغیرہ کے قبضہ پر طلائی نقرئی وغیرہ کی گلکاری کندہ کی ہوئی ÷ بم - غ

تَہ نِشیں - ف - تہ پر بیٹھنے والا - تلچھٹ ÷ بم

تَہ نَما - ف - صاف شفاف جس کے نیچے کی چیز دکھائی دے ÷ بم

تَہَنُّؤ - ع - خوشگوار ہونا ÷ مب

تَہنِیَت - ع - مبارکباد - مبارکباد دینا

تَہنِید - ع - تلوار کو تیز کرنا - اسکو ہند کی طرف نسبت کرنا - ہندی تلوار بنانا + کسی کام میں تقصیر کرنا - کوتاہی کرنا - گالی دینا - برا کہنا + عورت کا نرمی اور ملاطفت سے کسی کو اپنے عشق میں مبتلا کرنا ÷ م - مب

تُہُو - ف - تھوک - تھوکنا ÷ ب

تُہُو - ف - مخفف تیہو - ایک پرندہ ہے جس کا گوشت لذیذ ہوتا ہے ÷ مب - ن

تَہ و بالا - ف - زیر و زبر - پراگندہ ÷ ن

تَہَوُّد - ع - یہودی ہونا - بات میں نرمی کرنا + توبہ کرنا - نیک عمل کرنا ÷ مب - م

تَہَوُّر - ع - پرلے سرے کی مردانگی قوۃ غضبی کی زیادتی ÷ غ

تَہَوُّع - ع - زبردستی ابکائی لینا - تکلف سے قے کرنا ÷ م

تَہَوُّک - ع - بیباکی سے کسی چیز میں پڑ جانا - حیران ہونا ÷ مب

تَہوِیل - ع - خوف دلانا - ڈرانا ÷ مب

تَہوِین - ع - کسی پر آسان اور ہلکا کرنا - حقیر اور ناچیز شمار کرنا ÷ م - مب

تِہی - ف - خالی ÷ ب - ن

تِہی آخُر - ف - تھوڑا کا مقبل - جس کے پاس کھانے پینے کا سامان بہت کم ہو ÷ بم

تِہی آغوشی - ف - محبوب سے آغوش کا خالی ہونا ÷ بم

تِہی پائی - ف - ننگے پاؤں ہونا ÷ بم

تِہی پُشت - ف - پوچ - عاجز - نکما آدمی ÷ بم

تَہیُّج - ع - ہوا اور بخار وغیرہ کا اٹھنا + برانگیختہ ہونا - بانا - حرکت کرنا ÷ مب - غ

تِہی چشم - ف - اندھا - نابینا ÷ بم

تِہی دست - ف - مفلس - خالی ہاتھ ÷ بم

تِہی دیدہ - ف - نابینا - اندھا

بے بصر + بم

**تہی رفتن** - ف - بیراہی کرنا + اکیلے جانا + بے فائدہ سفر کرنا + خالی ہاتھ جانا + ن

**تہیگاہ** - ف - کوکھ + ب - ن

**تہی مغز** - ف ع - بے وقوف - جاہل - احمق - سادہ + بم

**تہیئہ** - ع - تیاری کرنا - سامان درست کرنا + م

**تہییج** - ع - اُبھارنا - برانگیختہ کرنا - حرکت دینا + ہوا کا اُڑانا سا کو خشک کرنا + ن

**تی** - ف - مخفف تہی کا - خالی + ن

**تیاتر** - مفرس - تھیٹر - کھیل گھر + ز

**تیار** - ع - موج - موجزن - جلد رفتار - مجازاً موجود - کام کے قابل - آمادہ - مہیّا + م - غ

**تیاسر** - ع - اُونٹ کا گوشت تقسیم کرنا - آپس میں ایک دوسرے پر آسانی کرنا + بائیں طرف رغبت کرنا + سب

**تیاقت** - ع - آرزومند ہونا - مشتاق ہونا + سب

**تیامن** - ع - دہنی طرف رجوع کرنا - توجہ کرنا - [illegible]

جانا + سب

**تیبان** - ف - بڑی دیگ جس کا سر کھلا ہو + ب - ن

**تیبانچہ** - ف - چھوٹی دیگ جس کا سر کھلا ہو + سب

**تیپ وتیپ** - مفرس - رسالہ یا پیادوں کی پلٹن + ز

**تیب** - ف - سرگشتہ - مدہوش - بیقراری + ن

. . . . . . . .

. . . . . . .

**تیبتال** - ف - فریب - چاپلوسی + بم

**تیب وشیب** - ف - حیران - مدہوش + ن - ب

**تے تے** - ف - تھئی تھئی جو ناچنے والے کہتے ہیں + غ

**تیتی** - ف - کھلونے جو آٹے وغیرہ سے چڑیا وغیرہ جانوروں کی صورت پر بنا کر بچوں کے بہلانے کے لئے بیچتے ہیں + وہ آواز جو مرغول کے بنانے کے لئے مخصوص ہے - گیلان کے بادشاہوں کی عورتوں کو بھی کہتے ہیں + ن - ت

**تیتیز** - ف - وہ چیز جس کا سر تیز ہو + ب - ن

**تیر** - ف - کمان کا تیر + حصہ + بخرہ - نصیب + ستارۂ عطارد + شمسی چوتھا مہینہ جو ہندی ماہ ساون سے ملتا ہوا ہے + ہر شمسی مہینہ کا تیرھواں دن + تیرہ وتاریک + صحرا + بیابان + بندوق کی گولی - توپ کا گولہ + غضب - غصہ - قہر + طاقت - قدرت + موسم خزاں + قدر - مرتبہ + چارپایوں کے موکل فرشتہ کا نام - ہر سیدھی لکڑی جیسے چھت کی کڑیاں وغیرہ + طوفان + کھجور کا شگوفہ + ایک قسم کا مرغ اور ایک قسم کا سانپ بھی ہے + ن - ب

**تیر افگندن** - ف - طعنہ مارنا - بددُعا کرنا + ن - ب - بم

**تیر انداز** - ف - تیر چھوڑنے والا + بم

**تیر آور** - ف - عیار - مکار - حیلہ گر + بم

**تیر باراں** - ف - تیروں کا مینہ - بہت سے تیر جو کمان سے چھوڑے گئے ہوں + بم

تیرِ اَماں دادن۔ف۔بادشاہ جب کسی کو امن دینا چاہتے ہیں تو ایک تیر جس پر بادشاہ کا نام کندہ ہوتا ہے اُسے دیتے ہیں۔ پھر اس سے کوئی متعرض نہیں ہوتا+بم

تیرِ پرتاب، تیرِ پرتابی۔ف۔ ایک قسم کا تیر جو بہت دُور تک جاتا ہے لیکن نشانہ پر نہیں لگتا+بم

تیرِ تارکش۔ف۔ سارنگی کا گز+ر

تیرِ تخش۔ف۔تیر ہوائی۔ تیر آتشبازی+ب۔ن

تیرِ تظلّم۔ف۔ع۔ مظلوم کی آہ+ب

تیرِ تفنگ۔ف۔ کارتوس+ن

تیرِ توپ۔ف۔ تسلک+ر

تیرِ چرخ۔ف۔ ستارہ عطارد۔ تیر ہوائی۔ وہ تیر جو بارود سے بھر کر دشمن کی طرف چھوڑتے ہیں+ن۔ب

تیرِ حُکمی۔ف۔ع۔ وہ تیر جو کبھی نشانہ پر لگنے سے نہ چوکے+بم

تیرِ خاکی۔ف۔ وہ تیر جس کا سینہ بڈی کا ہوتا ہے۔ اور سب تیروں سے دور جاتا ہے+بم

تیرِ خانہ۔ف۔ چھت کی کڑی+غ

تیرِ خدنگ۔ف۔ خدنگ کا بنا ہوا تیر۔ خدنگ ایک درخت ہے جس کی لکڑی نہایت مضبوط صاف اور سیدھی ہوتی ہے۔ چونکہ تیر اکثر اسی کے بنا کرتے ہیں۔ اس واسطے مطلق خدنگ کے معنے بھی تیر کے ہو گئے ہیں+بم

تیردان۔ف۔ترکش۔ تیر کش+بم

تیرِ دستی۔ف۔ لاٹھی۔ چھڑی+غ

تیرِ دو کمانہ۔ف۔ وہ تیر جو پہلی دفعہ کمان سے نکل کر کسی جگہ لگے اور پھر وہاں سے اُٹھ کر کسی دوسری جگہ جا لگے+بم

تیرِ ساز۔ف۔زخمہ۔ مضراب+بم

تیرِ سبک زخمہ۔ف۔ بے خطا تیر+غ

تیرِ سحر۔ف۔ع۔ صبح کاذب کی روشنی۔صبح کی آہ جو سوز درد سے کی جاتی ہے۔ بددعا+ب

تیرِ سقف۔ف۔ چھت کی کڑی+غ

تیرِ شکر زخمہ۔ف۔ بے خطا تیر+غ۔بم

تیرِ قرعہ۔ف۔ع۔ فال لینے کا تیر+بم

تیرک۔ف۔تیر کا مصغر۔ تیر۔ وہ بلبلے جو کسی شے کو جوش دیتے وقت اُٹھتے ہیں+ایک بیماری ہے جس میں سوئیاں سی چبھتی معلوم ہوتی ہیں+ب۔ن

تیرِ کاکُل رُبا۔ف۔ وہ تیر جو سر سے بال اُڑا کر لے جائے اور آدمی کو خبر تک نہ ہو+بم

تیرک زدنِ زخم۔ف۔تیر کے زخم سے خون جاری ہونا+بم

تیرِ کشیدن۔ف۔ دور کرنا+غ

تیرگاں۔ف۔پارسیوں کی ایک عید ہے جو ماہ تیر کی تیرھویں تاریخ کرتے ہیں+ن

تیر گردانی۔ف۔ جب کسی شخص کی کوئی چیز گم جاتی ہے تو پیالہ کے دور میں جن لوگوں پر گمان ہو سب کے نام لکھتے ہیں اور تیر پر افسون پڑھتے ہیں اور وہ خود بخود حرکت کرکے چور کے

نام پر پھیر جاتا ہے ٭ بم

**تیرِ گردُوں**۔ ف۔ آفتاب یا عطارد۔ اور آسمانی حوادث سے مُراد ہے ٭ ن۔ ب

**تیرگی**۔ ف۔ اندھیرا۔ دُھندلا پن۔ دل کی کدورت ٭ ب۔ ن

**تیرَم**۔ ف۔ بادشاہی حرم کی بڑی خاتون کو کہتے ہیں ٭ ب ن

**تیرِ ماہ**۔ ف۔ شمسی سال کا چوتھا مہینہ ٭ ب

**تیرہ**۔ ف۔ تاریک۔ دُھندلا۔ سیاہ رنگ ٭ ن

**تیرَہ**۔ ف۔ شعبہ۔ قبیلہ ٭ ر

**تیرہ بخت**۔ ف۔ بد بخت۔ بد نصیب ٭ بم

**تیرہ تَرگ**۔ ف۔ کاٹ کی کالی ٹوپی جو مجرموں اور قیدیوں کو ایران میں پہنا کر شہر میں تشہیر کیا کرتے ہیں ٭ ز

**تیرو دَشت**۔ ف۔ دُنیا جہان سے مُراد ہے۔ عالمِ جسمانی ٭ ب ن

**تیرہ دَرُوں**۔ ف۔ مُرادف تیرہ دل۔ سیاہ دل ٭ ز

**تیرہ رائے**۔ ف۔ بدعقل۔ بُری رائے والا ٭ ز

**تیرہ رُوز** } ف۔ بد قسمت۔
**تیرہ رُوزگار** } بد نصیب ٭ ج۔ بم

**تیرَہ رُوزی**۔ ف۔ مکاری ٭ غ

**تیرہ شُدن از چیزے**۔ ف۔ کسی چیز سے ناخوش ہونا۔ رنجیدہ ہونا ٭ بم

**تیرہ کردن**۔ ف۔ پریشان کرنا۔ مکدّر کرنا ٭ بم

**تیرۂ کنّاسی**۔ ف۔ ع۔ پھاوڑہ جس سے کسان لوگ گوبر وغیرہ اکٹھا کرتے ہیں ٭ بم

**تیرہ کوکب**۔ ف۔ ع۔ بدنصیب۔ بدبخت ٭ بم

**تیرہ گِل**۔ ف۔ شراب یا پانی جس میں تلچھٹ ہو صاف نہ ہو ٭ ب۔ ن

**تیرِ ہوائی**۔ ف۔ وہ تیر جو آسمان کی طرف سے بے نشانہ پھینکا جائے۔ ایک قسم کی آتشبازی بھی ہے ٭ ب۔ غ

**تَیز**۔ ع۔ غلبہ کرنا ٭ تیر جو نشانہ پر مارا ہو اُس کا کانپنا ٭ منب ص

**تیز**۔ ف۔ دھار۔ جو کاٹ اچھا کرے ٭ جلد۔ شتاب ٭ ن۔ ب

**تیز**۔ ف۔ گوز۔ وہ ہوا جو دُبر سے آواز سے نکلتی ہے ٭ بم۔ غ

**تیزآب**۔ ف۔ تیز پانی۔ جو شورہ نمک اور گندھک وغیرہ سے بنتا ہے اور بدن پر آبلے ڈال دیتا ہے ٭ ج

**تیز بال**۔ ف۔ تیز رفتار۔ جلد رَو ٭ ج

**تیز تاز**۔ ف۔ چالاک۔ تیز دوڑنے والا ٭ ج

**تیزدان**۔ ف۔ مقعد۔ دُبر ٭ غ

**تیز دَنداں**۔ ف۔ لالچی۔ حریص ٭ بم

**تیز قَلَم**۔ ف۔ ع۔ زود نویس۔ جلد لکھنے والا ٭ بم

**تیز کردن دَنداں بر چیزے**۔ ف۔ کسی چیز کا لالچ کرنا۔ حرص کرنا ٭ بم

**تیز کردنِ کسے را**۔ ف۔ کسی کو گرم کرنا۔ برانگیختہ کرنا ٭ بم

**تیز گام**۔ ف۔ جلد رَو ٭ بم

**تیز گردیدن**۔ ف۔ غصّے ہونا۔ غضبناک ہونا ٭ ن

**تیز مَغز**۔ ف۔ تند اور تیز اور بے حوصلہ آدمی سے کنایہ ہے ٭ ن

تیزنا - ف - تلوار وغیرہ کی وہ جگہ جو زیادہ تیز ہو ٭ ب - ن

تیز وِیر - ف - تیز عقل والا آدمی ٭ ب - ن

تیزی - ف - تیز ہونا - جو کُندی کے مقابل ہے - وہ لوگ جو عربی نژاد اور فارسی زبان والے ہوں جن کو تازیک اور تاجیک بھی کہتے ہیں ٭ تازی گھوڑا - زنجبیل - سونٹھ ٭ ب

تَیس - ع - نر بکرا جو بکریوں کے گلہ میں رہتا ہے فارسی میں اسکو نہاز اور ہندی میں بوک کہتے ہیں ٭ نر ہرن یا جس پر سال گزر گیا ہو ٭ غ - مب

تَیَسُّر - ع - آسانی - آسان ہونا ٭ دل کا سرد ہونا ٭ آمادہ ہونا ٭ غ

تَیْسیر - ع - آسان کرنا ٭ مب

تیش - ف - دندان - تیشہ اسی سے ماخوذ ہے - اس کے آخر نسبت کی ہاے لگی ہوئی ہے ٭ غ

تیشہ - ف - بسولا جو بڑھیوں کے پاس ہوتا ہے ٭ بم

تیشہ بپاے خود زدن - ف - اپنے آپ کو ضائع کرنا - کام سے باز رہنا ٭ ن

تیشہ برپاے خوردن } ف
تیشہ برپاے زدن } ترک کی وجہ سے باز رہنا - کام کا درہم برہم کرنا - اپنا کام آپ بگاڑ لینا ٭ بم

تیشہ بسوے خود زدن - ف - حریص اور لالچی بننا - حرص و طمع کرنا - لالچ کرنا ٭ ن - بم

تیشہ بودن - ف - صرفہ کرنا - اور دوسروں سے مال جمع کرنا ٭ ن

تیشۂ فرہاد تیز کردن - ف - خوفناک جگہ عشق شروع کرنا ٭ ن

تیغ - ف - تیز کا مبدل ہے - تلوار - شمشیر - خنجر - اُسترہ ٭ چاند - آفتاب وغیرہ کی روشنی ٭ فولاد کا جوہر - پہاڑ کی بلندی - ہر چیز جو سیدھی اور بلند کھڑی ہو ٭ ن - ب - بم

تیغِ اَفراسیاب - ف - شعاع کے خطوط - شعاعیں کرنیں ٭ بم - ن

تیغ بال - ف - گھوڑا ٭ ب

تیغ بخاک کردن - ف - فتنہ اور خونریزی کا ترک کرنا ٭ بم

تیغ حوالۂ فرق کردن - ف - سر پر تلوار مارنا ٭ ز

تیغ خم - ف - محراب کی مانند ٹیڑھی تلوار ٭ بم

تیغِ خورشید - ف - صبح کے طلوع سے کنایہ ہے ٭ سورج کا طلوع کرنا - سورج کی شعاعیں ٭ بم - ب

تیغ دو دستی زدن - ف - دونو ہاتھ سے تلوار مارنی - نہایت کوشش سے لڑنا - سخت خونریزی کرنا ٭ ن

تیغ دو دم - ف - وہ تلوار جس کے دونو طرف تیزی اور آبداری ہو ٭ بم

تیغ زن - ف - تلوار مارنے والا ٭ ب

تیغ زنِ آسمان - ف - صبح صادق - آفتاب اور مریخ سے کنایہ ہے ٭ ن

تیغ ستم - ف - ظلم و ستم کا رواج ٭ ب - ن

تیغِ سَحَر - ف - صبح صادق اور کاذب کی روشنی۔ صُبح کی دُعا۔ صبح کی آہ جو درد سے نکلے ◆ ب

تیغِ سر تَراش - ف - اُسترہ ◆ م

تیغِ سوزن زُبا } ف - وہ تلوار جو بسبب کمال تیزی اور آبداری کے
تیغِ سوزن دار } سُوئی اُٹھالے ◆ غ

تیغ شُدن - ف - روبرو ہونا - آمنے سامنے ہونا۔ روبرو جواب دینا ◆ ب - بم

تیغِ فَصّاد - ف - ع - نشتر جس سے رگ کھولتے ہیں ◆ بم

تیغِ فَلَک - ف - ع - آسمان کی ذات سے کنایہ - یا سُورج سے۔ یا ستارہ مریخ سے جسے تُرکِ فلک کہتے ہیں ◆ بم

تیغ کَشیدنِ بینی - ف - بیمار کے ناک کا گوشت خشک ہونا - یہ بُری علامت ہے ◆ غ

تیغِ کوہ - ف - پہاڑ کی چوٹی ◆ ن

تیغِ گُل دم - ف - وہ تلوار جس کی دھار ... کی ... مُڑ گئی ہوئی ہو ◆ بم

تیغِ گوشتیں - ف - زبان سے مُراد ہے ◆ ن

تیغِ لَنگر دار - ف - خمدار تلوار چونکہ اس قسم کی تلوار خوب جمتی ہے اور جگہ سے نہیں ہلتی اس لئے لنگر دار کہتے ہیں ◆ بم

تیغِ محرابی - ف - ع - خمدار تلوار ◆ بم

تیغِ مُحَرَّف - ف - ع - خمدار تلوار جس کا زخم گہرا ہوتا ہے ◆ غ

تیغِ مَغرِبی - ف - مغرب کی تلوار - بعض کہتے ہیں کہ وہ شہر گجرات کے مغربی دروازے پر بنائی جاتی ہے - اس لئے اس نام سے مشہور ہے ◆ غ - بم

تیغِ مُہَنَّد - ف - ہند کی بنی ہوئی تلوار جو عرب و ایران میں کمال شُہرت رکھتی ہے بم - غ

تیغِ مینا رنگ - ف - وہ تلوار جو صیقل کرنے سے سبزی مائل رنگ کی ... ◆ بم

تیغِ نَاطِق - ف - زبان فصیح سے کنایہ ہے ◆ ب

تیغِ وتُرنج نِمایاں آوردن

ف - امتحان کرنا - یوسفؑ کے دیدار سے مصر کی عورتوں کے ہاتھ کٹنے والے قصّہ سے لیا گیا ہے ◆ بم

تیغۂِ پُشت - ف - پیٹھ کے مُہروں کی قطار۔ پُشت کی بلندی سے کنایہ ہے ◆ غ - بم

تیغۂِ کوہ - ف - پہاڑ کی چوٹی یا بلندی ◆ بم

تَیَق - ع - بدخو ◆ غ

تَیَقُّظ - ع - بیداری - بیدار ہونا - جاگنا ◆ غ

تَیَقُّن - ع - یقین کرنا - اعتبار کرنا ◆ مب

تَیَقُّور - ع - مردِ باوقار - بُردبار حوصلے والا آدمی ◆ مب

تَیل - ف - نقطہ - خال ◆ ن

تَیلا - ف - رسّی بٹنے کا چرخہ ◆ ب - ا ج

تیلماچی - ف - ترجمان جو مختلف زبانیں سمجھتا ہو اور دوسری زبان میں سمجھا سکتا ہو ◆ فج

تیبول - ف - ایک قسم کا درخت ہے جس کے پھول چھوٹے چھوٹے اور خوشبودار ہوتے ہیں ◆ ...

تِیم - ف - کاروانسرائے - دُنیا سے مُراد ہے + ن

تَیم - ع - بندہ - غلام + م

تَیماء - ع - جنگل - بیابان - جس میں لوگ حیران سرگردان ہو جاویں + م

تِیماج - ت - ایک قسم کا چمڑا جس سے موزے - جُوتے بناتے ہیں + بم

تِیمار - ف - غمخواری - غم - علاج - فکر اور خدمت کرنا + ن

تِیمارکش - ف - غم اُٹھانے والا - غمخواری کرنے والا + ن

تِیماس - ف - بن - جنگل + ب

تیمسار - ف - تعظیم کا کلمہ ہے - جیسے حضرت - جناب + ب - ن

تَیَمُّم - ع - قصد کرنا - اصطلاح شرع میں پانی کی عدم موجودگی یا کسی عُذر کے سبب شرعی طور پر مُنہ اور ہاتھوں پر مٹی مل کر پاک ہونا + بم - م

تَیَمُّن - ع - اپنے آپ کو ملک یمن کی طرف نسبت کرنا + برکت لینا - بابرکت ہونا + م

تیمناک - ف - امداد - یاروں دوستوں کی مدد کرنا + ب - ن

تیموک - ف - ترش روئی کرنا - کسی چیز سے کراہت اور ناخوشی کا اظہار کرنا + ب - ن

تِین - ع - انجیر (برہان وناصری میں ہے کہ ژند پاژند کی لغت میں بھی تین انجیر کو کہتے ہیں) + م - ن - ب

تَیہو - ف - ایک پرندہ ہے جو مورنی کے مشابہ ہوتا ہے + ب - ن

تیورک - ف - رشک - حسد - کسی کی خوشی پر راضی نہ ہونا + ب - ن

تُیُول } ت - جاگیر جس پر گزارہ
تِیُول } ہو - وجہ معاش - جمع تیُولات + غ

تِیہ - ع - بن - جنگل + تکبر کرنا + اصطلاح میں وہ جنگل جس میں حضرت موسےٰ ع بنی اسرائیل کے ساتھ ۴۰ برس تک سرگردان رہے + غ

تِیہ بنی اسرائیل - ع - وہ جنگل جس میں حضرت موسےٰ ع سرگردان رہے (دیکھو تیہ) + غ

تِیہو } ف - لوا - ایک مشہور
تِیہُوج } پرندہ ہے + بٹیر - بعربی
جو بٹیر + ب - ن

# ث

ثَآب - ع - جماہی + مب - م

ثابِت - ع - قائم - برقرار + م

ثابت قدم - ع - وہ شخص جو کاموں میں استوار و مُحکم رہے + ن

ثَأر - ع - کینہ + خُون + خون کا طلب کرنا - خونی کو قتل کرنا - خون کا بدلہ لینا + م + مب

ثافِل - ع - جو چیز نیچے بیٹھ جائے تُفل + گوبر + مب

ثاقِب - ع - روشن - چمکدار + سُوراخ کرنے والا + بہت دور دور والی روشنی + بلند ہونا + روشن و چمکیلا ستارہ + ایک بیماری کا بھی نام ہے + غ - ب

ثاقبِ خشخاش - ع - ف - جو شخص کاموں میں بہت دقت کرے + باریک نظر - تنگ چشم آدمی سے کنایہ ہے + ن

ثاقبِ قدمین - ف - وہ شخص جس کی رائے مشکل کاموں میں عقدہ کشائی کرے + ن

**ثَاقِل** - ع - سخت بیمار ÷ مب

**ثَاکِل** - ع - وہ مرد یا عورت جس کا فرزند گُم (ہلاک) ہو گیا ہو ÷ مب

**ثَالِث** - ع - تیسرا ÷ مب

**ثَالِثَہ** - ع - سیکنڈ کا ساٹھواں حصہ ÷ مب

**ثَالِثَۃُ الْاَثَافِیْ** - ع - پتھر کا ٹکڑا جو پہاڑ سے ملا ہُوا ہو اور اس کے داہنے بائیں دو پتھر اَور رکھ کر اُس پر دیگ چڑھائیں وہ شخص جو فتنے کی آگ بھڑک اُٹھنے کا سبب بنے ÷ مب

**ثَالِثُ ثَلَاثَہ** - ع - تین ہیں کا تیسرا - نصرانی جو حضرت عیسیٰ کی قوم ہیں خدا تعالےٰ کو کہتے ہیں بقول ان کے خدا تعالےٰ تین اقنوم - یعنی اَب - ابن - رُوح القدس - ہیں سے ایک ہے ÷ ک

**ثَآلِیل** - ع - جمع ثُؤلُول - مسّے - پتناتوں کے سر ÷ م مب

**ثَامِر** - ع - پکے ہُوئے پھل والا درخت ÷ میوہ دار درخت ÷ مب

**ثَامِل** - ع - وہ بلوا جس کو مدت سے تبدیل نہ کیا ہو ÷ مب

**ثَامِن** - ع - آٹھواں ÷ مب

**ثَانَوِی** - ع - دوئی - دوسرا ÷ ع

**ثَانِی** - ع - دُوسرا ÷ مب

**ثَانِیَ اثْنَیْن** - ع - دو ہیں کا دُوسرا ÷ مثل - مانند - نظیر سے مُراد ہے ÷ عُوج بن عُوق سے کنایہ ہے ÷ مب - غ - ہم

**ثَانِیَہ** - ع - سیکنڈ - یعنی گھنٹے کا $\frac{1}{3600}$ حصہ ÷ مب

**ثَاوِی** - ع - مقیم - دیر تک اقامت کرنے والا ÷ مب

**ثَائِر** - ع - غُصّہ ÷ کینہ کش - پریشان - پریشان بالوں والا ÷ مب

**ثَبَات** - ع - پائداری - برقرار رہنا - قرار پکڑنا ÷ م - مب

**ثِبَات** - ع - بُرقع کے بند ÷ وہ تسمے جن سے پالان کو باندھتے ہیں ÷ م - مب

**ثُبَات** - ع - بیماری اور درد جو آدمی کو حرکت (چلنے پھرنے) سے عاجز کر دے ÷ مب - م

**ثُبَات** - ع - جمع ثُبَہ - بہت سے گروہ - جماعتیں ÷ مب - م

**ثَبَاتَہ** - ع - بہادر اور دلاور ہونا - ثابت رائے پختہ فکر ہونا ÷ مب

**ثَبَّت** - ع - مقرر کرنا - ٹھیرانا ÷ لکھنا - تحریر کرنا ÷ لکھا ہوا - تحریر ÷ معتبر آدمی ÷ م - غ

**ثُبَّۃ** - ع - گروہ - جماعت ÷ م مب

**ثَبَج** - ع - مونڈھوں اور پشت کا درمیان - ہر چیز کا درمیان جہاں وہ چیز زیادہ اور بڑی ہو ÷ مب

**ثَبَّط** - ع - کسی کام سے باز رکھنا - دوسرے شخص کو کام میں دیر کرنے کا باعث ہونا ÷ مب

**ثَبَط** - ع - سست و گرانبار ہونا ÷ مب

**ثَبِط** - ع - وہ شخص جو اپنے کام میں ضعیف اور کاہل اور گرانبار ہو - احمق آدمی ÷ مب

**ثُبُوت** - ع - برقرار رہنا ÷ مب م

**ثُبُور** - ع - ہلاکت - موت ÷ مب

**ثَجّ** - ع - پانی کا بہنا ÷ پانی کا بہانا ÷ قربانی کا خون بہانا ÷ مب

**ثَجَّاج** - ع - بہنے والا - جاری ہونے والا ÷ م - مب

**ثَجِیج** - ع - پانی کا جاری ہونا ÷ مب

**ثَجِیر** - ع - کھجلی - وہ فضلہ جو تیل نکالنے کے بعد رہ جاتا ہے ÷ مب

ثِخَن - ع - حجم - موٹائی ÷ م
ثَخِین - ع - موٹا - سخت - گاڑھا + باوقار آدمی ÷ سب - م
ثِلَام - ع - حلوائیوں کا ڈونا - کفگیر کی شکل کی ایک چھلنی سی ہوتی ہے جس سے شربت وغیرہ کو صاف کرتے ہیں ÷ سب
ثَدَم - ع - ہکلا آدمی جسکی زبان صاف نہ چلے + موٹا اور احمق آدمی ÷ سب
ثَدی - ع - پستان - چھاتی - ثَدیی - چوچی ÷ سب
ثَدِیی - ع - بڑے پستان والا ہونا ÷ سب
ثَرا - ع - دولت - مال کا بہت ہونا - تونگر ہونا ÷ سب
ثَرب - ع - پتلی سی چربی جو انتڑیوں اور معدہ پر ہوتی ہے ÷ سب
ثَرثار - ع - بیہودہ گو - فضول بکواسیا ÷ سب
ثَرد - ع - شوربے میں روٹی کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ڈالنا + ثرید بنانا ÷ م - سب
ثَروت - ع - مال کی کثرت - تونگری - آدمیوں کا زیادہ ہونا

دبدبہ + نعمت + سرداری + حشمت ÷ م - غ
ثَرےٰ - ع - تری - نمی - نمناک مٹی - خاک جو نیچے زمین کے ہے - گیلی زمین ÷ سب - غ
ثُرَیّا - ع - پروین - وہ چھ ستارے جو باہم متصل واقع ہیں ÷ غ
ثَرید - ع - روٹی کے ٹکڑے شوربے میں تر کئے ہوئے + جھاگ جو شراب کے اوپر آجائے ÷ سب
ثَعَابِین - ع - جمع ثُعبان - اژدہے ÷ سب
ثَعَارِیر - ع - جمع ثُعرور - چھوٹے قد کا آدمی + مسّہ - چھوٹی ککڑی جنگلی پیاز ÷ سب
ثَعَالِب - ع - جمع ثَعلب - لومڑیاں ÷ سب
ثُعبان - ع - بڑا سانپ - اژدہا ÷ سب
ثَعلَب - ع - روباہ - لومڑی ÷ سب
ثُعلُبان - ع - لومڑی کا نر ÷ سب
ثَعلَبِ عَنبَری - ع - ایک مشہور دوا ہے ÷ غ
ثُغاء - ع - بکری کی آواز - [illegible]

وغیرہ کی آواز گابھن ہونے کے وقت ÷ سب
ثَغَارِیر - ع - ککڑی - ایک قسم کا چھوٹا خربزہ جس پر رنگارنگ کے خال و خط ہوتے ہیں اور بہت خوشبودار ہوتا ہے ÷ سب
ثَغَام - ع - ایک قسم کی سفید رنگ گھاس ہوتی ہے - فارسی میں اسے درمنہ سفید کہتے ہیں ÷ م - سب
ثَغر - ع - دانت یا اگلے دانت + کفار اور اہل اسلام کے ممالک کی سرحد + فراخ درہ + ایک درخت ہے جس کا پھول سفید ہوتا ہے ÷ سب - م
ثُغو - ع - کاٹنے والا کتا - شکاری کتا ÷ سب
ثُغور - ع - جمع ثغر - سرحدیں ÷ سب
ثَفَر - ع - دُمچی - وہ چمڑا وغیرہ جو زین کے پیچھے باندھتے ہیں اور گھوڑے کی دم کے نیچے سے نکال دیتے ہیں ÷ سب
ثُفل - ع - بھوسی - پھوک - تلچھٹ ÷ سب
ثُفرُوق - [illegible]

برتن جس میں تھوک ڈالتے
ہیں ÷ بم
ثِقاب - ع - آتش افروزینہ -
وہ گھاس پھونس جس سے پہلے
آگ سلگاتے ہیں ÷ مب
ثَقابَت - ع - بہت سُرخ
ہونا ÷ مب
ثِقات - ع - جمع ثِقہ - معتمد
آدمی ÷ م
ثِقاف - ع - وہ چیز جس سے
نیزہ اور تیر کو سیدھا کرتے
ہیں ÷ مب
ثَقالت - ع - گرانی - بوجھ -
بھاری پن ÷ مب
ثَقب - ع - سوراخ - سوراخ
کرنا ÷ مب
ثُقُب - ع - جمع ثُقبہ ÷ معنے
سوراخ ÷ مب
ثُقبہ - ع - سوراخ ÷ مب
ثُقبۂ عنبیہ - ع - آنکھ کا تل -
مردمک ÷ غ
ثِقت - ع - مضبوطی - استواری -
÷ م - غ
ثَقثَقہ - ع - احمقانہ بات کرنا -
بیوقوفوں کی سی کلام کرنا ÷ مب

ثَقفی - ع - قبیلہ ثقیف کا آدمی -
منسوب بہ قبیلۂ ثقیف ÷ مب
ثَقَل - ع - ایک چیز کا دوسری
پر وزن میں بڑھ جانا ÷ مب
ثَقَل - ع - مسافر کا سامان و
رخت ÷ ہر نفیس چیز جو نگاہ
رکھنے کے قابل ہو ÷ م
ثِقَل - ع - گرانی - بوجھل ہونا
مب - م
ثِقل - ع - گرانی - بوجھ - گناہ ÷
زمین میں دفن کیا ہوا خزانہ
اور مُردہ ÷ مب - م
ثُقَلاء - ع - جمع ثقیل - وہ لوگ
جن کی صحبت ناگوار اور
گراں ہو ÷ مب
ثَقَلان - ع - ثَقَل کا تثنیہ ہے
جس کے معنے نفیس اور عمدہ
چیز کے ہیں - دو بھاری جماعتیں
جن و انسان سے کنایہ ہے ÷ مب
ثَقَلَہ
ثِقلہ } ع - رخت - سامان - متاع ÷ مب
ثَقلہ
ثَقفہ } ع - اونگھ - کھانا کھانے
ثَقلہ } کے بعد کی گرانی ÷ مب
ثَقَلین - ع - جن و انسان ÷

قرآن مجید اور اہل بیت نبوت
سے بھی کنایہ ہے ÷ مب
ثِقہ - ع - مرد معتمد - جس کے
قول اور فعل پر اعتماد ہو ÷ م
ثِقیف } ع - تند و تیز سرکہ -
ثَقیف } مرد زیرک اور
چالاک ÷ مب
ثَقیل - ع - گراں - بھاری -
بوجھل ÷ وہ شخص جس کی مجلس و
صحبت ناگوار اور گراں
گزرے ÷ مب
ثُکل - ع - مرنا - ہلاک ہونا ÷
بے فرزند ہونا - دوست اور
فرزند کا گم کرنا ÷ مب
ثُکلیٰ - ع - وہ عورت جس کا فرزند
مرگیا ہو یا گم ہوگیا ہو ÷ مب
ثَلاث - ع - تین ÷ م
ثُلاث - ع - تین تین ÷ م
ثَلاثا - ع - روز سہ شنبہ - منگل
کا دن ÷ م
ثَلاثون - ع - تیس - ۳۰ - سٹ
30 ÷ مب
ثُلاثی - ع - تین سے مرکب ÷
تین حرفی کلمہ ÷ م
ثَلاثین - ع - تیس - ۳۰ -

سہ - 30 ÷ مب
ثَلّاج - ع - برف فروش ÷ مب
ثَلْب - ع - عیب - کسی کو عیب ناک بنانا + ملامت کرنا + ہانکنا + رخنہ کرنا + نقصان کرنا + لوٹانا + واپس کرنا ÷ مب - م
ثِلْب - ع - نیزہ رخنہ دار - مرد عیب ناک ÷ مب
ثَلَب - ع - رنجیدہ ہونا - آزردہ ہونا + پیپ + پیپ پڑنا + رخنہ ہو جانا ÷ مب
ثُلُث - ع - تہائی - تیسرا حصہ - ⅓ ÷ م
ثَلْث - ع - تیسرا حصہ لینا + تیسرا ہونا + کسی چیز کو تین بنانا ÷ مب - م
ثُلُث - ع - سات قسم کے خطوں میں سے ایک قسم کا خط ÷ غ
ثُلُثان - ع - دو تہائی - ⅔ ÷ غ
ثَلْج - ع - برف ÷ مب
ثَلْجِ چینی - ع - ف - ایک قسم کا سفید پتھر ہوتا ہے جو آنکھوں کو جلا دینے کے لئے سُرمہ میں ڈالا جاتا ہے - بعضے شورہ کو کہتے ہیں ÷ مب

ثَلْع - ع - سر توڑنا ÷ مب - م - ص
ثَلْغ - ع - سر توڑنا ÷ مب - ص - م
ثَلَل - ع - ہلاک ہونا - ہلاک کرنا + دانتوں کا گر پڑنا ÷ مب
ثَلْم - ع - رخنہ ہو جانا ÷ مب
ثُلْمہ - ع - رخنہ ÷ مب
ثَلُوب - ع - بہت عیب کرنے والا ÷ مب
ثُمَّ - ع - پھر ÷ م - مب
ثَمَّ - ع - اُس جگہ ÷ م
ثَمّ - ع - کسی چیز کو درست کرنا - جمع کرنا ÷ م - ص
ثِماد - ع - تھوڑا سا پانی ÷ مب
ثِمار - ع - میوہ - طرح طرح کا مال ÷ مب
ثِمار - ع - جمع ثَمَر - میوے ÷ مب
ثَمّار - ع - میوہ فروش ÷ مب
ثِمال - ع - پناہ - فریادرس ÷ مب
ثُمال - ع - زہر قاتل ÷ م - مب
ثُمام - ع - ایک قسم کا گھاس ہے خار دار ÷ مب
ثَمانِ / ثَمانی } ع - آٹھ عدد ہیں - ۸ نیز - 8 ÷ مب
ثَمانون / ثَمانین } ع - اسّی - ۸۰ - لہ - 80 ÷ م

ثَمانیہ - ع - آٹھ مرد ÷ مب
ثَمَد / ثَمْد } ع - تھوڑا سا پانی ÷ م
ثَمَر - ع - درخت کا پھل - فائدہ میوہ + مال کے اقسام ÷ مب م
ثُمُر - ع - جمع ثَمَر - میوے - پھل ÷ مب
ثَمَرِ پیش رَس - ع - ف - وہ میوہ جو اپنے موسم سے پہلے حاصل ہو جائے ÷ بم
ثَمَرہ - ع - میوہ + پھل + سر کا چمڑا + زبان کا کنارہ + چابک کی گرہ + نسل فرزند + پیمان - خالص عہد - اقرار ÷ مب
ثَمَل - ع - مست ہونا ÷ مب
ثَمِل - ع - مست ÷ مب
ثَمَن - ع - قیمت - قدر - مول ÷ م
ثَمْن - ع - آٹھواں حصہ لینا + آٹھواں ہونا - آٹھ کر دینا ÷ مب - ص
ثُمُن - ع - آٹھواں حصہ - ⅛ ÷ م
ثَمُوت - ع - وہ شخص جس کا جماع کے وقت پاخانہ نکل جاوے ضبط نہ کر سکے ÷ مب
ثَمَّہ - ع - اس جگہ ÷ مب

سیارات کے ÷ مب

**ثَوّار**-ع-گوالا ÷ مب

**ثَواقِب**-ع-روشنی دینے والی چیزیں ÷ غ

**ثَوّام**-ع-لہسن بیچنے والا-سیر فروش ÷ مب

**ثَوانی**-ع-جمع ثانیہ-دوسرے مرتبہ پر-دقیقہ (منٹ) کا ۱/۶۰ حصہ ÷ مب

**ثَوب**-ع-کپڑا+لوٹنا+لوگوں کا جمع ہونا+پانی کا حوض میں جمع ہونا ÷ مب-م

**ثَوبان**-ع-لوٹنا-رجوع کرنا-بیماری اور لاغری کے بعد جسم کا موٹا ہونا ÷ مب

**ثَور**-ع-بیل-نرگاؤ+آسمان کا دوسرا برج+کود پڑنا-برانگیختہ ہونا-گرد اور دھوئیں کا اُٹھنا ÷ مب-غ

**ثَوران**-ع-خون کا جوش مارنا+گرد اور فتنہ وغیرہ کا اُٹھنا ÷ مب-م

**ثَورہ**-ع-مادہ گائے+شورش+مال اور آدمیوں کا زیادہ ہونا ÷ مب

**ثَوُلاء**-ع-دیوانہ بھیڑ-بکری ÷ مب

**ثَوْلُول**-ع-مسّہ-ثآلیل اس کی جمع ہے ÷ م

**ثُوم**-ع-لہسن-تلوار کا قبضہ ÷ م

**ثَوِی**-ع-مہمان-وہ مسافر جسے پناہ دی جائے ÷ مب

**ثَوِیثا**-ع-پلیتھن-وہ خشک آٹا جو پیڑے کے نیچے بچھاتے ہیں ÷ مب

**ثِیاب**-ع-جمع ثَوب-کپڑے ÷ مب

**ثَیِّب**-ع-وہ مرد جس کی شادی ہو چکی ہو-وہ عورت جو خاوند کے پاس رہ چکی ہو ÷ مب

**ثَیِّبات**-ع-زنان شوہر دیدہ-یعنی وہ عورتیں جن کی شادی ہو گئی ہو ÷ غ

**ثِیران**-ع-جمع ثَور-بہت بیل ÷ مب

# ج

**جا**-ف-جگہ-مکان-مقام-محل

**جاءَ**-ع-وہ آیا-فعل ماضی ہے ÷ مب

**جابجا**-ف-جگہ بجگہ-الگ الگ-ہر ایک جگہ ÷ ج-ز

**جابِر**-ع-جبر کرنے والا-زیادتی کرنے والا-ظالم+مرہم-پٹی باندھنے والا ÷ مب

**جا برائے کسے خالی کردن**-ف-تعظیم و توقیر سے کسی کو اپنی جگہ بٹھانا ÷ مب

**جا بر سر دست بودن**-ف-نہایت معزز و موقر ہونا ÷ بم

**جا بر کسے گرفتن**-ف-کسی پر غالب آ کر اُسے تنگ کرنا ÷ فج

**جابُلسا**-ف-سالک کی آخری منزل ÷ ب

**جابُلقا**-ف-سالک کی پہلی منزل ÷ ب

**جابُلوس**-ف-فریب دینے والا ÷ ب

**جابِیَہ**-ع-بڑا حوض-پانی کے جمع ہونے کی جگہ+جماعت ÷ مب

**جاثا** غ۔ف۔ کلپۂ خیمہ۔ وہ ایک سوراخدار تختہ ہوتا ہے جو خیمے کے ستون پر لگتا ہے ٭ ب۔ن

**جاثَلیق**۔ع۔ لاٹ پادری۔ دین نصاریٰ کا بہت بڑا دینی افسر۔ جو اسلامی ممالک میں ہو ٭ م۔ب۔غ

**جاثمین**۔ع۔ ہلاک ہونے والے۔ بے حس و حرکت ہونے والے۔ مرجانے والے لوگ ٭ م۔ب۔غ

**جاثوم**۔ع۔ کابوس۔ ایک بیماری ہے۔ سویا ہوا آدمی اس طرح سمجھتا ہے گویا کسی نے اُسے دبا لیا ہے ٭ م۔مب

**جاثیہ**۔ع۔ زانو کے بل بیٹھنے والی۔ قرآن کی ایک سورت کا بھی نام ہے ٭ مب۔م

**جاجم**۔ت۔ ایک قسم کا فرش ٹاٹ وغیرہ کا ٭ گرم جگہ ٭ ب ک۔غ

**جاحد**۔ع۔ منکر۔ جان بوجھ کر انکار کرنے والا ٭ مب

**جاحظ**۔ع۔ ابھری ہوئی بڑی آنکھوں والا۔ جس کے ڈیلے اوپر کو نکلے ہوئے بڑے بڑے ہوں ٭ مب۔س

**جاخسوک**۔ف۔ درانتی جس سے کھیت کاٹتے ہیں ٭ ن۔ب

**جاداد**۔ف۔ جائداد۔ مالیت۔ اسباب۔ مکان وغیرہ ٭ ج

**جادادن**۔ف۔ جگہ دینا ٭ ج۔ز

**جادب**۔ع۔ جھوٹا۔ دروغگو ٭ مب

**جادِس** / **جادِسہ** } ع۔ زمین بے عمارت و بے زراعت ٭ مٹے ہوئے نشان ٭ مب

**جادِل**۔ع۔ ہرن وغیرہ کا بچہ جس میں چلنے کی طاقت آگئی ہو اور چلنے لگے ٭ نر کا جو طاقتور ہو گیا ہو ٭ مب

**جادُو**۔ف۔ منتر۔ سحر ٭ اور جادوگر کے معنے میں بھی آیا ہے ٭ غ

**جادُوخیال** / **جادُوزبان** / **جادُوسخن** } ف۔ پرتاثیر تقریر کرنے والا شاعر۔ فصیح البیان ٭ بم

**جادُوگر**۔ف۔ جادو کرنے والا۔ ساحر ٭ بم

**جادُونظر** / **جادُونفس** / **جادُونگاہ** } ف۔ معشوق سے کنایہ ہوتا ہے ٭ فج

**جادُوئی**۔ف۔ سحر کرنا۔ ساحری۔ جادوگری ٭ ن

**جادّہ**۔ع۔ شاہ راہ۔ شارع عام۔ بڑا راستہ ٭ م۔مب جس اصل میں لفظ عربی دال کی تشدید سے ہے۔ فارسی والے تخفیف سے استعمال کرتے ہیں۔ باریک راہ۔ وہ سیدھی راہ جو جنگل میں لوگوں کی آمد و رفت سے بن جاتی ہے ٭ غ۔بم

**جادّۂ مُستقیم**۔ع۔ سیدھی راہ۔ راہِ حق ٭ ز

**جادِی**۔ع۔ زعفران۔ شراب ٭ مب۔ن۔ب

**جاذِب**۔ع۔ جذب کرنے والا۔ اپنی طرف کھینچنے والا ٭ کم دودھ والی اونٹنی ٭ مب۔م ٭ عرف میں سیاہی چوس لینے والے کاغذ کو کہتے ہیں ٭ ز

**جاذِبہ**۔ع۔ جذب کرنے والی۔ انسان کے جسم میں ایک قوت

ہے جس کے ذریعے سے اعضا
غذا کو مناسب اور مفید
مادہ کو جذب کرتے ہیں ۔ تاثیر
کشش محبت ÷ غ

**جاذِل** ۔ ع ۔ ستون کی طرح سیدھا
اور محکم کھڑا ہونے والا + خوش
شادمان ÷ مب

**جاذِی** ۔ ع ۔ پیروں کے سروں پر
بیٹھنے والا + انگلیوں کے سروں پر
کھڑا ہونے والا ÷ مب

**جار** ۔ ع ۔ ہمسایہ ۔ پڑوسی ۔ نگہبان
شریک تجارت ۔ زنہاری ۔ پناہ
خواہ + جس کو کسی کے ظلم سے
پناہ دیں ۔ پناہ دینے والا +
خاوند ÷ مب

**جار** ۔ ت ۔ پکارنا ۔ منادی کرنا +
جمعیت + منادی ۔ ڈھنڈورہ ÷ غ

**جار** ۔ مفرس ۔ روشنی کا جھاڑ ÷ د

**جارّ** ۔ ع ۔ کھینچنے والا + کسرہ کی
حرکت دینے والا ÷ م ۔ مب

**جارچی** ۔ ت ۔ نقیب ۔ منادی
کرنے والا ۔ خبر دینے والا ۔
مخبر ÷ غ

**جارِحَہ** ۔ ع ۔ جوارح ۔ ہاتھ پاؤں
آنکھ ناک وغیرہ عضو ۔ شکاری

جانور ÷ م

**جار زدن** ۔ ت ۔ ف ۔ ڈھنڈورا
پیٹنا ۔ لوگوں کو خبردار کرنا ۔ منادی
کرنا ÷ غ ۔ بم

**جارُو** مخفف } ف ۔ جھاڑو ÷
**جارُوب** } بم

**جارُوب از مژگاں کردن**
ف ۔ مراقبہ کرنا ۔ سجدہ کرنا ÷ ب

**جارُوب کش** } ف ۔ مہتر ۔
**جارُو کش** } بھنگی ۔ جھاڑو
دینے والا ÷ بم

**جارُوبہ** ۔ ف ۔ جھاڑو ÷ بم

**جارُود** } ع ۔ بدحال اور
**جارُودہ** } منحوس آدمی + سخت
قحط کا سال ÷ مب

**جارُودِیہ** ۔ ع ۔ شیعہ زیدیہ کا
ایک گروہ ہے جو ابوالجارود
زیاد بن ابی زیاد خراسانی کی
طرف منسوب ہے ÷ مب

**جارہ مجرور** ۔ ع ۔ جار کے
معنے ہیں کھینچنے والا ۔ مجرور کے
معنے کھینچا ہوا + چونکہ مشہور
حرف جار ۔ بہ ۔ من ۔ پہ ۔ جز ۔
بجز ۔ با ۔ تا ۔ را بمعنے برائے
در ۔ اندر ۔ برائے ۔ از ۔ فعل
یا شبہ فعل کے معنے اسم کی طرف
کھینچ کر پہنچا دیتے ہیں اس واسطے
جار کہلاتے ہیں ۔ جس اسم پر
یہ حرف واقع ہوتے ہیں ۔
اصطلاح نحو میں اُسے مجرور کہتے ہیں ۔

**جارّہ** ۔ ع ۔ وہ اونٹ جو مہار
سے کھینچا جاوے ۔ (فاعل بمعنے
مفعول ہے) ۔ اسم کو جر دینے
والے حروف ÷ مب

**جاری** ۔ ع ۔ رواں ۔ بہتا
ہوا ÷ م

**جاری مجرٰے** ۔ ع ۔ قائم
مقام ÷ ع

**جارِیَہ** ۔ ع ۔ کشتی + آفتاب +
لونڈی ۔ باندی + لڑکی + آب
رواں + نعمت خداداد ÷ م

**جائزدن** ۔ ف ۔ ٹالنا ۔ لیت و
لعل کرنا ÷ ز

**جازِع** ۔ ع ۔ بے صبری کرنے
والا ۔ زاری کرنے والا + انگور
کی ٹٹی + وہ لکڑی جو دو چیزوں
کے درمیان رکھ کر اس پر کوئی
چیز ڈال دیتے ہیں ÷ مب

**جازِم** ۔ ع ۔ کاٹنے والا + مضبوط
قصد کرنے والا + جزم دینے

والا ÷ ع - مب

**جازی** - ع - کفایت کرنیوالا ÷ مب

**جازیہ** - ع - بدلہ - پاداش ÷ مب

**جاسپردن** - ف - مرجانا - فوت ہو جانا ÷ بم

**جاسُوس** - ع - بدی کے لئے خبر کی جستجو و تلاش کرنے والا ÷ مخبر - جو شخص ایک ملک کی خبر دوسرے ملک میں بھیجے ÷ مب

**جاسُوسی** - ع - مخبری - ایک ملک کی خبر دوسرے ملک میں بھیجنا ÷ ج

**جاش** - ع - سینہ - دل ÷ ڈر اور بیقراری سے دل کا دھڑکنا ÷ م

**جاش** - ف - تودۂ غلّہ - صاف کیا ہوا غلّہ جو کھلیان میں ہو ÷ ہر چیز کا ڈھیر ÷ غ

**جاعل** - ع - کرنے والا - پیدا کرنے والا - مزدوری دینے والا ÷ م - مب

**جاعیہ** - ع - بے عقل عورت ÷ مب

**جاغر** - ف - پرندوں کا پوٹہ ÷ توشہ دان ÷ ب - ن - ص

**جاغوک** - ف - درانتی - جس سے کھیت وغیرہ کاٹتے

ہیں ÷ ب

**جاف** - ف - وہ عورت جو ایک خاوند پر قناعت نہ کرے ہر روز نیا خاوند کرے - ہرجائی عورت ÷ ب

**جأف** - ع - زمین پر گرانا ÷ ڈرانا ÷ م - مب

**جافّ** - ع - خشک ہونے والا - سُوکھا کپڑا وغیرہ ÷ ب

**جاف جاف** - ف - رنڈی - قحبہ زانیہ - فاحشہ عورت ÷ ب

**جافل** - ع - جگہ سے اُکھڑا ہوا ÷ مب

**جافلہ** - ع - تیز ہوا ÷ مب

**جافی** - ع - جفاکار - ظلم کرنے والا - ظالم ÷ اپنی جگہ قرار نہ پکڑنے والا ÷ سخت اندام والا مرد - بدخو آدمی ÷ مب م

**جاکشو** - ف - چاکسو مشہور دوا ہے جو آنکھ میں لگائی جاتی ہے ÷ ن

**جاگرم کردن** - ف - کسی جگہ دیر تک ٹھیرے رہنا ÷ مراقبہ کرنا ÷ غ - ن

**جاگیر** - ف - زمین کا قطعہ جو سرکار سے ملے ÷ بم

**جاگیر دار** - ف - وہ شخص جس کو جاگیر ملی ہو ÷ ج

**جال** - ف - شکار پکڑنے کا جال ÷ پیلو کا درخت جس کی مسواک بناتے ہیں ÷ ن

**جالب** - ع - اپنی طرف کوئی چیز کھینچنے والا - کھینچنے والا ÷ غ

**جالس** - ع - بیٹھنے والا ÷ مب

**جالش** - ف - جماع ÷ ب - ن

**جالش گر** - ف - جماع کرنے کا بہت حریص ÷ ب - ن

**جالف** - ع - مرگ عام - وبا ÷ ک

**جالہ** - ف - چند لکڑیوں کو باندھ کر گھاس پھونس ڈالکر اور چند مشکیں ہوا کی بھر کر اس کے ساتھ مضبوط کر دیتے ہیں اور اس پر بیٹھ کر گہرے پانی اور دریاؤں سے عبور کرتے ہیں ÷ ب - ن

**جالی** - ع - جلا کرنے والا - مصفّا اور روشن کرنے والا - کدورت اور میل کو صاف کرنے والا ÷ غ - مب

**جالی** - ع - جال ÷ پیلو کے درخت کو کہتے ہیں جس سے مسواک

بناتے ہیں * ب - ن

جالیز - ف - خربزہ - ہندوانہ وغیرہ چیزوں کا کھیت - سبزی کی زراعت * ب - ن

جالیہ - ع - جلا وطن کئے ہوئے ذمی لوگ - جن کو گھربار سے نکال دیا گیا ہو * سب

جام - ع - چاندی - شیشے وغیرہ کا پیالہ * سب

جام - ف - شراب پینے کا پیالہ - جام کے شیشے * بم - ن

جام بر سنگ زدن - ف - شراب پینے سے توبہ کرنا - شراب کا پینا چھوڑ دینا * بم

جامِ پُر از شیر و مے - ف - آب کوثر کا بھرا ہوا پیالہ + معشوق کا منہ اور ہونٹ - پُر تاثیر کلام - عمدہ اشعار * ب

جامِ پُر از مے - ف - شراب کا بھرا ہوا پیالہ - اور جامِ پُر از شیر و مے کے معنوں میں بھی آیا ہے * ب

جامِ پیما - ف - شراب خوار - شراب پینے والا * بم

جامِ پیمودن - ف - شراب پینا * بم

جامِ جم - ف - جام کی نسبت جم کی طرف اس مناسبت سے ہوتی ہے کہ جمشید نے پیالہ ایجاد کیا * غ

جامِ جہاں آرا | جامِ جہاں بیں | جامِ جہاں نما - ف - کیخسرو کا پیالہ جس سے از روئے نجوم آئندہ کا حال معلوم ہو جایا کرتا تھا * غ

جامح - ع - سرکشی کرنے والا + غ - وہ شخص جو ہوائے نفس پر سوار رہے - اور نفس کو خواہش سے روک نہ سکے * ک

جامِ حمام - ف - وہ پیالہ وغیرہ جس سے حمام میں سر پر پانی ڈالیں * بم

جامِ خسروی - ف - بڑا پیالہ * بم

جامِ خالی دادن - ف - فریب دینا * بم

جام خانہ - ف - وہ گھر جس کے در و دیوار میں شیشہ بندی کی گئی ہو * ب - بم

جامِ خوردن - ف - شراب پینا * بم

جامد - ع - پتھر - جما ہوا - چاندی - سونا + وہ لفظ جس سے کوئی کلمہ مشتق نہ ہو - اور نہ وہ کسی لفظ سے مشتق کیا جائے * م - سب

جام زدن - ف - شراب پینا * بم

جامِ زیبقی - ف - بلور کے پیالہ سے کنایہ ہے - چاندی کے پیالہ کو بھی کہتے ہیں * ب

جامس - ع - کملایا ہوا گھاس - جما ہوا پانی * سب

جامِ سحر - ف - آفتاب سے مراد ہے * بم

جامِ سیم - ف - معشوق کی ٹھوڑی سے کنایہ ہے * بم

جامِ شہریاری - ف - شراب پینے کا بڑا پیالہ * بم

جامِ شیر - ف - پستان جن میں دودھ ہو * بم - ب

جامِ شیر و مے - ف - آب کوثر کا بھرا ہوا پیالہ + پانی اور معشوق کا منہ + وہ پُر تاثیر

کلام جس سے وجد ہو جائے۔ عمدہ اشعار۔ ن
جامِع۔ ع۔ جمع کرنے والا۔ وہ بڑی مسجد جس میں بہت سے لوگ جمع ہو کر نماز جمعہ پڑھیں۔ ک۔ غ۔ مب
جامِ عالی۔ ف۔ بہت بڑا پیالہ۔ بم
جامِعَہ۔ ع۔ رادق۔ مب
جامِعیّت۔ ع۔ جامع ہونا۔ احاطہ۔ ج۔ ز
جامِ غول۔ ف۔ حرامزادہ۔ شریر۔ ل۔ ب
جامِ فرعونی۔ ف۔ فرعون کا زرّین پیالہ۔ جسے چار آدمی اُٹھا کر مجلس میں لاتے تھے۔ غ
جامِ کیخسرو } ف۔ کیخسرو نے ایک
جامِ گوہر نگار } پیالہ بنایا تھا۔ جس پر ہندسی خطوط کھچے ہوئے تھے۔ پیالہ کے ذریعہ زمانہ کے آیندہ حادثے اور واقعات پہلے معلوم ہو جاتے تھے۔ غ۔ ز
جامِ گوہری۔ ف۔ بلّوری پیالہ۔ معشوق کا مُنہ اور ہونٹ۔ ب
جامگی۔ ف۔ روزینہ۔ وظیفہ۔ خوراک و پوشاک کے لئے جو نوکر اور غلام کو دیتے ہیں۔ تلچھٹ جو پیالہ میں شراب پینے کے بعد بچ رہے۔ ب۔ ن۔ بم
جامِ گیتی نُما۔ ف۔ دیکھو جام کیخسرو۔ بم۔ ج
جامگی خوار۔ ف۔ وظیفہ خوار۔ شراب خوار۔ خدمتی۔ نوکر۔ غلام۔ ب۔ بم۔ ن
جامِل۔ ع۔ اُونٹوں کا گلّہ بمعہ شتربانوں اور سامان کے۔ م۔ مب
جامِ مسیحا۔ ف۔ بادصبا اور آفتاب سے کنایہ ہے۔ بم
جامِ مُلکِ شرق۔ ف۔ سُورج سے کنایہ ہے۔ ب
جامُوس۔ معرب۔ بھینسا۔ (گاؤمیش کا معرب ہے) م۔ غ
جامَہ۔ ف۔ کپڑا۔ لباس۔ پیالہ وصراحی۔ بم۔ ب
جامۂ آسمانی۔ ف۔ نیلگوں کپڑے جو ماتم میں پہنے جاتے ہیں۔ بم
جامہ بَدَل کَردن۔ ف۔ صورت بدل لینا۔ بھیس بدلنا۔ بم
جامہ بدندان گرفتن۔ ف۔ بھاگنے سے مُراد ہے۔ ب
جامہ بلند۔ ف۔ لمبا کپڑا۔ بم
جامہ بہ نیل فرو بُردن۔ ف۔ ماتمی لباس پہننا۔ بم
جامہ حلکاری۔ ف۔ وہ کپڑا جس پر حل کئے ہوئے سونے سے بیل بُوٹے نقش و نگار کئے جاویں۔ بم
جامہ خانہ۔ ف۔ توشک خانہ جس میں لباس اور ہر طرح کے کپڑے رکھے جاتے ہیں۔ ب
جامۂ خورشید۔ ف۔ زمین اور درختوں کے پتّوں سے مُراد ہے۔ غبار۔ اور وہ چیز جو سُورج کے آگے آجائے۔ سالکوں کی اصطلاح میں آدمی کا بدن۔ ب
جامہ دان۔ ف۔ جامہ خانہ۔ صندوق۔ ب
جامہ در خُوں زدن۔ ف۔ کپڑوں کا سُرخ کرنا۔

جامۂ در خون کشیدن - ف - کسی کے کپڑے خون میں رنگنا قتل کرنا - مار ڈالنا ÷ بم

جامۂ در نیل زدن - ف - ماتمی لباس پہننا کپڑے سیاہ کرنا ÷ بم

جامۂ راہ - ف - وہ لباس جو بادشاہ مخالف کے ملک میں سوار ہونے کے وقت پہنتے ہیں تاکہ کوئی نہ پہچانے ÷ بم

جامۂ سحر - ف - بادِ صبا + اور آفتاب سے کنایہ ہے ÷ ب - بم

جامۂ سرخ پوشیدنِ سلطان ف - بادشاہ کا قہر و غصہ میں ہونا ÷ بم - غ

جامۂ شکاری - ف - وہ سبز لباس جو شکار کو فریب دینے کے لئے پہنتے ہیں ÷ بم

جامۂ صورت - ف - وہ کپڑا جس پر تصویریں اور نقش ہوں ÷ بم

جامۂ عید - ف - سرخ قبا اور کپڑے + بہار کے شگوفے اور پھول ÷ ب

جامۂ غوک - ف - کائی جو ایک سبز سی شے سطح آب پر جم جاتی ہے ÷ ب - ن

جامۂ فاختہ بر دوش انداختن ف - ماتمی لباس پہننا ÷ بم

جامۂ فتح - ف - وہ لباس جو لڑائی کے دن زرہ کے نیچے پہن لیتے ہیں - اس پر اکثر دعائیں اور آیتیں جیسے انّا فتحنا وغیرہ منقوش ہوتی ہیں ÷ بم

جامہ فوطہ کردن - ف - کپڑے کا پھاڑ ڈالنا ÷ ب

جامہ قبا کردن - ف - کپڑا چاک کرنا ÷ بم

جامۂ قطران - ف ع - سیاہ کپڑے جو عاشورہ کے دن یا تعزیت کے دن پہنتے ہیں ÷ ب بم

جامہ کاغذی کردن - ف - فریاد کرنا - داد خواہی کرنا ÷ بم

جامہ کن - ف - حمام کا وہ کمرہ جہاں کپڑے اُتارے جاتے ہیں ÷ غ

جامہ گذاشتن - ف - مرنا ÷ بم

جامۂ گل - ف - وہ سبز پردہ جو پھول کی پتیوں کے اُوپر ہوتا ہے ÷ بم

جامۂ گلگوں - ف - محبوب سے کنایہ ہے ÷ بم

جامِ ہلالی - ف - وہ پیالہ جو ہلال کی شکل پر بنایا گیا ہو ÷ بم

جامۂ مرگ - ف - کفن سے مُراد ہے ÷ بم

جامۂ مصحف پوشیدن - ف - تکلف سے اپنے آپ کو لوگوں کی نظر میں نیک دکھانا ÷ بم

جامۂ ناشوے - ف - کورا کپڑا جو ابھی دھویا نہ گیا ہو ÷ بم

جامۂ نخجوانی - ف - بانات کی قسم کا اُونی کپڑا ÷ بم

جامہ نمازی کردن - ف - کپڑا دھونا - پاک کرنا ÷ ن

جامۂ نوروزی - ف - سرخ و زرد قبا + بہار کے شگوفے اور پھول ÷ غ

جامہ نہادن - ف - مرنا ÷ بم

جامہ و جیرہ - ف - روٹی کپڑا ÷ ز

جان - ف - رُوح حیات - جنگ کے اوزار ÷ ب - ز

جانّ - ع - جنّات + ایک قسم کا سفید سانپ ÷ مب

جانِ آدم - ف غ - عجیب اور کمیاب

چیز سے کنایہ ہے ۔ بم

جانِ آزاری ۔ ف ۔ دکھ دینا ۔ ش

جان افشاندن ۔ ف ۔ جان قربان کرنا ۔ جان دیدینا ۔ بم ۔ ز

جاناں ۔ ف ۔ جان ۔ معشوق ۔ مع

جانانہ ۔ ف ۔ معشوق ۔ پیارا ۔ ب ۔ ن

جانِ آور ۔ ف ۔ مطلق جاندار ۔ لیکن پرندہ کیلئے خصوصاً زیادہ مستعمل ہے ۔ نیز بے عقل آدمی سے کنایہ ہے ۔ ب ۔ ش

جانِ آہنی } جانِ آہنیں } ف ۔ بیرحم ۔ دلاور ۔ سخت جان ۔ ن

جانب ۔ ع ۔ طرف ۔ کنارہ ۔ پہلو ۔ بیگانہ ۔ غریب الوطن ۔ ناآشنا ۔ نافرمان ۔ مب ۔ م

جان باختن ۔ ف ۔ سعی سخت کرنا ۔ اپنی جان پر کھیل جانا ۔ جان گنوا دینا ۔ مرادف جان افشاندن ۔ بم ۔ ز

جانباز ۔ ف ۔ بڑا محنتی ۔ جان پر کھیل جانے والا ۔ ج

جانب دار ۔ ف ۔ حمایتی ۔ مددگار ۔ بم

جان بدستا رسیدہ دادن ۔ ف ۔ شکریہ میں جان دینا ۔ جان کو پیش کرنا ۔ فدا کرنا ۔ ن

جان بُردن } جان بُردن } ف ۔ زندگی کا باقی رہنا ۔ سلامت رہنا ۔ محفوظ رہنا ۔ غ ۔ بم

جان بسر نُمودن ۔ ف ۔ مرنے کے قریب ہونا ۔ بم

جان بر میان بستن ۔ ف ۔ کسی کام کے لئے آمادہ اور تیار ہونا ۔ بم

جانب کسے داشتن ۔ ع ۔ ف ۔ کسی کی حمایت کرنا ۔ بم

جاں بلب ۔ ف ۔ جو مرتا ہوا ہو ۔ اسکی جان لب پر آگئی ہو ۔ ز

جان بلب آمدن } جان بلب رسیدن } ف ۔ جان کا لب پر آنا ۔ مرنے کے قریب ہونا ۔ بم

جانبین ۔ ع ۔ دو طرف ۔ طرفین ۔ ج

جانِ پدر ۔ ف ۔ باپ کی جان ۔ فرزند عزیز سے مراد ہے ۔ ج

جانِ پری } جانِ پریاں } ف ۔ شراب سے کنایہ ۔ بم ۔ ن

جان تسلیم کردن ۔ ف ۔ مرجانا ۔ ج

جان تو و جانِ او ۔ ف ۔ یہ سفارش کے وقت کہتے ہیں کہ خوب حفاظت اور عزت سے رکھو ۔ ب ۔ ن

جانِ جہاں ۔ ف ۔ محبوب ۔ روح اعظم ۔ خدا تعالےٰ سے بھی کنایہ ہے ۔ پراٹھا جو ایک قسم کی مشہور روٹی ہے ۔ تہ دیگ (کھرچن) کو بھی کہتے ہیں ۔ ش ۔ غ ۔ ب

جانِ حیواں } جانِ خوانِ حیواں } ف ۔ دودھ دہی ۔ گھی ۔ گوشت ۔ شہد سے بھی مراد ہے ۔ ب ۔ بم

جاندار ۔ ف ۔ انسان ۔ حیوان جو زندہ ہیں ۔ جس کے پاس ہتیار ہوں ۔ محافظت کرنے والا ۔ نگہبان ۔ روزی (قوت لایموت) کو بھی کہتے ہیں ۔ ب ۔ ن

جاندارو ۔ ف ۔ تریاق ۔ نوشدارو ۔ افیونی لوگ افیون کو بھی کہتے ہیں ۔ ب ۔ ن

جان در تنگی رسیدن ۔ ف ۔ دم ناک میں آنا ۔ نہایت ناچار ہونا ۔ بم

جاں در پاے کسے افشاندن } جاں در پاے کسے باختن } جاں در پاے کسے ریختن } جاں در پاے کسے نشاندن } جاں در پاے کسے کردن } [illegible]

جاں دَر میاں - ف - مجھے آپ سے جان تک دریغ نہیں * ن - بم

جاں دَر میاں داشتن - ف - نہایت اُلفت اور محبت کرنے سے مُراد ہے * غ

جانِ دیدہ - ف - محبوب سے کنایہ ہے * ج

جانِ زمین - ف - سبزہ - گل - میوہ سے مُراد ہے * ب - ن - بم

جاں سپردن - ف - مرنا * بم

جاں شکر - ف - جان کا شکار کرنے والا - عزرائیل علیہ السلام اور معشوق سے مراد ہے * ب - ن

جانشین - ف - قائم مقام * بم

جاں فزا - ف - ملکی مہینوں کا نیسرا دن - آبِ حیات - جان کا بڑھانے والا - خوشی بڑھانے والا * ب - ن

جانفشانی - ف - محنت - سعی * ج

جانفی - ت - صلاح - مشورہ - مصلحت

جاں کندن - ف - جان اُکھڑنا - موت کا وقت - نزع کی حالت * تنگ - ز

جاں گزا - ف - ضد جاں فزا - جان کا گھٹانے والا * ب - ن

جاں گزیدن - ف - ہلاک کرنے سے کنایہ ہے * بم

جانماز - ف - مصلّا * بم

جانِ من و جانِ شما - ف - تمہیں میری جان کی قسم مجھے تمہاری جان کی قسم - یا میری جان تم پر قربان * ک - غ * نیز جب کسی کو کوئی چیز سپرد کرتے ہیں اور سفارش کرتے ہیں کہ خوب حفاظت کرے تو یہ عبارت بولتے ہیں * ب - ن - بم

جاں نثار - ف - جان قربان کرنے والا * بم

جاں نواز - ف - جان کی نوازش کرنے والا - معشوق * بم

جانور - ف - جوان - جاندار * بم

جانہ - ف - جان کا مزید علیہ - روح - ہتھیار * ب - بم - غ - ن

جانہ وار - ف - محافظت کرنے والا نگاہ رکھنے والا - جس کے پاس ہتھیار ہوں * ب - بم

جانی - ف - منسوب بجان - پیارا - عزیز * ج

جانی - ع - گنہگار - تقصیر دار - مجرم * منسوب بجان - جو پریوں کا افسر ہے * میوہ چننے والا * مب - غ

جاوِد } ف - ہمیشہ اور
جاوِداں } دائم *
جاوِدانہ } ن
جاوِدانی } بم - ب

جاوَر - ف - حال - حالت * ب

جاوَرس - معرب - ایک قسم کا غلہ سبز جسے باجرہ کہتے ہیں - گاورس کا معرب ہے * غ - ن

جاوَر گردن - ف - بدل دینا - تغیر کرنا * ب

جاوَر گردد - ف - حال کا متغیر ہونا * ن

جاوَر گردش - ف - تغیر حال - حالت کی تبدیلی * د

جاوہ - ف - ایک چھوٹا سا کاٹنے والا جانور * ب

جاوید } ف - دیکھو
جاویداں } جاوِد *
جاویدانہ } ب

جاوید نام - ف - وہ شخص جس کا نام ہمیشہ باقی رہے * ز

جاہ - ع - رُتبہ - مرتبہ - عزت * بم

جاہد - ع - طعام وغیرہ کا خواہشمند کوشش کرنے والا * مب - ک

جاہل - ع - اَن پڑھ - نادان - بے علم * مب

**جاہلیت**۔ ع۔ وہ زمانہ جو مسلمانوں سے پہلے تھا۔ جب لوگ بُت پرستی کرتے تھے ٭ غ۔ مب

**جاہِلی کار**۔ ف۔ وہ شخص جس کا کام جہالت اور حماقت ہو ٭ بم

**جاے**۔ ف۔ مقام۔ جگہ ٭ بم

**جاے باش**۔ ف۔ سرا۔ منزل۔ گھر۔ رہنے سہنے کی جگہ۔ ٹھور۔ ٹھکانا ٭ ب

**جاے بَر کَسے تنگ بُودن**

ف۔ کسی کا عاجز اور ناچار ہونا۔ مغلوب ہونا ٭ بم

**جائحہ**۔ ع۔ بلا۔ سختی جو اُونٹوں کو ہلاک کر دے ٭ مب

**جاے خود بہ کَسے سُپُردن**

ف۔ کسی کو اپنا قائم مقام بنانا ٭ بم

**جائِداد**۔ ف۔ اسباب۔ مال ٭ ج

**جاے دَر دِیدہ دادن**۔ ف۔ کسی کی نہایت تعظیم اور عزت کرنا ٭ بم

**جاے دَر دِیدۂ کَسے کَردن**

ف۔ کسی کے دل میں گھر کر لینا۔ کسی کا مرغوب طبع بن جانا ٭ بم

**جاے دیگر**۔ ف۔ سُوراخ مقعد سے کنایہ ہے ٭ بم

**جائِر**۔ ع۔ جَور کرنے والا۔ ستمگار + وہ شخص جو راہِ حق کو چھوڑ کر راہِ باطل پر ہو جائے ٭ م

**جائے رَفتن**۔ ف۔ دُنیا سے مُراد ہے ٭ ز

**جائِز**۔ ع۔ درست۔ مطابق شرع۔ روا + گُزرنے والا + شہتیر جو دو دیواروں پر رکھتے ہیں ٭ م۔ مب

**جائِزہ**۔ ع۔ انعام۔ صلہ۔ نیک بدلہ۔ تحفہ + مہربانی + احسان + اور لکیر علامت صحت کی ٭ بم

**جائِشَہ**۔ ع۔ دل ٭ مب

**جائے ضَرُور**۔ ف۔ طہارت خانہ۔ پاخانہ ٭ بم

**جائِع**۔ ع۔ بھوکا۔ گرسنہ ٭ مب

**جائے فُلاں پیدا** } ف۔ اس
**جائے فُلاں خالی** } مقام میں (وہ) چاہیئے ٭ بم

**جائے فلاں سَبز اشت**۔ ف۔ فُلاں شخص کی جگہ خالی ہے۔ اس جگہ وہ چاہیئے ٭ د

**جائے کَسے گِرِفتن**۔ ف۔ کسی کے قائم مقام ہونا ٭ بم

**جایگاہ** } ف۔ مقام۔ جگہ ٭
**جایگہ** } بم۔ ز

**جائی**۔ ع۔ آنے والا (اسم فاعل کا صیغہ ہے) ٭ مب

**جائی**۔ ف۔ جاہی جوہی کا پھول جو ہندوستان میں بکثرت ہوتا ہے ٭ غ

**جَبّ**۔ ع۔ کاٹنا + خصیے نکالنا + غلبہ کرنا ٭ م۔ مب

**جُبّ**۔ ع۔ کُنواں۔ گہرا کُنواں۔ بہت پانی والا کُنواں + یا وہ کُنواں جسکی مینڈ نہ بنائی گئی ہو ٭ م۔ مب

**جُبا**۔ ف۔ تواضع کے لئے اپنا پیالہ دُوسرے کو دینا ٭ مب۔ غ

**جَباب**۔ ع۔ سخت قحط ٭ مب

**جِباب**۔ ع۔ ذکر کاٹ دینا + کسی پر غالب آنا + نیز جباب (جمع جُبّۃ) بمعنے چوغہ نیز جباب جمع جُبّ۔ بمعنے کُنواں ٭ مب۔ ص

**جُباب**۔ ع۔ اُونٹنی کے دُودھ پر جو مسکہ (مکھن) کے مشابہ جھاگ سی آ جاتی ہے + قحط + ردی چیز ٭ مب۔ ص

**جُبات**۔ ع۔ جمع جابی۔ خراج جمع کرنے والے ٭ غ

**جُبار**۔ ع۔ باطل۔ ضائع۔ رائگاں + وہ خون جس کا بدلہ نہ لیا جاوے +

قدیم زبان میں منگل (سہ شنبہ) کے دن کا نام ٭ مب

**جَبار** - ع - صحن - آنگن ٭ مب

**جَبّار** - ع - جبر کرنے والا - ظالم سرکش - سخت دل - بے رحم - متکبر - غالب - زبردست ٭ اونچا درخت جس پر ہاتھ نہ پہنچے - اُونچے قد کا مرد ٭ خدا تعالےٰ کا بھی نام ہے جس کے معنے ہیں - توڑنے والا - جوڑنے والا ٭ مب - م

**جَبابِرہ** - ع - گردن کش لوگ - (جبّار کی جمع) ٭ م

**جُبّارہ** - ع - موٹی اُونٹنی ٭ م

**جِبارہ** - ع - کنگن ٭ وہ لکڑیاں جن سے ٹوٹی ہوئی ہڈی کو باندھتے ہیں ٭ مفلسی کے بعد تونگر کرنا - خوش حال کرنا ٭ مب

**جَباگردن** - ف - کسی کو تواضع کے طور پر اپنا پیالہ دینا ٭ ب

**جِبال** - ع - (جمع جبل) پہاڑ ٭ مب

**جِبالِ راسیات** - ع - اُونچے اور مضبوط پہاڑ ٭ غ

**جَبان** - ع - بُزدل - بد دل - نامرد - ضد شجاع ٭ مب

**جَبّان** - ع - بد دل - پیر بیچنے والا ٭ گورستان ٭ جنگل ٭ عید گاہ جو جنگل میں ہو ٭ سبزہ زار - زمین ہموار ٭ مب

**جَبّانہ** - ع - صحرا - جنگل ٭ گورستان جو جنگل میں ہو ٭ عید گاہ جو جنگل میں ہو ٭ زمین بلند ہموار ٭ مب - م

**جِباہ** - ع - (جمع جَبہہ) - ماتھے - پیشانیاں ٭ غ - ب

**جِبایت** - ع - خراج کا اکٹھا کرنا ٭ م

**جَبائر** - ع - (جمع جبیرہ) کنگن - پٹیاں جو ٹوٹے ہوئے عضو پر باندھی جاتی ہیں ٭ مب

**جِبت** - ع - بت - فال نکالنے والا - غیب کی خبریں دینے والا کاہن - جادو - جادوگر ٭ جس چیز میں خیر نہ ہو ٭ سوائے خدا تعالےٰ کے جس چیز کی پرستش کی جاوے ٭ مب

**جَبر** - ع - پُورا کرنا - پٹی باندھنا - کسی کا حال اچھا کر دینا - ٹوٹی ہوئی شے کو جوڑ دینا - اصلاح کرنا - زبردستی کرنا - ظلم کرنا ٭ م - غ

**جَبراً** - ع - مجبور کر کے - زبردستی سے ٭ غ

**جَبَروت** - ع - عظمت - بزرگی - تکبر - بلندی - بزرگی - خدا کا جلال - مرتبۂ وحدت ٭ غ - م

**جَبر و مُقابَلہ** - ع - فنون حساب میں سے ایک علم ہے اور اس علم کی اصطلاح میں جبر کے معنے ہیں زیادہ کرنا اور مقابلہ کے معنے ہیں کم کرنا اور ساقط کرنا اور یہ علم ہے جس میں مقداروں کی بحث عام طور پر حروف اور علامات معینہ کے ذریعے سے ہوتی ہے ٭ غ

**جَبریَّہ** - ع - ایک فرقہ ہے جس کا اعتقاد ہے کہ بندوں کو اپنے کاموں میں کچھ اختیار نہیں ٭ م

**جَبغُوت** - ف - اُون یا روئی جو لحاف اور توشک میں بھرتے ہیں ٭ پُرانے پھٹے ہوئے لتّے کو بھی کہتے ہیں ٭ ب

**جَبَل** - ع - پہاڑ ٭ مب

**جَبَلُ الرَّحمَۃ** - ع - عرفات میں ایک پہاڑ ہے ٭ غ

**جِبِلَّۃ** - ع - پیدایش - خلقت - طبیعت - سرشت ٭ م

**جُبلَہ** - ع - کوہان شتر - اُونٹ کا کوہان ٭ غ

**جِبِلّی** - ع - طبعی - ذاتی ٭ غ

جَبَلی - ع - پہاڑی ؛ غ

جُبُن - ع - پنیر + نامردی - بُزدلی ؛ مب

جُبّہ - ع - پیراہن - فرگل - کُرتہ کی صورت کا ایک خاص قسم کا صوفیوں کا لباس ؛ ک - م

جُبّہ خانہ - ف - اسلحہ خانہ - ہتھیاروں کا کمرہ ؛ ر

جُبّۂ خورشید و ماہ - ف - دن اور رات سے مُراد ہے ؛ بم

جُبّۂ درویش - ع ف - سردی کے دنوں کا آفتاب + بادل رات سے بھی مُراد ہے ؛ بم

جُبّۂ ہزار میخی - ع ف - آٹھواں آسمان - فلک ثوابت + رات سے بھی کنایہ ہے ؛ ب - بم

جَبْہَہ - ع - پیشانی - ماتھا - سردار

جَبْہَہ سائے - ف - سجدہ کرنے والا ؛ بم

جَبْہَۂ شیر سائیدن - ف - کمال شجاعت و دلاوری سے کنایہ ہے ؛ بم

جُبیرہ - ف - بستہ ہونا + کسی کام کے لئے لوگوں کا جمع ہونا ؛ ن

جَبیرہ - ع - کنگن + وہ لکڑی جو ٹوٹی ہوئی ہڈی کے اندر گرد باندھی جاتی ہے ؛ مب - م

جَبین - ع - پیشانی کی دونو طرفیں ؛ م

جَبیں بَرگرفتہ - ف - تیوری چڑھائے ہوئے - ترشرو ؛ بم - غ

جَت - مف - ایک کمینہ قوم ہے جو ہندوستان کے جنگل میں رہتی ہے - جٹ یا جاٹ کا معرب ہے ؛ ب - ن - ج

جَثّ - ع - جڑ سے اُکھیڑنا ؛ م

جُثال - ع - چنڈول ؛ مب

جُثالہ - ع - درخت سے جھڑے ہوئے پتّے ؛ مب

جُثام - ع - ایک بیماری ہے جس میں سویا ہوا آدمی یہ خیال کرتا ہے کہ کسی نے اُسکو اوپر سے دبا لیا ؛ مب

جُثامہ - ع - کُند ذہن - دیر فہم + سردار + حلیم و بُردبار ؛ مب

جُثّان } ع - بدن - تن - جسم ؛ مب
جُثّہ }

جُثُوّ - ع - گھٹنوں کے بل بیٹھنا + انگلیوں کے بل کھڑا ہونا ؛ مب

جَحّاش - ع - آگ کو تیز کرنا ؛ مب

جُحافہ - ع - موت + کھانسنا ؛ م

ہونے کے سبب پیٹ کا چلنا - پیٹ آنا + پانی کا سیل (زور) جو زمین کو اُکھیڑ لے جاوے ؛ مب

جَحاف - ع - کسی کو تکلیف دینا + لڑائی کرنا + انبوہ کرنا ؛ مب

جَحْد } ع - دیدہ و دانستہ حق سے
جُحُود } انکار کرنا + بے خبر - بے فیض - بے نصیبی ؛ م - مب

جَحْدَر - ع - چھوٹے قد کا آدمی ؛ مب

جَحْش - ع - گھوڑے اور گدھے کا بچہ + ہرن + چھیلنا + چہرا زخمی کر دینا + سختی اور جفا کرنا + ظلم کرنا ؛ م - مب

جَحْمَرِش - ع - بڑھیا عورت + بد صورت عورت + مادہ خرگوش دودھ والی ؛ م - مب

جُحُود - ع - دیکھو جحد ؛ م

جُحُوظ - ع - آنکھ کا باہر نکل آنا + حدقہ کا بڑا ہونا ؛ مب

جَحیم - ع - دوزخ + بہت زور کی آگ + سخت گرم جگہ ؛ مب

جَخ - ف - لڑائی ؛ ن - ب

جَخاجَخ - ف - کسی چیز پہ پے در پے تلوار مارنے کی آواز ؛ ن - ب

جَخَّہ - ف - بڑا چگادڑ جو چیل کے

برابر ہوتا ہے ۔ ن ۔ ب

جَدّ ۔ ع ۔ دادا + نانا + بخت نصیب + بزرگی ۔ تونگری + کپڑے کو کاٹنا ۔ بیونتنا ۔ م

جِدّ ۔ ع ۔ کوشش ۔ سعی ۔ درستی ۔ م

جُدّ ۔ ع ۔ صاحب بخت آدمی ۔ باقبال آدمی ۔ مب

جِداء ۔ ع ۔ بکری کے ننھے بچے (جمع جَدی) ۔ مب

جَدا ۔ ع ۔ عام بارش ۔ بہت سی بارش ۔ بخشش و عطا ۔ مب

جُدا ۔ ف ۔ الگ ۔ علیحدہ ۔ بم

جِدار ۔ ع ۔ دیوار ۔ مب

جُدارک ۔ ف ۔ ایک قسم کا کمبل ہے جس کو گوزن گردان بھی کہتے ہیں ۔ ب ۔ ن

جُداشدہ ۔ ف ۔ وہ چیز جو مادہ سے پاک و مبرا ہو جس کو مجرد اور مفارق بھی کہتے ہیں ۔ ن

جُداشناس ۔ ف ۔ مابہ الامتیاز ۔ امتیاز کی وجہ + تفرقہ ۔ ن ۔ د

جَداع ۔ ع ۔ تنگی اور سختی کا سال ۔ ق

جُداع ۔ ع ۔ موت ۔ مرگ + پژمردہ گیاہ ۔ مب

جِداع ۔ ع ۔ آپس میں گالی گلوچ کرنا ۔ آپس میں جھگڑنا ۔ مب

جُداگانہ ۔ ف ۔ الگ الگ ۔ علیحدہ علیحدہ ۔ بم

جِدال ۔ ع ۔ آپس میں جھگڑنا ۔ خصومت کرنا ۔ ناحق کی حجت ۔ مب

جَدال ۔ ع ۔ سخت زمین + کھجور کے کچے خوشے + ٹھیکریاں ۔ (جمع جَدالہ) ۔ مب ۔ م

جَداوِل ۔ ع ۔ جمع جدول ۔ کھیتوں میں پانی لے جانے کی چھوٹی نالیاں ۔ مب

جَداوی ۔ ف ۔ نوکروں کی تنخواہ ماہیانہ ۔ ب ۔ ن

جُدائی ۔ ف ۔ دوری ۔ علاحدگی ۔ ن

جِدایہ ۔ ع ۔ ہرن کا بچہ ۔ مب

جِدارسپا ۔ ف ۔ کھجور کے درخت کا مغز جو بادام کے مغز کی طرح ہوتا ہے اُس کو شکر یا شہد کے ساتھ کھاتے ہیں ۔ بھڑ کے کاٹے کو فائدہ دیتا ہے ۔ ب ۔ ن

جَدب ۔ ع ۔ تنگ سالی + عیب ۔ عیب کرنا ۔ مب ۔ م

جَدباء ۔ ع ۔ خشک جنگل جس میں گیاہ سبزی کچھ نہ ہو ۔ مب

جِدّۃ ۔ ع ۔ لیاقت ور سیدہ ۔ مالدار ہونا ۔ مب

جُدّۃ ۔ ع ۔ نیا ہونا + روئے زمین ۔ زمین کی اوپر کی سطح ۔ ندی کا کنارہ + گدھے کی گردن کا پٹہ + کپڑے کا ٹکڑا ۔ چیتھڑا ۔ مب

جَدَث ۔ ع ۔ قبر ۔ (اجداث جمع) ۔ م ۔ مب

جُدُر ۔ ع ۔ جمع جدار ۔ دیواریں ۔ مب

جَدْر، جُدُر ۔ ع ۔ دیوار ۔ مب ۔ م

جَدَرَہ ۔ ع ۔ آبلے کا نشان + زہریلے جانوروں کے کاٹنے کا نشان ۔ م

جُدران ۔ ع ۔ (جمع جدار ۔ جدر) دیواریں ۔ م ۔ مب

جُدَری ۔ ع ۔ چیچک ۔ غ ۔ م ۔ مب

جَدع ۔ ع ۔ ناک ۔ کان ۔ لب وغیرہ اعضاء کا کاٹنا + روکنا ۔ قید کرنا + بچہ کا بُری غذا کھانے کا عادی ہو جانا + ماں کا بچے کو بُری غذا کا عادی بنا دینا ۔ مب ۔ م

جَدَف ۔ ع ۔ قبر + وہ شراب جس کا برتن ڈھکا ہوا نہ ہو ۔ مب ۔ م

جُدگارہ ۔ ف ۔ مختلف رستے اور تدبیریں اور روشیں ۔ ب ۔ ن

جَدَل ۔ ع ۔ خصومت ۔ جھگڑا ۔ مب

جَدَل۔ع۔رسّی کو مضبوط بٹنا۔طاقتور اور مضبوط ہونا+زمین پر پچھاڑ دینا+ہاتھ پاؤں کی خالی ہڈی+اندام ٭ م۔مب

جَدَلہ۔ع۔ہاون کا دستہ ٭ مب

جَدَم۔ع۔ایک پرندہ ہے چڑیا کی طرح جسکی چونچ سُرخ ہوتی ہے+ایک قسم کی کھجور ٭ مب

جَدْو۔ع۔کسی سے فائدہ کی خواہش کرنا۔کسی کے سامنے حاجت لے جانا ٭ م۔مب

جَدْوار۔ع۔تریسی۔ایک مشہور دوا کا نام ٭ غ

جَدْوَل۔ع۔دیکھو جداول+مجازاً ورق کے گرد کی سُرخ لکیریں+غ۔حاشیہ۔کنارہ+نہر کی پٹڑی ٭ ز

جَدْوِلِ تقویم۔ع۔مسطر اور تقویم کی لکیریں ٭ بم

جَدْوَل کش۔ف۔لکیروں کا کھینچنے والا۔مسطر ٭ بم

جَدْوَلِ مسطر۔ع۔دیکھو جدولِ تقویم ٭ بم

جَدْوٰی۔غ۔بخشش۔فائدہ۔عام بارش ٭ م۔مب

جَدَّہ۔ع۔دادی۔نانی ٭ مب

جُدَّہ۔ع۔راہ+علامت+ندی کا کنارہ+گدھے کی پیٹھ کی لکیر جو اس کے رنگ کے مخالف ہو ٭ مب

جَدْی۔ع۔بکرا۔بُزغالہ+ایک آسمانی بُرج+اور ایک چھوٹا سا ستارہ ہے جو قطب شمالی کے پاس ہے+زمین کا ایک فرضی صغیرہ دائرہ جو خطِ استواء کے متوازی ۲۳½ درجہ کے فاصلہ پر جنوب کی طرف واقع ہے خط جَدِی کہلاتا ہے ٭ غ۔ز

جَدِّی۔ع۔دادا کا۔موروثی ٭ ج

جَدِیب۔ع۔خشک زمین جس میں سبزہ گھاس کچھ نہ ہو ٭ مب

جَدِید۔ع۔تازہ۔نیا ٭ مب

جَدِیدان۔ع۔رات اور دن سے مُراد ہے ٭ مب

جَدِیدَہ۔ع۔خوگیر۔جو زین کے نیچے ڈالتے ہیں ٭ مب

جَدِیر۔ع۔لائق۔موافق۔سزاوار+چاردیواری ٭ مب

جَدِیرَہ۔ع۔وہ مکان جس کے گرداگرد پتھّر کی چاردیواری بنائی گئی ہو ٭ مب۔م

جَدِیل۔ع۔اُونٹ کی مُہار جو چمڑے سے بٹی گئی ہو+چمڑے یا بالوں کی رسّی جو اُونٹ کی گردن میں باندھی جاتی ہے+حمائل جو گردن میں ڈالتے ہیں ٭ م

جَذّ۔ع۔کاٹنا۔توڑنا۔جڑ سے کاٹنا+ٹکڑے ٹکڑے کرنا+شتابی کرنا+ہر چیز کا ٹکڑا ٭ مب

جُذاذ۔ع۔ہر چیز کے ٹکڑے۔ریزے ٭ مب

جُذام۔ع۔کوڑھ۔خون کے بگڑنے کی بیماری جس سے بدن گل جاتا ہے ٭ م

جَذْب۔ع۔کھینچنا۔کشش کرنا ٭ م

جَذْبَہ۔ع۔ایک بار کھینچنا۔دل کا جوش+کشش قلبی ٭ غ

جَذْر۔ع۔ہر چیز کی اصل+کاٹنا۔جڑ سے اکھیڑنا۔علم حساب میں وہ عدد جو فی نفسہ ضرب دیا جائے اپنے حاصل ضرب کا جذر کہلاتا ہے۔اگر جذر عدد صحیح بغیر کسر کے ہے تو اُسے جذر مُنطق کہتے ہیں ورنہ جذر اصم۔مثلاً چھتیس کا جذر پورا چھ اور سولہ کا پورا چار ہے۔اس لئے یہ جذر مُنطق ہے۔اور دس کا جذر تین مع کسر ہے اس لئے وہ

جذر اصم کہلاتا ہے ٭ غ
جَذرَہ - ف - آگ کی چنگاری ٭ غ
جَذَع - ع - وہ جانور جو ابھی دو دندا
نہ ہوا ہو یعنی بکری اور گائے
دوسرے سال میں لگی ہوں اور
گھوڑا تیسرے سال میں لگا ہو
اور اُونٹ پانچویں سال میں لگا
ہو + نوجوان - پاٹھا ٭ مب
جَذع - ع - چارپایہ کو گھاس ڈالے
بغیر باندھ دینا + دو اُونٹوں کو
ایک رسی میں باندھ دینا + جیل خانہ
میں ڈال دینا + ذلیل اور خوار
رکھنا ٭ مب
جِذع - ع - درخت کا تنہ ٭ م غ
جَذعَمہ - ع - چھوٹا - خردسال بچہ +
(اصل میں جذعہ ہے میم زائد
اور مبالغہ کے لئے ہے) ٭ مب
جَذف - ع - کاٹنا - تیز دوڑنا - تیز
اُڑنا ٭ مب
جِذل - ع - درخت کی جڑ اور
تنہ شاخیں نکلنے کی جگہ سے نیچے +
لکڑی کا کندہ + خشک لکڑی + وہ
لکڑی جو شتر خانے میں گاڑ دیتے
ہیں تاکہ خارشتی اونٹ اُس سے
ساتھ کھجلایا کریں ٭ مب

جَذَل - ع - خوشی کرنا - خوش
ہونا ٭ مب
جَذِل - ع - خوش - خوش رہنے
والا ٭ مب
جَذلان - ف - خوش - شادمان ٭ مب
جَذم - ع - کاٹنا - ہاتھ کٹا ہونا +
جذام کی بیماری ہو جانا ٭ مب م
جِذم - ع - ہر چیز کی جڑ - اصل +
اہل قبیلہ ٭ مب
جِذمار - ع - شاخ کا وہ سرا جو اس
کے کاٹ لینے کے بعد درخت کے
ساتھ رہ جاتا ہے (جمع جذامیر) ٭ مب
جُذمُور - ع - ہر چیز کا اصل - جڑ +
اول - درخت کی شاخ کا وہ حصہ
جو اُس کے کاٹنے کے بعد درخت
کے ساتھ باقی رہ جاتا ہے (جمع
جذامیر) ٭ مب
جَذمِی - ع - قبیلہ جزیمہ کا ایک
آدمی - جذیمہ عبد القیس کی شاخ
ہے ٭ مب
جِذن - ع - درخت کی جڑ - اور
تنہ کا وہ حصہ جہاں تک شاخیں
نہ ہوں ٭ مب
جَذو } ع - جگہ پر کھڑے ہو جانا -
جُذُوّ } زانو کے بل بیٹھنا - انگلیوں

کے بل کھڑا ہونا ٭ مب
جَذُوب - ع - تھوڑے دودھ
والی اُونٹنی + جذب کرنے والا -
کھینچنے والا ٭ مب
جُذُور - ع - جمع جذر ٭ م مب
جُذُوع - ع - (جمع جذع) درختوں
کے تنے ٭ مب - غ - م
جُذوَہ - ع - آگ کی چنگاری - آگ کا
انگارا + ہر چیز کا ٹکڑا ٭ مب
جَذِیذ } ع - ستو ٭
جَذِیذَہ } مب
جَرّ - ع - کشش کرنا - کھینچنا + پہاڑ
کی بنیاد - دامن پہاڑ + کسرہ کرنا +
زیر دینا - زیر جو ایک حرکت ہے +
اور جرہ کی جمع جس کے معنے
گھڑے - گھڑنی - ٹھیکری کے ہیں ٭
جَرَت - سنگلاخ پتھریلی ہموار زمین ٭ ن
جِراب - ع - چمڑے کا توشہ دان -
کنوئیں کا اندر چھتین کے اوپر
کا چڑا ٭ مب -
جُراب - ع - خالی کشتی ٭ مب م
جُرأت - ع - دلاوری - دلیری
کرنا - چالاکی - جوانمردی ٭ مب
جَراثیم - ع - (جمع جرثومہ) ہر
چیز کی جڑ اور اصل ٭ مب

جِراح - ع - زخم - (جراحت کی جمع) * مب

جَرّاح - ع - زخم کرنے والا - چیر پھاڑ کرنے والا - سرجن * ج

جَرّاح باشی - ف - شاہی ڈاکٹر * ز

جِراحت - ع - زخم - گھاؤ * م

جِراحتِ خنداں - ع - ف - تازہ زخم * بم

جِراحت چیدہ - ف - زخمی جس شخص کو زخم لگا ہو * بم

جَراد - ع - ٹڈی * م

جُرادہ - ع - شاخ کے پتے یا چھلکا جو اُتار لئے گئے ہوں * مب

جَرّار - ع - کھینچنے والا * بہت بڑا جنگی لشکر * م

جَریرہ - ف - دراڑ * بم

جِرار - ع - (جمع جرّہ) گھڑے * کوزیاں - ٹھلیاں * م

جَرّارہ - ع - بھاری لشکر - اور ایک قسم کا بچھو بھی ہے جو دُم زمین پر کھینچ کر چلتا ہے - اس قسم کا بچھو اہواز کی زمین میں بکثرت ہوتا ہے کہتے ہیں یہ مسافر کو نہیں کاٹتا - یہ عجیب بات ہے * بم

جُراز - ع - تلوار - تیز تلوار * بہت کھانے والی اُونٹنی * م مب

جَرآمدن - ف - کھسیانا ہونا * ز

جِران - ع - اُونٹ کی گردن کی اگلی جانب جو زمین پر لگا رہتا ہے * مب

جَرائد - ع - (جمع جریدہ) اخبارات * ز - دفتر حساب * تنہا * درخت کی تنہا شاخ - یا جس شاخ کے پتے دور کر دئے گئے ہوں * سواروں کا گروہ جو دُشمن سے لڑائی کرنے کے لئے علیحدہ کیا گیا ہو * خ - م مب

جَرائر - ع - (جمع جریرہ) گناہ * مب

جَرائم - ع - (جمع جریمہ) - گناہ - خطائیں * مب

جُرب - ف - بستر * ب - ن

جَرَب - ع - کھجلی - خارش کا ہونا * تلوار کو زنگ لگ جانا * مب - م

جَربُزہ - ف - برچھا - نیزہ * ز

جَرِّ ثقال - ع - بوجھ اُٹھانے والی کل * ز

جَرِّ ثقیل - ع - ایک علم کا نام ہے جس میں بھاری بوجھوں کے اُٹھانے اور کھینچنے سے بحث ہوتی ہے * غ

جُرثومہ - ع - ہر چیز کی جڑ اور اصل * یا مٹی جو درخت کی جڑ میں جمع ہو گئی ہو * مب

جِرجِر / جِرجِیر - ع - پتے - لوبیا - اُونٹ بہت آواز کرنے والا * ترہ تیزک * مب

جُرح - ع - زخم - گھاؤ * م

جَرح - ع - کسی کو زخمی کرنا * کسب کرنا - کرانا * کسی میں عیب بتلانا - طعن کرنا - کسی دلائل کو باطل کرنا - شہادت پر نکتہ چینی کرنا * زخمی ہونا * مب - م

جَرد - ع - پرانا کپڑا * ڈھال * عورت کا اندام نہانی * مرد کا ذکر * وہ زمین جس میں گھاس پات کچھ نہ ہو * کسی چیز کا چمڑا اُتار دینا * چمڑے سے بال دور کرنا * کسی کا کسی سے سوال کرنا اور اس کا نہ دینا یا ناخوشی سے دینا * رُوئی کا بنولوں سے جُدا کرنا * م مب

جَرد - ف - بادشاہوں کا تخت * ب ن

جُرد - ف - زخم دار * ب - ن

جَرد - ع - صحرائے بے نبات - میدان جس میں گھاس نہ ہو - چار پایوں کے پاؤں کی بیماری اور عیب * م مب

جَرْدَا } ع - زمین ہموار جس میں
جَرْدَہ } سبزی گھاس کچھ نہ ہو * م
جَرْدَہ - ع - پُرانی گھِسی ہوئی
چادر * سب
جَرْذ - ع - گھوڑے وغیرہ کے پاؤں
کی بیماری * سب - م
جُرْذ - ع - جنگلی چوہا * سب - م
جَرَس - ع - گھنٹہ - گھڑیال * ہم
جَرَنگس - ف - دو چیزوں کے
ٹکرانے کی آواز * ن
جَرْسام - ع - ایک بیماری ہے
جس کو برسام کہتے ہیں * ز - سب
جَرَس بر محمل بستن - ف - سفر کی
تیاری کرنا - سفر کو تیار ہونا * م
جَرَس شکستہ - ف - [illegible]
کی آواز - بڑا بھاری [illegible] کی آواز
* ب - ن
جَرَس و بانگ بستن - ف -
اونچی آواز سے [illegible] سفر
کی تیاری کرنا * ہم
جَرَس کُن - ف - کم آواز گھنٹہ * م
جَرْسیا - [illegible]
جَرْسیا - [illegible]
[illegible]
جَرْش - ع - لکڑی وغیرہ کا [illegible]

اُتار لینا - چمڑے کو ملنا تاکہ نرم
اور چکنا ہو جاوے - دانوں کو
نیم کوفتہ کرنا - سر کو کنگھی سے
کھجلانا تاکہ بھوسی وغیرہ جھڑ جائے * سب
جَرْعَب - ع - بد خو آدمی - بے
وقوف آدمی - سخت بلا و آفت *
جُرْعَہ - ع - گھونٹ - ایک دفعہ
کا پینا * م - سب
جُرْعہ دان - ف - ایک برتن
ہے جس میں شراب کا جرعہ ڈالا
جاتا ہے * ب - ہم
جُرْعہ ریز - ف - ایک ٹونٹی دار
چھوٹا برتن (پیالہ) جس سے
بچوں کو شربت وغیرہ پلاتے ہیں *
ایک بڑا جام جس سے تمام [illegible]
[illegible] سر پر پانی ڈالتے ہیں [illegible]
جَرْعَبِیب - ع - بد خو [illegible]
آدمی * سب
جَرْف - ع - سونا چاندی - مال
[illegible]
[illegible] * م - سب
جُرْف - ع - وہ زمین جسے پانی
جُرُف } [illegible]
[illegible]
جَرْکس - ف - [illegible] جنگل [illegible]

جَرْکوہ - ف - دیوار کوہ * ر
جَرْگ - ف - اکھاڑہ - کشتی کا میدان *
حلقہ مجلس * ہم
جَرْگہ - ت - گروہ - آدمیوں کی
بھیڑ - صف - قطار - حلقہ مجلس *
ایک قسم کا شکار جو کئی آدمی اکٹھے
ہو کر [illegible] جرگہ کہتے ہیں * ہم - غ
جِرْم - ع - جسم - جثہ - تن * اس
لفظ کا اطلاق فلکیات و ارضیات
دونوں پر ہوتا ہے * ہم - سب - غ
جُرْم - ع - گناہ - قصور - خطا * م
جَرْم - معرب گرم - سخت زمین -
گرم * کاٹنا * کسب کرنا - کمانا *
گناہ کرنا * م - سب
جَرِیم - ع - چارہ - گریز * م
جُرْمانہ } ف - جرم کے عوض جو
جُرْمانَہ } روپیہ وغیرہ لیا جاتا ہے
تاوان * ہم
[illegible] - ف - سفر - سفر کرنا * [illegible]
جَرِّ منافع - ع - نفع کھینچنا -
فائدے حاصل کرنا * ز
جُرْمُوز - ع - چھوٹا سا حوض -
چھوٹا سا گھر [illegible]
[illegible] * م - سب
جُرْموقا - ع - موزہ کے اوپر

جو دوسرا موزہ پہن لیتے ہیں ÷ مب - ص

جُرنال - ف - انگریزی جنرل ÷ ز

جُرنُبُدَہ - ف - نرم سی ہڈی جو بکری کے شانہ کے سر پر ہوتی ہے جسے چبا سکتے ہیں ÷ ب

جُرنغار - ت - وہ فوج جو لڑائی کے وقت بادشاہ اور کمانیر کے بائیں ہاتھ پر ہوتی ہے برعکس اسکے بُرونغار دائیں ہاتھ کی فوج کو کہتے ہیں ÷ غ

جُرنگ - ف - چھنا جس کی آواز + روپیہ تلوار وغیرہ کے ٹکرانے کی آواز ÷ ن - ب

جُرنگیدن - ف - تلوار شمشیر گرز وغیرہ کا کام میں لاتے وقت آواز دینا ÷ ب - ن

جُرو - ع - جو چیز چھوٹی ہو خواہ خربوزہ خواہ ککڑی وغیرہ + کتے وغیرہ درندوں کا بچہ ÷ م - مب

جُرودن - ع - خوگر ہونا - کسی چیز کی عادت کرنا + کپڑے کا گھس جانا - نرم ہونا + دانتوں کو پیس کر آٹا بنا لینا ÷ م - مب

جُرونَد - ف - چراغ ÷ ب

جُرئَہ - ف - دلیر و شجاع + سواری کا گھوڑا + ہر جانور کی جنس میں سے نر کو کہتے ہیں عموماً - اور نر باز کو خصوصاً ÷ ب - م

جُرّہ - ع - ہرن پکڑنے کی دام ÷ مب - م - ص

جَرّہ - ع - ٹھلیا - گھڑا + روٹی - یا وہ روٹی جو گرم راکھ میں پکائی جاوے - ایک بار کھینچنا - کوڑی خرمہرہ ÷ م - مب

جِرّہ - ع - وہ چیز جو اونٹ جگالی کے لئے گلے سے کھینچ لیتا ہے + ایک طرح کا کھینچنا ÷ م - مب

جِرّی - ع - مارماہی ÷ م - مب

جَرِی - ع - دلیر - بہادر ÷ م - مب

جَرَیان - ع - پانی کا رواں ہونا - فارسی والے را کو ساکن بھی پڑھتے ہیں ÷ غ

جَرِیب - مب - گزی کا معرب ہے - زمین کی پیمائش کا (۱۴۴) گز کا ایک پیمانہ ہے ÷ م - غ - مب

جِرّیث - غ - مارماہی ÷ مب

جَرِیح - ع - زخمی - گھائل - مجروح ÷ مب

جَرِیدہ - ع - قاصد - جاسوس - نامہ بر ÷ غ - نیزہ - موٹی لوہے کی ککڑی ÷ ر

جَرِید - ع - پورا - تمام + درخت کھجور کی شاخ + وہ درخت جسکی شاخیں اور پتے اتار دئے گئے ہوں ÷ م

جَرِیدہ - ع - تنہا - درخت کی بغیر پتوں کی شاخ + اخبار + فوج کی تنخواہ کا رجسٹر + ز + دفتر + فرد ÷ م - ب - غ

جَرِیدہ رَو - ف - تنہا چلنے والا ÷ ب

جَرِیدہ کَردن - ف - لکھنا - دفتر میں چڑھا لینا + بہی کھاتہ میں چڑھا لینا ÷ ز

جَرِیر - ع - اونٹ کی مہار کی رسی - چمڑے کی رسی جو اونٹ کے گلے میں باندھتے ہیں ÷ مب

جَرِیرَہ - ع - گناہ ÷ مب - م

جَرِیش - ع - دلیا ÷ مب - غ

جَرِیم - ع - گنہگار - مجرم + کسی چیز کا جمع کرنے والا + کھجور یا انگور کٹے ہوئے + سوکھی کھجور + کھجور کی گٹھلی ÷ مب

جَرِیمانہ - ف - جرمانہ ÷ ج

جَرِیمہ - ع - تقصیر - جرم + اخیر کا فرزند + کسب کرنے والا ÷ مب - م

(فارسی والے بمعنے تاوان لیتے
کے استعمال کرتے ہیں) * یم
جَزّ۔ ع۔ پشم اور بالوں کا کاٹنا +
گیہوں کا کھیت کاٹنا + درخت
کھجور کا پھل اُتارنا * مب۔م
جُز۔ ف۔ سوائے۔ بغیر۔
بدون * بم
جَزاء۔ ع۔ بدلا۔ عوض * مب
جَزّار۔ ع۔ اُونٹ بنانے والا۔
قصاب * مب۔م
جِزارت۔ ع۔ اُونٹ بنانے
کا پیشہ کرنا * مب
جَزاز۔ ع۔ کھیت کاٹنا * مب
جُزاف۔ ع۔ بغیر تولے ماپے
اٹکل سے خرید و فروخت
کرنا * مب
جَزالت۔ ع۔ محکمی مضبوطی خوبی
بزرگی * مب
جَزائر۔ ع۔ جمع جزیرہ۔ ٹاپو +
ایک قسم کی بڑی بندوق بھی
ہے * غ
جَزائل۔ ع۔ جمع جزیلہ۔ محکم۔
بڑی چیزیں۔ مضبوط چیزیں * غ
جِزب۔ ع۔ حصہ۔ بخرہ * م مب
جُزب۔ ع۔ بندے غلام * م مب

جُزدِیدہ۔ ف۔ اندھا۔ نابینا * غ
جَزر۔ ع۔ درخت سے میوہ اُتارنا +
اُونٹ ذبح کرکے اُسکا چمڑہ اُتارنا +
کسی چیز کو کاٹنا + جوار جو سمندر
میں ہوتا ہے یعنی پانی کا گھٹ
جانا + پانی کا زمین میں جذب
ہوجانا * مب
جَزَر۔ مب۔ گاجر۔ مشہور ترکاری
ہے۔ اصل اسکی گزر ہے * مب
جَزرومَدّ۔ ع۔ جوار بھاٹا۔
سمندر و دریا کے پانی کا گھٹنا
بڑھنا * غ۔مب
جَزَع۔ ع۔ بے صبری۔
اضطراب * مب
جَزع۔ ع۔ مُہرہ سلیمانی جو
سیاہ اور سفید ہوتا ہے۔ مجازاً
آنکھ * مب
جَزف۔ ع۔ کسی کام کو آسان
سمجھنا * م۔مب
جَزل۔ ع۔ سُوکھی اور موٹی لکڑی۔
کسی چیز کا کاٹنا + درست اور
پکی بات + درست رائے آدمی +
سخی + عقلمند + نیک تدبیر + کبوتر
کی آواز * م۔مب
جَزم۔ ع۔ کاٹنا + کسی حرف کو

ساکن کرنا۔ سکون + پکا ارادہ۔
یقین + خاموش ہونا + مشک کو
بھرنا * م۔مب
جِزم۔ ع۔ حصہ۔ نصیبہ * م مب
جُزمہ۔ ع۔ ایک بار کھانا * مب
جِزمہ۔ ع۔ ہر چیز کا ٹکڑا + اُونٹوں
کا ایک گلہ۔ بکریوں کا ریوڑ * مب
جُزو۔ ع۔ ٹکڑا۔ پارہ۔ حصہ۔
بعض * مب۔ بم۔ غ
جَزور۔ ع۔ اُونٹ جو حلال کرنے
کے لیئے ہو * مب
جُزور۔ ع۔ اُونٹ حلال
کرنا * م
جُزورسی۔ ف۔ کفایت شعاری۔
بخل۔ کنجوسی * غ
جُزوز۔ ع۔ کھجور کا پختہ ہوجانا۔
خشک ہوجانا * مب
جَزوع۔ ع۔ بے صبر۔ زاری
کرنے والا * م
جُزوِ لایتجزّٰی۔ ع۔ وہ
چھوٹا جزو جو حِسّاً۔ عقلاً۔ وہماً
فرضاً۔ کسی طرح بھی تقسیم نہ ہوسکے۔
حکماء کے نزدیک ایسا جزو باطل
ہے۔ متکلمین تمام اجسام کو ایسے
ہی اجزاء سے مرکب بتلاتے

ہیں ÷ غ

جُزوِی - ع - تھوڑا - منسوب بہ جزو ÷ ج

جُزوِیات - ع - افراد جسے جو کلیات نہ ہوں ÷ ج

جَزِیرَہ - ع - وہ خشکی کا قطعہ جو چاروں طرف سے پانی میں گھرا ہو - ٹاپو ÷ م

جَزِیرۂ مُشَجَّری - ف - دریا کے بیچ جس درختوں کا جھنڈ ہو ÷ ز

جَزِیز - ع - کاٹا ہوا ÷ مب

جَزِیعَہ / جُزَیعَہ - ع - بکریوں کا ریوڑ ÷ مب

جَزِیل - ع - بڑی اور محکم چیز - بہت - کثیر ÷ مب - غ

جَزِیلَہ - ع - محکم - بہت ÷ غ

جِزْیَہ - ع - تاوان - ٹیکس - محصول جو غیر مذہب والوں پر لگایا جائے ÷ م

جَسّ - ع - تفتیش کرنا - نبض دیکھنا - تیز دیکھنا ÷ م

جِساد - ع - زعفران ÷ مب

جُساد - ع - پیچش - مروڑ ÷ مب

جَسارَت - ع - دلیری - مردانگی تجاوز اور گزرنا ÷ غ

جَسّاس - ع - بہت تفتیش کرنے والا + شیر پنجہ مارنے والا ÷ مب

جَسّاسَہ - ع - ایک جانور ہے جو جزیروں میں ہوتا ہے ÷ مب

جَسامَت - ع - جسیم ہونا - کسی جسم کا حجم - مقدار + مب - م

جُستجو - ف - تلاش - ڈھونڈنا ÷ ج

جُستَن - ف - کودنا - رہا ہونا ÷ مب

جُستَن - ف - ڈھونڈنا - تلاش کرنا + پالینا ÷ ب

جستہ جستہ - ف - کہیں کہیں ÷ ز

جُستہ رَگ - ف - خبردار ÷ غ

جَسَد - ع - تن - بدن - جثہ - زعفران ÷ م

جَسَدی - ع - منسوب بہ جسد - جسمی ÷ ج

جِسر - ع - پل ÷ مب

جِسرِ مُمتَد - ع - لمبا پل ÷ ز

جُسک - ف - درد - رنج - بلا ÷ ب - ن

جِسم - ع - بدن - جو شے طول عرض عمق رکھتی ہو ÷ مب - غ

جُسمان - ع - جسم - بدن ÷ م

جِسمانی - ع - جسم کا - جسم دار ÷ ج

جِسمِ تعلیمی - ع - وہ جسم جو ابعاد ثلثہ طول - عرض - عمق رکھتا ہو ÷ م

جَسمی - ف - گوکھرو - ایک قسم کا سہ پہلو کانٹا ہے جس کو خار خسک کہتے ہیں ÷ ب

جَسُو - ع - سخت ہونا ÷ مب

جَسُور - ع - دلاور - بلند قد والا ÷ مب

جَسِیم - ع - فربہ - موٹا ÷ مب

جَشّ - ع - کوٹنا - توڑنا - کنکروں والی سخت زمین ÷

جَشْ - ف - نیلگوں رنگ کا کانچ کا مہرہ جو فیروزہ کے بہت مشابہ ہوتا ہے ÷ ب - ن

جُشاء - ع - ڈکار ÷ م

جَشان - ف - لکڑی کا گز جس سے زمین یا کپڑا وغیرہ ناپتے ہیں ÷ ب - ن

جَشن - ف - خوشی کی مجلس - عید + خوشی - عیش - کامرانی - خوشی کا دن ÷ مب - م

جَشن - ف - تپ - حرارت - بخار ÷ ب - ن

جَشنِ سَدَہ۔ ف۔ فارسیوں کا ایک جشن ہے جو ماہ بہمن کی دسویں تاریخ ہوتا ہے + ب

جَشنِ مریمؑ۔ ف۔ مریم علیہا السلام کے اُس طعام اور شراب سے مراد ہے جو درخت کی ٹہنی ہلانے سے حاصل ہوتا تھا + ب

جَشنِ نیلوفر۔ ف۔ خرداد مہینے کی ساتویں تاریخ کا جشن + ب

جُشنیر / جُشنیرہ } ف۔ جولاہا + ب۔ ن

جَصّ۔ معرب گچ۔ عمارت کا چونہ + م

جَعبہ۔ ع۔ ترکش۔ تیردان + م صندوقچہ + ز

جعبۂ ساز۔ ف۔ باجے کا صندوقچہ + ز

جعبۂ شکل۔ ع۔ تصویروں کا صندوقچہ + ز

جَعد۔ ع۔ گھونگریالے بال۔ مُڑے ہوئے بال + م

جعدُ الاصابع / جعدُ الانامل } ع۔ جس کی انگلیاں چھوٹی ہوں + سب

جعدُ الیدین۔ ع۔ مرد بخیل + سب

جَعدِ انگشت۔ ف۔ بخل اور خسّت سے مُراد ہے + ب

جَعدِ پرچم۔ ف۔ سیاہ ریشم کا پھندنا جو جھنڈے کی نوک پر لگا ہوتا ہے + ز

جَعدِ سا۔ ف۔ وہ چیز جس سے سر کے بال دھوتے ہیں جیسے ملتانی مٹی + بم

جَعدِ شتر۔ ف۔ آدمی کے بدن پر بالوں کا بہت ہونا + ب

جَعدِ قلم۔ ف۔ جو سیاہی قلم کے شگاف وغیرہ کے ساتھ لگی ہو۔ اچھے اور لطیف سخن۔ خوش خط + ب

جُعدہ۔ ع۔ بکری کا بچہ یا دو۔ پٹھیا۔ گول اندام والی عورت۔ اونٹنی۔ ایک خوشبودار گھاس جو ندیوں کے کنارے پر اُگتا ہے + سب

جَعفر۔ [illegible] کے نام بھی ہیں + م

جَعفری۔ ع۔ [illegible] + م

جُعَل۔ ع۔ [illegible]

گبریلا + م

جُعل۔ ع۔ مزدوری۔ رشوت + م

جَعل۔ ع۔ کرنا۔ بنانا۔ نام رکھنا۔ پیدا کرنا۔ کھجور کا پیڑ + م

جَعلی۔ ع۔ جو اصلی نہ ہو۔ بنا ہوا + ج۔ ع

جُغجُغ۔ ف۔ جوا۔ جس سے بیل چلاتے ہیں + ب

جُغجُغ۔ ف۔ رئی (پنجابی مدھانی) ب۔ ن

جُغالہ۔ ف۔ پرندوں کا جھنڈ۔ کچا میوہ + ب

جُغد۔ ف۔ اُلّو۔ قلعہ کا کنگرہ + ب

جُغرات۔ ف۔ دہی + ب

جغرافیہ۔ ع۔ یونانی [illegible] زمین [illegible] بیان [illegible] ہوتا ہے۔ جغرافیئی۔ [illegible] اقسام [illegible] کتابوں سے [illegible]

**جَفّ** - ع - آدمیوں کی بڑی بھاری جماعت + مب

**جُفّ** - ع - کھجور کے شگوفہ کا غلاف + جو غنچہ کا بندھا ہو جو چیز درمیان سے خالی ہو + مب

**جَفاء** - ع - ظلم - ستم - زیادتی + بدی + کسی جگہ قرار نہ پکڑنا + مب

**جُفاء** - ع - کوڑا + کف + چاندی سونے کا میل + مب - م - غ

**جَفاپیشہ** } ف - ظالم - ستمگار - گنہگار + بم - ن
**جَفاجو**

**جَفازَدہ** - ف - مظلوم + بم

**جَفاف** - ع - خشک ہونا + مب

**جُفاف** - ع - خشک کی ہوئی چیزوں سے ان چیزوں سے جن کو خشک کرنے کے لئے رکھا ہو + مب

**جَفاکار** } ف - ظالم - ستمگار + برا آدمی - گنہگار + بم
**جَفاگُستر**

**جُفال** - ع - دودھ کی جھاگ + پانی کی رو کے آگے جو گھاس پھونس آ جاتا ہے + مب

**جَفالَہ** - ف - فوج - گلہ - پرندوں کا جوق + ب

**جِفان** - جمع جَفنَہ - ع - لکڑی کے کٹھرے - بڑے پیالے + سخی مرد + چھوٹے کنوئیں + مب - م

**جُفْت** - ف - ٹیڑھا + ٹیڑھا ہو (امر کا صیغہ) + چھت + انگور کی ٹٹیاں + ب

**جُفْت** - ف - جوڑا - طاق کی ضد + ہل کے بیل + میاں بیوی نر و مادہ + ب

**جُفت ران** - ف - ہل چلانے والا + غ

**جُفْت شُدن** - ف - جماع کرنا + بم

**جُفْتِ فَلَک** - ف - آفتاب اور ماہتاب سے مراد ہے + ب

**جُفْتَک** - ف - سرخاب کا جوڑا - چکوا - چکوی + ب

**جُفْت کَردنِ نَظَر** - ف - ع - نہایت غور سے دیکھنا - گھورنا + م

**جُفْتِ گاو** - ف - بیل جو زراعت کے کام میں لگایا جاتا ہے + ب

**جُفْتِ مُقَوَّس** - ف - طاق ایوان و عمارت + ب

**جُفْتَہ** - ف - سُرین - چوتڑ + اونٹ گھوڑے کا دولتہ + ب

**جُفْتَہ زَدن** - ف - اغماض کرنا - لات مارنا + بم

**جُفْتَہ طاق** - ف - دو نو ابرو سے کنایہ + غ

**جُفْتَہ گَردان** - ف - کولا ٹھکانا ہوا + د

**جُفْتی** - ف - جُفت ہونا - جماع کرنا + بم

**جُفْتی خوردن** - ف - بمعنے جفتی کردن + ن

**جُفْتیدن** - ف - باہم ملنا - جفتی کرنا - نر کا مادہ پر چڑھنا + مص

**جُفْتی زَدن** - ف - حیوانوں کا جُفت ہونا - جماع و مباشرت + ب

**جُفْتی کردن** - ف - جماع کرنا - مباشرت کرنا + ب

**جَفْر** - ع - ایک علم کا نام ہے جس کے جاننے سے غیب کی باتوں پر اطلاع ہو سکتی ہے + بچھڑا - بکری کا بچہ + م

**جَفْری** - ف - جفر دان - علم جفر جاننے والا + ب

**جَفْن** - ع - پلک - آنکھ کی پلک + ...

تلوار کا میان + م

**جَفَنگ** - ف - بیہودہ بکنا + ر

**جَفنَہ** - ع - بڑا پیالہ - لکڑی کا کٹھڑا - سخی آدمی + چھوٹا کنواں + مب

**جَفو** - ع - ظلم کرنا + دور ہونا + ب

**جُفُور** - ع - نر کا جست کرنے سے باز رہنا + بکری کے بچہ کا دودھ سے جدا ہونا + اس کا چار مہینہ کا ہو جانا + م

**جُفُوف** - ع - خشک ہونا کپڑے وغیرہ کا + مب

**جَفِیر** - ع - چرمی ترکش + مب

**جِق جِق** - معرب - شور و غوغا - ناحق کا شور و غل - بک بک + غ - بم

**جَگَّھر** - مفرس جھکڑ - زور کی غبار ناک ہوا جو مغرب کی طرف سے چلتی ہے + ع

**جِگَر** - ف - کلیجہ + درمیان - وسط + رنج + غصہ + انتظار + رحم + تاب + طاقت + ب - غ

**جگر باختن** - ف - ڈرنا + بم

**جِگَر بَند** - ف - جگر اور پھیپھڑے اور دل کا مجموعہ + مجازاً فرزند اور پیر جگر اور اعزشے + ب

**جگر بند پیش زاغ نہادن** - ف - محنت اور مصیبت اختیار کرنا + بم

**جگر تاب** - ف - جگر جلانے والا - جگر پھونک دینے والا + م

**جگر تفتہ** - ف - عاشق سے کنایہ جس کو تپ دق کی بیماری ہو + ب

**جگر جوش** - ف - مرادف جگر تاب + بم

**جگر خوارہ** - ف - ساحروں کی ایک جماعت ہے + رنج اور مصیبت اٹھانے والا آدمی - جس شخص کو بہت غم و اندوہ لگا رہے + ب

**جگر خوں کردن** - ف - کسی کام کے لئے سخت محنت اٹھانی + ر

**جگر داشتن** - ف - حوصلہ رکھنا - تاب و طاقت رکھنا + غ

**جگر سوختن بر کسے** - ف - رحم کھانا - ترس کھانا + بم

**جگر گوشہ خود زدن** - ف - کم کرنا نفیس چیز کا ہاتھ سے جاتا رہنا + ب

**جگر گوشہ** - ف - فرزند عزیز مراد ہے + ب - بم

**جِگَرنَہ** - ف - ایک پرندہ ہے کلنگ کی جنس سے جس کی گردن پر لمبے لمبے سیاہ رنگ کے پر ہوتے ہیں + ب

**جِگَری** - ف - سیاہ مائل بسرخی رنگ + بم

**جَلّ** - ع - بزرگ ہوا (ماضی کا صیغہ ہے) + ع

**جَلّ** - ع - چار پائے کا گوبر چننا - گوبر مینگنیاں جمع کرنا + بادبان + مب - م

**جُلّ** - ف - ایک خوش آواز پرند کا نام ہے + ب - ن

**جُلّ** - ع - گھوڑے یا گدھے کی جھول + چٹول خواہ سفید ہو خواہ زرد خواہ سرخ - (معرب گل) نیز جُلّ بمعنے کل - تمام + زیادہ - اکثر + مب - م

**جِلّ** - ع - بہت - اکثر - زیادہ - (خلافِ دق) + بساط بچھونا - کمل + مب

**جَلَا** - ع - سر کی اگلی جانب کا بالوں سے صاف ہو جانا - یا نصف سر کا بالوں سے خالی ہو جانا - مرجہ

جو آنکھ کو جلا دے + مب - م

**جِلاء** - ع - مطلق سرمہ - یا ایک خاص قسم کا سرمہ + مب - م - ع

**جَلاء** - ع - گھر سے نکال دینا - دیس سے پردیس نکال دینا - دیس چھوڑ دینا + صیقل کرنا - زنگ اُتارنا - صاف کرنا + امر جلی - روشن اور آشکارا چیز + دل کی سپیدی + مب - م

**جَلّاب** - ع - کھینچنے والا - گھوڑوں اونٹوں - غلاموں وغیرہ کی تجارت کرنے والا - ایک چیز کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانیوالا - مجازاً مشہور کرنے والا - شہرت دینے والا + بم - م - ز

**جُلِّ آب** - ف - کائی + بم - ع

**جُلّاب** - معرب گلاب - ایک قسم کا شربت جو قند اور گلاب کو جوش دینے سے بنایا جاتا ہے + ع

**جَلّابہ** - ع - بدخو عورت جو بہت فریاد بہت کرے + مب

**جَلابِیب** - ع - جمع جلباب [illegible]

[illegible]

لیتی ہیں + م

**جَلاجِل** - ع - جمع جُلجُل - ٹالیں گھنٹے جو چمڑے میں سی کر اونٹوں گھوڑوں اور بیلوں کے گلے میں ڈالتے ہیں + جھانجھ جو ننھے ہاتھوں میں ایک ایک لے کر بجاتے ہیں + مطلق دف - دائرہ اور ایک خوش آواز جانور کا نام بھی ہے + بم - ب - م

**جَلّاد** - ع - دُرّہ مارنے والا + پوست کھینچنے والا + تلوار مارنے والا + بادشاہ کے حکم سے خونیوں کو قتل کرنے والا + بم

**جَلادَت** - ع - چُستی - چالاکی - جوانمردی + مب

**جَلافَت** - ع - کمینہ پن - جہل - نادانی - حماقت - (فارسی والوں نے جلف سے بنا لیا ہے) + ع

**جَلال** - ع - بزرگی - عظمت - بڑی عمر کا ہونا + آزمودہ کار ہونا + باعظمت و بزرگ ہونا + حقیر ہونا (از اضداد ہے)

[illegible] + مب

[illegible]

**جُلّال** - ع - بزرگ - باعظمت + مب - م

**جِلال** - ع - جمع جُلّ - گھوڑوں گدھوں کی جھولیں + م - مب

**جَلالَت** - ع - بزرگ ہونا - بزرگی - بڑی عمر کا ہونا + آزمودہ کار ہونا + مب - م

**جَلّالہ** - ع - پلیدی اور گندگی کھانے والی گائے و غنم - مب

**جُلالہ** - ع - بڑی اونٹنی + م - مب

**جَلالی** - ع - بزرگی - صفت قہاری - جو چیز جلال کی طرف منسوب ہو + ک

**جَلاوطن** - ع - دیس سے نکالا ہوا + ز

**جَلائِر** - ت - قبیلہ - گروہ + ز

**جَلائِل** - ع - جمع جلیلہ - بزرگ وذی عزت عورتیں + مب

**جَلب** - ع - کھینچنا - یعنی تجارت کا مال ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانا - گناہ کرنا + مب

**جَلَب** - ع - ہیچ + سود اسود - نفع - وہ مال جو ایک جگہ سے [illegible] + ع

**جَلَب**۔ف۔ زنِ فاحشہ + شور و غوغا + غ۔ب

**جُلَب**۔ع۔ رات کی سیاہی ابر جس میں پانی نہ ہو + ابر جو پہاڑ کے مشابہ ہو + مب

**جُلَب**۔ع۔ پالان بمعہ سازو سامان کے + پالان کے اوپر ڈالنے کا کپڑا و گدی + پالان کی لکڑی بغیر تنگ و سامان کے + مب

**جِلْباب**۔ع۔ چادر۔ اوڑھنی + م

**جُلُبّان**۔ع۔ ایک قسم کا گھاس ہے + چمڑے کا تھیلہ۔ توشہ دان۔ غلاف جس میں تلوار بمعہ نیام کے رکھ لیتے ہیں + مب

**جُلْبان**۔ف۔ سبز ماش + غ۔ب

**جُل بر گاؤ بَستن**۔ف۔ سفر کی تیاری کرنا + بم

**جَلْبُو**۔ف۔ ایک سبزہ ہے پودینہ کے مشابہ + ب۔ ل

**جُلْجُل**۔ف۔ گھنٹہ۔ ٹلی۔ ایک خوش آواز پرند کو بھی کہتے ہیں + ب

**جُلْجُل**۔ع۔ گھنٹہ۔ ٹلی + مب

جُل [illegible]

بزرگی اور عظمت اُسکی + ج

**جُلْجُلان**۔ف۔ کشنیز۔ دھنیا + مب

**جَلْد**۔ع۔ کوڑا + کوڑا مارنا + چست و چالاک + سخت ہونا۔ چُست ہونا + سانپ کا کاٹنا + عورت سے جماع کرنا + م

**جَلَد**۔ع۔ اُونٹنی کے بچے کا چمڑا جس میں گھاس پھونس بھر کر رکھ لیتے ہیں تاکہ اُونٹنی اپنا بچہ خیال کر کے دودھ دے + اور سخت اور ہموار زمین + بکری جس کا بچہ پیدا ہوتے ہی مرجاوے + بڑے اونٹ + وہ اونٹنیاں جو بچہ اور دودھ نہ رکھتی ہوں + مب۔ م

**جِلْد**۔ع۔ چمڑا۔ حیوان کا پوست + م۔ مب

**جِلْدگر**۔ف۔ کتاب کی جلد بنانے والا + ج۔ فج

**جُلْدو**۔ت۔ صلہ۔ انعام۔ نیک بدلہ۔ عوض + غ

**جَلْدی**۔ف۔ شتابی۔ تیزی۔ چالاکی + بم

**جُلْنار**۔ [illegible]

گاڑھا شہد۔ موٹا اُونٹ + مب

**جَلِس**۔ع۔ ہمنشین۔ پاس بیٹھنے والا + مب

**جُلَسَاء**۔ع۔ جمع جلیس۔ مجلس کے لوگ۔ ہمنشین + مب

**جُلَّسان**۔ معرب گلشن۔ باغ + مب

**جُلِسْتان**۔ معرب۔ گلستان۔ باغ + فج

**جَلْسَہ**۔ع۔ ایک بار بیٹھنا + (فارسی) عرف میں مجلس اور محفل کو کہتے ہیں + مب

**جِلْسَہ**۔ع۔ بیٹھنے کی وضع۔ ایک قسم کی نشست + مب

**جُلَسَہ**۔ع۔ بہت بیٹھنے والا آدمی + مب

**جَلْط**۔ع۔ جھوٹ بولنا + قسم کھانا تلوار کو نیام سے باہر کھینچنا + مب

**جَلْغوزہ**۔ف۔ ایک چیز ہوتی ہے پستہ کی مانند۔ اس سے باریک۔ اُس کے درخت کو سوسن کہتے ہیں + ب

**جَلْف**۔ف۔ کمینہ۔ خود سر [illegible]

**جَلْفی**۔ [illegible]

وہ حیوان جس کا چمڑا اُتار گیا ہو اور پیٹ چاک کر ڈالا ہو + ہر چیز جو اندر سے خالی ہو + م - ک

جَلْف - ع - کاٹنا - اُکھیڑنا - پھوڑا کا چھڑ جانا + مب - م

جَلْق - ع - صلح + سر کا مونڈنا + ہنستے وقت دانتوں کا کھولنا - مب

جَلْق - ف - مشت زنی کرنا - دخول سے پہلے منی گرانا + غ

جُلْق - ف - ایک گھنٹہ کے ایک ہزار اسی ۱۰۸۰ حصوں میں سے ایک حصہ (یہ یہودیوں کی عرف ہے) + ب

جَلَق زدن - ف - مشت زنی کرنا + بہ

جَلْقی - ع - جلق لگانے والا مشت زنی کرنے والا + وہ شخص جو ہاتھ سے ذکر کو مالش کر کے انزال کرے + غ

جَلْک - ف - جل کی تصغیر ہے جو ایک خوش آواز چھوٹا پرندہ ہوتا ہے + مب

جُلْکارہ - ف - مختلف تدبیریں اور روشیں + پ

جُلْگہ - ت - مرغزار - سبزہ زار + ع میدان مسطح - چٹیل میدان + ز

جُلْمُد - ع - سخت ناہموار بڑا پتھر + سخت اور طاقتور آدمی + بڑی عمر کے اونٹ + اونٹوں کا بڑا گلہ + سو سے زائد بکریوں کا ریوڑ + مب

جِلْمِد - ع - دھوبیوں کا پتھر + مب

جُلْمُدہ - ع - طاقتور آدمی + پتھریلی زمین + مب

جُلْمُود - ع - سخت ناہموار بڑا پتھر + بڑی عمر کے اونٹ + مب

جُلْنار - معرب گلنار - تبری انار کے پھول + مب (مشہور تخفیف لام سے ہے) + م

جُلْنبر - ف - ننگا بے سروپا + ز

جُلاہنگ - ف - نی اور زنجیر کی آواز + [illegible] زنجیر کی [illegible] [illegible] مچھلی کہتے ہیں + ایک قسم کا پشمینہ کپڑا [illegible] تاریں بھی [illegible] تار اس [illegible] + ب - ن

جُلْنگو - ف - [illegible]

جَلْو - ع - قحط کا کسی کو گھر بار سے نکال دینا + جلاوطن ہونا (لازم و متعدی) + ب

جَلَو - ت - گھوڑے کی باگ + اور کوتل گھوڑا + گھوڑے کا دوڑنا

جِلَو - ت - گھوڑے کو دوڑانا + بمعنی باگ - گھوڑا + غ - آگے - سامنے + ز

جِلَوِ آب - ف - پانی کی دھار + ز

جَلْواز - ف - بڑی خو - بری طبیعت + ب

جِلْواز - ع - پیادہ - نوکر + م

جِلَو اُفتادہ - ف - آگے رکھا ہوا - سامنے پڑا ہوا + ز

جِلَو انداختن - ف - کسی کے پیچھے گھوڑا دوڑانا - گھوڑا دوڑانا

جَلْوَت - ع - ظاہر کرنا + اپنے تئیں دلہن کو دکھانا + غ

جِلَوِ حرف کشیدن - ف - کلام کو طول دینا + ز

جِلوخانِ عمارت - ف - مکان کے دروازہ کے سامنے + ز

جُلُود - ع - جمع جِلد - چمڑے - کھالیں + م

جِلَوداری - ف - گھوڑے کے آگے [illegible]

پر سوار کرنے والا۔ کوتل گھوڑا
ہٹا شنے والا۔ جو گھوڑا تیار کر کے
سواری کے واسطے حاضر کیا جائے
اور باگ ڈور پکڑے رہے + ر

**جلو ریز**۔ ف۔ سبک عنان +
جلد و شتاب۔ ہلکی باگ گھوڑا
دوڑاتے ہوئے + ہم۔ ع

**جلوز**۔ ف۔ فندق جو ایک مشہور
مغز ہے جس کو کھاتے ہیں + ب

**جلّوز**۔ ع۔ چلغوزہ + موٹا اور
بہادر آدمی + مب

**جلِ وَزع**۔ ف۔ کائی۔ مرادف
جلِ آب + م

**جلوزہ**۔ ف۔ مخفف و مرادف
چلغوزہ + ب

**جلوس**۔ ع۔ بیٹھنا۔ بیٹھنے والے
(جمع جالس) (مجازاً تخت سلطنت پر
بیٹھنا۔ کچہری کرنے کو بیٹھنا +
مب۔ غ۔ ج۔ ذ۔

**جلول**۔ ع۔ جلا وطن ہونا۔ گھر
بار سے نکل جانا + مب

**جلوہ از میں گذاشتن**
ہمارے سامنے نیچے رکھ دیا ہو

**جلوند**۔ ف۔ چراغ + ب

**جلوہ**۔ ع۔ بناؤ سنگار کر کے ایک
خاص طرز سے اپنے تئیں لوگوں
کو دکھانا۔ ظاہر کرنا + دکھانا +
مجازاً خرام معشوق + م۔ غ

**جلوہ**۔ ع۔ وہ لونڈی وغیرہ جو عقد
کے وقت خاوند دلہن کو بخش
دے + مب

**جلویز**۔ ف۔ کمینہ۔ مفسد۔ چغلخور۔
برگزیدہ۔ چُنا ہوا + ب

**جَلّہ**۔ ع۔ سر کی اگلی جانب کا بالوں
سے خالی ہو جانا + م

**جُلّہ**۔ ف۔ سوت کی گڈی + ب۔ بہ

**جلی**۔ ع۔ روشن۔ ظاہر۔ آشکارا +
مب

**جلیب**۔ ع۔ وہ چیز جو ایک شہر
سے دوسرے شہر میں سوداگری
کے لئے لے جاتے ہیں + مب

**جلید**۔ ع۔ برف۔ اولا۔ شبنم
جو سردی سے منجمد ہو جاتی
ہے + چست چالاک + دیگنی +
م۔ مب

**جلیدہ**۔ ف۔ وابستہ۔ صدری +

**جلیس**۔ ع۔ ہمنشین + مب

**جلیل**۔ ع۔ بزرگ۔ بڑا + مب

**جلیل**۔ ف۔ غلاف۔ پردہ +
کجاوہ پوش + چادر۔ گھوڑے
کی جھول ...

**جَم**۔ ع۔ تمام۔ بہت + کنوئیں
میں جمع ہوا ہوا پانی + مب

**جم**۔ ف۔ بڑا بادشاہ۔ اس لفظ
کا استعمال جب جن ش و طیور۔ دیو
پری۔ باد و تخت اور نگین کے
ساتھ ہوتا ہے تو اس سے سلیمان
علیہ السلام مراد ہوتے ہیں۔
جام و پیالے کے ساتھ ہوتا ہے
تو جمشید اور آئینہ و سد کے ساتھ
سکندر + ک۔ ب

**جمّاء**۔ ع۔ ہموار۔ لوہے کی خود
بے سینگ کے بکری + مب

**جماجم**۔ ع۔ سردار۔ قبیلے (جمع
جمجمہ) بمعنے کھوپری۔ سر کی وہ
ہڈی جس میں دماغ ہوتا ہے +
لکڑی کا پیالہ + ایک قسم کا پیمانہ +
کنواں جو شور زمین میں ہو +
مب

**جماح**۔ ع۔ گھوڑے کی سرکشی
اور شوخی + مب

**جمّاد**۔ ع۔ برف فروش + مب

**جماد**۔ ع۔ وہ چیز جس میں حس و
حرکت اور بڑھنے کی قوت نہیں
ہے۔ جیسے مٹی پتھر وغیرہ + زمین
جس پر بارش نہ ہوئی ہو۔ وہ
سال جس میں مینہ نہ برسا ہو

جَماوات - ع - جمع جماد - بے حس و حرکت چیزیں + ع

جَامِدُ الکَفّ - ع - بخیل + مب

جُمادیِ الآخِرہ - ع - مسلمانوں
جُمادَی الاُخریٰ - کا چھٹا قمری مہینہ + مب

جُمادیِ الاُولےٰ - ع - مسلمانوں کا پانچواں قمری مہینہ + ب

جُمادیِ خَمسَہ - ع - پانچواں قمری مہینہ - جسکو جُمادیِ الاُولےٰ کہتے ہیں + مب

جُمادیِ سِتّہ - ع - چھٹا قمری مہینہ - جس کو جُمادیِ الآخرہ کہتے ہیں + مب

جِمار - ع - جمع جمرہ - چھوٹے چھوٹے کنکر - وہ کنکر جو حاجی لوگ مارتے ہیں - یہ افعالِ حج میں سے ایک فعل ہے + مب

جُمّارہ - ع - درخت کھجور کا گودا - جو اس کے درمیان سے نکالکر کھاتے ہیں + مب - م

جَمّاز - ع - شُتر تیز رفتار - تیز چلنے والا اُونٹ - سانڈنی + م - مب

جَمّازہ - ع - تیز رفتار اُونٹنی + مب - فارسی میں میم کی تخفیف سے بھی استعمال کرتے ہیں + ع

جُمّازہ - ع - اُون کا جوغہ - جس کی آستین تنگ ہو + مب

جُماش - ف - شوخ + شوخی + مستی + آرایش کرنے والا + فریب دینے والا + ب

جَمّاش - ع - عورتوں سے چھیڑ چھاڑ کرنے والا مرد + مب

جِماع - ع - عورت کے ساتھ ہم بستر ہونا - صحبت کرنا - بہت چیز - کسی چیز کی جمع + بڑی دیگ + مب - م

جُمّاع - ع - ہر چیز جمع ہوئی ہوئی + جمع ہونے کی جگہ + مب

جِماعُ الاِثم - ع - شراب پینا - شراب + م - مب

جُمّاعُ النّاس - ع - ہر قبیلے کے لوگ آپس میں ملے جلے ہوئے + مب

جَماعت - ع - آدمیوں کا گروہ - تمام چیز + مب

جَماعت دار - ف - جماعت کا سردار + سپاہیوں کا افسر - جمعدار + م

جَمال - ع - خوب صورتی - حُسن - صورت اور سیرت کی خوبی + م

جُمال - ع - اچھی صورت والا - نیک سیرت والا + مب - م

جُمّال - ع - خوب صورت - نیک سیرت + م - مب

جِمال - ع - بہت سے اُونٹ + مب - م

جَمّال - ع - شُتربان + م

جِمالہ - ع - نر اُونٹوں کا گلّہ + یا مادہ اُونٹنیوں کا گلّہ جن میں نر نہ ہو + مب

جَمّالہ - ع - بہت سے شتربان + مب

جُمالی - ع - مضبوط خلقت کا آدمی - دُہری کاٹھی کا مرد + مب

جُمان - ع - مروارید - موتی - گوہر + چاندی کے دانے جو موتی کی شکل پر بنائے گئے ہوں + م

جَمانی - ف - ساقی - شراب وغیرہ پلانے والا + ب

جَماہیر - ع - جمع جُمہور - آدمیوں کا گروہ + م

جَمائل - ع - جمع جمل - جیسے نر اونٹ - یا نر اونٹ پانچ سالہ - یا چھ سالہ یا سات سالہ یا نو سالہ +

جُمجُمہ- ع- سر کی کھوپری- کاسۂ سر ٭ م

جَمح- ع- گھوڑے کا سرکشی کرنا ٭ مب

جُمح- ع- بزرگی+ فخر- بڑائی کرنا ٭ مب

جَمد- ع- یخ- برف- جما ہُوا پانی ٭ مب- م

جُمد- ع- پانی کا جم جانا- بوجہ سردی کے پانی کا بستہ ہو جانا ٭ مب

جمدر- ف- ایک ہتیار ہے جسے ہندی میں کٹار کہتے ہیں ٭ ب

جَمر- ع- آگ کے انگارے ٭ م

جُمرُک- ف- چُنگی + ز

جَمرہ- ع- آگ کی چنگاری+ ایک مرض بھی ہے- آتشک کی بیماری ٭ م

جُمری- ف- کمینہ- بد اصل- بازاری آدمی ٭ ب- ن

جَمس- ف- یخ- سردی کی وجہ سے جما ہُوا پانی + ب

جَمشت- ف- کم قیمت موتی جب

جَمش- ع- سر کے بالوں کا مونڈنا+ باریک اور پست آواز+

انگلیوں کے سرے سے دُودھ دُوہنا+ عورتوں سے باتیں کرنا- کھیلنا ٭ مب

جَمشید جَمشیدُوں- ف- ایک مشہور بادشاہ کا نام ہے- سلیمان علیہ السلام کو بھی کہتے ہیں- ک- ب

جَمشیدِ ماہی گیر- ف- آفتاب جبکہ بُرج حُوت میں ہو+ حضرت سلیمان علیہ السلام ٭ ن- ب

جَمع- ع- اسم واحد کی جمع بنانا- اکٹھا کرنا+ جماعت- گروہ+ اور حساب کا پہلا ابتدائی قاعدہ+ ایک صنعت کا بھی نام ہے جس میں شاعر کئی ایک چیزوں کو ایک وصف میں جمع کرتا ہے جیسے ؎ فقر و گنج و خول راحت داں ٭ شہرت و مال و جاہ آفت داں ٭ غ- ز

جَمعِ اَنگُشتی- ف- فن تیراندازی کے کمالات سے ہے جس میں بہت سے تیر ایک جگہ پھینکے جاتے ہیں ٭ غ

جَمعُ الجَمع- ع- جمع کی جمع جیسے نَعَم کی جمع اَنعام اور انعام

کی اَناعیم+ صوفیوں کی اصطلاح میں شہود خلق کا حق کے ساتھ قائم ہونا ٭ غ- ک

جَمعِ اَنداز- ف- حکم انداز- جس کا تیر نشانہ سے خطا نہ کرے ٭ بم

جُمعہ- ع- کھجور وغیرہ کی ایک مُٹھی- مُسلمانوں کا متبرک دن جس میں سب اکٹھے ہو کر جُمعہ کی نماز پڑھتے ہیں ٭ م

جَمعی- ع- ماتحتی- کسی کا ماتحت ہونا ٭ ر

جَمعِیَّت- ع- جمع ہونا آدمیوں کا گروہ+ فراہمی ٭ غ

جَمعِیَّتِ خاطر- ع- دل جمعی- اطمینان ٭ ج

جَمعِیَّتِ دَولتی- ف- کانگرس ٭ ز

جَمِّ غَفیر- ع- ہجوم عام- جماعت کثیر+ جم کے معنے گروہ کے ہیں- اور غفیر کے معنے ڈھانپنے والا- چونکہ کثرت ہجوم سے زمین چھپ جاتی ہے اس واسطے جمّ غفیر کے معنے ہجوم عام کے ہیں ٭ غ

**جَمَل** - ع - اونٹ - شتر نر - مطلق یا اونٹ پانچ سال کا یا چھ سال کا یا سات سال کا یا نو سال کا + کھجور کا درخت + ایک قسم کی مچھلی جو تیس ہاتھ لمبی ہوتی ہے - اس کو جمل البحر بھی کہتے ہیں ✤ م - مب

**جُمَل** - ع - آدمیوں کا گروہ ✤ مب

**جُمَّل** - ع - کشتی کا موٹا رسّا (اس سے لئے چار لغت اور بھی آئی ہیں ۱ جُمَل ۲ جُمْل ۳ جُمُل ۴ جَمَل) ✤ مب - م

**جُمَّل** - ع - اعداد ابجد کا حساب + مب - م - ع

**جُمْلگی** - ف - مرادف ہمگی - تمام - سب ✤ بم

**جَمَم** - ع - لڑائی میں مرد کا بے نیزہ ہونا + بکری کا بغیر سینگوں کے ہونا ✤ م - مب

**جَمَن** - ف - جالی دار ٹٹّی ........ جس پر انگور کی بیل چڑھاتے ہیں ✤ ل

**جَمَنْ** - ف - سمت گھوڑا ✤ ب - ق

**جُمُوح** - ع - گھوڑے کا سرکشی کرنا - عورت کا خاوند سے سرکشی کرنا - اس کی اجازت کے بغیر اپنے کنبے میں چلا جانا اور خودراے ہونا + جلدی کرنا - دوڑنا ✤ م - مب

**جَمُوح** - ع - سرکش گھوڑا ✤ مب

**جُمُود** - ع - پانی وغیرہ کا جمنا - جم جانا + بخیل ہونا ✤ مب - م

**جُمُود** - ع - وہ آنکھ جس میں رونا نہ آوے ✤ م

**جُمُوس** - ع - گھی چربی پانی وغیرہ کا جم جانا (پانی کے لئے اکثر جمود مستعمل ہے - اور گھی وغیرہ کے لئے جموس) ✤ مب

**جَمُوش** - ع - بال اُڑانے کا پوڈر - چونہ قلعی وغیرہ جس سے بال گر جائیں [illegible] ✤ خشک سال جس میں زراعت اور گھاس جل جائے ✤ مب

**جُمُوع** - ع - لفظ جمع کی جمع بمعنے جماعتیں - آدمیوں کے گروہ ✤ مب

**جَمُول** - ع - چربی کا پگھلانے والا + موٹی عورت ✤ مب

**جُمْہُرَہ** - ع - ریت کا ٹیلا ✤ مب

**جُمْہُور** - ع - ریت کا تودہ جو بلند ہو + بہت سے آدمیوں کا گروہ - کثیر التعداد لوگ + اسلئے [illegible] کی شریف عورت ✤ مب

**جَمْیازہ** - ف - جمائی - شکست ✤ ر

**جُمَّیْز** - ع - گولر - ایک قسم کا

**جُمَّیْزی** - انجیر تر ✤ مب - ص

**جَمِیع** - ع - تمام - اکٹھی کی ہوئی چیز - سب - کُل + لشکر + اکٹھا کیا ہوا قبیلہ ✤ مب

**جَمِیل** - ع - پگھلی ہوئی چربی + خوب صورت نیک سیرت مرد ✤ مب

**جَمِیلَہ** - ع - کبوتروں اور ہرنوں کا گروہ - خوب صورت باجمال عورت ✤ مب

**جَن** - ف - طرف - جانب سمت - سواد - کنار ✤ ب

**جَنّ** - ع - مُردہ کا دفن کرنا + چھپانا - پوشیدہ کرنا + دیوانہ ہونا ✤ مب

**جِنّ** - ع - بھوت - دیو - پری جو نظر انسانی سے پوشیدہ ہیں + فرشتوں کی ایک نوع + ہر چیز کا اول ✤ مب

**جَنیٰ** - ع - تازہ میوہ - چُنا ہوا میوہ - جھنبی وغیرہ کے قسم کی چیزیں +

گبڑا ہونا ÷ مب

**جَنّا** - ع - وہ بکری جس کے سینگ پیچھے کو چلے گئے ہوں ÷ مب

**جَنّا سیما** - ع - د - گاہ + گھر کا گردا گرد + کنارہ + اُونٹ کا پالان ÷ مب - م

**جُناب** - ع - ذات الجنب کی بیماری ÷ مب

**جِناب** - ع - وہ داغ جو اُونٹ کے پہلو پر دیتے ہیں + ہم پہلو ہونا - دور ہونا - (اضداد سے ہے) ÷ مب - وہ رسّی جو چوپایہ کے گلے میں باندھ دی جاتی ہے - اور اُسے پکڑ کر چوپایہ کو اِدھر اُدھر لے جاتے ہیں ÷ م - ب

**جُناب** - ف - ایک کھیل ہے جس میں دو حریف آپس میں شرط لگاتے ہیں ÷ ب - ن

**جُنا [illegible]** - لڑکوں کا ایک کھیل

**جُنا [illegible]** ÷ مب (اور جناب فا [illegible] ب ہے) ÷ ن

**جَنابَت** - [illegible] بسبب صحبت [illegible] جنگل دِرہم - جھاڑیاں ÷ ز جاتی -

دُوری + بیگانگی + بیگانے لوگوں میں اُترنا ÷ م - مب

**جُنابَہ** - ف - توام لڑکے - مجازاً دو - دو ÷ ب - غ

**جَنّات** - ع - جمع جَنّت - بہشت - بہت سے باغ ÷ مب

**جُناۃ** - ع - جمع جانی - گنہگار - میوہ چُننے والے ÷ مب

**جَناح** - ع - پرندے کے بازو + بغل + ہاتھ + بازو + مقدمۂ لشکر ... جو آگے ہوتا ہے ÷ غ - م - وہ گروہ جو لشکر کے دونوں طرف امداد کے لئے ہوتا ہے ÷ مب - م

**جُناح** - ع - جُرم - گناہ - میل کرنا - جھکنا ÷ مب

**جَناحَین** - ع - تثنیہ کا صیغہ ہے - دونوں بازو - دونوں لشکر یعنی دائیں اور بائیں جانب کا ÷ ج

**جَنادِع** - ع - زمین میں سوراخ کرکے رہنے والے جانور - حشراتُ الارض ÷ مب

**جنازَہ** - ع - مُردہ کی لاش جو [illegible] لے جاویں ÷ م

**جَنازَہ** - ع - وہ تختہ جس پر لاش کو اُٹھائیں - مُردے کی لاش ÷ م

**جِناس** - ع - عبارت میں یا شعر میں دو لفظ ایسے لانے جو لفظ میں مشابہ ہوں ÷ غ

**جَناغ** - ف - دو آدمیوں کا آپس میں شرط باندھنا - مُرغ کے سینے کی ہڈی ÷ پ

**جُناغ** - ف - گھوڑے کی زین کے سامنے کا طاق - زین کا جو دور ... سینہ + رکاب کا ... بعد اُس زائد اسباب جو زینت کے ... کے نقش کرتے ہیں ÷ ب - ن

**جُناق** - ف - دیکھو جَناغ ÷ ب

**جِنان** - ع - بہت سے باغ (جمع جَنَّت) بہت سے بھوت پریاں (جمع جِنّہ یا جانّ) بہت سی ڈھالیں (جمع جُنّہ) ÷ م

**جَنان** - ع - دل + رات کا سیاہ اور تاریک ہونا + کپڑا + رات کا پہلا حصہ + بہت سے آدمی - آدمیوں کی جماعت ÷ م - مب

**جُنان** } ع - ڈھال + مب
**جُنانہ**

جِنایات۔ ع۔ جمع جنایت۔ تقصیریں۔ گناہ ٭ غ
جَنائب۔ ع۔ جمع جنیبت۔ کوتل گھوڑے جو بادشاہوں اور امیروں کی سواری کے آگے آگے چلتے ہیں + مطلق گھوڑے ٭ م۔ غ
جِنایت۔ ع۔ گناہ کرنا + کسی کا گناہ ڈھونڈھنا ٭ مب
جَنْب۔ ع۔ پہلو۔ طرف۔ ...مب
...ب۔ ع۔ ناپاک آدمی جسے نہانے کی حاجت ہو۔ بیگانہ + مسافر + نافرمان ٭ مب۔ م
جَنِیب۔ ع۔ وہ شخص جو مہمانوں کے ڈر سے راستہ کی ایک طرف میں چلے ٭ م۔ مب
جَنَب۔ ع۔ لنگڑا کر چلنا + اپنی سواری کے گھوڑے کے ہمراہ دوسرے گھوڑے کو باگ ڈور کے ساتھ کھینچ کرلے چلنا ٭ مب
جُنْبان۔ ف۔ ہلنے والا۔ ہلانے والا ٭ بم
جُنْبانیدن۔ ف۔ ہلانا۔ حرکت دینا ٭ ج

جُنْبَد۔ معرب۔ گنبد ٭ فج
جُنْبِش۔ ف۔ حرکت۔ ہلنا ٭ ن
جُنْبِشِ آباء۔ ف۔ سات سیاروں کی حرکت ٭ ب
جُنْبِشِ اوّل۔ ف۔ قلم قضا و قدر کی حرکت۔ فلک اوّل اور سیارات کی پہلی حرکت ٭ ب۔ بم۔ غ
جُنْبِشِ زَنَخ۔ ف۔ مسخرہ پن ٭ غ
جُنْبَک۔ ف۔ کودنا۔ جست کرنا ٭ غ
جُنْبِیدن۔ ف۔ ہلنا۔ جنبش کرنا ٭ بم
جَنْبِیَہ۔ ف۔ کٹار۔ خنجر ٭ ب
جَنَّت۔ ع۔ باغ۔ بہشت ٭ مب
جَنْتَر۔ ع۔ بین۔ ہندیوں کا ایک ساز ہے + بعض آلاتِ رصدی مثل اُسطرلاب وغیرہ کو بھی کہتے ہیں ٭ ب۔ بم
جِنْث۔ ع۔ ہر چیز کی اصل ٭ مب
جَنْج۔ ف۔ گاے کی آواز اور فریاد ٭ ب
جَنْجَن۔ ع۔ سینہ کی ...

جَنْجَانی۔ ف۔ تحسین اور آفرین کا کلمہ ہے ٭ بم
جَنْجَال۔ ف۔ ریل پیل۔ کثرت کار۔ کثرت مردم ٭ ز
جُنْد۔ ع۔ لشکر۔ فوج ٭ مب
جَنْدال۔ ف۔ عام لوگ۔ آوارہ اور بیہودہ آدمی ٭ ب
جَنْدَرَہ۔ ع۔ مٹے ہوئے حرف کو روشن کرنا ٭ مب
جَنْدَل۔ ع۔ بڑا پتھر ٭ مب
جِنْدَہ۔ ف۔ فاحشہ۔ کسی عورت۔ کنجری ٭ ز
جُنْدِی۔ ع۔ سپاہی۔ فوج کا آدمی ٭ مب
جِنْرال۔ ف۔ نام عہدہ۔ جرنیل ٭ ز
جَنْرالِ اَجُودَن۔ ف۔ میرتزک۔ صاحب کلاں ٭ ز
جِنْس۔ ع۔ نو[ع۔ قس]م + اصطلاح علم منطق میں جن[س و]ہ کلی ہے جس کا اطلاق ایسا ے مختلفۃ الحقائق پر ہو ج[یسے ...] حیوان کہ انسا[ن ...] ے۔ اونٹ۔ ...ہے ٭ غ
... ہونا۔

ایک شل ہونا ٭ ج

**جَنَف** - ع - ظلم کی طرف مَیل کرنا - حق سے رُوگردانی کرنا ٭ مب

**جُنگ** - ف - وُہ اُونٹ جو ابھی لادا نہ گیا ہو - کشتی اور بڑا سا جہاز - بڑی بیاض جس میں مختلف اشعار درج کئے جاتے ہیں ٭ قمار کی ایک خاص قسم ٭ ب

**جَنگ** - ف - لڑائی - جھگڑا ٭ بم

**جَنگار** - ف - خرچنگ - کیکڑا - لڑاکا ٭ ب

**جَنگجو** - ف - لڑنے والا ٭ بم

**جَنگِ زرگری** - ف - بناوٹی لڑائی - مصنوعی لڑائی - دوسرے کو دھوکا دینے کے لئے آپس میں لڑنا ٭ ب - بم - غ

**جَنگ سُود** / **جَنگ فرسُود** - ف - وہ شخص جو لڑائیاں لڑتے لڑتے گھس گیا ہو - میدان جنگ کا تجربہ کار ٭ بم

**جَنگل** - ف - صحرا - دشت ٭ بم

**جَنگاہی** - ف - چیل ٭ ب

**جَنگلِ دِرہم** - ف - گنجان جھاڑیاں ٭ ز

**جَنگلُوک** - ف - بیمار جو نقاہت کے باعث گھُٹنے ٹیک کر یا دیوار پر ہاتھ رکھ کر اُٹھے - وہ آدمی جس کے ہاتھ پاؤں ٹیڑھے ہوں ٭ ب

**جَنگلی پایک** / **جَنگلی یک پا** - ف - انسان کی صورت پر ایک قسم کا حیوان ہے جسکی صرف ایک ٹانگ ہوتی ہے اور نطق وعقل سے بے بہرہ ہوتا ہے - مجازاً مردم بے شعور و بے سروپا ٭ غ - بم

**جَنگُوک** - ف - دیکھو جنگلوک ٭ ب

**جَنگیدن** - ف - لڑنا - لڑائی کرنا ٭ فج

**جَنَن** - ع - قبر ٭ مُردہ ٭ کفن ٭ مب - م

**جُنَن** - ع - جمع جُنّہ - ڈھالیں ٭ مب - م

**جَنُوب** - ع - دکھن کی جہت - دکھن کی ہوا - جو شخص پورب کی طرف منہ کرے اسکے دائیں ہاتھ کی جہت - اس طرف کی ہوا مقابل شمال ٭ م - مب

**جُنُوب** - ع - جمع جَنب - بغلیں - پہلو ٭ مب

**جُنُوح** - ع - جھکنا ٭ جھکانا ٭ رات کا اندھیرے کے ساتھ آنا ٭ مب - م

**جُنُود** - ع - جمع جُند - فوجیں ٭ مب

**جُنُودِ کبریا** - ع - گروہِ ملائکہ سے مُراد ہے ٭ غ

**جُنُون** - ع - دیوانگی - ایک مرض ہے ٭ مب

**جُنُونِ دَوری** - ع - وہ جنون جو دَورے سے ہو - مہینے دو مہینے چھ مہینے بعد اُس کا دَورہ پڑتا ہو - اکثر بہار کے موسم میں اس کا زور ہوتا ہے اور موسموں میں کم ہو جاتا ہے ٭ بم

**جَنّہ** - ع - باغ - بہشت ٭ مب

**جِنّہ** - ع - پریاں - جنوں کا ایک گروہ ٭ فرشتوں کی ایک قسم ٭ دیوانگی ٭ مب

**جُنّہ** - ع - ڈھال - سپر ٭ م

**جَنی** - ع - تازہ میوہ - میوہ چُننا ٭ م - مب

**جِنّی** - ع - ایک جِن - جِن کی طرف منسوب ہے ٭ م - مب

**جَنیّ** - ع - تازہ میوہ [illegible] ہو

میوہ * م - مب

جُنیبَت - ع - دیکھو جنائب * بم - م - غ

جَنیبت کَش - ف - کوتل گھوڑے کو چلانے والا - ساتھ لیجانے والا - میر آخور * غ

جَنین - ع - بچہ جو ابھی ماں کے پیٹ میں ہو * م

جُنَیوَر - ف - پُل صراط * ب - ن

جُنیبہ - ف - باغ * ز

جُو - ف - پانی کی نہر * ج

جَو - ف - ایک مشہور غلّہ ہے * ن

جَوّ - ع - خلا - زمین و آسمان کا درمیان * مب

جَوآب - ف - آش جَو - جَو کا جوشاندہ - وہ پانی جس میں جَو اُبال کر بیمار کو دیں * غ

جَواب - ع - مشہور ہے جس کو فارسی میں پاسخ کہتے ہیں * اصطلاحاً مقابل - نظیر * غ

جُواب - ع - بڑے بڑے حوض * اصل میں جوابی تھا - جمع جابیہ * م

جَواب دِہ - ف - جس سے مطالبہ کیا جاوے * ج

جَواد - ع - بہت بخشش کرنے والا - خدا تعالےٰ کا نام * تیز رفتار گھوڑا - (جو لوگ اس لفظ کو تشدید سے پڑھتے ہیں غلطی کرتے ہیں) * غ

جَوادّ - ع - جمع جادّہ - بمعنے شاہ راہ - شارع عام - بڑی سڑک * مب

جَواذِب - ع - جمع جاذبہ - کشش کرنے والی چیزیں * نیز جمع جاذب بمعنے کم دودھ والی اُونٹنی * غ - مب

جَوار - ع - بہت اور گہرا پانی * گھر کا اِرد گرد * صحن * مب

جَوارِ - ع - کشتیاں (اصل میں جواری تھا - جمع جاریہ) * مب

جُوار - ع - ہمسائگی کرنا - پڑوسی ہونا * کسی کی پناہ میں ہونا * کسی کو پناہ دینا * اعتکاف کرنا * مب - م

جَوّار - ع - کسان - مزارع * مب

جُؤار - ع - گائے کی آواز * مب

جَوارِب - ع - جرابیں - پائتابے (جمع جَورب) * مب

جَوارِح - ع - جمع جارحہ - ہاتھ پاؤں وغیرہ اعضاء جن سے کام کرتے ہیں * شکاری جانور مادہ گھوڑیاں * مب

جَوارِش - معرب گوارش - ایک مرکب دوا ہے جو بہت خوش ذائقہ اور ہاضم ہوتی ہے * غ

جَواری - ع - جمع جاریہ - کشتیاں - لڑکیاں - باندیاں * مب م

جُواز - ع - پیاس - تشنگی * مب

جُوازہ - ف - لکڑی یا پتھر کی اوکھلی کوٹھو * ب - بم - ن

جَوّاز - ع - اخروٹ بیچنے والا * مب

جَواز - ع - مباح ہونا - جائز ہونا - رواں ہونا * روائی رخصت - اجازت * راہداری کا کاغذ * کھیت یا چوپایے کو پانی پلانا * م - مب - ب

جِواز - ع - گزر جانا - پیچھے چھوڑ جانا * مب

جُوازاں } ف - دیکھو جُوازہ *
جُوازہ } ب

جَوّاس - ع - شیر درندہ * مب

جَواسِیس - ع - جمع جاسوس - بمعنے قاصد - حالات جستجو کرنے والا * م

جَوّاظ - ع - موٹا آدمی - بڑے پیٹ والا - اِترا کر چلنے والا -

شور و غوغا کرنے والا متکبر بدخو * مب

جُوال ہے۔ گوال بغیلی * ر بوری۔ گون۔ خرجی۔ مجازاً جسم انسان * ب۔ غ

جُوال دوز۔ ف۔ بوری۔ گون سینے والا * ج

جُوالق۔ ف۔ بوری۔ گون۔ خرجی اس کپڑے کو بھی کہتے ہیں جس سے گون بنائی جاتی ہے اور اسی سے فقیر اور قلندر اپنے کپڑے بناتے ہیں * م۔ مب

جَوّالَہ۔ ع۔ گرد پھرنے والا چکر کھانے والا۔ گھومنے والا * شعلہ جوّالہ وہ لمبی لکڑی جس کے دونوں سروں پر آگ لگا کر کمال سرعت سے اپنے گرد اگرد پھراتے ہیں * غ

جَوامع۔ ع۔ جمع جامعہ۔ لوہے کے طوق جو مجرموں کی گردن میں پہناتے ہیں * تمام۔ سب * مب۔ م۔ غ

جَوامعُ الکَلِم۔ ع۔ قرآن مجید۔ نیز وہ کلام جس کے لفظ تھوڑے ہوں اور مطلب بہت * بم۔ غ

جَوائِب۔ ع۔ جمع جائبہ۔ معتبر گائد بنش۔ تبینت * مب

جَوان۔ ف۔ گبرو۔ بالغ۔ ضد پیر مجازاً تازہ۔ نو * بم

جَوانِب۔ ع۔ جمع جانب۔ اطراف۔ طرفین * مب

جَوان بَخت۔ ف۔ جس کا
جَوان دَولت } بخت و دولت
عین عروج و ترقی پر ہو * بم

جَوان سال۔ ف۔ نیا جوان * بم

جَوانِ سَنگدیدہ۔ ف۔ بہادر۔ تجربہ کار * بم

جَوانَک۔ ف۔ جوان۔ گبرو * ر

جَوانمَرد۔ ف۔ سخی۔ کریم۔ ہمت والا * بم

جَوان مَرگ۔ ف۔ جو جوانی میں مرجاوے * بم

جَوانَہ۔ ف۔ جوان۔ نوعمر * بم

جَوانہ مَرگ۔ ف۔ جو جوانی میں مرجاوے * بم

جَوانی۔ ف۔ تازگی۔ سن بلوغت ضد پیری * بم

جَواہِر۔ ع۔ جمع جوہر۔ بیش قیمتی پتھر جس سے فائدہ حاصل ہو۔ جیسے ہیرا۔ یاقوت۔ لعل وغیرہ * مب

جَواہرِ تِسعَہ۔ ع۔ نو آسمان۔ نو جواہر۔ نورتن۔ یعنی۔ لعل۔ مروارید۔ الماس۔ زمرد۔ یاقوت۔ فیروزہ۔ مرجان۔ نیلم۔ عقیق * غ

جَواہر دارُو۔ ف۔ وہ دوا جس میں جواہر ملے ہوئے ہوں۔ خاص کر جواہر و نامہ۔ جو آنکھ کے لئے نہایت تقویت بخش ہے۔ اس کو کحل الجواہر بھی کہتے ہیں * غ

جَواہرِ مُجَرَّدَہ۔ ع۔ عقولِ عشرہ۔ حکماء کے نزدیک دس فرشتے ہیں * غ

جَواہر مُہرَہ۔ ع۔ ف۔ اہل فرنگ چند دواؤں سے ترکیب دیکر بہت سے رنگوں کی ایک گولی بناتے ہیں۔ اس میں تریاق کی خاصیت ہوتی ہے۔ یک مفوی دوا ہے

جَوائِز۔ ع۔ جمع جائزہ۔ بخشش۔ عطیے۔ تحفے۔ بخششیں * م۔ غ

جَوب۔ ع۔ چیرنا۔ پھاڑنا * ب

جوبال۔ ف۔ گون۔ بوری * ب

جوبُجو۔ ف۔ ٹکڑے ٹکڑے۔ ذرہ ذرہ * ب

جَو بَرَہنَہ - ف - ایک قسم ہے جَو کی جس پر چھلکا نہیں ہوتا - عوام "پیغمبری جَو" کہتے ہیں + بم

جَوبَہ - ع - گڑھوں کے درمیان کی کشادگی + دو زمینوں کے درمیان ہموار فضا + دو ابرو کے درمیان کُشادگی + دو پہاڑوں کے درمیان کُشادگی + مب

جَوبَہ - ف - شہر کی منڈی جس میں مختلف چیزیں باہر سے آکر بکیں + ب

جُوترہ - ف - منارہ + ب

جُوج - ف - مُرغ کی کلغی - گوشت کا سُرخ رنگ کا ٹکڑا جو مُرغ کے سر پر ہوتا ہے + ب

جوجیرہ - ف - ایک درم کا وزن جو ۴۸ رتی کا ہوتا ہے + ب

جُوجُو - ف - پارہ پارہ - ریزہ ریزہ - پاش پاش + ن

جُوجَہ - ف - چُوزہ - مُرغی کا بچّہ + ب - ن

جُورح - ع - ہندوانہ + سیدھے راستے سے میل کرنا + جڑ سے اُکھیڑنا - ہلاک کرنا + مب

جُوخ - ف - گروہ گروہ - جماعت - جماعت - آدمیوں اور حیوانوں کی فوج + ب - ن

جوخ - ف - بانات کا تھان + ز

جَود - ع - جمع جاد - عمدہ چیزیں اچھی چیزیں - بہت بارش + م

جُود - ع - جوانمردی کرنا - سخاوت کرنا + ک - ص - مب

جَودان } ف - ایک قسم کا
جَودانہ } کافور اور انار + ایک قسم بید + پرندے کا پوٹا + گھوڑے کے دانتوں میں جَو کے دانہ کے مشابہ سیاہی ہوتی ہے جس سے اس کی عمر کا اندازہ کرتے ہیں + ب - ن

جَودَت - ع - عمدگی - خُوبی + م

جَودَت - ع - گھوڑے کی خوش رفتاری + م

جَودَر - ف - گاے + ایک قسم کی خودرَو گھاس جو جَو اور گیہوں کے کھیتوں میں پیدا ہوتی ہے + ب - ن

جَودَرَہ - ف - ایک قسم کی خودرَو گھاس جو کھیتوں میں اُگ آتی ہے - اس کا دانہ باریک ہوتا ہے + ب - ن

جَوذَر - ف - پارہ پارہ - ذرہ ذرہ - ریزہ ریزہ - جودر کا معرب جس کے معنے جنگلی گاے کا بچہ ہے + ب - ن

جُور - ف - اُوپر - بالا - پست کی ضد + ب - ن

جَور - ع - راہ اور راستی سے مائل ہونا + مب م + ظلم - ستم - زیادتی + ب

جور - ف - قسم - مثل - طرح + ہم پلہ - جوڑ - ہمرنگ + ز

جوراب } ع - موزہ - جراب +
جورب } م - مب - ک - ع - بم

جوراب بند - ف - تسمہ - فیتہ - گیٹس + ز

جَورَبہ - ع - کسی کو پائتابہ پہنانا - جراب پہنانا + مب

جَور پیشہ - ف - ظالم - ستمگار + بم

جَورَف - ع - شترمُرغ نر + گدھا + تاتاری تیزرَو گھوڑا + زور کا سیل - رَو - جو سب چیزوں کو بہا لے جائے + مب

جَورَق - ع - شترمُرغ نر + مب

جَوزَہ۔معرس۔جوڑا۔مقابل۔ ہمرنگ۔جفت ٭ ب۔بم
جَوزہ۔معرب۔گوز۔اخروٹ٭م۔ب
جَوزہ۔ع۔کسی چیز کا درمیان۔ بہتات کی جگہ ٭ مب
جَوزا۔ع۔بارہ آسمانی برجوں میں سے تیسرا برج۔سیاہ گوسپند جسکی کمر سپید ہو ٭ غ
جَوزآگَندہ۔ف۔خشک شفتالو۔ جس کے اندر اخروٹ کا مغز بھر دیتے ہیں ٭ ب
جَوزاک۔ف۔غصّہ کھانا۔ غمگین ہونا ٭ ب
جَوزبرگُنبد۔ف۔بیہودہ اور لغو کام ٭ ب
جَوزبرگُنبدانداختن۔ف۔ بیہودہ کام کرنا۔لغو حرکت کرنی ٭ بم
جَوزبویا۔ف۔جائفل ٭ غ
جَوزِخُراسانی۔ف۔اخروٹ٭غ
جَوزشکَستن۔ف۔فال کی ایک قسم ٭ غ
جَوزَق۔ع۔کپاس کا ڈوڈہ کھلنے سے پہلے ٭ م۔غ
جَوزِگندم۔ف۔ایک گھاس کی جڑ ہے جو دیکھنے میں ایسی معلوم ہوتی ہے گویا گیہوں کے چند دانے آپس میں ملے ہوئے ہیں۔اس کا کھانا مٹی کھانے کی خواہش کو دور کرتا ہے۔عربی میں "خرءُ الحمام" کہتے ہیں ٭ ب
جَوزَل۔ع۔کبوتر کا بچّہ۔اڈھینچی جو لاغری سے گر پڑے۔ جوان ٭ زہر ٭ مب
جَوزِماثِل۔ف۔دھتورے کا پھل ٭ غ۔ب
جَوزَن۔ف۔ساحر۔جادوگر۔ ہندوؤں کی وہ عبادت جسے ہوم کہتے ہیں ٭ ب
جَوزِہندی۔ف۔ناریل کا مغز ٭ ب ٭ غ
جَوزی۔ف۔قصبۂ جوز کا رہنے والا ٭ غ
جَوزِبدن۔ف۔غصہ کھانا۔ غمناک ہونا ٭ ب
جَوزِینَہ۔معرب۔لوزینہ۔ایک قسم کا حلوا ہے جو اخروٹ کے مغز سے تیار ہوتا ہے٭ب
جَوس۔ع۔گھروں کے درمیان خانہ‌گردی کے ارادہ سے گشت کرنا ٭ خوب ڈھونڈھنا۔تلاش کرنا ٭ پامال کرنا ٭ مجبور کرنا ٭ دباؤ ڈالنا ٭ رات کو دلیری کے ساتھ پھرنا ٭ مب
جَوساک۔ف۔گریبان کا تکمہ ٭ ن
جَوسَق۔معرب جوسہ۔کوشک (محل۔بالاخانہ) ٭ بارہ بروج فلکی سے بھی کنایہ ہے ٭ مب۔م۔ب
جَوسَک۔ف۔گریبان کا تکمہ ٭ ب۔ن
جَوسَنگ۔ف۔جَو کے وزن کی چیز ٭ ب۔ن
جَوسَہ۔ف۔محل۔دیکھو جوسق ٭ ب۔ن
جَوش۔ع۔سینہ ٭ رات کے اول یا آخر کا بڑا حصّہ ٭ رات کا درمیانی حصّہ ٭ آدمیوں کی کمر ٭ دیگ کا جوش مارنا ٭ دل کا تڑپنا ٭ م۔مب
جَوش۔ف۔اُبال ٭ فارسی مہینوں کا چودھواں دن ٭ حلقہ جو زرہ کے حلقوں کے

مشابہ ہو ÷ ب - غ - ن

جوشاک - ف - جوش مارنا ÷ ب

جوشاندن - ف - جوش دینا - اُبالنا ÷ ج

جوشانیدن - ف - جوش دینا - اُبھارنا ÷ ج

جَوشَن - ف - سینہ ÷ زرہ ÷ رات کا درمیانی یا رات کا اول حصہ ÷ مب - م

جَوشَن - ف - ایک قسم کا جنگی لباس - جس میں کڑیاں (حلقے) اور لوہے کی پٹریاں بھی ہوتی ہیں - بخلاف زرہ کے جس میں تمام کڑیاں ہوتی ہیں ÷ ب م - غ

جوشیدن - ف - اُبلنا - جوش مارنا ÷ مص

جوشیدہ مغز - ف - خشمناک - غضبناک - ہوشیار ÷ ب

جَوشیر / جَوشیرہ - ف - ایک قسم کا آش ہے ÷ جَو کا شیرہ ÷ جولاہے کو بھی کہتے ہیں ÷ ب - ن

جُوع - ع - بھوک ÷ مب م

جُوعُ البَقَر - ع - ایک بیماری ہے جس میں باوجود سیری معدے کے جمیع اعضاء پر بھوک کی سی حالت طاری رہتی ہے ÷ غ

جُوعُ الکَلب - ع - ایک بیماری ہے جس میں کتنا ہی کیوں نہ کھائیں ویسی ہی بھوک کا غلبہ رہتا ہے ÷ غ

جَوعان - ع - گرسنہ - بھوکا ÷ مب

جَوعَہ - ع - ایک بار بھوکا ہونا ÷ مب

جوغ - ف - جُوا جسے پنجابی میں پنجالی کہتے ہیں ÷ ب

جَوف - ع - شکم - پیٹ - نیچی اور ہموار زمین ÷ ہر ایک چیز کا اندرونی حصہ جو خالی ہو ÷ ک - مب

جَوفروش گندم نُما - ف - گیہوں دکھا کر جَو بیچنے والا - دغاباز اور بے ایمان آدمی ÷ ج - ز

جُوق - معرب - آدمیوں کی فوج - گروہ - پرندوں کا غول ÷ م - م (اصل تُرکی جُوق بالضم ہے) ÷ ج - غ

جَوق جَوق - معرب - فوج فوج ÷ ج

جَوگندم - ف - داڑھی جس میں سیاہ و سفید بال ہوں ÷ غ

جُول - ف - چیل جو مُرغی کے بچّے کو شکار کرتی ہے ÷ ب - ن

جول - ت - بیابان ÷ غ - صحیح چول ÷ ن

جُولان - ف - بیڑی جو مجرموں کے پاؤں میں ڈالتے ہیں ÷ غ

جَولان - ع - دوڑنا - گھوڑے کا دوڑانا - گرد پھرنا ÷ غ

جَولانگاہ - ف - گھوڑ دوڑ کی جگہ ÷ ج - ز

جَولانی - ف - گھوڑا - شراب کا پیالہ ÷ غ

جَولاہ / جولاہہ - ف - جولاہا - کپڑے بُننے والا ÷ مکڑی ÷ ب

جولخ - ف - کمل - سخت اور موٹی پشم کا بُنا ہوا کمل جو درویش لوگ پہنتے ہیں ÷ ن - ب

جولخی - ف - گدڑی پہننے والا - قلندر - پشمینہ پوش ÷ ب

جولستان - ت - ہموار بیابان - (صحیح چولستان ہے) ÷ غ

جولق - ف - کمل - سخت و درشت پشم کا بُنا ہوا کمل ÷ ب

جولقی - ف - دیکھو جولخی ÷ ب

جولہ - ف - مخفف جولاہ - کپڑے بُننے والا ÷ ب

جولیدہ - ف - ژولیدہ - پریشان

بکھرا ہُوا ٭ غ

**جَوَن** - معرّب - دریائے جمنا ٭ ب - غ

**جَووکاہ** - ف - دانہ گھاس ٭ ز

**جوہ** - ف - جوا - جسے پنجابی کہتے ہیں ٭ ب

**جَوہَر** - ع - معرب گوہر - مروارید قیمتی پتھر - موتی + اصل - مادہ + دلاور + خلاصہ + نچوڑ - ست + رُوح + وہ شے جو بذات خود قائم ہو - بخلاف عَرَض کے جس کا قیام بوسیلہ جوہر ہوتا ہے - جیسے لوح اور نقش میں لوح جوہر ہے اور نقش عرض - اور جامہ اور رنگت میں کپڑا جوہر ہے - اور رنگ عرض ٭ مب - غ

**جَوہرِ اَوّل** - ع - حضرت جبرئیلؑ یا قلم یا نور محمدی صلعم یا حضرت آدم علیہ السلام سے مراد ہے اور حکماء کے نزدیک عقل اوّل سے مُراد ہے ٭ غ

**جَوہرِ این کار نداردن** - ف یعنی اس کام کے سرانجام کرنے کی لیاقت اور استعداد نہیں رکھتا ٭ بم

**جَوہرِ ثانی** - ف - عقول عشرہ میں سے دوسری عقل ٭ غ

**جَوہرِ سُرما** - ف - جاڑا ٭ ر

**جَوہرِ عُلوی** - ع - رُوح + آسمان + آگ ٭ ج

**جَوہرِ فَرد** - ع - جزو لا یتجزّے جو متکلمین کے نزدیک کسی طرح قابل انقسام نہیں - مجازاً معشوق کا مُنہ ٭ بم

**جَوہر فروشاں** - ف - انبیاء و اولیاء و شاعران فصیح الکلام سے کنایہ ہے ٭ ش

**جَوہرِ فَعّال** - ع - حکماء کے نزدیک عقل عاشر کے معنے ہیں ہے جس نے سوائے نو عقول اور آٹھ آسمانوں کے تمام جہان کو پیدا کیا ٭ غ

**جَوہر کردن** - ف - ننگ و ناموس کے خیال سے اپنے تئیں یا اپنے بال بچوں کو ہلاک کرنا ٭ ج - ز

**جَوہری** - ع - ایک فرقہ ہے جو حق تعالےٰ کو جوہر بتلاتے ہیں اور اس کے لئے طول عرض و عمق ثابت کرتے ہیں ٭ صاحب جوہر + جوہر فروش ٭ غ - ب

**جوہی** - ف - ایک قسم کا خوشبودار پھول ہے ٭ ب

**جوے** - ف - نہر - ندی ٭ م

**جویا** / **جویاں** / **جویائے** - ف - ڈھونڈھنے والا ٭ مص

**جویبار** - ف - ندی کا کنارہ + وہ جگہ جہاں پر نہریں بہت ہوں + بڑی نہر جو کئی نہروں سے بنی ہو ٭ ب

**جوے سیم** - ف - مطلق ستارہ - بعض نے کہکشاں کو کہا ہے ٭ م

**جوے شیر** - ف - وہ نہر جو فرہاد نے شیریں کے حکم کے بموجب پہاڑ سے شہر تک نکالی تھی - اس میں بے شمار بکریوں کا دودھ دوہا جاتا تھا اور شیریں کے محل میں ایک حوض میں آ کر جمع ہو جاتا تھا ٭ غ

**جویک** - ف - چھوٹی سی نہر ٭ ج

**جوے گندم** - ف - وہ لکیر جو گیہوں کے دانے میں ہوتی ہے

اس کو الف گندم بھی کہتے
ہیں ٭ بم
جو سے خط - ف- ن- کاغذ پر
... لگانے سے جو لکیر کے
نشان پڑ جاتے ہیں ٭ بم
جو ... - ف- جو کی روٹی- جو
کی ... ٭ ن
جوینده - ف- ڈھونڈنے
والا ٭ ج
جوئیدن - ف- ڈھونڈھنا ٭ ج
جہ - ف- فاحشہ عورت ٭ سب
جہات - ف- جمع جہت- اطراف
سمتیں ٭ ج
جَہاد - ع- ... زمین جس میں
گھاس نہ ہو اور پیلو کے
درخت ہوں ٭ سب
جِہاد - ع- کوشش کرنا- راہ
خدا میں کافروں سے لڑنا ٭
م ٭ سب
جہادِ اصغر - ع- کافروں سے
لڑنا- ظاہری جہاد ٭ بم
جہادِ اکبر - ع- نفس کے ساتھ
جہاد- ... کرنا- ...
... جہاد ...

جِہار - ع- کسی کے ساتھ روبرو
لڑائی کرنا+ بلند آواز سے
پکارنا- للکارنا+ دشمنی کرنا+
گالی دینا+ آشکارا کرنا+ آشکارا
ہونا- ظاہر ہونا+ ظاہر-
آشکارا ٭ م- سب
جَہارہ - ع- بلند آواز ہونا ٭ ج
جَہاز - ع- بہت بڑی کشتی جو
سمندر میں چلتی ہے+ عورت
کا غرج+ جو چیز اونٹ پر لدی
ہو ٭ ش- ک- غ- سب
جِہاز - ع- اسباب عروس+
رخت مسافر+ میت کے کفن
دفن کا سامان+ مطلق اسباب
٭ م- سب
جَہاز خانہ - ع- ف- وہ گھر
جس میں اپنے کپڑے وغیرہ
ضرورت کی چیزیں رکھیں ٭ بم
جَہاض - ع- پیلو کا مطلق
پھل- یا وہ پھل جو ابھی
سبز ہو ٭ سب
جُہّال - ع- جمع جاہل
ان پڑھے ٭ سب
جَہالت - ع- نہ جاننا- نادانی
بے علمی- بیوقوفی ٭ سب

جہان - ف- زمانہ- دُنیا+
کودنے والا ٭ غ- ک-
جَہان - ف- دُنیا- مال و
اسباب دُنیا ٭ ب
جَہاں آرا - ف- خدا تعالیٰ ٭ ن
جَہاں بین - ف- جہان کو
دیکھنے والا+ آنکھ+ اور سلاح
اور فرزند سے مراد ہے ٭ ب
جَہاں پناہ - ف- پناہِ جہاں
کا مقلوب ہے- بادشاہ سے
کنایہ ٭ بم
جَہاں پہلو - ف- بہ ترکیب
مقلوب پہلوے جہان یعنی
پہلوان جہان ٭ بم- ن
جہانتاب - ف- سورج سے
کنایہ ہے ٭ ن
جَہاں جو - ف- بادشاہ سے
مراد ہے ٭ بم
جَہاں جَہاں - ف- بہت ٭ ج
جَہاں خسرو - ف- خسروِ جہان
کا مقلوب ہے- جہان کا بادشاہ ٭ بم
جَہاں خوردن - ف- مطیع اور
مسخر کرنا- فائدہ اُٹھانا ٭ بم
جَہاندار } - ف- بادشاہ ٭
جَہانداور } ٭ بم

**جہاں دَرجہاں** - ف - بہت بڑ
**جہاندن** - ف - کدانا - اچھالنا
ج - ز
**جہاں دِیدَہ** - ف - تجربہ کار -
آزمودہ کار - سیاح ٭ بم - ب - ن
**جہاں سالار** - ف - بادشاہ سے
کنایہ ہے ٭ فج
**جہاں سوز** - ف - ملک کو تباہ او
برباد کرنے والا - ظالم ٭ ج
**جہاں کُشادن** - ف - ملک
فتح کرنا - جہان کو مسخر و زیر
فرمان کرنا ٭ بم
**جہاں کَندن** - ف - ملک کو
ویران کرنا ٭ بم
**جہانِ کہیں** - ف - آدم صفی اللہ
سے کنایہ ہے ٭ آسمان ٭ عربی
میں اسے عالمِ صَغیر کہتے
ہیں ٭ ب - ن
**جہانِ مِہیں** - ف - وہ عالم جو
ماسوائے اللہ ہے - عربی
میں اسے عالمِ کَبیر کہتے
ہیں ٭ ب - ن
**جہانی** - ف - جہان کا باشندہ ٭ ن
**جہانیاں** - ف - دُنیا کے لوگ ٭ ک
**جہانیدن** - ف - کُدانا - اُچھالنا ٭ ج - ز

**جِہبِذ** - ع - دانا - نقّاد - حق
باطل کو پرکھنے والا ٭ مب
**جِہَت** - ع - طرف - جانب ٭
واسطے - لیئے - باعث ٭ غ
**جُہد** - ع - طاقت - کوشش -
سعی ٭ مب - م - غ
**جَہد** - ع - رنج - مشقت ٭ مب - غ
**جُہدُ المُقِل** - ع - درویش کی
کوشش - تھوڑی سی کوشش ٭ غ
**جُہدِ جَہید** - ع - پرلے سرے
کی کوشش ٭ غ
**جَہر** - ع - ظاہر کرنا - بہ آواز بلند
پڑھنا ٭ غ
**جَہرَۃً** - ع - آشکارا - ظاہر -
کُھلَم کُھلّا ٭ مب
**جَہرہ** - ف - وہ چرخی جس کے
ذریعہ جولاہے سُوت کی نلی
بناتے ہیں ٭ ب
**جَہش** - ع - کسی کے آگے رونا -
بچوں کی طرح رونے پر آمادہ
ہوجانا ٭ مب
**جَہِش** - ف - سرشت - خلقت -
طبیعت ٭ ب
**جَہض** - ع - کسی دوسرے کے
خلاص کرنے کے لیئے کسی پر

غلبہ کرنا - شکار کو باز کے پنجے
سے اور شکاری سے چھڑا دینا ٭
**جَہضَم** - ع - شیر - بڑے سر کا
فراخ سینہ تنومند آدمی ٭ مب
**جَہل** - ع - نادانی - بے علمی -
نہ جاننا ٭ م
**جُہَلاء** - ع - جمع جاہل - نادان ٭ مب
**جَہلِ بَسیط** - ع - خالص نادانی
یعنی کسی چیز کی حقیقت نہ جاننا
اور اپنے نہ جاننے کا علم ٭
مقر ہونا - جہل مُرکب کی
ضد ٭ غ
**جَہلِ مُرکّب** - ع - نادان ہونا
اور اس پر اپنے آپ کو
دانا جاننا - کسی شے کو خلاف واقع
اعتقاد کرنا - مثلاً چاندی کو
سونا - اور سونے کو چاندی
جاننا - دُہری نادانی ٭ غ
**جَہَلَۃ** - ع - جمع جاہل - نادان ٭ مب
**جَہم** - ع - عاجز ٭ کمزور ٭ شیر -
(لغتِ اضداد سے ہے) ٭ مب
**جَہمِیّہ** - ع - ایک گروہ جو جہم
بن صفوان کی طرف منسوب
ہے ٭ مب
**جَہن** - ع - ترشروئی - [illegible] ٭ مب

جَہَن - ف - مخفف - جہان ÷ ب
جَہَنَّم - ع - دوزخ ÷ مب
جَہُود - ف - کافر + یہودی لوگ - قوم یہود - موسےٰ ع کی اُمّت - (یہود کا مفرس ہے) + ک - غ - ش
جَہُودانہ - ف - زرد رنگ کا کپڑا جس کو یہودی لوگ کندھوں پر ڈال رکھتے ہیں اور اس کو عبادت سمجھتے ہیں ÷ غ
جَہُودانہ - ف - ایک درخت ہے جس کو عربی میں شانگہ کہتے ہیں - اس کی گوند کو انزروت کہتے ہیں + چرب روده کو بھی کہتے ہیں جس میں گوشت اور مصالح بھر کر پکاتے ہیں ÷ ب ک - ش
جَہُودی - ف - یہودی - قوم یہود کا شخص ÷ غ
جَہُور - ع - مرد دلاور - بہادر آدمی ÷ مب
جَہُورِیّ - ع - اُونچی آواز + بلند آواز والا آدمی + دیدار آدمی ÷ مب
جَہُوش - ع - وہ شخص جو ایک جگہ قرار نہ پکڑے کہیں سے کہیں چلا جاوے ÷ مب
جُہُوش - ع - کسی کے آگے رو کر فریادی ہونا - بچّوں کی طرح رونے پر آمادہ ہونا ÷ مب
جُہُول - ع - سخت نادان - نہایت بیوقوف - پرلے سرے کا احمق ÷ م - مب
جُہُوم - ع - عاجز - کمزور ÷ مب
جُہُومَۃ - ع - ترشروئی کرنا ÷ مب
جُہُون - ع - نزدیک ہونا ÷ مب
جَہیدن - ف - کودنا - اُچھلنا - تیز چلنا ÷ مص - ک
جَہیر - ع - مرد دیداری، صاحب جمال - احسان کے لائق ÷ مب
جِہیز - ف - جہاز کا امالہ ہے - وہ سامان اور اسباب جو لڑکی کو بروقت شادی کے دیا جائے + مُردہ کے کفن دفن کا اسباب ÷ غ
جِیاب - ع - جمع جیب - گریبان ÷ غ
جِیاد - ع - جمع جواد - تیز رفتار گھوڑے + نیز جمع جید - گردنیں نیز جمع جیّد - خالص - کھرے ÷ مب - ک - غ
جَیّار - ع - چونہ وغیرہ ملا ہوا جو حوضوں میں لگاتے ہیں - اور گھروں کو سفید کرتے ہیں + غصے اور بھوک سے دل کی گرمی ÷ م - مب
جَیّاش - ع - گھوڑا جو پاؤں کے ذرا اشارہ دینے سے تیز ہو جاوے ÷ مب
جِیاع - ع - بھوکے (جائع کی جمع ہے) + ک
جَیب - ع - گریبان + پیراہن + سینہ + دل + مجازاً کیسہ جو گریبان کے نیچے سیتے ہیں اب دامن کے نیچے جو کیسہ لگاتے ہیں اُسکو بولتے ہیں ÷ غ
جیبا - ف - جلانے کی لکڑی - سوختہ - ایندھن ÷ ب
جیبر - ف - باغ - بہشت ÷ ب
جِیبَۃ - ع - جواب دینا ÷ مب
جِیبہ - ت - زرہ - بکتر ÷ بم
جیبہ خانہ - ت - ف - زرہ خانہ ÷ بم
جِید - ع - گردن ÷ مب
جَیِّد - ع - خوب - کھرا - خالص + نیک ÷ مب
جیر - ف - بروزن و معنے زیر نیچے ÷ ب - ن
جَیرِ - ع - ہاں - بلے - ٹھیک (قسم کا

لفظ ہے) ÷ مب

جِیران - ع - جمع جار - ہمسائے - پڑوسی ÷ مب

جِیرہ - ف - راتبہ - روزینہ ÷ بم

جِیرہ خوار - ف - راتبہ خوار ÷ بم

جیز جنگ / جیز جنگ } ف - مصنوعی آلت جو چمڑے وغیرہ سے بدکار عورتیں بنا کر ایک دوسری سے مجامعت کرتی ہیں ÷ ب - ن

جِیشتن - ف - کودنا - اُچھلنا ÷ ب - ن

جَیش - ع - لشکر - ہانڈی وغیرہ کا جوش کھانا - اور دل کا شورش میں آنا ÷ مب

جیش - ع - میتھی ÷ مب

جیغ / جیغہ } ف - شور - فریاد - آواز ÷ بم

جیغہ - ت - ایک مرصع زیور ہے جس کو پگڑی پر باندھتے ہیں ÷ کلغی ÷ غ - بم

جیغہ جیغہ - ف - ایک چیز ہے - جسے ابرک کے ساتھ ملا کر ولایت کی عورتیں پیشانی پر لگاتی ہیں ÷ غ - بم

جِیَف - ع - جمع جیفہ - سڑا ہوا - مُردار ÷ مب

جیفہ - ع - بدبو دار - مُردار ÷ مب

جیک جیک - ف - پرند جانوروں کا آواز کرنا ÷ ب - ن

جِیل - ع - آدمیوں کا گروہ - فوج ÷ مب - زمانہ ÷ ز

جین - ف - بُری صفتیں - بُرے اخلاق ÷ ب

جِینہ وَر - ف - پل صراط ÷ ب ن

جِیواد - ف - پرہیزگاری ÷ ب

جُیُوب - ع - جمع جیب - گریبان ÷ مب

جُیُود - ع - گردنیں - (جمع جید) مب

جُیُوش - ع - جمع جیش - لشکر ÷ مب

جیوہ - ف - پارا - سیماب (اصل میں ژیوہ تھا - زیبق ژیوہ کا معرب ہے) ÷ ب - ج - ع

## چ

چا - ف - چاہ ÷ ب

چابک - ف - چست - چالاک - برجستہ - جلد ÷ کوڑا ÷ بم - ب - ن

چابکِ خرام - ف - تیز چلنے والا ÷ بم

چابک دست - ف - چالاک - ہوشیار - جس کا ہاتھ خوب چلتا ہو ÷ بم

چابکِ رکاب - چابک رکیب

چابک عناں ف - تیز رو سوار - وہ سوار جو چالاکی سے گھوڑا دوڑائے ÷ تیز رفتار گھوڑا ÷ بم

چابکی - ف - چالاکی - چستی - تیز رفتار گھوڑا جسے تازیانہ لگائیں تو راہ سے غلط نہ چلے ÷ ب غ

چابیدن - ف - خراب کرنا - پراگندہ کرنا - تتر بتر کرنا ÷ ز

چاپ - ف - چھاپہ ÷ ز

چاپاتی - ف - چپاتی ÷ توے پر پکائی ہوئی پتلی روٹی ÷ ب - ج

چاپار - ف - سواری کی ڈاک - ڈاک چوکی ÷ ہرکارہ ÷ ز

چاپار خانہ - ف - ڈاک خانہ ÷ ر

چاپ در مے آید - ف - چھپ کر نکلتا ہے ÷ ر

چاپ کردن - ف - چھاپنا ÷ ز

چاپلوس۔ف۔ خوشامد کرنے والا۔ چکنی چپڑی باتیں کرنے والا ÷ ب

چاپلوسی۔ف۔ خوشامد۔ چرب زبانی ÷ غ۔ ج

چاپہ۔ف۔ وہ کاٹ کا قالب جس سے کپڑوں وغیرہ پر نقش کرتے ہیں۔ چھاپہ (یہ لفظ دراصل ہندی ہے) ÷ بم۔ ج

چاپیدن۔ف۔ لوٹ مار کرنی ÷ ز

چاتُو۔ف۔ پھانسی ÷ ب

چاچلہ۔ف۔ چمڑے کی جوتی ÷ ب

چاچی۔ف۔ شہر چاچ کا رہنے والا۔ چاچ کی کمان ÷ بم

چاچیان۔ف۔ جمع چاچی۔ چاچ کے رہنے والے ÷ ز

چادَر۔ت۔ خیمۂ بزرگ ÷ بم

چادَر۔ف۔ مشہور کپڑا ... ÷ بم۔ ز

چادرِ آب۔ف۔ پانی کی چادر۔ آبشار ÷ بم

چادرِ اَجساد۔ف۔ اربعہ عناصر سے کنایہ ہے ÷ ب

چادرِ احرام۔ف۔ [illegible] ÷ بم

چادرِ بیضۂ شاخ افگندن۔ف۔ چادر اُتار دینا ÷ بم

چادر پوش قلندر۔ت۔ف۔ شامیانہ۔ درباری شامیانہ ÷ ر

چادرِ ترسا۔ف۔ نیلا پیلا بنا ہوا ایک قسم کا کپڑا ہے۔ مجازاً شفق۔ آفتاب کی روشنی۔ آفتاب ÷ ب

چادرِ ترمہ۔ف۔ سنجاف دار شاہی خیمہ ÷ ر

چادر تکانیدن }
چادر تکیدن } ف۔ خیمہ لگانا ÷ بم

چادرِ رختِ خواب۔ف۔ وہ کپڑا جس میں بستر وغیرہ سونے کے کپڑے لپیٹ رکھیں ÷ بم

چادر زدن۔ت۔ف۔ خیمہ لگانا ÷ ر

چادرِ قلندری۔ف۔ ایک قسم کا خیمہ ÷ بم

چادرِ قیرگوں۔ف۔ رات سے مراد ہے ÷ ز

چادرِ کافوری۔ف۔ صبح صادق کی سپیدی ÷ ب۔ بم۔ ن

چادرِ کبود }
چادرِ کُحلی } ف۔ آسمان سے مراد ہے اور رات سے بھی ÷ بم۔ ب

چادرِ گل ریز۔ف۔ آسمان سے بمع ستاروں کے مراد ہے ÷ نج

چادرِ لاجوردی۔ف۔ رات سے مراد ہے اور آسمان سے بھی۔ سبزہ زار اور مرغزار کے معنے میں بھی آیا ہے ÷ اربعہ عناصر قطب کے اِردگرد کے چار ستارے ÷ بم۔ ن۔ ب

چار۔ت۔ مخفف چہار (ہم) نیز مخفف چارہ۔ علاج۔ بزادہ ÷ ب

چار آخُر۔ چار عناصر۔ بنات النعش کے چار ستارے جو نعش کہلاتے ہیں ÷ ب

چار آخشیج۔ف۔ عناصر اربعہ ÷ ک

چار ابرو۔ف۔ معشوق نوخط سے کنایہ ہے۔ نوخیز محبوب جس کو ابھی خط آنے لگے ÷ بم

چار اَجساد۔ف۔ چار عناصر ÷ نج

چار اَرکان }
چار اَژدَہا } ف۔ اربعہ عناصر ÷ غ۔ ب۔ ن

چار اَسباب۔ف۔ چاروں علتیں۔ یعنی علت مادی علت فاعلی۔ علت صوری۔ علت غائی ÷ غ

چار اُستاد۔ف۔ دیکھو چار ارکان ÷ ب

چار آئینہ - ف - ایک قسم کے ہتھیار کا نام ہے جس میں لوہے کے چار تختے بانات اور مخمل میں مڑھ کر سینہ اور پُشت کے گرد لگاتے ہیں ۔ غ

چار بالِش / چار بالِشت - ف - سلاطین و اُمرا کے بیٹھنے کی مسند - مجازاً اربعہ عناصر - دُنیا ۔ ب - ن

چار بَرگ - ف - ایک قسم کا پھول ہے - بعض لالہ کو بھی کہتے ہیں ۔ غ

چار بَرگہ - ف - ایک گھاس کا نام ہے ۔ ب

چار بَسیط - ف - اربعہ عناصر ۔ فج

چار بغل باختن - ف - تیز دوڑنا ۔ ز

چار بَند - ف - دُنیا ۔ ب - اربعہ عناصر ۔ ل

چار بیخ - ف - چار دوائیں یعنی کاسنی - رازیانہ - کرفس - کبر - بیخ عربی میں اصول اربعہ کہتے ہیں - چار عنصر سے بھی مُراد ہے ۔ ب

چار بلیشتی - ف - ایک منصب ہے جو بادشاہ کی طرف سے ملتا تھا ۔ غ

چار پا - ف - چوپایہ - ڈنگر - سواری کا جانور جیسے گھوڑا - اُونٹ - خچر - گدھا وغیرہ ۔ ب - ج

چار پارہ - ف - ایک قسم کا نقش اور ساز ہے - چھترا ۔ ز - غ

چار پایہ - ف - مرادفِ چار پا ۔ ج

چار پائی - ف - پلنگ (ہندی فارسی دانوں کا محاورہ ہے) ۔ ز

چار پائے بند - ف - اربعہ عناصر ۔ ل

چار تخ - ف - ایک قسم کا خیمہ جس کو ہندوستان میں بیچوبہ کہتے ہیں ۔ بم

چار پہلو - ف - ایک قسم کا عمدہ انجیر ۔ بم

چار پہلو نشستن - ف - بہت کھانا - پیٹ بھر لینا - پیچھے کے بل بیٹھنا ۔ ب - ل

چار تا / چار تار / چار تارہ - ف - چار تار والا طنبورہ یا رباب - چار تار سے بنا ہے ۔ ب - ل

چار تکبیر زدن / چار تکبیر آوردن / چار تکبیر گفتن - ف - سب کچھ چھوڑ دینا - قطع تعلق کرنا - نماز جنازہ ادا کرنا ۔ بم - ب - غ

چار جامہ / چار جُل - ف - بانات یا مخمل سے ایک جھول بنا کر گھوڑے کو اس سے سجاتے ہیں ۔ بم

چار جوہر - ف - دیکھو چار آخُر ۔ ب

چار جُوئے بہشتی - ف - پانی - دودھ - شراب - شہد کی چار نہریں - بعض کے نزدیک جیحون - سیحون - نیل - فرات سے مُراد ہے ۔ غ

چار جُوئے فطرت - ف - عناصر اربعہ ۔ فج

چار چار - ف - برابری - مقابلہ - ہم چشمی ۔ ل

چار چار زدن - ف - فضول بکواس کرنا ۔ بم

چار چشم - ف - منتظر - نہایت مشتاق ۔ بم

چار چوب - ف - چوکھٹ - دروازہ

کی چار لکڑیاں * بم

**چار چوبِ فطرت** - ف - عناصر اربعہ * ک

**چار حد** - ف - مشرق - مغرب - جنوب - شمال کو کہتے ہیں * فج

**چار خایہ** - ف - مفسد و مکار - آدمی - فریبی - حیلہ گر * بم

**چار خم** - ف - کُشتی کے فنوں میں سے ایک فن - ایک قسم کی خمدار کمان * کمان کے اچھی طرح کھینچے سے بھی مُراد ہے * غ - بم

**چار خوان** - ف - دیکھو چار چوبے بہشتی * غ

**چار دانگ** - ف - دینار کے چھ حصوں میں سے چار حصے کسی شے کا دو تہائی ⅔ - وہ شے جو اپنی ہم شل چیزوں سے دو چند ہو - واضح ہو کہ ایک دینار چھ دانگ کا ہوتا ہے * غ

**چار دہ** - ف - چودہ - للعے ۱۴ * ج

**چار دہ روایت** - ف - علم قراءت کی چودہ روائتیں - علم قرأت کے سات امام تھے اور ہر امام کے دو شاگرد - پس کل چودہ روائتیں ہوئیں * غ

**چار دیوار** - جس مکان کی چار دیواریں ہوں * مجازاً دنیا کی چار حدیں - چارسو * ب - ن

**چار دیوارِ نفس** - ف - دنیا - آدمی کا قالب یا بدن * ب

**چار زُبان** - ف - بیہودہ گو - باتونی * بم

**چار سُو** - ف - چار طرف - چوک - چوہٹہ - چوراہہ - چار پہلو - مطلق بازار - انتظار کرنے سے بھی کنایہ ہے * ب - بم

**چار سُوق** - ع - چوک - چاندنی چوک - چارسو * ز

**چار شاخ** - ف - ایک قسم کی سزا ہے * غ

**چار شانہ** - ف - جسیم - فربہ - تنومند - ہٹا کٹا - بڈسکل - بیڈول * غ - بم

**چار شُدن گوش** - ف - کسی کی بات پر کان لگا رکھنا * فج

**چار شنبہ** - ف - بدھ *

**چار شنبہ سُوری** - ف - ماہ صفر کا آخری بدھ * بم

**چار ضرب** - ف - صوفیوں کا ایک شغل * چوتالا باجا - جو ایک قسم کا ساز بجانے کا طریقہ قلندروں کا داڑھی مُونچھ وغیرہ منڈوا ڈالنا * غ

**چار طاق** - ف - راوٹی جو ایک قسم کا چار گوشہ خیمہ ہوتا ہے - مطبخ کا خیمہ - عناصر اربعہ * ب

**چار طاقِ ارکانی** - ف - دنیا سے کنایہ ہے * بم

**چار طاق افگن** - ف - فرّاش - فرش بچھانے والا * بم

**چار طاقی** - ف - چار کلیوں کی ٹوپی * بم

**چار طبع** - ف - اربعہ عناصر * ن

**چار طُوفان** - ف - پانی کا طوفان نوح ؑ کی قوم پر - آگ کا طوفان لوط ؑ کی قوم پر - ہوا کا طوفان ہود ؑ کی قوم پر - مٹی کا طوفان صالح ؑ کی قوم پر - بعض نے کہا ہے کہ اس لفظ سے جہل - نامردی - حرص - ظلم کی طرف اشارہ ہے * غ

**چار غ** / **چار ق** } - ت - جنگلیوں کا ایک قسم کا جوتا ہے * غ

**چار قب** - ت - اُمرائے توران کا ایک طرح کا لباس ہے * بم

**چار قد** - ف - رومال - چادر * ر

**چار کاسہ** - ف - تیز رَو گھوڑا * ن

چار کان۔ ف۔ چار کانیں جسکی تفصیل یہ ہے۔ اوّل کان آتش جس سے گوگرد اور نوشادر کانی یالعل و یاقوت نکلتے ہیں۔ دوم کان آبی جس سے مروارید اور مرجان نکلتے ہیں۔ سوم کان بادی جس سے قیمتی نباتات پیدا ہوتی ہیں۔ چہارم کان خاکی جس سے الماس اور سونا چاندی حاصل ہوتے ہیں ÷ غ

چارگ۔ ف۔ چاؤش۔ قافلہ کا نقیب ÷ بم

چارگامہ۔ ف۔ تیز رَو گھوڑا۔ تخت شاہی۔ جنازہ کا تابوت ÷ ب بم ن

چارگاہ۔ ف۔ چراگاہ ÷ بم

چارگوشہ۔ ف۔ چکھونٹی چیز۔ تخت شاہی۔ مردہ کا تابوت ÷ بم ن

چارگوشی۔ ف۔ صراحی اور گھڑا جس کے چار دستے ہوں ÷ چا پہل صراحی ÷ ب۔ بم

چارلنگر۔ ف۔ بڑی کشتی جس کے ساتھ چار لنگر ہوتے ہیں ÷ بم

چارمادر۔ ف۔ دیکھو چار آخشیج ÷ ب

چارم اُصطرلاب۔ ف۔ آفتاب سے کنایہ ہے۔ اور اقلیم چہارم بھی مُراد لیتے ہیں ÷ ب

قرآن شریف جو آسمانی کتابوں میں سے چوتھی کتاب ہے ÷ غ

چارماہ و چار شش ستارہ۔ ف۔ گھوڑے کے چاروں نعل کہ ہر ایک میں چھ چھ میخیں ہوتی ہیں ÷ ن

چارمذہب۔ ف۔ تمام مذاہب حقّہ۔ حنفی۔ شافعی۔ مالکی۔ حنبلی ÷ بم۔ غ

چارمُرغِ خلیل۔ ف۔ کبوتر۔ کوّا۔ مرغ۔ مور۔ جنکو حضرت خلیل نے بحکم خدا ذبح کرنے کے بعد ٹکڑے ٹکڑے کر کے چار پہاڑوں پر رکھ دیا تھا۔ آپ نے اُنہیں بُلایا تو بہ حکمِ خدا چاروں زندہ ہو کر آپکے پاس اُڑ کے چلے آئے ÷ غ

چارم عَرَض۔ ف۔ انسانیت جو جسم مطلق جسم نامی۔ حیوان کے بعد چوتھے درجے پر ہے ÷ غ

چارمغز۔ ف۔ اخروٹ ÷ ب

چارم کتاب۔ ف۔ قُرآن مجید ÷ ب۔ فج

چارمنزل۔ ف۔ شریعت۔ طریقت حقیقت۔ معرفت ÷ غ

چارموج } چارموجہ } ف۔ بھنور۔ گرداب۔ بم۔ غ

چارمیخ۔ ف۔ ایک قسم کی سزا ہے جس میں مجرم کے چاروں ہاتھ پاؤں چار میخوں سے باندھ دیتے ہیں۔ عناصر اربعہ اور لواطت سے بھی مُراد ہے ÷ ب۔ بم

چارمیخ شُدن۔ ف۔ نہایت مضبوط ہونا۔ کمال محکم ہونا ÷ بم

چارمیخ کردن۔ ف۔ لواطت کا کام کرنا۔ اغلام کرنا ÷ بم

چارنفس۔ ف۔ امّارہ۔ لوّامہ مُلہمہ۔ مُطمئنّہ ÷ غ

چارو۔ ف۔ چُونا جو اور چیزوں میں ملا کر تیار کیا ہوا ہو۔ جو حوضوں اور تالابوں میں لگاتے ہیں ÷ ب۔ ن

چاروا۔ ف۔ چوپایہ ٹٹو گدھا ÷ غ

چاروادار۔ ف۔ گدھے کو کرایہ پر دینے والا ÷ ز

چاروچَدَر۔ ف۔ علاج و تدبیر (دوسرا لفظ اتباع سے ہے) تنہا نہیں مستعمل ہوتا) ÷ ب۔ بم

چاروغ۔ ف۔ دیکھو چارُغ ÷ ب

چار و ہفت - ف - عناصر اربعہ سیارات سبعہ ÷ فج

چارہ - ف - علاج - تدبیر + مکر - فریب + جدائی - مفارقت ÷ ب - ن - بم

چارہ بر انداختن - ف - چارہ جوئی کرنا - تدبیر کرنا ÷ بم

چارہ شدن زخم - ف - زخم کا اچھا ہو جانا ÷ بم

چارہ شدن درد - ف - درد کو آرام آجانا ÷ بم

چاریک - ف - ایک چوتھائی (¼) ÷ ب - ج

چاش - ت - غلہ کا ڈھیر جو بھوسے سے الگ رکھا گیا ہو ÷ ب - بن

چاشت - ف - دن کا پہلا پہر [illegible] دن چڑھے کا کھانا ÷ ب - ن

چاشت دادن - ف - چاشت کے وقت کھانا کھانا [illegible] پیٹ بھرانا ÷ ب - ن

چاشتدان - ف - وہ برتن جس میں چاشت یعنی دن کا کھانا رکھا جاتا ہے ÷ ب - ن

چاشنگدان - ف - بجنسہ چاشتدان - عورتوں کے صندوقچہ [illegible]

کو بھی کہتے ہیں ÷ ب - ن - بم

چاشنی - ف - چکھنا - ذائقہ چکھنے کی مقدار + نمونہ + مزہ - صفت تقاضے پر ابتدائی چوٹ کا لگانا ÷ ب - بم

چاشنی دل - ف - دل لگتی اور مزیدار باتیں ÷ ب - ن - بم

چاشنی صبح - ف - صبح کی سفیدی پو کا پھٹنا ÷ بم

چاشنی گیر - ف - باورچی - خانساماں + کھانا تقسیم کرنیوالا - سفرچی ÷ ب - بم

چاق - ت - درستی - صحت - تندرست + چالاک + زمانہ - وقت ÷ ب - غ - بم

چاق شو بکن - ف - اسکو درست کرو - سدھارو ÷ ر

چاقشور - ت - پشمینہ کا موزہ - باناتی سندہ ÷ بم

چاقو - ت - قلم تراش - مشہور ہے - جیسے عرف میں چاقو کہتے ہیں - بم

چاقو دستہ کردن - ف - سر گریبان میں ڈال لینا ÷ بم

چاک - ف - پھٹا ہوا - چرا ہوا - مکان یا باغ کا قبالہ + آمادہ + طیار + دریچہ + صبح کی سفیدی + تلوار وغیرہ مارنے کی آواز ÷ ب - ن

چاکاچاک - ف - تلوار اور خنجر وغیرہ مارنے کی آواز ÷ شگاف کو بھی کہتے ہیں ÷ ب - ن

چاکانیدن - ف - ٹپکانا - خالی کرنا ÷ ب - ن

چاک چاک - ف - تلوار اور خنجر وغیرہ کے مارنے کی آواز - طراق طراق - پھٹا ہوا - دریدہ ÷ ب - ن

چاکر - ف - نوکر - خدمتگار ÷ بم

چاکسو - ف - سیاہ رنگ کا چکنا سا دانہ ہوتا ہے جو آنکھوں کی دواؤں میں کام آتا ہے ÷ ب

چال - ف - وہ گھوڑا جس کے بال سرخ و سفید ہوں + دو گز گڑھا + چھوٹا کنواں + چکور + کھلا ہے کی کھڈی ÷ ب - ن

چالاک - ف - چست - تیز + چور + خونی + اونچی جگہ ÷ ب

چالاکی - ف - تیزی - چستی ÷ ج

چالپوس - ف - مقلوب چاپلوس -

خوشامدی۔ فریب دینے والا٭ ب۔ ن
چال حَوض۔ف۔ جو زمین میں گہرا گڑھا کھود کر اندر سے پختہ بنا لیتے ہیں ٭ ر
چالش۔ف۔ مٹک کی چال۔ گھمنڈ اور غرور کی چال ٭ حملہ۔ جنگ وجدل ٭ ہلہ٭ مباشرت۔ جماع ٭ ب۔ ن
چالش گر۔ ف۔ ناز و انداز سے چلنے والا۔ حملآور۔ جنگجو۔ دلاور۔ وہ شخص جو جماع کرنے پر حریص ہو ٭ ب
چالُو } ف۔ گڑھا جو دو تین گز
چالہ } سے زیادہ گہرا نہ ہو ٭ ب
چالیر۔ ف۔ گہرا گڑھا ٭ بم
چالیش۔ ف۔ دیکھو چالش۔ مٹک کی چال ٭ ب۔ ن
چالیک۔ ف۔ گلی ڈنڈا ٭ ب۔ ن
چام۔ ف۔ ناز کی چال ٭ ب۔ ن
چام چام۔ ف۔ پہاڑی درے پیچ دار راستے ٭ ب
چاموش۔ف۔ ایک قسم کی جُوتی ٭ ب
چامہ۔ف۔ شعر عموماً۔ خاصکر غزل ٭ ب۔ ن
چامہ گو۔ف۔ شاعر۔ سخنگو۔ غزل گو ٭ خوش آوازی سے غزل پڑھنے والا ٭ ب
چامیدن۔ف۔ پیشاب کرنا ٭ ب
چامین۔ ف۔ پیشاب۔ پاخانہ ٭ ب
چانہ۔ف۔ ٹھوڑی۔ ایک روٹی کا پیڑا ٭ بات۔ سخن ٭ ب
چانہ بیجا زدن۔ف۔ بیہودہ گوئی سے کنایہ ٭ بم
چاولی۔ف۔ چھاج۔ غلہ افشان ٭ ب
چاوُوش۔ف۔ لشکر اور قافلہ کا نقیب۔ چوبدار ٭ ب
چاوِیدن۔ف۔ چڑیا کا اُسکے گھونسلے پر حملہ کرنے کے وقت چیخنا اور فریاد کرنا۔ مجازاً حیوانوں اور انسانوں کا مطلق آواز کرنا ٭ ب
چاہ۔ ف۔ باؤلی۔ کنواں۔ گڑھا ٭ ب۔ ر
چاہِ بابل۔ف۔ شہر بابل کا وہ کُنواں جس میں ہاروت ماروت دو فرشتے قید ہیں ٭ بم
چاہِ پَست۔ف۔ دُنیا سے مُراد ہے ٭ ب
چاہ پوز } ف۔ کانٹا جس کے
چاہ جو } ذریعہ کنوئیں کے اندر سے گری ہُوئی چیز نکال لیتے ہیں ٭ ب۔ فج
چاہِ زنخ۔ف۔ ٹھوڑی کا گڑھا ٭ بم
چاہِ ظُلمانی۔ف۔ دُنیا اور آدمی کے قالب سے مُراد ہے ٭ بم
چاہ کَن۔ف۔ ظالم۔ مکار ٭ بم
چاہِ مُبَرِز۔ف۔ع۔ سنڈاس۔ ایک قسم کا پاخانہ ٭ بم
چاہِ مَغ۔ف۔ گہرا کُنواں ٭ غ
چاہِ مُقَنّع } ف۔ شہر کش میں
چاہِ نَخشَب } ایک کنواں تھا جس میں سے حکیم ابن مقنع صاحب طلسم ہر رات ایک ایسا چاند نکالتا تھا جس کی روشنی چار فرسنگ تک جاتی تھی ٭ ب۔ بم
چاہِ نِسیان۔ف۔ ویران کنواں جس میں پانی نہ ہو ٭ بم
چاہَہ۔ف۔ گہرا گڑھا جو کنوئیں کی طرح ہو ٭ ب
چاہیدن۔ف۔ سرد ہونا۔ اولے کھاتے یا بہت سرد پانی پینے کے سبب دانتوں کا سرد ہو جانا ٭ بم ک

چاہ یوز۔ف۔ کانٹا جس کے ذریعہ کنوئیں کے اندر سے گری ہوئی چیز نکال لیتے ہیں + ن۔یم
چاہِ یوسف۔ف۔ وہ کنواں جس میں یوسف کو اُنکے بھائیوں نے گرا دیا تھا + ب
چائے۔ف۔ مشہور پتی ہے جسے پکا کر پیتے ہیں + ب
چائے صاف کُن۔ف۔ چائے چھاننے کی چھوٹی دستہ دار چھلنی + ز
چائیدہ۔ف۔ سرد۔ ٹھنڈا + ز
چُبتن۔ف۔ تھیلا۔ انبان + ب ن
چُبغُت ⎫ ف۔ لحاف۔ نہالی وغیرہ
چُبغُوت ⎭ روئی دار کپڑا جو پھٹا پرانا ہو + ب۔ن
چپلوس۔ف۔ مخفف ومرادف چاپلوس۔ فریبی۔ مکار + ب
چُبیرہ۔ف۔ کسی کام پر آدمیوں کا جمع ہونا + ب۔ن
چُبّین۔ف۔ چھابا۔ لکڑی کا بنا ہُوا طشت + ب۔ن
چَپ۔ف۔ بایاں ہاتھ۔ بائیں طرف + دغا۔ فریب + ٹیڑھا پن۔ لف دغاباز + ناموافق + راگ اور ساز کا بے اصول ہو جانا + ب۔ن۔یم
چَپات۔ف۔ طپانچہ۔ تھپڑ + ب
چپاتی۔ف۔ مخفف چاپاتی۔ پتلی روٹی جو توے پر پکاتے ہیں۔ پھلکا + ب
چَپار۔ف۔ دو رنگ کی چیز + چتلا + سبز رنگ کبوتر جس پر سیاہ خال ہوں + سیاہ دھبوں والا گھوڑا جسے عربی میں ابرش کہتے ہیں + ب۔ن
چَپارغ۔ف۔ مچھلی کی ایک قسم ہے + ب۔ن
چَپّان۔ف۔ پرانے کپڑے + ب
چَپّانی۔ف۔ پرانے کپڑے پہننے والا بے سروپا آدمی + ب۔یم
چَپاوُل۔ف۔ تاخت وتاراج۔ لوٹ مار + بم
چَپ اَنداز۔ف۔ جو شخص لڑائی میں اپنے حریف کو دھوکا دے + فریبی۔ جعل ساز دھوکے باز۔ مکار + ب۔بم
چَپچاپ۔ف۔ پے در پے بوسوں کی آواز + ب۔ن
چَپ دادن۔ف۔ چھوڑنا۔ دھوکا دینا۔ دغا دینا + ب۔ن
چَپداز ⎫ ف۔ جُرموق جو موزہ
چَپداں ⎭ کے اوپر پہنتے ہیں + ب
چَپَر۔ف۔ چھپر۔ کھپر + ب۔ن
چَپ رُفتن۔ف۔ مخالفت کرنا + غ
چَپسیدن۔ف۔ چمٹنا۔ چپکنا + مقلوب چسپیدن۔ اور پ کو ف سے بدل کر چفسیدن بھی کہہ دیتے ہیں + ب۔ن
چَپش۔ف۔ گوسفند یک سالہ + ب۔ن
چَپ شُدن۔ف۔ منحرف ہونا۔ روگردانی کرنا۔ منہ پھیر لینا + نہ پکڑنا + ن
چَپق۔ - حقہ۔ پائپ + ز
چَپقلش۔ت۔ تلوار کی لڑائی + غ
چُپکن۔ف۔ انگرکھا۔ انگہ + ج۔بم
چَپو۔ف۔ غارتگری۔ لوٹ مار + ر
چَپوق۔ف۔ حقہ۔ پائپ + ر
چَپو کردن۔ف۔ تباہ کرنا۔ لوٹنا + ز
چَپہ۔ف۔ شور وغل۔ اُچھل کود + ر
چَپہ زدن۔ف۔ تالیاں بجانا + ر
چَپیدن۔ف۔ بائیں طرف میل کرنا + ب ن
چَپّین۔ف۔ بید کی لکڑی کا برتن۔ کریبی + ب

چتر-ف-چھتری-سر کے چھوٹے بال+ب

چترِ آبگوں-ف-آسمان+بم

چترِ پُراختر-ف-آسمان وستارے دف اور دائرہ سے کنایہ ہے جس کے گرداگرد حلقے سے لگے ہوتے ہیں+ن

چترِ روز-ف-آفتاب+ب-ن

چترزدہ-ف-گھوڑا دُم چنور کئے ہوئے

چترِ زر
چترِ زریں } ف آفتاب ب-ن
چترِ سحر

چترِ سیمابی
چترِ سیمیں } ف-پورا چاند-چودھویں رات کا چاند+ب

چترِ عنبریں-ف-رات-شب+ب

چترِ کُحلی-ف-آسمان+سیاہ بادل+ب

چترمان
چترمن } ف-بادشاہوں اور امیروں کے کہتے ہیں+ن

چترِ نور-ف-سورج+ب

چتو-ف-پردہ+ن-ب

چتوک-ف-چڑیا+ب

چخ-ف-چاقو تلوار وغیرہ کا میان+ن-ب جھگڑا-لڑائی+میل-پیپ-چرک+کوشش+جلدی سے کوشش کرنا+ب

چخاچخ-ف-لڑائی کے وقت تلوار مارنے کی آواز+ب

چخان-ف-لڑائی کرتا ہوا-کوشش کرنے والا+ب

چخاخ-ف-چقماق-تیز زین+ب

چخیدن-ف-لڑائی کرنا+گفتگو کرنا+دم مارنا+کوشش کرنا+جنگ کرنا+ب-ن

چدن-ف-مخفف ومرادف چیدن-چننا+ب-ن

چُر-ف-آلۂ تناسل-مرد کی شرمگاہ+ب-ن

چرا-ف-کسواسطے-کیوں+ن

چَرا-ف-کیوں+چراگاہ-چرنا+ن-غ

چرابہ-ف-ملائی+ب

چراخور-ف-چراگاہ+ن-ب

چراخوارہ-ف-طاقچۂ لالٹین قندیل جس میں چراغ رکھتے ہیں عربی میں اس کو مشکوٰۃ کہتے ہیں+ب

چراخور-ف-چراگاہ+ب-ن

چرازار-ف-چراگاہ+فج

چرازن-ف-چرنے والا+غ-فج

چراغ-ف-دیا-لیمپ+چرنا+گھوڑے کا دو پاؤں پر کھڑا ہونا-مجازاً پیرو مرشد+روشنی+ب-ک-بم-ن

چراغِ آخر-ف-کنایہ ہے فراخی عیش اور دولت کے زیادہ ہونے سے+ب

چراغ از چشم پریدن-ف-دماغ کو سخت صدمہ پہنچنا جس سے آنکھوں کے سامنے بجلی سی چمک جائے+بم

چراغ از خانۂ کسے بُردن ف-کسی سے نور حاصل کرنا+بم

چراغ از دیدہ جہیدن-ف مرادف چراغ از چشم پریدن+بم

چراغِ آسمانی-ف-بجلی+آفتاب+غ-بم

چراغِ آگندہ لیسہ-برقی روشنی+ر

چراغان-ف-ایک قسم کی سزا ہے جس میں مجرموں کے سر

میں کئی زخم لگاکر ہر ایک زخم پر جلتی ہوئی بتّی رکھی جاتی تھی + بم
چراغانِ بحری۔ ف۔ جو اکثر رات کو میدان میں چمکتے ہیں + ز
چراغاں کردن۔ ف۔ روشنی کرنا + ز
چراغِ بحری۔ ف۔ دریا میں جو مینار روشنی کے لئے بنایا جائے اور اس پر روشنی کی جائے + ر
چراغِ برّہ۔ ف۔ چراغدان طاقچہ + ب
چراغِ بنگال۔ ف۔ نمائشی چراغ۔ برقی طاقت سے رنگین شیشوں سے رنگ برنگ کی روشنی پیدا کرتے ہیں + ز
چراغپا۔ ف۔ گھوڑے کا اگلے دو پاؤں اُٹھاکر کھڑے ہونا + چراغ دان۔ ڈیوٹ + ب۔ بم
چراغپایہ۔ ف۔ چراغدان۔ ڈیوٹ برہان میں اسکے بھی دونوں معنے لکھے ہیں + بم۔ ن
چراغِ پرہیز۔ ف۔ جو چیز چراغ کے منہ کے سامنے رکھ دیتے ہیں

کہ ہوا کے صدمے سے محفوظ رہے + بم
چراغِ پریاں۔ ف۔ عورتیں منت مانتی ہیں اور چراغ جلاکر پریوں کے نام دریا میں چھوڑ دیتی ہیں۔ عورتوں کے خیال میں پریاں دریا میں رہتی ہیں + ر
چراغِ چشم۔ ف۔ عزیز۔ دوست اور بیٹے سے مراد ہے + ن
چراغچی۔ ف۔ وہ نوکر جو چراغ روشن کرنے پر مقرر ہوں + ن۔ بم
چراغ خاموش کردن۔ ف۔ چراغ بجھانا + بم
چراغ خواستن۔ ف۔ لوگوں سے کچھ مانگنا۔ ہندی محاورہ میں چراغی مانگنا + بم
چراغدان۔ ف۔ ڈیوٹ + ج
چراغِ روز۔ ف۔ چراغِ بیفروغ۔ آفتاب + بم
چراغ روشن کردن ہندو ف۔ دیوالہ نکالنا + بم
چراغ روشن گفتن کسے را۔ ف۔ کسی کو مراد دانستن ... کی دعا دینا + بم
چراغِ [illegible]۔ ف۔ [illegible] [illegible] + بم

چراغِ سحر۔ ف۔ آفتاب + صبح کا ستارہ + ب
چراغِ سحری۔ ف۔ ع۔ ناپائدار چیز جس کا فنا ہونا قریب ہو + بم
چراغِ شرع۔ ف۔ پیغمبر صلعم اور قرآن مجید سے کنایہ ہے + بم
چراغِ طور۔ ف۔ موسےٰ کی تجلّی سے کنایہ ہے + بم
چراغِ عالم اَفروز۔ ف۔ سورج سے کنایہ ہے + بم
چراغک۔ ف۔ چھوٹا چراغ۔ جگنو + ب
چراغ کور شدن۔ ف۔ کسی کا لا ولد مرجانا + بم
چراغِ گاز۔ ف۔ گیس کی روشنی + ز
چراغلہ۔ ف۔ کرمک شب تاب۔ جگنو + ب
چراغِ مغاں۔ ف۔ انگوری شراب۔ صاف اور ستھری شراب + ن۔ ب
چراغ وارہ۔ ف۔ چراغدان۔ قندیل۔ فانوس۔ لالٹین + ب۔ ن
چراغِ ہدایت۔ ف۔ پیغمبر اور قرآن مجید سے کنایہ ہے + بم

چَراگاہ۔ف۔حیوانات کے چرنے کی جگہ + ب
چَراگَر۔ف۔چرنے والا حیوان + ن
چَراگَہ۔ف۔سبز گھاس۔ اور چرنے کی جگہ + ن
چَرام۔ف۔حیوانات کے چرنے کی جگہ + ب۔ج
چَرامِین۔ف۔حیوانات کے چرنے کی جگہ + ب۔ گھاس جو جانور کو کھلاتے ہیں + ن
چَران۔ف۔گڈریا۔چرواہا + ج۔ز
چَرانیدن۔ف۔ چرانا + ج
چَرائی مال۔ف۔ چوپایوں کی چرائی + ر
چَرب۔ف۔ زیادہ غالب + غالب + چکنا + ب۔بم
چَرب آخور۔ف۔ وہ شخص جو عیش و عشرت میں عمر گزارے + وجہ معاش کی کثرت + چوپایوں کے لئے گھاس کی بہتات + غ۔ب۔ عیش و عشرت۔ نعمت + ن
چَرب بالا۔ف۔خوش قامت۔ جس کا قد و قامت عمدہ ہو + بم
چَرب پہلو۔ف۔ فربہ اور جس سے لوگوں کو فائدہ ہو + بم۔ب۔ن

چَرب دَست۔ف۔ چالاک۔ شیریں کار + خردمند + دستکار ہنرمند + ب۔ن۔بم
چَرب زَبان۔ف۔فصیح چکنی چپڑی باتیں کرکے لوگوں کو اپنی طرف مائل کرنے والا + خوشامدی + فریبی + شیریں کلام + ب۔ن۔بم
چَرب کَش۔ف۔چربی + افزونی + غلبہ + ن۔ب
چَرب قامت۔ف۔ بلند قد۔ لمبا۔ خوش قد + ب۔بم
چَربَک۔ف۔ پوری۔ پتلی سی روٹی جو گھی میں تلی جائے۔ ملائی۔ چربہ کی تصغیر وہ باریک کاغذ جو تصویر کی حفاظت کے لئے تصویر پر رکھتے ہیں + غ ن۔ج
چُربَک۔ف۔ دروغ۔خوشامد + طنز۔ظرافت۔مسخرگی۔ خوش طبعی۔ افترا۔ تہمت۔ بہتان + خجالت۔ شرمندگی + چیستان۔ پہیلی + غ۔ب۔ن
چَرب گو۔ف۔چرب زبان۔ چکنی چپڑی باتیں کرنے والا + ن۔ج

چَربو۔ف۔چربی۔ افزونی + غلبہ + ن۔ب
چَرب و خُشک۔ف۔برا بھلا۔ تھوڑا بہت۔ سخاوت بخل۔ بخیل و سخی + ب
چَربہ۔ف۔باریک کاغذ جو تصویر کی حفاظت کے لئے تصویر پر رکھتے ہیں۔ ملائی۔ پوری + ب۔ن
چَربی۔ف۔پیہ + مجازاً نرمی رفق و مدارا۔ ملائمت + ب۔ن
چَربی از پہلوے شیر نتوان گرفتن ف۔مقابلہ کی طاقت نہ ہونی + شکار نہ کر سکنا + بم
چَربیدن۔ف۔ غالب ہونا۔ بڑھ جانا + ب
چُرت۔ف۔ اونگھ۔ پینک + ز
چُرت مینزند۔ف۔ اونگھتا ہے + ر
چَرتہ۔ف۔ رنگ۔ سیاہ رنگ کے واسطے بولا جاتا ہے + ب۔ن
چَرخ۔ف۔ آسمان + چرخی۔ چرخا + گریبان + سخت کمان + چکر + دور و تسلسل + رقص + محل کا طاق + اُبا نسیم کی اطلس + ایک شکاری پرندہ + چرغ + پہیا + بیان + ب۔غ۔ن

چرخ خاب - ف - بھنور - گرداب * بم

چرخ آبنوس - ف - پہلا آسمان * ز

چرخ انداز - ف - کماندار - تیرانداز * ب - ن

چرخ بریں - ف - نواں آسمان * بم

چرخ پُراختر - ف - آسمان اور ستارے * دائرہ * دف * ن

چرخ ترساجامہ - ف - پہلا آسمان * ن

چرخ تیزرو - ف - تیزرو اور چست و چالاک گھوڑا * ن

چرخچی - ف - فوج ہراول * بم غ

چرخ خوردن - ف - چکر میں آنا * بم

چرخ دولابی - ف - آسمان * ب

چرخ ریسک - ف - بھنبگر - جو مٹڈی کی طرح ایک پرندہ ہے اور چلاتا رہتا ہے * ب

چرخ زدن - ف - چکر میں آنا - دوری حرکت کرنا * بم

چرخ زریں - ف - چوتھا آسمان ب ن
چرخ زریں کاسہ } اس خیال سے کہ آفتاب چوتھے آسمان پر واقع ہے * ب ن بم

چرخ زن - ف - ناچنے والا - پھیر کرنے والا * ب * بم

چرخ خشت - ف - گنّے اور انگور کا شیرہ نکالنے کی چرخی * ب ن

چرخ صوفی جامہ - ف - پہلا آسمان * ب

چرخ فلک - ف - عرش سے مراد ہے * غ

چرخ کبود - ف - آسمان * ن

چرخ کمان - ف - ایک قسم کی سخت کمان * بم

چرخ گاہ - ف - حلقہ سماع سے کنایہ ہے * بم

چرخ گندناگوں - ف - آسمان * ن

چرخگی زدن - ف - کشتی گروں کا غالب آنے کے وقت چکر لگانا اور رقص کرنا * ایک قسم کی ورزش بھی ہے * بم - غ

چرخلہ - ف - ایک قسم کی گھاس ہے * ب

چرخ مقوس - ف ع - آسمان عموماً - اور آٹھواں آسمان خصوصاً * ب ن

چرخوک - ف - لٹو * ب

چرخہ - ف - سوت کاتنے کا چرخہ * ایک درخت بھی ہے جو بہت پتلا سوکھا سا ہوتا ہے - دور جو تسلسل کے مقابلہ میں ہوتا ہے * ب

چرخۂ آبنوس - ف - عموماً آسمان اور فلکِ اول خصوصاً * ب ن

چرخی - ف - گھومنے والی چیز جیسے دولاب اور چرخی وغیرہ * بمعنی کبوتر - ایک قسم کی نفیس اطلس بھی ہے * ب

چرند - ف - لڑائی - فساد * ب ن

چردہ - ف - رنگت - یہ لفظ سیاہ کے ساتھ خاص ہے - سیہ چردہ بمعنے سیہ رنگ - سیہ پوست * ب - ن

چرز - ف - ایک پرندہ کا نام ہے جسے عربی میں حبارٰی - ترکی میں توغدری کہتے ہیں *

چرزہ - ف - بمعنے چردہ - آدمی اور حیوان کا رنگ اور چمڑا * ب غ

چرس - ف - قید خانہ - جیل خانہ - شکنجہ * وہ حوض جس میں انگور جمع کر کے لاتوں سے روندتے ہیں تاکہ ان کا شیرہ نکل آئے * جانوروں کی چراگاہ * وہ چیز جو فقیر لوگ بھیک مانگ کر جمع کریں * ب ن

چَرشدان ۔ ف ۔ فقیروں کی بھیک مانگنے کی جھولی ٭ ب

چَرغ ۔ ف ۔ ایک مشہور شکاری پرند ہے ۔ جسے عربی میں صَقر کہتے ہیں ٭ ب ۔ ن

چَرغند ۔ ف ۔ چراغ ۔ چراغدان ۔
چَرغندہ ۔ ڈیوٹ ۔ بکری بھیڑ کا رودہ جس میں گوشت بھر کر پکایا گیا ہو ٭ ب ۔ ن

چَرغول ۔ ف ۔ ایک گھاس ہے
چَرغون ۔ جسے عربی میں لسان الحمل کہتے ہیں ٭ ب ۔ ان

چَرک ۔ ف ۔ زخم ٭ ب

چَرک ۔ ف ۔ پیپ ۔ ریم ۔ میل ٭ ب

چَرکن ۔ ف ۔ میلا ۔ میل میں لتھڑا
چَرکین ۔ ہُوا ٭ ج

چَرم ۔ ف ۔ چمڑا ٭ غ ۔ فج

چَرم ۔ ف ۔ شیر ۔ بھیڑیا وغیرہ ٭ فج

چَرمِ خام ۔ ف ۔ رودہ جس سے چلۂ کمان کا بنایا جاتا ہے ۔ چمڑا جو نقارہ وغیرہ پر منڈھا جاتا ہے ٭ بم ۔ ز

چَرمدان ۔ ف ۔ چمڑے کا کیسہ ٭ ب ۔ ن

چَرمِ شیر ۔ ف ۔ تازیانہ سے مراد ہے ٭ ب

چَرمک ۔ ف ۔ پہیلی ۔ پیشان ٭ ب

چَرمِ کمان ۔ ف ۔ کمان کا چلہ ۔ تانت جو کمان میں بندھی ہوئی ہوتی ہے ٭ ب

چَرمِ گاؤ ۔ ف ۔ تازیانہ ۔ کوڑا ٭ غ

چَرمگر ۔ ف ۔ چمڑا رنگنے والا ۔ دباغ ٭ بم

چَرمِ گردک ۔ ف ۔ وہ چمڑا جو نقارہ وغیرہ پر منڈھا ہوا ہوتا ہے ٭ ز

چَرمِ گور ۔ ف ۔ دیکھو چَرمِ کمان ٭ ب ۔ بم

چَرمِ گور بر شاخِ آہو کشیدن ۔ ف ۔ چرمِ گور سے مراد چلۂ زہ کمان کی ۔ اور شاخِ آہو سے مراد کمان ہے ۔ کمان پر چلہ چڑھانا ۔ تیر اندازی کے لئے مستعد ہونا ٭ ز

چَرمِ گوزن ۔ ف ۔ دیکھو چرمِ کمان ٭ ب

چَرمہ ۔ ف ۔ مطلق گھوڑا ۔ سفید گھوڑا ٭ ب

چَرمینہ ۔ ف ۔ چمڑے کی چیز ٭ بم

چَرند ۔ ف ۔ حیوان ۔ چوپایہ ٭ ح

چَرندو ۔ ف ۔ نرم چمڑی جو چبائی جاسکے ۔ عربی میں اُسے غضروف کہتے ہیں ۔ چرندہ جانور کے معنے میں بھی آیا ہے ٭ ب

چَرندہ ۔ ف ۔ گھاس چرنے والا ۔ حیوان ٭ ب

چَرنگیدن ۔ ف ۔ گرز وغیرہ کی آواز ٭ ب

چَروک ۔ ف ۔ روٹی تو ابھی تنور سے پکی نہیں ۔ گیہوں یا جو وغیرہ کی ٭ ب ۔ ن

چُروک ۔ ف ۔ شکن ۔ جھرّی ٭ ب

چَریدن ۔ ف ۔ چارہ جوئی کرنا ۔ دوڑنا ٭ ب

چَریدن ۔ ف ۔ چرنا ۔ گھاس کھاتا ٭ ز

چَریک ۔ ف ۔ لشکر یا وہ لوگ جو کسی مہم کے واسطے بھیجیں ۔ کمک ۔ بیگاری فوج ٭ ر ۔ ب

چُرہ ۔ ف ۔ بندر ٭ ب ۔ ن

چَرہ وب ۔ ف ۔ ٹڈی کے مشابہ ایک جانور جو چھوٹا سا ہوتا ہے اور دن بھر بولتا ہے اور گرمی میں اس کی آواز نکلتی ہے ٭ ب ۔ ن

چَرْزْدَرَہ } ف۔ دُنبہ کی چربی کے
چَرْزْ دَہ } ٹکڑے جو بھُون لئے
جائیں ✤ ب۔ ن

چَرْزْغ } ف۔ ساہی۔ خارپُشت ✤
چَرْزْک } ب۔ ن

چُس۔ ف۔ پھُسکی ✤ ب۔ بم

چَسْپان۔ ف۔ چپکا ہوا ✤ ج

چَسْپاندَہ۔ ف۔ وصلی۔ دو کاغذ
چپکائے ہوئے جو مشق کے کام
آتے ہیں ✤ بم

چَسْپانیدن۔ ف۔ چپکانا ✤ ج

چَس نَس۔ ف۔ بیجا بات کہہ
ڈالنا ✤ بم

چَسْپیدن۔ ف۔ لپٹنا۔ چپکنا ✤
کسی چیز کو مضبوط پکڑنا ✤ ہیر
کرنا ✤ بم

چَسْپیدگی۔ ف۔ چپک ✤ ج

چَسْپیدَہ۔ ف۔ چپکا ہُوا ✤ ج

چُسْت۔ ف۔ چالاک۔ درست
تنگ (ضد فراخ) ٹھیک۔ محکم ✤ ب

چُسْتَہ۔ ف۔ بکری اور بھیڑ کا
شیردان ✤ ب

چَسْتَہ۔ ف۔ سرود۔ گانا ✤ ب

چُسْتی۔ ف۔ چالاکی۔ درستی۔ مضبوطی
تنگی (ضد فراخی) ✤ بم

چَش۔ ف۔ چشم کا مخفف ہے۔
آنکھ ✤ ب

چَشان۔ ف۔ گرز ✤ ن

چَشانیدن۔ ف۔ چکھانا۔
کوئی چیز نمونہ کے طور پر
کھلانا ✤ ج

چَشْپَر۔ ف۔ نشان۔ کھوج عموماً
درندوں کے پاؤں کا نشان
خصوصاً ✤ ب

چَشْتَہ۔ ف۔ مخفف چاشتہ۔ طعام۔
چاشت۔ طُعمہ۔ خوراک ✤
ب۔ بم

چَش زَخْم۔ ف۔ چشم زخم کا مخفف
ہے۔ نظر بد لگنا ✤ ب

چَشْم۔ ف۔ آنکھ ✤ نگاہ ✤ اُمید ✤
توقع ✤ بم۔ بجائے سر و چشم ✤ ز

چَشْم آب دادن۔ ف۔ تماشا
کرنا ✤ دیدار کرنا ✤ خوشنما چیز کو
دیکھنا ✤ بم

چَشْم آرُو۔ ف۔ لکڑی یا ضبرہ کی
وہ چیز جو کھیتوں پر ان کی حفاظت
اور جانوروں کے ڈرانے کے
لئے نصب کرتے ہیں۔ وہ شے جو
انسان وحیوان اور کھیتی مکان
وغیرہ کو نظر بد سے محفوظ رکھنے کے
لئے بناتے ہیں ✤ ب

چَشْم اَز چیزے پوشیدن۔ ف
کسی چیز کی طرف نگاہ نہ کرنا۔ دیکھنا
چھوڑ دینا ✤ پروانہ کرنا ✤ بم

چَشْم آغُل۔ ف۔ کن انکھیوں
سے دیکھنا ✤ ب

چَشْم آغیل } ف۔ قہر و غضب
چَشْم آلُوس } کے ساتھ کن
انکھیوں سے دیکھنا ✤ قہر و
غضب کے ساتھ کن انکھیوں
سے دیکھنے والا ✤ بم

چَشْم اَنداز۔ ف۔ نظرگاہ ✤
کھڑکی ✤ ر

چَشْم باخْتن۔ ف۔ آنکھوں
کا بے نور ہونا ✤ بم

چَشْم بازکردن۔ ف۔ آنکھیں
کھولنا ✤ بم

چَشْم باطِل ساخْتن۔ ف۔
اندھا کر دینا۔ آنکھیں نکال دینا ✤ بم

چَشْم بَد۔ ف۔ نظر بد۔ بد نظر ✤ ج

چَشْم بَدَست کَسے بُودن۔ ف
کسی سے طمع رکھنا ✤ ب

چَشْم بدنبال کَسے بُودن۔
ف۔ کسی کی خرابی کے فکر
میں ہونا ✤ بم

چشم بر آسمان اُفتادن - ف - آنکھیں چھت سے لگ جانا ۔

چشم براہ - ف - منتظر - نگراں ۔ ہم

چشم براہ داشتن / چشم براہ دوختن / چشم براہ نہادن - ف - انتظار کرنا - راہ تکنا ۔ ہم

چشم بر چیزے بستن و دوختن - ف - کسی چیز کی طرف کمال توجہ کرنی ۔ ہم

چشم برداشتن - ف - اعراض کرنا - بے توجہی کرنا ۔ ہم

چشم بر زمین افگندن - ف - شرم و حیا - ادب و تواضع یا غم و اندوہ کے باعث نیچی نگاہ رکھنا - سجدہ کرنا ۔ ب - ن

چشم برہم زدن - ف - آنکھ جھپکانا - بند کرنا + مرنا + عرصہ قلیل سے مراد ہے ۔ ہم ۔

چشم بستن - ف - بے التفاتی کرنا - اعراض کرنا ۔ ہم

چشم بند - ف - وہ منتر جس سے لوگوں کی نظر باندھ دیں ۔ ہم

چشم بے آب - ف - بے حیا - بے شرم - ڈھیٹ ۔ ب

چشم بے آب داشتن - ف - بے حیا ہونا - شرم نہ رکھنا ۔ ہم

چشم پرویزن - ف - چھلنی کے سوراخ ۔ ہم

چشم پوشی - ف - اغماض - گناہ ظاہر نہ کرنا - کسی کی خطا سے آنکھ بند کر لینا ۔ ن - غ

چشم پوشیدن - ف - اعراض کرنا - بے اعتنائی - اندھا ہونا + اندھا کرنا ۔ ہم

چشم پیش - ف - [illegible] - شرمندہ ۔ ب

چشم ترازو - ف - ترازو کا پلڑا ۔ ہم

چشم [illegible] - ف - انتظار کرنا ۔ ہم

چشم چرانی - ف - فضول دیکھنا - شوخ چشمی کرنا ۔ ہم

چشم حسی - ف - ظاہری آنکھ ۔ ع

چشم خانہ - ف - آنکھ کا گھر - آنکھ کا حلقہ ۔ ہم

چشم خروس - ف - ایک قسم کا [illegible]

چشم خروسان - ف - سرخ رنگ کا دانہ جس کا سر سیاہ ہوتا ہے ہندوستان میں گھونگچی کہتے ہیں - شراب سرخ اور زبانِ سرخ سے بھی مراد ہے ۔ ہم

چشم خوردہ - ف - وہ شے جسے نظرِ بد کا اثر پہنچا ہو ۔ ہم

چشم داشت - ف - اُمید - توقع - بھروسہ ۔ ج - فج

چشم داشتن - ف - جب یہ لفظ بے صلہ (بنفسہ) یا بصلۂ از واقع ہوتا ہے تو اُمید رکھنے بھروسہ رکھنے کے معنے دیتا ہے اور جب اس کا صلہ بر واقع ہوتا ہے تو انتظار کرنے اور راہ تکنے کے معنے میں آتا ہے ۔ ہم

چشم درد - ف - آنکھ کا درد ۔ ہم

چشم در راہ - ف - منتظر - نگراں ۔ ہم

چشم [illegible] - ف - [illegible] بے حیا اور شوخ دیدہ ہونے سے کنایہ ہے ۔ ہم

چشم دریدہ - ف - پھٹی ہوئی آنکھ - بے حیا آنکھ ۔ ہم

چشم را آب دادن - ف - [illegible] کرنا - تماشا دیکھنا ۔ ہم

چشم [illegible] - ف - آنکھوں سے اشارے کرنا - سیٹیں مارنا ۔ ت

چشم رسانیدن - ف - نظر لگانا ÷ ز

چشم رسیدن - ف - نظر لگنا ÷ ہم

چشم روز - ف - آفتاب سے مراد ہے ÷ ہم

چشم روشنی - ف - مبارکباد ÷ ہم

چشم زاغ - ف - بےحیا - دلیر - شربتی آنکھ ÷ ز

چشم زاغ داشتن - ف - بےحیا اور دلیر ہونا ÷ ہم

چشم زخم - ف - نظر بد - انتقال اور آزار جو نظر بد کے اثر سے کسی مرغوب پسندیدہ اور خوبصورت شے پر پہنچے ÷ ہم

چشم زد - ف - طرفۃ العین - چشم زدن } آنکھ جھپکنے تک کا عرصہ - پل ÷ ہم - بیاگنا - ڈرنا - اشارہ کرنا - شرم کرنا ÷ ن

چشم سرخ کردن - ف - بلیغ کرنا - عاشق ہونا - کمال غیظ سے دیکھنا - غصہ ہونا ÷ ہم - غ

چشم سفید شدن - ف - آنکھوں کا پتھرا رہ جانا ÷ ہم

چشم سوزن - ف - نہایت تنگی سے کنایہ ہے ÷ ن

چشم سیاہ کردن - ف - دیکھو چشم سرخ کردن ÷

چشم شب - ف - چاند اور ستارے ÷ ن

چشم شدن - ف - ظاہر ہونا - روشن ہونا - منکشف ہونا ÷ ہم

چشم شوخ - ف - مرادف چشم زخم ÷ ہم

چشم شور - ف - وہ آنکھ جس کی نظر جلدی اثر کرے نقصان پہنچائے ÷ ہم

چشم فرنگی - ت - عینک ÷ غ

چشمک - ف - عینک - چھوٹی آنکھ - آنکھ سے اشارہ کرنا - دیا کسو ہن - ب

چشم کردن - ف - چشم زخم پہنچانا - کسی کو نظر لگانا ÷ ب

چشمک زدن - ف - آنکھ سے اشارہ کرنا ÷ ہم

چشم گرم کردن - ت - عاشق ہونا - اشارہ کرنا - دیکھنا - تھوڑی دیر سو رہنا ÷ ہم

چشم گشتہ - ف - بھیڑ کا انوارہ ÷ ب

چشم گرم شدن - ف - تھوڑی نیند آتی تھی ÷

چشم مالیدن - ف - ہوشیار ہونا ÷ ہم

چشم منقط } ف - ع - جس آنکھ
چشم منقوط } میں سپید داغ ہوں ÷ ہم

چشم نشین - ف - معشوق و محبوب سے کنایہ ہے ÷ ہم

چشم نمائی - ف - دھمکی - دھمکانا - ڈانٹنا ÷ ن

چشم نمائی کردن - ف - ڈرانا - دھمکانا ÷ ہم

چشم و چراغ - ف - باعث بینائی - روشنی چشم - سرمایہ عزت و فخر - بصارت ÷ غ

چشم ورو داشتن - ف - حیا کرنا ÷ ہم

چشمہ - ف - پانی کا سوتا - سوئی کا سوراخ ÷ ہم - ن

چشمۂ آتش فشاں - ف - آفتاب ÷ ب

چشمہا دیدن - ف - بہت بڑا تجربہ کار ہونا ÷ ہم

چشمۂ ماہی شدن - ف - برج حوت میں سورج کے جانے سے کنایہ ہے ÷ ن

چشمۂ پل۔ف۔پل کے در ٭ ر
چشمۂ تدبیر۔ف۔انسان کا مغز ٭ قوت متفکرہ ٭ دانشمند اور صاحب تدبیر آدمی ٭ بم
چشمۂ تیرہ گوں۔ف۔رات سے کنایہ ہے ٭ فج
چشمۂ حیواں۔ف۔آب حیات ٭ معشوق کا منہ ٭ بم
چشمۂ خاوری۔ف۔آفتاب ٭ بم
چشمۂ خضر۔ف۔دیکھو چشمہ حیواں ٭ ب
چشمہ دار۔ف۔حلقہ دار۔کڑیاں رکھنے والا۔کڑیاں رکھنے والی زرہ ٭ بم
چشمۂ داشتن ترازو۔ف۔ترازو کے ایک پلہ کا دوسرے پلہ سے بھاری ہونا ٭ بم
چشمۂ درع۔ف۔زرہ کی کڑیاں ٭ بم
چشمۂ دماہی تواں۔ف۔آفتاب کا برج حوت میں ہونا ٭ فج
چشمۂ روشن۔ف۔سورج ٭ بم
چشمۂ زار } ف۔وہ جگہ جہاں
چشمہ سار } بہت سے چشمے ہوں ٭ ب
چشمۂ سوزن۔ف۔سوئی کا ناکہ۔نہایت تنگی سے کنایہ ہے ٭ ن۔بم
چشمۂ سیماب } ف۔سورج
چشمۂ سیماب ریز } اور چاند سے مراد ہے۔دن کو بھی کہتے ہیں ٭ ب۔بم
چشمۂ قیر } ف۔رات
چشمۂ قیر گوں } سے کنایہ ہے ٭ ب۔بم
چشمۂ گرم۔ف۔آفتاب۔سورج ٭ ن
چشمۂ نور } ف۔سورج ٭
چشمۂ نوربخش } بم
چشمۂ ہور } ج۔ز
چشمۂ نوش۔ف۔آب حیات۔معشوق کا منہ ٭ ن
چشیدن۔ف۔چکھنا ٭ بم۔ج
چغ۔ف۔رئی۔مدھانی ٭ عورتوں کے سوت کاتنے کا چرخہ ٭ ب
چغ۔ت۔سرکی۔پردہ جو سرکنڈوں یا بانس کی تیلیوں سے بنا کر دروازوں پر لٹکا دیتے ہیں ٭ بم
چغاز۔ف۔بے حیا عورت جو گالیاں دینے والی ہو۔قحبہ ٭ ب۔ن
چغالہ۔ف۔کچا میوہ ٭ ب۔ن
چغامہ۔ف۔قصیدہ ٭ ب۔ن
چغانہ۔ف۔ایک سانہ ہے موسیقی کا ایک پردہ ٭ ب۔ن
چغبت } ف۔بھرتی۔روئی
چغبوت } جو لحاف وغیرہ میں ڈالی جاتی ہے ٭ ب
چغد۔ف۔الو ٭ ب
چغر۔ف۔التفات کرنا۔کسی کا حال پوچھنا۔مزاج پرسی ٭ ڈر۔خوف ٭ ب
چغرشتہ۔ف۔گکڑی ٭ ب۔ن
چغریدن۔ف۔التفات کرنا۔ڈرنا۔وہم کرنا ٭ ب
چغزیدن۔ف۔نالہ وزاری کرنا۔ڈرنا۔وہم کرنا ٭ ب
چغنک۔ف۔چڑیا ٭ پ
چغل۔ت۔غماز چغلی کھانے والا ٭ ب۔بم۔غ
چغل۔ف۔چین۔شکن اور ایک برتن بھی ہے ٭ ب

چُغَلَہ - ت - کچا میوہ ÷ ر
چُغُلی - ف - کسی کی بُرائی کرنا - سخن چینی ÷ ب - ج
چُغُو / چُغُوک } ف - چڑیا ÷ ب
چَغیدن - ف - سعی کرنا - کوشش کرنا ÷ ب
چَغالہ ف - فوج - پرندوں کا غول ÷ ب
چَفْت - ف - وہ لکڑی جس پر انگور یا کدو وغیرہ کی بیل چڑھاتے ہیں - جالیدار ٹٹی ÷ ب
چُفت - ف - تنگ جو فراخ کا نقیض ہے + گرتی ہوئی عمارت کے نیچے جو لکڑی رکھی جائے ÷ ب - ن
چفت - ف - گھر کے دروازے کی زنجیر + کنڈی ÷ ب
چفت ریزہ - ف - قلمدان اور صندوقچہ کی زنجیر ÷ ز
چفت کردن - ف - دروازہ میں زنجیر لگانا ÷ ز
چفت مو - ف - پنجرہ دار ٹٹی ÷ ز
چَفتہ - ف - برابر تہمت - بُہتان + گوسفند کا سر ÷ ب
دروازہ کی زنجیر ÷ ر
چَغُرسنہ - ف - لکڑی ÷ ن
چَفسیدن - ف - بمعنی چسپیدن ÷ ب
چِق - ت - سرکنڈوں یا بانس کی تیلیوں کا پردہ جو دروازہ پر لٹکاتے ہیں ÷ ب - بم
چَق - ف - دُودھ بلونے کی رئی - مدھانی + بم
چَقاچاق / چَقاچَق } ت - نیزوں اور تلواروں وغیرہ کے متواتر بدن پر پڑنے کی آواز + غ - ج + ہندی کھچا کھچ ÷
چَقر - ت - شراب خانہ ÷ بم
چَقماق / چَقمق } ف - وہ پتھر جس سے آگ نکلتی ہے + اور بمعنی طعنہ - سرزنش ÷ ب - غ
چُقُندر - ف - شلغم کی قسم کی ترکاری ہے ÷ ج - ب
چَقُو - ت - چاقو ÷ بم
چَک - ف - برات + وظیفہ + قبالہ + بیعانہ + منشور ÷ ب - ن
چَکاچاک - چَکاچَک - ف - تلوار یا گرز وغیرہ کے مارنے کی آواز + ب - ن
چکاد / چکادہ } ف - پیشانی کا اوپر والا حصہ - بالائے سر - بالائے پیشانی + تارک سر - سپر + مطلق پیشانی - پہاڑ کی چوٹی ÷ ب - ن
چکاسہ - ف - ساہی - خار پشت ÷ ب - ن
چکامہ - ف - قصیدہ - شعر ÷ ب - ن
چکان - ف - ٹپکتا ہوا ÷ ج
چکاندن / چکانیدن } ف - ٹپکانا - قطرہ قطرہ گرانا + ج
چکاو / چکاوک / چکاوہ } ف - راگ کی ایک آواز ہے + چڑیا سے کچھ بڑا ایک پرند بھی ہے جسے ہندی میں چنڈول اور عربی میں قُبَّرہ کہتے ہیں ÷ ب
چکرہ - ف - قطرہ جو پانی کے ٹپکنے سے اُٹھتا ہے ÷ ب - ن
چکزہ - ف - ایک پرند جانور ہے جسے عربی میں کروان کہتے ہیں ÷ ب
چکس - ف - چرغ و باز اور شاہین

چکشہ۔ ف۔ وہ کاغذ یا پتا جس
میں پنساری دوا وغیرہ لپیٹ کر
دیتے ہیں۔ پڑیا + باز شکرے
وغیرہ شکاری جانوروں کے
بیٹھنے کی جگہ + ب۔ غ
چکسیدن۔ ف۔ شرمندہ ہونا۔
شرمندگی اُٹھانا + ب
چکش۔ ف + ہتوڑا + ب۔ جن
چکلہ۔ ف۔ قطرہ قطرہ ٹپکنا + ب
چکمہ۔ ت۔ موزہ + یم۔ لمبا بوٹ
جو سوار پہنتے ہیں + ر
چکمیزک۔ ف۔ ایک مرض
ہے جس سے بول قطرہ قطرہ
ہو کر نکلتا ہے۔ عربی میں اسے
تقطیر البول کہتے ہیں (پنجابی
دھوترا) + ب۔ ن
چکن۔ ف۔ کشیدہ۔ زردوزی۔
بخیہ دوزی + ب۔ ن
چاک و چانہ زدن } ف
چاک و چونہ زدن } سودے
میں زیادہ جھگڑنا + ز
چک و چیل۔ ف۔ چہرے اور
کلے کے نیچے کا حصہ + ز
چکہ۔ ف۔ قطرہ + ب
چکیدن۔ ف۔ ٹپکنا + ب

چکیدہ۔ ف۔ ٹپکا ہوا۔
گرنہ + ب
چکیدہ خون۔ ف۔ انگوری
سرخ شراب + ب
چکین۔ ف۔ بمعنے چکن +
ب۔ ن۔ بم
چگامہ۔ ف۔ قصیدہ + ب۔ ن
چگوک } ف۔ چڑیا +
چغوک } ن
چگونگی۔ ف۔ کیفیت + ج
چگونہ۔ ف۔ کس طرح + یم۔ ج
چل۔ ف۔ جاؤ + چلے جاؤ +
وہ بند جو کسی ندی نالے
کے آگے گھاس پھوس اور
لکڑی پتھر ڈال کر باندھا
جائے + ب۔ ن
چلپل۔ ف۔ ذکر۔ آلہ تناسل +
ب۔ ن
چِل۔ ف۔ چہل کا مخفف ہے۔
یعنی چالیس (۴۰) + کم عقل
آدمی + ب۔ ن
چلاق۔ ف۔ ٹنڈا آدمی۔ شل
آدمی + یم
چلاک۔ ف۔ گربلا + ب
چلالی۔ ف۔ چھوٹی سی ٹوکری:

ہوتی ہے جس میں عورتیں
سوت کاتنے کے وقت روئی
کی پونیاں اور سوت کی
انٹیاں رکھتی ہیں + ب
چلانک۔ ف۔ ایک قسم کا
کھیل ہے جسکو کوزہ گردانک
کہتے ہیں + گبریلے کو بھی کہتے
ہیں + ب
چلاوہ۔ ف۔ خشکہ برنج +
ب۔ غ
چلباکہ۔ ف۔ شتاب۔ زدہ +
جلد باز آدمی + جو چیز انعام
میں کسی کو دیں + ب۔ ن
چلپ۔ ف۔ ہندی جھانجھ۔
جھنجھنی چھنچھنے + شور و غوغا۔
فتنہ + ب۔ ث۔ ن
چلپاسہ۔ ف۔ چھپکلی + ب
چلپچی۔ ت۔ جس برتن میں
ہاتھ دھلائے جاتے ہیں۔
عوام چلمچی کہتے ہیں + غ
چلپک۔ ف۔ پوری۔ روغن
میں تلی ہوئی پتلی روٹی +
ن۔ ب
چلچراغ۔ ف۔ لکڑی یا چاندی
وغیرہ کا بنا ہوا ایک ...

ہوتا ہے جس پر بہت سے چراغ جلائے جاتے ہیں + بم

**چلپاسہ**۔ف۔کچھوا۔سنگ پشت + چپل + ن۔ب

**چل ستون**۔ف۔وہ عمارت جس کے بہت سے ستون ہوں + بم

**چلش**۔ف۔ایک ترش مزہ ترکاری ہے جو آشِ جو میں ڈالی جاتی ہے + بم

**چلغوزہ**۔ف۔درخت صنوبر کا پھل + ب

**چلقب** } ت۔چلتہ۔زرہ بکتر ایک
**چلقد** } قسم کی لڑائی کے وقت کی پوشاک

**چلم**۔ف۔چلم جس میں تنباکو رکھ کر حقے پر رکھتے ہیں + بم

**چلمہ**۔ف۔مفت۔رائگاں + ب۔ان

**چلنجو**۔ف۔میلا کچیلا۔غلیظ کپڑے رکھنے والا + ب۔ن

**چلمن**۔ف۔احمق۔بیوقوف + ر

**چلواری**۔ف۔لٹھے خاصے کا تھان + ز

**چلوک**۔ف۔ایک رسی ہوتی ہے جو گھوڑوں کی گردن پر باندھتے ہیں + ن۔ب

**چلّہ**۔ف۔چالیس دن تک جو فقیر لوگ گوشہ میں بیٹھ کر عبادت اور ریاضت کرتے ہیں۔چالیس دن + کمان کی زہ + ن۔بم

**چلی**۔ف۔بکسر اول۔حمق۔بے عقلی + غ

**چلی**۔ف۔نامردی + غ

**چلیپا**۔ف۔عیسائیوں کی صلیب جن پر اُن کے اعتقاد کے بموجب جناب مسیح علیہ السلام سولی دئے گئے تھے۔نصاریٰ لوگ اکثر ایک صلیب سونے یا چاندی کی بنوا کر حضرت مسیح کی مصائب و تکالیف کو یاد کرنے کے لئے گردن میں لٹکا لیتے ہیں۔اس کی شکل + چارگوشہ ہوتی ہے۔صلیب اسی کا معرب ہے + ب۔ن۔غ

**چلیدن**۔ف۔چلنا + بم۔ن

**چلیک**۔ف۔پائدار گونڑی۔گملہ + ر

**چم**۔ف۔خرام۔خرامِ ناز و انداز کی چال + راہ + اور چمیدن سے امر حاضر کا صیغہ ہے + ب۔ن

**چماق**۔ف۔ت۔لوہے کا گرز جو شش پہلو ہو + ہاتھ میں لینے کی لکڑی۔جس کا ایک سرا گرہ دار اور موٹا ہو + ب آلۂ تناسل۔ذکر + بم

**چمان**۔ف۔شراب کا پیالہ + اور ناز وغیرہ سے چلنا۔خراماں + ب

**چمانہ**۔ف۔شراب کا پیالہ + پیالہ کی صورت کا آدھا منقش کدو جس میں شراب پیا کرتے ہیں۔خراماں۔ب۔غ۔ن

**چمانہ**۔ف۔حیوان۔مطلق جاندار + ب

**چمانی**۔ف۔ساقی۔شراب پلانے والا + ن

**چمتاک** } ف۔جوتا۔پاپوش +
**چمتک** } ن

**چمچاخ**۔ف۔منحنی۔جھکا ہوا + ب۔ن

**چمچرغہ**۔ف۔ایک قسم کا کوڑا۔تازیانہ + ب۔ن

**چمچم**۔ف۔چلنا۔رفتار + بن

**چُھچُھ** - ف - راہ چلتے وقت پاؤں کی آواز + ب - ن

**چُھچُھر** - ف - عاشق + بچہ - چھوٹا کفگیر + غ - بم - ج

**چُمراس** - ف - آیت - آسمانی کتاب کا فقرہ + ب

**چَمش** - ف - (مقلوب چشم) آنکھ + ب - ن

**چَمش** - ف - خرام ناز - چاکسو + ب

**چَمشاک** } ف - جوتا - کفش + ب - ن
**چَمشک** }

**چَمشہ** - ف - چشمہ + جہاں سے پانی نکلتا ہے + ب - ن

**چَمک** - ف - قوت - قدرت - بیشی - افزونی - پسندسنی - شان وشوکت - دبدبہ + ب - ن

**چَم گردِش** - ف - کھیلتے ہوئے چلنا + غ - بم

**چَمَن** - ف - صحن باغ - سبز کیاری - باغ کے اندر ایک خاص جگہ جس میں طرح طرح کے پھول بوتے ہیں - چبوترہ جو باغ کے بیچ میں ہو اور اس کے چاروں طرف پھول ہوں - ٹہلنے اور سیر کی جگہ + روش - خیابان باغ - پرفضا میدان + مجازاً باغ + ب - غ

**چُمنا** - ف - خم + ب

**چَمَن آرا** - ف - باغبان - مالی + بم

**چَمناک** - ف - جوتا + ب

**چَمَن پیرا** - ف - باغبان - مالی + بم

**چَمَن طَبع** - ف - رنگین طبع - نہایت خوش طبیعت + بم

**چَمَن طراز** - ف - مرادف چمن پیرا + بم

**چَموش** - ف - دولتی مارنیوالا ٹٹو - خچر + نیز مخفف چاموش - بمعنے پاپوش + ب - ن

**چَمیدن** - ف - لچکنا + ناز سے چلنا + ب

**چَمین** - ف - پیشاب پاخانہ + ب

**چِنار** } ف - ایک بہت بڑا درخت ہے جس کے
**چِنال** } پتے انسان کے پنجے کے مشابہ ہیں اور رات کو اس میں خود بخود آگ کی چنگاریاں جھڑتی ہیں - عمر اس کی ہزار برس کی ہوتی ہے اور اس پر پھل نہیں لگتا + عورتیں جو مہندی سے ہاتھ اور پیروں پر نقش و نگار کرتی ہیں اس کو بھی کہتے ہیں + غ - ب

**چُناں** - ف - اس کی اصل چوں آں ہے - ایسا - اس قدر + بم

**چُناں چُوں** - ف - چناں کہ - جیسا کہ + فج

**چُنانچہ** - ف - جیسا کہ + ج

**چَنبَر** - ف - دائرہ - [illegible] + حلقہ - طوق - کمند + چکر لگانا - چکر مارنا - قید اور گرفتار ہونا + ب - ن

**چَنبَر بازی** - ف - رقص کرنا - ناچنا + اور چکر لگانا + ع

**چَنبَر جہاندن** - ف - نیزہ پھرانا + دشمن کے اردگرد گھوڑا [illegible] + غ

**چَنبَر** [illegible] - ف - [illegible]

**چَنبَر** [illegible] } [illegible] + [illegible]

**چَنبَر** [illegible]

**چَنبَر** [illegible] - [illegible]

[illegible]

چِنْبَک - ف - مقناطیس - سنگ آہن رُبا ÷ ب

چَنْبا - ف - رائے چنبا جو ایک مشہور پھول ہے ÷ ب

چَنْد - ف - کب تک ÷ کتنے - کتنا ÷ ہر چند - ہر چہ ÷ ب

چَنْڈال - ف - چوہڑا - حلال خور بھنگی + کمینہ - چوکیدار ÷ ب - م

چَنْداں - ف - اتنا و اس قدر + اتنا وقت + صندل کی لکڑی ÷ ب

چَنْدانکہ - ف - جس قدر - جتنا ÷ ج

چَنْداوُل - ت - فوج کی پچھاڑی وہ لوگ جو فوج کے پیچھے پیچھے چلتے ہیں ÷ ب - غ

چَنْد پلّہ میخوردہ - ف - تھوڑی بڑھیاں لگنی نہیں ÷ ر

چَنْد گاہ - ف - کئی دفعہ + کئی بار ÷ ج

چَنْدَل - ف - خوشبودار مشہور لکڑی ہے - صندل اس کا معرب ہے ÷ ب

چَنْدلا - ف - کئی تہ - کئی تہ والا ÷ ز

چَنْدَن - ف - دیکھو چندل ÷ ب

چَنْد مَرْدہ - ف - وہ آدمی جو کئی آدمیوں کی جگہ کام دے ÷ بم

چَنْدے - ف - کچھ مدت - کچھ روز ÷ ج

چَنْدِیں - ف - اتنی - اسقدر ÷ ج

چَنْگ - ف - ایک ساز ہے جس کا سر جھکا ہوا ہوتا ہے ہاتھی کا آنکس + مانی مصوّر کی ایک کتاب کا نام + مانی کا نگار خانہ + پنجہ ÷ ب

چَنگار - ف - کیکڑا - سرطان ÷ ب

چَنگال - ف - جانور اور آدمی کا پنجہ - تیر کا نشانہ + مالیدہ + ب - وہ کانٹا جس سے یورپین کھانا کھاتے ہیں ÷ ر

چَنگ چَنگ - ف - مٹھی مٹھی ÷ ر

چَنگل - ف - انسان اور دیگر حیوانات کا پنجہ ÷ ب - ن

چَنگلاہی - ف - چیل ÷ ن

چَنگ مَرْیَم - ف - دیکھو پنجۂ مریم ÷ ب

چُنگ نواز - چنگی - ف - چنگ بجانے والا ÷ یم

چَنگیز نژاداں - ف - اُزبک قوم ÷ غ

چُنو - ف - چوں او کا مخفف ہے ویسا - اس کے مانند ÷ ب

چُنہ - ف - مخفف چانہ - ٹھوڑی ÷ ن

چِنہ - ف - مخفف چینہ - پرندوں کا دانہ ÷ ن

چِنی - ف - چینی کا مخفف ہے جو چیدن سے امر حاضر کا صیغہ ہے ÷ ز

چُنیں - ف - چوں ایں - ایسا - ایسی بات ÷ ج - ز

چو - ف - جب - مانند - مثل + وقت

چو او ضد کسے در یکدست انگشت اُوشت - ف - و بیسے اس کے سینکڑوں محکوم ہیں ÷ ز - بم

چوب - ف - لکڑی ÷ بم

چوبا - ف - بلّی - کھم ÷ ز

چوپان } ف - چرواہا - گڈریا ÷ ج
چوبان }

چوبانی - ف - چرواہاپن ÷ ج

چوب تعلیم - ف - قمچی جس سے اُستاد لڑکوں کو ادب سکھاتے ہیں ÷ م

چوب خوار } ف - دیمک ÷
چوب خوارک } ب
چوبدار - ف - نوکر جو چاندی یا سونے کی لکڑی لے کر آگے دوڑے ÷ بم - ج
چوبدَست } ف - ہاتھ کی
چوبدَستی } لکڑی - عصا - لاٹھی ÷ بم
چوب شکاف - ف - پچر - لکڑی چیرنے کی پچر ÷ ج
چوب قطور - ف - لمبی موٹی گول لکڑی ÷ ر
چوبک - ف - تختہ اور ایک لکڑی ہوتی ہے جسکو چوکیداروں کا داروغہ تمام رات تختہ یا نقارہ پر مارتا رہتا ہے - تا کہ چوکیدار لوگ بیدار رہیں ÷ ب
چوبک زن - ف - چوکیداروں کا داروغہ - پاسبانوں کا افسر ÷ ب
چوبکش - ف - روئی اوٹنے کی چرخی (پنجابی ویلنی) ÷ ب
چوبکی - ف - نوکر کوتوال و داروغہ - چوبدار - چوکیداروں کا جمعدار ÷ ب
چوب گز - ف - لکڑی کا گز ÷ ع
چوبہ - ف - تبر - کوڑا ÷ لاٹھی ÷ ب
چوبہ دار - ف - پھانسی دینے کی لکڑی ÷ ر
چوبین } ف - لکڑی کا ÷ منہ
چوبینک } پاک کرنے کا سُرخ
چوبینہ } رومال جو سر پر باندھتے ہیں ÷ ب
چوترہ - ف - چبوترہ ÷ ب
چوچہ - ف - بیلن - ایک لکڑی ہوتی ہے جس سے روٹی کے آٹے کو بیل کر تپلا کرتے ہیں ÷ ب
چوخا - ف - فقراء کا ایک قسم کا لباس جو پشمینہ کا ہوتا ہے ن - غ - اُونی لباس - اُونی لباس جسے راہب پہنتے ہیں ÷ ن
چوخیدن - ف - پھسلنا - رگر پڑنا ÷ کوشش کرنا ÷ لڑنا ÷ ب
چودن - ف - گلا ہوا لوہا - گلے ہوئے لوہے سے جو چیز ڈھالی جائے ÷ ر
چور - ف - جنگلی مرغ - ایک پرندہ جس کو تذرو کہتے ہیں ÷ ب - ن
چوز - ف - عورت کا اندام نہانی - فرج ÷ ن - ب
چوزہ } ف - مرغی کا بچہ ÷
چوژہ } ن
چوزہ ربا } ف - چیل ÷
چوزہ لوا } ب - ن
چوسیدن - ف - چپکنا - چمٹ جانا ÷ ن
چوشدن - ف - چوسنا ÷ ن
چوشک - ف - چھوٹا کوزہ ٹونٹی دار جس سے پانی پیتے ہیں ÷ ب
چوشیدن - ف - مرادف چوشدن ÷ - ن
چوغا - تر - جبہ ÷ ر
چوگک - ف - اُلّو ÷ ب
چوکیدار - ف - نگہبان - پاسبان - پہرہ دار ÷ ج
چوگان - ف - بلا - ڈنڈا ÷ ڈھول و نقارہ کی چوب ÷ ب - بم - ن
چوگان باز - ف - وہ شخص جو

چوگان کے ساتھ بازی کرتے + ب

**چوگانِ زر** - ف - تلوار سے مراد ہے + بم

**چوگانِ زن** - ف - مرادف چوگان باز + بم

**چوگانِ سنبل** - ف - زلف معشوق سے کنایہ ہے + بم

**چوگانِ کہربائی** - ف - ہلال + فج

**چوگانی** - ف - وہ گھوڑا جو چوگان بازی میں خوب دوڑے + بم

**چوگک** - ف - اُلّو + ب - ج

**چول** - ف - جنگل - بیابان - جہاں آدمی کا گزر نہیں ہوتا + ن - ب

**چول** - ف - ٹیڑھا - جھکا ہوا + ب - ن

**چول** - ف - آلۂ تناسل + ن ب

**چولستان** - ت - جنگل - بیابان بے آب + غ

**چولگان** - ف - بلّا - ڈنڈا + ن

**چولہ** - ف - ساہی - بڑا خار پشت + ن

**چولہ** - ف - بلّا - گیند مارنے کا ڈنڈا + ن

**چون** - ف - ہرگاہ - جب + مانند + چنانچہ + چرا + چگونہ + ن

**چون چشمِ زاغ** - ف - سرخ رنگ + فج

**چون حلقہ بردر** - ف - ثابت قدم - مقیم - نیز وہ شخص جو گھر کے باہر ہو اندر آنے کی طاقت نہ رکھے + بم

**چون وچرا**
**چون وچرا** } ف - لفظی معنی کیوں - کس واسطے + مجازاً تکرار و حجت + بم

**چونہ** - ف - مرادف چانہ - ٹھوڑی - ٹھڈی + ز

**چونہائے خمیر آرد** - ف - آٹے کے پیڑے + ز

**چونی** - ف - تو کس طرح پر ہے + ج

**چہ** - ف - کیا - بہت + کیونکہ + ہرچہ + اور مساوات کے معنے بھی دیتا ہے + ب - ن - غ

**چہ** - ف - چاہ کا مخفف - کنواں + ن

**چہا** - ف - مخفف چہ چیز - بہت سی - کونسی - کیا کیا - اکثر حوادث اور تکالیف کے موقع پر بولتے ہیں + بم

**چہاد** - ف - پہاڑ کی چوٹی - آدمی کی پیشانی - سر کی چوٹی + ب - ن

**چہار** - ف - چار - للعہ - ۴ + بم

**چہار آخرِ سنگیں** - ف - دنیا کی چار طرفیں مشرق - مغرب جنوب - شمال + چار عنصر + ب - ن

**چہار آخشیج** - ف - اربعہ عناصر سے مراد ہے + ن - ب

**چہار ارکان** - ف - راوٹی جو ایک قسم کا خیمہ ہے + دنیا کی چار طرفیں + ب

**چہار اقران** - ف - بمعنے چہار ارکان + نیز رسول خدا صلعم کے چار یاروں سے کنایہ ہے + ب

**چہار اقلیمِ ہند** - ف - کل ہندوستان سے مراد ہے - کیونکہ ہندوستان چار اقلیموں میں واقع ہے + غ

**چہار آئین** - ف - دیکھو چہار ارکان راوٹی + خلفائے اربعہ + مذاہب اربعہ + ب

چَہار باد - ف - پروا - پچھوا - جنوب - شمال کی ہوائیں ؛ غ
چَہار بالش - ف - اِس کے
چَہار بالشت - چار معنے ہیں - اول تخت و مسند - دوم اربعہ عناصر - سوم دنیا و عالم - چہارم جہات اربعہ یعنی مشرق - مغرب - جنوب - شمال ؛ ب
چَہار بَسیط - ف - اربعہ عناصر سے مُراد ہے ؛ ب
چَہار تارہ - ف - مُطربوں کا ایک ساز ہے ؛ غ
چَہار چوب - ف - چوکھٹ ؛ ب
چَہار حَمّال - ف - دیکھو چہار بسیط ؛ ب
چَہار دانگ - ف - دیکھو چار دانگ ؛ غ
چَہار دَرِیچہ - ف - کان - آنکھ - ناک - منہ + اربعہ عناصر + وہ آدمی جو ایک بات پر قائم نہ رہے - کبھی کچھ کہے کبھی کچھ ؛ ب - ن
چَہار دَہ - ف - چودہ - ۱۴ - للعدد ؛ ج
چَہار دَہُم - ف - چودھواں - ۱/۱۴ ؛ ج
چَہار دِیوارِ جَہان - ف - جہان کی چاروں طرفیں - اربعہ عناصر ؛ ب - ن
چَہار رُکن - ف - مینار شامی - یمانی - عراقی - حجراسود اور یہ چاروں کعبہ کے ارکان ہیں ؛ غ
چَہار رَئیس - ف - دیکھو چار بسیط ؛ ب
چَہار زُبان - ف - وہ شخص جو ایک بات پر نہ رہے کبھی کُچھ کہے اور کبھی کُچھ ؛ ب
آنکھ + ناک + کان + منہ ؛ ن
چَہار سُو - ف - چار طرفیں - مشرق - مغرب - جنوب - شمال ؛ ج
چَہار شَنبہ - ف - بُدھ کا دن ؛ ج
چَہار طاق - ف - راوٹی ؛ ب - بم
چَہار طَبع - ف - گرمی - سردی - خشکی - نرمی ؛ غ
چَہار عَلَم - ف - ع - خلفائے راشدین - آنحضرت صلعم کے چاروں یار ؛ فج
چَہار کَرکَس - ف - چہار عنصر + شدّاد یا کاؤس کا تخت ؛ ب
چَہار گامہ - ف - تیز رفتار گھوڑا ؛ ب
چَہار گانہ - ف - چاروں ؛ ج
چَہار گُلخَن - ف - جہان کی چاروں حدّیں + اربعہ عناصر ؛ ب
چَہار گوشہ - ف - ہر ایک مربّع اور چوکھونٹی چیز - تخت - مُردہ کا تابوت ؛ ب
چَہار گوہَر - ف - اربعہ عناصر ؛ ن
چَہارُم - ف - چوتھا - ۱/۴ ؛ ج
چَہار مَغز - ف - اخروٹ ؛ بم
چَہارُم مَنظَر - ف - چوتھا آسمان جس پر آفتاب ہے ؛ ب
چَہار موجہ - ف - گرداب - بھنور ؛ غ
چَہار مِیخِ حَیات - ف - چاروں عنصر ؛ غ
چَہار مِیر - ف - حضرت رسول خدا کے چاروں خلفا - ابوبکرؓ - عمرؓ - عثمانؓ - علیؓ رضوان اللہ علیہم اجمعین ؛ غ - نز

چہار نظم - ف - ع - عناصر اربعہ ÷ ب

چہار ہفتہ - ف - معدوم اور ناچیز شے سے کنایہ ہے ÷ پ

چہار یار - ف - دیکھو چہار میر ÷ ز

چہ باشد چہ نباشد - ف - ہونا نہ ہونا برابر ہے ÷ بم

چہ بتر بسر دارد - ف - کیا خیال رکھتا ہے - اُسے کیا منظور ہے ÷ بم

چہ بلا ست - ف - تعجب کے موقع پر بولا جاتا ہے ÷ بم

چہ بیژن - ف - وہ کنواں جس میں بیژن کو افراسیاب نے قید کیا تھا ÷ غ

چہ تواں کرد - ف - بے اختیاری کے موقع پر بولا جاتا ہے - کیا کیا جائے - کیا کیجئے ÷ بم

چہ جان دارد - ف - کیا قدرت رکھتا ہے - اُسے کیا طاقت ہے ÷ بم

چہچہ - ف - بلبل کی آواز ÷ بم

چہ حالت می کشد - ف - کیا دُکھ درد اُٹھا رہا ہے ÷ بم

چہ در دماغ دارد
چہ در سر دارد
چہ سر دارد
- ف - دل اس کا کیا خیال ہے - اس کو کیا منظور ہے ÷ بم

چہر - ف - چہرہ - مُنہ + اصل - ذات ÷ ب

چہرہ - ف - صورت - مُنہ + مجازاً پیشانی - ماتھا ÷ بم

چہرہ پرداز - ف - مصوّر - صورتگر ÷ ب

چہرہ خیز - ف - روشن - مجلّا - مصفّا ÷ غ

چہرہ درہم کشیدن - ف - مخالف ہونا - چیں بر جبیں ہونا ÷ بم

چہرہ شدن - ف - مقابل ہونا - حریف ہونا - لڑنے جھگڑنے کو اُٹھ کھڑا ہونا ÷ ب

چہرہ کشا - ف - دیکھو چہرہ پرداز ÷ ج

چہرہ کشائی - ف - نقاشی - صورتگری - مصوّری ÷ بم

چہرہ گردیدن - ف - دیکھو چہرہ شدن ÷ بم

چہرہ مالیدن - ف - عجز کرنا - فروتنی کرنا ÷ بم

چہرہ نویس - ف - وہ شخص جو نوکروں کا چہرہ اور حلیہ لکھ کر سرکار میں پیش کرے ÷ بم

چہ زند - ف - کیا کر سکتا ہے ÷ بم

چہر زُہرہ - ف - بُرج سنبلہ جو زہرہ کے ہبوط کی جگہ ہے ÷ غ

چہ قیامت ست - ف - تعجب کے مقام پر بولا جاتا ہے - کیسی قیامت ہے ÷ بم

چہ گل شگفت
چہ گل شگفتہ
- ف - کونسا عجیب کام ظہور میں آیا ہے - کیا اچنبھے کی بات ظاہر ہوئی ہے ÷ بم

چہل - ف - لغت - چالیس ÷

چہل تناں - ف - ابدال جنکی تعداد چالیس ہے ÷ غ

چہل چراغ - ف - بڑا جھاڑ ÷ ر

چہل ستون - ف - بارہ دری

چہلُم - ف - چالیسواں - بلہ ∴ ج
چہ مہ گُزد کہ او نہ خواہد گُزد
ف - یہ فقرہ وہاں بولا جاتا ہے جہاں کوئی ایسا کام کرنے لگے جو اس سے بڑے بھی نہ کرسکیں ∴ غ
چہیدن - ف - ٹپکنا ∴ ب - ن
چی - ف - چیز کا مخفف ہے اور تُرکی میں کلمہ فاعلیت کا ہے جیسے (بشاقچی) - کفشگر ∴ ب (یالانچی) - دروغگو ∴ ب
چیت - ف - چھینٹ ∴ بم - ر
چیچک - ف - پھُول (فارسی میں بمعنے پھپھولا - آبلہ - اور سیتلا کے جو مشہور بیماری ہے مستعمل ہے) ∴ بم
چیدن - ف - چُننا - چُگنا ∴ بم
چیر - ف - غالب - حصہ - بہرہ - نصیب - غالب ہونا - غلبہ پانا - فتح پانا - شجاع - دلیر ∴ ب ∴ فریاد کرنا ∴ ر
چیرہ - ف - غالب ہونا - غلبہ پانا شجاع - دلیر - غالب ∴ ہندی میں پگڑی کے معنے میں آیا ہے ∴ ب
چیرہ بند - ف - رنگین اور منقش پگڑی باندھنے والا - بکر - کنواری ∴ بم
چیرہ دست - ف - سرکش - غالب ∴ ن
چیرہ دستی - ف - غلبہ - زبردستی - سرکشی - قوت - قدرت ∴ غ
چیرہ زُبان - ف - آزادی سے گفتگو کرنے والا ∴ ج
چیز - ف - موجود - شئے - کچھ ∴ بم
چیز ریز - ف گھٹیل - پُونجی - تھوڑی چیز ∴ ب - ج
چیز میز - ف - اندک - قلیل - تھوڑا سا ∴ غ
چیشت - ف - کیا ہے ∴ ن
چیستان - ف - پہیلی ∴ ب
چیغ } ف - چلمن - چک ∴
چیق } ب - غ
چیک چیک - ف - قُمری کی آواز ∴ غ
چیلان } ف - عناب ∴
چیلانہ } ن - ب
چیلیدو - ف (بواؤ مجہول) انواع غم
چیلیک - ف - عناب ∴
چین - ف - شکن - بل ∴ بم
چین بچہرہ آوُردن - ف - مخالف ہونا - مخالفت کرنا - تیوری چڑھانا - ترش رو ہونا ∴ ن
چین بر ابرو افگندن - ف - [illegible] - [illegible] - [illegible] تیوری چڑھانا - ناخوش اور بد دماغ ہونا - غضبناک ہونا ∴ ب
چین شدن - ف - [illegible] پیشانی - تیوری چڑھانا - برہم ہونا - خفا ہونا ∴ بم
چینہ - ف - پرندوں کا دانا - [illegible] ∴ ب - ن
چینہ دان - ف - مرغ کا [illegible]
چینی - ف - چین کا ∴ ظروف [illegible] شکر سفید ∴ بم - ن

# ح

حاب - ع - گنہ ٭ مب
حابِس - ع - روکنے والا ٭ مب
حاجّ - ع - حج کرنے والا - (حاج اسم جمع بھی ہے) م - غ
حاجِب - ع - دربان - پردہ کرنے والا - پردہ دار - چوبدار - چوکیدار - چوبدار ٭ غ
حاجبِ بار - ع - ف - جبرئیل علیہ السلام سے مراد ہے ٭ ب
حاجبِ [illegible] - ف - [illegible] - دربان ٭ فرشتہ [illegible]
حاجَت - ع - ضرورت - احتیاج ٭ مب
حاجت خواہ - ف - خواہشمند
حاجت مند - محتاج ٭
حاجتو مند - اہم - ب
حاجِز - ع - مانع - روک - آڑ ٭ مب
حاجِم - ع - حجامت کرنے والا - پچھنے لگا کر خون چوسنے والا ٭ مب
حاجّہ - ع - حج کرنے والی عورت ٭ مب
حاجی - ع - مرادف حاج - منسوب طرف حاجّہ یعنی حج کرنے والی جماعت میں سے ایک شخص ٭ غ
حاد - ع - تیز - تُند ٭ غ - مب
حادِث - ع - نو پیدا - نیا - قدیم کی ضد ٭ غ
حادِثہ - ع - نو پیدا - نئی پیدا ہونے والی بات - واقعہ - مصیبت - زمانہ کی گردش ٭ ج
حاذ - ع - پشتہ ٭ مب
حاذِر - ع - محترز - مستعد - آمادہ ٭ مب
حاذِق - ع - زیرک - دانا - استاد - کسی فن کا ماہر ٭ م
حارّ - ع - گرم - گرمی کرنے والا ٭ غ
حارِث - ع - شیر - کسان ٭ م
حارِس - ع - نگہبان - پاسبان - حراست کرنے والا - محافظ ٭ م
حازِم - ع - دانا - ہوشیار - دُور اندیش - پیش بین - اُستوار ٭ غ
حاسِب - ع - حساب کرنے والا - شمار کرنے والا ٭ مب
حاسِد - ع - حسد کرنے والا ٭ مب
حاسِر - ع - برہنہ - ننگا - تھکنے والا - عاجز - عاجز ہونے والا - نیز وہ شخص جو لڑائی کے میدان میں نکلے اور اس کے پاس زرہ خود ڈھال نہ ہو ٭ مب
حاسِن - ع - چاند ٭ مب
حاسّہ - ع - ادراک کرنیوالی قوت - جیسے قوت سامعہ - باصرہ - لامسہ - ذائقہ - شامہ وغیرہ - نیز جلا دینے والی سردی ٭ مب - م
حاش - ع - پاکی - عیب سے دُوری ٭ م
حاشا - ع - دوری ہو جیو - پاکی

ہوجیو۔ ہرگز۔ سوا ٭ غ ۔م

**جاسُوس**۔ ع ۔ جاسُوس اُس شخص کو کہتے ہیں جو بھلائی کے لئے خبر کی تلاش کرے۔ اور جاسوس اُس شخص کو جو بدی کے لئے خبر کی تلاش کرے ٭ مب

**حاشا لِلّٰہ** } ع ۔ خدا اس بات سے پاک ہے۔
**حاشا و کلّا**
**حاشَ لِلّٰہ** } خدا اس کام سے دور ہے + پناہ بخدا ۔ ہرگز نہیں ۔ یہ کلمے کسی کام سے انکار کرنے کے وقت قسم کے طور پر بولے جاتے ہیں ٭ بم ۔ غ

**حاشر**۔ ع ۔ جمع کرنے والا ۔ پیغیبر صاحب صلعم کے ناموں میں سے ایک نام بھی ہے ٭ مب

**حاشیہ**۔ ع ۔ کنارہ + نوکر + خدمتگار + شتر جوان ٭ شیئ کی شرح ٭ م ۔ غ ۔ ز

**حاشیہ نشیں**۔ ف ۔ پاس بیٹھنے والے لوگ ۔ کسی امیر یا بادشاہ کے مصاحب ٭ ر

**حاصِب**۔ ع ۔ پتھراؤ ۔ سخت ہوا جو کنکر خاک وغیرہ اُڑا لے جائے ٭ مب

**حاصِد**۔ ع ۔ کھیتی کاٹنے والا ٭ مب

**حاصر**۔ ع ۔ احاطہ کرنے والا ۔ روکنے والا ٭ مب

**حاصِل**۔ ع ۔ بقیہ + نقد + نتیجہ زمین کی پیداوار + کھیتی ۔ مطلب ۔ خلاصہ ٭ م ۔ بم ۔ ج ۔ ز

**حاصِل**۔ ف ۔ زراعت ۔ کھیتی ٭ ر

**حاصِل خُرّم**۔ ف ۔ ہری بھری کھیتی ٭ ر

**حاصِلِ دیمی**۔ ف ۔ بارانی زراعت ٭ ر

**حاصِلِ کلام**۔ ع ۔ خلاصہ ۔ مطلب ٭ بم

**حاضِر**۔ ع ۔ موجود ۔ سامنے ہونے والا ۔ آگاہ ٭ غ ۔ م

**حاضر باش**۔ ع ۔ ف ۔ جو شخص کسی امیر و حاکم کی خدمت میں ہمیشہ موجود رہے ٭ فج

**حاضر جواب** } ف ۔ فوراً جواب دینے
**حاضر سُخن** } والا ٭ بم

**حاضِر ساز و رقص بُودند**۔ ف ۔ گانے ناچنے میں یالاک و تیار تھے ٭ ر

**حاضِری**۔ ع ۔ ماحضر ۔ طعام موجود + موجودگی + عرف حال میں وہ طعام جو شروع دن میں کھاتے ہیں ۔ لیکن پیٹ بھر کر نہیں کھاتے ٭ بم ۔ ج

**حاضِنہ**۔ ع ۔ دائی ۔ غیر کے بچّہ کی خدمت و پرورش کرنے والی ٭ ب

**حاطِب**۔ ع ۔ لکڑیاں جمع کرنے والا ٭ مب

**حاطِبُ اللَّیل**۔ ع ۔ جو شخص رات کے وقت لکڑیاں چُنے + جو شخص اچھی بُری ہر قسم کی باتیں کرتا ہو ٭ مب

**حافِد**۔ ع ۔ یار دوست ۔ خدمتگار ۔ پوتا ۔ نواسہ ۔ داماد ۔ سالا ۔ سُسرا ٭ غ ۔ ک

**حافِر**۔ ع ۔ گھوڑے کا سُم ۔ کھودنے والا ٭ مب ۔ غ ۔ م

**حافِرہ**۔ ع ۔ ہر چیز کا اول ۔ پہلی حالت ٭ مب

حافِظا - ع - حفظ کرنے والا - نگہبان + وہ شخص جس کو قرآن شریف حفظ ہو + اہلِ فارس مطرب اور قوال کو بھی کہتے ہیں ✤ بم - مب

حافِظُ [illegible] - ع - [illegible] والا آدمی جس پر نیند غلبہ نہ کرے ✤ مب

حافِظان - ع - بھوک اور برہنگی ✤ مب

حافِظہ - ع - یاد رکھنے کی قوت ✤ ن

حافِل - ع - [illegible] بھری چھاتی ✤ مب

حافی - ع - برہنہ پا - بے جوتے ✤ مب

حاق - ع - درمیان - بیچ - وسط ✤ م

حاقِن - ع - پاخانہ پیشاب روکنے والا - جسے پیشاب پاخانہ زور کا لگ رہا ہو ✤ مب

حاقہ - ع - سخت بلا - ٹھیک ہونے والی بات - قیامت ✤ مب

حاکِم - ع - حکم کرنے والا - ملک کا والی ✤ م

حاکِم نشین - ف - حاکم کے بیٹھنے کی جگہ - دارالسلطنت دارالحکومت - صدر مقام ✤ ز

حاکی - ع - حکایت کرنے والا - بات کرنے والا ✤ غ

حال - ع - زمانہ موجودہ - کیفیت رقص اور وجد + عشق و محبت ✤ غ - بم

حالّ - ع - اُترنے والا ✤ م

حال - ف - اصل میں ہال ہے گیند بلا ✤ غ

حالا - ع - ابھی - اسی وقت ✤ چ

حالا پاشو - ف - اب اُٹھو ✤ ر

حالا از سرِ خیال اُفتادہ - ف - اب اپنے سب خیالات کو چھوڑ کر ✤ ر

حالات - ع - جمع حالت - کیفیتیں ✤ مب

حالِب - ع - دودھ دوہنے والا اور ران میں ایک رگ ہے ✤ مب - غ

حال برگشتن - ف - حال متغیر ہونا - بد حال ہونا - حال بدل جانا ✤ بم

حالت - ع - حال - واردات کیفیت جو انسان کے اوپر گزرے ✤ مب

حالتِ ناخوشی - ف - بیماری کی حالت ✤ ز

حالتِ دُوارِ سرگیجی - ف - سر درد چکر آنے کی حالت ✤

حالت کشیدن - ف - تکلیف اُٹھانا ✤ بم

چ

حال دادن - ع - ف - اپنا حال بیان کرنا ✤ بم

حالِ دِگر } ف - بدلا ہُوا
حالِ دِگرگوں } حال متغیر
حالِ دیگر } حالت ✤ بم

حالِق - ع - بال مونڈنے والا + بھرا ہُوا + اُونچی جگہ + نامبارک جگہ ✤ مب

حالِقہ - ع - قطع رحمی + مصیبت کی وجہ سے اپنا سر مونڈنے والی عورت + نامبارک ✤ مب

حالِک - ع - بہت کالا - بہت سیاہ ✤ مب

حال گردن - ع - ف - وجد کرنا - حالت میں آنا ✤ بم

حال گاہ - ف - گیند بلاّ کھیلنے کی جگہ ؛ ع
حال گردیدن - ف - حال کا بدل جانا ؛ بم
حال گہ - ف - دیکھو حال گاہ ؛ غ
حالم - ع - خواب دیکھنے والا - بالغ ؛ مب
حالی - ع - جو زیور سے آراستہ ہو ؛ م
حالی - ف - فے الحال - جلد ؛ مب - غ
حالیا - ع - فوراً - فے الحال - ابھی - اسی وقت ؛ بم
حالیہ - ع - وہ عورت جو زیور سے آراستہ ہو ؛ مب
حام - ع - وہ اُونٹ جس سے دس بچّے پیدا ہو چکے ہوں - ایسے اُونٹ پر مُشرک عرب بوجھ نہیں لادتے تھے - نیز شیر درندہ ؛ مب - م
حامد - ع - تعریف کرنے والا - حمد کرنے والا ؛ ک
حامض - ع - تُرش - کھٹّا ؛ مب
حامل - ع - اُٹھانے والا - حمل والی عورت ؛ مب - لانے والا ؛ ر
حامل رأسُ الغُول - ع - آسمان میں شمالی اکیس شکلوں میں سے گیارھویں شکل ؛ غ
حاملِ وَحی - ع - جبرائیل علیہ السلام ؛ ب
حاملہ - ع - بوجھ اُٹھانے والی - پیٹ والی عورت جس کے پیٹ میں بچّہ ہو ؛ مب
حامی - ع - حمایت کرنے والا - نگاہ رکھنے والا - وہ اُونٹ جس کے دس بچّے پیدا ہو چکے ہوں - بہت گرم ؛ م - مب
حامیہ - ع - اپنی قوم کی حمایت کرنے والا مرد یا جماعت - بہت گرم چیز ؛ م
حانث - ع - قسم توڑنے والا گنہگار ؛ م
حانوت - ع - دُکان - شراب کی دُکان ؛ م
حاوی - ع - گھیرنے والا - احاطہ کرنے والا ؛ م
حائر - ع - سرگشتہ - حیران - لاغر دُبلا - پانی کا بھنور ؛ م
حائض - ع - وہ عورت جو حیض کی حد کو پہنچ چکی ہو ؛ م
حائضہ - ع - وہ عورت جسے حیض آتا ہو ؛ م
حائط - ع - دیوار - باغ جسکے گرد دیوار ہو ؛ مب
حائک - ع - جولاہا - کپڑا بُننے والا ؛ مب
حائل - ع - باز رکھنے والا - روکنے والا - دو چیزوں کے بیچ میں آجانے والا - روک - آڑ - بانجھ جسکو حمل نہ ہو ؛ مب - ع
حائم - ع - پیاسا ؛ مب
حَبّ - ع - گولی - دانہ - یا جو چیز دانہ کے مشابہ ہو ؛ بم
حِبّ - ع - دوستی یا دوست ؛ مب
حُبّ - ع - مُحبّت - دوستی - مُحبّت ؛ مب
حِباء - ع - بخشنا - بخشش - انعام ؛ مب
حُبَاب - ع - پانی کا بُلبلہ ؛ م

حَبّات۔ع۔ر جمع حَبّہ۔ دانے گولیاں ÷ مب
حُباحِب۔ع۔ جگنو۔ کرم شب تاب ÷ م
حُبارے۔ع۔ سُرخاب۔ فارسی میں اُسے چرز کہتے ہیں ÷ غ
حِبال۔ع۔ر جمع حَبل۔ رسیاں ÷ مب
حَبُّ الرَّشاد۔ع۔ حرل۔ کالا دانہ جس کو نظر بد وغیرہ کے لئے جلاتے ہیں ÷ سب
حَبُّ القُطن۔ع۔ بنولا ÷ مب
حَبُّ الغَمام } ع
حَبُّ القُرّ } اولا ÷
حَبُّ المُزن } مب
حِبالَہ۔ع۔ جال۔ پھندا ÷ مب م
حُبالے۔ع۔ر جمع حُبلیٰ۔ پیٹ والی عورتیں۔ حاملہ عورتیں ÷ مب
حَبائِل۔ع۔ر جمع الجمع، حُبلے پیٹ والی عورتیں۔ر جمع حِبالہ جال۔ پھندے ÷ مب۔ غ
حَبائِلُ الشَّیطان۔ع۔ شیطان کے جال۔ مراد فاحشہ عورتیں ÷ مب۔ غ
حَبحَبہ۔ع۔ ہندوانہ۔ تربوز ÷
(حبحب جمع) ÷ مب
حَبَّذا۔ع۔ اچھا ہے۔ خوب ہے۔ بہتر ہے ÷ مدح کا کلمہ ہے ÷ غ
حَبر۔ع۔ یہودیوں میں عالم۔ نیکوکار ÷ خوشی۔ نعمت ÷ مب
حِبر۔ع۔ دوات کی سیاہی ÷ عقلمند۔ دانا۔ یہودیوں کا دانشمند۔ نیکوکار ÷ م
حِبردان۔ف۔ دوات ÷ بم
حَبس۔ع۔ قید۔ بند ÷ جیلخانہ ÷ مب
حَبس کَردن۔ف۔ قید کرنا ÷ ج
حَبَش۔ع۔ حبشیوں کا قبیلہ ÷ ملک نوبہ ÷ م۔ مب
حَبَشی۔ع۔ منسوب بہ حبش ÷ غ
حَبط۔ع۔ ناچیز ہونا۔ معدوم ہونا۔ باطل ہونا۔ کھویا جانا۔ ثواب جاتا رہنا ÷ م۔ غ
حَبل۔ع۔ رسّی ÷ رگ بازو اور گردن کی۔ عہد۔ پیمان ÷ م۔ مب
حَبَل۔ع۔ پیٹ کا حمل ÷ انگور کا درخت ÷ مب
حِبل۔ع۔ سختی۔ بلا ÷ مب
حَبلُ المَتین۔ع۔ مضبوط رسّی قرآن شریف سے مراد ہے ÷ غ
حَبلُ الوَرید۔ع۔ شہ رگ ÷ م۔ بم
حُبلَہ۔ع۔ انگور کا درخت۔ انگور کی جڑ ÷ مب
حُبلیٰ۔ع۔ پیٹ والی عورت حاملہ ÷ مب
حُبُوب۔ع۔ر جمع حَبّ۔ دانے گولیاں ÷ بم
حُبُور۔ع۔ خوشی کرنا ÷ خوش ہونا ÷ مب۔ م
حُبُوط۔ع۔ ثواب جاتا رہنا۔ عمل کا باطل ہو جانا ÷ م۔ غ۔ مب
حَبَّہ۔ع۔ دانہ۔ ایک گولی۔ رتی ÷ غ
حَبیب۔ع۔ دوست۔ یار۔ معشوق ÷ مب
حَت۔ع۔ درخت کے پتے جھڑنا ÷ خشک مٹی کا کپڑے پر سے چھیل ڈالنا ÷ مب
حَتف۔ع۔ موت۔ مرگ ÷ م
حَتم۔ع۔ کام کا استوار کرنا۔

واجب کرنا - حکم کرنا + مب

**حَتْماً** - ع - ضروری ٭ ر

**حتّٰے** - ع - یہاں تک - یہاں تک کہ ٭ ج

**حَثّ** - ع - برانگیختہ کرنا - رغبت دلانا - تحریض ٭ م

**حُثالَہ** - ع - ردی و ناقص چیز + جَو وغیرہ اناجوں کا چھلکا + کھلی وغیرہ نکمی چیزیں + تلخ دانہ جو گیہوں میں رل جاتا ہے ٭ مب

**حَجّ** - ع - قصد کرنا + کسی پر حجّت و دلیل سے غالب آنا - مکّہ معظّمہ کی خاص موسم میں شرائط مقررہ کے ساتھ زیارت کا قصد کرنا ٭ م

**حُجا** - ع - کسی چیز کا کنارہ ٭ مب

**حِجاب** - ع - پردہ ٭ م

**حُجّاب** - ع - جمع حاجب - پردہ داران - دربانان - ایلچیان ٭ م

**حِجابت** - ع - پاسبانی - دربانی - پردہ داری + ایلچی گری ٭ مب - غ

**حَجّاج** - ع - بہت حج کرنے والا ٭ مب

**حِجاج** - ع - حجت لانا - جھگڑا کرنا ٭ مب

**حُجّاج** - ع - جمع حاجّ - حج کرنے والے ٭ م

**حَجّار** - ع - سنگتراش ٭ ر

**حِجار** م } ع - جمع حَجَر - بہت سے پتھر ٭ مب
**حِجارہ** }

**حِجاز** - ع - موسیقی کا ایک مقام ہے - ملک عرب کا ایک صوبہ - ب - ع

**حِجال** - ع - (جمع حَجَلہ) دولیا - محافے - دُلھنوں کے چھپر کھٹ ٭ مب

**حُجّام** - ع - پچھنے لگانے والا + اُسترہ سے زخم لگا کر سینگ وغیرہ کے ذریعے خون کھینچنے والا ٭ م - مب

**حِجامت** - ع - پچھنے لگانا ٭ مب

**حَجْب** - ع - پردہ میں کرنا - روکنا - نہ آنے دینا + وارث کا حصہ کم کر دینا - یا وارث کو حصّہ میراث سے محروم کر دینا ٭ مب

**حُجُب** - ع - جمع حجاب - پردے ٭ مب

**حَجَب** - ع - سانس کے جاری ہونے کی جگہ ٭ مب

**حُجَّت** - ع - دلیل - برہان + غلبہ ٭ غ - س

**حُجَّت** - ع - معاہدہ ٭ ر

**حُجَّتِ اُسْتُوار** - ع - ف - آسمانی کتاب - قرآن مجید ٭ ب

**حُجَج** - ع - جمع حجت - دلائل ٭ مب

**حِجَج** - ع - جمع حجہ - بمعنے ایکبار حج کرنا + و جمع حِجّہ - بمعنے سال ٭ مب

**حِجْر** - ع - عقل + روکنا + آدمی کی گود + مب

**حُجَر** - ع - جمع حُجْرہ - حجرے - کوٹھڑیاں ٭ مب

**حَجْر** - ع - بغل - گود - ریت کا ٹیلہ - آنکھ کا گھر - چشمخانہ ٭ مب

**حَجَر** - ع - پتھر - سنگ ٭ مب

**حُجُرات** - ع - جمع حُجرہ - کوٹھڑیاں ٭ مب

**حُجْرہ** - ع - کوٹھڑی - کمرہ ٭ مب

**حَجَرِیَّت** - ع - پتھریلا - سخت ٭ ر

**حَجَل** - نر چکور - نر کبک ٭ مب

**حِجْل** } ع - جھانجھ ٭ مب
**حَجَل** }

**حَجَلہ** - ع - دُلھن کا چھپر کھٹ ٭ مب

**حَجْم** - ع - جسامت - چیز کا بڑھاؤ -

جز ہاتھ پھیرنے سے
محسوس ہو ÷ مب
**حَجم** - ع - روکنا - باز رکھنا +
بچے کا ماں کے پستان کو چوسنا +
نوجوان لڑکی کے پستان کا
اُبھر آنا + نشتر مار کر سینگ وغیرہ
سے خون چوسنا ÷ مب - م
**حِجہ** - ع - برس - سال + ایک
بار حج کرنا ÷ مب
**حِجےٰ** - ع - عقل ÷ مب
**حجیم** - ف - موٹا ÷ ر
**حَدّ** - ع - انتہا + کنارہ + فاصلہ +
مجرم کی سزا + کسی شے کی
اُس کی ذاتیات سے تعریف
کرنا - جیسے انسان کی تعریف
حیوان ناطق سے ÷ غ
**حِداء** } ع - اُونٹوں کو سرود
**حُداء** } اور آواز کے ساتھ
جلد چلانا ÷ مب
**حَداثت** - ع - نوجوانی - ہر
چیز کا شروع - آغاز ÷ مب
**حداثتِ سِنّ** - ع - نوجوانی -
بچپن - لڑکپن ÷ مب - غ
**حَدّاد** - ع - لوہار - آہنگر +
جیلخانہ کا داروغہ + دربان +
حد مارنے والا ÷ مب
**حِداد** - ع - ماتم کے سیاہ کپڑے
سوگ کا لباس + تیز چھریاں
تلواریں + زبانیں
وغیرہ ÷ مب
**حِداق** - ع - ج جمع حَدَقہ - آنکھوں
کی سیاہیاں ÷ مب
**حَدائج** - ع - ج جمع حِداجہ - پردہ
دار کجاوے جس میں عورتیں
بیٹھتی ہیں ÷ مب
**حَدائد** - ع - ج جمع حدید و حدیدہ -
لوہے - تیز چھریاں وغیرہ ÷ مب
**حَدائق** - ع - ج جمع حدیقہ -
باغات ÷ مب
**حَدَب** - ع - پُشت کا باہر
نکل آنا - کُبڑا پن + اُونچی
زمین ÷ مب
**حَدَبہ** - ع - کُبڑا پن ÷ مب
**حِدّت** - ع - تیزی - تندی ÷ مب
**حَدَث** - ع - بے وضو ہونا -
وضو کا ٹوٹ جانا + نئی نکلی ہوئی
چیز - غیر معتاد چیز + وضو توڑنے
والی چیز + جوان ÷ مب
**حَدَثات** - ع - نوجوان
عورتیں ÷ غ
**حَدَثان** - ع - واقعہ - حادثہ ÷ م
**حَدْر** - ع - اُوپر سے نیچے اُترنا +
لکڑی کے زخم کا چمڑے کو
اُبھار دینا + اذاں جلدی
جلدی کہنا + جلدی جلدی
قرآن پڑھنا ÷ مب
**حَدْس** - ع - فراست - تاڑنے
والی قوت + جلدی سمجھ جانا -
گمان اور تخمین سے بات
کہنا ÷ مب
**حَدَق** - ع - بینگن - باذنجان +
نیز جمع حَدَقہ - آنکھوں کی
سیاہیاں ÷ مب - م
**حَدْق** - ع - کسی چیز کو گھیر
لینا + کسی چیز کی طرف
دیکھنا ÷ مب
**حَدَقہ** - ع - آنکھ کی سیاہی ÷ م
**حَدْقہ** - ع - کاسۂ چشم ÷ غ
**حُدُوث** - ع - نیا پیدا ہونا -
عدم سے وجود میں آنا ÷ م
**حُدُوج** - ع - (ج جمع حِدج)
بوجھ + پردہ دار کجاوے
جن میں عورتیں سوار ہوتی
ہیں ÷ مب
**حُدُود** - ع - ج جمع حد - کنارے -

نہایتیں + حدیں * مب - م

حَذْر - ع - جسم کا ورم کرنا - سوج جانا * مب

حَدُور - ع - پست زمین * مب

حِدَّہ - ع - تنہا ہونا - اکیلا ہونا * م

حَدِیث - ع - بات - نئی چیز + اصطلاح میں جناب رسول خدا اور صحابہ کے اقوال و افعال * غ - مب

حَدِید - ع - لوہا - تیز کی ہوئی چیز * مب

حَدِیقہ - ع - باغ جس کے گرداگرد دیوار یا احاطہ ہو * م - غ

حِذاء - ع - برابر - مقابل - سامنے * مب

حِذار - ع - ڈرنا - خوف کرنا * غ

حَذافِیر - ع - چیز کے کنارے - سرے (جمع حُذفُور) - مراد ایک سرے سے دوسرے تک - ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک - تمام وکمال * م

حُذّاق - ع - جمع حاذق - دانا - زیرک - عقلمند - ماہر لوگ * ز

حَذاقت - ع - زیرک و ماہر ہونا * م

حِذاقت - ع - زیرکی - دانائی - مہارت * مب

حَذَر - ع - پرہیز کرنا - خوف کرنا - ڈر - خوف * م

حَذِر - ع - ڈرنے والا - خائف * مب

حَذْف - ع - گرا دینا - کسی کلمہ سے کوئی حرف گرا دینا + لاٹھی کے ساتھ خرگوش وغیرہ کو مارنا * مب

حِذْق - ع - زیرکی - مہارت * م

حَذَق - ع - ماہر ہونا - زیرک و دانا ہونا * م

حَذْو - ع - مقابل - سامنے - برابر - برابر کرنا - اور علم قیافہ میں ردف اور قید [illegible] کی حرکت کا نام ہے * غ - مب

حُذْفُور } ع - [illegible]
حِذْیَر } غ

حِر - ع - عورت کی شرمگاہ *
حِرّ } مب

حَرّ - ع - گرمی + گرم ہونا + پتھریلی زمین * م

حُرّ - ع - خود مختار - آزاد - جو غلام نہ ہو + برگزیدہ - ہر چنی ہوئی چیز + کبوتر کا بچہ + ہرن کا بچہ + سانپ کا بچہ + عمدہ گھوڑا - عمدہ کام + چیز [illegible] * م

حِراب - ع - آپس میں جنگ کرنا - ایک دوسرے سے لڑائی کرنا * مب

حُرّاث - ع - (جمع حارث) کھیتی کرنے والے - کسان *

حِراثت - ع - کھیتی کرنا - زمین تیار کرنا - کاشتکاری کرنا * غ - ج

حَرارت - ع - گرمی - آنچ + فارسی والے اس لفظ کو خشم وغضب کے معنی میں بھی استعمال کرتے ہیں *

حَرارۃ [illegible] - [illegible] گرمی [illegible] تعبیر [illegible] دھوپ کی گرمی *

حرارتِ غریزی - ع - انسان کی اصلی حرارت جس پر اس کی زیست کا مدار ہے ٭ غ
حرارتِ نشستن - ف - حرارت کا زائل ہونا ٭ بم
حرارہ - ع - رقص کرنا - دف کو آگ سے گرم کرنا - تا کہ آواز بلند اور تیز ہو جائے ٭ غ
حُراس - ع - ز جمع حارس ؛ پاسبان - چوکیدار - پہرہ دینے والے ٭ مب
حراست - ع - نگہبانی کرنا - محافظت کرنا ٭ مب
حرافت - ع - تیزی - زبان کو کاٹنا ٭ مب
حراف وزرنگ - ف - زبان دراز - چالاک ٭ ر
حُراق } ع - سوختہ جس پر
حُرّاق } چقماق سے آگ ڈالتے ہیں اور اس میں آگ سرایت کر جاتی ہے ٭ مب - غ
حَرّاق - ع - بہت جلانے والی شے جس کی گرمی سے

دوسری چیز جل اٹھے ٭ غ
حَرّاقہ - ع - ایک قسم کی کشتی جس کے ذریعے سے دشمن پر فیر کرتے ہیں ٭ ب
حُراقہ - ع - دیکھو حُراق ٭ ب
حُرّاقہ - ف - تارپیڈو ٭ ز
حَرام - ع - حلال کی ضد - رد کی ہوئی شے - نا روا - ناشایستہ - ناجائز - ممنوع + وہ مرد جس نے احرام باندھا ہو + جس کی عزت کی جاوے ٭ مب
حَرام نوشہ - ف - نمکحرام - حرام خور ٭ بم
حَرام خواری - ف - حرام خوری - نمک حرامی ٭ ز
حَرام زادہ - ف - ولد الزنا - مجازاً شریر - فتنہ انگیز ٭ بم
حرام مغز - ف - پیٹھ کی ہڈیوں کے درمیان کا گودہ - (مغز) ٭ بم
حَرامی - ف - چور - رہزن ٭ غ - بم
حَرّان - ع - پیاسا ٭ مب
حِران - ع - سرکشی - گھوڑے وغیرہ کا شوخی کرنا ٭ مب

حَراوہ - ع - مولی یا سیاہ مرچ کی تیزی اور گرمی جو زبان پر معلوم ہوتی ہے ٭ مب
حَرائث - ع - کسب - کھیتیاں ٭ مب
حَرائر - ع - آزاد - اصیل عورتیں - (حُرہ کی جمع ہے) ٭ مب
حَرب - ع - جنگ - لڑائی جنگی لڑاکا آدمی - دشمن ٭ مب
حَرَب - ع - غصے ہونا کسی کا تمام مال لے لینا - لوٹ لینا - شگوفہ خرما ٭ م - مب
حِربا - ع - گرگٹ + سخت زمین + پیٹھ کے مہرے ٭ مب
حَربگاہ - ف - میدان جنگ - لڑائی کا میدان ٭ بم
حَربہ - ع - لڑائی کا ہتیار + کارد + چھوٹا نیزہ + چھری + کوڑا - تازیانہ + نیزہ زنی + مب - غ
حَرث - ع - بونا - کھیتی کرنا + آگ جلانا + مال جمع کرنا + قران کا درس کرنا - پڑھنا پڑھانا + فقہ سیکھنا + گھوڑے وغیرہ پر

بہت سواری کرکے لاغر
کر دینا * م - مب
حَرَج - ع - تنگی - تنگ ہونا -
سختی - گُناہ * م
حِرح - ع - عورت کی
شرمگاہ * مب
حِرذَون - ع - نرسوسمار * مب
حِرز - ع - پناہ کی جگہ - جائے
اُستوار - مجازاً تعویذ * م
حِرزِ ہفت اَندام - ع - ف
وہ دُعا جو پڑھ کر اپنے تمام
بدن پر دم کرلیں * بم
حِرزِ یمانی - ع - چند دُعائیں
ہیں جو جناب رسول خُدا
نے حضرت علی رض کو وقتِ
سفر یمن کے تلقین و تعلیم
فرمائی تھیں * غ
حَرس - ع - نگہبانی کرنا + نیز
زمانہ * مب
حَرَس - ع - (جمع حارس)
نگہبان * مب
حِرص - ع - لالچ - طمع * مب
حَرِض - ع - نحیف اور لاغر
آدمی جو بیماری وغیرہ سے دُبلا
اور ضعیف ہوگیا ہو + عشق
وغیرہ سے جسم کا کمزور اور
لاغر ہو جانا * مب
حَرف - ع - سخن + طرف - کنارہ +
تلوار کی دھار + عیب - اصطلاح
علم صرف میں وہ کلمہ غیر مستقل
جس کے معنے بغیر ملائے
دوسرے لفظ کے مفہوم
نہ ہوں * غ
حِرَف - ع - (جمع حِرفہ) حِرفے -
پیشے - روزگار * م
حَرفِ آخر اَبجد - ع - غین
سے مُراد ہے جس کے عدد
ہزار ہیں - مُراد پورا کامل
کثیر + ہزار داستان یعنی
بُلبُل * بم - ب
حَرف آوَردن - ف - بولنا -
بات کرنی * بم
حَرفِ بار گیر - ف - تکیہ کلام * بم
حَرف بَحَدِّ خویش زَدن -
ف - اپنے اندازہ کے موافق
بات کرنی * بم
حَرفِ پہلودار - ف - نفاق
پیدا کرنے والی بات + وہ
بات جو مراد پر صراحۃً دلالت
نہ کرے بلکہ کنایۃً مراد اس سے
مفہوم ہو * بم
حَرفِ تہ دار - ف - معقول
بات * بم
حَرفِ جَوہردار - ف - عمدہ
حرف + خوب بات * بم
حَرفِ چشمہ دار - ف - وہ
حرف جس میں دائرہ ہو *
فج * بم
حَرفِ چَکَشی - ف - سخت
بات * م - غ
حَرف چین - ف - نکتہ چین * بم
حَرفِ خاطر رَنجاں - ف - وہ
بات جس کے سننے سے انسان
کو ایذا پہنچے * بم
حَرفِ خُنُک - ف - بے مزہ
بے تاثیر بات * بم
حَرف دَر قفا زدن - ف -
غیبت کرنا - پسِ پُشت شکایت
کرنا * بم
حَرف در کارِ کسے کردن - ف
کسی پر اعتراض کرنا * بم
حَرف را لیسیدن - ف - بات
کو طول دینا *
حَرف دوتا کردن - ف -
بات سے پھر جانا *

حَرف زَدَن - ف - بولنا - بات کرنا + بم

حَرفِ سَرد - ف - بے لطف بات - بے تاثیر بات + بم

حَرفِ قالبی - ع - وہ بات جو بغیر سمجھے اور مضمون کے دریافت کئے ہوئے بیان کردیں + غ

حَرف کَش - ف - محرّر - منشی + بم

حَرف کَشیدن - ف - بات کو طول دینا + بم

حَرف کم - ف - وہ بات جو مخاطب کی تحقیر کے لئے کہی جائے + بم

حَرفِ گُلو سوز - ف - کڑوی بات + بم

حَرفِ گُلو گیر - ف - رنج دہ بات + بم

حَرف گیر - ف - نکتہ چین عیب بیان کرنے والا + بم

حَرفِ مَشروق - ع - غیر ملفوظ - وہ حرف جو لکھا جائے اور پڑھنے میں نہ آئے + بم

حَرفِ مُسَلسَل - ع - سلسلہ دار بات - لمبی اور پیچدار بات + بم

حَرفِ مُشکل آلود - ف - وہ بات جس کا راز سمجھ میں نہ آوے + بم

حَرفِ مَغز دار - ع - معقول بات + بم

حَرفِ وَرق گیر - ف - لمبی بات جس کے لکھنے سے ورق بھر جائے + بم

حِرفَہ - ع - پیشہ - ہنر - کسب + مب

حَرفِ ہِندسی - ع - نو رقمیں ایک سے نو تک کے ہندسے + بم

حَرق - ع - جلانا + غصے سے دانت پیسنا + م - مب

حَرَق - ع - آگ - آگ کا شعلہ + م

حُرقَت - ع - گرمی - سوزش - جلن + مب

حَرَک - ع - ہلنا + م

حَرِک - ع - نوجوان تیز فہم - سمجھدار لڑکا + م

حَرَکات - ع - جمع حرکت جیسے جنبش - تیز حرکات حروف زبر - زیر - پیش - فارسی والے را کو ساکن استعمال کرتے ہیں + بم

حَرَکاتِ نفسانی - ع - وہ حرکتیں جو روح کی حرکت کا باعث ہوں - جیسے غضب لذت - فرح - خوف - دل کی بے قراری - حُزن - غم - خجالت - تصورات - تفکرات + غ

حَرَکت - ع - جُنبش - ہلنا + زبر - زیر - پیش + مب - ک

حَرَکتِ دَوری - ع - وہ حرکت جو گردش کرنے اور چکّر لگانے سے حاصل ہو + بم

حَرَکتِ مَذبوحی - ع - لفظی ترجمہ - ذبح کئے ہوئے جانور کی سی حرکت - چونکہ مذبوح جانور کی حرکت بہت تھوڑی اور بالکل بے فائدہ ہوتی ہے - اس واسطے محاورہ میں اس لفظ کے معنے عموماً تھوڑی سی اور بیفائدہ حرکت - بے فائدہ ہاتھ پاؤں ہلانے - بیتابی اور بے اختیاری کے ہو گئے ہیں + غ

حَرَم - ع - خانہ کعبہ کا گرداگرد + فارسی میں بیویوں - گھر کی مستورات اور اُن باندیوں کو بھی کہتے ہیں جو آقا کے تحتِ تصرف ہوں ÷ غ

حِرمان - ع - محروم رہنا + کچھ نہ ملنا - مایوسی - ناامیدی ÷ م

حُرمت - ع - عزت - عزیز ہونا - نامناسب ہونا + وہ چیز جس کا کر گزرنا اور ادب توڑنا روا نہ ہو ÷ م

حَرَم خانہ } ف - زنانہ مکان -
حَرَم سَرا } زنان خانہ + منکوحہ عورت کو بھی کہتے ہیں ÷ بم - فج

حَرَم گاہ - ف - محل سرائے + منکوحہ عورت ÷ بم - غ

حَرمَل - ع - دانہ اسپند ÷ ج م

حَرَمَین + حَرَمَین شَریفَین ع - مکّہ معظمہ اور مدینہ منوّرہ ÷ غ - ز

حُروب - ع - جمع حرب - لڑائیاں ÷ مب

حَرور - ع - گرمی ÷ م

حَرور - ع - گرم ہوا جو رات کو چلتی ہے + آفتاب کی گرمی - دھوپ + آگ کی گرمی ÷ م

حَرورَہ - ع - آزادی - آزاد مرد ہونا + تیزی - سوزش ÷ مب

حَرورِیّہ - ع - خارجیوں کا ایک گروہ ہے - منسوب بہ "حَروراء" جو ایک گاؤں ہے کوفہ کے قریب ÷ مب

حُروف - ع - جمع حرف ÷ مب

حُروفِ چَشمہ دار - ف - وہ حروف جن میں گول گھیرے ہوں ÷ بم

حُروفِ الحَلق - ع - وہ حروف جو حلق سے نکلتے ہیں وہ چھ ہیں - ۱ ہمزہ - ء - ۲ ہا - ہ - ۳ عین - ع - ۴ حا - ح - ۵ غین - غ - ۶ خا - خ ÷ مب

حُروفِ مُعجَم - ع - حروف تہجی + حروف منقوط ÷ بم

حُروفِ مُہمَلہ - ع - بے نقطہ حروف ÷ ز

حَروق - ع - ایندھن وغیرہ جس میں چقماق سے آگ لگ جائے ÷ بم

حَرون - ع - سرکش بچھیرا - سرکش گھوڑا - سرکش ÷ مب

حُرون - ع - سرکشی کرنا ÷ مب

حُرَّہ - ع - آزاد عورت ÷ مب

حَرَّہ - ع - پتھریلی زمین - سنگلاخ ÷ مب

حَرِیّ - ع - لائق - سزاوار - زیبا ÷ مب - م

حُرِّیَّت - ع - خود مختاری - آزادی - غلامی سے آزاد ہونا - کسی کا غلام نہ ہونا ÷ مب

حَرِیر - ع - ریشم + ریشمی کپڑا - وہ شخص جو حرارت غضبی سے گرم ہو رہا ہو ÷ مب

حَرِیرَہ - ع - ریشمین کپڑا + ایک قسم کے کھانے کا نام ہے جو دودھ اور شیرینی ڈال کر پکاتے ہیں + مجازاً کاغذ کو بھی کہتے ہیں ÷ م - ز

حَرِیص - ع - لالچی ÷ مب

حَرِیض - ع - ضعیف - تھکا ماندہ - جو جگہ سے نہ ہل سکے ÷ مب

حَرِیف - ع - ہم پیشہ - ہم کار - شریک - مقابل - دشمن ÷ م

حَرِّیف - ع - تیز مزہ چیز جو زبان کو کاٹے - تیز لگے ؛ م

حَرِیفِ دَغل - ع - کُشتی کا ایک داؤں ہے + غ

حَرِیفِ گُلُو بُر - ف - دُنیا سے مُراد ہے + غدر و نابکر کو بھی کہتے ہیں ؛ ب

حُرِیق - ع - سوزش + جلا ہُوا + بھڑکتی ہُوئی آگ + دانت پیسنے کی آواز ؛ م - مب غ

حَرِیم - ع - گھر اور کنوئیں کا گردا گرد جو حقوق کنوئیں اور گھر کی طرف منسُوب ہوں + جس چیز پر عزّت و حرمت لازم ہو + فارسی والے مطلق گھر مکان کے معنے میں استعمال کرتے ہیں ؛ م - بم

حَزاز - ع - سر کی بھوسی جسے ہندی میں بَفا کہتے ہیں ؛ مب - غ

حَزازہ - ع - سخت غم - دل کی سوزش غصّے وغیرہ سے + جھنجلانے والا آدمی - طعام جو معدہ میں تُرش ہو گیا ہو ؛ مب

حَزازہ - ع - دل کی سوزش غُصّے وغیرہ سے ؛ مب

حَزازی - ع - سخت غصّے والا آدمی ؛ مب

حِزام - ع - چار پایہ کا تنگ + یا عام رسی جس کے ساتھ جانور وغیرہ کو باندھتے ہیں + مب

حِزب - ع - آدمیوں کا گروہ - ہر چیز کا ٹکڑا و حصّہ + وِرد مُقرر ؛ م - مب

حِزبُ الاَحرار - ع - لبرل پارٹی ؛ ر

حِزبُ الشَّیطان - ع - شیطان کا گروہ - کافر اور فاسق لوگ ؛ ز

حِزبُ اللہ - ع - صالحین کا گروہ ؛ ر - غ

حَزم - ع - عاقبت بینی - دُور اندیشی - مآل اندیشی - ہوشیاری سخت اور اُونچی زمین + مضبوط باندھنا ؛ م - مب

حُزمہ - ع - کاغذ کا دستہ - خوشۂ گندم کی گڈی - لکڑی اور گھاس کا گٹھا ؛ م

حَزن - ع - سخت زمین ؛ مب

حُزن / حَزَن - ع - غم - اندوہ - رنج ؛ مب

حَزِین - ع - غمگین - اندوہناک - رنجیدہ ؛ مب

حَزو - ع - فال گوئی کرنا غیب کی خبر دینا ؛ مب

حَزوَر / حَزَوَّر - ع - نوجوان - طاقتور پاٹھا + مرد ضعیف + مرد قوی (لغات اضداد سے ہے) ؛ مب

حُزُونت - ع - جگہ کی سختی - درشتی ؛ مب

حُزّہ - ع - پاجامے کا نیفہ ؛ مب

حَزّہ - ع - وقت ؛ مب

حَزی - ع - فال گوئی کرنا - غیب کی خبر دینا + درخت کھجور کے پھل کا اندازہ کرنا ؛ مب

حَزِیران - ع - رومیوں کا نواں مہینہ جو ماہ اساڑھ سے ملتا ہوا ہے ؛ ب - ک - یب

حَزِینت - ع - غمناک - اندوہگیں ؛ مب

حَسّ - ع - حیلہ - ہوشیاری - سمجھداری ؛ سب

حِسّ - ع - دریافت کرنا - آگاہ ہونا + حرکت کرنا - آہٹ +

پانا+کسی شے کا حواس خمسہ
سے اِدراک کرنا ÷ م

حَسَاءٌ -ع- شوربا- حریرہ وغیرہ پتلی
حُسَاء } چیز جو پی جا سکے ÷ م۔ مب

حِساب -ع- گنتی- شمار- وہ علم
جس میں عددوں کے علم و عمل سے
بحث ہوتی ہے۔ مجازاً معاملہ ÷ م

حساب اَزخود داشتن -ف-
گھمنڈ کرنا- مغرور ہونا ÷ م

حساب اَز کسے بردَاشتن
حساب اَز کسے بُردن
حساب اَز کسے برگرفتن
ف- ڈرنا- کسی شے سے
عبرت پکڑنا ÷ م

حساب برانداختن -ف- رائے
بیان کرنا- نیک تدبیر سوچنا ÷ م

حساب بہم زدن -ف-
حساب پریشان کرنا- حساب
کا انتظام بگاڑ دینا ÷ م

حساب پاک شدن -ف-
معاملہ صاف ہونا ÷ م

حساب پاک کردن -ف-
معاملہ صاف کرنا ÷ م

حساب کردن با کسے
حساب کردن چیزے را چیزے } با
یکساں شمار کرنا- برابر خیال
کرنا ÷ م

حساب نگرفتن -ف- معتبر نہ
جاننا- توجہ نہ کرنا- حساب
نہ لینا ÷ غ

حِسابہ -ع- شمار کرنا ÷ مب

حُسابہ -ع- صاحب حسب
ہونا ÷ مب

حُسّاد -ع- جمع حاسد- بدخواہ-
دیکھ کر جلنے والے ÷ مب

حَسادہ -ع- بدی چاہنا- کسی
کی نعمت کے زوال کی تمنا
کرنا ÷ مب

حَسّاس -ع- دریافت
کرنے والا- حس کرنے
والا ÷ م

حُسالہ -ع- چاندی+ چاندی
کا بُرادہ + جَو کی بھوسی ÷ مب

حُسام -ع- تیز تلوار ÷ مب

حُسان } -ع- خوب صورت-
حُسّان } صاحب جمال-
(مذکر کی صفت آتی ہے) ÷ مب

حِسان -ع- صاحبان جمال-
خوب صورت مرد اور
عورتیں ÷ مب

حُسّانہ -ع- خوب صورت
عورت ÷ مب

حَسَب -ع- کسی چیز کا اندازہ
اور شمار- مال و جاہ اور دین
کی بزرگی- شرف ÷ غ

حَسْب -ع- کفایت- کافی
ہونا- بس ہونا+ موافق+
مماثل- مثل گننا- شمار کرنا+
مُردہ کو کفن میں لپیٹ کر قبر
میں رکھنا ÷ غ- مب

حُسبان -ع- گننا- شمار کرنا-
اندازہ کرنا- شمار+ عذاب ÷
مب- م

حِسبان -ع- گمان کرنا-
خیال کرنا ÷ م

حَسْب حال -ع- حال کے
موافق اور مناسب جس میں
کمی بیشی کو دخل نہ ہو ÷ م

حَسْبلہ -ع- حسبی اللہ کہنا- یہ
کہنا کہ اللہ مجھے کافی ہے ÷ مب

حَسَد -ع- ڈاہ- کسی کی نعمت
کا زوال چاہنا- کینہ- بد
خواہی ÷ م

حَسَدہ -ع- حاسد کی جمع-
بدخواہی کرنے والے ÷ مب

**حَسرت** - ع - دریغ - افسوس - پشیمانی - ارمان - کسی چیز کے نہ ملنے کا افسوس ÷ م

**حَسَک** - معرب خسک - گوکھرو + لوہے کے کانٹے گوکھرو کی صورت کے جو دُشمن کی فوج کی گُذرگاہ میں پھیلا دیتے ہیں جس سے دُشمن کے گھوڑے اور پیادے خستہ اور مجروح ہو جاتے ہیں ÷ م - غ

**حَسم** - ع - کاٹنا - قطع کرنا + رگ کو قطع کر کے لوہے سے داغ دینا تاکہ خُون بند ہو جائے ÷ مب

**حِسِّ مُشترک** - ع - ایک قوت ہے جس میں تمام صُورتیں محسوسات کی منقّش ہوتی ہیں - گویا حواس خمسۂ ظاہری مانند نہروں کے ہیں - اور حِس مشترک مثل ایک حوض کے ہے جس میں سب صُورتیں جا کر ٹھیرتی ہیں ÷ غ

**حَسَن** - ع - نیک - خوبصورت - اچھا ÷ م

**حُسن** - ع - خُوب صورتی - خوبی و بہتری - عمدگی ÷ م

**حَسْناء** - ع - زن جمیلہ - خوب صورت عورت ÷ مب

**حَسَنات** - ع - (جمع حسنہ) - نیکیاں ÷ مب

**حُسنِ التّعلیل** - ع - ایک صنعت کا نام ہے جس میں کسی وصف کے لئے ایک علت اُس کے مناسب اِدّعا کرتے ہیں جو درحقیقت اُسکی علت نہیں ہوتی - جیسے اس شعر میں ؎ لالہ کہ بدل گردشش دود ÷ از آہِ من است حسرت آلُود ÷ غ

**حُسنِ پر شِتہ** - ف - سانولے رنگ میں جو سُرخی اور خوب صُورتی جھلکتی دکھائی دیتی ہے ÷ بم - غ

**حَسَن لَبَن** - ع - بہت نیک - بہت اچھا - بہت خوبصورت - بسن حسن کا تابع مہمل اور موکد ہے ÷ غ

**حُسنِ خداداد** - ف - قدرتی خوبصورتی - اصلی حُسن ÷ بم

**حُسنِ خطاب** - ف - اچھی گفتگو ÷ ف - ک

**حُسنِ ساختہ** - ف - وہ حُسن جو خط و خال اور سُرمہ اور آرائش وغیرہ سے کیا جائے ÷ بم

**حُسنِ شُستہ** - ف - نہایت صفائی اور بہار کا حُسن ÷ بم

**حُسنِ صَندَلی رَنگ** - ف - زردی مائل حُسن ÷ بم

**حُسنِ طَلَب** - ع - کسی شے کو اشارہ اور کنایہ سے مانگنا ÷ غ

**حُسنِ ظَنّ** - ع - نیک گمان ÷ ج

**حُسنِ عاریتی** - ف - دیکھو حُسن ساختہ ÷ بم

**حُسنِ فَرَنگ** - ف - سفید حُسن - گورا رنگ ÷ بم

**حُسنِ گُلناری** - ف - نہایت سُرخ رنگ کی خوبصورتی ÷ بم

**حُسنِ گلوسوز** - ف - نہایت شیریں حُسن مطبوع اور دلچسپ حُسن ÷ غ

**حُسنِ گندم گوں** - ف - گندمی رنگ کا حُسن - سیاہی مائل سُرخی میں خوب صورتی کا ہونا ÷ بم

حُسنِ مَردانہ و روشنی شعر - ف - مردانہ خوب صورتی اور فصاحت شعر ÷ ر

حُسنِ مَطلَع - ع - غزل یا قصیدہ کا دوسرا شعر ÷ غ

حُسنِ مُطلَق - ع - خدا تعالےٰ کا حُسن جسکو زوال اور عدم او تنزّل نہیں ہے ÷ غ

حُسنِ مُقَیَّد - ع - مخلوقات کا حُسن جو زوال اور عدم اور تنزل سے ایمن نہیں اور ایک حد نہایت رکھتا ہے ÷ غ

حُسنِ مَلیح - ع - نمکین حُسن ÷ سانولے رنگ کا حُسن ÷ بم

حُسنِ مَنظَر - ع - ظاہری خوب صورتی ÷ ز

حَسَن مَنظَر - ع - خوبصورت ÷ ز

حُسنِ مَہتابی - ف - حُسن سفید مائل بزردی ÷ بم

حَسَنَہ - ع - نیکی - بھلائی ÷ بم

حَسُود - ع - بہت حسد کرنے والا - بدخواہ ÷ م

حُسُود - ع - بدخواہی کرنا - کسی کی نعمت کا زوال چاہنا ÷ (مصدر ہے) ÷ مب - م

حُسُور - ع - تھک جانا - بینائی کا دیکھنے سے عاجز ہونا - ظاہر ہونا - برہنہ ہونا ÷ مب - م

حُسُوس - ع - سخت قحط سال ÷ ب

حَسَک - ع - خاردار - مجازاً بُرا - زشت - شریر ÷ غ

حُسُوم - ع - نامبارک منحوس ÷ ب

حِسّی - ع - وہ جو ظاہری حِس سے علاقہ رکھے - جو محسوس ہوسکے ÷ غ

حَسِیب - ع - بزرگوار ÷ کافی ÷ حساب کرنے والا ÷ بدلہ لینے والا ÷ مب

حسیب - ف (بیاے مجہول) حساب کا امالہ ہے ÷ غ

حَسِیر - ع - اندوہگین - رنجیدہ ÷ غمگین ÷ تھکا ہوا - افسوس کرنے والا ÷ م - غ

حَسِیس - ع - آہٹ - نرم آواز ÷ اُس چیز کے گزرنے کا آواز جو دیکھنے میں نہیں آتی - نیز حسیس مار ڈالا ہوا ÷ مب

حَسِین - خوب صورت - خوش شکل ÷ م

حُسَینَن - ع - تصغیر حَسَن - خوبک ÷ بم

حُسَینی - ع - منسوب بہ امام حسین رض - گروہ سادات کا جو جناب امام حسین رض کی اولاد سے ہیں ÷ موسیقی کے ایک مقام کا بھی نام ہے - نواح تفت میں ایک چشمہ بھی ہے ÷ بم

حَشّ - ع - بیت الخلا - جائے ضرور ÷ آگ جلانا ÷ چارپائے کو چارہ دینا ÷ گھاس کاٹنا ÷ بچّہ کا پیٹ میں خشک ہو جانا ÷ مب

حَشا - ع - وہ اعضا جو پیٹ کے اندر ہیں - جیسے آنتیں - گردے وغیرہ ÷ م

حَشّاش - ع - گھسیارے - گھاس اکٹھا کر کے بیچنے والے ÷ مب

حِشاش - ع - بوری جس میں گھاس ہو ÷ مب

حُشاش / حُشاشہ - ع - بقیۂ جان - رمق ÷ م

حَشائِش - ع - جمع حَشیش - سوکھی گھاس ÷ غ - ک

حَشد - ع - جمع کرنا - یاری

دینا - مدد کرنا + کسی کام کے
لئے جمع ہونا + مب - م
**حَشْر** - ع - جمع کرنا + جلاوطن
کرنا - اُٹھانا + یوم الحشر -
قیامت + مب - غ
**حَشَر** - ع - گروہ - انبوہ + غ -
بم - ک
**حَشَرات** - ع - جمع حَشَرَہ -
وہ جانور جو زمین میں سُوراخ
کرکے رہتے ہیں جیسے سانپ -
نیولا - چُوہا وغیرہ - اسی واسطے
ان کو حشراتُ الارض بھی کہتے
ہیں + مب
**حَشْرگاہ** - ف - میدان قیامت + م
**حَشَرَہ** - ع - زمین میں رہنے
والے جانور - کاٹ کھانے
والے جانور + مب
**حُشْفَہ** - ع - آلۂ تناسل کا سرا +
کھیتی کاٹنے کے بعد جو اسکی
جڑیں باقی رہ جاتی ہیں + زیادہ
عُمر کی بڑھیا عورت + مب
**حَشَم** - ع - گلۂ حیوانات + نوکر
چاکر + اہل و عیال + سپاہی
وغیرہ + م - ر
**حُشْمَت** - ع - نوکر - خدام - اہل و
عیال + مب
**حِشْمَت** - ع - بزرگی - دبدبہ -
شرم - حیا + غضب + م - غ
**حَشْو** - ع - بھرنا + اور وہ رُوئی
یا اُون جو تکیہ یا لحاف وغیرہ
میں بھری جاوے - بھرتی +
مجازاً زائد کلام جو ادائے
مطلب میں واقع ہو + بیہودہ
بات + م - مب
**حَشِیش** - ع - سُوکھی گھاس + م
**حَصا** - ع - جمع حصاۃ - سنگریزے + م
**حَصاۃ** - ع - سنگریزہ - نیز سنگ
مثانہ - پتھری یعنی لزج غذاؤں
کے استعمال سے جو مثانہ میں
پیشاب منجمد ہو جاتا ہے + عقل -
رائے - تدبیر + مب
**حَصاد** - ع - کھیتی کاٹنا + م
**حُصّاد** - ع - کھیتی کاٹنے والے +
(جمع حاصد) + مب
**حِصادَۃ** - ع - کھیتی کاٹنے کا
وقت + کٹی ہُوئی کھیتی + مب
**حِصار** - ع - قلعہ + سرود کا ایک
شعبہ + احاطہ + محاصرہ کرنا +
ایک قسم کا تکیہ جو پالان کی طرح اونٹ
پر ڈال کر سوار ہوتے ہیں + مب
**حِصارِ بَرِیں** - ف - آسمان
عموماً - اور فلکُ الافلاک
خصوصاً + ب
**حِصارِ پُولادی** - ف - درزیوں
کا انگشتانہ + پہلا آسمان +
نہایت مضبوط اور محکم قلعہ + ب
**حِصارِ پیرُزہ** } ف - آسمان
**حِصارِ فیروزہ** } سے مُراد
ہے + ب
**حِصارِ مُعَلّق** - ف - آسمان
سے مُراد ہے + ب
**حِصارِ ہزار میخی** - ف - آٹھواں
آسمان + مطلق آسمان سے بھی
مُراد لیتے ہیں + ب
**حِصاری** - ع - قلعہ بند محصور +
شہر حصار کا رہنے والا + سرود
کا ایک شعبہ بھی ہے + ب
**حَصافَت** - ع - عقل کی پختگی -
مضبوطی - استواری + مب
**حُصالَہ** - ع - کھلیان اُٹھا لینے
کے بعد جو گیہوں اور جَو باقی
رہ جاتے ہیں + تلخ دانہ جو
گیہوں سے نکلتا ہے + مب
**حِصان** - ع - عمدہ اور اصیل
گھوڑا جسکی نسل رکھی جائے + مب

حَصان - ع - پارسا عورت + شوہردار عورت + مب

حَصانت - ع - اُستواری - اُستوار ہونا + م - مب

حَصَب - ع - جلانے کی لکڑی - ایندھن + مب

حَصبا - ع - سنگریزہ + مب

حَصَبَہ - ع - سنگریزہ - کنکر + مب

حَصبہ - ع - چھوٹی چیچک جسے کھسرہ کہتے ہیں + م

حَصِبَہ - ع - پتھریلی زمین + سخت ہوا جو کنکروں کو اُڑا دے + مب

حَصحاص - ع - خاک - مٹی + مب

حَصحِیص - ع - مٹی - سنگریزہ + مب

حَصحَصَۃ - ع - حق کا باطل سے ظاہر اور ممتاز ہونا + بم

حَصَد - ع - کھیت کاٹنا + م - مب

حَصَد - ع - خشک گھاس + رسّی کو مضبوط بٹنا + م - مب

حَصَر - ع - دشمن کا محاصرہ کرنا + احاطہ کرنا + سفر سے باز رکھنا + اُونٹ پر بھار (جو ایک قسم کا پالان ہے) باندھنا + م - مب

حَصَر - ع - بات میں یا پڑھنے میں بند ہو جانا + تنگدل ہونا + بخیل ہونا + ص - م - مب

حُصر - ع - پیٹ کا بند ہو جانا + م - مب

حِصرِم - ع - کچّا انگور - نارسیدہ انگور جس کا مزہ تُرش ہوتا ہے + م - مب

حِصَص - ع - جمع حِصّہ - حصّے + مب

حَصَص - ع - دوڑنا - سر کے بال کم ہونا + غ

حِصن - ع - پناہ - مضبوط جگہ جس کے اندر پہنچنا ممکن نہ ہو - قلعہ + مب

حُصن - ع - عورت کی عفت اور پارسائی + مب - م

حَصناء - ع - پارسا اور عفیفہ عورت + مب

حِصنِ پیروزہ
حِصنِ فیروزہ
حِصنِ مُعلّق
} ف - آسمان + ب - ز

حِصنِ ہزار میخی - ف - آسمان خصوصاً آٹھواں آسمان + ب

حَصو - ع - روکنا - باز رکھنا - آنتوں کا درد کرنا + مب

حَصور - ع - وہ مرد جو باوجود قوتِ مردی کے عورت کے پاس نہ جائے + تنگدل آدمی + بخیل آدمی + مب

حُصول - ع - حاصل ہونا - پیدا ہونا + کسی چیز کا ثابت اور باقی رہنا + مب

حَصُوم - ع - گوز مارنے والا + مب

حُصُون - ع - جمع حِصن - قلعے - گڑھیاں + مب

حَصُون - ع - پرہیزگار آدمی + غ

حِصّہ - ع - ٹکڑا - جزو + مب

حَصِید - ع - کاٹی ہوئی کھیتی + محکم اور مضبوط بٹی ہوئی رسّی + مب

حَصِیر - ع - بوریا - چٹائی + جیلخانہ + مب

حَصِیرہ - ع - کھجوروں کے خشک کرنے کی جگہ + مب

حَصِیری - ع - بوریا یا فرش + مب

حَصِین - ع - محکم - اُستوار - مضبوط + م

حَضّ - ع - برانگیختہ کرنا - کسی کو کھانے یا لڑائی پر آمادہ کرنا - ترغیب دلانا + م - مب

حضاجر - ع - جمع حضجر - کفتار بجو + وہ اونٹ جن کے پیٹ بہ زیادہ کھانے سے ورم آگیا ہو + مب

حُضّار - ع - جمع حاضر - حاضرین مجلس + شہر کے باشندے - جو لوگ شہر میں مقیم ہوں + مب

حضارۃ - ع - شہر - شہر میں مقیم ہونا + مب

حضانت - ع - مرغی کا انڈے سینا - بچے کی پرورش کرنا - بچے کو گود میں لینا + مب

حضر - ع - شہر - اقامت - شہر میں رہنا - خانہ باشی - وطن + حضرموت کا مخفف ہے + غ

حضرات - ع - جمع حضرت - بزرگ لوگ + غ

حضرت - ع - نزدیکی - حضور - درگاہ + اور کلمہ تعظیم کا ہے جو بزرگوں اور نیک لوگوں کے نام کے ساتھ استعمال کرتے ہیں + مب - م

حضرمی - ع - منسوب بہ حضرموت - حضرموت کا رہنے والا + مب

حضری - ع - شہری + مب

حُضُض - ع - رسوت + مب م

حِضن - ع - گود - بغل سے کوکھ تک - سینہ اور دو بازو اور جو کچھ اُن کے درمیان ہے + کسی چیز کا جانب اور کنارہ + کفتار کا گھر + مب

حُضُور - ع - سامنے آنا + حاضر ہونا - کچہری میں حاضر ہونا + فارسی والے شگفتگی اور خرمی کے معنے میں استعمال کرتے ہیں + اور کلمہ تعظیم کا ہے + بم - غ

حَطّ - ع - کمی + بدن کی نازکی اور نرمی + کم کرنا + اُوپر سے نیچے ڈالنا + کمان کی زہ اُتار لینا + منزل میں اُترنا + مب

حطام - ع - سُوکھی گھاس کا ریزہ + ہر چیز کا ریزہ - بُرادہ مجازاً دُنیا کا تھوڑا سا مال - دُنیا کا بے حقیقت مال - انٹے کا چھلکا + غ - م - مب

حَطْب - ع - لکڑیاں چُننا + ایندھن جمع کرنا + مب

حَطَب - ع - لکڑی - چوب + سخن چینی + مب

حُطَمہ - ع - چُورہ چُورہ کرنے والی - نہایت تیز آگ + دوزخ کے ایک طبقہ کا نام ہے + م مب

حُطیم - ع - شکستہ + ٹوٹی ہوئی چیز + کعبے کا وہ حصّہ جو رُکن اور زمزم کے درمیان ہے - کعبے کی مغربی باہر والی دیوار جہاں پرنالہ ہے + م - غ

حَظّ - ع - حصّہ - بہرہ - نصیب - قسمت + فارسی والے خوشی اور خرمی کے معنے میں استعمال کرتے ہیں اور بے تشدید بھی + بم

حَظایا - ع - (جمع حَظِیّہ) صاحبان اقبال + دولت + حرم کی وہ لونڈیاں جن کو بی بی سے پوشیدہ رکھیں + مب

حَظائر - ع - جمع حَظیرہ - چار دیواریاں + ج - غ

حَظْر - ع - باز رکھنا - روکنا - حرام کرنا + مب

حُظُوظ - ع - جمع حَظّ - نصیبے + مب

حِظَّہ - ع - مرد عورت کا ایک دوسرے سے لذت لینا - کامیاب ہونا + مب

حظّی - ع - صاحب منزلت + مب

حَظِیرہ - ع - قبرستان کی چاردیواری
مقبرہ کا گنبد + حیوانات کا
باڑہ ÷ غ
حَظِیَّہ - ع - وہ چہیتی با مُراد
لونڈی جس کو بی بی سے مخفی
رکھیں ÷ مب
حَفّ - ع - احاطہ کرنا - گھیرنا +
ڈاڑھی اور مُوچھوں کو سنوارنا -
خدمت اور مہربانی کرنا + مُرغ
کے اُڑنے وقت اُس کے
پروں کی آواز ÷ م
حَفا - ع - ننگے پاؤں چلنا - پاؤں
کا گھس جانا ÷ مب
حِفاظ - ع - عار - حمیّت - مروّت -
نگہبانی - مواظبت کرنا -
پرہیزگاری ÷ م - غ
حُفّاظ - ع - جمع حافظ، حفاظت
کرنے والے ÷ مب
حِفاظت - ع - نگہبانی - پاسبانی + ج
حِفاوہ - ع - مہربانی + الحاح
کرنا - مبالغہ سے حال پوچھنا +
خوشی ظاہر کرنا ÷ مب - م
حِفایہ - ع - پاؤں اور سُم کا گھس
جانا + ننگے پاؤں چلنا - گھاس
کو زمین سے اُکھیڑ لینا ÷ م مب

حَفد - ع - خدمت میں تیز روی
کرنا - چُست ہونا ÷ م
حَفَد - ع - خدمتگار - یاری کرنے
والے ÷ مب
حَفدہ - ع - نبیرے - نواسے +
بیٹیاں - سسرے + داماد +
خدمتگار + یار - دوست ÷ م
حَفر - ع - زمین کھودنا + صاف
کرنا + عورت سے جماع
کرنا ÷ مب
حَفَر - ع - وہ مٹی جو کھودی
ہُوئی زمین سے نکلے - کھلے
مُنہ والا کُنواں + وہ زردی
جو دانتوں کی جڑ پر بیٹھ جاتی
ہے ÷ مب - م
حُفرہ - ع - زمین کھودی ہوئی -
گڑھا - سُوراخ ÷ م
حَفز - ع - پیٹھ کے پیچھے سے کوئی
چیز چھونا + نیزہ مارنا + ہانکنا -
چلانا + عورت سے جماع
کرنا ÷ مب - م
حَفص - ع - چمڑے کا ڈول +
شیر کا بچّہ + جمع کرنا + کسی
چیز کو ہاتھ سے ڈال دینا +
م - مب

حِفظ - ع - یاد کرنا - یاد رکھنا +
نگاہ رکھنا ÷ م - مب
حِفظُ الغَیب - ع - پیٹھ پیچھے
کسی کو نیکی اور بھلائی سے
یاد رکھنا ÷ غ
حَفِیّ - ع - مہربان + بڑا عالم +
مبالغہ اور کوشش سے سوال
کرنے والا ÷ مب - م
حَفِیر - ع - کھودی ہُوئی قبر -
گڑھا ÷ مب - م
حَفِیظ - ع - نگہبان - محافظ -
خدا کا نام + زبانی یاد کرنے والا +
اُونٹوں اور بھیڑوں کو چرانے
والا ÷ م - مب
حَفِیظہ - ع - غیرت - حمیّت +
غُصّہ + ناجائز کام سے
روکنا ÷ مب
حَقّ - ع - راست - درست - ٹھیک
سچ - سزاوار - واجب - لائق -
خدا تعالےٰ کا بھی نام ہے - فارسی
والے اس لفظ کو بے تشدید
استعمال کرتے ہیں ÷ غ - م
حَقّا - ف - درست ہے - سچ ہے
خدا کی قسم ÷ غ (الف کے بیان
میں دیکھو) ÷

حَقارَت - ع - خواری - ذِلّت - رسوا ہونا - حقیر ہونا - ذلیل ہونا ÷ م

حَقُّ الْعِباد - ع - بندوں کا حق ÷ ز

حَقُّ الْقَدَم - ع - جو کُچھ مہمان یا قاصد کو دیتے ہیں - پارنج ÷ بم

حَقُّ اللہ - ع - خدا کا حق ÷ ج

حَقُّ النّاس - ع - آدمیوں کا حق ÷ ج

حَقُّ النَّظَر - ع - جو شخص کھانے کے وقت حاضر ہو تو اس کو دیکھنے کی شرم سے صلا کریں اُسکو حق النّظر کہتے ہیں ÷ بم

حَقّانی - ع - اللہ والا - وہ شخص جو خدا کی محبت میں رہے ÷ ج

حَقّانِیَّت - ع - سچّائی - دُرستی ÷ ج

حَقائِق - ع - جمع حقیقت - حقیقتیں ÷ ج

حُقُب } ع - اسّی برس ÷ بڑا زمانہ - سالہا سال - جمع اَحقاب ÷ م مب
حُقْب }

حَق بجانِب - ف - وہ شخص جو راستی پر ہو - حق اسکی طرف ہو ÷ بم

حُقْبَہ - ع - اسّی برس کا عرصہ ÷ ہوا کا ٹھہر جانا ÷ م - مب

حِقْبَہ - ع - بہت سال - بڑا زمانہ ÷ ص - مب

حَق پَرَسْت - ف - سچّا آدمی جو تابع حق کے ہو ÷ بم

حِقْد - ع - کینہ - عناد - بغض - حسد - دُشمنی ÷ مب

حَقْدار - ف - جس کا حق ہو - وارث ہونے والا ÷ ج

حِقْف - ع - ریت کا ٹیلہ جو ٹیڑھا اور کج ہو ÷ م - مب

حَق فراموش کَردن - ف - کسی کا حق بُھلا دینا - احسان یاد نہ رکھنا - احسان کا تدارک نہ کرنا ÷ بم

حَق گو - ف - سچ بولنے والا - انصاف کی بات کہنے والا - ایک جانور کا بھی نام ہے جو رات کے وقت اپنے آپ کو ایک ہی پنجے سے ٹہنی میں لٹکائے رکھتا ہے اور حق کہتا ہے - اُسے مُرغ شب خیز اور مُرغ شب آویز بھی کہتے ہیں ÷ ب - بم

حَقْلَہ - ع - زمین جو کھیتی کے قابل ہو ÷ مب

حِقْلَہ - ع - صاف پانی جو حوض میں باقی ہو ÷ ناقص کھجور جو درخت سے جھڑ کر خراب ہوگئی ہو ÷ مب

حَقْن - ع - روکنا - کسی چیز کو نکلنے سے بند رکھنا ÷ م - غ

حَقْنَہ - ع - ایک قسم کا درد جو پیٹ میں ہوتا ہے ÷ مب

حُقْنَہ - ع - دوا کی بتّی جو مقعد کی راہ سے دفع بیماری کے لئے اندر چڑھائی جاتی ہے ÷ مب

حَقْو - ع - تہیگاہ - کوکھ ÷ مب

حَقُود - ع - کینہ ور ÷ مب

حُقُود - ع - جمع حِقد - بمعنے کینہ - دُشمنی ÷ مب

حُقُوق - ع - جمع حق ÷ مب

حَقْوَہ - ع - ازار - تنبند - ازار باندھنے کی جگہ - کمر ÷ مب

حُقّہ - ع - ڈبّہ - جس میں جواہرات - معجون - عطر وغیرہ رکھتے ہیں ÷ م

حُقّہ باز - ف - بازیگر - مداری - بھان متی کا تماشا کرنے والا - مجازاً عیّار - مکّار - حیلہ گر -

فریبی ÷ بم

**حُقّۂ بیمغز**۔ ف۔ مُردہ دل ہونا۔ اہل دل نہ ہونا + نااہل خلل پہنچانے والا ÷ ب

**حُقّۂ سبز**} ف۔ آسمان سے
**حُقّۂ مینا**} مُراد ہے ÷ ب

**حُقّہ نوش**۔ ف۔ حُقّہ کے معنے 'ڈبیا'۔ اور نوش کے معنے 'آبِ حیات'، 'شہد'، 'تریاق'، 'شیریں'، 'گوارا' ہیں۔ مرکب کے معنے: آب حیات یا تریاق کی ڈبیا، شہد یا کسی اور میٹھی اور خوشگوار چیز کی ڈبیا۔ مجازاً دہن معشوق ÷ ز

**حَقِیّت**۔ ع۔ حق۔ حقداری ÷ ج

**حَقِیر**۔ ع۔ ذلیل۔ خوار۔ زبون ÷ مب

**حَقِیق**۔ ع۔ ثابت۔ لائق۔ سزاوار ÷ م

**حَقِیقَت**۔ ع۔ اصل ماہیت۔ کسی شے کی ذات ÷ ج

**حَقِیقِی**۔ ع۔ اصلی ÷ ج

**حُکاس**۔ ع۔ چھینا۔ دوسرے کو کسی [illegible] [illegible] ÷ م

**حَکّاک**۔ ع۔ حکاکی۔ نگینہ ساز۔ حک کرنے والا۔ ایک مرض بھی ہے جس میں اعضاء کے کھجلانے سے سوزش ہوتی ہے ÷ مبغ

**حُکاک**۔ ع۔ کھجلانے کی حاجت ÷ مب

**حَکّاکات**۔ ع۔ وسوسے۔ دل کے خیالات (حکّاکہ کی جمع) ÷ مب

**حُکاکَہ**۔ ع۔ سرمہ۔ بُرادہ ÷ مب

**حُکّام**۔ ع۔ (جمع حاکم)۔ حکم کرنے والے ÷ مب

**حِکایات**۔ ع۔ (جمع حکایت)۔ باتیں۔ روایتیں ÷ مب

**حِکایَت**۔ ع۔ بات۔ کہانی۔ بیان کرنا ÷ بم۔ م

**حِکایَتِ غرامیہ**۔ ف۔ ناول ÷ ز

**حَکَم**۔ ع۔ باز رکھنا۔ گھوڑے کے مُنہ میں لگام دینا ÷ م

**حَکَم**۔ ع۔ فیصل۔ پنچ۔ ثالث ÷ م

**حِکَم**۔ ع۔ (جمع حکمت)۔ حکمتیں۔ دانائیاں ÷ مب۔ م

**حُکْم**۔ ع۔ فرمان۔ پروانہ + فرمانا۔ حکم کرنا۔ دانائی۔ حکمت ÷ مب۔ م

**حُکَماء**۔ ع۔ (جمع حکیم)۔ حقائق اشیاء کے جاننے والے + پختہ کار ÷ مب

**حُکْم اَنداز**۔ ف۔ کامل تیرانداز جس کا نشانہ خطا نہ کرے ÷ بم۔ غ

**حُکْمِ بیاضی**۔ ع۔ ایک قسم کا فرمانِ شاہی ہے۔ چونکہ سلطنت اور ریاست کے اُمور میں اکثر احکام ایسے ہوتے ہیں۔ جن میں تاخیر و توقف کرنا کمال حرج کا باعث ہوتا ہے اس واسطے تعجیل اور اخفائے راز کے لئے بعض وقت بادشاہ اس قسم کے فرمان پر فقط اپنی مُہر ہی لگا دیا کرتے ہیں۔ اور اُنہیں دفتر پر نہیں ڈالتے ایسے احکام حکم بیاضی کہلاتے ہیں۔ اور اُن کا رُتبہ احکام دفتری سے بھی کہیں بڑھ کر ہوتا ہے ÷ بم

**حِکْمَت**۔ ع۔ راست گفتاری۔ درست کرداری۔ دانائی۔ عقلمندی + اصطلاح میں حکمت وہ علم ہے جس سے

ذریعہ بقدر طاقت بشری موجودات
کی صحیح حقیقت معلوم ہو۔ اور
اس کی کئی قسمیں ہیں۔ جس کی
تشریح کُتب حکمت میں موجود
ہے * غ
**حِکْمَتِ عَمَلی**۔ ع۔ وہ علم ہے جس
میں معاش و معاد کے انتظام
کا احوال بوجہ کامل مذکور ہوتا
ہے اور وہ تین قسم پر ہے۔
تہذیب الاخلاق۔ تدبیر منازل
یا علم کتخدائی جس میں خاص آدمی کے
اپنے اہل منزل کا انتظام و اہتمام
بوجہ کافی مذکور ہوتا ہے۔ علم
سیاستِ مُدن جس میں شہروں
اور ولایتوں کے انتظام کا حال
بیان کیا جاتا ہے * غ
**حِکْمَتِ مَدَنی**۔ ع۔ شہروں
کے انتظام کے قانون۔ انتظام
ممالک کے قواعد + شریعت
نبوی + غ
**حِکْمَتِ یَمانیہ**۔ ع۔ شریعت
محمدی۔ کیونکہ عراق اور فارس
والے مکہ کو یمن سے متعلق
خیال کرتے ہیں * غ
**حُکمِ حاکم مرگِ مفاجات**۔ ف
یعنی حاکم کا حکم مثل ناگہانی موت
کے ہے جس سے چارہ
نہیں * بم
**حُکمران**۔ ف۔ حاکم۔ بادشاہ۔
**حُکم رَوا** } فرمانروا * بم
**حُکم کَش**۔ ف۔ مطیع۔ فرمانبردار * بم
**حُکم کشیدن**۔ ف۔ فرمانبرداری
کرنی۔ حکم ماننا * بم
**حُکمنامہ**۔ ف۔ پروانہ * ج
**حُکُومَت**۔ ع۔ حکم کرنا۔
فرمانروائی * م
**حُکُومت گاہ**۔ ف۔ دارالامارۃ * ج
**حُکُومتی**۔ ف۔ جو شے حکومت
سے متعلق ہو * ر
**حِکَّہ**۔ ع۔ کھجلی۔ خارش * م
**حَکیم**۔ ع۔ دانا۔ جس کے سب
قول و فعل موافق اندازہ کے
اور برمحل ہوں۔ سب علوم
حکمت کے جاننے والا * م۔ غ
**حَکیمات**۔ ع۔ جمع حکیمہ۔ دانا
عورتیں * مب
**حَکیم باشی**۔ ف۔ شاہی حکیم۔
حکیموں کا افسر * ر
**حَکیم گنجہ**۔ ف۔ شہر گنجہ کا رہنے والا
حکیم۔ مولانا نظامی گنجوی
سے مُراد ہے * ر
**حَکیمہ**۔ ع۔ دانا عورت * مب
**حَل**۔ ع۔ ایک کلمہ ہے جس سے
اونٹوں کو ڈانٹتے ہیں تاکہ تیز
چلیں * مب
**حَلّ**۔ ع۔ گرہ کھولنا۔ مشکل چیز
کو آسان کر دینا + اترنا +
حلال ہونا۔ جائز ہونا + لازم
ہونا + عورت کا عدّت سے
باہر آنا + حل ہو جانا + پگھلنا +
تلوں کا تیل * م۔ بم
**حِلّ**۔ ع۔ روا۔ حلال + وہ
شخص جو احرام سے باہر آجاوے
احرام سے باہر نکلنا۔ حدود
حرم سے باہر آنا + نشانہ +
کفارہ دے کر قسم سے باہر
آنا + قسم میں انشاء اللہ
کہہ لینا * مب۔ م
**حِلاب**۔ ع۔ وہ برتن جس میں
دودھ دوہا جاوے + دوہا ہوا
دودھ + دودھ پینا * مب
**حَلّاج**۔ ع۔ روئی سے بنولے
جدا کرنے والا۔ روئی اوٹنے
والا * م۔ مب
**حَلّاجی**۔ ف۔ روئی دھنکنے والا *

حَلاّجی کَردن - ف - کسی کو بظاہر یا بکنایہ سخت باتیں کہنی ÷ بم

حُلاحِل - ع - سردار، چودھری + ایک قسم کی جنگلی پیاز بھی ہے ÷ ب - م

حَلاّف - ع - بہت قسمیں کھانے والا - بہت حلف اُٹھانے والا ÷ غ

حَلاّق - ع - موت ÷ مب

حُلاق - ع - دردِ حلق ÷ مب

حِلاق - ع - مونڈنا ÷ مب

حَلاّق - ع - اُسترہ - حجّام ÷ مب

حُلاقَہ - ع - بھیڑ بکری کے بال مُونڈ کر اُتارے ہُوئے - اُون - پشم ÷ مب

حَلال - ع - روا - جائز - درست - موافق شرع + حرم سے باہر آنا + احرام سے باہر آنا + وہ شخص جو احرام سے باہر آوے + وہ شخص جو حرم سے باہر آوے ÷ م

حُلاّل - ع - بہت گرہ کھولنے والا، مشکل آسان کرنے والا - تنوں کا تیل بیچنے والا ÷ م - ج

حلال خور - ف - خاکروب - چوہڑا - مہتر ÷ ج

حَلالی خواستن - ف - مرتے وقت لوگوں سے حقوق معاف کرانا - مرنے والے سے لوگوں کا معافی مانگنا - حق بخشوانا ÷ غ - بم

حُلاّم } ع - بکری کا بچّہ - حلوان ÷ م - مب
حُلاّن }

حَلاوت - ع - شیرینی - مٹھائی - لذت - اچھا مزہ + زیب -

حَلائل - ع - جمع حَلیلہ، منکوحہ عورتیں - بیویاں ÷ م

حَلب - ع - دُودھ دُہنا ÷ مب

حَلَب - ع - دوہا ہُوا دُودھ + دُودھ دُہنا ÷ م

حُلبہ - ع - میتھی ÷ م - غ

حَلَبی - ع - حلب کا باشندہ ÷ ج

حَلَبی سازی - ف - ٹین کا سامان + ر

حِلّت - ع - حلال ہونا - مباح ہونا + کُشادگی + عورت کا عدت سے فارغ ہونا + حاجی کی قربانی کا اس مقام میں پہنچنا جہاں اس کا ذبح کرنا جائز ہے ÷ مب

حِلتیت - ع - ہینگ ÷ م

حَلج - ع - رُوئی کو بنولوں سے علیٰحدہ کرنا + دھنکنا + گوز مارنا - تھوڑا تھوڑا چلنا ÷ مب

حَلَزون - ع - گھونگا - ایک قسم کی سیپ جو پیدا ہوتی ہے ÷ مب - ب

حِلس - ع - موٹا کپڑا - ٹاٹ + چودھری ÷ م - مب

حَلِس - ع - دلیر - بہادر - شجاع + حریص ÷ مب

حَلف - ع - قسم کھانا - سوگند کھانا ÷ م

حِلف - ع - قسم - عہد ÷ م

حَلفاء - ع - ایک قسم کی گھاس ہے جس سے بوریئے بناتے ہیں ÷ غ

حُلفاء - ع - جمع حلیف - ہم عہد - ہم سوگند ÷ مب

حَلفہ - ع - ایک دفعہ قسم کھانی ÷ غ - م

حَلق - ع - گلا - گلے پر مارنا - بالوں کا مونڈنا ÷ م

حَلقی - ف - جلیبی جو مشہور

شیرینی ہے ۔ ب

**حُلقُوم** - ع - نرخرہ - نا ے گلو ۔ مب

**حَلقَہ** - ع - گول - دائرہ - گھیرا - احاط - مجمع - مجلس - پہیّہ ۔ م - بم

**حَلقَۂ آبگوں** - ف - آسمان سے مراد ہے ۔ ب

**حَلقَہ بر در زدن** - ف - دروازے کا کُنڈہ کھٹکھٹانا - دروازہ کھلوانا - گھر والے کو دروازہ کھولنے کے لئے آگاہ کرنا ۔ بم - ب

**حَلقَہ بر سِنداں زدن** - ف - کُنڈا کھٹکھٹانا - دروازہ کھلوانا ۔

**حَلقَہ بگوش** - ف - غلام مطیع - فرمانبردار - ولایت میں معمول ہے کہ غلاموں کے کان میں ایک حلقہ سونے یا چاندی کا ڈال دیا کرتے ہیں ۔ ب - غ

**حَلقَۂ چشم** - ف - عورتوں کی نتھ ۔ بم

**حَلقَۂ دام** - ف - گھوڑوں کی دُم کے بالوں کا بنا ہوا جال جس سے کبک پکڑتے ہیں - جال کی طرح بنا ہوا رومال ۔ ب

**حَلقَہ در گوش** - ف - دیکھو حلقہ بگوش ۔ بم - ب

**حَلقَہ در گوش کسے کشیدن** - ف - کسی کو مطیع اور محکوم کرنا ۔ بم

**حَلقَہ زدن** - ف - کُنڈا کھٹکھٹانا - طواف کرنا ۔ ب - طلب کرنے اور جمع ہونے سے بھی کنایہ ہے ۔ ن

**حَلقَۂ زرّیں** - ف - سونے کی بالی - بجلی ۔ ز

**حَلقَۂ سیمیں** - ف - چودھویں رات کا چاند - بدر ۔ ب

**حَلقَۂ شَست** - ف - شست کے معنے ہیں کمند - کمان حلقہ - شست کے معنے کمند کا پھندا - کمان کا چلّہ - شست کے معنے مچھلی پکڑنے کے کانٹے کے بھی ہیں ۔ ز

**حَلقَہ کشیدن** - ف - حصار - منتر پڑھنے والوں کا بھوت پریت کے آسیب سے محفوظ رہنے کے لئے اپنے گرد ایک حلقہ کھینچ لینا ۔ بم

**حَلقَۂ [illegible]** - ف - معشوق کا منہ ۔

**حَلَک** - ع - سخت سیاہی ۔ مب

**حُلَل** - ع - جمع حُلّہ - پوشاک ۔ م - مب

**حِلم** - ع - بُردباری - آہستگی - دیر سے غصّہ آنا - عقل ۔ مب - م

**حَلَم** - ع - چمڑے کا خراب ہو جانا - اُس میں کیڑے پڑ جانا ۔ م - مب

**حُلُم** - ع - خواب دیکھنا - جو کچھ خواب میں دیکھا جائے ۔ م - مب

**حُلْم** - ع - خواب میں جماع کرنا - جو کچھ خواب میں دیکھا جائے ۔ م - مب

**حَلَمہ** - ع - پستان کا سر - بھٹنی ۔ م

**حَلْو** - ع - میٹھا ہونا - کسی کو کچھ برسم تحفہ دینا ۔ م - مب

**حُلْو** - ع - شیریں - میٹھا ۔ م

**حَلوا** - ع - میٹھی چیز - شیریں شے - مٹھائی ۔ بم

**حُلوان** - ع - دلال یا فال بتانے والے کی اُجرت - رشوت - عورت کا مہر ۔ م

**حَلوائی** - ف - حلوائی - حلوا فروش ۔ مب

حَمَا } ع- سیاہ مٹی - تہ کی
حَمَاۃ } مٹی- بدبودار مٹی ÷ مب
حُمَاۃ - ع- جمع حامی- حمایت
کرنے والے ÷ مب
حَمَاۃ - ف- عورت کی ساس-
خاوند کی ماں ÷ مب
حِمَار - ع- گدھا- خر ÷ م- مب
حَمَّار - ع- گدھا پالنے والا -
خربندہ- (جمع اسکی حمّارہ
آتی ہے) ÷ م- مب
حَمَّارَہ - ع- پالانی گھوڑا- وہ
گھوڑا جس پر گدھوں کی طرح
پالان ڈالکر لادا جاے ÷ مب
حَمَّارَہ - ع- سخت گرمی + (کبھی
تخفیف میم سے بھی آجاتا ہے)-
(حمارا سکی جمع ہے) ÷ مب
حَمَائِر - ع- گدھی + بڑا پتھر +
ہودہ میں ایک لکڑی ہوتی
جسمیں چوڑا پتھر جو لحد پر رکھتے
ہیں + وہ پتھر جو حوض کے ارد
گرد رکھدیتے ہیں تاکہ پانی باہر
نہ نکلے ÷ مب
حَمَازَہ - ع- تیزی- زبان کو لگنا
م ÷ مب
حَمَاسَت - ع- دلیری- بہادری ÷ مب- م

حُمَّاض - ع- ایک قسم کا ساگ
جس کا مزہ ترش ہوتا ہے
فارسی میں اُسے ترشہ کہتے ہیں +
چوکا + نارنگی اور لیموں کی
پھانک ÷ م- مب
حُمَاق } ع- چیچک وغیرہ کے
حُمَاق } آبلے جو بدن پر نکل
آویں ÷ مب- م
حَمَاقَت - ع- بے وقوفی- بے
عقلی- نادانی - بے وقوف
ہونا + بازار کا بے رونق
ہونا ÷ م- مب
حَمَّال - ع- بوجھ اُٹھانے
والا ÷ مب
حَمَالَہ - ع- خونبہا + تاوان
وغیرہ ÷ م- مب
حَمَّالَہ - ع- بوجھ اُٹھانے والی
عورت ÷ م
حِمَالَہ - ع- حَمّالی کا پیشہ + تلوار
کا تسمہ جسے پرتلہ کہتے
ہیں ÷ م- مب
حَمَّام - ع- نہانے کی جگہ- گرمابہ
جس میں گرم پانی سے نہاتے
ہیں ÷ مب- م
حَمَام - ع- کبوتر- قمریاں + طوقدار

پرندہ ÷ م- مب
حِمَام - ع- مرگ- موت- قضا-
قدر ÷ م- مب
حُمَام - ع- تپ- تپ والا
اونٹ + سردار ÷ م- مب
حَمَّامَات - ع- جمع حَمّام بمعنے
گرمابہ ÷ مب
حَمّامِ زنان - ف- عورتوں
کا حَمّام- مجازاً شور و غل کی
جگہ ÷ م
حَمَامَہ - ع- کبوتری- قمری- فاختہ
اور ہر ایک طوقدار جانور +
سینہ کا درمیان + خوب صورت
عورت + ڈول نکالنے کی
چرخی ÷ مب
حَمَّامی - ع- حمام والا ÷ مب
حِمَایَت - ع- طرفداری- بچاؤ-
نگہبانی- مددگاری ÷ مب
حِمَایَت گر - ف- حامی- حمایت
کرنے والا- نگہبان ÷ م
حَمَائِد - ع- خوبیاں - اچھی
خصلتیں ÷ غ
حَمَائِل - ع- تلوار کا تسمہ- پرتلہ +
وہ شے جو بغل میں لٹکاتے ہیں +
چھوٹی تقطیع کا قرآن شریف +

ہار ÷ غ - ز

حمائل کردن - تلوار گلے میں ڈالنا - گلے میں تلوار لٹکا لینا ÷

حمائل نشستن - ف - ناز و نخرے سے بیٹھنا مُراد ہے ÷ م

حمائم - ع - جمع حمامۃ - کبوتریاں - قمریاں - فاختہ وغیرہ طوقدار پرندے ÷ مب

حمّتہ - ع - سخت گرمی - سیاہی ÷ گھوڑے کا ایک رنگ ہے جو سیاہ اور کمیت [illegible] کے درمیان ہے ÷ مب - م

حمد - ع - سراہنا - تعریف کرنا - خدا کی بزرگی اور عظمت بیان کرنا ÷ م - غ

حمدان - ف - آلۂ تناسل ÷ [illegible]

حمدلہ - ع - الحمد للہ کہنا ÷ مب

حمدون - ف - آلۂ تناسل ÷ مب - غ - ج

حمدونہ - [illegible]

حمدہ - ع - آگ [illegible] کی آواز ÷ مب

حمر [illegible]

حُمَر - ع - تمر ہندی - املی ÷ مب

حُمّرہ } ع - سُرخ - لال - ایک چھوٹا سا چڑیا کا سا پرندہ ہوتا ہے ÷ مب
حُمَرہ }

حمراء - ع - سخت سال ÷ سُرخ رنگ عورت - ہر مادہ جو سُرخ رنگ ہو ÷ دوپہر کی شدّت دھوپ ÷ م - غ

حُمرات - ع - جمع حُمرہ بمعنے لال سُرخ - جیسے فارسی میں ثوربک کہتے ہیں ÷ مب

حُمرت - ع - سُرخی - لالی ÷ ایک ورم ہے طاعون کی جنس سے جیسے فارسی میں سُرخ بادہ کہتے ہیں ÷ مب

حُمرہ - ع - رمل کی سولہ شکلوں میں سے ایک شکل کا نام ہے ÷ غ

حُمری - ث - سُرخ - منسوب بہ حُمرت ÷ غ

حمز - ع - شراب کا یا کسی سبزی کا مزہ تیز ہو [illegible] زبان کو کاٹنا ÷ م - مب

حُمّرہ [illegible] ایک [illegible]

والی ÷ مب

حُمس - ع - وہ مرد جو دین میں محکم اور مضبوط ہو - وہ مرد جو لڑائی اور جنگ میں قوی اور دلیر ہو ÷ م - مب

حَمَس - ع - دین میں مضبوط اور قوی ہونا + لڑائی میں مضبوط اور دلیر ہونا ÷ م - مب

حُمس - ع - جمع احمس ، وہ لوگ جو دین میں محکم ہوں - لڑائی میں طاقتور ہوں - سخت جگہ + سخت سال ÷ مب

حَمَش - ع - پتلی پنڈلی والا آدمی + پتلی پنڈلی + غصے سے بھڑک اُٹھنا + کسی کو غصہ دلانا ÷ م - مب

حَمَش - ع - پنڈلی کا پتلا ہونا ÷ مب - م

حِمّص } ع - نخود - چنا ÷ مب - ج
حِمّص }

حَمَص - ع - زخم کے ورم کا فرو ہو جانا + آنکھ سے تنکے کا نکالنا ÷ مب - م

حَمَض - ع - ترش مزہ ہونا ÷ مب

حُمُق } ع - بیوقوفی - احمق
حُمْق } پن + م

حَمقاء - ع - بے عقل عورت +
م - مب

حَمقیٰ - ع - (جمع احمق) بیوقوف -
نادان + مب

حَمل - ع - پھل + بوجھ اُٹھانا +
لادنا + جنین + وہ بوجھ جو
گردن پر اُٹھاویں + کسی پر
حملہ کرنا + کسی کو سواری پر
سوار کرنا + م

حِمل - ع - بوجھ - گٹھڑی + وہ
بوجھ جو پیٹھ پر یا سر پر
اُٹھاویں + گناہ + م - غ

حَمَل - ع - مینڈھا - بھیڑ کا بچہ +
بکری اور ہرن کا بچہ + آسمان
کا پہلا بُرج جو مینڈھے کی
شکل پر ہے + غ - م - مب

حُملان - ع - سر اور پیٹھ پر
اُٹھانا + لدا لدایا چارپایہ
جو کسی کو بخش دیں + مب

حَمل دادن - ف - لاد دینا -
لاد کر کہیں بھیجنا + م - ز

حَمل کردن - ف - لادنا - بوجھ
ڈالنا - ڈنڈ ڈالنا + م - ز

حَمل و نقل - ف - اُتارنا چڑھانا -
ایک مکان کو خالی کر کے دوسرے
مکان میں جانا + ر

حَمَلَہ - ع - ہلہ - دھاوا + م

حَمَلَہ - ع - (جمع حامل) - بوجھ
اُٹھانے والے + م

حَملہ گیری - ف - حریف کے
حملہ کا تحمل + غ - بم

حُمَم - ع - خاکستر - راکھ - جو چیز
جل چکی ہو + کوئلے (حُمَمہ
ایک کوئلہ) + مب

حُموضت - ع - تُرشی - کھٹائی + م

حَمو - ع - عورت کا دیور - جیٹھ -
سُسر - جو رشتہ دار خاوند
کی وجہ سے ہو + مرد کا سُسر
سالا وغیرہ رشتہ دار جو عورت
کی طرف سے ہوں + مب

حُمول - ع - دوا کا لتھڑا ہوا
فتیلہ جو دُبر یا قُبل میں رکھتے
ہیں - دوا کی بتی + غ

حَمول - ع - بہت بوجھ اُٹھانے
والے + متحمل - صابر - حلیم -
بُردبار + غ - م

حَمولہ - ع - بوجھ اُٹھانے والا
جانور - اونٹ ہو یا گدھا + مب

حُمَہ - ع - بچھو وغیرہ کا زہر -
ڈنک + م

حُمّیٰ - ع - تپ - بخار + م

حِمیٰ - ع - رکھ - بیڑ - چراگاہ جو
حکام چارپایوں کے لئے
رکھ لیتے ہیں + مب

حَمی - ع - آفتاب کی گرمی + مب

حَمیّ - ع - بیمار جس کو پرہیز
کرایا جائے + مب

حُمیّا - ع - غُصے کی شدت -
تیزی - ہر چیز کی سختی اور
شدت + مب

حِمیَت - ع - پرہیز - حفاظت + مب

حَمیّت - ع - ننگ - غیرت -
شرم + غ

حَمیت - ع - ہر مضبوط چیز
گھی کی مشک جس میں رُب
ڈالا ہو + مب

حَمید - ع - تعریف کیا ہوا + م

حَمیر - ع - گدھے (جمع حمار) + م

حِمیَر - ع - مرد سخت دل + تیز فہم
دانا + مب

حُمیس - ع - سخت اور درشت
آدمی + مب

حَمیل - ع - سر اور پیٹھ پر اُٹھایا

ہوا بوجھ + بے پالک + بیگانہ اور ناآشنا * مب

حَمِیلہ - ع - تلوار کا تسمہ پرتلہ * مب

حَمِیم - ع - شدّت - گرمی + آبِ گرم + آبِ سرد + (اضداد سے ہے) + دوست + رشتہ دار + بخار والا + پسینہ * مب

حَنّ - ع - مہربانی کرنا - بخشنا - رحم - نیز مہربانی سے کسی پر ترس کھانا * مب

حِنّا - ع } مہندی *
حِنا - ف } م

حِنا بر کفِ کسے نہادن - ف کسی کو بیکار اور معطل کر دینا * بم

حنا بستن - ف - عورتوں کا مہندی لگانا * بم

حنا بندی - ف - بیاہ کے ایام میں دُلھن کی مہندی کا جشن * بم

حناط - ع - خوشبو جو مردوں کے واسطے ہو * مب

حَنّاط - ع - گندم فروش - گیہوں بیچنے والا + خوشبو فروش * م - مب

حَنان - ع - مہربانی - رحم کرنا + مزدوری + برکت * مب

حَنّان - ع - بخشنے والا - رحم کھانے والا + خدا تعالےٰ کا نام ہے * م

حَنّانہ - ع - پہلے خاوند کی یاد میں نوحہ و غم و اندوہ کرنے والی عورت - وہ عورت جو پہلے خاوند کی اولاد پر مہربان ہو اور موجودہ خاوند کے مال سے اُن کو دے + وہ کمان جو تیر مارنے کے وقت آواز دے + وہ لکڑی کا ستون جس سے جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم تکیہ لگا کر خطبہ پڑھا کرتے تھے منبر مقرر ہونے کے بعد جب آپ نے اس پر تکیہ لگانا چھوڑ دیا - تو وہ آپ کے فراق میں ایسا چِلّایا - جس طرح چھوٹا بچّہ ماں سے جُدا ہونے کے وقت چلاتا ہے - اسواسطے اسکا یہ نام پڑ گیا * م - مب - غ

حِنائی - ف - مہندی کا رنگ * بم

حِنائے سرِ ناخن - ف - اس شے سے مُراد ہے جو بہت جلد زوال پذیر ہو * بم

حِنائے قارُن - ف - یعنی شراب * بم

حِنائے گِریہ - ف - لال آنسو * بم

حِنائے مجنون - ف - وسمہ - ایک قسم کے پتّے ہیں - جنہیں جوش دیکر عورتیں اَبرو اور مرد داڑھی پر لگاتے ہیں * ب

حَنتم - ع - سیاہ گھڑا + کالے ابر * م - مب

حِنث - ع - گنہگار ہونا + قسم کے خلاف کرنا + باطل سے حق کی طرف میل و رغبت کرنا - یا حق سے باطل کی طرف * مب

حَنجَر } ع - نرخرہ - گلا +
حَنجَرہ } نل - حلق * ب - م

حَنجَرۂ غَلطان } ف - خوش
حَنجَرۂ غَلطَک } آواز - اچھا گانے والا * بم - غ - خوش آوازی سے گانا + ایک قسم کی آواز ہے جسے ہندی میں گٹکری کہتے ہیں * غ

حَنَش - ع - سانپ - اژدہا + مکھی + جس چیز کو شکار کریں پرندہ ہو یا حشرات الارض سے * مب

حِنْطَہ- ع- گندم- گیہوں ٭ مب
حَنْظَل- ع- اندرائن کا پھل ٭ م- غ- ج
حَنَف- ع- استقامت- دین کی راستگی اور پختگی ٭ مب
حَنْقا- ع- کمان + اُسترہ ٭ مب
حُنَفاء- ع- (جمع حنیف) - وہ لوگ جو ہر دین باطل سے پھر کر دین اسلام کی طرف میل کریں ٭ مب
حَنَفی- ع- وہ شخص جو امام اعظم ابو حنیفہ کوفی علیہ الرحمۃ کے مذہب پر ہو ٭ ج- فج
حَنَق- ع- کینہ- دشمنی- بغض- عناد- غضبناک ہونا ٭ مب
حَنَک- ع- تالو- کام + ٹھوڑی کے نیچے کی جگہ ٭ مب
حَنَکُ الغُراب- ع- کوّے کی چونچ + کوّے کی سیاہی ٭ مب
حُنْکَہ- ع- زمین سے اُونچا ٹیلہ ٭ مب
حَنْو- ع- کوئی خمدار اور ٹیڑھی چیز ٭ مب
حُنُوط- ع- چند خوشبودار چیزوں کا مرکب جو مُردہ کو غسل دینے کے بعد لگاتے ہیں ٭ م
حَنِید- ع- بکری یا گائے کا تازہ بُھنا ہُوا بچّہ ٭ مب- م- غ
حَنِیف- ع- دین میں سچّا- وہ شخص جو باطل کو چھوڑ کر حق کی طرف مائل ہو- وہ شخص جو حضرت ابراہیمؑ کے دین پر ہو ٭ م
حَنِین- ع- آرزومندی + گریہ و نالہ- چِلّا کر رونا- نوحہ کرنا ٭ مب
حَنِینَہ- ع- وہ کمان جو تیر چھوڑنے کے وقت آواز دے + کمان ٭ م- مب- غ
حَوّا- ع- سیاہ رنگ کی عورت جو مائل بہ سبزی ہو + یا سُرخ رنگ کی مائل بہ سیاہی + تمام آدمیوں کی ماں ٭ مب
حَوَاجّ- ع- (جمع حاجّ) حج کرنے والے ٭ غ
حَوَاجِب- ع- (جمع حاجب- دربان- بھویں- پردہ کرنے والے- چھپانے والے ٭ م- ج-
حَوَادِث- ع- (جمع حادثہ- مصیبتیں- تکلیفیں- زمانہ کی گردشیں ٭ مب- فج
حَوَار- حِوار- ع- جواب + جواب دینا- بات کو لوٹانا ٭ مب- ص
حُوَار- ع- اُونٹ کا بچّہ جو ابھی پیدا ہُوا ہو- یا وہ بچّہ جس کا دُودھ نہ چھڑایا گیا ہو ٭ مب ص
حَوَارِیّ- ع- خویش- رشتہ دار- دھوبی- گورے رنگ والا + حضرت عیسٰی کے اصحاب + معاون- مدد دینے والا + غ
حُوّارسے } ع- سفید روٹی +
حُوارے } سفید میدہ ٭ مب- ص
حَوارِی- ف- دو دفعہ چھانا ہوا میدہ ٭ ب
حَوارِیّات- ع- شہر کی عورتیں- (چونکہ ان کا رنگ سفید ہوتا ہے اس لئے اُن کو حواریات کہتے ہیں) ٭ مب
حَوارِیُون- ع- (جمع حواری) مددگار + حضرت عیسٰی علیہ السلام کے اصحاب ٭ مب
حَوَاسّ- ع- (جمع حاسّہ- دریافت کرنے کی قوتیں ٭ مب
حَوَاسُّ الارض- ع- پانچ

آفتیں۔ سردی۔ اولے۔ ہوا۔ ٹڈی + کھیتی باڑی اجاڑنے والے جانور۔ مب

**حَوَاسِّ خمسۂ باطنی**۔ ع۔ پانچ حواس باطنی۔ یعنی حس مشترک۔ خیال۔ متصرفہ۔ واہمہ۔ حافظہ + غ

**حَوَاسِ خمسۂ ظاہری**۔ ع۔ پانچ حواس ظاہری یعنی باصرہ۔ شامہ۔ ذائقہ۔ لامسہ۔ سامعہ + غ

**حَوَاشی**۔ ع۔ (جمع حاشیہ)۔ کنارے + مب

**حَوَاصِل**۔ ع۔ (جمع حَوصلہ) پوٹے + ایک آبی جانور کا بھی نام ہے + م۔ مب۔ غ

**حَوَاصِن**۔ ع۔ حاملہ عورتیں + مب

**حَوَافِر**۔ ع۔ (جمع حافر)۔ کھر + ب

**حَوَال**۔ ع۔ گردش زمانہ + ب

**حِوَال**۔ ع۔ وہ چیز جو دو چیزوں کے درمیان حائل ہو + مب

**حَوَالَت**۔ ع۔ سپرد کرنا۔ قرض کو دوسرے کے ذمے کر کے خود قرضخواہ سے بری ہو جانا + کسی کا ضامن ہونا + چک + ز

**حَوَالَتگاہ**۔ ف۔ سپردگی کا مقام + شہر کے گرداگرد تفرج کی جگہ + پہاڑ کے اطراف میں سیر کا مقام + بم

**حَوَالَہ**۔ ع۔ مرادف حوالت + بم

**حَوَالَہ گاہ**۔ ف۔ مرادف حوالتگاہ + بم

**حَوَالی**۔ ف۔ گرداگرد + غ

**حَوَالَیہ**۔ ع۔ اُس کے گرداگرد + مب۔ س

**حَوَامِل**۔ ع۔ قدم۔ پاؤں + قدم کے پٹھے + کلائی کے پٹھے + مب

**حَوَانِیت**۔ ع۔ (جمع حانُوت) شراب فروش کی دُکان + مب

**حَوَاوِی**۔ ع۔ رودوں کی چکنائیاں + (جمع حاویہ)۔ یا حاوِیا + مب

**حَوَایا**۔ ع۔ رودوں کی چربیاں۔ چکنائیاں۔ (جمع حَوِیّہ) + مب

**حَوَائج**۔ ع۔ (جمع حاجت)۔ حاجتیں + مب

**حَوْب**۔ ع۔ گُناہ کرنا + اُونٹ کو آواز دینا تاکہ چلتا رہے + ماں + باپ + بہن + بیٹی + گناہ + غم + وحشت + م۔ مب

**حُوب**۔ ع۔ گُناہ + ہلاکت + بیماری + م

**حَوبا**۔ ع۔ آدمی کا بدن + رُوح + دل + مب

**حَوبَت**۔ ع۔ گناہ کرنا + ماں + باپ + بہن + بیٹی + وہ رشتہ داری جو ماں کی طرف سے ہو + ماں کا بیٹے پر مہربان ہونا + غم + محتاجی + مب

**حُوت**۔ ع۔ مچھلی + بارھویں بُرج کا نام بھی ہے + م۔ غ

**حَوت**۔ ع۔ پرندے یا وحشی جانور کا کسی چیز کے گرد پھرنا + مب

**حُوج**۔ ع۔ درویشی۔ محتاجی + مب

**حَوج**۔ ع۔ محتاج ہونا + سلامت + م۔ مب

**حُوجاء**۔ ع۔ حاجت + شبہ۔ شک + مب

**حَوجَم**۔ ع۔ (جمع حَوجَمہ) گلاب کا پھول۔ گلِ سرخ + م۔ مب

**حُور**۔ ع۔ نقصان۔ ہلاکت + ب

**حَور**۔ ع۔ کم ہونا + لوٹنا۔ واپس ہونا + دستار کھولنا۔ حیران ہونا + م

**حُور**۔ ع۔ (جمع حوراء) گورے رنگ

کی سیاہ چشم عورتیں + بہشتی
عورتیں ۔ فارسی میں حُور مفرد
اور جمع اس کی حُوران مستعمل
ہے ٭ غ ۔ ک ۔ م
**حَوَر** ۔ ع ۔ کسی چیز کا سفید
ہونا + آنکھ کی سفیدی کا
نہایت سفید اور سیاہی کا
نہایت سیاہ ہونا + آنکھ کا گول
مدوّر ہونا + ہرن کی طرح تمام
آنکھ کے ڈیلے کا سیاہ
ہونا + م ۔ مب
**حَوراء** ۔ ع ۔ سیاہ آنکھوں اور
سیاہ بالوں والی گورے رنگ
کی عورت ٭ م ۔ غ
**حُورالعین** ۔ ع ۔ سیاہ
بالوں اور بڑی بڑی آنکھوں
والی گوری عورتیں ٭ غ
**حُورِ زبانی ساز** ۔ ف ۔ تلوار
سے کنایہ ہے ٭ ب
**حَوزَہ** ۔ ع ۔ کنارہ ۔ درمیانہ ۔
مملکت کا وسط اور گرد نواح +
عورت کی شرمگاہ ٭ مب ۔ م ۔ غ
**حَوشَب** ۔ ع ۔ خرگوش ۔ نر
لومڑی ۔ بچھڑا ٭ مب
**حوصلہ** ۔ ع ۔ پوٹہ ۔ جگاز ۔ مقدور
ہمت ۔ تحمل ۔ برداشت ٭ ب ۔ غ ۔ بم
**حَوض** ۔ ع ۔ پانی کا چوبچہ + وہ
جگہ جو پانی کے واسطے بناتے
ہیں ٭ م
**حَوضِ آب** ۔ ف ۔ پانی کا
حَوض + بُرجِ حُوت ٭ بم
**حَوضِ تُرسا** ۔ ف ۔ وہ حوض
جس میں انگور ڈال کر پاؤں
سے روند کر اس کا شیرہ نکالتے
ہیں ٭ بم ۔ غ
**حَوضخانہ** ۔ ف ۔ حمام جہاں
نہانے کے لئے حوض بناتے
ہیں ٭ ر
**حَوضخانہ کاری** ۔ ف ۔ حوض
کے اُوپر کی چھت + ر
**حَوضِ دَہ دَر دَہ** ۔ ف ۔ وہ
حوض جو دس دس گز
مربع ہو ۔ ایسا حوض
تھوڑی پلیدی کے پڑنے
سے ناپاک نہیں ہوتا ۔ جب
تک پلیدی کا اثر پانی کے رنگ
یا بُو یا مزہ کو بدل نہ دے ٭ بم
**حَوضَک** ۔ ف ۔ چھوٹا سا
حوض ۔ حوض کا مصغّر ۔ بڑا
تھال ٭ [illegible]
**حَوضِ ماہی** ۔ ف ۔ بُرج
حُوت ٭ بم
**حَوضَہ** ۔ ع ۔ عماری فیل مشابہ
بہ حَوض ۔ مانند حوض ہودج ۔
ہودہ + ہ ۔ آخر میں تشبیہ کے
واسطے ہے ۔ یا آخر میں تائے
وحدت ہے ۔ جو ساکن ہو کر
(ہ) ہو گئی ہے ۔ یعنی ایک
حوض ٭ غ ۔ بم
**حَوقَلَہ** ۔ ع ۔ بڈھے کا بڑھاپے
کی وجہ سے جماع نہ کر سکنا +
"لَاحَولَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہ"
کہنا ٭ مب
**حَوک** ۔ ع ۔ پہاڑی ریحان ۔
ریحان کی ایک قسم ہے ٭ مب
**حَول** ۔ ع ۔ بفتح بازگشت + تغیر
حال + گرداگرد + قوت ۔
توانائی + سال ۔ برس + بچے
کا ایک سال کا ہو جانا + م
**حَول وحَوش** ۔ ف ۔ آس
پاس ۔ گرد اگرد ٭ ر
**حَولَقَہ** ۔ ع ۔ لَاحَولَ وَلَاقُوَّۃَ
اِلَّا بِاللّٰہ کہنا ٭ م ۔ ص ۔ مب
**حَوم** ۔ ع ۔ اُونٹوں کا بڑا گلہ ایک
ہزار تک یا بے شمار + پرندہ

وغیرہ کا کسی چیز کے گرد پھرنا ٭ م ۔ مب

حُومَر ۔ ف ۔ اِملی ٭ ب

حَویلی ۔ ف ۔ اصل میں حوالی تھا ۔ یہ فارسیوں کا تصرف ہے وہ مکان جس کی چار طرف دیوار ہو ٭ بم ۔ غ

حَیّ ۔ ع ۔ زندہ ۔ جیتا + چھوٹا قبیلہ + اسماء الٰہی میں سے ایک نام ہے + گاؤں + زندگی + عورت کی شرمگاہ + فارسی والے بیشتر بہ تخفیف استعمال کرتے ہیں + مب ۔ م ۔ غ

حَیا ۔ ع ۔ باران ۔ مینہ + فراخ سالی ٭ مب ۔ م

حَیاء ۔ ع ۔ شرم + توبہ + اُونٹنی ۔ بھیڑ ۔ بکری ۔ مادہ درندوں کی پیشاب گاہ + م ۔ مب

حَیات ۔ ع ۔ زندگی ۔ جینا ٭ غ

حَیّات ۔ ع ۔ (جمع حَیّہ) سانپ ٭ مب ۔ ع

حَیات سُپُردن ۔ ف ۔ مرنا ۔ جان دینا ٭ بم

حِیاد ۔ ع ۔ ایک طرف ہونا ٭ مب

حَیارٰی ۔ ع ۔ (جمع حیران) سرگشتہ ۔ پریشان ٭ مب

حَیازَدہ ۔ ف ۔ شرمناک ٭ بم

حِیاصہ ۔ ع ۔ وہ دوال جس سے گھوڑے کا تنگ مضبوط کرتے ہیں ٭ م ۔ غ

حِیاض ۔ ع ۔ (جمع حَوض) بہت سے حوض + مب

حِیاط ۔ ع ۔ چا ۔ دیوار (؟) احاطہ ٭ ر

حِیاطت ۔ ع ۔ نگہبانی ۔ احتیاط ۔ حفاظت کرنا ٭ مب

حِیال ۔ ع ۔ روبرو ۔ سامنے ۔ مقابل + اُونٹنی کا نر سے ملنے کے بعد حاملہ نہ ہونا ۔ حمل نہ رہنا + مُنہ کا رنگ بدل جانا + دو چیزوں کے درمیان فاصل اور مانع ہونا ٭ مب

حِیتان ۔ ع ۔ (جمع حُوت) ۔ مچھلیاں ٭ مب

حَیثیّت ۔ ع ۔ وضع ۔ اسلوب ۔ طور ۔ طریق ٭ غ

حَید ۔ ع ۔ میل کرنا + بارہ سنگے کے سینگ کی گرہ + پہاڑ کی اونچائی ٭ م

حَیدَر ۔ ع ۔ شیر درندہ + امیر المؤمنین حضرت علی رض کا لقب ٭ مب ۔ غ

حَیر ۔ ع ۔ سرگشتہ ہونا + پانی کے جمع ہونے کی جگہ ٭ مب

حَیران ۔ ع ۔ بھوچکا ۔ ہکّا بکّا ٭ م

حَیرانی ۔ ع ۔ سرگشتگی ٭ بم

حَیرت ۔ ع ۔ تعجّب سے ایک ہی حالت پر رہ جانا ۔ حیران ہونا ٭ م ۔ غ

حَیرت زَدہ ۔ ف ۔ بھوچکا ۔ متحیّر ٭ بم

حِیری ۔ ف ۔ محل ۔ طاق ۔ راوٹی + ب

حَیِّز ۔ ع ۔ کنارہ + جگہ ۔ مکان ٭ م

حَیص بَیص ۔ ع ۔ لڑائی ۔ غوغا ۔ حَیص کے معنے ہیں بیراہ ہونا اور بَیص کے معنے سختی اور تنگی + م ۔ مب

حَیض ۔ ع ۔ خون فساد جو عورتوں کو ہر مہینے آتا ہے ٭ م

حَیضُ الرِّجال ۔ ع ۔ غیبت ۔ چُغلی ۔ بیہودہ بات ٭ غ

حَیضِ سَفید ۔ ف ۔ منی سے

کنایہ ہے ٭ بم

حَیضِ عَروسِ رَز۔ ف۔ انگوری شراب ٭ ب

حَیضِ گُل۔ ف۔ پھُول کے کھلنے سے کِنایہ ہے ٭ بم

حِیطان۔ ع۔ (جمع حائطہ)۔ دیواریں + مب

حِیطَہ۔ ع۔ اِحاطہ۔ چار دیواری ٭ م

حَیف۔ ع۔ افسوس + ستم۔ ظلم ٭ بم۔ مب

حَے کردہ۔ ف۔ احاطہ کیا ہوا۔ قید کیا ہُوا ٭ غ

حِیَل۔ ع۔ (جمع حیلہ)۔ حیلے۔ تدبیریں ٭ م

حَیل۔ ع۔ توانائی۔ طاقت۔ حیلہ ٭ مب

حِیلَت۔ ع۔ چارہ + بہانہ + مکروفریب ٭ ک

حَیلُولَت۔ ع۔ دو چیزوں کے درمیان حائل ہونا ٭ غ

حِیلَہ۔ ع۔ چارہ + فریب + بہانہ + ہوشیاری ٭ مب۔ بم

حِین۔ ع۔ وقت۔ ہنگام + روزِ قیامت ٭ م۔ مب

حَین۔ ع۔ موت۔ مرگ۔ ہلاکت + بلا ٭ مب

حِینَئِذٍ۔ ع۔ اس وقت ٭ فج

حَیوانِ۔ ع۔ زندہ ہونا + زندگی + زندہ۔ جانور۔ جاندار + فارسی والے یائے کو ساکن پڑھتے ہیں ٭ بم

حَیوانِ اَلیف۔ ع۔ پالتو جانور ٭ ر

حَیوانات۔ ع۔ (جمع حیوان) ٭ ج

حَیواناتِ سَبُع۔ ع۔ درندے ٭ ر

حَیوانی۔ ع۔ حیوان کا۔ جاندار کا گوشت۔ دودھ دہی وغیرہ جو چیزیں حیوانات سے پیدا ہوں ٭ بم

حَیُّوت۔ ع۔ نرسانپ ٭ مب

حَیَّہ۔ ع۔ سانپ ٭ م

## خ

خا۔ ف۔ دُبر کے بال ٭ ک ش ب + وہ گڑھا جس میں گندہ پانی جمع ہوتا ہے ٭ ب

خاب۔ ف۔ وہ پانی جو پھینکا دیا جاوے ٭ ب

خابِز۔ ع۔ اپنے ہمراہ روٹے رکھنے والا ٭ مب

خابُور۔ ع۔ ایک گھاس ہے ٭ مب

خابِیَہ۔ ع۔ مٹکا جس میں سرکہ وغیرہ ڈالتے ہیں ٭ مب۔ م

خات۔ ف۔ چیل ٭ ب۔ غ

خاتام۔ ع۔ مُہر۔ انگشتری ٭ پ

خاتِر۔ ع۔ غدر کرنے والا۔ فریب دینے والا ٭ مب

خاتِل۔ ع۔ فریب دینے والا۔ شکار کے لئے چھپ جانے والا ٭ مب

خاتَم۔ ع۔ انگوٹھی۔ انگشتری۔ مُہر ٭ م

خاتِم۔ ع۔ ختم کرنے والا ٭ م

خاتَم بَند۔ ف۔ جو شخص ہاتھی دانت یا ہڈی پر گلکاری کرے نقش اور تصویریں بناوے ٭ بم

خاتَمر۔ ف۔ بہن۔ ہمشیرہ + ب

خاتَمِ سُہَیل نشاں۔ ف۔ معشوق یا ساقی کا مُنہ ٭ ب

خاتَم گویا۔ ف۔ دیکھو خاتمِ سُہیل نشان ٭ ب

خاتِمَہ۔ ع۔ انجام۔ آخر۔ کتاب کا آخری حصّہ ٭ م۔ ز

خاتُولَہ۔ ف۔ مکر کرنا۔ حیلہ کرنا۔ دغا کرنا۔ دودِلا ہونا + ب ٭

خاتُون - ت - بی بی - بیگم - گھر کی مالک + بم - غ

خاتُونِ جہاں - ف - آفتاب سے مُراد ہے + ب - بم

خاتُونِ خُم - ف - خالص شراب - شراب کا مٹکا + ب - ن

خاتُونِ شبستانِ فلک - ف - سورج - چاند + زہرہ سے مراد ہے + ب - بم

خاتُونِ جنّت - ف - جناب فاطمہ زہراؑ سے مراد ہے

خاتُونِ عرب - ف - مکہ معظمہ اور جناب فاطمہ زہراؑ سے مراد ہے + ب

خاتُونِ عنب - ف - انگوری شراب + بم

خاتُونِ فلک - ف - سورج - چاند - زہرہ + بم

خاتُونِ کائنات - ف - دیکھو خاتُونِ عرب + ب

خاتُونِ یغما - ف - دیکھو خاتونِ جہاں + ب

خاج - ف - نصاریٰ کی صلیب + کان کی لَو - نرمۂ گوش + ب

خاد - ف - چیل - باز + ب - بم

خادِر - ع - سست - کاہل - آبِیْ [illegible]

شیر جو جنگل میں ہو + مب - م

خادِع - ع - فریب دینے والا - وہ رستہ جو کبھی ظاہر ہو اور کبھی پوشیدہ + متلوّن خصلت + ناقص دینار + مب

خادِعَہ - ع - فریب دینے والی عورت + چھوٹا دروازہ + بڑا دروازہ + گھر کے اندر جو گھر ہو + بیرونق بازار جس بازار کی مختلف حالت ہو + مب

خادِم - ع - خدمتگار - نوکر - چاکر - خدمت کرنے والا مرد ہو یا عورت + مب

خادِمُ الطُّلَباء
خادِمُ الطَّلَبَہ } ع - اُستاد - مُدرّس - ادب سکھانے والا + فج - ز

خادِمِ پیر - ف - ستارہ زحل + بم - ب

خادَہ - ف - مستول - وہ لمبی لکڑی جس کے ذریعے ملّاح کشتی کو چلاتے ہیں + وہ لمبی لکڑی جس کے ساتھ جھاڑو باندھ کر کمرے کی چھت اور دیواروں کی صفائی کرتے ہیں + ب

خار - ف - کانٹا - سُول + ب - بم - ن

خارا - ف - سخت پتھر + موسیقی کی ایک راگنی + ایک قسم کا سادہ اور مخطط ریشمی کپڑا جو سورج کے سامنے رکھنے سے پھٹ جاتا ہے جس طرح کتان چاند کے سامنے رکھنے سے ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتا ہے + ب - بم - ز

خارِ اُشتُر - ف - ایک قسم کی خاردار گھاس ہے جسے اونٹ رغبت سے کھاتا ہے + ب

خار اَنداز - ف - ساہی - جو ایک قسم کا خار پُشت ہے + ب

خارِب - ع - چور + مب

خار بَست
خار بَند } ف - کھیتوں کے گرد کی باڑ + بم

خار بُن - ف - کانٹے دار درخت + فج

خار پُشت - ف - سیاہی + کٹھل (پھل) + ب

خارِ پیراہَن - ف - لوگوں کو ایذا اور تکلیف دینے والے سے کنایہ ہے + بم

خارِ ترازو - ف - وہ کانٹا جو صرافوں - سناروں وغیرہ جوہریوں کی ترازو میں ہوتا ہے ÷ بم

خارِ ترُنجبین - ف - وہ کانٹے جو ترنجبین میں ہوتے ہیں ÷ بم

خارِج - ع - باہر - الگ + باہر نکلنے والا ÷ م

خارج آہنگ - ف - بونگا - بے سُرا - تقصیر کرنے والا ÷ بم

خارج آہنگی - ف - بے سُر ہونا - مجازاً بے سُرا - بے تالا + بم - غ

خارج زدن - ف - ٹکسال سے باہر کھوٹا سکّہ بنانا + بم

خارجی - ع - جو خود بخود سردار اور بڑا آدمی بن بیٹھے - اور خاندانی نہ ہو + رافضیوں کے مقابل ایک فرقہ ہے جو حضرت علی رضؓ کو بُرا کہتا ہے + میب

خارچین - ف - دیکھو خار بست ÷ بم

خارچینہ - [illegible] حجاموں کا بال اُکھیڑنے کا آلہ - کلبے

کی اُنگلی اور انگوٹھے کے ناخن کے سرے کو بھی کہتے ہیں ÷ ب

خار خار - ف - خارش + قلق - اندیشہ - دغدغہ - خلجان جو بہ سبب عشق کے پیدا ہو ÷ ب

خارِ خسک - ف - گوکھرو - ایک سہ پہلو کانٹا ہوتا ہے جو دواؤں میں کام آتا ہے ÷ میب

خار دار - ف - ساہی - ایک جانور ہے جو تیر کی طرح کانٹے پھینکتا ہے - خارپُشت کی ایک قسم ہے ÷ ن

خار در پیراہن ریختن - ف - ایذا دینا - دُکھ پہنچانا ÷ بم

خار در جگر شکستن - ف - بیقرار کرنا ÷ بم

خار در جیب افگندن - ف - دیکھو خار در پیراہن ریختن ÷ بم

خار در راہ شکستن - ف - کانٹے چُننا + [illegible] کی محافظت کرنا ÷ ب - بم

خار در راہ نہادن - ف - کسی کے سامنے مشکل کام پیش کرنا - کسی کی ایذا دہی کی تدبیر کرنا - رستہ بند کرنا ÷ بم

خار دو گش - ف - لوہے کا کانٹا جس کے ذریعہ کوئیں میں سے گرا ہُوا ڈول نکالتے ہیں ÷ ھ

خارِ دیدہ - ف - جس کو کانٹا لگا ہو ÷ بم

خار راہ - ف - مانع - حائل - روک ÷ بم

خارسان - ف - خارستان کا مخفف ہے - وہ جگہ جہاں بہت سے کانٹے اور جھاڑیاں ہوں - ویران جگہ ÷ ز

خارش / خارشت } ف - کھجلی ÷ م - ص

خارِ عقرب - و - ستارہ مریخ - بم - غ

خارف - ع - کھجوروں کا نگہبان ÷ م

خارق - ع - پھاڑنے والا + خلافِ عادت ÷ غ

خارقِ عادات - ع - عادت اور نیچر کو توڑ دینے والے اُمور - انبیاء کے معجزے - اولیاء کی کرامتیں ÷ غ

**خارَک** ۔ ف ۔ ایک قسم کی کھجور + خار ۔ کی تصغیر + چھوٹا کانٹا ٭ ب ۔ ن

**خارکَش** ۔ ف ۔ لکڑہارا + موزہ کی ایک قسم جو موزہ کے اوپر پہنتے ہیں ۔ عربی میں اُسے جُرموق کہتے ہیں ٭ ب ۔ ن

**خارکَن** ۔ ف ۔ وہ شخص جو ہمیشہ کانٹوں والے درخت کاٹتا رہے + لکڑہارا ٭ ب

**خار نہادن** ۔ ف ۔ مراد ظلم کرنا ۔ زیادتی کرنا + نافرمانی کرنا ٭ ب

**خمّارَہ** ۔ ف ۔ سخت پتھر + ایک قسم کا ریشمین کپڑا ٭ ن ۔ ب

**خاریدن** ۔ ف ۔ کھجلانا ۔ خارش کرنا ٭ مص

**خاریدنِ کوس** ۔ ف ۔ نقارہ کا بجانا ٭ بم

**خاز** ۔ ف ۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا ۔ کپڑے کا میل + بدن کا میل + جھانواں ۔ وہ پتھر جس سے پاؤں کا میل صاف کرتے ہیں ٭ ب ۔ ن

**خازن** ۔ ع ۔ جمع کرنے والا ۔ خزانچی + زبان ٭ مب

**خازنہ** ۔ ف ۔ سالی ۔ جورو کی بہن ٭ ب

**خازہ** ۔ ف ۔ کہگل جو دیوار پر کرتے ہیں ٭ ب ۔ ن

**خاژغان** ۔ ف ۔ دیگ ۔ پتیلا اور اسی قسم کی چیزوں کو کہتے ہیں ٭ ب

**خاسپ** ۔ ف ۔ سیب جو ایک میوہ ہے ٭ ب

**خاستن** ۔ ف ۔ اُٹھنا ۔ کھڑا ہونا ٭ مص

**خاستنِ حُکم** ۔ ف ۔ حکم صادر ہونا ٭ بم

**خاسر** ۔ ع ۔ زیاں کار ۔ ٹوٹا پانے والا ۔ جس کو نقصان ہوا ہو ٭ مب

**خاش** ۔ ف ۔ مرد یا عورت کی ساس + کوڑا کرکٹ + لکڑی کے ریزے ۔ وہ شخص جس کو محبت حد سے زیادہ ہو + چبانا ٭ ب ۔ ن

**خاشاک** ۔ ف ۔ کوڑا ۔ کرکٹ ٭ ب

**خاشاک بر چیزے افشاندن** ۔ ف ۔ کسی چیز کے چھپا دینے سے مُراد ہے ٭ ز

**خاشع** ۔ ع ۔ عاجزی اور فروتنی کرنے والا ٭ م

**خاشک** ۔ ف ۔ دیکھو خارناک ٭ ب ۔ ن

**خاشکدان** ۔ ف ۔ عورتوں کا چھوٹا صندوقچہ جس میں چھوٹی چھوٹی متفرق چیزیں رکھتی ہیں + نان بائیوں وغیرہ دُکانداروں کا غلہ جس میں بکری کے پیسے رکھتے جاتے ہیں ٭ ب

**خاشُوش** ۔ ف ۔ درانتی ۔ کھیت کاٹنے کا آلہ ٭ فج

**خاشہ** ۔ ف ۔ مرادف خاشاک ٭ ب ۔ ن

**خاصّ** ۔ ع ۔ عام کی ضد ٭ مب

**خاصاں** ۔ ف ۔ خاص لوگ ٭ فج

**خاصدان** ۔ ف ۔ پان رکھنے کا برتن ٭ ز

**خاصِرہ** ۔ ع ۔ کوکھ ٭ م

**خاصگی** ۔ ف ۔ بادشاہ کا مقرب اور مصاحب + فوج کا رسالدار + خزانچی + نفیس چیز + وہ لونڈی جو مباشرت اور معاشرت کے

واسطے ہو ٭ بم - ب
خاصّہ - ع - جو بات کسی شے کے لئے مخصوص ہو - وہ وصف جو ایک ہی شے میں پایا جائے جیسے ہنسنا انسان کا خاصّہ ہے - خاصیت + مجازاً افسروں کا کھانا + خاصکر - خصوصاً غ
خاصہ - ف - ایک قسم کا سوتی کپڑا لٹھے سے ملتا جلتا + بم
خاصیّت - ع - طبیعت - اَثر - خوے - فارسی میں بغیر تشدید کے بھی مستعمل ہے ٭ غ - بم
خاضع - ع - عاجزی اور فروتنی کرنے والا - عاجز + مب
خاطب - ع - منگنی کا طالب - عورت کی خواستگاری کرنے والا ٭ م
خاطر - ع - جو دل میں گزرے - اِرادہ - قصد + مجازاً دِل ٭ م - بم
خاطر پذیر - ف - دِل پسند ٭ بم
خاطر پریش - ف - دِل کو پریشان کرنے والی بات ٭ بم

خاطر پسند - ف - مرغوب چیز - دل پسند - حسب مشاء ٭ بم
خاطر جمع - ع - اطمینان - دل کی تسلی ٭ فج
خاطر خواہ - ف - دیکھو خاطر پسند ٭ بم
خاطر دادن - ف - دِل دینا - عاشق ہو جانا ٭ فج
خاطر فریب - ف - دل رُبا - معشوق ٭ فج
خاطر گرفتہ - ف - رنجیدہ - تنگ دل ٭ فج
خاطر نشان } ف - جو بات
خاطر نشین } دِل میں بیٹھ جائے ٭ بم - غ
خاطف - ع - اُچک لے جانے والا + بجلی + بھیڑیا + مب - م
خاطی - ع - جان بُوجھ کر خطا کرنے والا + مب - غ
خاف - ع - بہت ڈرنے والا + مب
خافض - ع - پست کرنے والا - نیچے اُتارنے والا - نیچا دکھانے

والا + اچھی عیش - آرام کی زندگی + حرف کو زیر دینے والا + خدا کا نام بھی ہے - جس کے معنے ہیں تنکبروں کو ذلیل کرنے والا ٭ م
خافق - ع - خوف کھانے والا - کانپنے والا - ہلنے والا + جہان کا کنارہ ٭ ب
خافقین - ع - مشرق و مغرب - پورب اور پچھم ٭ مب - م
خاقان - ت - پادشاہِ بزرگ - پہلے بادشاہ چین و ترکستان کا خطاب تھا + اب ہر بادشاہ کو کہتے ہیں ٭ غ - م
خاک - ف - مٹی - راکھ + زمین + ملک + سلیم النفس آدمی + فروتنی + فرمانبردار + قبر + بیقدر چیز - ناکارہ شے ٭ ب
خاک اَنداختن - ف - مرادف خاک ریختن جو آگے آتا ہے ٭ بم
خاک اَنداز - ف - وہ برتن جس میں کوڑا بھر کر باہر پھینکیں - مرادف خاکریز جو آگے آئے گا + جادوگر - منتر کرنے والا + چھالر + ب - بم

**خاک انگیختہ** - ف - کرۂ زمین سے مراد ہے ٭ غ

**خاک بازی** - ت - شطرنج وغیرہ کھیلنا - کھیلنا - ہم

**خاکِ بالا ہبودن** - ف - مرجانا ٭ ز

**خاک بر آوردن از چیزے** ف کسی چیز کو تباہ اور برباد کرنا ہم

**خاک برلب** - ف - خاموشی سے کنایہ ہے ٭ ہم

**خاک برلب مالیدن** - ف - کسی امر کے انکار میں قسم کھانا - اخفاے راز کرنا ٭ ہم

**خاکِ بسیط** - ف - زمین ٭ ز

**خاک بودن** - ف - عاجزی کرنی - متواضع ہونا - مٹی ہونا - مٹی میں ملنا ٭ ہم

**خاک بیز** - ت - نیاریہ - جو سناروں کی خاکستر لے کر اُس سے سونے چاندی کے ریزے نکالتا ہے ٭ باریک بین ٭ ب - ہم

**خاکِ بیمار** - ف - زر - دولت ٭ ن

**خاکِ تاریک** - ف - بدنِ انسانی ٭ ب - ن - ہم

**خاک تودہ** - ف - مٹی کا تودہ جو تیر لگانے کی مشق کیواسطے بناتے ہیں ٭ ہم

**خاکِ جگر گیر** - ف - دلچسپ زمین ٭ غ

**خاکِ حاصل پرور** - ف - عمدہ زمین - جس میں کھیتی عمدہ ہو ٭ ہم

**خاکِ خاموش** - ف - وہ زمین جس میں گھاس سبزی وغیرہ کچھ نہ ہوتا ہو ٭ ہم

**خاک خشبہ** - ف - ایک پرندہ ہے جسے فارسی میں چرز کہتے ہیں ٭ ب

**خاکِ خشک** - ف - بمعنے خاک خاموش ٭ ہم

**خاک خفت** - ف - مٹی میں دبی ہوئی چیز ٭ ہم

**خاک خوردنِ تیر** - ف - تیر کا نشانہ پر نہ لگنا اور زمین پر جا گرنا ٭ ہم

**خاکدان** - ف - مٹی اور کوڑا پھینکنے کی جگہ - مجازاً دنیا ٭ ب

**خاکدانِ دیو** ⎫ ف - دنیا سے
**خاکدانِ غرور** ⎬ مراد ہے ٭
**خاکدانِ کہن** ⎭ ہم

**خاک در ترازوے کسے افگندن** ف - کسی کو خوار اور ذلیل کرنا - اُس سے ہنسی ٹھٹھا کرنا - اُسے مٹی کے برابر جاننا ٭ محض نکما خیال کرنا ٭ ہم

**خاک در کاسۂ کسے کردن** ف - کسی کو ذلیل اور خوار کرنا ٭ ہم

**خاکِ ذلیلاں** - ف - کافروں اور جاہلوں کا بدن ٭ ب

**خاکِ رنگین** - ف - طلاء اور نقرہ سے مراد ہے ٭ گلزار اور آدمی زاد سے بھی کنایہ ہے ٭ ب - ن

**خاکروب** - ف - جھاڑو دینے والا - مہتر - چوہڑا - بھنگی ٭ ب - م

**خاکروبہ** - ف - کوڑا کرکٹ ٭ غ

**خاک روزی شدن** - ف - نیست و نابود ہونا ٭ زمین میں دفن ہونا ٭ ز

**خاکِ ریحان** - ف - پھولوں کے

گملے ٭ غ
خاک زیختن - ف - جب کوئی چیز چوری جاتی ہے تو جن لوگوں پر شبہ ہوتا ہے سب ایک جگہ مٹی ڈلاتے ہیں - اس خیال سے کہ چور چرائی ہوئی چیز کو مٹی میں ڈال جاوے اور چوری کی تہمت سے بچا رہے - یہ ہندوستان میں دستور ہے - اور چنانچہ شاعروں نے بھی اپنے اشعار میں اسکو باندھا ہے ٭ بم
خاک ریز - ف - سوراخ یا جگہ جو قلعہ کے اوپر سے گوڑا کرکٹ اور غنیم پر کنکر پتھر پھینکنے کے واسطے بنا لیتے ہیں ٭ بم
فصیل کی منڈیر ٭ ز
خاکزاد - ف - خاکی - جس کی اصل مٹی ہے - مراد انسان - فج
خاک زدن - ف - جھاڑو دینا ٭ بم - ن
خاکسار - ف - مٹی کی مانند ٭ متواضع ٭ غریب ٭ حقیر ٭ ذلیل ٭ گرد آلودہ چیز ٭ جوتیوں کے اس بیٹھنے والا ٭ یہ ہجو اور مدح دونوں میں آتا ہے ) ٭ ب - بم
خاکستر - ف - راکھ ٭ بم
خاکستر بر آئینہ زدن - ف - آئینہ کو جلا دینا - چمکانا ٭ بم
خاک شدن - ف - اپنے تئیں ناچیز اور حقیر خیال کرنا - متواضع ہونا ٭ بم
خاکِ شفا - ف - کربلائے معلیٰ کی خاک ٭ بم
خاک شو } ف - نیاریہ ٭
خاک شوے } بم
خاکشو } ف - خوبکلاں ایک
خاکشی } باریک بیج ہوتا ہے جو دواؤں میں کام آتا ہے ٭ غ - ب
خاکِ ضعیف - ع - بشر آدمی ٭ بم
خاکِ ظلمات رنگ - ف - دنیا سے مراد ہے ٭ ز
خاکِ غربت - ف - مقابل خاکِ وطن ٭ سفر کی منزل ٭ بم
خاکِ فراموشان - ف - قبر سے مراد ہے ٭ بم
خاکِ فیروزہ - ف - فیروزہ کی کرچ ٭ غ
خاکِ قبر در خانہ زیختن - ف - جادوگر لوگ قبر کی مٹی لیکر اس پر کچھ منتر وغیرہ پڑھ کر دشمن کے گھر میں ڈال دیتے ہیں تاکہ ویران ہو جاوے - اس عمل کو کہتے ہیں ٭ خاکِ قبر در خانہ زیختن ٭ بم
خاکِ گرُبہ گوں - ف - زمین سے مراد ہے ٭ ر
خاک مال کردن - ف - پہلوان کو زمین پر گرانا ٭ ذلیل و خوار کرنا ٭ غ - بم
خاکِ مُردہ - ف - وہ زمین جہاں سبزہ گھاس وغیرہ کچھ نہ ہوتا ہو ٭ بم
خاکِ مُرکب - ف - موالید ثلٰثہ یعنی نباتات - جمادات - حیوانات ٭ غ
خاکِ مُطبق } ف - کرۂ زمین ٭
خاکِ مُعلق } بم
خاکِ نمک - ف - دیکھو خاک بازی ٭ ب
خاک نہاد - ف - خلیق اور متواضع آدمی ٭ بم
خاک و آب - ف - آدمی کے جسم سے مراد ہے ٭ ب - ن
خاکہ - ف - ڈھانچہ ٭ ز

خاکی۔ ف۔ منسوب بخاک + برج ثور و سنبلہ و جدی سے بھی مُراد ہے + بے عزت اور ذلیل آدمی + ب

خاکیان۔ ف۔ مٹی کے بنے ہوئے + ذلیل لوگ + ب

خاکی گردن۔ ف۔ عاجزی اور بندگی کرنا۔ بیقراری کرنا + ب۔ بم

خاکی نہاد۔ ف۔ وہ شخص جو بڑا خلیق نرم دل اور متواضع ہو + بم

خاگ۔ ف۔ بیضہ۔ مُرغی کا انڈا + ب۔ ن

خاگینہ۔ ف۔ انڈوں کا سالن + ب۔ ن

خال۔ ع۔ ماموں۔ ماموں کا بھائی + م

خال۔ ف۔ تِل۔ سیاہ نقطہ جو بدن پر ہوتا ہے + کالا اُونٹ + ب

خالد۔ ع۔ ہمیشہ رہنے والا۔ لازم شے۔ دوزخ یا بہشت میں ہمیشہ رہنے والا + م

خالص۔ ع۔ کھرا۔ جو کسی دوسری شے سے نہ ملا ہو + م

خالصہ۔ ع۔ خاصہ۔ بے آمیزش + اصطلاحاً بادشاہی ملک یا زمین جو کسی کی جاگیر نہ ہو + غ

خالع۔ ع۔ وہ عورت جو مرد کو عوض دیکر اس کے نکاح سے نکلے + مرد جو مال لے کر عورت کو چھوڑ دے + مب

خالف۔ ع۔ بیوقوف + پانی کھینچنے والا + مب

خالفہ۔ ع۔ بے عقل عورت + غلط اور بُری بات۔ باقی رہی ہوئی چیز + مب

خالق۔ ع۔ پیدا کرنے والا۔ خُدا تعالےٰ کا نام + مب

خالم۔ ف۔ سانپ + ب۔ ن

خالو۔ ف۔ خال کا مزید علیہ ہے ماموں + اصل میں عربی ہے اب بمعنے شوہر خالہ کے مستعمل ہے + ب۔ غ

خالہ۔ ع۔ ماں کی بہن + مب

خالہ بی بی۔ ف۔ ایک قسم کا حریرہ ہوتا ہے جس میں چاول بھی ڈالے جاتے ہیں + بم

خالی۔ ع۔ جسمیں کچھ بھرا ہوا نہ ہو۔ تہی + جس مرد کی عورت نہ ہو + جس عورت کا خاوند نہ ہو + ب

خالیہ۔ ع۔ گزشتہ زمانہ۔ قدیم زمانہ + غ

خام۔ ف۔ ضد پختہ۔ کچا۔ کمزور۔ بے اصل بات + خالص شراب + نقطہ قلم + ناتجربہ کار آدمی + بن کمایا چمڑا۔ کنہ + ب۔ بم۔ غ

خام جرم۔ ف۔ انسانی جسم + ز

خام خُو۔ ف۔ تلون مزاج۔ جسکی طبیعت کا کوئی ٹھکانا نہ ہو۔ خیالات بدلتا ہے + بم

خام خیال۔ ف۔ بیہودہ اور فاسد خیالات کا آدمی + بم

خام درائی۔ ف۔ بیہودہ بکواس کرنا + بم

خام دست۔ ف۔ ناتجربہ کار۔ مال کو بیہودہ خرچ کرنے والا + بم

خام رائے۔ ف۔ کم عقل۔ نادان + بم

خام ریش۔ ف۔ بے عقل مسخرہ + بم۔ غ

خامس۔ ع۔ پنجم۔ پانچواں + م

خام سوز۔ ف۔ وہ شے جو اوپر سے جل جائے اور اندر سے

کچی ہو ٭ بم

خام سوک } ف۔ خمیر نہ کئے
خام سوگ } ہوئے آٹے
کی روٹی ٭ فج

خامُش۔ ف۔ خاموش کا
مخفف۔ چُپ ٭ فج

خام طَبع۔ ف۔ دیکھو خام خو
٭ ف ج ب م

خام طَمع۔ ف۔ دیکھو خام
خیال ٭ فج۔ بم

خام کار۔ ف۔ وہ شخص جس کا
کام اَدھورا رہے ٭ بم

خام کردن۔ ف۔ محو کرنا۔
برطرف کرنا ٭ بم

خام کُنِ پُختہ تدبیرہا۔ ف پُختہ
تدبیروں کو باطل کرنے
والا۔ خدا تعالےٰ سے کنایہ
ہے ٭ بم

خامِل۔ ع۔ گمنام۔ کمینہ ٭ م

خام شق۔ ف۔ دیکھو خام
دست ٭ بم

خام نوش۔ ف۔ شراب پینے
والا ٭ فج

خاموش۔ ف۔ چُپ۔ چُپکا
ہو مخفف خاموش شو ٭ غ

خاموش ساختنِ چراغ۔ ف
شمع یا چراغ کو بجھانا۔ گُل
کردینا ٭ بم

خاموش کار۔ ف۔ چُپ رہنے
والا آدمی ٭ ب۔ ن

خاموش کاری } ف۔ چُپ
خاموش گاری } چاپ
رہنا ٭ بم

خاموش کردنِ شمع۔ ف دیکھو
خاموش ساختنِ چراغ ٭ بم

خاموشی۔ ف۔ چُپکا ہو رہنا۔
سکوت ٭ ج۔ فج

خاموشیدن۔ ف۔ چپکا ہونا ٭
فج۔ ج

خامہ۔ ف۔ قلم ٭ بم

خامۂ اُسرُب۔ ف۔ سیسے کا
قلم یعنی پنسل ٭ ز

خامہ بر تختہ نہادن۔ ف۔
لکھنے کی تیاری کرنا ٭ بم

خامۂ تصویر۔ ف۔ مُو قلم۔
نقاشی کا قلم ٭ بم

خامۂ جُنباں۔ ف۔ محرر۔
منشی ٭ بم

خامہ دان۔ ف۔ قلمدان ٭ فج

خامہ زدن۔ ف۔ قلم بنانا۔
قلم پر قط لگانا ٭ غ۔ بم

خامۂ زرّیں۔ ف۔ آفتاب کے
شعاعی خطوط ٭ بم

خامہ زن۔ ف۔ قط زن ٭ بم

خامہ فرسائی۔ ف۔ لکھنا ٭ ز

خامۂ مو۔ ف۔ دیکھو خامۂ
تصویر ٭ بم

خامی۔ ف۔ کچاپن۔ نادانی ٭ ج

خامیاز } ف۔ انگڑائی ٭
خامیازہ } ن۔ ب

خان۔ ف۔ مخفف خانہ۔ گھر ٭ ب

خان۔ ع۔ دکان۔ صاحب دکان۔
کاروان سرائے ٭ مب

خان۔ ت۔ سابق میں یہ لقب
بادشاہانِ ترکستان اور خطا کا
تھا۔ اب ہر رئیس اور امیر کو
کہتے ہیں ٭ ب۔ نغ

خانات۔ ع۔ دُکانیں۔ سرائیں ٭ ز

خائنت۔ ع۔ دھوکا۔ خیانت ٭
مب

خانج۔ ف۔ چھوٹا سا گڑھا جس
میں بچے اخروٹ ڈال کر ہار جیت
کا کھیل کھیلتے ہیں ٭ ن۔ ب

خانچہ۔ ف۔ کاروانسرا۔ چھوٹا
ساگھر۔ لکڑی کا طباق ٭ ب

**خانِ خاناں** - ف - امیر الامراء - سرداروں کا سردار + مالک سرائے + داروغہ سرائے + مغلیہ خاندان کے عہد میں ایک لقب تھا - جو اکثر سپہ سالار کے لئے مخصوص تھا ٭ ک - ز

**خاندان** - ف - گھرانہ ٭ بم

**خانِ دِل** - ف - کعبہ شریف سے کنایہ ہے ٭ بم

**خانساماں** - ف - کھانے کا داروغہ ٭ بم

**خانق** - ع - گلا گھونٹنے والا + تنگ کُوچہ + پہاڑی رستہ جو باریک اور تنگ ہو ٭ مب

کابوس - جو ایک بیماری ہے جس سے سویا ہوا آدمی سمجھتا ہے کہ کسی بوجھل چیز نے اسے دبا لیا ہے ٭ بحر الجواہر

**خانقُ الذِّئب** - ع - خربق سیاہ - ایک زہریلی دوا ہے ٭ بحر الجواہر ٭ مب

**خانقُ الکَلب** - ع - کچلا + ایک سمی دوا ہے ٭ مب منتخب النفائس

**خانقُ النَّمر** - ع - مازریون کا ایک قسم ہے - ایک سمی نبات ہے ٭ مب - بحر الجواہر

**خانقاہ** - معرّب - مشایخ اور درویشوں کے رہنے کی جگہ - خانگاہ ٭ بم

**خانقاہِ بالا** - ف - عالمِ بالا - یعنی آسمان + ملاءِ اعلےٰ + مقرب فرشتے ٭ ب

**خانقاہِ کمان** - ف - خانۂ کمان ٭ بم

**خانگاہ** - ف - عبادت کی جگہ + تکیہ - فقیروں کا مقام ٭ ن

**خانمان** - ف - گھر بار - گھر کا اسباب + ک - ج

**خانوادہ** - ف - خاندان ٭ بم

**خان و مان** - ف - دیکھو خانمان ٭ بم

**خانہ** - ف - گھر - مکان + عورت سے بھی مُراد ہے ٭ ب

**خانۂ آفت ریز** - ف - دُنیا سے مُراد ہے ٭ ب

**خانۂ باد** - ف - ہوا کا دریچہ - کھڑکی + گرمیاں گزارنے کا مکان - ہوادار کمرہ + بُرج جوزا - بُرج میزان و بُرج دلو سے بھی کنایہ ہے ٭ ب - ن

**خانہ باز** - ف - وہ قمار باز جو اپنا گھر یا سب کچھ جوئے میں ہار بیٹھے ٭ بم

**خانۂ بازمیں یکے شُدن** - ف - گھر اُجڑ جانا - گھر کا ملیا میٹ ہونا ٭ بم

**خانۂ بدوش** - ف - مسافر - پریشان - بے ٹھکانے آدمی ٭ بم

**خانۂ برانداز** - ف - اس شخص سے کنایہ ہے کہ جو کچھ اس کے ہاتھ لگے سب برباد کر دے خواہ اپنا مال ہو خواہ کسی کا - معشوق و مطلوب سے بھی کنایہ آتا ہے ٭ بم - ب

**خانۂ برخروس بار کردن** - ف - گھر اُجاڑنے سے کنایہ ہے ٭ بم

**خانۂ بُردن** - ف - لُوٹنا - غارت کرنا - چوری کرنا ٭ بم

**خانۂ بَرَہ** - ف - بُرج حمل سے کنایہ ہے ٭ ن

**خانۂ برہم خُوردن** - ف - گھر کا ویران ہونا - اُجڑ جانا ٭ بم

خانہ برہم زن۔ف۔گھربار اُجاڑ دینے والا * بم
خانہ بُریدن۔ف۔ دیکھو خانہ بُردن * بم
خانہ بیزار۔ف۔ وہ شخص جو گھر میں نہ ٹھیر سکے * بم
خانہ پاک کردن۔ف۔گھر ویران کرنے سے کنایہ ہے * بم
خانہ پرداز۔ف۔ مرادف خانہ برانداز * بم
خانہ پرور۔ف۔گھر کا پلا ہوا۔ وہ شخص جس نے دنیا کا گرم سرد نہ دیکھا ہو۔ ہمیشہ آرام میں رہا ہو + عمدہ چیز جو حفاظت سے گھر میں رکھی جاوے اور خاطر خواہ قیمت پر بیچی جاوے * بم
خانہ پرورد۔ف۔گھر کا پلا ہوا ناآزمودہ کار۔ اور بمعنے خانہ پرور * بم
خانۂ پُست۔ف۔دُنیا + قبر + فقیروں کا گھر * ھ
خانۂ پنج در۔ف۔ دماغ سے کنایہ ہے۔ گویا حواس خمسہ اسکے دروازے ہیں * ن
خانہ تاب۔ف۔گھر کو روشن کرنے والا * ب
خانۂ تیر۔ف۔ خانہ عطارد۔ برج جوزا * ع
خانہ جنگ۔ف۔ وہ شخص جو معمولی ادنے ادنے باتوں پر لڑائی کرے * بم
خانہ جنگی۔ف۔لڑائی۔ فساد۔ دنگہ * ج
خانۂ خدا۔ف۔گھر کا مالک * بم
خانہ خراب۔ف۔ وہ شخص جس کا گھر بار سب تباہ اور ویران ہو گیا ہو * بم
خانہ خراب کردن۔ف۔ گھر ویران کرنا۔ اُجاڑنا * بم
خانۂ خورشید۔ف۔ برج اسد * غ
خانہ دار۔ف۔گھر کا مالک۔ گھر کا نگہبان * بم
خانہ داماد۔ف۔ وہ داماد جو سسرال کے گھر رہے * بم
خانۂ دل۔ف۔ مکہ معظمہ * ن
خانۂ دوشت۔ف۔ وہ شخص جو ہمیشہ گھر میں رہے * فج
خانہ رس۔ف۔پال کا پکا ہُوا میوہ * بم
خانہ رمیدہ۔ف۔ وہ شخص جو اپنے گھر سے دُور ہو * بم
خانہ روشن کردن۔ف۔ انتہا کو پہنچنا + جان کنی کی حالت + ب۔ بم۔ ن
خانہ زاد۔ف۔گھر کا پیدا ہُوا ہُوا غلام۔ موروثی خدمتگار * بم
خانہ زر۔ف۔ آفتاب + چوتھا آسمان + برج اسد * ب
خانۂ زرین۔ف۔ آفتاب + ستارے + آٹھواں آسمان * ب
خانہ سوز۔ف۔ مرادف خانہ برانداز * بم
خانۂ سیل ریز۔ف۔ شرابخانہ دُنیا سے بھی کنایہ ہے + شراب انگوری کو کہتے ہیں * ب۔ بم
خانۂ ششدر۔ف۔ دُنیا سے مُراد ہے * ب
خانۂ ششم۔ف۔برج سنبلہ سے کنایہ ہے * غ
خانہ شورانیدن۔ف۔ گھر ویران کرنا * بم
خانۂ شیر۔ف۔برج اسد سے

کنایہ ہے ؛ بم

**خانۂ شیر**۔ ف۔ پستان ؛ ب

**خانۂ غول**۔ ف۔ دُنیا سے کنایہ ہے ؛ بم

**خانۂ فرہوا**۔ ف۔ عقبےٰ۔ آخرت۔ دوسرا جہان ؛ بم

**خانہ فروش**۔ ف۔ جس نے دُنیا ترک کر دی ہو ؛ بم

**خانۂ قلم**۔ ف۔ قلم کے تراشنے کی مقدار۔ قلم کا میدان ؛ بم

**خانہ گردنِ کمان**۔ ف۔ کمان کے گوشوں کا وضع اصلی سے ترچھا ہو جانا ؛ بم۔ غ

**خانہ گردن و گرفتن**۔ ف۔ ٹھیر جانا۔ قیام کرنا۔ جگہ پکڑنا ؛ بم

**خانہ کن**۔ ف۔ امرد لڑکا جو عاشقوں سے میل جول رکھے اور جو کچھ اُن کے پاس آئے اُن سے چھین لے۔ ناخلف آدمی۔ گھر بار ویران کرنے والا ؛ بم۔ ب

**خانہ گور و چراغ**۔ ف۔ بے موقع خرچ کرنے سے کنایہ ہے ؛ بم

**خانۂ ماہی**۔ ف۔ پانی ؛ غ

**خانۂ نیشکر**۔ ف۔ گنّے کی پوری ؛ ب

**خانۂ یک آشیانہ**۔ ف۔ یک منزلہ گھر ؛ بم

**خانی**۔ ف۔ منسوب بہ خان ؛ زر خالص ؛ چھوٹا سا حوض ؛ پانی کا چشمہ ؛ ایک قسم کا سکّہ جو توران میں رائج ہے ؛ ب۔ غ

**خاور**۔ ف۔ مشرق یا مغرب ؛ ن۔ بم

**خاوُر**۔ ف۔ چیونٹی ؛ ن

**خاوراں**۔ ف۔ مشرق و مغرب ؛ ب

**خاور خدیو**۔ ف۔ بہ قلب اضافت شاہِ مشرق ؛ بم

**خاوری**۔ ف۔ خاوران کے رہنے والے۔ خراسان کے رہنے والے ؛ انوری کا ابتدائی تخلص ؛ ب۔ ن۔ ج

**خاوُل**۔ ف۔ مورچہ۔ چیونٹی۔ (یہ موذیات سے ہے) ؛ ب

**خاوند**۔ ف۔ مخفف خداوند۔ مالک۔ صاحب خانہ ؛ نواں آسمان۔ جس کو عربی میں محدّد الجہات کہتے ہیں ؛ ب

**خاوندگار**۔ ف۔ مخفف خداوندگار۔ حکمران۔ صاحب ملک ؛ اب روم کے بادشاہوں کا لقب ہو گیا ہے ؛ ب۔ ن

**خاوی**۔ ع۔ خالی ؛ مب

**خاوی البطن**۔ ع۔ خالی شکم۔ جس کا پیٹ خالی ہو۔ بھوکا ؛ ج

**خاویہ**۔ ع۔ وہ زمین جو اپنے اہل سے خالی ہو۔ جس میں کوئی باشندہ نہ ہو ؛ مب

**خای**۔ ف۔ چبا۔ چبانا ؛ ب

**خائب**۔ ع۔ ناامید۔ بدنصیب محروم۔ بدقسمت۔ زیانکار ؛ م۔ غ۔ مب

**خایشنہ**۔ ف۔ چبا ہوا ؛ ب

**خایسک**۔ ف۔ ہتوڑا ؛ ب

**خائص**۔ ع۔ تھوڑی سی بخشش ؛ مب

**خائض**۔ ع۔ غور کرنے والا۔ خوض کرنے والا ؛ مب

**خائف**۔ ع۔ ڈرپوک۔ ڈرنے والا ؛ مب

**خائن**-ع-امانت میں خیانت کرنے والا ٭ مب

**خائنُ العین**-ع-شیر-اس لئے کہ اس کی نظر میں فتور و خلل ہوتا ہے ٭ مب

**خائنۃُ الاَعیُن**-ع-دزدیدہ نگاہ سے دیکھنا۔ آنکھ چُرا کر دیکھنا ٭ مب

**خایہ**-ف-مُرغی وغیرہ کا انڈا + آدمی اور ہر حیوان کا خُصیہ ٭ ب

**خایۂ اِبلیس**-ف-ایک قسم کا پتّھر ہے جو چین سے لاتے ہیں-مکّار اور حیلہ باز آدمی ٭ ب

**خایہ بَردار**-ف-خوشامدی-چاپلوسی کرنے والا ٭ فج

**خایۂ دِیس**-ف-کھمبی-انڈے کے مشابہ ایک خودرَو پیداوار ہے ٭ ب-نم-ن

**خایہ ریز**-ف-بمعنے خاگینہ-تلے ہوئے انڈے ٭ ن-ب-نم

**خایۂ زر** } ف-آفتاب-
**خایۂ زرّین** } سونے کا انڈا + ک-بم

**خایۂ غُلامان**-ف-انگور کی ایک قسم ہے ٭ بم

**خایہ کَشیدہ**-ف-خصی-آختہ کیا ہُوا ٭ فج

**خایہ کُن**-ف-انڈے دینے والی مُرغی ٭ فج

**خایہ گُذاشتن**-ف-انڈا دینا + ایسا کام کرنا جس کا نتیجہ ننگ و عار ہو + شرمندگی اُٹھانا-پشیمان ہونا-ڈرنا ٭ ب م

**خایہ گرُک**-ف-بچھو کے مشابہ ایک زہریلا جانور ہے ٭ بم

**خایہ گینہ**-ف-انڈوں کا سالن ٭ ب

**خایۂ مُرغ**-ف-مُرغی کا انڈا ٭ نہ

**خایہ نہادن**-ف-دیکھو خایہ گذاشتن ٭ بم

**خائیدن**-ف-چبانا-مجازاً کھانا ٭ بم

**خَبّ**-ع-فریب دینے والا-شریر آدمی ٭ مب

**خُبّ**-ع-درخت کی چھال + نیچی زمین-گڑھا ٭ مب

**خِبّ**-ع-دریا کا جوش-فریب کرنا ٭ مب

**خَبَأ**-ع-پنہاں + پوشیدگی + مینہ + گھاس ٭ م

**خِباء**-ع-خیمہ-تنبو ٭ مب

**خُباثت**-ع-پلیدی-ناپاکی-بدذاتی + شریر و بدذات ہونا ٭ مب

**خَبار**-ع-نرم زمین-وہ مٹی جو درختوں کی جڑ میں جمع ہو جاتی ہے ٭ مب

**خَبارہ**-ف-چُست-چالاک-پھُرتیلا-ہوشیار ٭ ب

**خَبّاز**-ع-روٹی پکانے والا-نانبائی ٭ م

**خُبّازی**-ف-خطمی کی ایک قسم ہے-دواؤں میں کام آتی ہے ٭ ب-ن-

**خُباط**-ع-غُبار-گرد ٭ مب

**خِباط**-ع-اُونٹ کی ران یا اس کے مُنہ پر داغ دینا + جفتی کرنا ٭ مب

**خُباط**-ع-جنون-دیوانگی ٭ م

**خَبال**-ع-تباہی-نقصان-ہلاکی-رنج-گرانی + عیال + زہر قاتل + دوزخیوں کی پیپ ٭ مب

خَبایا۔ ع۔ جمع خَبیئہ۔ خیمے اور پوشیدہ گیاں ٭ مب۔ غ

خَبائِث۔ ع۔ پلیدیاں + شریر جنات + پلید۔ بُری عورتیں ٭ م۔ ک

خَبَب۔ ع۔ دریا کا جوش مارنا + تیز چلنا + ایک قسم کی رفتار ہے۔ پویہ + گھوڑے کا داہنا اگلا اور پچھلا قدم ایک بار اور بایاں اگلا پچھلا قدم ایک بار اٹھا کر چلنا ۔ کبھی اس پاؤں پر اور کبھی اس پاؤں پر گھوڑے کا کھڑا ہونا ٭ م۔ مب

خَبْث۔ ع۔ پست اور فراخ زمین ٭ مب

خَبْثَہ۔ ع۔ فروتنی ٭ مب

خُبْث۔ ع۔ زنا۔ پلیدی + میل شریر ہونا + ناخوش ہونا کسی کی بُرائی کرنا ٭ مب۔ م

خَبَث۔ ع۔ پلیدی۔ ناپاکی ٭ مب

خُبَث۔ ع۔ پلید۔ شریر آدمی ٭ مب۔ م

خُبُث۔ ع۔ جمع خبیث۔ یعنے شریر۔ پلید ٭ مب

خُبْثُ الْحَدِید } ع۔ لوہے کا
خَبَثُ الْحَدِید } میل ٭ م مب

خَبْجَہ۔ ف۔ تمر ہندی۔ املی ٭ ب

خَب خَب۔ ف۔ چوسنے کی آواز۔ بوسہ کی آواز ٭ بم

خَبَر۔ ع۔ سندیسا۔ آگاہی + جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی حدیث + خبردار ٭ بم

خَبْر۔ ع۔ آگاہی۔ بٹائی پر کھیتی کرنا + نصف یا کم و بیش حصہ پر کھیتی کرنا ٭ مب

خُبْر۔ ع۔ آگاہی۔ جاننا + آگاہی والا آدمی ٭ مب

خُبْرَت۔ ع۔ آگاہی۔ جاننا + گوشت وغیرہ کا حصہ ٭ م مب

خِبْرَت۔ ع۔ امتحان۔ آزمایش جاننا ٭ م۔ مب

خَبَردار۔ ف۔ واقف۔ جاننے والا ٭ ج

خَبَر گِرِفْتَن۔ ف۔ حال پوچھنا ٭ بم

خَبَر گیر۔ ف۔ چوکیدار۔ خبر لینے والا۔ جاسوس ٭ ج۔ فج

خُبْرَہ و ع۔ ع۔ سخن چین۔ چغل ٭ مب

خَبْزَہ۔ ف۔ محکم۔ مضبوط۔ تولنا۔ حساب کرنا ٭ ب

خُبْز۔ ع۔ روٹی ٭ م

خَبْط۔ ع۔ چارپایہ کا ہاتھ پاؤں مارنا + لاٹھی کے ساتھ درخت کے پتے جھاڑنا + دیو بھوت کا کسی کو دیوانہ اور پاگل بنا دینا + بیراہ جانا ٭ م۔ مب

خَبَط۔ ع۔ درخت کے جھاڑے ہوئے پتے ٭ م۔ مب

خَبَک۔ ف۔ گلا گھونٹنا ٭ بن

خَبْکال۔ ف۔ تیر و بندوق کا نشانہ ٭ ب

خَبْل۔ ع۔ ہاتھ پاؤں کاٹنا + اعضاء کا تباہ اور خراب ہو جانا + فالج + دیوانہ کرنا + روکنا + دور کرنا + قرض دینا + عاریت مانگنا + علم عروض کی اصطلاح میں بحر بسیط اور رجز میں مستفعلن میں سے س۔ ف گر کر فعلتن باقی رہ جانا ٭ مب۔ م

خَبَل۔ ع۔ جن + تباہی اور خرابی چارپائے کے اعضاء میں دیوانگی ٭

توشہ دان + مشک ٭ م مب
خَلبُن - ع - کپڑے کے دامن کو چھوٹا کرنے کی غرض سے اوپر چڑھا لینا یا سی لینا - اصطلاح علم عروض میں رُکن کے پہلے سبب خفیف سے حرف ساکن کو گرا دینا - جیسے فاعلُن کو فِعلُن بنا لینا ٭ م - غ
خُبْنَہ - ع - وہ مقدار جو آدمی گود میں اُٹھائے + پاجامہ کا نیفہ ٭ مب
خَبُو } ع - آگ کا بُجھ جانا ٭
خُبُوّ } مب
خَبُور - ع - شیر ٭ مب
خَبُوس - ع - ظالم شیر ٭ مب
خَبُوک } ف - محکم - مضبوط -
خَبُوہ } استوار ٭ ب - ن
خَبہ - ف - گلا گھونٹنا ٭ ب - ن
خَبِیّ } ع - چھپائی ہوئی چیز -
خَبِیئَہ } پوشیدہ چیز ٭ مب
خَبِیت - ع - حقیر - کمینہ - نالائق ٭ مب
خَبیث - ع - پلید - ناپاک - شریر - بد باطن ٭ مب
خَبِیدہ - ف - گلا گھونٹا ہوا - جس شخص کا گلا گھونٹا جاوے ٭ ب - ن
خَبِیر - ع - عارف + واقف + جاننے والا - دانا + خدا تعالیٰ کا نام + کسان + اُونٹ کی پشم ٭ مب
خَبِیرہ - ع - وہ بکری جس کو چند آدمی شرکت سے خرید کر ذبح کریں ٭ مبْ
خَبِیز - ع - پکی ہوئی روٹی - شوربے وغیرہ میں روٹی کے ٹکڑے بھگوئے ہوئے ٭ مب
خَبِیس - ع - ظریف - خوش طبع ٭ غ
خَبِیسَہ - ع - غنیمت - لُوٹ کا مال ٭ مب
خَبِیص - ع - وہ حلوا جو کھجور اور گھی سے پکایا جاوے ٭ مب
خُبِین - ف - لکڑی کا طباق ٭ ب
خَپ - ف - چُپ - چُپ رہ + (امر کا صیغہ) ٭ ب - ن
خَپاک - ف - چہار دیواری - باڑہ - جس میں رات کو بھیڑ - بکری - گائے - گدھے بند کر دیتے ہیں ٭ ب
خَپْچَہ - ف - درخت کی شاخ جو باریک اور سیدھی اُگی ہو ٭ ب
خَپَک - ف - بڑی سی روٹی + گلا گھونٹنا ٭ ب - ن
خَپَہ - ف - گلا گھونٹنا ٭ ب
خَپِیدہ - ف - ٹیڑھا - جھکا ہوا - گلا گھونٹا ہوا (بمعنے خبیدہ) ٭ ب - ن
خَتار - ف - کھیتی یا باغ کو خود رو گھاس سے پاک کرنا ٭ ب
خَتّار - ع - فریبی - دھوکا باز ٭ مب
خِتام } ف - موم یا لاکھ جس
خِتامَہ } سے مُہر لگائی جاتی ہے ٭ مب
خِتان } ع - ختنہ - ختنہ کرنے
خِتانَہ } کی جگہ ٭ مب - م
خَتْر - ع - دھوکا کرنا + بہت بُرے غدر کے ساتھ کسی کو فریب دینا ٭ مب
خَتْلی - ف - منسوب بہ ختل - یا ختلان کا گھوڑا جو بہت مشہور ہے + عمدہ گھوڑا + مطلق گھوڑا ٭ غ

خَتم - ع - پُورا کرنا - تمام کرنا + مُہر کرنا + مب

خَتَن - ع - داماد + م - سُسر + سالا - وغیرہ عورت کے رشتہ دار + م

خَتن - ع - سنت کرنا - ختنہ کرنا + م

خُتَنبر - ف - جو غریب ہو اور اپنے آپ کو دولتمند ظاہر کرے - یا اس کے برعکس مالدار ہو اور اپنے آپ کو مفلس بتائے + مب

خَتَنَہ - ع - مرد کی ساس - جورو کی ماں + مب

خِثے - ع - گوبر - گائے یا ہاتھی کا پس افگندہ + مب

خَج - ف - خجالت کا مخفف ہے شرمندگی + غ

خُجارہ - ف - تھوڑا - کم - قلیل شے + ب - ن

خَجالَت - ع - شرمندگی - حیا + م - غ

خُجاو - ف - آواز + ب - ن

خُجَستہ - ف - مبارک + زرد رنگ کا ایک پھول جس کے درمیان سیاہی ہوتی ہے اسکو گُلِ ہمیشہ بہار بھی کہتے ہیں + ب - ن

خُجَسْتْ - ف - ورم اور گرہ جو گردن میں پڑ جاتی ہے - اس میں درد نہیں ہوتا + ب - ن

خُجَک - ف - سفید نقطہ جو آنکھ میں پڑ جاتا ہے + ب - ن

خُجکول - ف - کچکول - فقیروں کا گداگری کا کاسہ + ن

خَجل - ع - شرمندہ - پُرانا اور فراخ کپڑا + اُونچی گھاس + گھاس والی زمین + م - مب

خَجَل - ع - شرم سے سرگشتہ اور بیخود ہونا + نعمت و دولت کے سبب اترا جانا + مب - ص

خَجلَت - ع - شرمندہ ہونا - شرمندگی - فارسی والے ج کو ساکن پڑھتے ہیں + غ - ص - م - بم

خَجلت زدہ - ف - شرمندہ + ز

خَجلت کش - ف - شرمسار + فج

خَجلت گری - ف - شرمندگی + بم

خَجلت ناک - ف - شرمندہ + بم

خِجیدن - ف - جمع ہونا - اکٹھا ہونا + فج

خُجیر - ف - خوبصورت - جمیل - حسین + ب - ن

خَدّ - ع - رُخسارہ - گال - کھائی خندق + زمین میں لمبا گڑھا کھودنا + م - مب

خُدا - ف - حق تعالےٰ - مالک - صاحب +

خُدا آفرید - ف - پیدائشی - قدرتی - جس چیز میں انسان کے ہاتھ نہ لگے ہوں + ز

خُدا آگاہ - ف - خُدا کے بھید جاننے والا - عارف باللہ + ز

خُدا بردارد - ف - خدا تعالےٰ اسے موت دے + بم

خُدا پسند - ف - وہ کام جو خدا کو پسند ہو + بم

خُدا ترس - ف - خدا سے ڈرنے والا + فج

خِداج - ع - نقصان + ناقص - ناتمام + مب - م

خُدا جو - ف - خدا کا طالب + فج

خُدا جواب دِہد - ف - کسی کو کج بحثی سے تنگ آ کر یہ کہتے ہیں + مراد نفرین اور ملامت ہوتی ہے + بم

خُدا خُدا داشتن } ف - ڈرتے
خُدا خُدا کردن }
ڈرتے کام کرنا + خدا سے
پناہ مانگنا + غ - بم
خِداد - ع - وہ داغ جو رُخسارہ
پر ہو + مب
خُداداد - ف - وہ شے جو
خدا نے بخشی ہو + خدا کی عنایت
کی ہوئی شے + بم
خُداوُوراں - ف - بُرے لوگ
ظالم - فاسق - بدکار + ھ
خُدارا - ف - خُدا کے لئے -
برائے خُدا + فج
خُدارا بندہ ایم - ف - راضی
برضا ہیں - مجبور ہیں + بم
خِدارت - ع - پردہ نشینی + غ
خِداع - ع - فریب دینا - مکرو
فریب + م - مب
خَدّاع - ع - سخت فریبی - بڑا مکار +
متلون - ناقص - کھوٹا + م
خُدا فروشان - ف - فریبی اور
ریاکار صوفی - خُدائی کا دعویٰ
کرنے والے + ب
خُداگیر - ف - وہ شخص جو آفت
ناگہانی میں مبتلا ہو گیا ہو -
جس پر آسمانی بلا نازل ہوئی
ہو + بم
خُدّام - ع - جمع خادم - نوکر
چاکر - خدمتگار + مب
خُدانا ترس - ف - وہ شخص
جو خُدا سے نہ ڈرے + بم
خُدانا کردہ } ف - خدا نہ
خُدانخواستہ } کرے جو ایسا
خُدا نہ پسندد } واقعہ ہو +
خُدا نہ کردہ } بم
خُداوند - ف - صاحب -
مالک + بم
خُداوندزادہ - ف -
صاحبزادہ + ز
خُداوندگار - ف - مالک -
آقا - صاحب + بم - غ
خُدائی - ف - مالکی - صاحبی -
خُدا ہونا + ز
خُدایا - ف - اے خدا - اے
صاحب + ج
خَدائع - ع - جمع خدیعت -
مکر - فریب + ج
خُدایگان - ف - بڑا بادشاہ -
خداوند - اعلےٰ حاکم + ب
بم - ھ
خَدَر - ع - سُن ہو جانا - اندام
کا سُست ہو جانا + م - مب
خِدر - ع - پردہ + م
خُدرہ - ف - ٹکڑہ - ہر چیز کا
ریزہ + ب - ن
خُدری - ع - سیاہ گدھا + ب
خَدشہ - ع - خراش - زخم کا
نشان + مجازاً شک - شبہ -
خلش + م - غ
خَدع - ع - دغا کرنا - فریب
دینا + مب
خُدعہ - ع - وہ شخص جس کو لوگ
بہت فریب دیں - بھولا دھوکا
کھانے والا آدمی + م - مب
خُدَعہ - ع - وہ شخص جو لوگوں
کو بہت فریب دے - دھوکا باز
آدمی + مب - م
خُدعہ } ف - مکرو فریب +
خُدعہ } م - مب
خَدَک } ف - میل +
خُدَک } ب - ن
خُدُک - ف - غصہ - اندیشہ + بم
خَدَلجہ - ع - وہ عورت جس کے
بازو پنڈلیاں پُرگوشت
ہوں + مب

خَدَم - ع - جمع خادم - نوکر چاکر خدمتگار ÷ مب
خِدمات - ع - جمع خدمت - خدمتیں ÷ غ
خِدمَت - ع - چاکری - کام کرنا - کام + بندگی - تحفہ سلام ÷ غ
خِدمَت تنگ داشتن - ف - ایسی نوکری یا ملازمت کرنا جس میں دم بھر کی فرصت نہ ملے ÷ بم
خِدمَت گار } خِدمَت گَر } خِدمَت گُزار } خِدمَت نُما } ف - خدمتگار - نوکر ÷ بم
خِدمَتی - ف - تحفہ - پیشکش - نذرانہ ÷ بم
خِدن - ع - یار - دوست - معشوق ÷ مب
خَدَنگ - ف - ایک درخت کا نام ہے جس کی لکڑی نیزہ تیر اور زین میں کام آتی ہے ÷ مب - مجازاً تیر ÷ بم
خَدَنگ کشتن - ف - تیر کو زِہ پر رکھ لینا ÷ بم

خُدُو - ف - تھوک ÷ ب - غ
خُدُود - ع - جمع خَد - رُخسارے ÷ ف - ج
خُدُور - ع - جمع خِدر - پردے ÷ مب
خُدُوش - ع - جمع خدش - زخم کے نشانات - خراشیں ÷ مب
خَدُوش - ع - مکھی - پسّو ÷ مب
خَدُوک } خُدُوک } ف - غصّہ - قہر + شرمندگی + رشک - حسد + اندوہ - وسواس - دغدغہ - پریشانی - گدگدی ÷ ن - ب - غ
خَدِیج - ع - اُونٹنی کا بچّہ جو مدّت وضع سے پیشتر گر گیا ہو ÷ وہ اُونٹنی جس نے مدت وضع سے پہلے بچّہ ڈال دیا ہو ÷ مب
خَدِیر - ف - حُسن - خوبصورتی ÷ خوشدلی + خوش خُلقی ÷ ب
خُدِیش - ف - بادشاہ - صاحب خانہ + بیوی - گھر کی مالک - خاتون ÷ ب - ن
خَدِیعت - ع - مکر و فریب + ایک قسم کا عربوں کا کھانا جس میں گوشت کے ٹکڑے پڑتے ہیں ÷ م - مب

خَدِین - ع - یار - دوست - معشوق ÷ مب
خَدِیو } خَدِیور } ف - خداوند - بادشاہ - بزرگ - یگانہ ÷ ب
خَذف - ع - کنکر یا گٹھلی وغیرہ انگلیاں یا گوپھیا یا لکڑی سے مارنا ÷ مب - م
خَذل } خِذلان } ع - چھوڑ دینا - مدد نہ کرنا - خوار کرنا ÷ م - مب
خُذ ما صفا - ع - جو شے صاف ہے اُسے لے ÷ ز
خَذُول - ع - شرمندہ - بے - بہرہ ÷ غ
خَر - ف - گدھا - بڑا + کلاں + احمق + شراب کی تہ میں جو میل ہوتا ہے + سیاہ کیچڑ جو حوضوں اور نہروں کے نیچے ہوتا ہے ÷ ب - ن
خِر - ف - خوش - خوشحالی ÷ ب - ن
خُر - ف - سورج (متاخرین فرق کے واسطے اس میں واو لکھتے ہیں) ÷ ن - ب

خُرءٌ - ع - آدمی کی گندگی - چہار پایوں کا گوبر - لید + مب
خَراء - ع - پاخانہ + مب
خَراءۃ - ع - پاخانہ پھرنا + مب
خَراب - ع - ویرانی - ویران + م - مب
خَراب - ف - ویران ضائع + مست + فقیر + غ - ب - ن
خَراب آباد - ف - دُنیا سے کنایہ ہے + بم
خَرابات - ف - شراب خانہ + قمار خانہ + رنڈی خانہ + بم - ب
خَراباتی - ف - شرابخور + ج
خَرابہ - ف - ویرانہ - اُجڑا ہُوا مکان + خراب وخستہ حال + غ
خَرابی - ف - ویرانی - تباہی + بم
خَرابی بَصرہ - ف جسم کی بربادی - موت سے کنایہ ہے + غ
خَرابی زَدہ - ف - مفلس - تہیدست + بم
خَراتگین - ف - ایک لڑائی کا سامان ہے - جو پہن لیتے ہیں + ب - ن
خَراتین - ف - کیچوے + ب - ن

خَراج - ع - زمین وغیرہ کا محصول + م - مب
خُراج - ع - ایک قسم کا پھوڑا ہے + غ - م
خَراج آور } ف - خراج دینے
خَراجی سَر } والا + محصول پہنچانے والا + بم
خَراخَر - ف - خرّاٹے - سوتے ہوئے آدمی کے زور سے سانس لینے کی آواز + ب
خَرّاد - ف - لکڑی کو چرخ پر چڑھا کر صاف اور سڈول بنانے والا - اس لفظ کی اصل خرّاط ہے + غ - م
خَرارہ - ف - بہت رونے کے سبب گلے سے ایک آواز آنے لگتی ہے + اونچی جگہ سے پانی کے گرنے کی آواز + ب
خَرّاز - ع - چرم دوز + مشک دوز + موزہ دوز + م
خَرازہ - ف - آلۂ تناسل + ب
خَرّاس - ع - مٹی کے برتن بنانے والا - کمہار + مب
خَراس - ف - آٹا پیسنے کی چکی - جسکو بیل گھما کر آٹا پیستے ہیں - مرکب ہے خر (بمعنے کلاں - بڑی) اور آس (بمعنے چکی) سے - بڑی چکی + ب - غ - بم
خُراسان - ف - مشرق + ایک پردۂ موسیقی کا بھی نام ہے + ب
خُراسانی - ف - ایک قسم کا کھانا + غ - منسوب بہ خراسان
خَراس خراب } ف - آسمان سے کنایہ ہے + ب
خَراس خَسیان } سے مُراد
خَراس ہَفت چشمہ } ہے + ب ز
خَراش - ف - کھرنڈ + زخم کا نشان - چھیلن + ردی چیز پھینکنے کے قابل + ب - ن
خَراشیدن - ف - چھیلنا + زخمی کرنا + ب
خَرّاص - ع - جھوٹا - دروغگو + مب
خَرّاط - ع - جو شخص لکڑی کو چرخ پر چڑھا کر صاف کرتا ہے + م - مب
خَراطیم - ع - جمع خرطوم - ہاتھی کی سونڈ + مجازاً سردارِ قوم مُراد ہوتا ہے + م - غ
خَراطین - معرب - خراتین کا

معرّب ہے۔ کیچوے جو نرم اور سیلی زمین میں پیدا ہو جاتے ہیں ÷ ب۔م۔مب۔

خُرافات۔ع۔ جمع خُرافہ۔ بیہودہ باتیں + رات کی باتیں + جن باتوں سے ہنسی آوے ÷ مب۔م

خُرافت } ع۔ بیہودہ بات۔
خُرافہ } وہ بات جسے مان نہ سکیں ÷ مب۔م

خَراک۔ف۔ خرخر کی آواز جو گلا گھُٹنے سے آوے + خراٹے جو نیند میں آویں ÷ ب

خِرام۔ف۔ نرم رفتار۔ نزاکت کی چال ÷ غ۔بم

خِراماں۔ف۔ ٹھک کر چلنے والا۔ ٹہلنے والا۔ نزاکت سے چلنے والا۔ خوش رفتار ÷ غ

خَرامرود۔ف۔ بڑا امرود جو بے مزہ ہوتا ہے ÷ ب۔ن

خِرامیدن۔ف۔ ناز سے چلنا۔ اکڑ کر چلنا۔ ٹھک کر چلنا۔ اِترا کر چلنا ÷ ب

خِرسال } ف۔ فرماں بردار۔
خِراں } مطیع ÷ ب۔ن

خَرائد۔ع۔ جمع خَریدہ۔ دُرِ ناسفتہ + باکرہ عورتیں۔ کنواری عورتیں + شرمیلی عورتیں ÷ مب

خِرَب۔ع۔ جمع خِربہ۔ ویران اُجاڑ ÷ مب

خَربَربام بُردن۔ف۔ کسی چیز کو بے محل رکھنا ÷ بم

خَربُزہ } ف۔ مشہور میوہ ہے +
خَربُزہ } ب۔ن۔ع

خربُزہ روباہ۔ف۔ اندرائن کا پھل ÷ ب

خَربُزہ ہِندی۔ف۔ ہندوانہ ÷ ب

خَرِبَشک } ف۔ لوہار ÷
خَربَشک } نج

خَربَط۔ف۔ بڑی بط۔ غاز + احمق آدمی ÷ غ۔ب

خَربَکہ۔ف۔ رہٹ ÷ ب۔ن

خَربَندہ۔ف۔ بہ اضافت مقلوب۔ بندۂ خر۔ گدھے کا خدمتگار۔ گدھے کا مالک ÷ ب۔ن

خَربُواز } ف۔ بڑا چمگادڑ ÷
خَربُوز } ب۔ن

خَربُوزہ۔ف۔ مشہور میوہ ہے ÷ ن

خَربَہ۔ف۔ ویرانہ (مخفف خرابہ) ÷ ب

خَربَہ۔ع۔ چھلنی + گول سوراخ کان کے سوراخ کی کشادگی + سوئی کا ناکہ ÷ مب

خُربہ۔ع۔ توشہ دان + ایک برتن جس میں گڈریے اپنا کھانا رکھتے ہیں + کسی شخص کے دین میں فساد و خرابی پیدا ہونا + مب

خَربَہ } ع۔ ویران و بے آباد
خِربَہ } جگہ ÷ مب

خَربیواز۔ف۔ بڑا چمگادڑ ÷ ن

خَرپاچہ۔ف۔ گدھے کا بچہ ÷ غ

خَرپشہ۔ف۔ بڑا مچھر ÷ ز

خَرپُشتہ۔ف۔ اونچا ٹیلہ + بڑا ٹیلہ + ایک قسم کی زرہ + جُبہ ÷ غ۔ن

خُرت۔ع۔ سوئی کا ناکا + کان کا سوراخ ÷ مب

خُرت بُگند۔ف۔ تجھ سے کس نے پوچھا۔ یہ ایسے موقع پر بولتے ہیں کہ کوئی بیوقوف بے پوچھے دخل در معقول دے ÷ بم

خرِ توت - ف - بڑا توت جو نکما اور بدمزہ ہوتا ہے ÷ ن ب

خَرَج - ع - آمد کی ضد - جو مال ہاتھ سے نکل جاوے + مجازاً وہ مال جسے خرچ کرسکیں + محصول ÷ م - مب - بم

خُرج - ع - دورنگا - ابلق + سیاہ و سفید ÷ مب

خُرج - ع - خُرجین - سامان رکھنے کا تھیلا ÷ م - مب

خَرجِ چیزے شُدن - ف - کسی شے کی تلاش میں ہلاک ہونا ÷ بم

خَرجِ راہ شُدن - ف - سفر میں مرجانا ÷ غ - بم

خَرجِ گردن کسے را - ف - ہلاک کرنا - مار ڈالنا + بم

خَرجل - ف - ٹڈی کی ایک قسم ÷ ھ

خَرجی - ف - وہ قلیل مال جس پر راستہ یا سفر کا ضروری خرچ موقوف ہو ÷ بم

خُرجین - ف - ٹاٹ وغیرہ کا دومُنہ تھیلا جس میں سفر کے ضروری کپڑے وغیرہ سامان رکھ کر سواری پر پیچھے رکھ لیتے ہیں ÷ بم

خرِ چال - ف - تغدری - ایک پرند جانور ہے اس کو شکار کرکے کھاتے ہیں - اسکا گوشت لذیذ ہوتا ہے ÷ ب - ن

خَرچنگ - ف - کیکڑا + بُرج سرطان جو کیکڑے کی شکل ہے + ب

خرِ چوب - ف - وہ چھوٹی لکڑی جو طنبور کے تونبے پر چڑھا کر اس پر تار چڑھاتے ہیں ÷ غ

خرخشہ - ف - بے موقع لڑائی کرنا - جھگڑا کرنا - خلجان ÷ ب - ن

خرِ خود را دراز بستن - ف - بےغم و فارغ البال ہونا - اپنی شان و شوکت ظاہر کرنا ÷ بم

خُرد - ف - چھوٹا - ضد بزرگ - کسی چیز کا ریزہ ÷ ب

خِرد - ف - عقل - دانائی ÷ ب

خُرداد - ف - شمسی مہینوں میں سے تیسرے مہینے کا نام ہے جو ہندی میں اساڑھ سے ملتا ہوا ہے + ہر شمسی مہینہ کا چھٹا دن + ب

خِرد پرشت
خِرد پرور
خِرد پوش
خِرد پیشہ
} ف - دانشمند - عقلمند + بم

خرِ در پیشِ خانۂ خود بستن - ف - دیکھو خر خود را دراز بستن ÷ غ

خُرد سال - ف - چھوٹی عمر کا - مقابل سالخورد ÷ بم

خَردل - ع - رائی ÷ م

خُرد دل - ف - بزدل - نامرد ڈرپوک ÷ ب - ن

خَردلہ - ع - رائی کا ایک دانہ ÷ مب

خُرد و مُرد - ف - ریزہ ریزہ ÷ ب

خُردہ بین - ف - باریک بین - نکتہ دان ÷ بم

خُردہ بینی - ف - عیب نکالنا - بُرائی نکالنا - باریکی نکالنا + ح

خُردہ دان - ف - دیکھو خُردہ بین ÷ بم

خُردہ فروش۔ف۔بساطی۔ وُہ شخص جو ہلکے ہلکے مول کی چیزیں بیچے ٭ بم

خُردۂ قلم۔ف۔تراشۂ قلم ٭ م

خُردہ کاری۔ف۔صندوقچی یا چاقو وغیرہ کے دستوں پر ہڈی یا ہاتھی دانت کی میناکاری کرنا ٭ بم

خُردہ کافور۔ف۔ستارے ٭ ب

خُردہ گرفتن۔ف۔عیب پکڑنا ٭ بم

خُردہ گیر۔ف۔نکتہ چین۔عیب جوئے ٭ ب

خُردۂ مینا۔ف۔سُرخ رنگ کی شراب ٭ ب

خُرز۔ف۔موزے کا سینا۔مشک یا موزے کی درز سینا ٭ م

خُرز۔ع۔مشک اور موزہ کی درزیں ٭ م

خَرز۔ع۔مُہرے ٭ م

خُرزان۔ف۔تازیانہ یعنی گھوڑے کا چابک+کوڑا ٭ غ

خَرزہ۔ف۔عضو تناسل جو لمبا اور موٹا اور ناہموار ہو ٭ ب

خِرزہرہ۔ف۔کنیر کا درخت جو دو قسم کا ہوتا ہے سفید پھول اور سُرخ پھول والا ٭ غ۔ب

خِرس۔ف۔ریچھ۔بھالو+آسمان پر شمال کی طرف ریچھ کی صورت پر دو شکلیں ہیں جن میں سے ایک کو دُبِّ اکبر اور دوسری کو دُبِّ اصغر کہتے ہیں ٭ غ

خَرس۔ع۔ٹمکا ٭ م

خَرَس۔ع۔گُنگ ہونا۔بے زبان ہونا ٭ م

خُرس۔ع۔ضیافت۔جشن ولادت+نیز جمع اَخرس جس کے معنے گُنگ اور مرد بے زبان کے ہیں ٭ م

خَرِست۔ف۔مست۔بیہوش ٭ ب۔ن

خِرسَتَہ۔ف۔جونک ٭ ب

خِرسِ درکوہِ بُوعلی سینا۔ف۔نابلدوں کے مجلے میں احمق بھی دانا کا حکم رکھتا ہے ٭ غ

خِرسَک۔ف۔مصغر خرس [illegible] ایک قسم کا بچوں کا کھیل ہے جسے اردو میں اچیل جھپٹا کہتے ہیں ٭ غ۔ب

خَرسلاک۔ف۔گدھے والا۔جو شخص گدھا کرایہ پر دے ٭ ب

خُرسند۔ف۔خوش۔شادمان۔قانع۔شاکر۔وہ شخص جو ہر حال میں رضائے الٰہی پر راضی رہے ٭ ب

خُرسندی۔ف۔خوشی۔رضا ٭ ج

خَرسنگ۔ف۔بڑا پتھر جو راستہ میں پڑا ہوا ہو+طالب و مطلوب میں خلل انداز+کیونکہ خر کے معنے کلاں اور سنگ کے معنے پتھر کے ہیں ٭ ب

خَرسول۔ف۔نامبارک گدھا ٭ ب

خُرشید۔ف۔آفتاب روشن۔خُر (بمعنی آفتاب) اور شید (بمعنی روشن)۔روشنائی سے مرکب ہے+بعض لوگ خورشید بواؤ معدولہ بھی کہتے ہیں ٭ غ۔ن

خُرص۔ع۔سونے یا چاندی کا حلقہ جیسے چھلا۔بالی وغیرہ ٭ م

خَرص۔ع۔میوے کے درخت پر اور غلّہ کا زراعت پر تخمینہ کرنا+جھوٹ بولنا+اندازہ کرنا ٭ م

خَرِص - ع - قوی اُونٹ - بارِیک نیزہ ۔ م

خُرص - ع - زنبیل + بُھوک - بھوک لگنا ۔ مب - م

خَرط - ع - لکڑی چھیلنا اور صاف کرنا - چرخ پر چڑھانا + م

خَرِطَنبُور - ف - وہ چھوٹی لکڑی یا ہڈی جو طنبورے وغیرہ کے تُونبے پر جا کر اس پر تار چڑھاتے ہیں - ہندی گھوڑچ ۔ غ

خُرطُوم - ع - ناک یا ناک کا سرا + ہاتھی کی سونڈ ۔ م - بم

خَرِعیسےٰ - ف - حضرت عیسےٰ کی سواری کا گدھا ۔ بم

خَرِف - ع - بُوڑھا - بے عقل ۔ م

خُرفہ - ع - میوہ جو چُنا جائے ۔ مب

خُرفہ - ف - مشہور ساگ ۔ ب

خَرق - ع - پھاڑنا - جھوٹ بنانا + مسافت قطع کرنا + بغیر گھاس کا جنگل + فراخ زمین ۔ مب - م

خَرقِ عادت - ع - کرامت - معجزہ جو خلاف عادت ہو ۔ غ

خَرق و اِلتیام - ع - پھٹ جانا اور پھر باہم مل جانا ۔ غ

خِرقہ - ع - پُرانا جامہ - چیتھڑا - فقیروں کا لباس - گدڑی ۔ م - غ

خِرقہ از دستِ کسے پوشیدن - ف - کسی کا مُرید ہونا ۔ بم

خِرقہ اَنداختن - ع - خرقہ عطا کرنا + اپنے گُناہ کا اقرار کرنا + عاجز ہونا + تسلیم کرنا - اپنی ہستی سے پاک اور مجرد ہونا - خودی چھوڑ دینا ۔ بم

خِرقہ بازی - ف - وجد اور حال میں صوفیوں کا خرقہ کے ساتھ بازی کرنا ۔ بم

خِرقہ بدستِ کسے تازہ گردان - ف - صوفیوں کی اصطلاح میں نئے سرے سے بیعت کرنا - دوبارہ مرید ہونا ۔ بم

خِرقہ پوش - ف - فقیر درویش ۔ ف - ج

خِرقہ دوز - ف - مفلس - محتاج ۔ فج

خِرقہ ساختن - ف - پھاڑنا - پارہ پارہ کرنا ۔ بم

خِرقہ شُدن - ف - پھٹ جانا - پارہ پارہ ہونا ۔ بم

خِرقہ گردن - ف - دیکھو خرقہ ساختن ۔ بم

خِرقہ گشتن - ف - دیکھو خرقہ شُدن ۔ بم

خَرَک - ف - مرادف خرطنبور ۔ ن

خَرَک - ف - چھوٹا گدھا - خرمائے خام ۔ ب

خَرکبُوتر - ف - جنگلی کبوتر ۔ فج

خَرکُرہ - ف - گدھے کا بچہ ۔ فج

خَرکُس - ف - احمق - بیوقوف - جاہل - بے تمیز ۔ بم

خَرکُسی - ف - حماقت - نادانی ۔ بم

خَرکُش - ف - موزہ کے اُوپر پہننے کا موزہ جسے جُرموق کہتے ہیں ۔ ن

خَرکمان - ف - بڑی اور کڑی کمان + ب - ن

خَرگاہ - ف - بڑا خیمہ + فراخ اور وسیع جگہ ۔ ب

خَرگاہِ اَزرق / خَرگاہِ خُضر / خَرگاہِ سبز - ف - آسمان سے مراد ہے ۔ ب - ش

خَرگاہِ صُبح - ف - مشرق - پورب ۔ ز

خَرگاہِ قمر۔ف۔ چاند کا
خرگاہِ ماہ} ہالہ ٭ ب
خَرگاہِ مِینا۔ف۔ دیکھو
خرگاہِ ازرق ٭ ب
خَرگَر۔ف۔کھلیان + چاند کا
ہالہ ٭ فج
خَر گِرِفتن۔ف۔کسی کو احمق
فرض کرنا ٭ غ
خَرگوش۔ف۔مشہور جانور
ہے + مجازاً بُرج سرطان
٭ ب
خَرگُوف۔ف۔ایک قسم کا
اُلّو ٭ ن
خَرگہ۔ف۔ خرگاہ کا مخفف
ہے ٭ ب
خَرگہِ مَہ۔ف۔بُرج سرطان +
چاند کا ہالہ + ب
خَرَم۔ع۔پہاڑ کی چوٹی ہِلی
ہُوئی درز کو پھاڑ دینا + نتھنوں
کو شگاف دینا۔ کاٹنا + کم کرنا +
سُوراخ کرنا + اصطلاح عروض
میں فُعولن کی ف اور مفاعیلن
کا میم گِر جانا ٭
خُرَّم۔ف۔شادمان۔خوشوقت +
تروتازہ۔سیراب + اسے خورم

(بواو معدولہ) بھی لکھتے ہیں۔
اور بے تشدید بھی آیا ہے۔
شمسی سال کا دسواں
مہینہ ٭ غ۔بم
خَرم۔ف۔شیشہ کے سیاہ اور سبز و
سفید رنگ کے مہرے ہوتے
ہیں جو نظر بد کے بچاؤ کے لئے
بچوّں کے گلے میں باندھ
دیتے ہیں ٭ ن
خُرما۔ف۔چھوہارا مشہور
میوہ ہے ٭ ج
خُرَّم آباد۔ف۔خوشی کی جگہ
خوش جگہ + بم
خَرمار۔ف۔گھوڑے کا خادم۔
سائیس ٭ فج
خُرماستان۔ف۔کھجوروں کا
باغ۔چھوہاروں کا باغ ٭ فج
خُرمائے بے خَستہ۔ف۔
لوطیوں کی اصطلاح میں آلہ
تناسل کو کہتے ہیں ٭ بم
خُرمائے کور۔ف۔بدمزہ
کھجور ٭ بم
خَرمَست۔ف۔احمق۔نادان
مگرا۔ جو کسی کا کہنا نہ مانے ٭
غ۔فج

خُرَّم قضا۔ف۔آسمان ٭
ب۔بم
خُرَّم گاہ۔ف۔بڑا سا مدور
خیمہ ٭ ب
خَرمگس۔ف۔بڑی مکھی جس
کے زخم پر بیٹھنے سے کیڑے
پڑ جاتے ہیں ٭ ب۔غ
خُرَّم گہ۔ف۔مخفف خُرَّم
گاہ + ب
خَرمَن۔ف۔مرکب ہے خر
(بمعنی بڑا) اور من (بمعنی بوجھ)
سے۔بڑا بوجھ۔کھلیان +
غلہ کا تودہ جس سے بھوسا
الگ نہ کیا گیا ہو۔ڈھیر۔انبار
ہالۂ ماہ + رفع قباحت کے واسطے
جو لفظ خر (بمعنی گدھا) میں موجو
ہے۔خ کے نیچے کسرہ
پڑھتے ہیں ٭ بم
خَرنَخ۔ف۔مرادف خرمگس ٭ ن
خِرمَن سوختہ۔ف۔مفلس۔
بے سرمایہ ٭ ب
خِرمَن کُہنہ بہا دادن۔
ف۔پہلی دولت پر شیخی کرنی
غرور کرنا ٭ بم
خِرمَن گدا۔ف۔وہ لوگ جو

کھلیان پر مانگنے کو جائیں + بم

خِرمنِ گدا - ف - خوشہ چینوں یا گداگروں کا جمع کیا ہوا بالوں کا انبار + ب

خِرمنِ گُل - ف - محبوب + بم

خِرمنِ ماہ - ف - چاند کا ہالہ - کُنڈال + بم

خَرموش - ف - ایک قسم کا بہت بڑا چوہا ہے جو بلّی کے ساتھ مقابلہ کرنے میں اس پر غالب آجاتا ہے + ب

خَرمُہرہ - ف - مرکب ہے خر (بمعنی بڑا) اور مُہرہ (بمعنی کوڑی) سے - سنکھ - ناقوس - جیسے بجاتے ہیں + کوڑی کے معنے ہیں خر (گدھا) اور مہرہ (کوڑی) سے مرکب ہے جس کے معنے ہیں وہ رنگی ہوئی کوڑیوں کا ہار جو گدھے کی گردن میں ڈالا جاتا ہے - مجازاً کوڑی اور گھونگے کے معنے میں - خر (کیچڑ) اور مہرہ (کوڑی) سے مرکب ہے + غ

خُرّمی - ف - تازگی - سیرابی + خوشی + بم

خَرنائے - ف - کرنائے - جو لڑائیوں وغیرہ میں بجایا جاتا ہے + ب - ن

خُروہ - ف - مرغا + ن

خَروار - ف (خربار) تودہ - ایک گدھے کا بوجھ - گون - ایک وزن ہے جو تقریباً ۹ ½ من ہوتا ہے + ز - غ

خُروج - ف - مرغا + ن بم

خُروج - ع - باہر نکلنا + باغی ہونا - کسی کے حکم سے منحرف ہونا + غ

خُروچ } ف - گھر کا پلا ہوا
خُروس } مرغ + ب - ن - غ

خُروسانِ طاؤس دُم - ف - شراب کی صراحیاں + ب

خُروس بازی - ف - مرغ لڑانا - مجازاً مکّاری - حیلہ گری + بم

خُروسِ عرش - ع - عرش پر ایک مرغ ہے - صبح کو سب سے پہلے وہ بانگ دیتا ہے اس کی آواز سن کر اور مرغ بانگ دیتے ہیں + بم

خُروسک - ف - چھوٹا مرغا - ایک سُرخ رنگ جانور ہے جو اکثر حماموں میں پایا جاتا ہے + گوشت کا وہ ٹکڑا جو عورتوں کی شرمگاہ کے منہ پر ہوتا ہے + ب

خُروسِ کُنگرۂ عقل - ف - موزوں بات + رُوح نفسانی سے مُراد ہے + ب

خُروش - ف - شور - غُل - فریاد + ب

خُروشیدن - ف - شور کرنا - غُل کرنا + بم

خَروف - ع - بکری کا بچّہ + بم

خُروہ - ف - مُرغا + ب - ن

خَرہ - ف - تلچھٹ - کیچڑ - کھلی + ب

خُرہ - ف - دیمک - ماسخورہ + ایک بیماری ہے جسکو بالچر کہتے ہیں + ن - ب

خُرہ - ف - بمعنے خُروس - مُرغا + ن

خَریدہ - ع - کنواری عورت + مب

خَریدار - ف - خرید کرنے والا - مول لینے والا + ج

خَرِیدن - ف - خریدنا - مول لینا ÷ بم - ح
خَرِیدَہ - ع - نابالغ لڑکی + شرمگین عورت + دُرِ ناسفتہ ÷ م
خَرِیر - ع - پانی کی آواز + خراٹا - سوئے ہوئے آدمی کے گلے کی آواز ÷ مب
خَرِلیشہ - ف - گدھے کا پیشاب ÷ فج
خَرِیطَہ - ع - چمڑے وغیرہ کا کیسہ - بھیلی ÷ مب + امیروں کے خط کا لفافہ + نقشہ - جغرافیہ کا نقشہ ÷ ز
خَرِیف - ع - موسم خریف جس میں جوار مکی وغیرہ ہوتی ہے یعنی ساونی ÷ م
خَزّ - ع - ایک قسم کا ریشمی کپڑا - ایک قسم کا پوستین ÷ م - ن
خَزّاف - ع - کمہار - مٹی کے برتن بنانے والا ÷ فج
خَزاں - ف - موسم خریف - پت جھاڑ کا موسم ÷ ب
خَزانچی - ف - خزانہ رکھنے والا ÷ ج
خَزانِ حِنا - ف - مہندی کے رنگ کی زردی ÷ غ
خزانہ - ع - نقدی کا گودام - جہاں پر نقدی روپیہ رہتا ہو ÷ غ
خزانۂ تُفَنگ - ف - بندوق کی نالی جس میں بارود بھرتے ہیں ÷ بم
خزانۂ حَمّام - ف - حمّام کی وہ جگہ جہاں گرم پانی رہتا ہے ÷ بم
خزانۂ عامِرہ - ع - بھرا ہُوا خزانہ ÷ ج
خَزائِن - ع - جمع خزانہ - خزانے ÷ مب
خَزدُوک - ف - گبریلے کے مشابہ ایک جانور ÷ ب
خَزرَج - ع - سرد ہوا + جنوب کی ہوا + شیر + انصار کا ایک قبیلہ ہے ÷ مب
خزرَک - ف - بے صبری - تھوڑی تکلیف سے گھبرا کر شکایت کرنا ÷ ب
خَزرہ - ف - ہاتھ - کھلا ہوا پنجہ ÷ فج
خَزری - ف - منسوب بہ ولایت خزراں ÷ غ
خُزَعبیل - ع - ناحق - باطل ÷ م
خَزَف - ع - ٹھیکری - سفال ÷ م
خَزَم - ع - زیادتی جو اول شعر میں ہو اور تقطیع میں اس کا اعتبار نہ ہو - وہ ایک حرف سے چار تک ہوتی ہے ÷ ب
خَزن - ع - مال جمع کرنا - خزانہ رکھنا ÷ مب
خَزندہ - ف - زمین میں بل بنا کر رہنے والے جانور - حشرات الارض ÷ ب - ن
خَزَنَہ - ع - جمع خازن - خزانچی ÷ فج
خَزوک - ف - گبریلا ÷ بھ
خزی - ع - رُسوائی - خواری ÷ مب
خَزیّ - ع - رُسوا ÷ غ
خَزِیدن - ف - گھسٹنا - بچوں کی طرح بیٹھ کر چلنا ÷ ب
خَزیر - ف - بھوبھل ÷ ب
خَزِیر / خَزِیرہ - ع - ایک کھانا ہوتا ہے - کہ گوشت کے ٹکڑے دیگ میں ڈالکر بہت سے

پانی میں پکاتے ہیں۔ جب پانی
کم رہ جائے تو اس میں آٹا ملا
کر اُتار لیتے ہیں۔ اگر اس میں
گوشت نہ ہو۔ تو اسکو عصیدہ
کہتے ہیں ٭ مب

**خَزِینہ**۔ف۔ خزانہ ٭ غ

**خَزِینہ چی / خَزِینہ دار** } ف۔ خزانچی ٭ ب۔ فج

**خَش**۔ف۔ کوڑا+ گھاس کے
تنکے ۔ ایک قسم کی خوشبودار
گھاس ٭ ب۔ بم

**خَسّ**۔ع۔ کمینہ+ بخیل+ نالایق
کنجوس+ کاہو۔ فارسی میں بے
تشدید مستعمل ہے ٭ غ

**خُسا**۔ع۔ طاق ۔ مقابل
جفت ٭ مب

**خَسارَت**۔ع۔ نقصان۔ زیان۔
ٹوٹا+ ہلاکت۔ گمراہی ٭ م

**خسارہ**۔ف۔ پیراستہ کرنا۔ درخت
کی زائد شاخوں کو کاٹنا۔
نقصان+ ب

**خَساسَت**۔ع۔ نالائقی۔ بخل۔
کنجوسی۔ زبون ہونا ٭ م

**خَسان**۔ف۔ جمع خَس۔ کمینے
لوگ ۔ تنکے+ فج

**خَسانیدن**۔ف۔ دانتوں
سے کاٹنا۔ دانتوں سے زخم
کرنا ٭ ب۔ ھ

**خَسائِس**۔ع۔ نالائقیاں کمینہ
پن+ زبون چیزیں ٭ غ

**خَسائِل**۔ع۔ جمع خسیلہ۔ بمعنے
کمینہ۔ فرومایہ ٭ مب

**خَس بَدَنداں گِرِفتن / خَس بَدَہن گِرِفتن** } ف۔ کنایۃً
عجز و فروتنی ظاہر کرنی۔ امان
چاہنا۔ پناہ مانگنا ٭ بم

**خُسپی**۔ف۔ ستارہ مشتری ٭
ب

**خُسپیدن**۔ف۔ سونا۔
لیٹنا ٭ مص

**خِسَّت**۔ع۔ کمینہ پن۔
بخیلی ٭ مب

**خَست**۔ف۔ اُس نے زخمی
کیا ٭ ب۔ ن

**خُستَہ**۔ف۔ مرادف خزندہ ٭ ب

**خَستگی**۔ف۔ ماندگی۔ دلگیری
رنج ٭ ج

**خَستن**۔ف۔ زخمی ہونا۔ زخمی
کرنا ٭ ب

**خُستو**۔ف۔ اقراری۔ ماننے
والا ٭ ب۔ ن

**خُستُو**۔ف۔ میوہ کا دانہ چھوہارے۔
آڑو وغیرہ کی گٹھلی ٭ ب۔ ن

**خُستُوان**۔ف۔ اقرار اور اعتراف
کرنے والے ٭ ب

**خُستُوانہ / خُستُونہ** } ف۔ گدڑی۔ فقیروں کا خرقہ
جو کئی طرح کے ٹکڑوں سے
بنا ہو ٭ ب

**خَستہ**۔ف۔ گھائل۔ زخمی۔
مجروح۔ خراب۔ عاشق۔ بیمار۔
مفلس۔ خرما اور آلوچہ وغیرہ
کی گٹھلی ٭ ب

**خَستہ بَند**۔ف۔ پٹی و لکڑی
وغیرہ جو ٹوٹے ہوئے اعضا
پر باندھتے ہیں+ نیز مرہم کا
پھایا وغیرہ اور جرّاح۔
ب ٭

**خَستہ جگر / خَستہ حال / خَستہ خاطر / خَستہ دل / خَستہ رواں** } ف۔ شکستہ دل۔ آزردہ دل+ پریشان۔ ناخوش ٭ بم

**خَسخانہ**۔ف۔ خس کی
ٹٹی ٭ بم

خُسُر - ف - سُسُر ٭ ب
خُسْر - ع - نقصان - زیان - ٹوٹا ٭ م
خُسْران - ع - نقصان - زیان ٭ م
خُسُر پُورہ - ف - سالا ٭ ج
خُسُرِ خواجہ - ف - سسر ٭ فج
خُسُرو - ف - دیکھو خسر ٭ ب
خُسْرَو - ف - بادشاہ پُر از شان و شوکت - اس کا معرب کسریٰ ہے ٭ ن
خُسْروِ اقلیم چہارم } خسروِ انجم } - آفتاب ٭ ب
خُسْروانہ - ف - بادشاہانہ - شاہانہ - نہایت نفیس ٭ ج
خُسْروانی - ف - نہایت نفیس چیز جو بادشاہوں کے لائق ہو - ایک قسم کا الاپ - گیت - سرود ٭ ب - غ
خُسْرو پرست - ف - بادشاہ کی پرستش کرنے والا - نوکر - ندمتی ٭ بم
خُسْروِ چہارم سریر - خُسْروِ خاور - خسروِ زرّیں عطا
خُسْروِ سیّارگان - ف - آفتاب ٭ ب
خُسْروِ ہشتم بہشت - ف - جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلّم کی طرف اشارہ ہے ٭ ب
خُسْروی - ف - ایک قسم کی شراب ٭ ب
خَسَف - ف - اخروٹ ٭ ب
خَسْف - ع - زمین میں دھنس جانا + چاند کا گہنانا + اخروٹ ٭ م - مب - غ
خَسَک - ف - تنکے - گھاس + گوکھرو + لوہے کے گوکھرو جو دشمن کی آمد و رفت کی جگہ میں بکھیر دیتے ہیں ٭ ب
رخسک - ف - کسم کا پھول ٭ ب - ن
خَسَک آوردن - ف - چپ رہنا ٭
خَسَک دانہ - ف - کسم کے بیج - کرر ٭ ب
خَسُودن - ف - غلّے اور گھاس کا کاٹنا ٭ ب
خَسُور - ع - جسے نقصان ہوا ہو - ٹوٹا پانے والا ٭ ع
خُسُور - ف - خُسُر + غلّہ اور گھاس کا کاٹنا ٭ ب
خُسُوف - ع - زمین میں دھس جانا + چاند کا گہنانا - چاند گہن ٭ م
خَسی - ف - کمینہ پن ٭ فج
خِسیدن - ف - چبانا - دانتوں سے چبا کر نرم کرنا ٭ ب
خَسِیر - ع - وہ شخص جو نقصان اُٹھائے ٭ مب
خَسِیس - ع - بخیل - زبون نالایق ٭ مب
خَشّ - ع - کسی کو پوشیدہ ملاقات کرنا - دُشمن بنانا ٭ مب
خُشّ - ع - ریت کا ٹیلہ ٭ مب
خَشّ - ف - تیز دوڑنا + بغل ٭ ب - ن
خُش - ف - ساس - خوشدامن ٭ ب
خَشّاب - ع - لکڑیاں بیچنے والا ٭ مب
خَشْأة - ع - ڈرنا ٭ مب
خُشار } خُشارہ } ف - آراستہ کی ہوئی - صاف کی ہوئی زمین

وغیرہ + باغ - پالیز وغیرہ کو خود
رو گھاس سے پاک صاف
کرنا ÷ ن - ش
خِشارہ - ع - جو کھانا وغیرہ
دسترخوان پر رہ جاوے اور
کام نہ آوے + باغ پالیز وغیرہ
کو خود رو گھاس سے پاک
کرنا ÷ ک
خُشار } ع - ردی چیز جو کام میں
خُشارہ } نہ آوے + کمینہ
آدمی ÷ مب
خُشاش - ع - حشرات الارض +
چڑیاں وغیرہ ÷ مب
خُشاش - ع - ردی اور
ناقص اور بیکار چیز ÷ مب
خِشاش - ع - وہ لکڑی جو
اونٹ کی ناک میں ڈالتے
ہیں ÷ مب
خُشامن - ف - ساس ÷ ب
خَشانیدن - ف - دانتوں
کا کاٹنا ÷ ب
خُشائے - ف - خوش کرنے
والی چیز جو پسند آجاسکے ÷
ب - ن
خَشَب - خَشَبہ - ع - لکڑی

ایندھن ÷ مب - م
خِشت - ف - اینٹ - سانگ
جو ایک چھوٹا سا نیزہ ہوتا ہے
جس کے بیچ میں سوت یا ریشم
کا حلقہ بندھا ہوتا ہے اور
اسی کو پکڑ کر دشمن کی طرف
پھینکتے ہیں ÷ ب - ن
خُشتامن - ف - ساس ÷
ب - ن
خِشتِ باد - ف - بڑا پنکھا
جو چھتوں وغیرہ میں لٹکا کر
کھینچتے ہیں ÷ بم
خِشت تابہ - ف - پزاوہ -
آوہ ÷ بم
خشتچہ - ف - خشتک - بغلی +
رو والی ہے پاجامہ میں دونوں
پائچوں کے درمیان لگائی
جاتی ہے ÷ ب
خِشتِ خام در آب
افگندن - ف - فتنہ و فساد
اور لڑائی جھگڑے کا خواہاں
ہونا - لغو حرکت کرنا - بے فائدہ
کوشش کرنا ÷ ن
خِشت خشتہ - ف - کی ...
کی آواز - چپٹے ہوئے ...

کی آواز ÷ ب
خِشتر - ف - دیکھو خشتچہ ÷ ب
خِشتِ زر } ف - آفتاب ÷
خِشتِ زریں } ب
خِشت زن - ف - اینٹیں
بنانے والا - اینٹیں تھاپنے
والا ÷ بم
خِشتک - ف - جو کونہ کپڑا -
جیسا بغل اور میانی میں لگایا
جاتا ہے ÷ ب - ن
خِشتِ قمار - ف - بت - وہ
اینٹ وغیرہ جس پر جواری
لوگ کوڑیاں وغیرہ پھینکتے
ہیں ÷ بم
خِشت گر } ف - دیکھو خشت
خِشت مال } زن ÷ بم
خُشتوک - ف - حرامزادہ +
مکار ÷ ب - ن
خَشیجان - ف - اربعہ عناصر -
(آب - خاک - ہوا - آتش)
÷ ب
خَشخاش - ف - پوست کا
درخت - مجازاً اس کے بیج
... ÷ بم - ن
خَشخاش کردن - ف - باریک

کرنا۔ ریزہ ریزہ کرنا + ب

**خش خش**۔ ف۔ کاغذ اور نئے پہنے ہوئے کپڑے کی آواز + ن۔ فج

**خشخشہ**۔ ع۔ کاغذ اور نئے کپڑے کی کھڑکھڑاہٹ + ہر خشک چیز پر کسی چیز کے گرنے سے جو آواز پیدا ہوتی ہے + ہتیار کی آواز + مب

**خشدامن**۔ ف۔ ساس + ن۔ فج

**خشف**۔ ع۔ چڑھنا۔ ہلنا + پالینا + پتھر سے سر کچلنا + برف پر چلنے کی آواز + م

**خشف**۔ ع۔ ہرن کا بچہ جو ابھی پیدا ہوا ہو۔ یا ابھی چلنے لگا ہو + مب

**خشک**۔ ف۔ سوکھا ہوا + خالص خالی + بخیل + بیفائدہ + بم

**خشکاب**۔ ف۔ مانع۔ روکنے والا + ب

**خشک آخور**۔ ف۔ قحط کا سال۔ عیش کی تنگی + مجازاً بخیل کو بھی کہتے ہیں + ب

**خشکینہ**۔ ف۔ بے چھنا آٹا +

خاگینہ + ب

**خشک آوردن**۔ ف۔ غرور کے سبب چپ رہنا + ب

**خشک باختن**۔ ف۔ بے شرط کے جوا کھیلنا جس میں کچھ لینا دینا نہ ہو + سب کچھ ہار بیٹھنا + بم۔ ب

**خشک پہلو**۔ ف۔ بے فیض۔ بخیل + بم

**خشک پے**۔ ف۔ شوم قدم۔ نامبارک جوان + بم

**خشک جان**۔ ف۔ بے ہنر۔ بے لیاقت بے کمال + نیز وہ شخص جس نے لذتِ عشق نہ چکھی ہو + بم

**خشک دامن**۔ ف۔ جس کا دامن گناہ میں تر نہ ہوا ہو۔ پاکدامن۔ پارسا + ب۔ بم

**خشک دست**۔ ف۔ بخیل۔ کنجوس + بم

**خشک دماغ**۔ ف۔ دیوانوں کی سی طبیعت والا۔ سودائی۔ تندخو۔ بیہودہ گو + غمگین + ج۔ بم۔ فج

**خشک دماغی**۔ ف۔ جنون دیوانگی + فج

**خشک دہان**۔ ف۔ روزہ دار صائم + بم

**خشک ریش** / **خشک ریشہ**۔ ف۔ کھرنڈ۔ بہانہ + بم۔ ب

**خشک زار**۔ ف۔ وہ زمین جو پانی سے دور ہو۔ اس میں گھاس وغیرہ نہ اُگے + بم

**خشک زر**۔ ف۔ زر خالص + مجازاً آفتاب + بم

**خشک سار**۔ ف۔ مرادف خشک زار + بم

**خشک سال**۔ ف۔ کال کا برس + ج۔ بم

**خشک سالی**۔ ف۔ قحط۔ کال + ج

**خشک سر**۔ ف۔ دیکھو خشک دماغ + ب

**خشک شانہ**۔ ف۔ مغرور آدمی + تکبر۔ غرور + ب۔ بم

**خشک طینت**۔ ف۔ بے فیض آدمی + بم

**خشک عبارت**۔ ف۔ اس شخص سے کنایہ ہے جسکی کلام سے فائدہ نہ اُٹھایا جاسکے + بم

خُشک عِنان۔ ف۔ سرکش گھوڑا ٭ ب
خُشکفا۔ ف۔ فطیری روٹی ٭ ب
خُشک مَغز۔ ف۔ دیکھو خشک دماغ ٭ ب
خُشک مَغزی۔ ف۔ دیوانگی۔ جنون ٭ ج
خشکنانہ۔ ف۔ بے سالن کے روٹی۔ خشک روٹی ٭ ب
خُشک نِہاد۔ ف۔ بمعنے خشک طینت ٭ بم۔ فج
خُشکوا۔ ف۔ دیکھو خشکفا ٭ ب
خُشکہ۔ ف۔ اُبالے ہوئے چاول ٭ ب
خُشکی۔ ف۔ سُوکھاپن۔ تری نہ ہونا ٭ بم۔ ج
خُشکیدن۔ ف۔ خُشک ہونا۔ سُوکھ جانا ٭ بم
خِشم۔ ف۔ غصہ۔ غضب۔ خفگی ٭ بم
خَشم۔ ع۔ ناک سے بُو آنے کی بیماری ٭ ب
خِشمگین۔ ف۔ غصہ ور۔ غضبناک ٭ ج
خِشمن۔ ف۔ غصہ ناک ٭ ب۔ ن

خَشمناک۔ ف۔ غصّے میں بھرا ہُوا۔ غصّہ ناک ٭ بم
خَشِن۔ ع۔ سخت۔ کُھردرا۔ ایک بیماری بھی ہے جو عضو کے چمڑے کو سخت کردیتی ہے ٭ م۔ ک
خَشَن۔ ف۔ ٹاٹ۔ کھردرا ٭ غ
خُشنان۔ ف۔ فرخندہ۔ مبارک چیز ٭ ب
خَشن پوشیدن۔ ف۔ منافق اور دو رُخہ ہونا ٭ ب۔ بم
خُشنُد۔ ف۔ خوشنود کا مخفف ہے ٭ غ۔ ب
خَشن سار۔ ف۔ ایک قسم کی بڑی مُرغابی ہے ٭ ن
خَشنگ۔ ف۔ گنجا۔ جس کے سر پر بال نہ ہوں۔ سر کے داغ۔ گنج ٭ ب۔ ن
خُشنو } ف۔ خوش۔ مسرور۔
خُشنُود } راضی ٭ ن
خُشنُودی۔ ف۔ خوشی۔ رضا ٭ ج
خُشنی۔ ف۔ فاحشہ عورت۔ حرامکار عورت ٭ ن۔ ب
خُشودانی۔ ف۔ درخت کی بڑھی

ہوئی شاخوں کو چھانٹنا۔ سنوارنا ٭ ب۔ ن
خُشو۔ ف۔ ساس۔ خوشدامن ٭ ب۔ ج
خُشُوع۔ ع۔ عاجزی۔ فروتنی۔ گڑگڑانا۔ خوف ٭ غ۔ م
خُشُوک۔ ف۔ حرامزادہ۔ بُرا آدمی۔ چرب زبان ٭ ب۔ غ
خُشُونت۔ ع۔ سختی۔ کھردراپن۔ درشتی ٭ مب
خَشی } ع۔ خوف کرنا۔ ڈرنا۔
خَشیَت } م۔ مب
خَشیج۔ ف۔ آخشیج کا مخفف ہے۔ چار عنصروں میں سے ایک عنصر ٭ ن۔ ب
خَشیش۔ ف۔ غلبہ۔ زیادتی ٭ ب
خَصّ۔ ع۔ ٹٹی۔ گھاس پھونس کی جھونپڑی۔ چھپر ٭ مب
خِصاء۔ ع۔ خصی کرنا ٭ مب
خَصاصہ۔ ع۔ درویشی۔ بدحالی۔ مفلسی ٭ م
خَصّاف۔ ع۔ موچی۔ جُوتی سینے والا۔ بڑا جھوٹا آدمی ٭ م۔ مب

خِصال - ع - جمع خصلت - عادتیں + مب

خِصام - ع - لڑنا - جھگڑنا + اور خصیم کی جمع بھی - لڑنے جھگڑنے والے + م

خَصائِص - ع - جمع خصیصہ - خصلتیں - خاصیتیں + غ

خَصائِل - ع - عادتیں + بم - م

خِصْب - ع - عیش کی فراخی - آسودگی - گھاس کی بہتات - ارزانی + م

خَصَر - ع - آدمی کی کمر - پاؤں کا تلوا جو زمین پر نہیں لگتا + مب

خَصْف - ع - جوتا سینا + جوتا گانٹھنا + کسی چیز کو دوسری کے ساتھ گانٹھنا - پیوند کرنا - جوڑنا + م

خَصْل - ف - وہ روپیہ جو جوئے میں داؤں پر لگایا جائے + غ - بم

خَصْلَت - ع - عادت + مب

خُصْلہ - ع - بالوں کی لٹ - اکٹھے ہوئے بال + مب

خَصْم - ع - دشمن + مالک - خدا - جھگڑا کرنے والا + دشمنی کرنا + م - بم

خُصْمان - ف - جمع خصیم - ایک دوسرے کے مخالف + مب

خُصْمانِ سُفْلی - ف - اربعہ عناصر + ب

خُصْمانہ - ف - غور و پرداخت - تربیت - دشمن کی طرح - حریف + بم

خَصْمِ خانَہ - ف - گھر کا مالک - صاحب خانہ + بم

خَصْمی - ع - دشمنی - مالکیت + غ

خَصْمِ یک چشم - ف - دجال + شیطان + دل + اور آسمان سے بھی مراد ہے + ب

خُصُوص - ع - خاص کرنا - خصوصیت + مب

خُصُوصاً - ع - خاصکر + ج

خُصُوصِیّات - ع - جمع خصوصیت + ج

خُصُوصِیّت - ع - خاص کرنا + مب

خُصُوم - ع - جمع خصم - جھگڑالو + دشمن + مب

خُصُومات - ع - جمع خصومت + ج

خُصُومَت - ع - دشمنی - جھگڑا - کینہ + مب - ج

خُصْیَتان - ع - دونوں بیضے - خصیے + مب

خَصِیم - ع - جھگڑا کرنے والا - دشمن + مب

خَصّی - ع جس جانور کے خصیے نکال ڈالیں - نامرد + مب

خَصِیب - ع - فراخ سال - جس شہر اور ملک میں فراخی و ارزانی ہو + مب

خَصِیم - ع - جھگڑا کرنے والا + مب

خَصِین - ع - کلہاڑا + مب

خُصْیَہ - ع - بیضہ - خایہ + مب

خُصْیَہ بَرکُلّہ جَسْتَن - ف - کمال دہشت کھانا - پریشان ہونا + بم

خِضاب - ع - ہر رنگ عموماً - وسمہ اور حنا خصوصاً + گلگونہ + رنگین + غ

خُضارہ - ع - نام دریا + مب - غ

خضب۔ ع۔ رنگنا۔ رنگ کرنا ٭ م۔ مب
خِضر۔ ع۔ شاخ سبز۔ ہری ٹہنی ٭ م
خضر۔ ع۔ تازگی۔ ہریاول۔ سبزی ٭ م
خضراء۔ ع۔ سبزہ۔ ہری گھاس+ ہر ایک سبز شے ٭ م۔ مب
خضرِ احرام۔ ف۔ وہ شخص جو ہمیشہ سبزہ زار میں چلے+ یا وہ شخص جس کے قدم میں برکت ہو کہ جہاں جاوے وہاں کی زمین سرسبز ہو جاوے نیک رفتار ٭ بم
خضراے دمن۔ ع۔ وہ سبزی جو کوڑے کرکٹ اور کھات وغیرہ میں اُگ پڑتی ہے۔ وہ عورت جو صورت کی اچھی اور اصل کی بُری ہو+ ہر شے جو ظاہر میں آراستہ اور باطن میں بُری ہو ٭ غ۔ مب
خُضرت۔ ع۔ سبزی۔ ہریائی۔ اور انسان میں گندم گونی ٭ م
خِضرِ راہ۔ ف۔ رہنما۔ راہبر ٭ م

خُضریات۔ ع۔ ترکاریاں۔ سبزیاں ٭ غ
خضو۔ ع۔ سبز ٭ مب
خضوع۔ ع۔ متواضع۔ فروتنی کرنے والا ٭ مب
خُضُوع۔ ع۔ عاجزی کرنا۔ گڑگڑانا ٭ مب
خُضُوف۔ ع۔ بہت گوز مارنے والا ٭ مب
خَضیب۔ ع۔ رنگین۔ رنگا ہوا ٭ مب
خطّ۔ ع۔ لکیر جس میں صرف طول ہو۔ عرض وعمق نہ ہو+ ہر لکھی ہوئی شے عموماً۔ اور نامہ مکتوب خصوصاً۔ مجازاً۔ نیا سبزہ جو لبوں سے شروع ہو کر رخساروں کے گرد ظاہر ہوتا ہے+ حضر۔ حجت+ اعراض۔ روگردانی+ بم۔ ج۔ مب
خطا۔ ع۔ گناہ۔ ناصواب۔ بھول چُوک ٭ م۔ بم
خطّاء۔ ع۔ ہمیشہ گناہ کرنے والا ٭ مب
خطا آمُرزگار۔ ف۔ گناہ بخشنے والا ٭ ز

خطِ آب۔ ف۔ نقش آب۔ محض بے ثبات۔ ناپائدار ٭ بم
خِطاب۔ ع۔ وصفی لقب جو بادشاہ یا حاکموں کی طرف سے ملے+ روبرو بات کہنا+ غیبت کی ضد۔ حضور+ عتاب کے معنے میں بھی آیا ہے ٭ غ
خُطابہ۔ ع۔ خطبہ پڑھنا۔ خطبہ خوانی ٭ م
خطا بخش۔ ف۔ گُناہ بخشنے والا ٭ فج
خط از خون نوشتن۔ ف۔ کمال عاجزی کرنا ٭ غ
خطِ ازرق۔ ف۔ جمشید کے پیالے پر سات خط کھنچے ہوئے تھے۔ ان میں سے اُوپر کے کنارہ کی طرف سے چوتھا خط جسے خط سیاہ بھی کہتے ہیں ٭ ب
خطِ استوا۔ ع۔ وہ دائرہ عظیمہ ہے۔ جو زمین کے بیچوں بیچ قطبین سے برابر فاصلے پر مشرق سے مغرب کی جانب کھنچا ہوا مانا گیا ہے اسکو خط استوا کہنے کی وجہ یہ ہے کہ جو مقامات اس پر واقع ہیں وہاں دن رات

تقریباً برابر ہوتا ہے ٭ غ

**خطِ اَشک** - ف - جامِ جمشید کا پانچواں خط ٭ ب

**خَطّاط** - ع - بہت لکھنے والا - خوشنویس ٭ بم

**خَطِ اَطلَسی** - ع - دو متقاطع خط جو ایک دُوسرے کو زاویے قائمے بناتے ہُوئے قطع کریں اس صُورت پر +.+ بم

**خُطّاف** - ع - ابابیل ٭ م

**خَطِ اِلحاق** - ع - وہ لکیر جو چھوٹی ہُوئی عبارت کے لکھنے کی جگہ کھینچتے ہیں ٭

**خَطّامہ** - ع - بدکار اور بدنام عورت ٭ مب

**خِطام** - ع - اُونٹ کی مہار ٭ م

**خَطِ اوّل** - ع - الف سے مُراد ہے - جو حروف تہجی کا پہلا حرف ہے + عرشِ اعظم اور مکۂ معظّمہ سے بھی مُراد ہے ٭ ب

**خَطایا** - ع - (جمع خَطِیئَہ) - خطائیں گُناہ ٭ مب

**خَطب** - ع - کام - حال + شان ٭ م - مب

**خُطَب** - ع - (جمع خُطبہ) - خُطبے + کتابوں کے دیباچے ٭ م - غ

**خُطَباء** - ع - (جمع خَطیب) - لکچرار ٭ ج - غ

**خط بخون نوِشتَن** - ف - کمال ہمدردی ظاہر کرکے خط لکھنا - لڑائی اور خونریزی کے واسطے بُلانے کو خط لکھنا - یہ امر ظاہر کرکے خط لکھنا - کہ جو شخص مدد کے واسطے حاضر نہ ہوگا - قتل کیا جائیگا ٭ بم

**خط بر آب کَشیدن** - ف - لغو حرکت کرنی + دشوار اور عجیب کام کرنا ٭ غ

**خط بر جہان کشیدن** - ف - دُنیا کو چھوڑ دینا - دُنیا سے قطع تعلق کرنا ٭ ج

**خط بر خاک کشیدن** - ف - شرمندہ ہونا + عجز و انکسار کرنا ٭ بم

**خط بر دِیوار کَشیدن** - ف - گنتی یاد رکھنے کے لئے دیوار پر لکیر کھینچنا ٭ بم

**خط بسر خود دادن** - ف - مچلکا لکھ دینا ٭ ب

**خط بسر خویش دادن** - ف - اپنے قتل پر راضی ہونا - اپنے قتل کا باعث ہونا - اور حجت بہم پہنچانا ٭ بم

**خَطِ بَصرہ** - ع - جام جمشید کا تیسرا خط ٭ بم

**خَطِ بَغداد** - ع - جام جمشید کا دوسرا خط ٭ بم

**خِطبہ** - ع - منگنی کرنا کسی عورت سے نکاح کرنے کی خواہش کرنا ٭ م

**خُطبہ** - ع - کتاب کا دیباچہ + وہ کلام جس میں حمد و نعت اور خلقت کے لئے وعظ و نصائح ہوں - یہ خُطبہ جمعہ کی نماز سے پہلے امام منبر پر کھڑے ہو کر سناتا ہے اور عیدین میں بعد نماز بغیر منبر کے پڑھتا ہے ٭ غ - کتب فقہ

**خَطِ پاکی** - ف - حساب سے فارغ ہونے کے بعد جو خط ملے اُسے کہتے ہیں ٭ بم

**خَطِ پائے کُلاغ** - ف - شکستہ خط جو پڑھنے میں نہ آوے ٭ بم

**خَطِ پرکار** - ف - وہ خط جو پرکار سے کھینچا جاوے - دائرے کا

محیط - دائرہ ÷ بم

**خطِ تو اَمان** - ف - خط کی ایک قسم ہے جس میں دو ورقوں کے ایک صفحہ پر مختلف نقوش سیاہی سے کھینچے جاتے ہیں - اور ان دونوں ورقوں کے آپس میں ملا دینے سے موٹے موٹے سفید حرف نمایاں ہوتے ہیں ÷ بم

**خطِ تیغ** - ف - تلوار کا زخم ÷ بم

**خطِ جَواز** - ع - راہداری کا پروانہ ÷ بم

**خطِ جَور** - ف - جامِ جمشید کا پہلا خط ÷ غ

**خطِ جَوہری** - ع - اصطلاح حکماء میں وہ خط ہے جو صرف ایک طرف میں قسمت کو قبول کرے مجازاً محبوب کا منہ + معشوق کی کمر ÷ بم

**خطِ خَطَر** - ع - دیکھو خط اشک ÷ ب

**خطِ دَرمیدان** - ف - رخسار کے گرد سبزہ نکلنا ÷ بم

**خطِ دیوانی** - ف - دفتر والوں

کا شکستہ خط ÷ بم

**خطَر** - ع - وسمہ - ایک گھاس ہے جس سے خضاب کرتے ہیں + جس دودھ میں پانی زیادہ ڈالا ہو ÷ مب

**خطَر** - ع - قدر و جاہ - عظمت و بزرگی + ہلاکت کے قریب پہنچنا + اندیشۂ ضرر ÷ م ب

**خطِ راہ** - ف - وہ مال جو دریان میں اور اس پر شرط باندھیں + راہداری کا پروانہ ÷ مب

**خطِ رَوان** - ف - وہ خط جو صاف ہو - بے تامل پڑھا جاوے ÷

**خطِ رَیحان** - ف - ابنِ مُقلہ کے ایجاد کئے ہوئے چھ خطوں میں سے ایک خط کا نام ہے = خطِ گلزار کو بھی کہتے ہیں ÷ غ

**خطِ زبرجد رنگ** - ف - محبوب کے منہ کے گرد کا نیا سبزہ ÷ ہ

**خطِ زیرِ نگین** - ف - روشن خط جو خوب نمایاں اور واضح ہو ÷ م

**خطِ سبز** - ف - محبوب کے چہرے کا نیا سبزہ + وہ سبزہ جو عنفوان شباب میں چہرہ پر ظاہر ہونا شروع ہوتا ہے ÷ ب

**خطِ سرِ دی...** - ف - خوشنویسوں کی

اصطلاح میں خط کی ایک قسم ہے ÷ بم

**خطِ سیاہ** - ف - جامِ جم کے خطوں میں سے چوتھا خط جسے خطِ ازرق بھی کہتے ہیں ÷ ب بم

**خطِ شُعاع** - ع - آفتاب کی کرنیں ÷ بم

**خطِ شکستہ** - ف - خوشنویسوں کی اصطلاح میں خط کی ایک قسم ہے ÷ بم

**خطِ صَلیبی** - ع - دو متقاطع خط جو ایک دوسرے کو زاویۂ قائمہ پر تقاطع کریں اس صورت پر :- + ÷ بم

**خطِ غُبار** - ع - خوشنویسوں کی اصطلاح میں خط کی ایک قسم ہے ÷ بم

**خَطْف** - ع - اُچک لے جانا - بجلی کا آنکھوں کو روشنی اور چمک کے سبب خیرہ کرنا ÷ م

**خطِ فرودینہ** - ف - جامِ جمشید کا ساتواں خط ÷ ب

**خَطْفَہ** - ع - بجلی کا ایک بار چمکنا - ایسی طرح کہ آنکھوں کی بینائی کو خیرہ کر دے ÷ غ

خطِ کاسہ گر - ف - جام جمشید کا چھٹا خط ÷ ب

خطِ گرز دار - ف - نامۂ اعمال - فرمانِ الٰہی ÷ بم

خط کشیدن - ف - محو کرنا - مٹا دینا - برطرف کرنا - متروک کرنا - سبزہ نکلنا - لکھنا ÷ بم

خطِ گلزار - ف - خط کی ایک قسم ہے ÷ بم

خطِ محور - ع - محور زمین - یعنی زمین کا وہ فرضی خط جو اُس کے مرکز سے گزر کر مجیدا کے دونوں طرف پہنچتا ہے اور جس کے گرد زمین کو روزانہ گردش ہے جو ۲۴ گھنٹے میں پوری ہوتی ہے محور کے دونوں سرے قطبین کہلاتے ہیں ÷ ہ - ز

خطِ مستقیم - ع - سیدھا اور ہموار خط - دو نقطوں کے درمیان چھوٹے سے چھوٹا خط ÷ غ اقلیدس

خطِ مشکل - ع - وہ خط جو مشکل سے پڑھا جاوے ÷ بم

خطِ مشکین - ف - خط سبز - خط باد ÷ ب - ه

خطِ مندل - ع - وہ دائرہ جو منتر پڑھنے والے لوگ اپنے یا کسی اور شخص کے گرد بھوت پریت کے آسیب سے بچنے کے واسطے کھینچ لیتے ہیں ÷ بم

خطمی - ع - گل خیرہ ÷ بم

خطِ نسخ - ف - خوشنویسوں کی اصطلاح میں ایک قسم کا خط ہے ÷ بم

خطِ نصف النّہار - ع - دیکھو دائرہ نصف النہار ÷ بم

خطِ نیل - ف - الف کی شکل کا ایک سیاہ خط جو بچوں کی پیشانی پر دفع چشم زخم کے واسطے کھینچ دیتے ہیں ÷ بم

خطو - ع - قدم رکھنا ÷ م

خُطوات - ع - جمع خطوہ - قدم ÷ مب

خُطوب - ع - جمع خطب - بڑے کام - حال ÷ مب

خُطور - ع - دل میں گزرنا - یاد آجانا - دل میں کوئی بات آنی - قدر بلند ہونا ÷ م

خُطوط - ع - جمع خط - لمبا خط - خون جو چیز پر ہو خفیف سا راستہ نرم زمین میں ÷ مب

خُطوطِ شعاعی - ع - آفتاب کی کرنیں ÷ بم

خُطوہ - ع - قدم - ڈگ ÷ مب

خِطّہ - ع - شہر کلاں - زمین محدود - زمین کا گھرا ہوا قطعہ ÷ م

خِطّۂ اوّل - ع - عرش مجید

خِطّۂ گل - اُس سے کنایہ ہے ÷ ب

خَطّی - ع - ایک قسم کا نیزہ جو نہایت سیدھا ہوتا ہے - منسوب بہ خط جو ایک مقام کا نام ہے ÷ غ

خَطیب - ع - خطبہ پڑھنے والا - لوگوں سے خطاب کرنے والا - دانا - قابلیت والا ÷ مب

خطیبِ الٰہی - ع - ہاتفِ غیبی - تارئے قرآن ÷ ب

خَطیبِ فلک - ع - ستارہ مشتری ÷ ب

خَطیر - ع - بزرگ - بڑا - باقدر آدمی ÷ م

خَطیئۃ - ع - گناہ - جرم - قصد سے گناہ کرنا ÷ مب

خُف - ع - ایک قسم کی گھاس ہے جسکو جلدی آگ لگ جاتی ہے ÷ ب

خُفّ - ع - موزہ + اُونٹ اور شُتر مُرغ کا پاؤں (ان دونو کے سوا اور کسی حیوان کے پاؤں کو خُفّ نہیں کہتے) - آدمی کے پاؤں کی وہ مقدار جو زمین پر لگے ٭ مب - م

خِفّ - ع - سبک + تھوڑا سا گروہ ٭ مب

خُفا - ع - پنہاں - پوشیدہ + مب

خَفا - ع - پوشیدہ ہونا + چھپ رہنا ٭ مب

خِفاء - ع - پوشیدگی - پنہانی - پوشش - جس سے کوئی چیز چھپائی جاتے ٭ مب

خُفات - ع - ناگاہ مرجانا + مب

خَفاجہ - ع - عرب میں ایک گروہ ہے جو راہزن اور چور ہے ٭ م

خُفّاش - ع - چمگادڑ ٭ مب

خِفاف - ع - جمع خُفّ - موزے ٭ مب

خُفّاف - ع - موزہ فروش [illegible] ٭ م

خَفافیش - ع - جمع خُفّاش، چمگادڑ ٭ مب

خفاگردن - ف - گلا گھونٹنا ٭

خَفایا - ع - جمع خَفِیّہ، پوشیدگیاں - کنوئیں ٭ غ - مب

خُفت - ف - سویا (صیغہ ماضی مطلق) + سو جا (صیغہ امر حاضر
ع پس از رفتن آخر زمانے بخفت) ٭ فج

خِفّت - ع - سبکی - ہلکا پن + مب

خَفتان - ف - ایک قسم کا جامہ جو کُرتے کی مانند ہوتا ہے - لڑائی کے روز پہنتے ہیں ٭ ب - ن - بم

خُفتانیدن - ف - سُلانا ٭ مص - ب

خِفّتِ عقل - ع - کم عقلی - بیوقوفی ٭ ز

خُفتن - ف - سونا ٭ بم

خُفتو - ف - کابوس ایک بیماری ہے جس میں سوئے ہوئے آدمی کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے اسکو دبا لیا ٭

خُفت و خیز - ف - [illegible] - [illegible] ٭

خُفتہ - ف - سویا ہوا + ٹیڑھا + گلی ڈنڈے سے کھیلنا ٭ ب

خُفج - ف - مرادف خفتو ٭ ب - ن

خَفدان - ف - بمعنے خفتان ٭ بم

خَفَر - ع - شرم - حیا ٭ م

خَفر - ع - حفاظت کرنا - نگہبان ہونا ٭ مب

خِفرِق / خَفرَق ع - بد - بُرا - بدخو - بیعزت - بعض کے نزدیک خَفرَق - خفرگ کا معرب ہے جو خف (ایک قسم کی نہایت نرم گھاس) اور رگ سے مرکب ہے سست و نرم رگ - بیعزت آدمی - بڑا پاجی ٭ غ

خُف رَگ - ف - خفف خفتہ رگ - سست رگ - بیعزت - بے حیا ٭ خ

خِفریق - ع - بُرا - بد - زشت - مجازاً شرم - ندامت ٭ غ

خَفض - ع - کسی کو اسکے مرتبہ سے گرانا - اور کلمے کو کسرہ دینا - تن آسانی - عیش و عشرت - نرم رفتاری ٭ م

[illegible] - ع - [illegible] ٭

**خَفگی** - ف - ناراضی - خفا ہونا + غ

**خَفَہ** - ف - گلوافشردہ - گلا گھونٹنا + ب

**خُفَہ** - ف - کھانسی + ب

**خَفَہ گان** - ف - کسی مرض یا صدمہ یا گلا گھونٹنے کے سبب خون کا اندر بند ہو جانا + ن

**خَفّی** - ع - پوشیدہ - چھپا ہوا + مب

**خِفیّات** - ع - جمع خِفیّہ - کنوئیں + مب

**خِفیدن** - ف - گلا گھونٹا جانا - چھینکنا + ب

**خُفیدن** - ف - کھانسنا + ب

**خَفیر** - ع - بدرقہ - نگاہبان + گارد کے سپاہی + م

**خَفیف** - ع - ہلکا + م

**خَفیق** - ع - پانی کے چلنے کی آواز - ہوا کے چلنے کی آواز - وہ شخص جسے مرضِ خفقان ہو + غ

**خُفیہ** - ع - پنہاں - پوشیدہ - چھپا ہوا +

**خَل** - ف - آنا یا آ - ب - زبا +

**خَلِی** - ف - صیغۂ امر خلیدن سے + مص

**خُل** - ف - رینٹھ - ناک سے جو غلیظ خلط نکلتی ہے + راکھ - خاکستر + ٹیڑھا + کبڑا + مب - ن

**خِل** - ف - رینٹھ + ب

**خَلّ** - ع - سرکہ + ضعیف آدمی + ریگستانی راستہ + پرانا کپڑا + محتاج ہونا + ص - م

**خِلّ** - ع - دوست - دوستی - بھائی بننا + م

**خَلَاء** - ع - خالی ہونا + تنہا ہونا + جائے ضرور - طہارت خانہ + مب - م

**خَلا** - ع - حرف استثناء - سوا + مب

**خَلاب** - ف - کیچڑ + ب

**خَلّاب** - ع - فریب دینے والا + مب

**خِلابَہ** - ع - کسی کو چکنی چپڑی باتیں کر کے پھسلا لینا - داؤ میں لانا + م - مب

**خَلاجا** - ف - پاخانہ - تنہائی کی جگہ + ز

**خِلاش** - ف - دیکھو خلابہ + کیچڑ والی زمین + ب + شور و غل + ب

**خَلاش** - ف - شور و غل + کوڑا کرکٹ + ن

**خِلاشان** - ف - حاسدوں - دشمنوں - مفسدوں سے کنایہ ہے + غ

**خِلاشمہ** - ف - ایک بیماری ہے جو بدہضمی سے حلق اور ناک کے درمیان پیدا ہوتی ہے + ب - ن

**خَلاشہ** - ف - کوڑا کرکٹ + غ - ن

**خَلاص** - ع - چھٹکارا + رہائی پانا + مب ص - م

**خِلاص** - ع - خالص - برگزیدہ - مشک + سچی محبت + کٹھالی جس میں سنار سونا چاندی گلاتے ہیں + م - غ

**خُلّاص** - ع - گھر کا سوراخ + مب - م

**خُلاصہ** - ع - ایک صاف برگزیدہ انتخاب + مب

**خَلاصی** - ف - چھٹکارا - رہائی + مزید علیہ خلاص + کم

**خِلاط** - ع - عقل کی پریشانی + نر مادہ کا آپس میں ملنا + مخالفت کرنا + مب - م

خَلاعَت - ع - بیماری سے غم اُٹھانا - کُڑھنا ÷ غ

خَلاعَت - ع - ماں باپ کا نافرمان ہونا + پریشان ہونا - حیران ہونا - فسق و فجور کرنا ÷ م - ر

خَلاف - ف - بید کا درخت ÷ ب

خِلاف - ع - مخالفت - ناموافقت + ایک قسم کا بید ÷ مب - م

خَلافَت - ع - بے وقوفی ÷ ب

خِلافَت - ع - جانشینی - نیابت - قائم مقامی ÷ مب

خِلافِ حقیقت - ف - مخالفت کرنا - باہم نا اتفاقی ظاہر کرنا - لڑائی جھگڑا کرنا ÷ ر

خِلاف کردن - ف - مخالفت کرنا - جھوٹا کہنا ÷ بم

خَلاق - ع - حصہ ÷ م

خَلاق - ع - ایک قسم کی خوشبو ÷ مب - م

خَلّاق - ع - بہت بڑا پیدا کرنے والا - خدا تعالیٰ ÷ م

خَلاقَت - ع - پرانا ہونا - خوش خلق ہونا ÷ مب - غ

خِلال - ع - درمیان - بیچ + دوستی کرنا - دانت کریدنے کا تنکا ÷ م

خَلال - ع - کچی کھجوروں کا گچھا ÷ مب - م

خَلّال - ع - سرکہ فروش - سرکہ بیچنے والا ÷ مب - م

خِلال کردن - ف - طعام سے ہاتھ اُٹھا لینا ÷ بم

خِلالِ مامونی - ف - ایک قسم کی خوشبودار گھاس ہے جسے عربی میں اذخر کہتے ہیں ÷ ب

خِلالِ مائدہ - ف - سوّیاں ÷ غ

خِلال نہ ماندن از چیزے - ف - کسی چیز کا تمام و کمال غارت ہو جانا ÷ بم

غلاگوش - ف - آواز - شور - غوغا ÷ ب - ن

خُلّان - ع - جمع خلیل - دوست ÷ مب

خَلانیدن - ف - چبھونا ÷ ص

خُلالہ - ع - دانت کریدنے کا تنکا + دانتوں میں رکا ہوا کھانا ÷ مب

خَلادہ - ف - سرگشتہ - حیران ÷ ن - ب

خَلائِف - ع - جمع خلیفہ، جانشین ÷ مب

خَلائِق - ع - جمع خلیقہ - مخلوقات ÷ مب

خَلّت - ع - حاجت - درویشی + رخنہ ÷ م

خُلّت - ع - دوستی - محبت ÷ مب

خَلج - ع - باہر کھینچنا + آنکھ اور ابرو سے اشارہ کرنا + بچے کا دودھ چھڑانا ÷ م

خَلجان - ع - چبھنا + تردد - تفکر اور وسواس + بھووں سے اشارہ کرنا - میلِ خاطر - خواہش - فارسی والے لام پر سکون بھی پڑھتے ہیں ÷ غ

خَلخال - ع - پازیب - گوجری - پایرنجن ÷ ب - م

خَلخالِ زر - ف - سورج ÷ ب

خَلخالِ فلک - ع - سورج - چاند ÷ ب

خُلد - ع - ہمیشگی + ہمیشہ رہنے کی جگہ - بہشت + گھونس - موش کور + کنگن - بالی - گوشوارہ ÷ م مب ب

**خُلْد** - ع - موشک کور - گھونس ÷ مب

**خُلُد** - ع - حال ÷ دل ÷ جان ÷ مب

**خَلَم** - ع - کنگن ÷ مب

**خَلِش** - ف - زخم کرنا - چبھنا - چبھانا ÷ جھگڑے کے معنے میں مستعمل ہے ÷ ب - ن - غ

**خِلْص** - ع - دوست - خاص م - مب

**خِلْط** - ع - ملی ہوئی شے - اور اخلاط اربعہ میں سے ایک خلط یعنی خون یا صفرا یا بلغم یا سودا ÷ م

**خَلْط** - ع - ملنا - ملانا ÷ م

**خُلْطہ** - ع - شراکت ÷ م

**خِلْطہ** - ع - آمیزش - معاشرت ÷

**خَلْع** - ع - کچھ مال لیکر خاوند کا عورت کو چھوڑ دینا ÷ بدن سے کپڑا یا موزہ یا جُبّہ اُتار دینا ÷ خلعت دینا - معزول کرنا ÷ مب - م

**خُلْع** - ع - عورت کا شوہر سے مال دے کر علیحدہ ہونا ÷ م - مب

**خَلْعِ بَدَن** - ع - فعلِ سیمیا یعنی اپنا قالب چھوڑ کر دوسرے کے قالب میں چلا جانا - اپنی رُوح دوسرے کے قالب میں داخل کرنا - رُوح کا بدن سے الگ کرنا ÷ غ

**خِلْعَت** - ع - لباس یا پوشاک جو امیر یا بادشاہ کی طرف سے کسی کو دیا جائے - سروپا ÷ مب - بم

**خِلْعَتِ اَنْدامی** - ف - وہ خلعت جو بدن پر پورا اور ٹھیک آئے ÷ بم

**خِلْعَت دادن** - ف - سروپا دینا - نوازش کرنا ÷ بم

**خِلْعَت دادنِ حُرُوف را** - ف - اُن خطوں سے مراد ہے جو خوشنویس لوگ اپنے شاگردوں کے حُرُوف کے گرد کھینچ دیتے ہیں ÷ بم

**خَلْعِ رُوح** - ع - مرادفِ خلعِ بدن ÷ غ

**خَلَف** - ع - پیچھے آنے والا ÷ نیک فرزند - بیٹا - جانشین ÷ م

**خَلْف** - ع - پیچھے ÷ بد چلن بیٹا ÷ خراب اور غلط بات ÷ مب - م

**خِلْف** - ع - اونٹنی کے پستان کا سر ÷ م - مب

**خُلْف** - ع - خلافِ وعدہ کرنا - وعدہ خلافی ÷ مب

**خَلِف** - ع - جننے والی اونٹنیاں - باردار اُونٹنیاں ÷ م

**خُلَفا** - ع - جمع خلیفہ - جانشین قائم مقام ÷ مب

**خَلْفہ** - ع - بیماری سے طعام کی بھوک کا جاتا رہنا ÷ مب

**خِلْفہ** - ع - ایک دوسرے کے پیچھے آنا ÷ م

**خُلْفہ** - ع - عیب - نادانی ÷ م

**خُلْق** - ع - خو - عادت ÷ م

**خَلْق** - ع - اندازہ کرنا - پیدا کرنا - جھوٹ بنانا - خلقت - دنیا کے لوگ - مخلوق - پیدا کیا ہوا ÷ م

**خَلَق** - ع - جامۂ کہنہ - پھٹا پرانا کپڑا - پرانا ہو جانا ÷ م

**خُلْقُن** - ع - پرانا کپڑا - گدڑی ÷ م

**خُلقِ آتشین** - ف - شیطان بھوت پریت ⁂ ب

**خُلقِ آتشین** - ف - غصّہ - تند مزاجی ⁂ ب

**خَلَق پوش** - ف - گدڑی پہننے والا - پھٹے پرانے کپڑے پہننے والا ⁂ ز

**خِلْقَت** - ع - پیدائش - سرشت ⁂ م

**خَلَل** - ع - کشادگی ⁂ رخنہ ⁂ کام میں تباہی آجانا ⁂ فتور پڑنا - بگاڑ - فساد ⁂ بم

**خِلْم** - ع - دوست - یار ⁂ ہرن کا گھر - اس کے چھپنے کی جگہ ⁂ مب

**خُلْم** - ف - رینٹھ - وہ غلیظ خلط جو ناک سے نکلتی ہے ⁂ غصہ - غضب ⁂ کیچڑ - جس میں پاؤں پھنس جاتا ہے ⁂ ب - ن

**خِلمیدہ** / **خُلمان** - ف - وہ شخص جس کی ناک سے ہمیشہ رینٹھ بہتا رہے ⁂ ب - ن

**خَلَنج** / **خَلَنگ** - ف - ابلق دورنگا ⁂ ب - ن

**خُلُوّ** - ع - جگہ کا خالی ہونا ⁂ م

**خِلْو** - ع - خالی - تنہا - اکیلا ⁂ مب

**خَلْوَت** - ع - تنہائی ⁂ مب

**خَلْوَت خانہ** - ف - تنہائی میں بیٹھنے کا مقام ⁂ بم

**خَلْوَت دوست** - ف - وہ شخص جو اکیلا رہنا پسند کرے تنہائی پسند ⁂ ج

**خَلْوَت سرائے** - ف - دیکھو خلوت خانہ ⁂ بم

**خَلْوَتِ صحیح** - ع - شوہر و زوجہ کا ہم بستری کے لئے ایسے مقام پر اکٹھا ہونا جہاں پر کوئی انسان اور حیوان نہ ہو ⁂ غ - ج

**خَلْوَت گاہ** - ف - دیکھو خلوت خانہ ⁂ بم

**خَلْوَت گزیدہ** / **خَلْوَت گزین** / **خَلْوَت نشین** - ف - تنہائی میں بیٹھنے والا ⁂ بم

**خُلُود** - ع - ہمیشہ رہنا - ہمیشگی ⁂ م

**خُلُوص** - ع - سادہ اور پاک ہونا ⁂ م - بے ریا اخلاص دوستی ⁂

**خُلُوف** - ع - روزہ کے سبب منہ میں بو آنے لگنا ⁂ طعام کا مزہ اور بو بدل جانا ⁂ مب - م

**خُلُوق** - ع - ایک قسم کی خوشبو - بوئے خوش ⁂ م

**خُلُوقَہ** - ع - صاف ہونا - چمکیلا ہونا ⁂ مب

**خُلُولیا** - ف - بے شرم - بے حیا ⁂ دیوانہ مزاج ⁂ وہ چیز جس پر کوئی تصرف کرلے ⁂ ب

**خَلَہ** - ف - سوئی - سیخ - ہر نوکدار چیز ⁂ وہ لمبی لکڑی جس سے کشتی چلاتے ہیں - مستول ⁂ ب - ن

**خُلَّہ** - ف - رینٹھ ⁂ ب - ن

**خَلِیّ** - ع - بے غم - بےفکر ⁂ مب

**خَلِیتہ** - ف - تھیلا ⁂ ج

**خَلِیج** - ف - دریا کی ایک شاخ جس کو تین طرف سے خشکی محیط ہو اور ایک طرف سمندر سے ملی ہو ⁂ م - جغرافیہ

**خَلِیدَن** - ع - چبھنا - زخم کرنا - گھمسان کرنا ⁂ مص

**خَلیش** - ف - کیچڑ جس میں پاؤں پھنس جاوے اور آسانی سے نکل سکے + ب - ن

**خَلیط** - ع - شریک + م

**خَلیع** - ع - وہ لڑکا جسکو باپ گھر سے نکال دے + مب

**خَلیعُ العِذار** - ع - باگڈور ٹوٹے ہوئے - مجازاً اُشتر بے مہار - اسپ بے لگام - سفلسان - بے قید - وہ شخص جو کسی کے کہنے سُننے میں نہ ہو اور کسی امر کی پرواہ کرے - آزاد خیال آدمی + غ - بم

**خَلیفہ** - ع - اہل اسلام کا بڑا بادشاہ - جانشین + ولیعہد - کسی کی جگہ پر اس کی وفات کے بعد مقرر ہونے والا + مب - غ

**خَلیق** - ع - لائق + جس کے اعضاء پیدائش میں کامل اور پورے ہوں + عادی - خوگیر + مجازاً صاحب خلق - مروّت والا آدمی + م - ز

**خَلیقہ** - ع - طبیعت خوے + خلقت - لوگ + مب

**خَلِیل** - ع - سچا دوست - حضرت ابراھیم علیہ السلام کا لقب ہے + م - غ

**خَلِیلُ اللہ** - ع - خدا کا دوست - حضرت ابراھیم علیہ السلام کا لقب ہے + ج

**خَلِیلِ مَرْو** - ف - ایک قسم کا آلوچہ جو مرو شہر میں ہوتا ہے + غ

**خَم** - ف - کج - ٹیڑھا - ٹیڑھ - کجی + بم

**خُم** - ف - شراب کا مٹکا - شراب وغیرہ کا پیپہ - مجازاً نقارہ جو لڑائی کے دن بجاتے ہیں - نفیری + بم

**خَمِ اَبرُو و کُلشہ گردن** - ف - بھوں سے اشارہ کرنا + بم

**خِمار** - ع - عورتوں کی اوڑھنی + م

**خُمار** - ع - نشہ کا اتار جس سے ہاتھ پاؤں ٹوٹتے ہیں - ہزرگی جو نشے کے اُترتے وقت لاحق ہوتی ہے + م - بم

**خَمّار** - ع - شراب بیچنے والا - شراب فروش - مے فروش + مب - بم

**خُماسی** - ع - وہ کلمہ جس میں حروف اصلی پانچ ہوں - پانچ والا + ج

**خَماش** } **خَماشہ** } - ف - نکمی چیز - وہ چیز جو پھینکنے کے قابل ہو + ب

**خَمان** - ف - کمان + خم ہونا + خم شدہ چیزیں + ب

**خُم اندر خُم داشتن** - ف - مساوی ہونا + غ

**خُمانیدن** - ف - تمسخر کے طور پر کسی کی حرکات و سکنات کی نقل کرنا - خم کرنا - ٹیڑھا کرنا - جھکانا + ب

**خُماہان** } **خُماہَن** } - ف - سیاہ سرخی مائل ایک قسم کا مضبوط پتھر ہوتا ہے جسے عربی میں صندل حدیدی کہتے ہیں - سیاہ سرخی مائل ایک مہرہ + مب

**خُمِ آہن گون** - ف - آسمان + مب

**خُمرہ** - ف - چھوٹا مٹکا + ب

**خُم شکستن بر چیزے** - ف - کسی پر نقارہ لادنا + بم -

**خمپازہ** - ف - ایک قسم کی توپ جس کا منہ بڑا ہوتا ہے اور لمبائی کم - بم کی توپ - مارٹر ہوز

**خمچہ** - ف - دیکھو خمبرہ + ب م

**خمخانہ** - ف - شراب خانہ + ب

**خمخمہ** - ف - مغرورانہ بات کہنی - ناز و تبختر سے کلام کرنا + بُرے طور پر کھانا کھانا + ب

**خُمد** - ع - آگ کے شعلے کا گم ہو جانا اور چنگاریوں میں آگ کا باقی ہونا (اور اگر آگ بالکل بجھ جائے اور چنگاری میں بھی نہ رہے تو اُس کو ہمد کہتے ہیں) کسی جگہ میں آگ دبا دینا +

**خم دادن** - ف - رد کرنا - دفع کرنا + ب ا

**خمدان** - ف - شراب خانہ + ب م

**خم در خم کسے داشتن** - ف - کسی کی تباہی اور بربادی کے درپے ہونا

**خُمرہ** - ف - مخفف خمیدہ - ٹیڑھا - جھکا ہوا + موٹا بھدا + عب

**خَمر** - ع - شراب انگوری یا مطلق شراب جو نشے میں لائے + خمیر اٹھانا - انگور دھو کر رکھ دینا + بو کرنا - چھپانا - شراب پلانا + عب

**خُمرہ** - ف - دیکھو خمبرہ + ب

**خُمرہ** - ع - بوریا - چٹائی - کھجور کے پتوں کا چھوٹا مصلّٰی - گلگونہ جو عورتیں ملتی ہیں + خمیر مایہ + م - مب

**خم زدن** - ف - بھاگ جانا + جھک جانا - سر جھکانا + بم

**خم زدنِ ترازو** - ف - ترازو کے ایک پلڑے کا جھک جانا + بم

**خَمس** - ع - پانچ - پانچ کا عدد + م

**خُمس** - ع - پانچواں حصہ - ⅕ + م

**خُمستان** - ف - شرابخانہ + بم

**خمسون** - ع - پچاس - پنجاہ + ج

**خمسہ** - ع - پانچ - پنج + م

**خمسۂ متحیرہ** - ع - سبعہ سیارہ میں سے شمس قمر کے علاوہ باقی پانچ ستارے یعنی عطارد - زہرہ - مریخ - مشتری - زحل خمسۂ متحیرہ کہلاتے ہیں - اس واسطے کہ وہ کبھی کبھی اپنی معمولی رفتار چھوڑ کر پیچھے کی طرف رجعت کرتے ہیں اور پھر پھر کر اپنی معمولی رفتار پر چلتے ہیں تو گویا ان میں تحیر ہوتا ہے + غ

**خمسۂ مسترقہ / خمسۂ مسروقہ** - ع - شمسی سال دراصل ۳۶۵ دن ۵ گھنٹہ ۴۸ منٹ ۴۷ ½ سکنڈ یعنی ۳۶۵ ¼ دن کا تقریباً ہوتا ہے - لیکن فارس کے متاخرین ہر شمسی مہینہ ۳۰ دن کا قرار دیتے ہیں اور پانچ دن ماہ اسفندار کے آگے بڑھا لیتے ہیں - انہی پانچ دنوں کو جو سال میں سے چرا لئے گئے ہیں خمسہ مسترقہ کہتے ہیں - اور چوتھائی دن جو باقی بچ رہتا ہے اس کے عوض ۱۲۰ برس کے بعد ایک مہینہ بڑھا کر ۱۳ ماہ کا سال قرار دیتے ہیں - ان پانچ دنوں کے نام یہ ہیں :- اہنود - اشنود - اسفندار - دہشت - ہشتویش - گویا یہ پانچ دن سال میں سے چرا کر لئے جاتے ہیں بعض محققین اس لفظ کی تشریح میں یوں بیان کرتے ہیں کہ عجم کے ایک بادشاہ کا وزیر ان پانچ دنوں کا محاصل تمام ملک سے وصول کر لیا کرتا اور حساب میں نہ لگاتا تھا اس واسطے یہ دن خمسہ مسترقہ (پانچ چرائے گئے) کہلائے + ف ج - غ

**خمسۂ نظامی** - ف - پنج گنج نظامی - مولوی نظامی کی پانچ مشہور کتابیں یعنی مخزن اسرار - لیلیٰ مجنوں - خسرو شیریں - ہفت پیکر - سکندر نامہ - خمسۂ نظامی کہلاتی ہیں ❖ ز

**خمسین** - ع - پچاس - پچاس کا عدد ❖ ک

**خمش** - ع - منہ کا چھیلنا - مارنا - طمانچہ مارنا - عضو کا کاٹنا ❖ ب

**خمش** - ف - خاموش کا مخفف ہے ❖ پ - ج

**خمص** - ع - بھوک کا کسی کو لاغر اور دبلا کر دینا ❖ م

**خمصان** / **خمصان** - ع - خالی پیٹ - بھوکا ❖ مب

**خمط** - ع - پیلو کا درخت - ہر ترش و تلخ چیز - خاردار درخت ❖ م

**خمع** - ع - پھاڑنے والا بھیڑیا - چور ❖ م

**خم عیسیٰ** - ف - عیسیٰ علیہ السلام کا ایک معجزہ تھا کہ اگر [illegible] سو رنگ کا کپڑا مٹکے میں ڈال [illegible] نکالتے تو [illegible] نکلتا ❖ غ

**خم فلاطوں** - ف - کتب فارسیہ میں لکھا ہے کہ جب افلاطون بہت بوڑھا ہو گیا - تو ایک بڑے مٹکے میں ہو بیٹھا - اور شاگردوں نے اس کی وصیت کے بموجب مٹکے کو اوپر سے مضبوط باندھ کر ایک پہاڑ کے غار میں رکھ دیا - اسی مٹکے کو خم فلاطوں کہتے ہیں ❖ غ - مگر اس کی صحت کسی معتبر کتاب سے نہیں ہوئی ❖ ر

**خمک** - ف - چھوٹا مٹکا - چھوٹا دف - اصول موسیقی کے بموجب تالیاں بجانا - تال دینا - مطلق آواز ❖ ب

**خم کسے خوردن** - ف - کسی کے داؤ میں آنا - کسی سے فریب کھانا ❖ بم

**خمل** - ع - کپڑے کے ریشے - پلو جو کنارے پر لٹکے ہوتے ہیں - مخمل وغیرہ کے پرزے [illegible] - مب

**خمل** - ع - خالص و بستہ [illegible] م - [illegible]

**خم** [illegible]

**خم نیل ناب** - ف - خالص نیل کا مٹکا - آسمان سے بھی مراد ہے ❖ ز

**خم و چم** - ف - اترانا معشوق کا ناز و ادا ❖ بم

**خمود** - ع - آگ کا بجھ جانا - بیہوش ہونا - آرام لینا ❖ م - غ

**خموش** - ع - مچھر - منہ کا چھیلنا ❖ م - مب

**خموش** - ف - خاموش کا مخفف ہے - چپ چاپ ❖ ب

**خموش کردن آتش** - ف - آگ بجھانا ❖ ب - م

**خموش کردن شمع** - ف - شمع کو گل کرنا ❖ بم

**خموشیدن** - ف - چپ رہنا - چپ ہو جانا ❖ ج

**خموص** - ع - زخم وغیرہ کی سوجن کا بیٹھ جانا ❖ مب - م

**خمول** - ع - گمنامی - گمنام ہونا - بے قدر ہونا ❖ م - مب

**خموم** - ع - گوشت کا سڑ جانا - [illegible]

**خمیازہ** - ف - انگڑائی + بم

**خمیازہ بر چیزے کشیدن** - ف - کسی چیز کا مشتاق ہونا + غ

**خمیازۂ پا** - ف - تھوڑا سی سیر اور ٹہل قدمی جو کاہلی کے دفع کرنے کے لئے کرتے ہیں + بم

**خمیازۂ خشک** - ف - بے حاصل آرزو + بم - غ

**خمیازہ دمیدن** - ف - مشتاق اور آرزو مند ہونا + بم

**خمیازہ ریختن** / **خمیازہ کردن** } - ف انگڑائی لینا + بم

**خمیدن** - ف - ٹیڑھا ہونا - خم کھانا - کبڑا ہونا + ب

**خمیدہ** - ف - کبڑا - ٹیڑھا + ب

**خمیر** - ع - گوندھا ہوا آٹا جو آٹے کو پھلا دیتا ہے + م

**خمیر آمدن** - ف - خمیر تیار ہونا - خمیر اٹھنا + ز

**خمیس** - ع - جمعرات کا دن + وہ لشکر جس میں پانچوں کی پانچوں فوجیں ہوں - یعنی مقدمہ - قلب میمنہ میسرہ - ساقہ - جیسا کہ ترکی میں ہراول قول - جرنغار - برنغار - چنداول + م

**خمیمہ** - ف - زور کی بارش جو بے وقت و بے موسم ہو + ب - ن

**خن** - ف - خانہ کا مخفف ہے + ب

**خناث** / **خناثی** } ع - جمع خنثیٰ جس شخص کے مرد اور عورت دونوں کے اعضائے تناسل ہوں - مخنث - ہیجڑا + ب

**خنادق** - معرب - جمع خندق کھائیاں + ج

**خنازیر** - ع - جمع خنزیر - سور + مب

**خنّاس** - ع - دیو - شیطان جو دل میں وسوسہ ڈالے - جو خدا کے ذکر سے بھاگ جائے + مب

**خنافس** - ع - جمع خنفساء - گبریلے کیڑے + مب

**خناق** / **خناک** } معرب ف - حلق کی مشہور بیماری ہے + ب

**خنام** - ع - بدنام - ایک بیماری کا نام ہے جو گدھے گھوڑے خچر کو ہوا کرتی ہے + ب

**خنب** - ف - شراب وغیرہ کا مٹکا + ب

**خنبرہ** - ف - چھوٹا مٹکا + ب

**خنبرۂ دودناک** - ف - آسمان + ب

**خنبک** / **خنبیدن** } ف - تال دینا - تالی بجانا + ب

**خنبور** - ف - بروزن طنبور - پل صراط + قیامت + کھیتی کرنے والا کسان + ب

**خنثیٰ** - ع - ہیجڑا - زنخا + ب

**خنج** - ف - نفع - فائدہ - عیش + بن

**خنجر** - ف مشہور ہتھیار ہے اور شمشیر کے معنے میں بھی آیا ہے + ب

**خنجر زر** / **خنجر زرفشان** / **خنجر سیم** / **خنجر صبح** / **خنجر فلک** } ف وقت طلوع آفتاب - صبح کا وقت + ب

خَنجِری - ف - ایک ساز کا نام ہے ÷ م

خَنجِیر - ف - اُون اور ہڈیوں کے جلنے کی بو + چراغ گُل ہونے کی بو + ہر ایک تیز و تُند چیز + نیزہ ÷ ب

خَنداخَند - ف - خنداں خنداں کا مخفف ہے - ہنستے ہنستے ÷ ب

خَنداں - ف - ہنس مُکھ - شگفتہ ÷ ب

خَندانیدن - ف - ہنسانا ÷ ج

خَندَرِیس - ع - پُرانی شراب + پُرانے گیہوں ÷ م

خَندَق - ع - کندہ کا معرب ہے - کھائی جو قلعہ کے چاروں طرف بناتے ہیں ÷ بم

خُندگار - ف - خداوندگار کا مخفف ہے - مجازاً بمعنی - بادشاہ + شاہنشاہ + نیز خُوندگار کا مخفف بمعنے معلم - اُستاد ÷ غ

خَندَہ - ف - ہنسی - ضد گریہ ÷ بم

خَندۂ آفتاب } ع - صبح کا طلوع - آفتاب کا نکلنا ÷ بم
خَندۂ برق }

خَندۂ جام - ف - شراب کے جام کی لہر + عکس پرتو - غ + ب + پیالہ میں شراب ڈالنا - لبالب کرنا - منہ کھلا رکھنا ÷ بم

خَندۂ خَرِیش } ف - ٹھٹھا ٹھٹھا اُڑانے والا + وہ شخص جسکا ٹھٹھا اُڑایا جائے ÷ ب - ن
خَندۂ رِیش }

خَندۂ زمیں - ف - پھول - پھلواری - سبزہ - ہریاول ÷ ب

خَندۂ زیرِلب - ف - تبسّم - مسکرانا - ہرٹ ÷ ز

خَندۂ صُبح - ف - طلوعِ صبح ÷ بم

خَندۂ مے - ف - شراب کا عکس ÷ ب

خَندِیدن - ف - ہنسنا - قہقہہ لگانا ÷ بم

خَنز - ع - گوشت کا سڑ جانا - بدبوناک ہو جانا ÷ بم

خَنزَب - ع - شیطان کا لقب ÷ مب

خِنزِیر - ع - سؤر ÷ مب

خُنسان } ف
خُنشان } مبارک ÷
خُنشا } ب - ن

خِنصَر - ع - چھوٹی اُنگلی جس کو چھنگلی کہتے ہیں ÷ م

خُنفُساء - ع - گُبریلا گوبر کا کیڑا ÷ مب

خَنق - ع - گلا گھونٹنا + گلا گھونٹا ہوا ÷ مب - م

خُنک - ف - سرد - ٹھنڈا + خوش + آسانی ÷ ب

خُنکا - ف - خوشا + خوشخبری ÷ ب - بم

خُنگ - ف - کونہ - گوشہ + عاشق زار - بیخود ÷ ب

خَنگ - ف - بدذات - بدنفس ÷ ب

خِنگ - ف - ہر سفید چیز + خصوصاً سفید گھوڑا ÷ ب

خِنگا - ف - موٹا - ہٹا کٹا ÷ ج

خُنگال - ف - نشانہ لگانے کا سوراخ ÷ ن

**خِنگ بُت** - ف - سفید بُت - مجازاً اُبھور کا پیالہ ۔ ع

**خِنگِ زیور** - ف - ابلق گھوڑا ۔ ن

**خِنگسار** - ف - وہ شخص جسکا تمام سر سفید ہو گیا ہو ۔ ن

**خِنگِ شب آہنگ** - ف - چاند - صبح صادق + ابلق گھوڑا + براق - جس پر جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم چڑھ کر شبِ معراج کو آسمان پر تشریف لے گئے تھے ۔ ب

**خِنگل** - ف - زرہ - جوشن - جو بدن کی حفاظت کے واسطے لڑائی کے دن پہن لی جاتی ہے ۔ ن

**خِنگِ نگسی** - ف - سفید گھوڑا جس پر سیاہ یا سُرخ دھبے ہوں ۔ غ

**خِنگو** - ف - ایک روئیدگی جسے کنوٹ کہتے ہیں جو درخت پر لپیٹ جاتی ہے ۔ ب

**خِنگ وَلوک** - ف - کھٹو - مخفی نکما آدمی ۔ ب

**خُنُوع** - فحش کہنا - بد زبانی کرنا ۔ مب

**خُنُور** - ف - برتن ۔ ب - ن

**خُنُوز** - ع - گوشت کا بگڑ جانا - بو پڑ جانا ۔ مب

**خُنُوس** - ع - چھپ جانا - غائب ہو جانا ۔ مب

**خَنُّوس** - ع - شیر - درندہ ۔ مب

**خُنیا** - ف - راگ - ساز - نغمہ ۔ ب

**خُنیاگر** - ف - گویّا - ڈوم - مطرب ۔ ب

**خُنیاگرِ فلک** - ف - ستارۂ زہرہ سے کنایہ ہے ۔ مب

**خِنیدہ** - ف - پسندیدہ - شہرت یافتہ ۔ ب

**خُنیک** - ف - موٹا لباس جو فقیر لوگ پہنتے ہیں ۔ ب - ن

**خُنیور** - ف - آٹے کا پیڑا + بعض نے پُلصراط کو کہا ہے ۔ ن

**خُو / خُوی** } ف - عادت - خصلت - سرشت ۔ ب - ج

**خَو** - ف - بانسوں یا لکڑیوں کی پاڑ جس پر بیٹھ کر معمار تعمیر کا کام کرتے ہیں - کھیتوں اور باغوں کی خودرو گھاس + گھاس کاٹنا + درختوں کی زائد شاخیں کاٹنا + ہتیلی مُٹھی بھر چیز - گھوڑے کا پُٹھا + عشق پیچہ ۔ ن - ب

**خَوا** - ف - گوشت ۔ ب

**خَوا** - ع - گھر کا بسنے والوں سے خالی ہونا + بچہ جننے کے بعد پیٹ کا خالی ہونا ۔ مب

**خَواب** - ف - نیند + اور نیند میں جو دکھلائی دے ۔ بم

**خَواب اَز چشم بَر داشتن** - ف - نیند کو دور کر دینا ۔ بم

**خَواب اَز چشم پریدن / خَواب اَز دیدہ رفتن / خَواب اَز دیدہ رمیدن** } ف - نیند کا اُچٹ جانا ۔ بم

**خَوابانیدن** - ف - سُلانا ۔ مص

**خَوابِ چراغ گفتن** - ف - چراغ کے سامنے اپنا خواب بیان کرنا - تاکہ کسی نا اہل کی بُری تعبیر کے اثرِ بد سے محفوظ رہیں ۔ بم

**خَواب بَند** - ف - وہ منتر جس سے نیند اُڑ جائے ۔ بم

**خوابِ پا** - ف - دیر تک بیٹھنے کے سبب پاؤں کا سُن ہوجانا - سوجانا ÷ بم

**خوابِ پریشاں** - ف - وحشت ناک خواب - بے آرامی کی نیند ÷ بم

**خوابِ جاوید** - ف - ہمیشہ کی نیند - موت سے کنایہ ÷ بم

**خوابِ چار پہلو** - ف - فراغت کی نیند - لمبی نیند ÷ بم

**خوابِ خرگوش** - ف - خوابِ غفلت - تغافل ÷ بم

**خوابستاں** - ف - خوابگاہ ÷ بم

**خوابِ صیّاد** - ف - شکار کو پھندے میں پھنسانے کے لئے صیّاد کا سو رہنا - مکر و فریب ÷ بم

**خواب کردن** - ف - سونا - نیند کرنا ÷ بم

**خوابگاہ** - ف - سونے کی جگہ ÷ بم

**خوابگاہِ غول** - ف - دنیا و جہان سے مراد ہے ÷ ب

**خوابِ نادیدہ** - ف - بچہ نابالغ ÷ بم

**خوابیدن** - ف - سونا - کسی جگہ مقیم ہوجانا ÷ بم

**خوات** - ع - عقاب کے گرنے کے وقت اس کے پروں کا آواز ÷ مب

**خوّات** - ع - دلیر آدمی + وہ شخص جو دمبدم کھاتا رہے ÷ ب

**خوارم}**
**خواتیم}** ع - جمع خاتم - انگوٹھیاں ÷ مب

**خواتین** - ف - جمع خاتون - پردہ نشین عورتیں - یہ عربی دا فارسی والوں کی بنائی ہوئی جمع ہے ÷ غ

**خواجہ** - ف - صاحب خانہ - گھر کا مالک - سردار - شیخ - پیر + مالدار + حاکم + صاحب جمعیت + دل + رُوح + وہ خدمتگار جس کا آلۂ تناسل کاٹ ڈالا جاوے ÷ ب

**خواجۂ اختران** - ف - ستارۂ مشتری + آفتاب + ب ÷ بم

**خواجہ باز** - ف - اسقدر قلیل نذرانہ جس سے جان بچ سکے - ذلت یا لیوت + ن

**خواجۂ بعث و نشر** - ف - جناب رسولِ خدا صلّے اللہ علیہ وسلّم سے مراد ہے ÷ ج

**خواجہ تاش** - ف - ایک مالک کے غلام - ایک آقا کے نوکر + خداوند + صاحب خانہ ÷ ب

**خواجۂ چرخِ اَزرق** - ف - آفتاب ÷ ب

**خواجہ سرا** - ف - وہ غلام جو نامرد ہو اور گھر میں زنانہ کام کرتا ہو ÷ غ - بم - ج

**خواجۂ فلک** - ف - دیکھو خواجۂ اختران ÷ ب

**خواجگان** - ف - جمع خواجہ - سردار ÷ ن

**خواجگی از سر گذشتن** - ف - خودی اور تکبّر کا چھوڑ دینا ÷ بم

**خواجہ مسّاح** - ع - آنحضرت صلّے اللہ علیہ وسلّم سے کنایہ ہے ÷ ب

**خوار** - ف - کھانیوالا بصورت ترکیب - مثلاً شراب خوار - کباب خوار وغیرہ + ذلیل - بے اعتبار - بے قدر + آسان + قلیل - تھوڑا - سیدھا + ب

خُوار - ع - گائے - بکری - ہرن وغیرہ کی آواز ÷ مب

خَوّار - ف - ضعیف - سُست - نرم ÷ مب

خَوار بار - ف - غلّہ جو اپنے عیال کی خوراک کے لئے لا رکھیں ÷ ن

خَوارِج - ع - جمع خارجی ایک گمراہ فرقہ ÷ مب

خُوارِق - ع - جمع خارق معجزات - کرامتیں - خلاف عادات امور ÷ غ - ج

خَوارِ کار - ف - ظالم + خواری کرنے والا + بدگو - گالیاں دینے والا ÷ ب - بم

خَوارگذاشتن - ف - ذلیل کرکے چھوڑنا - آسان خیال کرنا ÷ ز

خَواری - ف - ذلّت - بے اعتباری - رسوائی + گالی ÷ بم

خَواری خَوار - ف - گالی سُننے والا ÷ بم - ن

خَواری کردن - ف - گالیاں دینی - زیانکاری کرنا ÷ بم

خَواز - ف - وہ لکڑی - لاٹھی جس کے ساتھ گدھے بیل وغیرہ کو ہانکتے اور چلاتے ہیں ÷ ب

خَوازہ + ف - آفرین + خواہش ÷ ب

خَوازہ گر - ف - خواہش گر - طلبگار ÷ غ

خَواس - ف - طلبگار - خواستگار ÷ ب

خَواس - ف - ڈر - خوف ÷ ب

خَواست - ف - سوال کرنا - بھیک مانگنا + زر + مال + سامان + ارادہ - خواہش ÷ ب

خَواشتار - ف - مانگنے والا - خواہش کرنے والا - طلب کرنے والا ÷ ب

خَواستگار - ف - چاہنے والا - خواہشمند - طالب ÷ فج

خَواستگاری - ف - خواہش - چاہنا - تمنّا - طلبگار ہونا - کسی سے شادی ٹھیرانا ÷ غ

خَواشتن - ف - چاہنا خواہش کرنا + شمار کرنا ÷ بم

خَواشتہ - ف - زر - مال + سامان + جمعیت + ونگ + وہ شئے جو طلب کی خواہش کے مطابق ہو ÷ ب +

خَواستی - ف - ارادی جیسے حرکتِ خواستی بمعنی حرکت ارادی ÷ ب

خَواسہ - ف - وہ تصویر اور شکل جو کھیتوں اور فالیزوں میں پرندوں اور جانوروں کے ڈرانے کے واسطے بنا دیتے ہیں ÷ ب - ن

خَواصّ - ع - جمع خاص - ضد عوام - اور فارسی میں بمعنی خدمتگار ÷ مب - بم

خَوّاص - ع - کھجوروں کے پتے یا پتے سے بُنی ہوئی چیزیں بیچنے والا ÷ مب

خَواصی - ف - خدمتگاری - خواصوں کے طور پر ہر وقت کی حاضر باشی ÷ ج

خَواطِر - ع - جمع خاطر - طبیعتیں - دل - خطرے جو دل میں گذریں ÷ مب - م

خَواطِف - ع - جمع خاطِف - اُچکنے والے + صدمے ÷ غ

خَواقی - ف - خواقین کا مخفف ÷ ز

خَواقین - ف - جمع خاقان - بڑے بڑے بادشاہ ÷ غ - ج

خواگ - ف - مرغِ خانگی - گھر کا مرغ + انڈا - بیضہ * ن - ب

خوال - ف - کھانا - چراغ کا کاجل * ن

خوالستان } ف - سیاہی اور
خوالشتہ } روشنائی کی دوات * ب - ن

خوالگر - ف - باورچی - خان سامان * ب - ن

خوالی } ف - کھانا + سنہر +
خوالی } خوش نما - باورچی * ب

خوالیگر - ف - خوالگر * ن - ج

خوالیگری - ف - باورچی گری * بم

خوان - ف - خوردنی - لکڑی کی سینی + خواندن مصدر سے امر کا صیغہ بھی ہے - وہ خودرو گھاس جو کھیتی کے درمیان سے اکھیڑ کر نکال دیتے ہیں تاکہ کھیتی کو طاقت ہو * ب - ن

خوان } معرب خوان - دسترخوان
خوان } خوان - دستار خوان

[illegible]

خوّان - ع - [illegible]

خوان - ع - شیر [illegible]

خوانا - ف - پڑھنے والا + جو چیز بلا تامل پڑھی جائے * غ - بم

خوانچہ - ف - چھوٹا خوان - دسترخوان * ب - ن

خوانچۂ زر } ف
خوانچۂ زریں } آفتاب سے
خوانچۂ سپہر } مراد ہے *
خوانچۂ فلک } ب

خواندگی - ف - پڑھائی - پڑھنا * ج

خواندن - ف - پڑھنا - مجازاً - بلانا + گانا + یاد کرنا + سمجھنا + دریافت کرنا * مص

خواندہ - ف - سبق - پڑھا ہوا + بلایا ہوا * بم - ج

خوان زیادہ کردن - ف - دسترخوان بڑھا لینا - اُٹھا لینا * بم

خوان سار } ف - بکاول -
خوان سالار } باورچی - مہمانسامان * ب

خوان [illegible] - ف - وہ شخص جو کھانا کھلانے کا سامان [illegible] ج -

خوانِ کرم - ف - عام لنگر سدا برت * بم

خوان گاہ - ف - لنگر خانہ * ز

خوان گر - ف - باورچی * فج

خوانندہ و سازندہ - ف - گانے بجانے والا - گویا * ز

خوان نہادن - ف - دعوت کرنی * ز

خوّانہ - ع - دُبر * فج - مب

خوان ہائے لعل - ف - لعل سے بھرے ہوئے خوانچے * ز

خوانِ یغما - ف - عام لنگر - سدا برت * بم

خوانین - ف - عربی دان فارسیوں نے خان کی جمع بنائی ہے * غ

خواد - ف - نیند - خواب * ن

خواہ - ف - امر از خواستن - مانگ - چاہنے والا - چاہا گیا + اور کلمہ تردید بھی ہے - بمعنے یا چاہے * بم

خواہاں - ف - چاہنے والا - مانگنے والا * فج

خواہد - ف - چاہتا - مانگے * فعل مضارع کے پہلے صیغہ استقبال کی [illegible] (جیسے خواہد کرد) * بم

خواہر - ف - بہن ہمشیرہ + ج

خواہر گیر - ف - منہ بولی بہن - جس کو بہن کہہ دیا ہو - بہنوں کی طرح اس سے معاملہ کیا جاوے + ج

خواہش - ف - تمنا - آرزو + مال - اسباب + بم - ب

خواہشگری - ف - آرزو - دعا + بم

خواہ ناخواہ - ف - طوعاً و کرہاً - خواہ مخواہ + بم

خواہندہ - ف - سوالی - سائل - مانگنے والا + ج

خواہی نخواہی - ف - دیکھو خواہ نخواہ + بم

خوب - ع - مفلس ہونا - غریب کنگال ہو جانا + مب

خُوب - ف - اچھا - بہتر - نیک - خوب صورت - معشوق - مضبوط - محکم + ب - بم

خُوباز گردن - ف - عادت - ترک کر دینا + بم

خُوبان - ف - جمع خُوب بمعنے معشوق - پری چہرہ معشوقوں کا گروہ + بم

خُوبانی - ف - خشک زرد آلو جس کا مغز بادام کے ساتھ ٹکر رکھتے ہیں + ب - ن

خُوب آئین - نیکو کار
خُوب سیرت - نیک نہاد
خُوب فرجام - نیک انجام
خُوب کردار - نیک اطوار
خُوب نہاد - ما + بم

خُوب کلاں - ف - ایک گھاس جس کے بیج کو خاکسی اور شفترک کہتے ہیں + ن

خُوبی کسے کردن - ف - کسی کو بھلائی سے یاد کرنا + بم

خُوپخین - ف - مومیائی + بھ

خُوپذیر - ف - خصلت قبول کرنے والا - جس میں قابلیت کا مادہ موجود ہو + فج

خُوپلہ - ف - احمق نادان + بن

خُوچ - ما - مرغ کی کلغی + کلغا
خُوچہ - ما - ایک پھول جو مرغ کی کلغی کے مشابہ ہوتا ہے + ن - ب

خوچہ - ف - خواجہ کا مخفف ہے بزرگ - سردار + غ

خوخ - ع - جمع خوخۃ بمعنے شفتالو - آڑو - دریچہ - روشندان

دُبر - ایک قسم کا سبز کیڑا + مب

خود - ف - لوہے کی ٹوپی - جو لڑائی کے دن تلوار کے زخم سے بچاؤ کرنے کے لئے سر پر پہنتے ہیں + ب

خُود - ف - آپ - اپنا + ب

خُود بخُود - ف - آپ ہی آپ + ج

خُود بین - ف - خود پسند + بم

خُود پرست - ف - مغرور - خود پسند - کمینہ آدمی + بم - ب

خُود پسند - ف - وہ شخص جو دوسرے کی بات پسند نہ کرے - اور اپنی رائے کو ہی قوی اور باوقعت خیال کرے + بم

خُود حساب - ف - وہ شخص جو اپنے اعمال و افعال کا آپ ہی حساب کیا کرے + بم

خُود حسابی - ف - اپنی حالت اور مرتبہ کو پہچانتا + ز

خُودداری - ف - متانت اپنی شان کا خیال رکھنا + بم

خُودرا - ف - اپنے تئیں - اپنے لئے + ز

خُودرا بکسے رسانیدن۔ف برابری کرنا ÷ بم
خُودرا بلند کشیدن۔ف۔ تکبّر کرنا۔ غرور کرنا ÷ بم
خُودرا جمع کردن۔ف اپنے تئیں سنبھالے رکھنا۔ ناشائستہ حرکات سے بچانا ÷ بم
خُودرا در یافتن۔ف۔ اپنے تئیں سنبھالنا ÷ بم
خُودرا رسن کردن۔ف۔ اپنے تئیں مقیّد کرنا ÷ بم
خُودرا گرفتن۔ف۔ دیکھو خودرا جمع کردن ÷ بم
خُودرنگ۔ف۔ اصلی رنگ والی۔ خودرو پودے ÷ بم
خُودسازی۔ف۔ اپنا ظاہر سنوارنا ÷ بم
خُودستائی۔ف۔ اپنی تعریف آپ کرنا۔ ج۔ بم
خُودسر۔ف۔ خودرائے ÷ بم
خُودسری۔ف کسی کی اطاعت سے تکبّر اور استغنا کرنا ÷
خُودسوار۔ف۔ خودرائے ÷ بم
خُودشکن۔ف۔ منکسر ÷ غ
خُودشناس۔ف۔ عارف ÷ بم

خُودفروش۔ف۔ لوگوں کے سامنے اپنے باپ دادا کی تعریف کرنا ÷ بم
خُودفگن۔ف۔ یکّہ تاز ÷ بم
خُودک۔ف۔ خلجانِ خاطر۔ وسواس۔ خرخشہ۔ حسد۔ خشم۔ ناملایم امر کے دیکھنے سے طبیعت کا پریشان ہونا ÷ بم
خُودکاشت۔ف۔ وہ شخص جو خود ہی مالک زمین کا ہو۔ اور آپ ہی اُس کو بوئے ÷ ج
خُودکام۔ف۔ دیکھو خودسر ÷ بم
خُودکامگی۔ف۔ خودغرضی ÷ ن
خُودکامہ۔ف۔ خودسر ÷ بم
خُودکشی۔ف۔ اپنے تئیں آپ مار ڈالنا + مقدور سے بڑھ کر دعوت کا سامان بہم پہنچانا ÷ بم
خُودگذشتہ۔ف۔ اپنے آپ سے گیا گزرا ہُوا۔ حیران پریشان ÷ بم
خُودنما۔ف۔ خودستا۔ متکبّر ÷ بم
خُور۔ف۔ نہایت تیز روشنی + آفتاب کے ناموں میں سے ایک نام + مزہ۔ لذّت +

اس قدر تھوڑا کھانا جس سے آدمی فقط زندہ رہ سکے + کھانے والا + مصدر خوردن سے امر بھی ہے ÷ ب
خُورا۔ف۔ لائق۔ سزاوار + اس قدر تھوڑا کھانا جس سے فقط جان بچ سکے ÷ ب
خُوراک۔ف۔ ایک وقت کا کھانا + خوردنی۔ کھانے کی چیز ÷ بم
خُورانیدن۔ف۔ کھلانا۔ کھلوانا +
خُورد۔ف۔ کھایا + ریزہ ریزہ کردیا + سزاوار۔ لائق ÷ ب
خُورد۔ف۔ کھانے کی چیز۔ خورش۔ کھانا۔ میوہ ÷ ش
خُورداد۔ف۔ ایک شمسی مہینہ ہے جو اساڑھ سے ملتا ہوا ہے ÷ غ
خُوردپز۔ف۔ باورچی۔ کھانا پکانے والا ÷ ن
خُوردخوان۔ف۔ خوانِ طعام ÷ بم
خُوردکاری۔ف۔ باریک بینی۔ وقت پسندی + باریک اور

نازک صنعت جو بڑے بڑے
اُستاد کرسکیں ؛ غ
**خُوردن** - ف - کھانا - ملاقی
ہونا - ملنا ؛ بم
**خَوردنی** - ف - کھانے کی چیز -
خورش - کھانا - قوت ؛ ص ج
**خُوردہ** - ف - کھایا ہوا + خوراک +
نکتہ + عیب + ہر شے کا ریزہ +
آگ کی چنگاری ؛ ب - ش
**خُوردہ بین** - ف - نکتہ چیں +
باریک بین نکتہ سنج ؛ فج
**خُوردہ داں** - ف - دِقت پسند
دانا - باریک بین + ب
**خُوردہ کار** - ف - باریک بین -
دِقت پسند - دانا ؛ غ
**خُورسند** - ف - خوش - فج
**خُورش** - ف - کھانا - خوراک ؛ بم
**خُورشخانہ** - ف - باورچی خانہ ؛ بم
**خُورش دِشناس** - ف - چکّی
کا گوِل - گلا + بم
**خُورش گر** - ف - باورچی ؛ بم
**خُورشید** - ف - یائے مجہول سے
بھی درست ہے - لیکن یائے
معروف سے پڑھنا فصیح ہے -
مرکب ہے خور (بمعنے آفتاب)
اور شید بمعنے (روشن) ہے لفظی
معنے آفتاب روشن ؛ بم - ب - غ
**خورشید بر سرِ دیوار رفتن** -
ف - عمر و دولت کا انتہا پر
پہنچنا - قریب بزوال ہونا ؛
بم ؛
**خورشید لبِ بام** - ف - انتہائے
عمر ؛ بم
**خُورشید بگِل اندودن** - ف
ایسے امر کا اِخفا کرنا جو بدرجۂ
غایت شیوع پا چکا ہو - ایسے
امر کے چھپانے کا ارادہ کرنا
جس کا اِخفا ناممکن ہو - بدیہی
امر کا انکار کرنا - لغو حرکت
کرنی ؛ بم
**خُورشید سرِ دیوار** - ف -
انتہائے عمر ؛ بم
**خُورشید سواراں** - ف -
سحر خیز - شب بیداران -
رات کو جاگنے والے + بادشاہ
کے مُقرب ملائکہ + گرمی کے
وقت سوار ہونے والے ؛ ب
**خورشید سوئے کوہ** - ف
آفتاب کے نزدیک بہ غروب
ہونے سے کنایہ ہے ؛ ز
**خُورشید سیما** -
**خُورشید طلعت**
**خُورشید عذار**
**خُورشید غبغب**
**خُورشید فُروغ**
**خُورشید لقا** عا
یہ سب کلمات اپنے اپنے موقع پر معشوق کی تعریف
میں واقع ہوتے ہیں ؛ بم
**خَوَرنق** - معرب - وہ محل جو
نعمان بن منذر نے بہرام گور
کے واسطے بنوایا تھا ؛ بم
**خُورہ** - ف - کوڑھ - جذام +
بالخورہ ؛ غ - ن - ب
**خَوزم** - ف - وہ بخار جو زمین
کے قریب ہوتا ہے - کُہر -
مطلق بخار کو بھی کہتے ہیں ؛ ب
**خَوزہرج** - معرب خرزہرہ -
کُنیر کا درخت ؛ ب
**خُوزی** - ف - شہر خوز کا رہنے
والا - منسوب بہ خوز ؛ غ
**خوسانیدن** - ف - بھگونا -
تر کرنا ؛ ب
**خَوسِتہ** - ف - کُوٹا ہوا + ملا ہوا +
مالیدہ + دریا کے درمیان کا
جزیرہ ؛ غ - ب

خَوِشتہ - ف - اُکھیڑا ہوا + گندہ اور بدبوناک ہُوا ہوا + ب

خوسہ - ف - وہ شکل اور صورت جو فالیز کھیتی وغیرہ میں جانوروں اور پرندوں کے بھگانے اور ڈرانے کے لئے بناتے ہیں + ب

خوش - ف - بواؤ مجہول - خُشک + ب

خَوش - ف - بواو معدولہ - خود - خویش + خوب - اچھا - مرد یا عورت کی ساس + بوسہ + ب

خَوِشا - ف - بہت خوش + ب - غ

خَوِشاب - ف - تروتازہ - سیراب + آبدار جواہر - آبدار موتی + ب

خَوش اَدا / خَوش اِلحان - خوش آواز - بم

خَوشامد - ف - خوش کرنے کی بات + چاپلوسی + بم

خَوِشدامن - ف - ساس + ب

خَوِش اَنگشت - ف - عمدہ گانے بجانے والا + بم

خَوِش آہنگ - ف - خوش آواز + ج

خَوِشانیدن - ف - خشک کرنا + بے آب و رونق کرنا + مص - غ

خُوِشباش - ف - جو ہمیشہ خوش رہے اور بمعنی خوش نشین + بم

خَوِشبو - ف - بوے خوش - خوشبودار شے + ز

خَوِشبُومالیدن - ف - خوشبو لگانا + ز

خَوِشپوزی - ف - چُومنا - بوسہ دینا + بم

خَوِشتامن - ف - ساس + ب

خَوِشتَرَک - ف - بہت خوش + غ

خَوِش تقریر / خَوِش حَرف - وُہ شخص جس کی باتیں میٹھی ہوں + بم

خَوِش خِرام - ف - محبوب سے کنایہ ہے + بم

خَوِش خَط - ف - جوان نوخط - [illegible]

خَوِش خواں - ف - خوب پڑھنے والا + بم

خُوِش خیال - ف - اچھے خیالات کا آدمی - شاعر + بم

خَوِشدامن - ف - ساس + ب

خُوِش رَفتار - ف - دیکھو خوش خِرام + بم

خُوِش رَو - ف - تیز رفتار - خوش رفتار + ز

خَوِش صَفیرانِ چمن - ف - باغ کے خوش آواز جانور - بُلبلیں + بم

خُوِش طالع - ف - نیک بخت + بم

خُوِش طِینت - ف - نیک خو آدمی + بم

خَوِش عِناں - ف - خوش رفتار گھوڑا - مطیع اور فرمانبردار + غ

خَوِش غِلاف - ف - وہ تلوار جو خود بخود تھوڑی سی حرکت سے میان سے نکل آئے + بم

خَوِش قلم - ف - [illegible] - جس پر عمدہ لکھا جاتا ہو [illegible]

خَوِش کِنار - ف - محبوب - معشوق + بم

خوش گام - ف - عمدہ چلنے والا گھوڑا ۔ بم
خوش گفتار / خوش گو - ف - خوش کلام خوش تقریر ۔ بم
خوش گوار / خوش گواراں - ف - مزہ دار چیز - لذیذ شے - جس کے کھانے سے طبیعت خوش ہو ۔ بم
خوش منزل - ف - وہ شخص جو بادشاہوں اور امیروں کی طرف سے پہلے منزل پر جاکر رسد وغیرہ کا انتظام کر رکھے ۔ بم
خوش منظر - ف - خوبصورت ۔ ج
خوش نشین - ف - جہاں جی لگے وہیں سکونت کر لینے والا ۔ بم
خوش نشینانِ چمن - ف پھول بوٹے وغیرہ ۔ بم
خوش نغمہ - ف - اچھا گانے والا ۔ بم
خوش نگاہ - ف - معشوق کی آنکھ، پلکوں سے کنایہ ہوتا ہے ۔ بم
خوش نما - ف - خوبصورت ۔ فج ۔ بم

خوش نمک - ف - مزیدار کھانا - جس میں نمک مصالحہ وغیرہ سب کچھ ٹھیک ٹھیک موافق اندازہ کے ہو ۔ نمکین آدمی ۔ محبوب ۔ بم
خوش نواز - ف - اچھا گانے بجانے والا ۔ ن - ب
خوشنود - ف - راضی - خوش - رضامند ۔ بم
خوش نہاد - ف - نیک ذات - نیک طبیعت ۔ بم
خوشہ - ف - گچھا - اناج کی بالیں ۔ بم
خوشۂ چرخ - ف - برج سنبلہ ۔ ج
خوشہ چیں - ف - سنہار - فیض اٹھانے والا ۔ ج
خوشۂ سپہر - ف - دیکھو خوشۂ چرخ ۔ ش - ف
خوشہ ندادن - ف - خراج نہ ادا کرنا ۔ ز
خوشی - ف - شادی - سرور - خوبی - نیکی ۔ ب
خوشیدن - ف - سوکھنا - خشک ہونا ۔ ب
خوض - ع - غور کرنا - سوچنا ۔

پانی میں گھسنا ۔ گھوڑے کو پانی میں ڈال دینا ۔ م
خوط - ع - نازک شاخ ۔ جسیم اور چالاک آدمی ۔ م ۔ مب
خوف - ع - ڈر - قتل ۔ لڑائی ۔ ش ۔ بم ۔ مب
خوفناک - ف - خوف کرنے والا - اور خوف کی جگہ ۔ بم
خوک - ف - سور ۔ ایک بیماری جو گلے میں عارض ہوتی ہے عربی میں اسے خنازیر کہتے ہیں ۔ ن - ب
خوگر کردن - ف - خوگر ہونا - عادی بننا ۔ فج
خوگر - ف - عادی - جس کو کسی بات کی عادت ہو - ملنسار - الفت کرنے والا ۔ ب
خوگر فتن - ف - محبت ہو جانی - عادت پڑ جانی ۔ بم
خوگیر - ف - بمعنے خوگر ۔ نمدہ زین جو نمدہ وغیرہ زین کے نیچے گھوڑے کی پیٹھ پر ڈالتے ہیں - ترکیبی معنے پسینہ چوس لینے والا ۔ بم
خول - ف - ایک چھوٹا سا

پرندہ چڑیا کے موافق بہت
تیز اڑنے والا - اور بلند
پرواز - بعض چنڈول کو
کہتے ہیں ÷ ب - ن
**خَوَل** - ع - نگاہ رکھنا -
خوب رعایت کرنا ÷ مب
**خَوَل** - ع - خدمتگار - نوکر
چاکر - غلام - لونڈیاں نعمت
دولت ÷ مب
**خَوَلان** - ع - رسوت ÷ مب
**خُولنجان** - ف - برگ تنبول
کی جڑ + کلیجن ÷ ع
**خولہ** - ف - خالی ÷ ب - ن
**خَوَلّی** - ع - گڈریا - مال کی
خوب خبر گیری کرنیوالا ÷ مب
**خُون** - ف - لہو + مار ڈالنا +
خونی آدمی ÷ ب
**خُوں از بُنِ ناخن بر آوُردن** - ف - بدلا لینا ÷ بم
**خُوں از بُن ناخن دویدن**
**خُوں از بُن ناخن رواں بودن** + **خُوں از بُن ناخن رواں شُدن**
ف - سخت مصیبت میں گرفتار
ہونا ÷ بم

**خُون آشام** - ف - ظالم -
ستمگار ÷ بم
**خُونِ بط** - ف - شرابِ سُرخ ÷ بم
**خُون بہا** - ف - دیت - خون
کا معاوضہ + مجازاً مقابل
مانند ÷ بم - ع
**خُونِ تاک** } ف - انگوری
**خُونِ جام** } شراب ÷ بم
**خُونِ جیال** - ف - لعل -
یاقوت - عقیق وغیرہ ÷ بم
**خُونِ جگر** - ف - غم - غُصّہ -
اندوہ ÷ بم
**خُونِ جہاں** - ف - سُرخی -
شفق ÷ ب
**خُونِ حلال** - ف - مباح
خون - جس قتل میں گناہ
نہ ہو ÷ بم
**خُونِ حیوان** - ف - دودھ -
گھی - لسی - شہد ÷ بم - ب
**خُونِ خام** - ف - صاف
اور خالص خون - شراب
انگوری سے کنایہ ÷ ب
**خُونِ خروس** - ف شراب
سُرخ ÷ ب
**خُون خریدن** - ف - کچھ
مال وغیرہ دے کر قتل سے
رہائی پانا ÷
**خُونِ خُم** - ف - شراب سرخ ÷ بم
**خُوں خوار** - ف - ظالم -
ستمگر ÷ بم
**خُوں خوارگی** - ف - غم و غصہ
ظلم و ستم ÷ ج
**خُوں خوارہ** - ف - دیکھو
خون خوار ÷ بم
**خُوں خواری** - ف - دیکھو
خون خوارگی ÷ ج
**خُونِ دُخترِ رز** - ف - انگوری
شراب ÷ بم
**خُوں در جگر افگندن**
**خُوں در جگر کردن** - ف
نہایت پیچ و تاب میں
ڈالنا ÷ بم
**خوں در جگر جوش زدن**
ف - کینہ اور پرخاش کا ظاہر
ہونا ÷ ز
**خُوں در کنار راندن** - ف
بہت رونا ÷ ز
**خُوں درمیانست** - ف -
خون کا دعوے دائر ہے +
جنگ شروع ہے ÷ بم - ز

خوندگار۔ ف۔ خداوندگار کا
مخفف ہے۔ اہل ایران
کے محاورے میں شاہِ روم
کا لقب ہے ٭ ب
خونِ دِل۔ ف۔ غم۔ غصّہ۔
سختی۔ محنت ٭ ب
خونِ دل بناخن آوردن
خونِ دِل بناخن رسیدن
ف۔ بدلہ لینا ٭ رونا چھاتی
پیٹنا ٭ ب۔ بم
خونِ دلِ خاک۔ ف۔
سُرخ رنگ پھول اور لعل و
یاقوت وغیرہ ٭ ب
خونِ رز } ف۔ انگوری
خونِ رزان } شراب ٭ بم
خونِ ریختن۔ ف۔ خون
بہنا۔ خون بہانا۔ قتل
کرنا ٭ بم
خوں ریز۔ ف۔ خُون بہانے
والا۔ خُونی ٭ خون بہانا ٭ بم
خونِ سادہ۔ ف۔ خالص
خون ٭ ب
خونِ سیاوش } ف۔ ایک
خونِ سیاوشان } سُرخ رنگ
بُوٹی کا نام ہے جسے عربی
میں دم الاخوین کہتے ہیں۔
کہتے ہیں۔ کہ جب افراسیاب
نے سیاوش کو قتل کیا۔ تو
جس جگہ اس کا خون زمین
پر گرا تھا۔ وہاں یہ بُوٹی
پیدا ہو گئی۔ اس واسطے
خون سیاوش کہلائی ٭ شراب
سُرخ ٭ صبح کی روشنی ٭
سُرخئی شفق ٭ ب۔ بم
خون شُدن۔ ف۔ ہلاک
ہونا۔ لڑائی ہونا ٭ بم
خون فروش۔ ف۔ وہ
شخص جو معمولی چیز پر خون
کا معاوضہ کرے ٭ بم
خونِ قدح } ف۔ سُرخ
خونِ کبوتر } شراب ٭ بم
خوں کردن۔ ف۔ مار
ڈالنا ٭ بم
خوں کشادن } ف۔ فصد
خوں کشیدن } کرنا ٭ بم
خوں گرفتن۔ ف۔ فصد
کرنا ٭ کسی کے خون کے
بدلے میں گرفتار ہو جانا ٭ بم
خوں گرفتن از کسے۔ ف
قصاص لینا ٭ بم
خوں گرفتنِ دل۔ ف
غم و غصہ سے دل کا بھر
آنا ٭ بم
خوں گرفتہ۔ ف۔ اجل رسیدہ ٭ بم
خوں گرمی۔ ف۔ الفت۔
تپاک۔ جوشِ محبت ٭ بم
خوں گریستن۔ ف۔ زار
زار رونا ٭ بم
خوں گریہ کردن۔ ف۔
خون کے آنسو بہانا ٭ بم
خونِ مُردہ۔ ف۔ وہ خون
جو بدن پر چوٹ لگنے سے
ایک جگہ جم جاوے۔ جاری
نہ ہو ٭ بم
خونِ مینا } ف۔ سُرخ
خونِ ناموس } شراب ٭ بم
خوں ندارد۔ ف۔ اس کا
خون ہدر ہے۔ اسکا قصاص
نہیں ٭ بم
خوں نشاندن۔ ف۔ خون
کی تعدیل کرنا۔ اس کی
تیزی اور گرمی کو توڑنا ٭
اصلاح کرنا ٭ بم
خوں نوش } ف۔ ظالم ٭
خوں نوشہ } بم

خُوں نوشیدن - ف - قتل کرنا - خون پینا ؛ بم
خُونی - ف - وہ شخص جو کسی کو قتل کر ڈالے ؛ بم
خُونین - ف - خون سے لتھڑا ہُوا - خون آلودہ ؛ بم
خَوہَل } ف - ٹیڑھا - کج ؛
خَوہَلِہ } ب - ن
خوے - ف - عادت - خصلت ؛ بم
خَوِے - ف - پسینہ ؛ بم
خَوے اَز بَغل رَواں شُدن - ف - کمال محنت و مشقّت اُٹھانی - شرمندہ ہونا ؛ بم
خَوے بَرآوَردن از کسے - ف - کسی کو شرمندہ کرنا ؛ بم
خَوِید (بروزن دوید) گیہوں یا جَو کی ہری گھاس جسکے ابھی خوشے نہ نکلے ہوں ؛
خَوِیدَک - ف - ایک قسم کا نہایت عمدہ خربزہ ؛ بم
خَوِے دَویدن - ف - شرمندہ ہونا ؛ بم

خَوے زدہ - ف - جسے پسینہ آیا ہو ؛ بم
خَوِیسہ - ف - جھگڑا - بحث ؛ ن
خَوِیش - ف - آپ ؛ اپنا - رشتہ دار - بھائی بند ؛ اہل ؛ خوب - نیک ؛ وجود ؛ ب
خِویشاں - ف - جمع خویش ؛ رشتہ دار - اپنے ؛ ز
خِویشاوند - ف - عزیز - اپنے لوگ - رشتہ دار ؛ غ
خِویش باز - ف - جو عشق الٰہی میں اپنے آپ سے بیخبر ہو - فنا ہو جاوے ؛ بم
خِویش بِین - ف - مغرور - متکبّر ؛ بم
خِویشتن - ف - آپ - خود ؛ بم
خِویشتن بِین - ف - دیکھو خویش بین ؛ بم
خِویشتن دار - ف - بھاری بھرکم - ضابط - صابر ؛ تامل اندیش - فراغت دوست - تن پرور ؛ ب
خواہش را گُم کَردن - ف - متکبر و مغرور ہونا ؛ بم
خواہش [illegible] غرض - خود مطلبی ؛

خَہ - ف - خوش - خُوب - تحسین کا کلمہ ہے ؛ ب
خَہ خَہ - ف - واہ واہ - بہت خُوب ؛ ب
خُہر - ف - وطن - منزل - جگہ - مقام ؛ ب
خَہل } ف - ٹیڑھا - کج ؛
خَہلہ } ب
خَہے - ف - کلمہ تحسین ہے جو خہ اور ے سے مرکب ہے - یعنی مرحبا - بارک اللہ - آفرین ؛ ب
خَی - ف - پانی کی پکھال ؛ مطلق مشک ؛ ب
خَیّاب - ع - ناامید - بے نصیب ؛ غ
خِیابان - ف - روشیں - پٹڑیاں - کیاریاں ؛ ب
خیار چنبر } ف - ایک مسہل
خیار زہ } دوا ہے - املتاس ؛ ب
خُیارَک - ف - بہ - وہ پھوڑا جو چڈوں میں اُٹھتا ہے ؛ غ
خُیانت - ع - [illegible]
[illegible] ؛ ج

**خیازنہ** - ف - سائی ٭ ب

**خیاشیم** - ع - جمع خیشوم ٭ نتھنے ٭ مب

**خیاط** - ع - سوئی دھاگا ٭ مب

**خیّاط** - ع - درزی ٭ مب

**خیاطت** - ع - کپڑا سینا - درزی کا کام کرنا ٭ م

**خیال** - ع - وہ صورت جو بیداری میں تصوّر کریں - یا خواب میں دیکھیں - تصوّر - دھیان - گمان ٭ نقش - تصویر - وہ صورت جو شیشے یا پانی میں نظر آئے - ایک قوت کا بھی نام ہے - جو صور محسوسات کو جو حس مشترک نے قبول کی ہوں - اُن کے غائب ہونے کے بعد نگہ رکھتی ہے ٭ غ

**خیالات** - ع - جمع خیال ٭ ج

**خیالِ بنگ** - ف - وہ وسوسہ اور خیال جو بھنگ پینے سے انسان کو پیدا ہوتے ہیں ٭ بم

**خیال بستن** - ف - طمع کرنا - توقع رکھنا ٭ بم

**خیال پرستاں** - ف - شعرا منشی لوگ ٭ لالچی اور حریص لوگ ٭ عاشق - دلدادہ لوگ ٭ ب

**خیالِ خام** - ف - ایسے امر کا دل میں لانا - جس کے حصول کی اُمید نہ ہو - بیہودہ خیال ٭ بم

**خیالِ مُحال** - ع - ایسے امر کا دل میں لانا جس کا وجود میں آنا نا ممکن ہو ٭ بم

**خیام** - ع - جمع خیمہ ٭ خیمے ٭ مب - م

**خیّام** - ع - خیمہ دوز ٭ م

**خیانت** - ع - ناراستی - امانت میں چوری کرنی ٭ م

**خیانت پیشہ** / **خیانت گر** } ف - بدمعاملہ - ٹھگ ٭ فج

**خیبت** - ع - نا اُمیدی - یاس - محرومی - بے نصیبی ٭ مب

**خیدن** - ف - ٹیڑھا ہونا ٭ ن

**خیر** - ع - نیکی - بھلائی - مال و دولت ٭ مب

**خیر** - ف - سرگشتہ - حیران ٭ عبث - بیہودہ - بے تقریب - تاریک و تیرہ ٭ شوخ ٭ دلیر بے سبب ٭ گل خیری - گل ہمیشہ بہار ٭ ب - ش

**خیرات** - ع - جمع خیر - نیکیاں - نیک کام ٭ غ

**خیرباد** - ف - یہ کلمہ رخصت کے وقت بولتے ہیں - سفر کی رخصت دینا ٭ بم

**خیرباد گفتن** - ف - رخصت کرنا - وداع کرنا - رخصت ہونا ٭ بم

**خیرخواہ** - ف - بھلائی چاہنے والا - نیک خواہ ٭ ج

**خیرہ خیرہ** - ف - بیہودہ - ہرزہ - بے سبب - بے تقریب - تیرہ و تاریک - شوخ شوخ ٭ ب

**خیرگی** - ف - حیرت - بے حیائی - سرکشی - دلیری - شوخی - تعجب ٭ غ - بم

**خیرِ محض** - ع - نری نیکی - بالکل نیک ٭ ز

**خیر مقدم** - ع - کسی دوست یا عزیز کے آنے کے وقت یہ کلمہ کہا کرتے ہیں - جیسا کہ رخصت کے وقت - خیرباد کہتے

ہیں۔ یعنی آپ کا آنا اچھا اور مبارک ہے ٭ بم
خیرو۔ ف۔ خطمی۔ گل خطمی + گل خوشبو گل ہمیشہ بہار ٭ ب۔ ج
خیرہ۔ ف۔ آنکھوں کے سامنے جو غبار ہو جائے۔ شوخ چشم۔ بے شرم۔ بیباک۔ بیہودہ۔ بے حیا۔ سرکش۔ رند۔ شجاع۔ دلیر + حیران۔ سرگشتہ + بے سبب۔ بے تقریب + تاریک + تیرہ + وہ عضو جو سُن ہو جاوے + تہیب۔ گل ہمیشہ بہار ٭ ب۔ بم
خَیرہ۔ ع۔ نیک اور اچھی عورت ٭ م
خِیَرہ۔ ع۔ برگزیدگی پسند کرنا۔ فضیلت دینا ٭ م میب
خیرہ چشم۔ ف۔ شوخ چشم۔ بے حیا ٭ بم
خیرہ خند۔ ف۔ بیہودہ ہنسنے والا ٭ بم
خیرہ درائے۔ ف۔ بیہودہ بکنے والا۔ بے عقل ٭ فج
خیرہ دست۔ ف۔ سرکش ٭
خیرہ رائے۔ ف۔ سُست رائے۔ پریشان فکر ٭ غ
خیرہ رُو }
خیرہ سر } ف۔ آشفتہ۔ پریشان۔ بوالہوس۔ بیہودہ گرد ٭ فج بم
خیرہ کُش۔ ف۔ ناحق مار ڈالنے والا۔ بے سبب مار ڈالنے والا۔ بیباک۔ ظالم۔ بے خوف ٭ بم۔ ب
خیرہ نگاہ۔ ف۔ شوخ چشم بے حیا ٭ بم
خیری۔ ف۔ ایک قسم کا پھول ہے جس کی کئی قسمیں ہیں۔ سیاہ جسے خیری خطائی کہتے ہیں۔ بنفشی۔ جو خیری میرزی اور ہفت رنگ کے نام سے مشہور ہے۔ سفید اور سرخ رنگ جو صحرائی ہوتا ہے اور خیری خرامی کے نام سے موسوم ہے جسے خیری شیرازی اور گل ہمیشہ بہار بھی کہتے ہیں ٭ ب
خَیریت۔ ع۔ نیکی۔ بھلائی۔ خیر و عافیت ٭ غ
خیز۔ ف۔ اُٹھ + پانی کی موج + کبوتری کی کبوتر کے نشاط کے وقت مستی ٭ ب
خیزاب۔ ف۔ پانی کی لہر جو کناروں سے گذر جائے ٭ ن
خَیزُران۔ معرب خیزران ایک قسم کی لکڑی ہے جو خم دینے سے نہیں ٹوٹتی۔ اس سے تازیانے بناتے ہیں۔ شاید اس سے مراد بید ہو + سرو کے درخت کی جڑ ٭ ب م
خیز و میز۔ ف۔ ذوق و شوق۔ ہلا ملا۔ تپاک۔ میل جول ٭ غ
خیزندہ۔ ف۔ کودنے والا + پھسلنے والا + دریا کے کنارے کی زمین جہاں پاؤں پھسلتا ہے۔ بچے وہاں پھسل پھسل کر پانی میں جاتے ہیں ٭ ن
خیزیدن۔ ف۔ آہستہ کسی جگہ داخل ہونا۔ گھسنا + اُٹھنا۔ کھڑا ہونا + بچوں کا بیٹھ کر گھٹنوں کے بل چلنا ٭ ب

خَیْتَش - ع - غم + خطا - گمراہی + جھوٹ - وعدہ خلافی ٭ مب

خیشانیدن - ف - تر کرنا - بھگونا ٭ ن - غ - مص

خیسیدن - ف - بھگونا - تر کرنا ٭ غ - مص + بھیگنا - تر ہونا ٭ ن - ش

خَیْش - ع - موٹے سُوت اور پتلی بناوٹ کا کپڑا + ناقص کتان کا بنا ہوا کپڑا ٭ مب

خیش - ف - ایک قسم کا کتانی کپڑا - جو بڑا موٹا اور دلدار ہوتا ہے کھیس ٭ ب

خیش - ف - وہ لکڑی جو بیلوں کی گردن پر رکھ کر ہل میں جوتتے ہیں - پنجابی پنجالی ٭ ن

خیشاوہ - ف - وہ زمین جس میں ہل جوت کر تخم ریزی کی گئی ہو ٭ ب

خیش خانہ - ف - خیش ایک قسم کا دلدار کتانی کپڑا ہوتا ہے - اُدھر گرمی کے موسم میں اُس کی ایک راوٹی یا خیمہ بنوا کر اُس میں رہتے ہیں اور اُس کے اندر بید کے پتے بچھا کر اُس کے اطراف میں پانی چھڑکواتے ہیں - اور یہ ایسا ہی ہوتا ہے - جیسے ہمارے یہاں خسخانہ ٭ ب

خَشْفُوج - ف - بنولے ٭ ب

خَیْشُوم - ع - ناک کی جڑ + نتھنوں کی ہڈی ٭ ع مب

خَیط - ع - تاگا - ڈور ٭ مب

خَیطِ اَبْیَض - ع - صبح کی سفیدی - صبح صادق ٭ مب

خَیطِ اَسْوَد - ع - رات کی سیاہی - صبح کاذب ٭ مب

خَیطُ الشُّعاع - ع - آفتاب کے شعاعی خطوط ٭ بم

خَیْطَل - ع - بلا - کُتا ٭ مب

خَیْعَل - ع - پوستین + کفنی - وہ کپڑا جس کے دونو چاک نہ سئے گئے ہوں + بے آستین کرتا + بھیڑیا + ہارا ہُوا جواریا ٭ مب

خَیْعَلَہ - ع - بے آستین کرتا - پہنانا ٭ مب

خَیْفا - ع - وہ گھوڑی جس کی ایک آنکھ سیاہ اور ایک سپید ہو + اسی مناسبت سے علم بدیع میں نثر یا نظم کے اُس فقرہ کو کہتے ہیں جس کا ایک کلمہ منقوط اور دوسرا غیر منقوط ہو - جیسے
غم ہنش دہد بییں دل را
رُوح جنبش دہد بییں گل را
٭ غ

خِیک - ف - مشک جس میں شراب یا گھی یا شیرہ وغیرہ ڈالیں ٭ ن

خیکچہ - ف - مشکیزہ ٭ فج

خَیْل - ع - سوار آدمیوں کا گروہ + گھوڑوں کا گلہ + مطلق گروہ - جماعت ٭ بم

خَیلاء - ع - خالوں والی عورت ٭ مب

خُیَلاء - ع - تکبر - فخر ٭ مب

خیلان - ع - جمع خال - سیاہ نقطے جو بدن پر ہوتے ہیں ٭ مب

خَیمان - ع - گمان کرنا - خیال کرنا ٭ مب

**خَیل تاش** - ف - غلاموں اور نوکروں کا گروہ + ایک رسالے کے نوکر + ایک گروہ کے غلام - صاحب لشکر + افسر ٭ بم - ب

**خَیلخانہ** - ف - خاندان ٭ بم - ب

**خَیل خَیل** - ع - فوج فوج ٭

**خَیلولہ** - ع - گمان کرنا - خیال کرنا ٭ مب

**خَیلے** - ف - بہت زیادہ ٭ بم

**خِیم** - ع - خو - طبیعت + تلوار کا جوہر ٭ مب

**خِیم** - ف - بُری عادت + چیپڑ + رینٹھ + رال + وہ بوری جو پُرانی روئی سے بنائی گئی ہو ٭ ب - ن

**خِیَم** - ع - جمع خیمہ - خیمے ٭ م

**خیمگی** - ف - فرّاش - خیمہ لگانے والا ٭

**خیمگی** - ف - خیمہ سینے کا سُوا ٭ بم

**خَیمہ** - ع - تنبو - ڈیرہ ٭ بم

**خیمۂ اَزرق** - ف - آسمان سے مُراد ہے ٭ ب

**خیمہ اَفگندن** - ف - ڈیرہ ڈالنا - ڈیرہ اُٹھانے کے لئے خیمہ گرا دینا + ڈیرہ ڈالنا + خیمہ لگانا ٭ بم

**خیمہ بَرپا کردن** - ف - خیمہ لگانا - ڈیرہ لگانا ٭ بم

**خیمہ بر سر انداختن** - ف - بیقرار کرنا ٭ بم

**خیمہ بَر کَردن** - ف - دیکھو خیمہ برپا کردن ٭ بم

**خیمہ بَر کَندن** - ف - ڈیرہ اُٹھا لینا - تنبو اُکھیڑنا ٭ بم

**خیمہ بصحرا زدن** - ف - غائب ہونا - آشکارا اور بےپردہ ہونا ٭ بم - ب

**خیمہ بہ صحرائی زدن** - ف - بے قرار ہونا - سفر کرنا - بے باک ہونا - بے شرم ہونا ٭ بم - ب

**خیمۂ [illegible]** / **خیمۂ [illegible]** } ف - دیکھو خیمۂ ازرق

**خیمہ زدن** - ف - خیمہ لگانا - ڈیرہ ڈالنا + مقیم ہونا - فروکش ہونا + تکبر کرنا - غرور کرنا + لشکر کشی کرنا ٭ ب

**خیمۂ زنگاری** / **خیمۂ فیروزہ رنگ** / **خیمۂ کبود** } ف - دیکھو خیمۂ ازرق ٭ ب

**خیمہ کشیدن** - ف - دیکھو خیمہ افگندن ٭ بم

**خیمہ گاہ** - ف - وہ جگہ جہاں خیمہ لگائیں ٭ بم

**خیمہ گستردن** - ف - دیکھو خیمہ افگندن ٭ بم

**خُنیا** - ف - راگ ٭ ب

**خُنیاگر** - ف - مُغنّی - گویّا ٭ بم

**خیو** / **خِیو** / **خیوک** } ف - تھوک - منہ کا پانی - آب دہن ٭ ب - ن

**خُیول** - ع - جمع خَیل - گھوڑے - سوار - افواج - گروہ ٭ مب

# د

داء - ع - بیماری مرض ۔ مب
داءُ الاَسَد - ع - جذام - کوڑھ ۔ مب
داءُ الثّعلب - ع - وہ بیماری جس میں بدن کے بال گر جاتے ہیں + بالخورہ ۔ مب
داءُ الحیّہ - ع - وہ بیماری جس سے سر کے بال اور کھال گر جاتے ہیں ۔ مب
داءُ الفیل - ع - ایک بیماری ہے - جس میں پاؤں سوج کر ہاتھی کے پاؤں کے مشابہ ہو جاتے ہیں ۔ مب
داءُ الکلب - ع - درندے کا دیوانہ ہو جانا - کتے کی بیماری - ہلکا جانا ۔ مب
دأب - ع - کسی کام میں محنت اور کوشش کرنی - تکلیف اٹھانی + مصلحت - طریقہ - ڈھنگ - کام ۔ م

داب - ف - کر و فر - شان و شوکت - خودنمائی ۔ ب
دابا - ف - سونا - زرِ سرخ ۔ ب
دابِر - ع - پیچھے چلنے والا + کسی چیز کا بقیہ + اصل - جڑ ۔ م
دابوغ } ف - تربوز + غ
دابوغہ }
دابّہ - ع - زمین پر چلنے والا حرکت کرنے والا جاندار + لادو اور سواری کے جانور ۔ م - غ
داج - ف - شب تاریک + تاریکی - رات کا اندھیرا + ب - غ
داجن - ع - پانی کھینچنے والا اونٹ - ہلی ہوئی بکری + گھر کا پلا ہوا جانور ۔ م - مب
داچک - ف - کان کی بالی ۔ ن - ب
داحض - ع - پھسلنے والا - دور ہونے والا - باطل ۔ غ

داختن - ف - جاننا ۔ ب
داخِل - ع - اندر آنے والا + اندر ۔ م - مب
داخُل - ف - شاہی محل کا بیرونی حصہ جس میں عام لوگ بیٹھیں - وہ نشان جو جانوروں کے دفعیہ کے لئے زراعت پر نصب کریں ۔ غ
داخلِ جمع خرچ نیست - ف - قابلِ اعتماد نہیں معزز اشخاص کے زمرے میں داخل ہونے کے قابل نہیں ۔ بم
داخم - ف - رزق - روزی ۔ ۲
داخُول - ف - دیکھو داخُل ۔ ب - غ - ن
داد - ف - آدمی کی عمر اور سن و سال + ایک بیماری کا بھی نام ہے - جسے عربی میں توبا کہتے ہیں + انصاف - عدل + عطا بخشش + نالہ -

فریاد وفغاں اور داون مصدر سے ماضی کا صیغہ بھی ہے + ب۔ بم

**دادا**۔ ف۔ باندی۔ لونڈی+ خصوصاً وہ بوڑھی باندی جس نے لڑکپن سے کسی کی خدمت کی ہو اور اسی کی خدمت کرتے کرتے بوڑھی ہوگئی ہو + وہ بڈھا آدمی جو چھوٹے بچوں کی خدمت کرے + ب۔ ن

**دادار**۔ ف۔ مرکّب ہے داد (عدل) اور ار (کلمہ نسبت سے) + منصف۔ عادل + خدا تعالےٰ کا بھی نام ہے + ب۔ غ

**داد آفرید** } **داد آفرین** } ف۔ خدا تعالیٰ کا نام + فن موسیقی کا ایک سرود + ب۔ ن

**دادِ بالا**۔ ف۔ قد وقامت کی موزونی اور اعتدال + ن

**داد بخش**۔ ف۔ منصف۔ عادل + بم

**دادِ چیزے دادن**۔ ف۔ کسی [illegible] کو اچھی طرح کرنا۔

جیسا چاہئے کرنا۔ اُس کا بخوبی حق ادا کرنا + ز

**داد خواہ**۔ ف۔ مظلوم۔ فریادی۔ انصاف چاہنے والا + بم

**داد خواہی**۔ ف۔ انصاف چاہنا۔ فریاد + بم

**داد دہ** } **داد دہندہ** } ف۔ منصف۔ عادل + خدا تعالےٰ کا بھی نام ہے + ب۔ بم۔ ز

**دادَر**۔ ف۔ برادر۔ بھائی + دوست + ب

**داد راشت**۔ ف۔ عادل۔ منصف + ب۔ ن

**دادرند**۔ ف۔ بڑا بھائی + ب

**داد طلب**۔ ف۔ فریادی۔ مظلوم۔ داد خواہ + فج

**داد فرما**۔ ف۔ دیکھو داد دہ + ج۔ ب

**دادک**۔ ف۔ دادبیگ کا مخفف ہے جو ایک مشہور شخص گزرا ہے + بوڑھا + غلام + ب

**داد گاہ**۔ ف۔ [illegible] سے انصاف۔

عدالت۔ کچہری جہاں انصاف کیا جاوے + فج

**داد گر** } **داد گستر** } ف۔ دیکھو داد دہ + بم

**دادِ مردانگی دادن**۔ ف۔ شجاعت کا حق ادا کرنا۔ کمال بہادری ظاہر کرنا + ز

**دادن**۔ ف۔ دینا + بم

**داوند**۔ ف۔ بڑا بھائی۔ مخفف ' دادرند ' + ب

**دادنی**۔ ف۔ قرض + ج

**دادو**۔ ف۔ مرادف ' دادا ' + ب۔ ن

**داد و دہش**۔ ف۔ عطا۔ بخشش۔ انعام + بم

**دادوَر**۔ ف۔ دیکھو داد دہ + ب

**داد وستد**۔ ف۔ لین دین + بم

**داد وند**۔ ف۔ معتدل + ب

**دادہ**۔ ف۔ نصیب قسمت + م

**دار**۔ ف۔ مطلق لکڑی یا درخت + سولی۔ صلیب + داشتن کا امر + ب

**دار**۔ ع۔ گھر + م

**دارا**۔ ف۔ بادشاہ + خدا تعالیٰ + دارندہ۔ دولتمند + ب۔ بم

داراب۔ ف۔ کرّ و فر و شان و شوکت + نمود نمائی ÷ ب

دارات۔ ف۔ کرّ و فر۔ شان و شوکت ÷ ب۔ ن

دارا دار کردن۔ ف۔ دیر پا ہونا۔ مدت تک رہنا ÷ ب

دار اشکنز۔ ف۔ ایک دوا ہے ÷ ن

دار آفرین۔ ف۔ تکیہ گاہ جس پر تکیہ لگایا جاوے۔ خواہ آدمی ہو خواہ کوئی اور چیز ÷ ب۔ ن

دارُ الآثارِ العربیۃ۔ ع۔ مصر میں ایک عجائب خانہ ہے جہاں ملک عرب کی قدیم اشیاء رکھی ہوئی ہیں ÷ ز

دارُ الآخرت۔ ع۔ قیامت ÷ ج

دارُ الاَدَب۔ ع۔ علم و ہنر کی مجلس۔ جہاں ادب سکھلایا جاوے ÷ ش

دارُ الاِسلام۔ ع۔ وہ ملک جس میں اسلامی سلطنت ہو ÷ ز

دارُ الاِمارت۔ ع۔ پایۂ تخت۔ گورنمنٹ کا صدر مقام جیسے ہندوستان میں کلکتہ ÷ غ

دارُ الاَمان } ف۔ امن
دارُ الاَمن } کا مکان جہاں پر لڑائی اور فساد نہ ہو ÷ بم

دارُ الاَیتام۔ ع۔ یتیم خانہ ÷ ز

دارُ البَقا۔ ع۔ ہمیشگی کا گھر۔ عالم آخرت ÷ ج

دارُ البَوار۔ ع۔ ہلاکت کا گھر یعنی دوزخ ÷ بم

دارُ التُّحف۔ ع۔ عجائب خانہ۔ میوزیم ÷ ز

دارُ الجَلال۔ ع۔ زمانہ سابق میں دہلی کا لقب تھا ÷ غ ÷ بہشت ÷ ش

دارُ الجہاد۔ ع۔ وہ مقام جس کے لئے جہاد کیا جائے۔ عالمگیر کے زمانہ میں حیدرآباد کو کہتے تھے ÷ غ

دارُ الحَرب۔ ع۔ وہ جگہ جہاں خدا کی عبادت سے روکا جائے۔ کافروں کا ملک ÷ غ

دارُ الحَوادِث۔ ع۔ حادثوں کا گھر۔ وہ جگہ جہاں حادثے اور تکلیفیں پہنچیں + دُنیا + ز

دارُ الخِلافہ۔ ع۔ راجدھانی پایۂ تخت۔ بادشاہ کے رہنے کا مقام ÷ غ

دارُ السُّرور۔ ع۔ سُرور و خوشی کا گھر + بیجاپور کا لقب تھا + غ ÷ بہشت ÷ ش

دارُ السَّعادت۔ ع۔ استنبول سے مراد رکھتے ہیں ÷ ز

دارُ السَّلام۔ ع۔ سلامتی کا گھر۔ بہشت + بغداد کا لقب ÷ بم۔ غ

دارُ السَّلطنت۔ ع۔ پایۂ تخت۔ گورنمنٹ کا صدر مقام۔ بادشاہ کے رہنے کی جگہ ÷ غ

دارُ الشِّفا۔ ع۔ ہسپتال۔ شفاخانہ ÷ غ

دارُ الصَّفا۔ ع۔ خانہ کعبہ ÷ غ

دارُ الضَّرب۔ ع۔ ٹکسال ÷ غ

دارُ الضِّیافت۔ ع۔ مہمان خانہ۔ مسافر خانہ ÷ ز

دارُ العجزہ - ع - غریب خانہ جس میں لولے - لنگڑے اندھے - بوڑھے آدمیوں کی پرورش ہوتی ہے ؛ ز
دارُ العدالت - ع - کچہری جہاں انصاف کیا جاتا ہے ؛
دارُ العیار - ع - وہ مقام جہاں پر کھوٹا اور کھرا زر پرکھا جاوے ؛ غ
دارُ الغبار } ع - دنیا ؛ ش
دارُ الغرور }
دارُ الفنا - ع - فنا ہونے کا گھر - دنیا ؛ ز
دارُ القرار - ع - بہشت - قندھار کا بھی لقب ہے ؛ غ
دارُ القضاء - ع - فیصلہ کی جگہ - قاضی کی کچہری ؛ ج
دارُ القمار - ع - جوا کھیلنے کی جگہ ؛ بم
دارُ الّمامہ - ع - روڑی - کوڑا کرکٹ ڈالنے کی جگہ + عیسائیوں کا عبادتخانہ + فاحشہ عورتوں کے جمع ہونے کی جگہ ؛ غ
دارُ الکمال - ع - جہاں کمال حاصل ہو ؛ بم
دارُ الکتب - ع - کتبخانہ ؛
دارُ المرز - ع - حکومت کا صدر مقام - بادشاہ کے رہنے کی جگہ ؛ غ
دارُ المرض - ع - بیماری کا گھر - ایسی جگہ جہاں بیماری لگ جائے ؛ بم
دارُ الملک - ع - حکومت کا صدر مقام - یعنی جہاں پر بادشاہ رہتا ہو ؛ غ
دارُ النعیم - ع - ناز و نعمت کا گھر - بہشت ؛ ج - غ
دارُ المشقت - ع - تکلیف اور محنت کا گھر ؛ ش
دارائی - ف - حکومت - بادشاہت + ایک قسم کا مشہور ریشمی کپڑا ؛ غ بم
دارائے شب اندر روز ف - ایک قسم کی دارائی جو سیاہ و سفید ہوتی ہے ؛ م
دارائی گونہ - ف - ربّ النوع + ایک نوع کا محافظ اور تربیت کرنے والا ؛ ب - ن
دار باز - ف - نٹ ؛ بم
دار بام - ف - شہتیر ؛ ب
دار بست - ف - پاڑ جس پر راج اور مزدور بیٹھ کر عمارت کا کام کرتے ہیں + انگور یا کسی اور بیل کے چڑھانے کی ٹٹیاں ؛ بم
دار پلپل - ف - فلفل دراز ؛ ب - ن
دار چینی - ف - ایک خوشبودار لکڑی ہے ؛ بم
دار خال - ف - نیا لگایا ہوا پودا ؛ ب - ن
دار زرد - ف - ہلدی - زرد چوبہ ؛ ب - ن
دار سلامت - ع - بہشت ؛ بم
دار شش در - ف - دُنیا ؛ ب
دار شیشعان - ع - ایک خاردار درخت ہے ؛ مب
دار صینی - معرب - دارچینی
دارع - ع - زرہ پہنے ہوئے - زرہ پوش ؛ م
دار فلفل - ع - فلفل دراز - پلپل دراز ؛ ش

دَہانِ پُشت - ف - سوراخِ مقعد سے کنایہ ہے ٭ ب

دَہاں دَرَہ - ف - جماہی ٭ ب - ن

دَہانِ دَریدہ - ف - مُنہ پھٹ - فضول بکنے والا ٭ م

دَہانِ ضَیغَم - ف - بُرجِ اسد سے کنایہ ہے ٭ ب

دَہ انگشت بَر دَہاں گرفتن - ف - عاجزی وزاری کرنا ٭ ب

دَہانگیر - ف - وہ شخص جو لغو بکنے سے لوگوں کا مُنہ بند کر دے ٭ بم

دہانہ - ف - زنگار معدنی + لگام + مُنہ کے مشابہ چیز جیسے مشک یا چشمے یا نہر وغیرہ کا دہانہ ٭ ب - ن

دِہانیدن - ف - دلوانا ٭ چ

دَہ پانزدہ - ف - زیب و زینت سے کنایہ ہے ٭ بم

دَہ پنجی - ف - کھوٹا سونا ٭ بم

دِہ چیر - ف - رعیت کے لوگ - زمیندار - دیہاتی گنوار ٭ ب - ن

دَہ حواس - ف - پانچ حس ظاہری او پانچ باطنی سے کنایہ ہے ٭ فج

دِہ خُدا - ف - گاؤں کا رئیس - گاؤں کا مالک ٭ ب

دَہ دِل - ف - منافق + بہادر آدمی ٭ غ

دَہ دِلہ - ف - بہادر + متردد + بیوفا + ہرجائی + لامذہب + پریشان خاطر - متلون مزاج ٭ بم - ب

دَہ دَہ / دَہ دَہی - ف - زرِ خالص کھرا سونا ٭ ب ن

دَہر - ع - زمانہ ٭ م

دَہرَگ / دَہ رَگہ - ف - بڑا دلیر - بڑا بہادر + بڑا شجاع + تجربہ کار + غیر ممنہ حرامزادہ ٭ ب - ن

دَہر نکوہی - ف - زمانہ کو برا کہنا ٭ ب

دَہ روز - ف - مدتِ قلیل ٭ بم

دَہرہ - ف - خنجر - ایک قسم کا ہتھیار ہے + درانتی کے مشابہ اور اُس کا دستہ لوہے کا ہوتا ہے ٭ ب - ن

دَہرۂ صُبح - ف - صبح کی روشنی سے کنایہ ہے ٭ ب

دُہری - ع - بُوڑھا - پھوس ٭ م

دَہری - ع - وہ شخص جو عالم کو قدیم کہے ٭ ب

دَہ ریش - ف - گھنی داڑھی - ریش انبوہ ٭ فج

دَہریّہ - ع - وہ گروہ جو ہر بات کو زمانے کی طرف منسوب کرے - زمانہ کو قدیم ماننے والا ٭ ن

دَہ زُبانی - ف - ایک بات پر قائم نہ رہنا ٭ بم

دِہ زدہ - ف - ویران گاؤں ٭ ش - غ

دَہِش - ع - متحیر - مدہوش ٭ ب

دَہش - ع - حیران کرنا ٭ م

دِہِش - ف - انعام - بخشش - سخاوت ٭ ب

دَہشت - ع - خوف - حیرت - پریشانی ٭ بم

دِہ کِشت - ف - کھیتی - کسانی ٭ ن

دِہقان - معرب - دہگان - کشتکار - کسان - زمیندار ٭ غیر

دِہقانِ آذَر پَرَست۔ ف۔ مؤرخ۔ سکندر نامہ میں ایران کی تاریخ جاننے والے سے مراد ہے ٭ ز

دِہقانِ پیر۔ ف۔ پرانی شراب ٭ مؤرخ ٭ انگوری شراب ٭ ب۔ بم

دِہقانِ خُلد۔ ف۔ بہشت کے داروغہ "فرشتہ رضوان" سے کنایہ ہے ٭ بم

دِہقانِ نَوَرد۔ ف۔ تاریخ اور دفترِ حساب سے کنایہ ہے ٭ فج

دِہقانی } ع۔ کھیتی کرنا۔ گنوارپن ٭ فج
دِہقانیّت }

دِہقَنَہ۔ ع۔ زراعت کا کاروبار کرنا۔ کسان بننا ٭ ب

دِہکَدَہ۔ ف۔ وہ مکان جو گاؤں میں واقع ہو ٭ بم۔ غ

دِہ کِیا۔ ف۔ گاؤں کا مکھیا۔ گاؤں کا مقدّم۔ گاؤں کا چودھری [illegible]

دِہگان [illegible]

[illegible]

دَہگانی۔ ف۔ زر کی ایک قسم جو قدیم زمانہ میں رائج تھی ٭ ب۔ ن

دِہگانی۔ ف۔ کسان ہونا۔ زراعت کا کاروبار کرنا ٭

دِہ گر۔ ف۔ گنوار۔ دیہات کا باشندہ ٭ فج

دَہ گِلَہ۔ ف۔ بہت سا شکوہ اور گلہ کرنا ٭ بم

دُہُل۔ ف۔ ڈھول ٭ بم

دُہُلباز۔ ف۔ ڈھول بجانے والا ٭ فج

دُہل دَرِیدَن۔ ف۔ کسی کو گانے سے منع کرنا اور چپ کرا دینا ٭ رسوا کرنا ٭ راز کو ظاہر کرنا ٭ غ۔ بم

دُہل دَرِیدَہ۔ رسوا ٭ خاموش۔ چُپ ٭ ب۔ غ

دُہل زن۔ ف۔ ڈھول بجانے والا ٭ بم

دِہلیز۔ معرب } گھر اور دروازے کے درمیان کی جگہ ٭ م (فرہنگ ناصری میں دہلیز (بالکسر) فارسی اور دہلیز (بالفتح) معرب لکھا ہے)
دَہلیز۔ ف }

دَہلیزی۔ ف۔ جھوٹی باتیں بے اصل باتیں ٭

دَہُم۔ ف۔ دسواں ٭ ب۔ ج

دُہمَت۔ ع۔ سیاہی ٭ م۔ ب

دَہ مَردَہ۔ ف۔ جو چیز دس مرد کی طرف منسوب ہو۔ کنایہ بہت سے ٭ بم

دَہ مَردِہ گو۔ ف۔ جھوٹا گپی۔ بکواسی ٭ بم۔ ب

دَہَن۔ ف۔ مخفف دہان۔ منہ ٭ بم

دُہن۔ ع۔ تیل ٭ م

دَہَن بآب کشیدن۔ ف۔ وضو کرنا ٭ فج

دَہَن بستہ۔ ف۔ دیکھو دہان بند ٭ بم

دَہَن تلخ بودن۔ ف۔ کسی کا گلہ کرنا ٭ بم

دَہَن تیغ۔ ف۔ تلوار کی دھار ٭ بم

دَہَن خوائی۔ ف۔ کسی [illegible]

دَہَن دریدہ۔ [illegible]

**دَہَنِ فرنگ** - ف - زنگار معدنی - ایک پتھر ہے جو آنکھوں کی دواؤں میں کام آتا ہے + بم

**دُہنِ مصری** - ف - روغن بلسان + غ

**دَہَنَہ** - ف - دریا کا مُنہ - ملک کی سرحد - زنگار جسکو دہنۂ فرنگ بھی کہتے ہیں - دہنج - اس کا معرب ہے + غ - ش + ب - بم

**دَہُنَہ** - ف - زیب وزینت - آرائش + ب

**دُہنیّت** - ع - چرب چلنا ہونا - چکناہٹ + غ

**دُہُور** - ع - جمع دَہر - زمانے + مب

**دُہون** - ف - یاد رکھنا - کسی چیز کو یاد سے بے دیکھے پڑھنا + نیز بمعنے دہان منہ + ب - بم

**دَہ ہفت** - ف - ایک قسم کی ناقص زر جس کے دس مثقال میں تین مثقال کھوٹ ہو - ن -

**دَہ ہلال** - ف - دسوں انگلیوں کے ناخنوں کے سرے جو گول ہوتے ہیں + ز

**دَہی** - ع - زیرکی ہوشیاری - ذہن کا تیز ہونا + مب

**دِہی** - ف - زمیندار +

**دَہ یک** - ف - عُشر - دسواں حصہ جو محصول زمین سے لیا جاتا ہے - خراج - محصول + ج

**دَہ یک گیرندہ** / **دَہ یک ستان** - ف - خراج تحصیلنے والا - محصول لینے والا + ج

**دی** - ف - روز گذشتہ - گذشتہ کل + ن

**دیات** - ع - جمع دِیَت - خونبہا + مب

**دِیاثَۃ** - ع - زبان کا نرم اور پیچیدہ ہونا + مب

**دَیاجیر** - ع - جمع دَیجور - اندھیری راتیں + م

**دِیار** - ع - جمع دار - گھر - مجازاً ملک اور شہروں کے معنے میں مستعمل ہے + غ

**دَیّار** - ع - باشندہ - صاحب خانہ + م - مب

**دِیاس** / **دِیاست** - ع - پاؤں سے لتاڑنا - پامال کرنا + مب

**دَیاقُودا** - ی - شربت خشخاش + ب

**دَیّان** - ع - بدلہ دینے والا - قہر کرنے والا + حساب کرنے والا اور حق تعالے کے اسمائے صفت میں سے ایک نام ہے + م - مب - غ

**دیانت** - ع - دینداری - راستی + مب

**دیبا** - ف - ایک قسم کا باریک ریشمی کپڑا ہے + مب

**دِیباج** - معرب دیبا - ایک قسم کا ریشمی باریک کپڑا + م - بم

**دِیباجہ** - معرب دیباچہ چہرہ رخسارہ + کتاب کا شروع اور آغاز + غ - ش

**دِیباجی** - ف - دیبا پہننے والا - دیبا باف - ریشمی کپڑا + ش - ب

**دِیباچہ** - ف - دیکھو دیباجہ + ش

**دیبہ رو** - ف - معشوق سے کنایہ ہے ÷ بم

**دیباہ** - ف - دیبا کا مزید علیہ ہے ÷ بم

**دیبائے رُوم** - ف - سکندر نامہ میں شاہانِ رُوم کے ... ل سے مُراد ہے ÷ ز

**دیبہ** - ف - مخفف دیباہ - اس میں (ہا) الف کے بدلے ہے جیسے کہ لفظ خارا اور خارہ میں ÷ ع

**دِیَت** - ع - خونبہا - خون کے عوض کا روپیہ جس کی نقداً شرع میں دس ہزار درہم ہیں - مگر فارسی میں یہ لفظ بمعنی مطلق جُرمانہ کے بھی آتا ہے ÷ غ - بم

**دَیجُور** - ع - اندھیری رات اور بمعنی مُطلق اندھیرا اور تاریکی کے بھی آیا ہے ÷ م - ش

**دَیدا** - ف - پوشیدہ چیز - گمی ہوئی چیز ÷ ن

**دِیدار** - ف - مُنہ - چہرہ + بینائی + دیکھنا ÷ ب

**دِیدان** - ع - جمع دُودہ، کیڑے ÷ م

**دِیدبان** - ف - وہ سُوراخ جس میں سے نشانہ کو تاکیں + وُہ شخص جو کسی بلند مقام پر بیٹھ کر چاروں طرف سے دیکھتا رہے اور آمدِ فوجِ دشمن وغیرہ سے اہلِ قلعہ کو خبر دیتا رہے اور دیدبان بمعنی جاسُوس اور مُخبر بھی آیا ہے + اور اُس شخص کو بھی کہتے ہیں جو کسی کا ناظرِ حال ہو ÷ ش - ع

**دِیدن** - ف - دیکھنا ÷ بم

**دَیدن** - ع - خو - عادت ÷ م

**دِیدہ** - ف - آنکھ ÷ ب

**دِیدہ بَرداشتن** - ف - منتظر ہونا - انتظار کرنا ÷ ب

**دِیدہ بَردوختن** - ف - چشم پوشی کرنا - غرور کرنا ÷ م

**دِیدہ بَرہم نہادن** - ف - مرجانا - اونگھنا - آنکھیں بند کرنا ÷ بم

**دِیدہ درقفا ـــ کے** بُودن - ف - کسی کی خرابی کا منتظر ہونا ÷ بم

**دِیدۂ سُرخ کردن** - ف - لالچ کرنا - کسی پر عاشق ہونا ÷ غ - بم

**دِیدہ وَر** - ف - حقیقت کا دیکھنے والا - صاحب بصیرت ÷ بم

**دَیر** - ف - گرجا + بُت خانہ + مندر - گُنبد ÷ م - بم

**دیر** - ف - ڈھیل - تاخیر ÷ بم

**دیرا** - ف - دیر سے آنے والا ÷ فج

**دِیران** - ع - جمع دار، بمعنے گھر ÷ مب

**دیرانہ** - ف - پُرانا - قدیمی ÷ فج

**دیرباز** - ف - لمبا + لمبی مدّت ÷ ب

**دَیرِ رِندسوز** / **دَیرِ سِپنجی** } ف - دنیا سے کنایہ ہے ÷ ب

**دیرشُدن** - ف - ضائع ہونا - خراب ہونا + فوت ہونا ÷ بم - ش - ب

دیرِ کہن - ف - دُنیا سے کنایہ ہے * ز
دیرگوار - ف - دیر ہضم * فج
دیرِ مان - ف - باقی - پائدار * غ
دَیرِ مُسدّس - ف - دُنیا * ز
دَیرِ مُکافات - ف - دُنیا سے کنایہ ہے * ب
دَیرِ مینا - ف - آسمان * ب
دیروز - ف - کل گذشتہ * ج
دیر یاز - ف - زمانہ دراز - مُدّت قدیم * بم
دیریں } ف - پرانا * ج
دیرینہ }
دیرینہ دَور } ف - پُرانا - بڑی عمر والا * بم
دیرینہ روز }
دیز - ف - سیاہ رنگ اور جو سوگا خاکستری رنگ * قلعہ * ب ن
دیزندان - ف - لوہے کا سہ پایہ چُولھا * ب
دیزہ - ف - مرادف دیز * ب ن
دیزک - ف - خاکستری رنگ قلعہ * فج
دیس - ف - بمعنی مثل اور مانند یہ لفظ واسطے تشبیہ کے آتا ہے * مُلک - ولایت * ب
دیش - ف - بخشش - عطا - دنیا * ب
دِیشب - ف - گذشتہ کل کی رات * بم
دِیک - ع - مُرغ * ب - م
دِیَکَۃ - ع - جمع دیک - فرخچے مُرغ
دیگ - ف - تانبے کا بڑا ظرف ن
دیگ بَر بار کردن - ف - چُولھے پر دیگ چڑھانا * بم
دیگانہ - ف - سنگ پُشت - کچھوے * تارپشت - سا ہی کے معنے میں آتا ہے * فج
دیگپایہ - ف - لوہے کا سہ پایہ چُولھا * ب - ن
دیگچہ - ف - ظرف مسی چھوٹی پتیلی * ج
دیگدان - ف - چُولھا * ج
دیگدانِ سرد - ف - بخیل * ش - ب
دیگ گیر - ف - معانی وہ کپڑا جس سے پکڑ کر دیگ کو چُولھے سے اُتارتے ہیں * ج - فج
دیگر - ف - اَور - دُوسرا * بم
دیگینہ - ف - کل - گذشتہ دن * ن
دَیلَم - ع - وہ شخص جس کے والدین میں سے ایک حبشی اور دُوسرا تُرکی ہو - دو غلا * سختی - بلا - تیر * ش - م - غ
دیلمک - ف - ایک زہریلا جانور ہوتا ہے مکڑی کے مشابہ جس کو عربی میں تیلا کہتے ہیں * ب
دَیلمی - ع - ایک قوم ہے جن کے سر کے بال زنجیر کی مانند گھونگروالے ہوتے ہیں * غ
دِیلم - ف - مُنہ - چہرہ * روشنی ب - ش - غ
دِیماس - ع - حمام * م
دِیمہ - ف - ایک قسم کا چمڑا * رخسارہ * روشنی * ہمیشہ برسنے والا * مینہ
دِین - ع - مذہب - پنتھ * بدلہ دینا * حساب * غ
دِین - ف - ایک فرشتہ کا نام ہے * شمسی مہینہ کی چوبیسویں تاریخ * ب - ن
دَین - ع - قرض * اُدھار * وہ شخص ہو کہ اگر ادا کرنے کے

لئے وقت بھی مقرر کیا جائے
جیسے فلاں روز یہ روپیہ
ادا ہوگا تو اُس کو دَین
کہیں گے اور اگر وقت
مقرر نہ ہوگا تو قرض ۔ م

**دِینار**۔ ع۔ ایک سونے کا
سکّہ ہے۔ اشرفی ۔ بم ش م

**دِینارِ سُرخ**۔ ف۔ اشرفی۔
عمدہ ہونا ۔ ج

**دینِ حنیفی**۔ ع۔ حضرت
ابراہیمؑ کا دین ۔ غ

**دینِ درست**۔ ف۔ دینِ
اسلام ۔ ز

**دینِ دہقان**۔ ف۔
سکندرنامہ میں دین زردشت
سے مراد ہے ۔ ز

**دینہ**۔ ف۔ کل گذشتہ ۔ غ

**دینہاے آلودہ**۔ ف۔
آتش پرستوں کا دین ۔ ز

**دیو**۔ ف۔ بھوت۔ جن۔
شیطان ۔ پہلوان ۔ ایک
قسم کا اُونی کپڑا جو لڑائی
کے روز پہنتے ہیں ۔ ش م

**دِیوار**۔ ف۔ دیوار ۔ بم

**دِیوارِ بلند**۔ ف۔ [illegible]

سے مراد ہے ۔ بم

**دِیوارگر**۔ ف۔ دیوار بنانے
والا ۔ گلکاری کرنے والا۔
معمار ۔ ب

**دیوال**۔ ف۔ دیوار۔ فارسی
میں لام راء سے بدل
جاتا ہے ۔ ب

**دِیوان**۔ معرب دیوان لفظی
معنی آدمیوں کے جمع
ہونے کی جگہ۔ مجازاً کچہری۔
دارالعدالت۔ صدر منصب۔
غزلوں کی کتاب۔ دفتر ۔
غ۔ بم

**دیوان**۔ ف۔ جمع دیو۔
شیطان۔ بھوت ۔ بم

**دِیوانِ تن**۔ ف۔ دیوان
تنخواہ کا مخفف ہے ۔ غ

**دِیوانگی**۔ ف۔ پاگل پن۔
دیوانہ پن ۔ ج

**دِیوان نہادن**۔ ف۔
عدالت کرنا ۔ بم

**دِیوانہ**۔ ف۔ پاگل۔ سڑی ۔ بم

**دِیوانی**۔ ف۔ کچہری کی عدالت
جس میں نالش قرض اور
داد و ستد کی کی جاتی ہے ۔ ج

**دیوباد**۔ ف۔ آندھی کا بگولا
۔ بم

**دیوپا**۔ ف۔ مکڑی۔ نیز ایک
گھاس ۔ ب

**دَیُّوث**۔ ع۔ بے عزت۔
بے شرم۔ بھڑوا۔ جو اپنی
جورو سے کسب کرائے ۔ م

**دیوجان**۔ ف۔ بوڑھا۔ بد
نفس۔ شیطان صفت۔
سخت جان۔ بے رحم۔ بہادر ۔ ب

**دیوچہ**۔ ف۔ جونک ۔ اُونی
کپڑے کے کھانے والے
کیڑے ۔ ن

**دیودار**۔ ف۔ صنوبر۔ ایک
پہاڑی درخت ہے جس کا
جہاز کا مستول بنایا جاتا
ہے ۔ ب

**دیودل**۔ ف۔ شجاع۔ بہادر۔
دلیر۔ سیاہ دل۔ سخت دل۔
بے رحم ۔ ب

**دیودید** }
**دیودیدہ** } ف۔ دیوانہ۔ مجنون ۔ ب

**دیودین**۔ ف۔ شیطان لعین ۔ ب

**دیوزد**۔ ف۔ وہ شخص جسکو جن کا
خلل ہو۔ آسیب زدہ ۔ بم

**دیوسار** - ف - دیو کی مانند - جس سے حرکات ناشایستہ سرزد ہوں ÷ ب - ن

**دیوِ سفید** - ف - سرکش دیو سے مُراد ہے ÷ ن - ب

**دیوک** - ف - دِیمک + جونک ÷ ب

**دیولاخ** - ف - دیووں کے رہنے کا مقام + دُنیا - جنگل - بیابان - خارستان ÷ ب - م

**دیومار** - ف - اژدہا ÷ غ

**دیومُردُم** - ف - جنوں کا گروہ - بن مانس - اور بمعنی شریر اور مفسد آدمی کے بھی آیا ہے ÷ ب - غ - ن

**دیوِ مَرید** - ف - شیطان - دیو سرکش ÷ ز

**دُیُون** - ع - جمع دَین - قرض ÷ م ب

**دیوہ** - ف - ریشم کا کیڑا ÷ ش

**دیوِ ہفت دَر** - ف - سات ولائتیں - اقالیم سبعہ ÷ ر

**دیوِ ہفت سر** - ف - رات کرۂ زمین ÷ ب

**دیہ** - ف - گاؤں ÷ بم

**دیہور** - ف - آسمان ÷ فج

**دیہول** - ف - جڑاؤ تاج ÷ ب

**دَیہیم** - ف - تاج ÷ ب

## ذ

**ذا** - ع - یہ - اسم اشارہ واحد مذکر قریب کے واسطے ہے ÷ غ

**ذاب** - ع - عیب - بہت پیاسا - جس کے ہونٹ مارے پیاس کے سوکھ گئے ہوں - پگھلا ہوا ÷ ش - غ

**ذابح** - ع - ذبح کرنے والا ÷ م

**ذات** - ع - صاحب - مادہ ... حقیقت - اصلیت ÷ م

**ذاتُ البُروج** - ع - بُرجوں والا - آسمان ÷ غ

**ذاتُ البین** - ع - [illegible] معاملہ جو دو شخصوں کے مابین ہو ÷ غ

**ذاتُ الجَنب** - ع - ایک بیماری ہے جس میں دل اور معدہ کے درمیان ورم ہو جاتا ہے ÷ غ

**ذاتُ الحُبُک** - ع - آسمان راہوں والا ÷ ک - فج

**ذاتُ الشِّمال** - ع - بائیں ہاتھ والی جانب یا جماعت - مجازاً دوزخی ÷ غ

**ذاتُ الصَّدر** - ع - سینہ [illegible] اصطلاح [illegible] سینے کا ورم ÷ غ

**ذاتُ العِماد** - ع - بلند عمارتوں والا - بلند ستونوں والا ÷ غ - باغ ارم ÷ ش

**ذاتُ العَین** - ع - آنکھ کی بیماری ÷ ک

**ذاتُ الیَمین** - ع - داہنے ہاتھ والی جانب یا جماعت - مجازاً بہشتی ÷ غ

**ذارِیات** - ع - اُڑانے والی ہوائیں ÷ م

**ذاقِنہ** - ع - ٹھوڑی کے نیچے گلے کا سرا [illegible]

ذَرْء - ع - پیدا کرنا + بیج ڈالنا - بیج کو زمین پر پھیلا دینا + مب - م

ذَرّات - ع - جمع ذرّہ - ذرّے - ریزے + مب

ذَراری - ع - جمع ذُرّیت - نسل - اولاد - فرزندان + مب

ذِراع - ع - بازو - ہاتھ کہنی سے انگلیوں کے سرے تک + م - غ

ذرائع - ع - جمع ذریعہ - وسیلے + م - غ

ذَرَب - ع - بد زبانی + زخم کا خراب ہو جانا - پھیل جانا - پیپ کا زخم سے جاری ہو جانا + مب

ذَرْع - ع - طاقت - چمٹی + گز سے ناپنا + قے کا غلبہ کرنا

ذَرَع - ع - لالچ - جنگلی گائے کا بچہ + م

ذِرْعان - ع - جمع ذَرَع - جنگلی گائے کے بچے + مب

ذُرْعَہ - ع - وسیلہ - جس کا کسی سے پیوند و تعلق واسطہ ہو + مب

ذَرْف - ع - آنسو کا جاری ہونا + مب

ذَرْق - ع - پرند کی بیٹ + پرند کا بیٹ ڈالنا + م - مب

ذَرْو - ع - ہوا کا کسی چیز کو اڑا لے جانا + مب

ذُرُور - ع - سوکھی دوا جو زخم پر چھڑکیں + ع - م

ذُرُوف - ع - آنسو کا جاری ہونا + مب

ذُرْوَہ - ع - پہاڑ کی چوٹی - کنگرہ - سب سے اونچی چیز + مب - غ

ذَرَّہ - ع - چھوٹی چیونٹی - وہ باریک ذرّے جو نور آفتاب میں سوراخ سے نکلتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں + م - مب - ش

ذُرَہ - ع - چینا - جوار + مب - م

ذَرْی - ع - ہوا کا مٹی کو اڑا لے جانا + کھلیان کو اڑانا - دانہ کو بھوسہ سے علیحدہ کرنا + مب

ذُرِّیت - ع - اولاد - نسل - فرزندان + م - مب

ذَرِیرَہ - ع - ایک خوشبو ہے + دوا جو نشک چیز کی بادے + مب

ذَرِیع - ع - سفارش کرنے والا + تیز رَو - فراخ قدم والا + مب

ذَرِیعَہ - ع - وسیلہ - واسطہ - دست آویز - وہ اونٹنی جس کی آڑ میں چھپ کر شکار کھیلتے ہیں + م

ذَعْر - ع - ڈرانا + مب

ذُعْر - ع - ڈر - خوف + مب

ذُعَرَہ - ع - حلقۂ دُبر + مب

ذُعَرَہ - ع - ایک چھوٹی سی چڑیا جو درخت پر گھونسلا بناتی ہے - اور ہمیشہ اپنی دُم کو ہلاتی رہتی ہے + مب

ذَفَر - ع - تیز خوشبو - تیز بدبو + مب - م

ذَقَن - ع - ٹھوڑی - اذقان جمع + مب

ذُکاء - ع - آفتاب - سورج + مب

ذَکاء - ع - ذہانت - عقل - طبیعت کی تیزی - عقلمندی - شعلہ کا بھڑکنا + مب - م - غ

ذِکْر - ع - یاد کرنا زبان سے - یا دل میں + م

ذُکْر - ع - دل میں یاد کرنا + م

ذَکَر - ع - مرد کا عضو تناسل + نر - ضد - مادہ + فولاد + آبدار تلوار + م - مب

ذِکْراَرَّہ - ف - صوفیہ کے ایک قسم کے ذکر کا نام ہے جو شرکت زبان اور سینہ سے مثل کشش آرے کے ہوتا ہے + غ

ذُکْرَان } ع - ر جمع ذکر -
ذُکُور } مرد + م

ذُکوٰۃ - ع - (بروزن صلوٰۃ) گلا کاٹنا - ذبح کرنا - ہلاک کرنا + م

ذَکِیّ - ع - ذہین - تیز فہم - عقلمند + مذبوح - گلا کاٹا ہوا + مب

ذُلّ - ع - خواری - ذلت - خوار ہونا + م

ذِلّ - ع - نرمی - مطیع یا فرمانبردار ہونا + م

ذَلاقت - ع - تیز زبانی - فصاحت - تیزی - تقریر کی صفائی + خوش تقریر ہونا + م

ذِلَّت - ع - خواری + م - مب

ذَلَق - ع - تیز زبانی - بے آرام ہونا - پرند کا بیٹ ڈالنا - ہر چیز کی تیزی + م

ذَلُول - ع - نرم - مطیع - تابعدار + م

ذَلِیق - ع - تیز زبان + تیز نیزہ + م

ذَلِیل - ع - خوار - بے عزت + م - مب

ذَمّ - ع - ہجو کرنا - برائی کرنا - ہجو + م

ذِمّ - ع - نہایت دبلا اور لاغر + م

ذِمام - ع - حق + حرمت - آبرو + مب

ذِمامہ - ع - امان - عہد - ضمانت + حیا + مب

ذُمامہ - ع - باقی بچی ہوئی چیز + مب

ذَمائم - ع - جمع ذمیمہ - برائیاں - بدیاں - شرارتیں - بد چیزیں + غ - ش

ذِمّہ - ع - عہد - امان - پناہ - ضمانت - اہل ذمہ اہل کتاب جو قول و اقرار کرکے مسلمانوں کے ملک میں مطیع اسلام ہو کر رہیں + م - غ

ذِمّی - ع - اہل کتاب جن کو مسلمانوں کے ملک میں پناہ دی گئی ہو - اور ان سے ٹکس لیا جاتا ہو + غ - م

ذَمِیم } ع - بد - برا - بدنما -
ذَمِیمہ } قابل نفرت + م - ش

ذِناگ - ع - وہ ناگہ جس کے ساتھ اونٹ کی دم اس کے تنگ کے ساتھ باندھ دیتے ہیں + ہر چیز کا پچھلا حصہ + آخر + مب

ذَنَب - ع - دم - پونچھ + ایک ستارہ کا نام جسکو دمدار ستارہ (ذنب الفرس) بھی کہتے ہیں + نیز آسمان کی ایک شکل کا نام جس کے ایک طرف کو راس اور دوسری کو ذنب کہتے ہیں + غ - م - ش

ذَنْب - ع - گناہ + م

ذُنُوب - ع - ر جمع ذنب - گناہ - خطائیں + م

ذَنُوب - ع - پانی کا بھرا ہوا ڈول + مطلق ڈول - لمبی دم والا گھوڑا + م

ذُو - ع - صاحب - جیسے لفظ ذوالفضل یعنی صاحب فضل و بزرگی والا + ش - مب

**ذُؤابہ** - ع - سر کے آگے کے
بال - گیسو ٭ م - مب
**ذَوات** - ع - جمع ذات کی ۔
والیان - ہر چیز کی ہستی و
حقیقت ٭ ع
**ذَواق** - ع - چکھنا - طعام
کے مزہ کا امتحان کرنا ٭ مب
**ذَوّاق** - ع - مرد ملول - رنجیدہ
آدمی ٭ مب
**ذُوالبحرین** - ع - وہ شعر
جس کو دو بحر میں پڑھ سکیں ۔
جیسے یہ شعر ۔ بیاضِ عارض
تو در سواد طرۂ پر خم + بسان
غرۂ روز است طالع از شب
پرچم - کہ اس کا مصرع اگر
آں ترکِ شیرازی بدست ...
آرد دلِ مارا - کے وزن پر
بھی پڑھ سکتے ہیں - جس کا
وزن ہے مفاعیلن چار
بار - اور یہ مصرع - نہ ہر کہ
چہرہ برافروخت دلبری
داند - کے وزن پر - جس کا
وزن ہے مفاعلن - فعلاتن -
مفاعلن - فعلاتن دو بار ٭
ف - ج

**ذُوالثلثہ** - ع - وہ کلام جسکو
تین زبانوں میں پڑھ سکیں ۔
جیسے 'بینی خود ترید' - کہ
بدون لحاظ نقاط عربی -
فارسی - ہندی - تینوں
زبانوں میں پڑھ سکتے ہیں
عربی میں 'بنتی خوذ تریدُ'
جس کے معنے ہیں 'نازک
اندام عورت میرے گھر کا
ارادہ کرتی ہے' + فارسی
میں 'بینی خود برید' (ناک
خود کاٹی) + ہندی میں
'بیٹی چود یزید' ٭ ف - ج
**ذُوالجلال** - ع - صاحبِ
شوکت - صاحبِ عزت -
دبدبہ والا - خدا تعالیٰ ٭ ج
**ذوالحجہ** - ع - قمری بارھواں
مہینہ ٭ ج
**ذُوالفقار** - ع - حضرت
علی رض کی تلوار کا نام ہے ٭
ع - ش
**ذُوالقُربیٰ** - ع - رشتہ دار
لوگ ٭ ج
**ذوالقعدہ** - ع - قمری گیارھواں
مہینہ ٭ ج

**ذُوالمِنَن** - ع - احسانوں
والا - یعنی خدا تعالیٰ - مِنَن
جمع 'مِنّت' بمعنی احسان
کے ہے ٭ ش
**ذَوائب** - ع - جمع ذوابہ
گیسو ٭ مب
**ذَوَبان** - ع - گلنا - پگھلنا -
بیقراری ٭ مب - غ
**ذُوجسدین** - ع - ستارہ
عطارد سے مراد ہے اس
لئے کہ گھر اس کا جوزا ہے
اور جوزا کو دو پیکر اور جسدین
کہتے ہیں - کیونکہ جوزا بصورت
دو برہنہ لڑکوں ملے ہوئے
کے ہے ٭ غ
**ذُوذُنابہ** } ع - ایک منحوس
**ذُوذُوابہ** } ستارہ کا نام
ہے جو کبھی کبھی بشکل جھاڑو
نکلتا ہے ٭ غ
**ذُوفنون** - ع - وہ شخص جو کئی
فن جانتا ہو اور جسکو کئی طرح
کے علم آتے ہوں ٭ غ
**ذوق** - ع - چکھنا - چاشنی +
فارسی میں بمعنی لذت و مزہ و
نشاط و خوشی کے مستعمل ہے ٭ م

**ذُوناب** - ع - درندہ ۔ غ
**ذَہاب** - ع - جانا - گذرنا - ذہاب و ایاب - جانا اور واپس آنا ۔ غ - م
**ذَہَب** - ع - سونا - زر ۔ مب
**ذَہَل** - ع - کسی کو پہلے حال پر چھوڑ دینا ۔ بے پروائی سے بھلا دینا ۔ مب
**ذَہلت** - ع - غفلت ۔ غ

**ذِہن** - ع - فہمیدگی - زیرکی - عقل ۔ مب
**ذِہن دریا** - ف - بھنور - دریا کی تہ ۔ بم
**ذُہول** - ع - غفلت - فراموشی ۔ غ - مب
**ذُہولت**
**ذَہین** - ع - وہ شخص جس کا ذہن تیز ہو - عقلمند ۔ غ
**ذِی** - ع - صاحب ۔ غ

**ذِیاب** - ع - جمع ذئب - بھیڑیے ۔ م
**ذِی الحِجّہ** - ع - قمری بارھواں مہینہ ۔ غ
**ذِی القَعدہ** - ع - قمری گیارھواں مہینہ ۔ غ
**ذِی بال** - ع - صاحب شان - صاحب عزت ۔ غ
**ذَیل** - ع - دامن ۔ م

## ر

**را** - ف - یہ حرف مفعول کی علامت ہے اور کبھی بمعنی برائے آتا ہے - جیسے خدارا یعنی برائے خدا - اور کبھی اضافت کے بدلے آتا ہے - جیسے ؎ کساں را نشد ناوک اندر حریر - یعنی ناوک آن کساں - اور کبھی (را) سببیہ کے معنی کا فائدہ دیتا ہے جیسے قضا را یعنی بسبب قضا - اور کبھی زائد ہوتا ہے جیسے ؎ گرچہ تن من زپئے سوز را است ۔ غ

**رابح** - ع - نفع دینے والا - نفع بخشنے والا - فائدہ دہندہ ۔ م - غ
**رابحہ** - ع - فائدہ مند خرید و فروخت (یہ تجارت کی صفت آتی ہے) ۔ مب
**رابد** - ع - گنجینہ دار ۔ مب
**رابض** - ع - قلعہ دار - مقیم - ٹھیرا ہوا ۔ غ - مب
**رابضہ** - ع - وہ فرشتے جو آدم علیہ السلام کے ساتھ زمین پر آئے تھے - بھولے چوکے کو راہ پر لاتے ہیں - حقیر آدمی جو بڑے کام کرنے سے عاجز ہیں ۔ مب

**رابط** - ع - ربط دینے والا - ملانے والا - لگاؤ - زاہد - حکیم - دنیا کو ترک کرنے والا ۔ مب
**رابطہ** - ع - لگاؤ - علاقہ - دو چیزوں کو باندھنے والا - بھاری لشکر جو دشمن کے آگے سے نہ بھاگے ۔ مب - اُنس - م
**رابع** - ع - چوتھا - تین میں شامل ہو کر اُن کو چار بنانے والا ۔ مب
**رابعہ** - ع - چوتھی ۔ غ

**رابو** - ف - ایک خوشبودار پھول ہے ÷ ن

**رابِیَہ** - ع - بلند زمین - پُشتہ - ٹیلہ + زیادتی ÷ م - مب

**راپورٹ** - مفرس - رپوٹ - اطلاع ÷ ر

**راتِب** - ف - مقرر - روز کا معمول - روزینہ + خوراک - روزانہ ÷ بم - ش

**راتِبَہ** - ف - وظیفہ - ہر روز کا معمول - اور وہ خوراک جو روزانہ مقرر ہو ÷ ش بم

**راتِب خوار** } ف - وظیفہ پانے والا - جس کا روزینہ مقرر ہو ÷ بم
**راتِبہ خوار** }

**راتِع** - ع - چرنے والا ÷ غ - ش - م

**راتِق** - ع - باندھنے والا ÷ غ - م

**راجِح** - ع - افزون - غالب فائق - بہتر + ترازو کا جھکتا پلڑا ÷ ش

**راجع** - ع - رجوع کرنے والا - واپس ہونے والا ÷ ش

**راجِف** - ع - تپ لرزہ - جاڑے کا تپ ÷ مب

**راجِفَہ** - ع - پہلا نفخہ - قیامت کے قریب جو قرنا پھونکا جاوےگا جس سے تمام جہان فنا ہو جاویگا ÷ مب

**راجِل** - ع - پیادہ - پیدل چلنے والا ÷ م

**راجِلہ** ع - اپالی کا بڑا بکرا جس پر اپنا سامان لادے ÷ مب

**راجِن** - ع - کسی جگہ میں ہلا ہلا ہوا - مانوس ÷ مب

**راجی** - ع - اُمیدوار ÷ ج

**راح** - ع - شراب + خوشی خوش ہونا + نیز جمع راحت ہتھیلیاں ÷ م

**راحَت** - ع - آرام - آسایش + ہاتھ کی ہتھیلی ÷ مب - م

**راحَت طَلَب** - ف - آرام طلب ÷ بم

**راح رُوح** - ع - [illegible] سے ایک لحن کا نام آرام دل ÷ غ - بم

**راح ریحانی** - ع - ایک قسم کی شراب ہے جو پھولوں سے بنائی جاتی ہے ÷ ز

**راحِل** - ع - کوچ کرنے والا ÷ ب

**راحِلَہ** - ع - سواری کا جانور خواہ اُس پر سوار ہوں یا بوجھ لادیں - اُونٹ - گھوڑا وغیرہ خواہ نر ہو خواہ مادہ تاے فوقانی اس میں مبالغہ کے لئے ہے ÷ غ - مب - م

**راحِم** - ع - رحم کرنے والا + مہربان - نرم دل ÷ ش - فج

**راحُول** - ع - پالان شتر ÷ مب

**راخ** - ع - فراخ عیش والا - کشادہ گزران آدمی ÷ مب

**راخ** - ف - حد درجے کا غم - حد درجے کا رنج ÷ ب

**راد** - ف - سخی - بہادر ÷ ب

**رادّ** - ع - رد کرنے والا - لوٹانے والا ÷ سب - بم

**رادبادہ** - ف - ہینگ ÷ ن

**رادِع** - ع - ہٹا دینے والا - روکنے والا ÷ مب

**رادِف** - ع - ردیف [illegible] دوسرے سوار کے پیچھے سوار ہو ÷ ج

**رادِفہ** - ع - پیچھے آنے والی + دُوسرا نفخہ جو قیامت میں تمام مُردوں کے زندہ کرنے کے لیئے پھونکا جاوے گا + چوتڑ - سرین + چربی + درخت کھجور کی بڑھی ہوئی شاخیں + م - ب

**رادمَرد** } ف - سخی + ش - ب - ن
**رادمَنِش** }

**رادی** - ف - سخاوت - جوانمردی حکمت - شجاعت - عقلمندی + ع

**راز** - ف - بھید - پوشیدہ بات + رنگ + سیہ + ب

**رازبان** - ف - بھیدی - رازدان + جو حاجتمندوں کی عرض بادشاہ کے حضور میں بیان کرتے + ب

**رازِ خاک** - ف - نباتات جو بتدریج پیدا ہوں + بم

**راز خواندن** - ف - بھید معلوم کرنا + بم

**رازدار** } ف - بھید کا جاننے والا + محرم راز + بم
**رازدان** }

**رازِ دلِ آب** - ف - رطوبت - برودت - وہ عکس جو پانی میں پڑتا ہے + بم - ن

**رازِ دلِ زمانہ** - ف - آفتاب + بم

**رازِ زمین** - ف - سبزہ اور پھولوں سے اور حضرت آدمؑ سے مراد ہے + بم - ش

**رازِق** - ع - رزق دینے والا + مب - ش

**رازِقی** - ع - سست ضعیف خواہ کوئی چیز ہو + ایک قسم کا سفید اور لمبا انگور + ب

**رازِقیہ** - ع - ایک قسم کا نبیذ + شراب + مب

**راز کش** - ف - راز کا افشا کرنے والا - جو شخص بھید ظاہر کر دے + نج

**رازِ نہانِ خاک** - ف - مرادف رازِ خاک + ب - ن

**رازہ** - ف - مرادف راز +

**رازی** - ع - منسوب بہ طرف رے جو ایک شہر ہے - اس میں زائے نقطہ دار زیادہ کی گئی ہے + ع

**رازیام** - ف - سونف + ب - ن

**رازیان** - ف - سونف + ش

**رازیانج** - معرب - سونف + ن - ب

**رازیانہ** - ف - سونف + ع

**راس** - ف - راستہ + اصطلاح جغرافیہ میں خشکی کا وہ قطعہ جو پانی میں دُور تک چلا گیا ہو + ب - ز

**رأس** - ع - سر + سردار (واحد - جمع دونو آتا ہے) چیز کا شروع - سرا - اُوپر کا حصہ + آخری حصہ + م - مب

**رآس** - ع - کلہ فروش - سری بیچنے والا + مب - م

**راسُ الجَدی** - ع - وہ نقطہ جس پر سورج کے پہنچنے سے جاڑا شروع ہو جاتا ہے + ج

**راسُ الحَمَل** - ع - برج حمل میں ایک راس ہے + ج

**راسُ السَّرطان** - ع - وہ نقطہ جس پر سورج کے پہنچنے سے گرمی شروع ہو جاتی ہے + ج

**رأس المال** - ع - تجارت کا سرمایہ * ش

**راسب** - ع - تہ نشین - نیچے بیٹھ جانے والا * م

**راشت** - ف - درست - سچ - ٹھیک * دہنا ہاتھ * موسیقی کے بارہ مقاموں میں سے ایک مقام * ب - بم

**راشتا** - ف - سیدھا - کج کی ضد - جو ٹیڑھا نہ ہو * راستہ طریق - راہ * ب

**راشتاد** - ف - تنخواہ - روزینہ وظیفہ * ب - ن

**راشتباز** - ف - سچا * ج

**راشت بالا** - ف - درخت سرو * ن

**راشت بود** - ف - موجود حقیقی - خداوند تعالےٰ * ب - ن

**راشت پا آمدن** - ف - رستہ میں کہیں ٹھیرنے کے بغیر سیدھے چلے جانا - دیر نہ لگانا * م

**راشت پوش** - ف - سچائی کو چھپانے والا - عربی میں سے کافر کہتے ہیں * ن

**راشت خانہ** - ف - جو سب کے ساتھ دوستی اور صفائی برتے * ب - ن

**راشت خدیو** - ف - موجود حقیقی - خداوند تعالیٰ * ب

**راشت قلم** - ف - دیانتدار منشی * بم

**راشت کردن کار** - ف - کام کا سنوارنا - درست کرنا * بم

**راشت مزہ** - ف - خوش مزہ شے * بم

**راشتہ** - ف - صف - قطار - بازار کی دکانوں کی قطار * غ - ش - بم

**راشتہ** - ف - وہ شخص جو تمام کام دہنے ہاتھ سے کرے - ضد چپہ - صف اور قطار کے معنے میں رستہ بغیر الف کے مستعمل ہے * ن

**راشتین** } **راشتینہ** } ف - حقیقی - واقعی * ب

**راشتی** - ف - سچائی - سیدھا ہونا - مقابل کجی * ق

**راسخ** - ع - استوار - مضبوط * م

**راسن** - ف - ایک دوا ہے جو آبلہ اور زخم کو فائدہ دیتی ہے * ب - ن

**راسو** - ف - نیولا * ب

**راس وذنب** - ع - آسمان پر بصورت اژدہے کے ایک شکل ہے جسے تنین فلک بھی کہتے ہیں - اس کی ایک طرف کو راس اور دوسری کو ذنب کہتے ہیں * ع

**راسی** - ع - ثابت - محکم - استوار * م

**راسیات** - ع - جمع راسیہ بمعنے پہاڑ جو محکم و استوار ہو * غ

**راسیہ** - ع - ثابت - مضبوط استوار پہاڑ وغیرہ * مب - ش

**راش** - ف - غلّہ کا ڈھیر * ب - ن

**راشن** - ع - [illegible]

**راشد** - ع - ہدایت یافتہ - راہ راست پانے والا * م - ش

**راشق** - ع - تیر مارنے والا * فج

**راشِن** - ع - آرام پانے والا - ثابت + برقرار + کچھ تھوڑا سا نقد جو اُجرت کے علاوہ اُستاد شاگرد کو بطور انعام کے دیتا ہے + طفیلی - بن بُلائے دعوت میں جا پہنچنے والا + مب

**راشی** - ع - رشوت دینے والا + ع

**راصد** - ع - منجم - نجومی + نگہبان - تاکنے والا منتظر - غرانے والا شیر + ع مب

**راضع** - ع - شیرخوار - دُودھ پینے والا بچہ + بخیل - کنجوس + مب

**راضعتان** - ع - دُودھ کے دو دانت + شیرخوارگی کے دانت + مب

**راضی** - ع - خوش + ش

**راضیہ** - ع - پسندیدہ + مب

**راطم** - ع - ہر دم کسی کے ساتھ رہنے والا ملازمت کرنے والا + مب

**راطینی** - ی - گوند جمع + ب

**راعنا گو** - ف - منافق سے مراد ہے + اصحاب آنحضرتؐ کی خدمت میں راعنا (ہماری رعایت کیجیے) کہا کرتے تھے - مگر یہود اسکو بے علوا تغیر کر کے راعینا (ہمارا گڈریا) کہتے تھے - چنانچہ اصحاب کو راعنا کہنے سے روک دیا گیا - اور چونکہ یہودی منافقانہ طور پر یہ لفظ کہتے تھے اسواسطے راعنا گو سے منافق مُراد ہوا کرتی ہے + ع

**راعی** - ع - نگہبان + حاکم - والی + چرواہا + ش - ع

**راغ** - ف - جنگل + پہاڑ کا دامن + سبزہ زار + ب

**راغب** - ع - رغبت کرنے والا + چاہنے والا + مب م

**راف** - ف - بسباسہ - جاوتری + ب

**رأفت** - ع - مہربانی + ع م

**رافضہ** - ع - شیعوں کا وہ گروہ جنہوں نے امام حسینؑ کے پوتے زید بن علی بن حسین کے ہاتھ پر بیعت کی - اور کہا کہ آپ شیخین (ابوبکر و عمرؓ) سے تبرا یعنی نفرت کریں - مگر آپ نے انکار کر دیا - اس پر اُنہوں نے آپ کا ساتھ چھوڑ دیا + ع - م

**رافضی** - ع - رافضہ کی طرف منسوب ہے - جو شیعوں کا ایک گروہ ہے + غ - م

**رافع** - ع - بلند کرنے والا - اُٹھانے والا - کلمہ کو حرکت پیش کی دینے والا - داد خواہ - اپنا قصہ حاکم کے آگے لے جانے والا + غ - ش

**رافف** - ع - چمکنے والا + غ

**راقب** - ع - منتظر - انتظار کرنے والا + مب

**راقد** - ع - سونے والا + ش

**راقص** - ع - ناچنے والا - آسمان کے ایک ستارہ کا نام ہے جو تنین یعنی اژدہا فلک کے منہ میں ہے + غ

**راقع** - ع - کپڑے پر پیوند سینے والا + غ

**راقم** - ع - لکھنے والا + م

**راقی** - ع - منتر باز - جادو گر - اور وہ شخص جو مریض پر دُعا دم کرے - افسون پڑھنے والا - اُوپر چڑھنے والا + ع

**راک** - ف - اڑنے والا مینڈھا + توچ + پانی پینے کا کاسہ + سُوئی کا تاگا + راہ + ب - ن

**راکارہ** - ف - بدکار عورت - فاحشہ + ب

**راکب** - ع - شتر سوار - سوار + م

**راکد** - ع - بند پانی جو جاری نہ ہو + غ - م

**راکض** - ع - گھوڑا دوڑانے والا + ب

**راکع** - ع - جُھکنے والا - رکوع کرنے والا - گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کر موافق حکم شرع جھکنے والا + ش

**رالہ** - ف - چہرے کی مسک + غ

**رام** - ف - تابعدار - فرمانبردار + ب

**رامح** - ع - نیزہ دار - نیزہ مارنے والا + ش - غ

**رامش** - ف - شادی - آسایش + راگ + خوشی - آسُودگی + ب - بم

**رامشگاہ** - ف - آرامگاہ بزم - ناچ و رنگ کی مجلس + بم

**رامشگر** } ف - مُطرب - گویّا - ڈوم + ب - بم
**رامشی** }

**رامی** - ع - تیر انداز - سنگ انداز یعنی پتھر مارنے والا + تہمت لگانے والا - گالی دینے والا + ش

**ران** - ف - جانگھ - ران + بم

**رانا** - ہی - انار + ب

**ران افشردن** - ف - گھوڑے پر پاؤں جمانا - گھوڑے کو تیز کرنا + تیز کرنا + ب

**راندن** - ف - دُور کرنا - رد کرنا - ہانکنا - روانہ کرنا + روانہ ہونا - چلانا + ش - مص

**ران گشادن** - ف - سوار ہونا - چلنا + عیب ظاہر کرنا + گھوڑے سے اُترنا + ننگا ہونا + ن

**رانگی** - ف - زین کی دُمچی + بم

**رانین** - ف - ازار - تہبند شلوار - پاجامہ + ب - ن

**راوت** - ف - بہادر - مہتر + غ

**راود** - ف - اونچی نیچی زمین - نشیب و فراز والی زمین + ن

**راوزا** - ف - ساہی - خار پشت + ن

**راوغ** - ع - مکّار - حیلہ گر - بہانہ جو + م

**راوق** - ع - شراب کی صافی - مگر فارسی کے استعمال میں بجائے بمعنی شراب صاف ہے + غ - مرب

**راول** - ف - صاف - رقیق - بے غلظت + (راوق اسکا معرب ہے) + ن

**راوُل** - ؟ - گھوڑے کی رال - گھوڑے کے منہ کا پانی + ب

راوَند - ف - انگور کے خوشے لٹکانے کی الگنی * ب
راوی - ع - روایت کرنے والا - کہانی کہنے والا + سیراب ہونے والا * ع - ش
راوِیہ - ع - بہت روایت کرنے والا - وہ اُونٹ جس پر پانی کی بھری ہوئی پکھال ہو - پانی کی مشک * م
راہ - ف - رستہ - راہ + سیم و روش + سخن + پردۂ سرود + انتظار + ہوش - اور بمعنی مرتبہ جیسے صدرہ - بمعنی صدبار - رہ اس کا مخفف ہے * غ - ب
راہ آموز - ف - اُستاد * بم
راہ آوُرد - ف - سفر کا تحفہ جو دوستوں کے لئے لایا جائے - سوغات * ب
راہ اندیش یا بردا شتن ف - عبرت پکڑنا - ہوشیاری سے کام کرنا * بم
راہ اُفتادن - ف - ڈاکہ پڑنا - رستہ کا لُٹنا + نقصان پہنچنا - راستہ پیش آنا * بم - ن

راہ اَنجام - ف - توشۂ سفر کا سامان - قاصد - پیامبر * ب
راہ آہن - ف - ریل کا راستہ - پٹری * ر
راہ آہن اشپی - ت - ٹریموے * ر
راہِب - ع - ڈرنے والا + زاہد گوشہ نشین - عیسائیوں کا پادری - دُنیا کا ترک کرنے والا * ش
راہِ باریک - ف - تنگ رستہ * بم
راہِ بازگونہ نورد - ف - دشوار گزار رستہ * بم
راہ بجائے بُردَن ﴿ نا
" " داشتن ﴿
کچھ فائدہ اُٹھانا - کامیاب ہونا * بم
راہ بان - ف - راہ کا محافظ - مُسافر - چور * فج
راہِ بَخت - ف - عیش و زندگی کی راہ بخت اور زندگی * ز
راہ بدہ بُرون - ف - معقول بات کہنی - کامیابی کی صورت ہونی * ب - لنا

راہبر - ف - راہ بتانے والا * مب
راہ برآوُردن بچیڑے ف - اینٹ پتھر وغیرہ سے راستہ بند کرنا * بم
راہ بَراہ - ف - دھاریدار مخطط * ز
راہ بَرداشتن - ف - سفر کرنا * ز
راہ بُردن - ف - راستہ پانا - دریافت کرلینا * بم
راہ برکُشادن - ف - راستہ دینا - مجازاً تعظیم کرنا * ز
راہ برگرفتن - ف - راستہ لینا - چل دینا * ز
راہ بُریدن - ف - سفر کرنا - راستہ طے کرنا + کسی کے کام میں ہارج ہونا * بم
راہ بُریدہ - ف - وہ راہ جو ڈاکوؤں کے سبب سے بند ہوگئی ہو * بم
راہ بَسر بُردن - ف - رستہ کو طے کرلینا - پُورا کرلینا + ن

**راہ بند** - ف - رہزن - چور - ڈاکو * ب

**راہ پیش گذاشتن** - ف - رہنمائی کرنا * غ - بم

**راہِ جامہ دراں**
**راہِ خارکش**
**راہِ خارکن**
**راہِ خُسروانی**
نا - چاروں موسیقی کی مختلف سُریں ہیں * ب

**راہ خفتہ** - ف - دور و دراز راستہ * ب

**راہِ خلوت** - ف - خالی راستہ * ز

**راہ دادن** - ف - اجازت دینا - منظور کرنا * بم

**راہدار** - ف - مسافر - راہ کا نگہبان - سڑک کا چوکیدار - اور چور کو بھی کہتے ہیں * م

**راہداری** - ف - راہ یا سڑک کی چوکیداری - محصول - چنگی کا محصول * بم

**راہ رخت** - ف - درست

**راہرو** - ف - چلتا راستہ - مکان کے چاروں طرف کا برآمدہ * ز

**راہزدن** - ف - لُوٹنا - گمراہ کرنا - سرود کہنا - گانا بجانا * بم

**راہزن** - ف - چور مُسافر کو لوٹنے والا * گویّا - مطرب * بم

**راہ سپردن** - ف - رستہ چلنا - روانہ ہونا * بم

**راہِ سخن بستن** - ف - بولنے نہ دینا - زبان بند کر دینا * ز

**راہِ سخن یافتن** - ف - بات کرنے کا موقع پانا * ز

**راہِ سرآشیب** - ف - اُتار کا راستہ * ز

**راہِ سربالا** - ف - چڑھائی کا راستہ * ز

**راہ سنج** - ف - راہ رَو - راستہ چلنے والا * بم

**راہ سودن** - ف - راہ چلنا * شاہنامہ

**راہِ عراوہ** - ف - گاڑی کا راستہ * ر

**راہِ غول** - ف - دُنیا * ن

**راہ کسے بستن** - ف - کسی کے سدِ راہ ہونا * ز

**راہ کج کردن** - ف - راستہ کترا جانا * ز

**راہِ کوہ رفتن** - ف - مجازاً اغلام کرنا * بم

**راہگاں** - ف - رائیگاں

**راہ گشتر** - ف - سواری کا جانور - راہوار مرکب * ب

**راہ گیر** - ف - وہ شخص جو سرکار کی طرف سے رستہ کے محصول پر مقرر ہو * ز

**راہِن** - ع - گرو رکھنے والا * م

**راہ نشیں** - ف - گداگر * بم

**راہنُما** - ف - راہ دکھلانے والا * بم

**راہ نورد** - ف - قاصد - مُسافر - پیادہ گداگر * ب

**راہوار** - ف - ایک قسم کی گھوڑے کی رفتار * تیز رفتار گھوڑا * بم

**راہ وان** - ف - مرادف راہ بان * ف - ج

راہوی - ف - موسیقی کے ایک مقام کا نام ہے ٭ ب - ن

راہی - ف - مُسافر - راہ چلنے والا ٭ ب

راہی شُدن - ف - روانہ ہونا - رستہ لینا ٭ بم

راہبہ - ع - شراب - شہد کی مکھی ٭ مب

رأے - ع - فکر ٭ تجویز - خیال - دانائی ٭ مذہب - اعتقاد ٭ مب - بم

راے - ف - ہندوستان میں قنّوج کے راجوں کا لقب ہے ٭ ب - ن ٭ راستہ کے معنے میں بھی آیا ہے ٭ شاہنامہ

رایات - ع - جمع رایت - عَلَم - جھنڈے ٭ غ - م

رأیُ العَین - ع - آنکھوں سے دیکھنا ٭ آنکھ دیکھی بات جو روبرو گذری ہو ٭ غ

راتب - ع - مُکدّر دُشتتبہ کام ٭ مب

رایت - ع - نیزہ - جھنڈا ٭ بم - مب - م

رائث - ع - درنگ کرنے والا ٭ مب

رائج - ع - جاری - چلن والی شے - جس کا رواج ہو ٭ م - ش

رائح - ع - آئندہ رات ٭ مب

رائحہ - ع - بو - خوشبو ٭ م

رائد - ع - ہاتھ سے پیسنے کی چکّی کا دستہ ٭ وُہ آدمی جسے گھاس پانی کے واسطے بھیجا جاوے ٭ م

رائے زن - ف - عاقل - دانا - عقلمند - صلاح کار ٭ وہ شخص جس سے مشورہ لیا جائے ٭ وزیر ٭ ب - بم

رائس - ع - سردار - حاکم ٭ مب

رائش - ع - رشوت دلانے والا - رشوت دینے والے اور رشوت لینے والے کے درمیان دلالی کرنیوالے ٭ پَردار تیر ٭ مب - ش - م

رائض - ع - مطیع - فرمانبردار ٭ چابک سوار - گھوڑے کو رام کرنے والا ٭ مب - م - غ

رائع - ع - دل چسپ - خوش آیندہ شے ٭ عمدہ گھوڑا ٭ م

رائق - ع - دلچسپ - خوب روے - خوشنما ٭ خالص ٭ جاری اور صاف پانی - شفاف اور لطیف شے ٭ م - مب - غ

رائگان - ف - (اصل راہگان) جو راستہ میں پڑی ہوئی مل جائے - مفت - بے عوض ٭ ب

رائگان خوار - ف - مفت کھانے والا - مفت خور - گدا ٭ بم

رائیل - مفرس - ریل گاڑی ٭ ر

رایہ - ف - ایک قسم کی پھنسیاں جو بچوں کے سر پر نکل آتی ہیں - گنج - ب - ن

رَبّ - ع - خداوند - پروردگار - پالنے والا - یعنی خدا تعالےٰ جل شانہٗ ٭ یار ٭ بڑا بھائی ٭ م

**رُبّ** - ع - انگور اور انار اور سیب وغیرہ کا نچوڑا ہُوا پانی جو آگ پہ پکاکر گاڑھا کر لیتے ہیں + م

**رُبّ** - ع - اکثر دفعہ بعض وقت - کبھی - تھوڑا + غ

**رُبا** - ف - لے جانا - لے جاب + دُوسرے اسم سے مل کر فاعل کے معنے دیتا ہے - مثلاً دلربا - کہربا - آہن ربا + بم

**رِبا** - ع - بڑھنا - زیادہ ہونا سُود + م

**رَباب** - ع - ایک مشہور باجہ + ابر سفید + م

**رِباخوار** - ف - سُود خوار - بیاج کھانے والا + ج

**رَبّاد** - ع - مٹی کا کام کرنے والا + مب

**رِباط** - ع - وہ چیز جس سے دُوسری چیز کو خوب کس کر باندھیں + دل - دُشمن کے آنے کے راستہ کی حفاظت کرنا - وہاں ہمیشہ تاک میں بیٹھا رہنا + مہمانخانہ - مسافرخانہ + مب م

**رُباع** - ع - چار چار + مب

**رَباع** - ع - وہ جانور جس نے اگلے چار دانت گرا دئے ہوں + مب

**رَباعی** - ع - سات برس کا اُونٹ - چار برس کا گھوڑا اور بیل اور بکرا + غ

**رُباعی** - ع - جس کلمے کے اصلی حرف چار ہوں + صرف میر

**رُباعی** - ع - چار مصرعے کے دو شعر جن کا پہلا اور دُوسرا اور چوتھا مصرعہ ہم قافیہ ہو - اور رباعی بحر ہَزَج اَخرب ہی میں کی جاتی ہے - اَخرم مثمن سے ہوتی ہے - اسکا وزن قریب قریب یہ ہے :-

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہ

اور جو بحر ہزج سے مذکور نہ ہو اُسکو قطعہ کہینگے + غ

**رُباعِیات** - ع - جمع رُباعِیہ ثنایا اور انیاب کے درمیان کے چار دانت + غ - م

**رَبُّ النَّوع** - ع - مخلوقات کی ہر ایک نوع کی پرورش کے لئے جو جو فرشتہ خدا تعالےٰ کی طرف سے مُقرر ہے + غ

**رُبّان** } ع - جہاز کا کپتان
**رُبّانی** } + مب

**رَبّانی** - ع - رب کی طرف منسُوب + خدا والا - اللہ والا + مب

**رَبائب** - ع - جمع رَبِیبَہ دایہ - پرورش کرنے والی + جورو کی لڑکی دُوسرے خاوند سے + گھر کی پلی ہوئی بکری دُودھ کے لئے + ب

**رُبایِندہ** - ف - اُچک لینے والا + بم

**رُبائیدن** - ف - اُچک لے جانا + ج

**رِبح** - ع - نفع - سُود - تجارت کا مُنافع + م

**رَبَض** - ع - شہر کی دیوار - شہر پناہ + قلعہ کا گرداگرد + عورت + گھر کی عورتیں زوجہ ماں بہن وغیرہ + م

رُبْط - ع - باندھنا + لگاؤ - علاقہ + دلبستگی ۞ ش - م

رَبْطَۃُ الرَّقَبَہ - ع - ٹنگائی ۞ ز

رُبْع - ع - چوتھا حصہ + ۴/۱ ۞ غ - م ۞ اُصْطُرْلاب کی طرح ایک آلہ ہے جس سے سورج کا ارتفاع معلوم کرتے ہیں ۞ ع

رِبْع - ع - چوتھیا بخار - جس میں دو دن بخار نہیں ہوتا - بخار کی نوبت کے دن سے دوسری نوبت کا دن چوتھا ہوتا ہے + م - غ

رَبْع - ع - مکان - سرا محلّہ - منزل ۞ م

رُبْعِ رَشِیدی - ف - مرادف رُبْعِ مسکون - چوتھائی دنیا جو آباد ہے ۞ غ

رُبْعِ شدّاد - ف - باغ ارم سے کنایہ ہے ۞ غ

رُبْعِ مَسْکُون - ع - زمین کا چوتھائی حصہ جو آباد ہے ۞ غ

رَبْغ - ع - سیرابی - بارکٹی ۞ مب

رَبْق - ع - کسی کا سر رسّی میں باندھ دینا ۞ مب - م

رِبْق - ع - رسّی جس میں کئی گوشے اور حلقے بنے ہوتے ہیں ۞ م - مب

رِبْقَہ - ع - رسّی کا حلقہ ۞ م

رُبَّمَا - ع - بسا اوقات - بہت - اکثر ۞ مب

رَبَّنا - ع - اے ہمارے پروردگار ۞

رَبْو - ع - کوتہ دمی - جو ایک مشہور بیماری ہے ۞ م - بڑھنا - زیادہ ہونا + بلندی پر چڑھنا + ٹیلہ - پُشتہ ۞ م - مب

رُبُوبِیَّت - ع - پروردگاری - [illegible] - خدائی درجہ ش

رُبُودَن - ف - اُچک لینا - جلدی سے بزور کسی سے کسی چیز کو لے بھاگنا ۞ [illegible]

رُبُودَہ - ف - [illegible]

رُبُوشَا - [illegible]

رَبُون - ع - بیعانہ + وہ نقد جو مزدور کو مزدوری سے پہلے دیں ۞ ب - ن - مب

رَبْوَہ - ع - تودہ - اونچی زمین - ٹیلا - زمین بیت المقدس جو سب زمینوں سے بلند ہے ۞ م - غ

رِبِّی - ع - خداشناس - رب والا + بہت سے لوگ - بڑی جماعت - ہزاروں آدمی ۞ م - مب

رَبِیب - ع - پالا ہوا - پروردہ + وہ لڑکا جو عورت کے پہلے شوہر سے ہو اور اُسے لیکر دوسرے شوہر کے گھر میں آوے پس وہ لڑکا اس دوسرے شوہر کا ربیب کہلائیگا - گیلڑ لڑکا - لے پالک ۞ م - غ

رَبِیبَہ - ع - گیلڑ لڑکی - اگلے خاوند کی لڑکی - دیکھو ربیب ۞ غ - م

رَبِیع - ع - موسم بہار اور ہندی مہینوں میں چیت بیساکھ اور دوسری والا ہندوؤں میں بیساکھ جیٹھ ہے ۞ غ

رَبِیعُ الآخِر - ع - قمری چوتھا مہینہ ۞ غ

رَبِیعُ الاَوَّل - ع - قمری تیسرا مہینہ ۞ غ

رَبیعَہ - ع - زور آزمائی کا پتھر + خود - لوہے کی ٹوپی ہے جو لڑائی میں سر پر پہن لیتے ہیں + چراگاہ - سبزہ زار + توشہ دان + خوشبو رکھنے کا برتن * مب

رُت - ف - ننگا - ننگی * ب - ش

رِتاج - ع - بڑا پھاٹک جس میں آمدورفت کے لئے چھوٹی کھڑکی لگی ہو * م - غ

رِتاع - ع - چار پائے کا کھلا چرنا - سبزہ زار اور عام گھاس والی زمین میں چرنا اور پانی پینا * مب

رِتام - ع - جمع رتیمہ - وہ تاگا جو انگلی پر یادداشت کے لئے باندھ دیتے ہیں * مب

رَتَب - ع - وہ کشادگی جو کلمہ کی انگلی اور بیچ کی انگلی اور دوسری انگلیوں کے درمیان ہوتی ہے - زمین کی سختی + اونچی زمین - اور پہاڑی پتھر جو ایک دوسرے سے نیچے اونچے ہوں * مب

رُتبَہ - ع - درجہ - مرتبہ * م

رَتج - ع - بڑا دروازہ جس میں آمدورفت کے لئے چھوٹا راستہ ہو * م

رَتج - ع - دروازہ بند کرنا * م

رَتق - ع - باندھنا * م

رَتق و فتق - ع - اوّل لفظ کے معنی باندھنا - دوسرے کے معنی کھولنا + ضبط و انتظام سے کنایہ ہے * م - غ

رَتک - ع - اونٹ کا پویہ دوڑنا - (یہ خاص اونٹ کیلئے کہا جاتا ہے) * مب

رَتمَہ - ع - وہ تاگا جو یادداشت کے لئے انگلی پر باندھ دیں - یاد آور * مب - م

رَتو - ع - مضبوط باندھنا + سست کرنا (لغات اضداد سے ہے) دل کو قوی اور مضبوط کرنا + سر سے اشارہ کرنا * م - مب

رُتُوب - ع - ساکن ہونا - ثابت ہونا - ٹھہرنا * م

رُتُوع - ع - چار پایہ کا چرنا - چراگاہ میں کھلا چرنا اور پانی پینا * مب

رَتہ - ف - ریٹھا * ب

رُتَیلا - ع - بچھو کے مشابہ ایک چھوٹا زہریلا جانور * مب

رَتیمَہ - ع - مرادف رتمہ * مب

رَث - ع - کہنہ - پرانا - مجازاً بدحالی * م - ع

رِثاث - ع - جمع رثّ پرانے - بدحال * م - غ

رَثغ - ع - توتلا ہونا * مب

رَثیث - ع - تاج کا گوشوارہ + مجروح - زخمی * م - ش

رَثیم - ع - ناک کٹا ہوا - خون آلودہ * مب

رَثیمَہ - ع - پنیر * مب

رَج - ع - ہلانا + سخت ہلنا + روکنا - باز رکھنا * مب - م

رَجا / رَجاء - ع - امید - بھروسہ - امید رکھنا - اور معنی میں ڈرنے کے بھی آیا ہے * مب

رَجا ۔ ع ۔ کنوئیں کی مینڈ ۔
رَجاء } مطلق کنارہ ٭ مب
رَجاف ۔ ف ۔ نقارہ کی آواز ٭ ب
رَجّاف ۔ ع ۔ دریا ۔ قیامت کا دِن ٭ مب
رِجال ۔ ع ۔ جمع رَجُل ۔ مرد ٭ م
رِجالِ دَولت ۔ ع ۔ اُمرائے سلطنت ٭ ز
رَجَب ۔ ع ۔ قمری ساتواں مہینہ ۔ ڈرنا ۔ تعظیم کرنا ٭ م
رُجحان ۔ ع ۔ ترازو کے ایک پلّہ کا جھکنا ۔ مجازاً زیادتی ۔ فوقیت ۔ برتری ۔ فضیلت ٭ م ۔ غ
رَجراج ۔ ع ۔ ہلنے والا ۔ کانپنے والا ۔ فالودہ ٭ مب
رَجَز ۔ ع ۔ عروض کی اُنیس بحروں میں سے ایک بحر کا نام ہے جس کا وزن چھ بار مستفعلن ہے ۔ اور [illegible] بازی آتا ہے وہ اشعار جو عرب کے لوگ میدانِ جنگ میں دشمن [illegible]

ہوتے وقت اپنی شرافت اور بہادری کے ظاہر کرنے کی غرض سے فخریہ طور پر پڑھتے تھے ٭ غ
رِجز ۔ ع ۔ پلیدی ۔ عذاب ۔ گناہ ۔ بُت پرستی ۔ شرک ۔ بُت ٭ م ۔ مب
رِجس ۔ ع ۔ پلیدی ۔ گناہ کی سزا جو مُجرم کو دی جاتی ہے ۔ عذاب ۔ پھٹکار ۔ لعنت ٭ مب
رَجع ۔ ع ۔ مینہ کے بعد مینہ ۔ فائدہ ۔ منفعت ۔ موسم بہار کی روئیدگی ۔ لوٹانا ۔ پھیرنا ۔ واپس کرنا ۔ جواب دینا ٭ مب ۔ م ۔ شن
رَجعت ۔ ع ۔ بازگشت ۔ شوہر کا اپنی طلاق دی ہوئی بیوی کی طرف اُسکی عدّت کے زمانہ میں رجوع کرنا ٭ م
رَجعتِ اُلقہقری ۔ ع ۔ اپنی ایڑی کی طرف چلنا ۔ یعنی اُلٹے پاؤں چلنا ٭ غ
رَجعی ۔ ع ۔ لوٹنا ۔ خط کا جواب

دینا ٭ م ۔ مب
رَجعی ۔ ع ۔ وہ طلاق جس میں خاوند عورت کو پھر اپنے نکاح میں لا سکتا ہے منسوب بہ رجعت ٭
رَجغنک ۔ ف ۔ ڈکار ٭ ب
رَجف } ع ۔ بھونچال ۔
رَجفہ } کپکپی ۔ لرزہ زمین وغیرہ کا سخت کانپنا ۔ ہلنا ۔ ہلانا ٭ مب
رَجکنک ۔ ف ۔ ڈکار ٭ ب
رُجل ۔ ع ۔ اونٹنی کے بچے کا اپنی مرضی کے مطابق دودھ چوسنا ۔ نر کو مادہ پر [illegible] ٭ مب
رِجل ۔ ع ۔ پاؤں ۔ [illegible] ۔ حصّہ ۔ ٹڈی دل ۔ [illegible] کی [illegible] ٭ م ۔ مب
رَجِل ۔ ع ۔ جس کے بال [illegible]
رَجُل ۔ ع ۔ بالغ مرد [illegible] کو [illegible]
رَجُل ۔ ع ۔ پیادہ [illegible]
رَجُلَہ ۔ ع ۔ [illegible] کا [illegible]

عورت - وہ عورت جو مردوں سے مشابہت رکھے ٭ م

رَجْم - ع - پتھر مارنا - سنگسار کرنا + نفرین کرنا + اٹکل اور گمان سے بات کہنا + کسی کو گالی دینا + وہ چیز جو پھینک کر کسی کو ماریں ٭ م - مب

رَجْمِ شَیاطین - ع - شیاطین کو دور کرنا + شیاطین جو نیچے سے اوپر آسمانی باتیں سننے جاتے ہیں - اُن کو تاروں کی روشنی سے جو آگ نکلتی ہے اس سے مار پڑتی ہے + حکماء کے نزدیک وہ بخارات جو کرۂ نار میں بھڑکتے ہیں ٭ ع

رُجُوج - ع - ترازو کا بھاری ہونا - جھک جانا + مب

رُجُوع - ع - اُلٹنا - لوٹانا ٭ مب

رُجُولِیَّت - ع - مردی - مرد ہونا ٭ م

رُجُوم - ع - پتھر مارنے والا - پتھر پھینکنے والا ٭ ع

رُجُوم - ع - جمع رجم - وہ ستارے جو مثل شعلہ کے آسمان پر دوڑتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں اور جن سے شیاطین بھگائے جاتے ہیں ٭ ع

رَجِیع - ع - اُلٹایا گیا + گوہ - لید - گوبر + بنگالی لاغر اُونٹ ٭ م

رَجِیم - ع - سنگسار کیا گیا - ہنکایا گیا - راندہ گیا ٭ مترشح یہ لفظ اکثر شیطان کی صفت واقع ہوتا ہے اس لئے کہ وہ بھی آگ کے شعلہ سے جو مثل ستارہ کے آسمان پر دوڑتا ہوا معلوم ہوتا ہے ہنکایا جاتا ہے ٭ م - ع

رُچَک - ف - ڈکار + ن

رَحا - ع - آسیا - چکی ٭

رَحی - م - ش - ع

رَحابَہ - ع - جمع رحبہ - فراخ زمین - [illegible] ٭ [illegible]

رُحاق - [illegible]

رِحال - ع - بستر یمنی - یمن کا کپڑا جو نیچے بچھایا جاتا ہے ٭ مب

رِحَال - ع - جمع رحل - اُونٹ کے پالان - کجاوے ٭

رَحب - ع - فراخ - (رحبہ مؤنث) ٭ مب

رَحبہ - ع - فراخ زمین + مسجد کا صحن + کاروان سرائے ٭ ع

رَحْرَاح - ع - فراخ اور کشادہ چیز + کثرت عیش کشادہ گزران + فراخ پیالہ جو گہرا کم ہو ٭ مب

رُحَضاء - ع - پسینہ جو بخار کے بعد آتا ہے + بہت پسینہ جو بدن کو دھو دے ٭ مب

رَحْل - ع - مسکن - منزل - اسباب + کوچ کرنا - سامان اُونٹ کا پالان + جہاز (مری) کے دو تختے جو شکل مخصوص سے بنائے جاتے [illegible]

[illegible]

رَحلِ اِقامت - ع - ڈیرا کرنا - اُترنا ÷ بم

رِحلت - ع - کُوچ - کُوچ کرنا ÷ م

رِحم - ع - بچّہ دان ÷ بم

رُحم - ع - مہربانی کرنا - بخشش دینا ÷

رُحَما - ع - جمع رحیم - مہربان - رحم کرنے والے ÷ غ

رَحمان - ع - بہت رحم کرنے والے - خداتعالیٰ کا نام ہے ÷ مب - غ

رَحمَت
رَحمُوت
رُحمیٰ - ع - بخشش - دیا - مہربانی ÷ مب

رَحو - ع - چکّی بنانا + چکّی چلانا + سانپ کا گولائی پر اکٹھا ہونا ÷ مب

رَحُول - ع - بوجھ اُٹھانے والا چارپایہ ÷ مب

رَحِیض - ع - دھوئی ہوئی چیز ÷ ع - مب

رَحِیق - ع - خالص و رقیق شراب ÷ م

رَحِیل - ع - کُوچ ÷ م

رَحِیم - ع - نہایت مہربانی کرنیوالا ÷ م

رُخ - ع - نرم گھاس - ستارہ گھاس - شطرنج کا ایک مُہرہ ہے + ایک بہت بڑا پرندہ ہے ÷ مب

رُخ - ف - چہرہ - مُنہ - رُخسارہ - گال + لگام + تاج + طرف - جانب + شطرنج کا ایک مُہرہ ÷ غ

رَخ - ف - شگاف - سوراخ - رخنہ + غم - غُصّہ - رنج ÷ ب - ن

رَخا
رَخاء - ع - نرمی - سُستی + خوشحالی - فراخ عیشی ÷ مب - م

رُخا - ع - نرم ہوا ÷ مب

رُخام - ع - سفید اور نرم پتّھر + بعض سنگ مرمر کو کہتے ہیں ÷ م - غ

رُخان - ع - بمعنے رُخ ÷ غ

رَخاوت - ع - سُستی - ڈھیلاپن ÷ مب

رَخت - ف - اسباب - سامان - جامہ - لباس + سیدھا + گھوڑا + غم - غصہ - رنج + ایک آدمی کی خوراک ÷ ب

رَخت افگندن - ف - مقیم ہونا - کسی جگہ بود و باش اختیار کرنا - عاجز آنا ÷ ب

رَخت بر بستن - ف - سفر کرنا - مرجانا ÷ ب - م

رَخت بر خر بستن - ف - روانہ ہونے سے کنایہ ہے ÷ ز

رَخت بُردن - ف - سفر کرنا ÷ ز

رَخت بر صحرا نہادن و کشیدن - ف - روانہ ہونا - دُنیا سے چل دینا ÷ م

رَخت بر گردان - ف - بدلنے کے کپڑے ÷ ز

رَخت بزیر زمین کشیدن - ف - دفن ہونا ÷ بم

رَختِ خواب - ف - بستر ÷ ز

رَخت شو
رَخت شور - ف - دھوبی ÷ ر - ز

رَخت شو خانہ - ف - دھوبی کا گھر - گھاٹ ÷ ر - ز

رَخت کشیدن - ف - دُنیا سے کُوچ کرنا - سفر کرنا + ب - بش

رَخت بیروں بُردن ف۔ دُنیا سے چل دینا ٭ م
رَخت کش۔ ف۔ مسافر ٭ بم
رَخت کَن خانہ۔ ف حمّام میں کپڑے اُتارنے کی جگہ ٭ ز
رَخت کندن۔ ف۔ کپڑے اُتارنا ٭ ز
رَختِ عزا۔ ف۔ ماتمی لباس ٭ ر
رَختِ نظامی۔ ف۔ فوجی۔ لباس۔ وردی ٭ تر
رُخسار ) ف۔ گال ٭
رُخسارہ ) بم
رَخش۔ ف۔ گھوڑا + وہ گھوڑا جس کا رنگ سفید اور سُرخ ملا ہوا ہو ٭ ب۔ ن (اور بعض سیاہی مائل بھورے رنگ کو کہتے ہیں۔ رستم کے گھوڑے کو ایسا ہی رنگ ہونے کی وجہ سے رخش کہتے تھے) ٭ سُرخ و سفید رنگ ملا ہُوا ٭

رُخش۔ ف۔ شعاع۔ پرتو ٭ آفتاب کا نام ٭ ن۔ ب ٭ ابتدا کرنا + قوس قزح + مبارک + عکس ٭ ب
رُخشا ) ف۔ چمکتا ہُوا۔
رُخشان ) روشن ٭ ن۔ ب
رَخشِ بہار۔ ف۔ بادِ بہاری۔ ابر بہاری ٭ ب
رَخشِ خورشید و ماہ۔ ف۔ شعاع۔ پرتو ٭ ن
رَخشِ عناں تاب۔ ف۔ نہایت چالاک گھوڑا جسے چابک مارنے کی ضرورت نہ ہو ٭ ز
رَخشیدن۔ ف۔ چمکنا ٭ ش۔ مص
رَخص۔ ع۔ نرم۔ نازک ٭ م
رُخص۔ ع۔ ارزانی۔ سستا ہونا ٭ م
رُخصت۔ ع۔ آسانی۔ فراخی + اجازت چھٹی ٭ م
رُخ گسے بُردن۔ ف۔ کسی شخص کی آبرو ریزی اور بےعزتی کرنا ٭ بم۔ غ

رَخَم۔ ع۔ دوستی۔ نرمی۔ مہربانی ٭ م
رَخنہ۔ ف۔ سوراخ۔ دریچہ ٭ عیب اور فساد سے بھی کنایہ ہے ٭ ش + غ
رَخنہ زدۂ زبان۔ ف خلقت کا مطعون ٭ ب
رَخو۔ ع۔ نرمی۔ سُستی ہونا + نرم۔ سُست ٭ غ۔ م
رُخوت۔ ف۔ (جمع رخت) سامان ٭ ر
رِخوہ۔ ع۔ نرمی۔ سُستی + ایک درد کا نام جو عضو کو سُست کر دیتا ہے ٭ ش۔ غ
رَخیّ۔ ع۔ مرد فراخ عیش ٭ مب
رَخیدن۔ ف۔ ہانپنا۔ ریاضت۔ زیادہ بوجھ یا دوڑ سے سانس کا پھولنا ن۔ غ
رَخیص۔ ع۔ ارزاں۔ سستا۔ یا مثل نازک ٭ م
رَخیم۔ ع۔ نرم آواز آدمی۔ مجازاً زاہد ٭ غ

رَد - ف - دانا - عقل مند + شجاع - بہادر ÷ ب

رَدّ - ع - پھیر دینا - لوٹانا + لوٹنا + پھیر لینا - واپس لانا - نہ ماننا + ردی - ناقص چیز - دیوار کا ردہ ÷ م - مب - غ

رِدْء - ع - یار - مددگار ÷ مب

رِداء - ع - چادر ÷ م

رَدائت - ع - تباہی - تباہ ہونا ÷ مب

رِداپوش - ف - زاہد - فقیر ÷ فج ÷ ز

رِدائے نیل - ف - آسمان + رات ÷ ب

رَدْژ - ف - کنگرا - چوٹی ÷

رِدْف - ع - چوتڑ + کسی کے پیچھے پیچھے آنا + سوار کے پیچھے بیٹھنے والا ÷ م مب

رَدْگَرْدن - ف - لوٹانا - مجازاً قے کرنا ÷ م

رَدّ و بَد - ف - ٹیڑھی اور خراب باتیں جو بحث اور لڑائی کے وقت زبان پر آتی ہیں - جس کو ہندی میں تُو تُو مَیں مَیں کہتے ہیں ÷ غ

رَدَہ - ف - صف - قطار ÷ بہ - ش

ردی - ع - ہلاک ہونا ÷ مب

رَدِیٔ - ع - بگڑا ہوا نکمّا ناقص - زبون ÷ غ

رَدی الکیموس - ع - وہ غذا جس میں خلط غیر معتدل پیدا ہو اور طبیعت کو نقصان پہنچائے ÷ غ

رَدِیف - ع - وہ شخص جو ایک گھوڑے پر کسی سوار کے پیچھے سوار ہو - اور وہ لفظ جو مکرر مصرعوں کے آخر میں آوے ÷ غ - م - ش

رَدِیفِ سَرطان - ع - بُرجِ اَسد سے کنایہ ہے ÷ غ - ش

رَذاذ - ع - نرم چھوٹی بوندوں کی بارش ÷ مب

رَذالت - ع - نالائقی - کمینہ پن - کمینہ ہونا ÷ مب

رُذالہ - ع - پھوک - تلچھٹ + نالایق - کمینہ ÷ غ مب

رَذایا - ع - جمع رَذِیّہ - وہ اُونٹنیاں جو چلتے چلتے راہ میں تھک گئی ہوں ÷ مب

رَذائل - ع - جمع رَذِیلت - نالائقیاں - کمینہ پن کی باتیں ÷ غ

رَذْل - ع - فرومایہ - کمینہ + م - مب

رَذِیل - ع - نالایق کمینہ + ردی چیز ÷ م - مب

رَذِیلت - ع - نالائقی - کمینہ پن ÷ مب

رَذِیلَہ - ع - نالایق اور کمینہ عورت ÷ مب - غ

رَز - ف - انگور کا درخت + انگور + رزیدن کا امر جس کے معنے رنگنے کے ہیں + باغ انگور + زہر ÷ ب - ن

رزّاق - ع - بڑا رزق دینے والا - خدا تعالے ÷ ش

رَزانت - ع - آہستگی + بُردباری - وقار + استواری

اور گرانباری + باوقار ہونا
- یعنی بھاری بھرکم ہونا +
مضبوطی + غ - سب - م

**رَزَایا** - ع - جمع رَزِیّہ -
مصیبتیں ۞ م - ش - ع

**رَزْبان** - ف - باغبان ۞ ب

**رِزْق** - ع - خوراک - کھانا -
روزی ۞ ش

**رِزْقِ ہوائی** - ع - جو رزق
بغیر توقع کے پہنچے ۞ بم

**رَزْم** - ف - جنگ - لڑائی
+ سوختہ - اینڈھن ۞ ب

**رَزْم ساز** - ف - بہادر -
جنگجو ۞ بم

**رَزْمگاہ** - ف - لڑائی کا
میدان - جنگ کا مقام ۞ ب

**رَزْمہ** - ف - کپڑوں کی
بڑی گٹھڑی - بقچہ ۞ ب

**رَزْمِ یازْدَہ رُخ** - ف -
ایک لڑائی کا نام ہے -
جس میں توران اور ایران
کے گیارہ گیارہ پہلوان
تھے - دو دو کا مقابلہ ہوا -
آخرکار ایرانیوں کی فتح
ہوئی ۞ غ

**رَزْم یوز** } ف - مرادف
**رَزْم پوش** } رزم ساز :
باوقار ۞ ب - بم - فج

**رَزَرہ** - ف - الگنی ۞ ش ب

**رَزِیدن** - ف - رنگنا ۞ ب

**رَزِینْ** - ع - آہستہ + آزمایا
کیا ہوا + گرانمایہ + گراں
- بھاری بھرکم + غارتی
ہیں یعنی استوار اور مضبوط
کے مستعمل ہے ۞ م - ب

**رَزْد** } ف - لالچی - بہت
**رَژْد** } کھانے والا ۞ ب
ن - ش

**رَس** - ف - پہنچ + پہنچنے
والا - جیسے دادرس ۞ بم
چاندی وغیرہ کا کشتہ +
شیرہ + عورتوں کا گلوبند
+ مفسد + حریص ۞ ب

**رَسا** - ف - پہنچنے والا -
کامل ۞ ن

**رَساتِیق** - ع - جمع
رُستاق - گاؤں - دیہات
۞ ...

**رِسالْت** - ع - اگاڑی
[illegible]

پیر میں باندھ کر میخ سے باندھ
دیتے ہیں ۞ مب

**رِسال** - ع - چارپایوں کے
پیر ۞ مب

**رِسالَت** - ع - پیام -
پیام پہنچانا - پیامبری +
کتاب - خط ۞ م - مب

**رِسالَت پَناہ** - ف - آنحضرت صلعم
سے کنایہ ہے ۞ ج

**رِسالہ** - ع - چھوٹی کتاب +
نامہ پیام ۞ مب

**رَسّام** - ع - نقاش -
مصور ۞ غ

**رَسان** - ف - پہنچانے
والا + فج

**رَساندن** - ف - پہنچانا ۞
مص - ج - ز

**رَسانَہ** - ف - افسوس -
حسرت ۞ ن

**رَسانیدن** - ف - پہنچانا
مص - ج - ز ۞

**رَسائِل** - ع - جمع رسالہ
بہت سے مکتوب - بہت
سے نامے ۞ ش

**رَسائی** - ف - پہنچ - کمال ۞ ن

رُست - ف - چھوٹا ہوا - نفسانی خواہشوں سے نجات یافتہ + زمین + صفہ + دالان + دیوان + راستہ ÷ ب

رُشت - ف - اُگا + (فعل ماضی) + مٹی + زمین + محکم + مضبوط - بہادر - دلیر ÷ ب

رُستاخیز - ف - قیامت ÷ ن

رَستاد - ف - مخفف راستاد - خلاص - نجات + زاہد + روزینہ - روزانہ + دستنبو ÷

رُستاق - ف - معرب رُستا - بستی - گاؤں ÷ م

رُستاک - ف - تازہ شاخ جو درخت کی جڑ سے نکلے ÷ ن

رُستخیز - ف - قیامت ÷ ن

رَستگار - ف - نجات پانے والا ÷ ب

رَستگاری - ف - نجات - رہائی ÷ م

رُستم [illegible]

رُستم رکاب - ف - دلیر اور شجاع سے کنایہ ہے ÷ فج

رُشتن - ف - چھوٹنا ÷ ش

رُستن - ف - اُگنا ÷ ش

رُستنی - ف - گھاس پات درخت وغیرہ جو زمین سے اُگیں - سبزہ - روئیدگی ÷ ن

رَستہ - ف - صف - قطار - لڑی - بازار کی دکانیں جو دور تک برابر برابر ہوں - مجازاً راہ و بازار - اور بمعنی آزاد اور رہائی پائے ہوئے کے بھی آیا ہے + قاعدہ - قانون [illegible]

رُستہ - ف - اُگی ہوئی چیز - اور بمعنی محکم اور مضبوط کے بھی آیا ہے [illegible] ÷ ب

[illegible]

شجاعت + راحت - فراغت - نعمت - رزق - روزی ÷ ن

رَسَد - ف - حِصّہ قسمت + لائق + غور کرنا - متوجہ ہونا ÷ ن - ع

رُسُغ - ع - پہنچا - کلائی ÷ م

رَسْل - ع - نرم چلنا + نرم چلنے والا اونٹ + لٹکے ہوئے بال ÷

رُسُل - ع - جمع رسول - قاصد - ایلچی ÷ ش

رِسْل - ع - نرم روش - نرمی - آہستگی - باوقار ہونا ÷ مب

رَسْم - ع - نشان - قاعدہ - قانون - دنیا کی ریت - مجازاً بمعنی وظیفہ و مشاہرہ ÷ م ÷ نقش کرنا - لکھنا - نشان - داغ ÷ ج

رَسم آرا - ف - [illegible]

قاعدہ۔ جسے اِملا کہتے
ہیں + ج۔ فج
رُشمُو۔ ف۔ شہد کی مکھی +
رَسمی۔ ف۔ رِیت والی
چیز۔ دستور کی بات +
چاکر۔ خراج گزار + وظیفہ
خوار۔ مقرب + متعارف و
مشہور + غ۔ ب۔ ش +
ایران میں پُرتکلف سامان
کو کہتے ہیں۔ مثلاً طعام رسمی
پُرتکلف کھانا۔ اور معمولی
کو غیر رسمی کہتے ہیں + ز
رَسمی گاؤ۔ ف۔ وُہ بَیل
جو کھیتی کے کام میں
آوے + ز
رَسمیات۔ ع۔ جمع
رسمی۔ ریت والی چیزیں
۔ دستور کی باتیں + ج
رَسَن۔ ع۔ رسّی + بم۔م
رَسَنِ آفتاب۔ ف۔
کرن۔ خطوط شعاعی سے
کنایہ ہے + ز۔ فج
رَسَن باز۔ ف۔ بازی گر
نٹ + بم
رَسَن بَرَزدَن۔ ف۔ رسّے

سے ناپنا۔ پیمائش کرنا + ز
رَسَن پیچ۔ ف۔ چرخی۔
جس پر ڈول کی رسّی
لپٹتی جاتی ہے + بم
رَسَن دَر گردَنِ آفتاب
گردن۔ ف۔ زُلف
سے مُراد ہے جو معشوق
کے چہرے کے گرداگرد
ہو + فج
رَسَن دَر گردَن آمدن
ف۔ عاجزی اور عُذر
خواہی کرتے ہوئے آنا +
ب۔م
رَسَن سُست کردن
ف۔ مُہلت دینا + بم
رُسوا۔ ف۔ ذلیل۔ خوار + بم
رُسوائی۔ ف۔ ذِلّت۔
خواری + ج
رُسُوبیہ۔ ع۔ وہ چیز جو
پانی اور شراب اور تیل
وغیرہ کی تہ میں بیٹھ جائے
راسب کی جمع ہے + غ۔م
رُسُوخ۔ ع۔ مضبوطی۔ محکمی + بم
رَسُول۔ ع۔ قاصد۔ ایلچی
پیغمبر۔ نبی + م

رُسُوم۔ ع۔ جمع رسم۔
نشانیاں + غ۔ مب
رُسُوم کردن۔ ف۔ رسمیں ادا
کرنا + بم
رَسِید۔ ف۔ وہ پرچہ
جو کسی چیز کو وصول کرنے کے
بعد اس کی دیتے ہیں + بم
رَسیدگی۔ ف۔ پہنچ۔
جوان ہونا۔ سن بلوغ کو
پہنچنا + ج
رَسیدن۔ ف۔ پہنچنا۔
میوہ کا پکنا + مرتبۂ کمال کو
پہنچنا + غ۔ بم
رَسیدہ۔ ف۔ پکا ہوا۔
جو بالغ ہو چکا ہو + بم
رَسیس۔ ع۔ ثابت۔
محکم۔ اُستوار + خبر صحیح
کو نہ پہنچی ہو + دوستی کا
آغاز + صب
رَسیغ۔ ع۔ مرض تپ کی
ابتدا + صب
رَسیل۔ ع۔ ہمراہ جو تیر
اندازی وغیرہ میں موافق
ہو + فراخ لطیف شے +
قاصد + پیغام پہنچانے کا

لے جانے والا + بھیجا گیا + غ - مب - م

رَسِیلَہ - ع - مکتوب - خط + م

رَش - ف - ہر ماہ شمسی کی گیارھویں تاریخ + ایک قسم کا ریشمی کپڑا - بازو + نیز رَش مخفف آرش یعنی آدھ گز - ایک ہاتھ - انگلیوں کے سروں سے کہنی تک + ب - ن

رَشّ - ع - پانی ٹپکنا + آنکھوں سے آنسو ٹپکنا + مینہ کی پھوار پڑنا + م

رَشَاء - ع - ہرن کا بچّہ + م

رِشَا - ع - رسّی + م

رَشَاد - ع - راہِ راست پر آنا - ہدایت پانا - رائی جو مشہور دوا ہے + ہالون + م - غ

رَشَادَت - ع - ہدایت - راہِ راست پر رہنا - نیک بختی + مب

رَشَاش - ع - پانی - آنسو
رَشَاشَہ } خون وغیرہ جو

ٹپکے + م - مب

رَشَاقَت - ع - خوبصورت راست قد ہونا + م

رَشْت - ف - خاک - گرد وہ دیوار جو گرنے کے قریب ہو + ٹوٹی ہوئی چیز + کوڑا کرکٹ جو جھاڑو دینے سے جمع ہو + ن

رُشْتَاک - ف - وہ شاخ جو درخت کی جڑ سے نکل کر اوپر کو سیدھی جاوے + ب

رِشْتَن - ف - کاتنا + بم

رِشْتَہ - ف - دھاگا - تاگا + موتیوں کی لڑی + سویاں + رسّی + ایک بیماری کا نام جس سے پاؤں میں زخم ہو جاتا ہے - اور اُس سے سُوت کے مانند تار نکلتا ہے + ہندی میں نارو کہتے ہیں + غ - بم

رِشْتَہ آرد بیری - ف - سویاں بنانے کی کل + ل

رِشْتَۂ الماس - ف - موتیوں کا ہار + بم

رِشْتَہ بپا ناشستہ - ف

یاد رکھنا - اس لئے کہ یادداشت کے واسطے اُنگلی میں ڈورا باندھ لیتے ہیں + بم

رِشْتَۂ بےجاں - ف - کچّا تاگا - بہت باریک سُوت + بم

رِشْتَۂ پیچاں - ف - مارِ پیچاں - کنڈل مارنے والا سانپ + غ

رِشْتَۂ تب - ف - گنڈا - نابالغ لڑکی کے ہاتھ کے کاتے ہوئے سُوت کا ڈورا جو دفعیہ بخار کے لئے استعمال کرتے ہیں + ب

رِشْتَۂ دراز دادن - ف - مُہلت دینا - فرصت دینا + بم

رِشْتَہ زدن - ف - پیمائش کرنا - ناپنا + بم

رِشْتَۂ شمع - ف - موم بتی کا تاگا + بم

رِشْتَۂ صبح - ف - صبح کاذب + بم

رِشْتَۂ عُمر - ف - سالگرہ کا ڈورا جس کی گرہوں سے

عمر کے سالوں کا حساب
معلوم ہو جاتا ہے ÷ بم
رِشتۂ قنات - ف - پانی کی نالیاں جو زمین
میں کھودتے ہیں - کاریز
کا سلسلہ ÷ ر
رِشتۂ کوہ - ف - پہاڑوں کا سلسلہ ÷
رِشتۂ مریم - ف - حضرت
مریم کا کاتا ہوا سوت جو اتنا باریک
ہوتا تھا کہ بدوں دُہرا کئے
بُنا نہ جاتا تھا ÷ غ
رِشتۂ نگندہ - ف - موٹا
تاگا جس سے لحاف وغیرہ
سیتے ہیں ÷ ب
رِشتنی - ف - خاک [illegible]
جھاڑو دینے والا - کوڑا
کرکٹ اُٹھانیوالا - خاکروب ÷ ب - ن
رَشح - ع - پانی ٹپکنا + پسینہ آنا +
بخشش کرنا ÷ مب
رَشَح - ع - پسینہ + مب
رَشحہ - ع - وہ پانی جو کہیں
سے ٹپکے ÷ م - غ - ش
رَشاد - ع - راہِ راست -
راہِ راست پانا ÷ م - مب
رُشد - ع - ہدایت - نیک

راہ پر چلنا - راہ راست
پانا - مجازاً ہوش سنبھالنا -
جوان ہونا ÷ م
رَشدَہ } ع - حلال زادہ
رِشدَہ } ÷ مب
رَشف - ع - چُوسنا ÷ م
رَشَف - ع - تھوڑا پانی
جو حوض کے نیچے رہ
جاوے ÷ مب
رَشق - ع - تیر وغیرہ مارنا
÷ م - مب
رِشق - ع - تیراندازی +
جس چیز پر شرط باندھیں
وہ جانب ÷ م - مب
رُشُق - ع - کمان خوش
قامت - خوب صورت
موزون کمان جو جلد ہی
تیر چلاوے ÷ مب
رَشَنک - ع - گھنی داڑھی -
وہ شخص جس کی داڑھی
بڑی گھن دار ہو - کچھو ÷
مب
رَشک - ف - جلاپا - ڈاہ
غیرت ÷ بم
رِشک - ف - جُوؤں کے

انڈے ÷ ن
رِشک - ف - پژمردگی -
مُرجھانا ÷ شاہنامہ
رَشکُن - ف - حسد کرنے
والا + غیرتمند ÷ ب - ن
رَشمیز - ف - دیمک ÷ ب - ن
رِشنی - ف - جھاڑو دینے
والا - کوڑا اُٹھانے والا ÷ ب
رِشوت - ع - گھونس لینا -
کسی مُقدّمہ میں کچھ ناجائز
طور پر لینا دینا + وہ مال
جو کسی کو خلاف عدل و
انصاف کارروائی کرنے
کے عوض دیا جائے ÷ م
رَشیح - ع - پسینہ + ایک
قسم کی گھاس ہے ÷ مب
رَشید - ع - راہِ راست
پانے والا + راست تدبیر +
ہدایت کیا ہوا - ہدایت
یافتہ - راہ راست دکھانے
والا + خدا تعالےٰ کا نام ÷ م
رَشیق - ع - خوش قد -
زیبا اندام ÷ م - مب
رَشیقہ - ع - نیکو قد -
زیبا اندام - خوبصورت قدادہ

خوب صورت جسم عورت +
غ - م
رَصّ - ع - مضبوط کرنا -
کئی چیزوں کو آپس میں
ملانا - جوڑنا + مرغی کا چونچ
سے اپنے انڈوں کو ہموار
و درست کرنا + م - مب
رَصاص - ع - قلعی -
رانگ + م - بندوق کی
گولی + ز
رَصّاصَہ - ع - بخیل + پتھر
جو چلتی نہر کے کنارے
پر سخت زمین میں مضبوط
لگا ہوا ہو + مب
رَصافہ - ع - کام میں نرمی
+ محکمی - مضبوط ہونا + مب
رُصافَہ - ع - پٹھا جانور کا
جو تیر اور کمان پر لپیٹ
دیتے ہیں تانت + مب
رَصانَت - ع - استواری
مضبوطی + م
رَصَد - ع - دیر تک دیکھتے رہنا -
کسی سے اُمید رکھنا - نیز
(جمع راصد) - نظر کرنیوالے
دیکھنے والے - سرِ راہ مسافر
کے خبرگیراں لوگ + اونچا
چبوترہ جو پہاڑ کی چوٹی پر
سات سو گز بلند بناتے
ہیں اور نجومی لوگ اس پر
بیٹھ کر ستاروں کا احوال
دریافت کرتے ہیں + م - غ
رَصَد بندان - ف - نجومی
- ستارہ شناس لوگ + بم
رَصَد داں - ف - مرادف
رَصَد بند + ز
رَصَد در کار بستن -
ف - کام کو نہایت خوبی
سے انجام کو پہنچانا + بم
رَصَد گاہ - ف - اُمید
کی جگہ + بارگاہ + نظرگاہ
+ جنگی خانہ + غ - ب
رَصَد مَند - ف - ہم معنے
رَصَد بند + ز
رَصَد نشیں } ف - مرادف رصد بندان
رَصَد وَر
+ بم
رِضا - ع - خوشنودی + غ
اہلِ تصوف کی اصطلاح
میں بندہ کا خدا کی مرضی
پر راضی رہنا خواہ راحت
ہو یا رنج - یہ مرتبہ بیچ کا
ہے - اس سے کم مرتبہ
صبر کا - اور اس سے زیادہ
مرتبہ تسلیم کا ہے + م -
غ - مب
رُضاب - ع - مُنہ کا لعاب -
آبِ دہن - تھوک - مُشک
اور برف کے ٹکڑے +
شکر کے ٹکڑے + شہد +
شبنم جو درخت پر ہو +
م - مب
رَضّاع - ع - بخیل - کمینہ
آدمی + مب
رِضاع - ع - دو برس کی
مدت جس میں بچے دودھ
پیتے ہیں - شیرخوارگی + م - مب
رِضاعت - ع - بچوں کی
شیرخوارگی جس کی مدت
دو برس تک ہے + م - مب
رَضائی - ف - مشہور ہے
جو جاڑوں میں اوڑھتے ہیں + ج
رَضخ - ع - تھوڑی سی
بخشش - سنگریزے توڑنا +
پتھر مارنا + پتھر سے سانپ کا
سر کچل دینا + م - مب

**رَضْع** - ع - بچّے کا دُودھ چُوسنا * مب

**رُضّع** - ع - جمع راضع - شیر خوار بچّہ - بخیل اور کمینہ آدمی * مب

**رَضْف** - ع - سخت گرم پتھر - گرم پتھر سے داغ کرنا * مب - م

**رِضْوان** - ع - خوشنودی - رضامندی - ایک فرشتہ کا نام جو بہشت کا مؤکّل اور دربان بہشت ہے * م - غ

**رِضْوان کدہ** - ف - بہشت * بم

**رِضْوَہ** - ع - خوشنودی - راضی ہونا * مب

**رِضَوی** - ع - منسوب طرف حضرت امام علی بن موسیٰ رضا علیہ السّلام کے * غ

**رَضِیّ** - ع - پسندیدہ * م

**رَضِیض** - ع - کُوٹا ہوا * مب

**رَضِیع** - ع - طفل شیر خوار - دُودھ شریک یعنی وہ دو بچّے جنہوں نے ایک دائی کا دودھ پیا ہو وہ دونوں آپس میں رضیع کہلاتے ہیں + بخیل - کمینہ * م مب

**رَضِیف** - ع - وہ دُودھ جو تپے ہوئے سنگریزوں سے جوش دیا جائے جس طرح گرم لوہے وغیرہ سے پانی بجھاتے ہیں مب

**رَضِیّہ** - ع - پسندیدہ * غ

**رُطابہ** - ع - تر و تازہ ہونا * مب

**رُطازات** - ع - لغو باتیں رات کی خرافات کہانیاں * مب

**رِطانَت** - ع - سوائے عربی کے کسی اور زبان میں کلام کرنا * مب

**رُطَب** - ع - تازہ اور تر میوے یا پھل - وہ چیزیں یا جو اپنی خاصیت اور تاثیر کے لحاظ سے تر ہوں + نازک اندام لڑکا جو نزاکت کی وجہ سے عورتوں کے مُشابہ ہو * غ - مب

**رَطْب** - ع - ہری گھاس * م

**رُطَب** - ع - تر اور تازہ چھوارا * م

**رَطْبُ اللِّسان** - ع - تر زبان + بولنے والا - کلام کرنے والا * ش - غ

**رَطْبَہ** - ع - سبزی - ہریاول * مب

**رِطْل** - ع - آدھ سیر کا پیمانہ - یا آدھ سیر کا وزن - شراب کا وہ پیالہ جس میں آدھ سیر شراب سمائے - مجازاً مطلق پیالہ شراب * غ

**رِطْلِ گِراں** - ف - شراب کا بڑا پیالہ - بڑا پیمانہ * غ

**رُطُوبَت** - ع - تری - نمی * م

**رُطُوبَتِ اَصْلِیّہ** - ع - پیدائشی تری اور رُطوبت جو اعضاء میں ہوتی ہے * غ

**رُطُوبی** - ع - تر - بھیگا ہُوا * ز

**رِمْثا** - ع - ہری گھاس + چرائی کی شے + بیل اور بکری کا گلّہ + چرواہے + حکام * غ - م - ش

رُعاۃ - ع - جمع راعی ۔ چرواہے + نگہبان + مجازاً حکّام - سلاطین ÷ مب - ع

رِعاث - ع - جمع رَعثہ ۔ عورتوں کے کان کے لٹکن - گوشوارے ÷ مب

رُعاف - ع - نکسیر ÷ م

رَعایا - ع - جمع رعیّت ۔ پرجا ÷ مب

رَعایائے ریزہ - ف - عام لوگ ÷ ز

رِعایت - ع - کسی چیز کی نگاہداشت کرنا - لحاظ کرنا - طرفداری کرنا - طرفداری ÷ م

رُعب - ع - خوف - ڈر ÷ م

رُعبوب - ع - مرد بددل - بہت ڈرپوک آدمی ÷ مب

رَعد - ع - گرج - بادل کا گرجنا ÷ م

رَعد انداز - ف - توپ - توپ چلانے والا ÷ غ

رَعدہ - ع - لرزہ - کپکپی ÷ مب

رَعشہ - ع - کپکپی - وہ بیماری جس سے ہاتھ اور دوسرے اعضاء بغیر قصد اور ارادہ کے لرزتے ہیں ÷ م - ع

رَعنا - ع - بیوقوف عورت - وہ عورت جو نازکی کے سبب سے سست رہتی ہو - وہ عورت جو ہر وقت بناؤ سنگار کیے رہے - اور فارسی کے استعمال میں بغیر ہمزہ کے بمعنی زیبا - خوشنما - چالاک - صاحب غرور - خود آرا کے مستعمل ہے + اور ایک پھول کا نام ہے جو اندر سے سُرخ اور باہر سے زرد ہوتا ہے + اور مجازاً بمعنی دو رنگی کی چیز کے بھی آتا ہے ÷ مب - ش - غ

رَعنائی - ف - خود آرائی - زیبائی ÷ غ

رَعنائے صاحب برجِ آہو - ف - زہرہ ÷ ز

رَعنائی فروشانِ چمن - ف - پھول کی کلیاں وغیرہ ÷ بم

رُعونت - ع - نادانی - نرمی - سرکشی - غرور - خود آرائی - زینت - سست ہونا ÷ م - غ

رَعی - ع - چرنا - چرانا - نگہبانی ÷ م

رِعی - ع - ہری گھاس جو چوپائے کھائیں ÷ مب

رَعیب - ع - خائف - ڈرنے والا ÷ غ

رَعیّت - ع - وہ شے جس کی چرواہا نگہبانی اور گلّہ بانی کرے - مجازاً پرجا + دنیا کے لوگ جو کسی حاکم کے ماتحت ہوں ÷ غ - مب

رَغام - ع - خاک + نرم مٹی - ریتیلی مٹی - ایک ریگستان کا نام بھی ہے ÷ جب

رُغام - ع - ایک کا رینٹھ ÷ مب

رَغائِب - ع - جمع رَغیبہ، مرغوب اور دلپسند چیزیں + م
رَغبَت - ع - خواہش - دلی توجہ + م
رَغد - ع - عیش - نعمت - خوش عیشی + م
رَغم - ع - خاک - خاک آلودہ ہونا - مکروہ رکھنا - ذلیل وخوار ہونا - اور مجازاً کسی کے برخلاف کام کرنا + م - غ
رُغو } ع - کف - پھین -
رُغوہ } جھاگ + غ - مب
رَغیب - ع - چاہنے والا رغبت کرنے والا + حریص + م
رَغید - ع - فراخ عیش آدمی + فج
رَغیف - ع - چھوٹی موٹی روٹی - ٹکیا + م
رَفّ - ع - بہت کھانا + ہونٹوں کے کناروں سے عورت کا بوسہ لینا + کسی کے ساتھ نیکی کرنا - کسی چیز کے رنگ کا چمکنا - چوسنا + گائے بکری کا گانا + بڑے اونٹ + وہ طاق جو مکان کے دروازہ پر لوگوں کے بیٹھنے یا زینت کے لئے بناتے ہیں + مچان + م - غ
رُفات - ع - ٹوٹا ہوا - ریزہ ریزہ - وہ چیز جو ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے + م
رِفادہ - ع - کپڑے کی گدی جو چند تہ کر کے فصد کھولنے کے بعد رگ پر رکھ کر باندھ دیتے ہیں زخم کی پٹی - رفیدہ اسی کا امالہ ہے + غ - م
رَفاغت - ع - فراخ عیشی ہونا + مب
رَفاغیت - ع - فراخ عیشی تن آسانی + مب
رِفاق - ع - جمع رَفیق - ساتھی - ہمراہی + غ م
نیز رِفاق وہ رسی جس سے اونٹ کا بازو باندھ دیتے ہیں تاکہ آہستہ چلے + م - مب
رَفاقت - ع - ہمراہی ہونا - رفیق ہونا - ساتھ دینا + م
رَفاہ - ع - آرام - فراخی - عیش + تن آسانی + ع - ش
رَفاہَت } ع - تن آسانی
رَفاہیت } فراخی عیش بے فکری - چین و آرام + م
رَفتار - ف - چال + بم
رَفتن - ف - جانا - چلنا - مجازاً مرنا + غ - بم
رُفتن - ف - جھاڑو دینا + مص
رَفتنِ چراغ - ف - چراغ کا گل ہو جانا - بجھ جانا + بم
رَفتن دَر چیزے - ف - دھنس جانا - داخل ہونا - چبھنا + بم
رَفتہ - ف - حیران - بیخود عاشق + بم
رَفتہ رَفتہ - ف - آہستہ - بتدریج + بم
رَفث - ع - جماع فحش بری باتیں کہنا + جماع کے بارے میں عورت

سے باتیں کرنا ۔ م
رَفْد ۔ ع ۔ عطا کرنا ۔ مدد دینا ۔ م
رِفْد ۔ ع ۔ بڑا کاسہ ۔ بخشش ۔ م
رَفْرَف ۔ ع ۔ سبز کپڑے کا تکیہ ۔ خیمہ ۔ اسرافیلؑ کا مقام ۔ م ۔ جانور کا اُڑنے کے واسطے بازو پھڑپھڑانا ۔ طاق ۔ مب
رَفْس ۔ ع ۔ کسی چیز کو پاؤں یا لات سے مارنا ۔ م ۔ غ
رَفْش ۔ ع ۔ بیلچہ ۔ بیل ۔ جس سے مٹی ہٹاتے ہیں ۔ م ۔ مب
رَفْض ۔ ع ۔ چھوڑنا ۔ ترک کرنا ۔ م
رَفْع ۔ ع ۔ بلند کرنا ۔ اُٹھانا ۔ کسی کلمہ کو پیش دینا ۔ غذا کا اُٹھانا ۔ حاکم کے آگے قصہ کو لے جانا ۔ موقوف کرنا ۔ بڑھانا ۔ م ۔ غ
رِفْعَت ۔ ع ۔ مرتبہ کی بلندی ۔ بلند قد ہونا ۔ م

رَفْعِ دِیوانی ۔ ف ۔ ہنسنا دیوانی سے کنایہ ہے ۔ ز
رَفِف ۔ ع ۔ پتلا ہونا ۔ باریک ہونا ۔ مب
رِفْق ۔ ع ۔ نرمی ۔ مہربانی ۔ م
رُفَقا ۔ ع ۔ جمع رفیق ۔ ہمراہی ۔ ساتھی ۔ غ
رُفْقَہ ۔ ع ۔ اسم جمع ہمسفر گروہ ۔ مب ۔ غ ۔ م
رَفَل ۔ ع ۔ عمدہ طور سے کپڑا نہ پہن سکنا ۔ ہر کام کو عمدگی سے نہ کر سکنا ۔ ٹہلنا ۔ ناز سے چلنا ۔ دامن کشاں چلنا ۔ مب
رَفُو ۔ ع ۔ پھٹے ہوئے کپڑے کو شوت وغیرہ سے درست کرنا ۔ رفو کرنا ۔ کسی کو تسکین دینا ۔ م
رَفُوشَہ ۔ ف ۔ ہنسی ۔ دل لگی ۔ خوش طبعی ۔ مسخرگی ۔ کسی چیز کا کھوج نکالنا ۔ سراغ پالینا ۔ گناہ ۔ انوانی ۔ ب
رَفُوکاری ۔ ف ۔ رفو کرنا ۔ بم

رَفُوگَر ۔ ف ۔ رفو کرنے والا ۔ بم
رَفَہ ۔ ع ۔ تن آسانی چین و آرام ۔ مب
رَفِیدَہ ۔ ف ۔ نانبائیوں کی روٹی پکانے کی گدی ۔ ب ۔ ن
رَفِیع ۔ ع ۔ بلند ۔ بلند مرتبہ ۔ بلند آواز ۔ شریف ۔ م
رَفِیعَہ ۔ ع ۔ وہ مقدمہ جو کہ حاکم کے پاس لے جائیں ۔ مب
رَفِیف ۔ ع ۔ چمکنا ۔ نرم کپڑا ۔ م
رَفِیق ۔ ع ۔ ساتھی ہمسفر ۔ دوست ۔ م
رَفِیہ ۔ ع ۔ فراخ عیش ۔ تن آسان ۔ مب
رِقّ ۔ ع ۔ بندگی ۔ غلامی ۔ غلام ۔ م ۔ مب
رَق ۔ ع ۔ ہرن کی جھلّی ۔ پتلا چمڑا ۔ بڑا کچھوا ۔ یا کہ جس کے ہشا ۔ کوئی دریائی جانور ہے ۔ مب
رُق ۔ ع ۔ پتلا پانی ۔ تھوڑا

پانی + (خواہ دریا میں یا نالہ میں) ٭ م - مب

**رَقَا** - ع - خشک ہونا آنسو کا + خون کا بند ہونا ٭ مب

**رَقَاء** - ع - فساد ٭ مب

**رِقَاب** - ع - جمع رَقَبہ گردنیں + غلام - باندیاں ٭ غ - م

**رَقَابَۃ** - ع - انتظار - نگہبانی - رقیب ہونا ٭ م

**رُقَاد** - ع - نیند + سو رہنا ٭ م

**رَقَارَاق** - ف - چارپایوں کے ہاتھ پاؤں کی آواز ٭ مب

**رَقَّاش** - ع - سانپ ٭ مب

**رَقَّاص** - ع - ناچنے والا ٭ مب

**رَقَّاصِ فلک** - ع - ف - زہرہ ٭ ز

**رَقَّاصَہ** - ع - عربوں کی ایک قسم کی کھیل + وہ زمین جس میں کچھ نہ اُگے خواہ بارش بھی ہو نمچنے والی ٭ مب

**رِقَاع** - ع - جمع رُقعہ پیوند + کاغذ یا کپڑے کے چیتھڑے + چھوٹے خط + ابن مقلہ خوشنویس کے ایجاد کئے ہوئے چند خطوں میں سے ایک خط ٭ غ - م

**رَقَاق** - ع - جنگل - بیابان + ہموار نیچی زمین جس کی سطح نرم ہو اور اندر سے سخت ہو ٭ مب

**رُقَاق** - ع - باریک روٹی - پھلکا - چپاتی ٭ مب

**رَقَائِق** - ع - باریک چیزیں اسرار و رموز سے کنایہ ہے ٭ غ

**رَقَائِم** - ع - جمع رَقیمہ دانا یا آمن اور پارسا عورتیں ٭ غ - مب

**رُقَبَاء** - ع - جمع رقیب نگہبان ٭ غ

**رَقَبَہ** - ع - گردن - غلام - باندی ٭ م

**رِقْبَہ** - ع - انتظار کرنا + نگہبانی کرنا ٭ م

**رُقْبٰی** - ع - وہ گھر جو خدمتگار کے لئے دیتے ہیں ٭ م

**رَقْمَہ** - ع - وہ زمین جو ندی یا دریا کے کنارے ہو - اب مطلق گاؤں کی زمین کو کہتے ہیں ٭ غ

**رِقَّت** - ع - نرمی - ملائمت - باریکی - پتلا پن - مجازاً بمعنے رونے کے مستعمل ہے اور بمعنے الفت اور محبت کے بھی آیا ہے ٭ ع - م

**رَقْد** - ع - نیند - سونا ٭ مب

**رَقْدَہ** - ع - ایک بار سونا ٭ مب

**رَقْش** - ع - لکھنا - کسی چیز کو منقش کرنا ٭ مب

**رَقْص** - ع - ناچنا کھیلنا - شراب کا چمکنا - شراب کا جوش مارنا + حرکت کرنا + ہلنا - کودنا - پویہ دوڑنا ٭ مب

**رَقْصِ اُصُول** - ع - ایک قسم کا ناچ جسے ہندی میں پد رنتال کا ناچ کہتے ہیں ٭ غ

**رَقْصِ بِسْمِل** - ف - ذبح کئے ہوئے جانور کا پھڑ پھڑانا ٭

رَقصِ چار بارہ - ف
رَقصِ زِہ وائی } کی تینوں
رَقصِ چکنگا } ناچ
کی قسمیں ہیں ٭ بم - غ
ج - ز

رَقصِ لنگی - ف - لوطیوں کی اصطلاح میں کنایہ ہے لوط اور حرکت جماع سے ہے ٭ م

رَقصِ مِلتی - ف - قومی ناچ - دیسی قوم کا ناچ ٭

رَقصِ مولوی - ع - ایک قسم کا ناچ ٭ - ج

رَقصیدن - ف - ناچنا - رقص کرنا ٭ بم (مصدر جعلی)

رَقطاء - ع - چتلا سانپ - بڑا فتنہ + رنگ برنگی مرغی + ہر مؤنث چیز جس پر سیاہ اور سفید نقطے ہوں - ایک صنعت کا نام جس میں نقطہ دار ایک حرف اور بے نقطہ دوسرا ہوتا ہے ٭ مب - غ

رُقعہ - ع - پیوند - چتھڑا + خط - چٹھی ٭ م

رُقعۂ بنفشہ نیلگوں - ف
آسمان - سے کنایہ ہے ٭ ب

رُقعۂ پشت نیلگوں

رُقعۂ غبرا - ف - زمین ٭ ب

رَقم - ع - لکھنا + مُہر کرنا + حرفوں پر نقطہ لگانا + کپڑے کا دھاری دار بُننا ٭ م

رَقم - ع - خط - لکھا ہوا + زمانہ کی سختی ٭ م

رَقمِ اوّل - ع - نور محمدی یا عرش سے مراد ہے ٭ غ

رَقم بر خود کشیدن - ف - اپنے اوپر دھبہ لگانا جیسے رنگانا ٭ ز

رَقم پرور - ف - محرر ٭ بم

رُقود - ع - سونا - جمع راقِد سونے والے ٭ م

رُقی - ع - جمع رُقیہ - تعویذ منتر ٭ مب

رُقی - ع - پڑھنا - منتر
رُقیہ } پھونکنا ٭ مب

رَقیب - ع - پاسبان - نگہبان - دربان - اور وہ دو شخص جو ایک معشوق پر عاشق ہوں یا ہر ایک دوسرے کا رقیب کہلاتا ہے اس لئے
کہ ہر ایک دوسرے سے معشوق کی نگہبانی اور بچاؤ کرتا ہے ٭ غ

رَقیبانِ راز - ف - عارف جو کسی سے اپنا بھید ظاہر نہیں کرتے - انبیاء و اولیا سے مراد ہے ٭ ب

رَقیبانِ شب - ف - چوکیدار - پاسبان ٭ فرہنگ سکندرنامہ ٭

رَقیبانِ ہفت بام - ف - سبعۂ سیارہ ٭ ب - ش

رَقیبی - ع - نگہبانی ٭ مب

رَقیع - ع - احمق + آسمان - پہلا آسمان ٭ مب

رَقیق - ع - نرم - پتلا + باریک + غلام ٭ م - مب

رَقیم - ع - لکھا ہوا - نوشتہ + دوات + تختی ٭ مب

رَقیمہ - ع - پارسا اور عقلمند عورت ٭ مب - ج

رَقیمہ - ف - لکھی ہوئی شئے - خط ٭ ج

رُقیہ - ع - تعویذ - جادو - افسون - منتر ٭ م

رَکّ - ف - غُصّہ سے آپ
ہی آپ باتیں کرنا ۔ + آہستہ
بات کرنا ٭ ب - ن
رِکاب - ع - سواری کے
اُونٹ + وہ لوہے کا حلقہ
جس میں سوار کے پاؤں
رہتے ہیں ٭ م
رِکاب - ف - پشت پہلو
لمبا پیالہ - اور بعضوں نے
لکھا ہے - کہ یہ پیالہ دراز
بطریق مجاز کے ہے حقیقت
معنی چھوٹی کشتی کے ہے
٭ ع - ہمراہ + اردلی ٭ ز
رِکاب افشاندن - ف
سوار ہونا - سواری کی
تیاری کرنا ٭ م
رِکابدار - ف - وہ شخص جو
سوار کے ساتھ ساتھ دوڑے
- رکاب پکڑ کر اپنے آقا
کو گھوڑے پر سوار کرائے
- اصطلاح میں وہ شخص جو
رنگ برنگ کے کھانے
پکائے اور طرح بہ طرح
کے حلوے اور مربے وغیرہ
بنائے ٭ غ

رِکاب گران کردن -
ف - سوار ہونا ٭ م
رِکابی - ف - منسوب بطرف رکاب
- تھالی - چھوٹا طباق - شراب
کا پیالہ ٭ ب
رِکابی - ع - روغن زیتون ٭ ب
رِکاز - ع - وہ مال جو خدا
تعالیٰ زمین میں پیدا کرے
خزانہ جو زمین میں گڑا ہو ٭ غ
رکاسہ - ف - ساہی - جڑا ہا پشت ٭ ب
رُکاک - ع - کمینہ - بے عزت
کم عقل آدمی ٭ مب
رُکاکت - ع - سستی - ضعیفی
- باریکی - بے عزتی ٭ م - غ
رُکام - ع - ریت کا ٹیلہ +
ابر تہ بر تہ ٭ مب
رِکانَہ - ع - رائے کی استواری کا
+ صاحب وقار - بھاری
بھر کم ہونا ٭ مب
رُکبان - ع - جمع راکب -
شتر سوار ٭ مب
رُکبانُ السُّنبُل - ع -
گیہوں کے خوشہ پر جو بال
سے ہوتے ہیں ٭ مب
رُکبہ - ع - زانو - گھٹنا ٭ م

رِکز - ع - نرم آواز - آہٹ +
دانا - عاقل - جوانمرد ٭ مب
رِکس - ع - پلیدی - ناپاکی
آدمیوں کی بڑی جماعت
٭ ب
رَکس - ع - اُلٹا پھیر دینا -
اوندھا کرنا ٭ مب
رَکض - ع - گھوڑے کو
ایڑ لگانا - گھوڑا دوڑانا ٭ م
رَکم - ع - ایک چیز کو دوسری
چیز پر جمانا - تہ بر تہ کرنا ٭ ب
رُکم - ع - ابر تہ بر تہ ہوا
ہوا ٭ مب
رُکمہ - ع - پتلی کیچڑ اکٹھا
کی ہوئی ٭ مب
رَکعت - ع - نماز کا اتنا
حصہ جس میں ایک رکوع
آجائے ٭ مب
رُکن - ع - خویش - قریب -
جانب قوی - ہر شے کا جزو
اعظم - قوت - دیوار کا کونہ
پہاڑ کا کنارہ ٭ غ
رُکن آباد - ف - شیراز میں
ایک سیرگاہ ہے ٭ غ
رُکن حطیم - ع - کعبہ شریف کا

کونہ جس طرف سے عمارت بُنیادِ ابراہیمی سے کم رہی ہُوئی ہے ÷ غ

**رُکنی** - ف - منسوب بہ رُکن الدین کیمیاگر - کھرا سونا ÷ ب

**رُکنِ یمانی** - ع - کعبہ شریف کا وہ گوشہ جو ملک یمن کی طرف ہے ÷ غ

**رَکو** - ع - کنواں کھودنا - سنوارنا - کسی پر گناہ دھرنا - ترار پکڑنا ÷ مب

**رُکوب** - ع - سوار ہونا ÷ م

**رَکُوب** - ع - مرد بہت سواری کرنے والا - چوپایہ جو سواری کے لائق ہو ÷ م

**رُکُوع** - ع - جُھکنا - پُشت خم کرنا - مُحتاج ہونا - مُنہ کے بل گرنا - نماز میں جھکنا ÷ م

**رُکُون** - ع - آرام کرنا - کسی چیز کی طرف رغبت کرنا - چین سے بیٹھنا ÷ م

**رَکُوہ** - ع - چھاگل - کوزہ - مشک ÷ مب - غ

**رَکِیّ** - ع - ضعیف - سُست - نیز جمع رکیہ - کنوئیں ÷ ب

**رِکیب** - ع - رکاب - رکاب کا امالہ ہے ÷ غ

**رَکیدن** - ف - غصّے میں آپ ہی آپ چُپکے چُپکے بُڑبُڑانا ÷ ب - ش

**رَکیک** - ع - ضعیف - سست - باریک - حقیر - ناچیز - گھٹیا - بے عزت - بے غیرت - بے حیا ÷ م

**رَکین** - ع - محکم - استوار - مضبوط - وہ شخص جو بدتا اور بھاری بھر کم ہو ÷ م

**رَکِیّہ** - ع - کنواں ÷ مب - م - غ

**رَگ** - ف - نس - مجازاً اصل - نسب ÷ ب

**رُگال** - ف - گوئلہ ÷ ب

**رگ باز گرفتن** - ف - کسی کام میں سستی اور کاہلی کرنا ÷ بم

**رگِ بسمل خاریدن** - ف - ایسا کام کرنا جس سے اپنے آپ کو موت کے منہ میں ڈالا جائے ÷ بم

**رگ بستہ** - ف - پٹّی ÷ [illegible]

**رگِ جان** - ف - شریان - شاہ رگ - اور یہ وہ رگ ہے جو دل سے تعلق رکھتی ہے - اس کے کٹنے سے آدمی فوراً مرجاتا ہے ÷ غ - ب

**رگِ جان بکوشش استوار کردن** - ف - جانفشانی کرنا ÷ ز

**رگِ چیزے گرفتن** - ف - اس کو اپنا مطیع اور فرمانبردار کرنا ÷ بم

**رگ خوابانیدن** - ف - سستی و کاہلی کرنا ÷ ن - بم

**رگ خفتن** - ف - کاہل ہوجانا ÷ ز

**رگ در تن بر خاستن و جستن** - ف - غصہ ہونا ÷ ب - ن - بم

**رگ راندن** - ف - ریشہ دوانی کرنا - خفیہ اثر پھیلانا ÷ بم

**رگِ روشنی** - ف - قوت نامیہ سے کنایہ ہے ÷ ز

**رگ زدن** - ف - فصد کھولنا - خون نکالنا ÷ بم

رگ زدن - ف - فصّاد - فصد کھولنے والا ÷ بم

رگِ سنگ - ف - پتھر کی چٹان ÷ ر

رگِ فلاں چیز ندارد ف - اس امر کی استعداد ولیاقت نہیں رکھتا ÷ بم

رگ گشادن - ف - فصد کھولنا ÷ بم

رگ گفتن - ف - سستی کرنا ÷ غ

رگِ گردن - ف - غرور - سرکشی ÷ بم

رگِ گردن قوی کردن
رگِ گردن کشیدن
ف - اپنے دعوے پر اصرار کرنا ÷ بم

رگِ گردن نرم کردن ف - دعوے چھوڑ دینا - سرکشی سے باز رہنا ÷ بم

رگ گرفتن - ف - کسی [illegible] میں [illegible]

رگ گشادن و نہ بستن ف - کام تمام کرنا - زندہ رہنے کے قابل نہ چھوڑنا ÷

رگو - ف - پرانے چیتھڑے - ردی اور بیکار پرانے کپڑے کے ٹکڑے + رات کے سونے کی ایک پاٹ کی چادر ÷

رم - ف - مُنہ کے اندر سواہر کا گوشت ÷ ب

رَم - ف - بھاگنا ÷ غ - ب

رَمّ - ع - کچھ کھانا + نقصان دار چیز کی اصلاح کرنا - مرمت کرنا + ہڈیوں کا بوسیدہ ہو جانا + چارہ - علاج - گزیر ÷ بم

رُمّ - ع - چارہ - گزیر - علاج ÷ م - مب

رِمّ - ع - بہت سامال - ہڈی کا مغز + تر مٹی + کوڑا کرکٹ ÷ م - مب

رَمہ - ف - بھاگنا - گھوڑوں اور بکریوں کا گلہ + ان معنوں میں (رمہ) کا مخفف ہے ÷ ب

رُمہ - ف - موئے زہار [illegible]

رِماح - ع - جمع رُمح - نیزے ÷ م

رَمّاح - ع - نیزہ گر - نیزہ [illegible]

رُمّاح - ع - جمع رامح - نیزہ مارنے والے - نیزہ ساز ÷ غ

رماحُ الجِنّ - ع - طاعون ÷ مب

رماحُ العقرب - ع - بچھو کا ڈنک ÷ مب

رَماد - ع - راکھ - خاکستر ÷ م - مب

رَمّاعَہ - ع - تالو - سر کی وہ جگہ جو بچپن میں ہلتی نظر آتی ہے ÷ مب - غ

رَماق - ع - قُوت لایموت - تھوڑی سی خوراک جس سے جان بچ سکے - اتنی مقدار رزق جس سے دن گزارا سکیں ÷ مب

رِماک - ع - جمع رَمَکہ - گھوڑیاں - مادیاں ÷ مب

رِمال - ع - جمع رَمل - ریت ÷ مب

رَمّال - ع - علم رمل جاننے والا [illegible]

رِمالہ - ع - پرانی اور بوسیدہ [illegible] رسی ÷ مب

[illegible]

**رُمّانُ السُّعال** - ع - خشخاش سپید ۔ مب
**رُمّانہ** - ع - یک انار ۔ مب
**رمانیدن** - ف - بھگانا ۔ ج
**رمایت** - ف - تیراندازی ۔ م
**رَمائم** - ع - جمع رمیم - بوسیدہ ۔ ج
**رَمج** - ع - پرندہ کا بیٹ کرنا ۔ مب
**رُمح** - ع - نیزہ - بھالا ۔ م
**رَمد** - ع - آنکھ کی بیماری + آنکھیں دکھنا ۔ م
**رم دیدہ** - ف - بھاگا ہوا - گریختہ ۔ بم
**رَمز** - ع - آنکھ یا ابرو یا لب وغیرہ سے اشارہ کرنا ۔ مب - م
**رم زدہ** - ف - بھاگا ہوا - گریختہ ۔ بم
**رمشک** - ف - پھسلنا - گر پڑنا ۔ ن - ب
**رَمس** - ع - گور - خاک گور + مردہ کا دفن کرنا + کسی چیز کا ڈھانپنا ۔ مب - م
**رمش** - ف - بھاگنا ۔ ب

**رَمَص** - ع - درست کرنا + مرمت کرنا + قوم کے درمیان اصلاح کرنا + مصیبت زدہ کو تسلی دینا ۔ م - مب
**رَمَص** - ع - آنکھ کا میل چرک - چیپڑ - وہ سفید چرک جو آنکھ کے گوشہ میں جمع ہو جاتی ہے ۔ مب - م
**رَمض** - ع - زمین کی گرمی سے پاؤں کا جل جانا + جگر وغیرہ اندرونی اعضا کا جل جانا اور اس سے بیمار ہونا + بکری کو مع پوست کے ایک گڑھے میں رکھکر گرم ریت اور پتھروں کی گرمی سے پکانا ۔ م
**رَمضان** - ع - جلانیوالا - قمری نویں مہینے کا نام جس میں مسلمان روزے رکھتے ہیں ۔ غ
**رَمَق** - ع - بقیہ جان سسکتی جان - تھوڑی سی جان - بکریوں کا ریوڑ (معرب رَمہ) ۔ م - مب
**رم گردن** - ف - بھاگنا - نفرت کرنا ۔ بم

**رَمَکہ** - ع - گھوڑی ۔ مب - فج - ش
**رمکا** - ف - گھوڑی ۔ ب
**رمگان** / **رُمگان** - ف - موئے زہار + پشم - شرمگاہ کے بال ۔ آن
**رَمل** - ع - ریت + ایک علم کا نام جس کے ذریعہ گذشتہ اور آیندہ کے حالات معلوم کئے جاتے ہیں + عروض کی انیس مقررہ بحروں میں سے ایک بحر کا نام ۔ م (منتہی الارب میں بمعنے بحر عروض وعلم رَمل کے تحریک لکھا یعنی بفتحتین لکھا ہے) ۔
**رمون** - ف - بیعانہ ۔ ب
**رُموز** - ع - جمع رمز - اشارے - بھید ۔ ج
**رَمہ** - ف - بکریوں کا ریوڑ + گھوڑوں کا گلہ + گروہ - سپاہ - پروین ۔ ب
**رِمّہ** - ع - بوسیدہ ہڈی -

بوسیدہ ہونا ۔ م

رُمّی ۔ ع ۔ بوسیدہ رسّی کا ٹکڑا ۔ مب ۔ م

رَمی ۔ ع ۔ پھینکنا ۔ تیر مارنا ۔ تہمت لگانا ۔ گالی دینا ۔ زیادہ کرنا ۔ م

رَمیار ۔ ف ۔ گلّہ بان ۔ ن

رَمیدن ۔ ف ۔ بھاگنا ۔ وحشت کرکے بھاگ جانا ۔ م ۔ ص

رَمیم ۔ ع ۔ بوسیدہ ہڈی ۔ کہنہ ۔ پرانا ۔ مب ۔ غ

رَمیہ ۔ ع ۔ ایک مرتبہ تیر مارنا ۔ ایک تیر پرتاب ۔ تیر کے نشانہ تک جانیکی مسافت ۔ مب ۔ م

رَمیّہ ۔ ع ۔ وہ شکار جو تیر سے مارا جاوے ۔ مب

رَن ۔ ف ۔ محنت مشقت ۔ ظاہرا یہ لفظ مخفف رنج کا ہے ۔ غ

رُنب ۔ رُنبہ ۔ ف ۔ موے زہار ۔ ب ۔ ن

رَنج ۔ ف ۔ تکلیف ۔ دکھ ۔ غضب ۔ رنگ ۔ ب

رَنجال ۔ ف ۔ کھانا ۔ طعام ۔ ب

رَنجانیدن ۔ ف ۔ دکھ دینا ۔ خفا کرنا ۔ ج

رَنج باریک ۔ ف ۔ تپ دق ۔ بم

رَنج زدَختن ۔ ف ۔ غم کو دور کرنا ۔ ز

رَنجش ۔ ف ۔ رنج ۔ دکھ ۔ مص

رَنجُور ۔ ف ۔ بیمار ۔ ش ۔ بم

رَنجُور دار ۔ ف ۔ بیمار دار ۔ محافظ بیمار ۔ ش

رَنجہ ۔ ف ۔ دکھ ۔ آزردہ ۔ دکھیا ۔ ب ۔ مص

رَنجیدن ۔ ف ۔ آزردہ ہونا ۔ مص

رِند ۔ ف ۔ بے قید ۔ لاابالی ۔ وہ شخص جو پابند احکام شریعت نہو ۔ ب

رَند ۔ ف ۔ لے بھاگنا ۔ چرانا ۔ گرد ۔ خاک ۔ لکڑی کی چھیلن جو رندہ سے نکلے ۔ نیز بمعنے رندہ ۔ خوشبو ۔ غ ۔ ب ۔ ش

رِندان خاک بسر ۔ ف ۔ بارِیک بین جو تحقیقات کا کوئی دقیقہ باقی نہ چھوڑیں ۔ ب ۔ ن

رِندانہ گزرد ۔ ف ۔ رندوں کا سا کام کیا ۔ ع ۔ بم

رِند دُہل دریدہ ۔ ف ۔ شریعت کی پیروی سے آزاد ۔ ب ۔ ن ۔ بم

رَندش ۔ ف ۔ چھیلن ۔ لکڑی یا تانبے وغیرہ کے ریزے جو چھیلنے سے گرتے ہیں ۔ ش ۔ ب

رِندک ۔ ف ۔ رند کی تصغیر ہے ۔ حیلہ گر ۔ منفنّ آدمی ۔ ب

رَندہ ۔ ف ۔ بڑھیوں کا وہ اوزار جس سے لکڑی صاف اور ہموار کرتے ہیں ۔ ب

رَندیدن ۔ ف ۔ رندہ کرنا ۔ تراشنا ۔ مٹک کر چلنا ۔ ب

رَنگ ۔ ف ۔ رنگت ۔ حصہ ۔ نصیب ۔ عیب ۔ شرم ۔ رنج ۔ محزن ۔ قوت ۔ توانائی ۔ جان ۔ زبردستی اُردشیر

مال + نفع - فائدہ + فقیروں کی گدڑی + طرز - روش + پہاڑی بکرا + پہاڑی بیل + مکر - حیلہ + زمین سے اُگنا + خوبی + خوشی تندرستی + شرمندگی + خون رونق - لطافت + تھوڑی پونجی + سونا - چاندی + چوری + جوا + جوئے کا روپیہ + صاحب + حاکم + باپ + بدحال + نکتہ + شتر کام کرنا + چھاپنے + غصہ - غضب + ابریشم + خیانت + اسباب + مثل + مانند ÷ غ - ب

**رنگِ آب بر روئے کار آوردن** - ف - رونق دینا ÷ غ

**رنگِ آزادان** - ف - جوانمردوں کی طرز ÷ ن

**رنگِ آفتابی** } - ف -
**رنگِ مہتابی** } سفید زردی مائل رنگ ÷ بم

**رنگ آمیختن** - ف - فریب کرنا ÷ ز

**رنگ آمیز** - ف - نقاش - مصوّر ÷ غ

**رنگ آور** - ف - بہروپیا ÷ ب

**رنگ آوردن** - ف - شرمندہ ہونا ÷ ن - پ

**رنگ باختن و برخاستن** ف - رنگ فق ہوجانا ÷ بم

**رنگ بر آب ریختن** -
**رنگ بر آب زدن** - ف - تازہ منصوبہ کا سوجھنا ÷ بم

**رنگ بر رو شکستن** ف - شرم یا خوف سے چہرے کا رنگ فق ہوجانا - زرد ہوجانا ÷ غ

**رنگ بر روئے کار آوردن** - ف - کسی کام کو نہایت رونق دینا ÷ غ

**رنگ بر کردن** - ف - رنگ روشن کرنا ÷ بم

**رنگ برنگ** - ف - متلوّن - بے استقلال آدمی ÷ فج

**رنگ برنگ شدن** - ف - شرم کے مارے رنگ متغیّر ہوجانا ÷ بم

**رنگ بُریدن** - ف - کپڑا وغیرہ رنگتے وقت اگر رنگ تیز ہوجاوے تو کھٹائی وغیرہ دواؤں سے رنگ ہلکا کرنا - کم کرنا - نیم رنگ کرنا + رنگ کاٹنا ÷ بم

**رنگ بست** - ف - پائدار رنگ ÷ ب

**رنگ پذیرفتن** - ف - رنگ قبول کرنا - رنگین ہوجانا ÷ بم

**رنگ پریدن** - ف - رنگ اُڑ جانا - رنگ فق ہوجانا ÷ بم

**رنگ دادن** - ف - متغیر ہونا ÷ بم

**رنگِ ربیع** - ف - نباتات کا سبز ہوجانا ÷ بم

**رنگ رز** - ف - رنگریز - کپڑے رنگنے والا ÷ بم

**رنگِ رزان** - ف - موسم خزاں ÷ فج

**رنگ رز گلگوں** - ف - شراب فروش ÷ ب

**رنگ رم کردن** - ف
رنگ فق ہو جانا ٭ بم
**رنگ فروش** - ف -
ابریشم بیچنے والا - رنگ
کرنے والا - مکار حیلہ ساز ٭ ب
**رنگ ریختن** - ف -
عمارت کی نیو ڈالنا - کسی
کام کی بنیاد قائم کرنا + بم
رنگ فق ہو جانا ٭ بم
**رنگ ریز** - ف - نقاش
- مصور - معمار ٭ غ
**رنگ زردی کشیدن**
ف - شرمندہ ہونا ٭ بم
**رنگ زمرد** - ف - سبز
رنگ سے کنایہ ہے ٭ بم
**رنگ ساز** - ف - نقاش
مصور ٭ فج
**رنگ طلائی** - ف - زرد
سنہری رنگ + عاشقوں
کے رنگ سے عبارت
ہے ٭ بم
**رنگ عروس** - ف - جدید
طرز - نیا رنگ ڈھنگ ٭ فج
**رنگ فروش** - ف - ریشم
بیچنے والا - مخولی + مکار -
فریبی ٭ ن
**رنگ گرفتن** - ف - تغیر
ہونا ٭ غ
**رنگ لکا** - ف - لاک کا
رنگ جس سے چیزیں رنگتے
ہیں ٭ ب
**رنگ لیموئی** - ف - سفید
رنگ جو زردی مائل
ہو ٭ بم
**رنگ نہ بستن** - ف -
فائدہ نہ اٹھانا ٭ غ
**رنگ و آب** - ف - آب
وتاب - رونق ٭ بم
**رنگ دیو** - ف - کر و فر -
شان و شوکت - رونق ٭ ن
**رنگ ہوا** - ف - تاریکی -
تیرگی ٭ ن - بم
**رنگ یافتن** - ف - رنگین
ہونا ٭ بم
**رنگیدن** - ف - گھاس وغیرہ
کا اگنا ٭ ن
**رنگین** - ف - رنگا ہوا -
خوش - خوب ٭ بم
**رنگینا** - ا ف - ایک قسم کا
**رنگینان** اردو - شفتالو کی
ایک قسم جسکو شفترنگ کہتے
ہیں ٭ ن
**رنگین کمان** - ف - توس
قزح - شیطان کی کمان -
دھنک ٭ ب - ن
**رنم** - ع - گانا - سرود
کرنا ٭ بم
**رنم** - ع - عمدہ گانے والی
عورتیں ٭ مب
**رنو** - ع - خوش ہونا ہمیشہ
کسی چیز کی طرف ٹکٹکی
باندھ کر دیکھنا ٭ مب
**رنو** - ع - کسی چیز کی طرف
ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے والا
٭ مب
**رنود** - ف - جمع رند - یہ
جمع بطور تصرف فارسیان
عربی دان کے ہے ٭ غ
**رو** - ف - راہ - روش +
جانا + جانے والا + جا ٭ بم
**رو** - ف - منہ - رخ - چہرہ
+ وجہ + سبب ٭ ب
**رواء** - ع - خوشگوار سیراب
کرنے والا پانی ٭ مب
**روا** - ف - جائز - مباح - جاری -
رواں ٭ سب

**رِوا** - ع - سیراب ہوئے ہوئے ÷ وہ رسّی جس سے اُونٹ پر بوجھ باندھتے ہیں ÷ م ب

**رُواء** - ع - منظر - دیدار ÷ ب

**رَوابِط** - ع - جمع رابطہ - باندھنے والی چیزیں - انسباب - علاقے ÷ م - ج

**رُوات** - ع - جمع راوی - نقل کرنے والے ÷ پانی بھرنے والے اور راوی بمعنی ساقی کے بھی آیا ہے ÷ غ

**رَواج** - ع - مقبول بازار - چلن ÷ عام دستور ÷ اوّل حرف اوّل کے کسرہ سے تصرّف فارسیوں کا ہے ÷ م - غ

**رَواح** - ع - رات کا وقت یا زوال اور مغرب کے درمیان کا وقت - قریب شام ÷ غ - م - مرب

**رَواحِل** - ع - جمع راحلہ - سواریاں - سواری کے اُونٹ ÷ م - ج

**رَواد** - ف - پشت زمین ÷ اُونچی زمین - ٹیلہ - ندی کے کنارے جو سبز اور خوش منظر ہوں ÷ ب

**رَوا داشتن** - ف - جائز رکھنا - اجازت دیدینا ÷ ج

**رَوارَو** - ف - کثرت سے لوگوں کا آنا جانا ÷ لپک کر کسی کے پیچھے دوڑنا ÷ غ

**رُوا از سنگ داشتن** - ف - بے حیا ہونا ÷ غ

**رَوازِن** - ع - جمع روزن - روشندان - کھڑکیاں - سوراخ ÷ ج

**رَوّاس** - ع - سری بیچنے والا - کلّہ فروش ÷ بم

**رَوا شُدنِ اُمید** - ف - اُمید بر آنا ÷ بم

**رَوا شُدنِ مَتاع** - ف - رواج پانا ÷ بم

**رَواشِن** - ع - جمع رَوشن - معرب روزن ÷ روشندان ÷ م - غ

**رَوافِض** - ع - جمع رافضہ - وہ فوج جو اپنے سردار کا ساتھ چھوڑ دے ÷ شیعوں کا ایک گروہ ہے جس نے لڑائی میں امام حسینؑ کے پوتے زید شہید کا ساتھ چھوڑ دیا تھا ÷ م

**رِواق** - ع - مکان کا چھجہ - چھت ÷ ایوان ÷ م - غ - ب

**رِواقِ بے سُتُون** - ف - آسمان ÷ ب

**رِواقِ صُبح** - ف - آسمان ÷ ز

**رِواقِ مسیح** - ع - چوتھے آسمان سے کنایہ ہے ÷ غ

**رِواقِ منظرِ چشم** - ف - آنکھ کی پُتلی ÷ بم

**رِواقیان** - ع - حکمائے اشراقیین جو اپنے دل کی صفائی اور مکاشفہ سے لوگوں کے دلوں کا حال معلوم کر لیتے تھے ÷ بعض کہتے ہیں کہ ان حکیموں کو رواقیان اس لئے کہتے ہیں کہ یہ اپنے کوٹھے کے برآمدے پر بیٹھ کر بیماروں کا معالجہ کرتے تھے ÷ احتیاج نبض دیکھنے کی انکو نہ تھی ÷ غ

رُوال - ع - چارپایہ کی
رال - مُنہ کا پانی ÷ ب
رَوان - ف - فی الحال -
فوراً - جلد + جاری - بہتا
ہوا + جانے والا + رُوح
- جان - نفس ناطقہ - دل ÷
رَواں آسا - ف - رُوح کو
آرام دینے والا - تازہ
کرنے والا ÷ گ
رَواں آورد - ف - حکیم -
دانا ÷ ب
رَواں بخش - ف - رُوح
القدس ÷ ب - ن
رَواں خواہ - ف - گ - اگرچہ بم
رُو اَنداختن - ف - سوال
کرنا - عاجزی کرنا - گڑگڑانا
÷ ع
رَواں گسِستن - ف -
رُوح کا بدن سے جُدا ہونا
- مرنا ÷ بم
رَوانہ - ف - رواں - زود
و شتاب ÷ بم
رُو آوردن - ف - متوجہ
ہونا ÷ بم
روایت - ع - کسی کی بات
نقل کرنا - کسی کی بات
دُہرانا ÷ م
روایتِ عرائض - ف -
عرضیوں کا مضمون سنانا ÷ ر
رَوائح - ع - جمع رائحہ
خوشبوئیں ÷ م
رَوائی - ف - رواج - رونق
- حاجت کا بر آنا - مطلب
کا ہو جانا - حاجت کی بر
لانا ÷ غ - بم
روبا - ف - مکو - عنب الثعلب
رُو باب کشیدن - ف -
وضو کرنا ÷ بم
رُو بارُو - ف - سامنے -
بالمواجہ ÷ بم
رُوبال - ف - جھاڑو دینے
والا ÷ فج
روباہ - ف - لومڑی ÷ ج - فج
روباہ بازی - ف - مکر -
فریب - دغابازی ÷ ج - بم
روباہِ تُرکی - ف - ساہی -
بڑا خار پشت ÷ فج
روباہِ زرد - ف - آفتاب
سے مراد ہے ÷ بم
روباہی کردن - ف -
فریب دینا ÷ ب
رُو بچیزے انداختن
ف - کسی چیز کی طرف متوجہ
ہونا ÷ غ
رُو بدیوار - ف - حیران ÷ غ
رُو برو - ف - سامنے ÷ بم
رُوبکار - ف - سامنے -
قریب + کام [illegible]
پہنچنے والا + وہ کاغذ
جس میں حاکم کے روبرو
فیصلہ لکھا جاوے ÷ ج
رُو بمنزل بُردن کسے
را - ف - کسی کو منزل
مقصود پر پہنچانا ÷ ز
رُوبند - ف - نقاب -
گھونگٹ - برقع ÷ ب
روبہ - ف - لومڑی ÷ [illegible]
روبہک - ف - چھوٹی
لومڑی - لومڑی کا بچہ ÷
فج
رُو بہم کشیدن - ف -
تیوری چڑھانا - خفا ہونا ÷ بم
روبیدن - ف - جھاڑو
دینا - جھاڑنا ÷ ص - ج
روبینہ - ف - [illegible]

رُوپاک - ف - رُومال ÷ م

رُوپوش - ف - چھپا ہوا + نقاب - بُرقع - پردہ + ملمع - وہ چیز جو اُوپر سے اچھی ہو اور نیچ میں سے بُری ÷ ن م

رُو پیچیدن - ف - خفا ہونا - تیوری چڑھانا ÷ م

رَوث - ع - ج رَوثہ - گوہ - گوبر - لید ÷ م

روج - ف - روز - دن ÷ ن

رُوح - ع - جان - بولنا - نمرت + قرآن + حضرت عیسےٰ اور حضرت جبرئیل سے بھی کنایہ ہے ÷ مب - م - غ

رَوح - ع - آسایش - فرحت - تازگی - خنکی - ٹھنڈی ہوا - خوشبو ÷ غ - م

رَوحات - ع - ج روحہ - آسایشیں - خوشیاں - ٹھنڈی ہوائیں - خوشبوئیں ÷ غ

رُوحُ الاَمین - ع - حضرت جبرئیل ÷ غ

رُوحُ القُدس - ع - وہ رُوح جو حضرت عیسےٰ ؑ پر نازل ہوئی تھی ÷ غ

رُوحُ اللہ - ع - حضرت عیسےٰ ؑ ÷ غ

رُوحانی - ع - منسوب طرف رُوح + صاحب رُوح - رُوح والی چیز ÷ مب - م

رُوحانیاں - ع - فرشتے ÷ غ

رُوحِ تُوتیا - ف - جست + اور بمعنی شراب کے بھی آیا ہے ÷ ب

رُوحِ حیوانی - ع - وہ رُوح جس پر حیوانات کی زندگی منحصر ہے - یہ تمام بدن میں دل سے پھیلتی ہے ÷ غ

رُوحِ طَبعی - ع - وہ رُوح جو جگر میں جا کر جدا کیفیت حاصل کرتی ہے - اسی سے قوت طبعی قائم رہتی ہے - ہضم غذا - نشو و نما تولید اسی پر منحصر ہے ÷

رُوحِ مُجَرَّد - ع - مُطلق رُوح - اور حضرت عیسےٰ ؑ اور حضرت جبرئیل ؑ سے بھی کنایہ ہے ÷ غ

رُوحِ مُکَرَّم - ع - جبرئیل + عیسےٰ ؑ ÷ ش - ب

رُوحِ نَباتی - ع - نباتات کی رُوح جس سے وہ تازہ رہتے ہیں اور نشو و نما پاتے ہیں ÷ غ

رُوحِ نَفسانی - ع - وہ رُوح جو دماغ میں جا کر جُدا کیفیت پیدا کرتی ہے - اور قوت حس و حرکت قائم رہتی ہے - اور آدمی بولتا ہے - اسی سے نفس ناطقہ مُراد ہے ÷ غ

رَوخ - ف - ایک لمبی گھاس ہے جو پانی میں ہوتی ہے اس میں پھل اور پتا نہیں ہوتا - اور اُس سے بوریا بنتے ہیں ÷ ب

رَوخِ چکاد - ف - بے بالوں کا سر - گنجا - جس کی سر پر بال نہ ہوں ÷ ن

رود - ف - نہر جاری - ندی - نالا + ایک باجہ کا نام + بکری وغیرہ کی آنت + کمان کی تانت + تانت ÷ ب

رُود - ف - فرزند ÷ ب - ج

رُوداد۔ ف۔ کیفیت۔ حال + ج

رُودادن۔ ف۔ توجہ کرنا۔ تعظیم کرنا + حاصل ہونا۔ واقع ہونا۔ ظاہر ہونا + بم

رُوداری۔ ف۔ شرم و حیا + بم

رُودبار۔ ف۔ وہ مقام جہاں پر بہت سی نہریں جاری ہوں + بڑی ندی۔ بڑی نہر + ب۔ ج۔ غ

رودِ تر۔ ف۔ آنسوؤں سے کنایہ + ز

رودخانہ۔ ف۔ جائے رود۔ دریا۔ وہ زمین جس پر ندی۔ نالہ دریا پانی کا جاری ہو۔ دریا + غ۔ بم

رودِ خشک۔ ف۔ تانت جو سارنگی وغیرہ پر چڑھتی ہے۔ ساز کا تار + ز

رودخیز۔ ف۔ پانی کی رو۔ سیل۔ موج + غ

رودخیزان۔ ف۔ سیلاب + ب

رودزن۔ ف۔ ساز بجانے والا۔ مطرب۔ ڈوم + بم

رودزنِ فلک۔ ف۔ ستارہ زہرہ + ج

رودساز۔ ف۔ ڈوم۔ مطرب + بم

رودگر۔ ف۔ وہ کاریگر جو سازوں کے تار اور کمان کی تانت بناوے + بم

رودہ۔ ف۔ تانت۔ تار۔ آنت + ب۔ بم

رودۂ تنگ۔ ف۔ انتڑیاں + نگ

رُوز۔ ف۔ دن۔ آفتاب۔ + ظاہر۔ روشن + فرصت +

رُوزِ استفتاح۔ ف۔ ایک خوشی کا دن + ج

رُوزِ افتتاح۔ ف۔ ماہ رجب کی پندرھویں تاریخ کہ جس دن بہشت کے دروازے کھلتے ہیں۔ اور عیسے علیہ السلام نے بھی اسی تاریخ کو گہوارہ میں کلام کیا تھا + غ

رُوز افزوں۔ ف۔ جو دن بہ دن بڑھے + بم

رُوز افگن۔ ف۔ باری کا تپ۔ تیجا + ب

رُوزِ اُمّید و بیم } ف۔ روزِ
رُوزِ باز خواست } حشر۔ روزِ قیامت + بم

رُوز بار۔ ف۔ عام دربار کا دن + بم

رُوز بازار۔ ف۔ رونق۔ گرم بازاری + وہ معین دن جس میں آدمی جمع ہوکر آپس میں خرید و فروخت کریں + پینٹھ + بم

رُوز بان۔ ف۔ جلاد۔ دربان۔ فراش۔ نقیب۔ شاہی عملہ۔ درباری لوگ + ب۔ ش

رُوزِ بخش۔ ف۔ روزِ ازل + غ

رُوزِ پسیں۔ ف۔ عمر کا آخری دن۔ قیامت کا دن + ج

رُوزِ پیکر۔ ف۔ روشن دل۔ روشن خیال آدمی + ن

رُوزِ خسپ۔ ف۔ کاہل۔ غافل۔ نکما آدمی + ن

رُوزِ خسپ و شب خیز۔ ف

عابد۔ عیّار۔ شب رو + چور + ن

**رُوزِ داد**۔ ف۔ قیامت کا دِن + فگ

**رُوزدار**۔ ف۔ خدمتگار جو صبح سے شام تک آقا کے حضور میں رہے + ن

**رُوزدر محنت گزار**۔ ف۔ مسافر سے کنایہ ہے + ف۔ ج

**رُوزِ درنگ**۔ ف۔ قیامت کا دن + ن

**رُوزِ دِگر**۔ ف۔ رُوزِ قیامت + غ

**رُوزِ دِیدہ**۔ ف۔ بُڈّھا۔ عمر رسیدہ + فج

**رُوزدیرشُدن**۔ ف۔ دن کا ضائع ہونا + غ

**رُوزرُخ**۔ ف۔ روشنی اور سرخ روئی سے کنایہ + ن

**رُوزِ رَشمی**۔ ف۔ جلوس شاہی کا دِن + ر

**رُوزِ روشن** }
**رُوزِ سپید** } ف۔ مُبارک دن + بم

**رُوزِ سیاہ**۔ ف۔ رُوزِ بد۔ رُوزِ ماتم۔ بُرا دِن + ب

**رُوزِ شیرینی خواراں** ف۔ منگنی کا دِن + بم

**رُوزِ عُذر آوری**۔ ف رُوزِ قیامت + فج

**رُوزِ غدیر**۔ ف۔ جس دن پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے غدیر خُم پر جو ایک مقام ہے خطبہ پڑھا۔ اُس میں فرمایا تھا مَنْ کُنْتُ مَوْلَاہُ فَعَلِیٌّ مَوْلَاہُ۔ یعنی جس کا میں دوست ہوں علی بھی اُس کے دوست ہیں + بم

**رُوزِ فَراخ**۔ ف۔ صبح کے بعد طُلُوعِ آفتاب تک کا وقت + ن

**رُوزِ فروشُدن**۔ ف۔ عمر کا ختم ہو جانا + بم

**رُوزَک**۔ ف۔ چھوٹا سا دِن + نگ

**رُوزِ کار**۔ ف۔ کام کا دن + لڑائی کا دن۔ میدان کا دن + بم

**رُوزِ کور**۔ ف۔ وہ شخص جسے دن میں دکھائی نہ دے شب کور کے مقابل + بم

**رُوزِ کوشش**۔ ف۔ لڑائی کا دِن + بم

**رُوزگار**۔ ف۔ زمانہ + مجازاً مدّت۔ فرصت + شغل۔ پیشہ۔ نوکری + غ

**رُوزگاران**۔ ف۔ روزگا کا مزید علیہ + بم

**رُوزگار بُردن**۔ ف۔ عمر ضائع کرنا۔ وقت کا کھونا + ن

**رُوزگار رفتگاں**۔ ف۔ مفلس تنگدست لوگ + ن

**رُوزگارے شمُردن** ف۔ کچھ دن زندہ رہنا + فج

**رُوزگُذار**۔ ف۔ وہ شغل جس میں دن کٹ جاوے + بم

**رُوزگُذرانیدن**۔ ف۔ دفع الوقتی کرنا۔ ٹالنا + بم

**رُوزگرد**۔ ف۔ سورج + ن

**رُوزگردک**۔ ف۔ سورج مکھی۔ ایک پھول + غ

**رُوزماہ**۔ ف۔ تاریخ + ن

**رُوزمرّہ**۔ ف۔ وہ الفاظ جو روز بولے جاتے ہیں۔ وہ چیز

جو ہر روز ایک دفعہ ہے * م

رُوزِ مہ۔ ف۔ مرادف روز ماہ * ن

رَوزَن۔ ف۔ وہ سوراخ جو دیوار میں ہو۔ ہر چیز کا سوراخ + کھڑکی * غ۔ ج

رُوزنامچہ } ف۔ اخبار۔ رُوزنامہ } وہ کتاب جس میں ہر روز کا حال لکھا جائے * ج۔ غ

رُوزنامہ نوِیس۔ ف۔ اخبار نویس * ز

رُوزِ ننگ و نام۔ ف۔ لڑائی کا دن * ب

رَوزَنہ۔ ف۔ سوراخ۔ روشن دان۔ تابدان * ش۔ ج۔ ب

روزہ۔ ف۔ شرعی طور سے تمام دن بھوکا پیاسا رہنا۔ برت * م

روزۂ تنفس۔ ف۔ خاموشی۔ رات سے نیت کرکے دن بھر کسی سے کلام نہ کرنا۔ نصرانی ...

ریاضت ہے * غ

رُوزِ ہُرمُزد۔ ف۔ پنجشنبہ کا دن * ب

رُوزۂ مریم۔ ف۔ مرادف روزۂ تنفس * غ

رُوزی۔ ف۔ رزق نصیب۔ حصہ * م

رُوزی از زخم پراگندہ نُحوِر دن۔ ف۔ نہایت مشقت سے روزی بہم پہنچانا * م

رُوزیانہ۔ ف۔ روزانہ۔ روزینہ * م

رُوزی دِہ۔ ف۔ خداتعالےٰ۔ رزاق * فج

رُوزِینہ۔ ف۔ ہر روز کا خرچ جو روز روز کہیں سے ملتا رہے۔ راتبہ * م۔ ن

رُوس۔ ع۔ مخفف رُءُوس (جمع راس)۔ سر * م

رُؤَسا۔ ع۔ جمع رئیس۔ سردار * غ

رُوسیاختن۔ ف۔ منہ بنانا۔ شرمندہ ہونا۔ ...

کی بینا * غ۔ ب

روبہِ انگروہ۔ ف۔ مکو۔ عنب الثعلب * ب۔ ن

رُوسپی۔ ف۔ اصل میں رُوسپید کا مخفف ہے لیکن طعن کے طور پر بدکار عورتوں کو کہتے ہیں۔ جیسے بھنگی کو مہتر * ن۔ ب

رُوسپی زادہ۔ ف۔ حرامزادہ * فج

روستا۔ ف۔ گاؤں + گنوار دیہقانی * ب

روستائی۔ ف۔ دہقانی۔ گنوار * ب

رُو بسرکہ کردن۔ ف۔ ناک بھوں چڑھانا چیں بجبیں ہونا * ز

رُوسفید۔ ف۔ سرخرو۔ معزز۔ ممتاز۔ دولتمند * م

رُوسیاہ۔ ف۔ گنہگار۔ خطاکار۔ نیز زنگی کو کہتے ہیں * ج۔ فج

رَوِش۔ ف۔ رفتار۔ طرز۔ طریقہ۔ طور۔ ڈھنگ + مجاز باغ کی پٹری * ب۔ ن

روشن - ف - روشن کا مخفف ہے ٭ ب
روش - ف - کنگرہ - چوٹی - منڈیر ٭ ز
روشان - ف - روشن - ظاہر - واضح ٭ ب - ن
روشِ راست - ف - سیدھی حرکت ٭ ن
روشن - مب - روشن - چمکتا ہوا - روشندان - ستارہ ٭ غ - ات - بم ٭ تندخو ٭ شاہنامہ
روشناس - ف - مشہور اور معروف آدمی - سب کا جان پہچان - خوبصورت خوش قطع ٭ غ - ب
روشنانِ فلک - ف - آسمان کے ستارے ٭ ب
روشندان - ف - جیراغدان - تابدان
روشن ضمیر - ف - روشندل ٭ بم - ج
روشن قیاس - ف - صاحب عقل ٭ ب
روشن کتاب - ف - قرآن مجید ٭ ز
روشن کردنِ سبق - ف - سبق کا حفظ کرنا - یاد کرنا ٭ بم
روشن کردنِ سخن - ف - شرح و بسط سے بات کہنا ٭ بم
روشن گہر - ف - نیک سرشت روشن روح والا ٭ بم
روشن نہاد - ف - نیک سرشت - پاک ذات آدمی ٭ بم
روشنی - ف - چمک ٭ بم - ج
روشنی - ف - ایک قسم کا کپڑا ہے ٭ شاہنامہ
روض - ع - جمع روضہ - باغ ٭ م
روضات - ع - جمع روضہ باغات ٭ غ
روضہ - ع - باغ - سبزہ زار ٭ غ ٭ م
روضۂ باغ رفیعہ - ف - بہشت - جنت ٭ ب
روضۂ جاوید - ف - بہشت ٭ نج
روضۂ دوزخ بار - ف - آبدار تلوار ٭ ب
روع - ع - ڈرنا - ڈرانا - تعجب میں لانا ٭ م
روع - ع - عقل - دل ٭ م
روعت - ع - خوف - ڈر ٭ مب - غ
روغ - ع - لومڑی کا حیلہ ٭ چھپ کر جانا ٭ بھاگنا ٭ ... ہونا - بہانہ جوئی ٭ م
روغ - مخفف آروغ - ف - ڈکار ٭ ب
روغن - ف - تیل - گھی ٭ بم - ب
روغن از خاک کشیدن
روغن از ریگ کشیدن ٭ ز
روغن از سنگ کشیدن ٭ گرفتن
ف - کسی چیز کا ایسی جگہ سے تلاش کرنا جہاں سے اس کا ملنا ناممکن ہو عجیب کام کرنا ٭ بم
روغن بر ریگ ریختن - ف - لغو حرکت کرنی ٭ ن - بم
روغن خود - ف - اپنا دین - مذہب ٭ ن
روغن رفتہ - ف - جو آدمی

عمر اور مال و دولت سے
سیر ہو چکا ہو ÷ ن
**رَوغَن زُباں** - ف -
چرب زبان - فریبی ÷
ب - ج
**رَوغَن زُبانی** - ف -
چرب زبانی ÷ ج - بم
**رَوغَنِ قاز مالیدن** -
ف - خشک - خوشامد کرنا -
فریب دینا - دغا کرنا ÷ بم - غ
**رَوغَنِ مَغز** - ف - عقل
- دانائی ÷ ن
**رَؤُف** - ع - بڑا مہربان ÷ م
**رُوفانیدن** - ف - دانتوں
کو صاف کرنا ÷ فج
**رُوفراخ** - ف - خوش و
خرّم - شگفتہ رو ÷ بم
**رُوفرمودن** - ف -
شرمندہ کرنا ÷ غ
**رُوفِگندن** - ف - عاجزی
کرنا - گڑگڑانا ÷ ب - بم
**رُوکردن** - ف - حاصل
کرنا - روبرو کرنا - توجہ کرنا -
ظاہر ہونا ÷ غ
**رُوکَش** - ف - شرمندہ کرنے
والا - حریف - مقابل ÷
غ - بم
**رُوگاہ** - ف - کتاب کا دیباچہ
- نقش جامہ - پیشوائے
اُمت ÷ ب
**رُوگرداں** - ف - بددماغ
- مُنہ پھیر لینے والا ÷ بم ج
**رُوگردانیدن** - ف -
مُنہ پھیر لینا - نہ ماننا ÷ ج
**رُوگرِفتن** - ف - مُنہ چھپانا
شرمندہ ہونا ÷ بم
**رَوم** - ع - ڈھونڈھنا - چاہنا
حرکت خفی یعنی کسی حرف کو تخفیف
کے لئے دو حرکتوں کے
درمیان ادا کرنا ÷
مب - م
**رُومال** - ف - وہ کپڑا جس
سے مُنہ پونچھیں ÷ ش
**رومان** - ف - ناول ÷ ز
**رومہ** - ف - بدن کے بال -
مُوئے زہار ÷ ب
**رُونی بچگاں رواں** -
ف - آنسو - خون کے آنسو ÷ ن
**رُومی و زنگی** } ف - دن
**رُومی و ہندو** } رات ÷ ن
**رُومی خُوے** - ف - ایسا شخص
کہ جس کے پاس بیٹھے اسی کا
ہم خیال ہو جائے - رکابی
مذہب ÷ ن
**روناس** - ف - مجیٹھ جس سے
سُرخ رنگ رنگا جاتا ہے ÷ ب
**رُونَداشتن** - ف - بیجا
ہونا ÷ غ
**رِوندگانِ عالَم** - ف -
سبعہ سیارہ ÷ ب
**رَونق** - ف - چمک - زیبائش
÷ بم
**رُونُما** - ف - وہ تحفہ جو دُلھن
کو مُنہ دکھائی میں دیا جائے ÷
ب - بم
**رُونیافتن** - ف - کسی کی
توجہ اور شفقت اپنے حال
پر نہ پانا ÷ غ
**رُوہِینا** - ف - ایک قسم
کا جوہردار فولاد ہے ÷ ب
**رُوسے** - ف - مُنہ - چہرہ
- توجہ - سبب - طاقت -
آس - اُمید ÷ بم ÷ ب
**روے** - ف - کانسی ÷ ب
**رَوی** - ع - سیراب شدہ ÷

تازہ + قافیہ کا اصلی حرف۔ جس پر اس کا مدار ہے۔ اصل میں یہ لفظ تشدید دار ہے لیکن عجم کے شاعر بغیر تشدید استعمال کرتے ہیں ۞ م۔غ

رُؤیا۔ ع۔ خواب۔ سپنا ۞ غ۔مب

رُوئے آہن۔ ف۔ لوہے کی ٹوپی۔ خود ۞ فج۔ز

رُوئے بند۔ ف۔ نقاب۔ برقع ۞ ب

رُوئے بہ آب کشیدن۔ ف۔ وضو کرنا ۞ بم

رُؤیۃ۔ ع۔ آنکھ سے دیکھنا ۞ غ۔بم

رُوَیجل۔ ع۔ چھوٹا سا مرد + تصغیر رَجُل خلاف قیاس ۞ مب

رُوئے چیزے نداشتن ف۔ شرمندگی سے سامنے نہ جاسکنا ۞ غ

رُوئے خاندان۔ ف۔ فخرِ خاندان۔ فخرِ قوم ۞ بم

رُوئیداد۔ ف۔ حال حقیقت ۞ غ

رُوی دَست۔ ف۔ کُشتی کے ایک داؤں کا نام ہے + طپانچہ + مجازاً۔ مکر و فریب ۞ غ۔بم

رُوی دستی خوردن۔ ف۔ فریب کھانا۔ تھپڑ کھانا ۞ غ

روئیدن۔ ف۔ اُگنا ۞ بم

رُوئے روشن۔ ف۔ ظاہر سے کنایہ ہے ۞ بم

رُوئے زرد۔ ف۔ شرمندہ خوف زدہ۔ بیمار۔ مفلس ۞ ج

رُوئے زمین نقش بست ف۔ گر پڑا ۞ ز

رُوئے کسے دیدن۔ ف۔ طرفداری کرنی۔ رُو رعایت کرنی ۞ ن

رُوئے کسے گرفتن۔ ف۔ تسخیر کرنا۔ حمایت کرنا ۞ بم

رُوئے شستہ شُرَنج۔ ف سورج۔ آفتاب ۞ ز

روین۔ ف۔ بر وزن سوزن مجیٹھ جس سے سرخ رنگ رنگتے ہیں ۞ ب۔غ

رُوئے نسلِ آدم۔ ف۔ پیغمبر اشراف لوگ + آرام ۞ ن

رُوئے نمودن چیزے ف۔ حاصل ہونا۔ ظاہر ہونا وقوع میں آنا۔ دل میں خیال گزرنا ۞ ن

رُوئے وَرَہ۔ ف۔ طور و طریقہ ۞ ز

رَوِیَّہ۔ ع۔ حاجت۔ فکر۔ تأمل ۞ م۔مب

روین ہائے قدِ تُم ف پڑا نے کھنڈر ۞ ز

رُوئے ہم۔ ف۔ اوپر نیچے ۞ ر

رُوئین۔ ف۔ دھات کا نسی پیتل وغیرہ کی شے ۞ ب

روئین تنی۔ ف۔ مضبوط ہونا + مغز + معدہ ۞ ن

رَہ۔ ف۔ مخفف راہ۔ رستہ۔ راہ + دفعہ۔ بار + قاعدہ۔ قانون + آہنگ۔ نغمہ۔ راگ ۞ ب

رَہا۔ ف۔ ضد گرفتار۔ چھوٹا ہوا۔ آزاد۔ خلاص ۞ بم

رَہاق۔ ع۔ ابتدائے بلوغ۔ بالغ ہونے کے قریب ہونا ۞ مب

رِہان - ع - جمع رہن۔ بمعنے گرو + نیز مصدر - بمعنی گھوڑدوڑ میں شرط لگانا - شرط لگا کر گھوڑا دوڑانا * مب - م - غ

رہِ انجام - ف - زادِ راہ - تیز رفتار گھوڑا - قاصد *

رہِ انجامِ روحانی - ف - بُراق * ب

رہاندن } ف - چھڑانا - رہائی دلانا - قید سے آزاد کرنا * ج - غ
رہانیدن }

رہ آورد - ف - سوغات - سفر کا تحفہ جو دوستوں کے لئے لایا جائے * بم

رہاوی - ف - موسیقی کی ایک سُر - جو قلعہ رہا میں ایک اُستاد نے نکالی تھی * ن

رہائن - ع - جمع رہینہ - گرو * مب

رہائی - ف - چھٹکارا * بم

رُہب - ع - ڈرنا * م

رَہَب - ع - ڈرنا - آستین * مب - م

رُہبان - ع - جمع راہب - نصرانی عابد + نیز مصدر بمعنے ڈرنا * م

رَہبان - ع - ڈرنے والا * غ

رَہبانیّت - ع - عُمر بھر جنسی سُستی رہنا - دُنیا ترک کرنا + جائز لذتوں کو رضائے رب کے لئے چھوڑ دینا * غ

رَہبۃ - ع - ڈرنا * مب

رَہبر - ف - ہادی - رہنما - رستہ بتانے والا + دلیل عقلی * ن

رَہبوت } ع - ڈر - خوف * مب
رَہبوتیٰ }

رَہج - ع - گرد - غبار - شور غُل * م

رہِ جامِ یافت - ف - یعنی کامیاب ہوا * فج - ز

رہ دار - ف - محصول وغیرہ وصول کرنے والا - چور - رہزن * فج

رہ داشتن - ف - انتظار کرنا - سفر کرنا + راہ کی حفاظت کرنا * غ - ر

رہرو - ف - مُسافر * فج

رہروانِ سحر - ف - فقیر لوگ - رات کو جاگنے والے سالک * ب

رہروانِ ازل - ف - خُدا کے طالب * ب

رہروانِ گردوں - ف - سبعہ سیّارہ * ن

رہزن - ف - چور - لٹیرا - ڈاکو - بٹ مار - رستہ لُوٹنے والا * ج

رہ سپار - ف - رہرو - چلنے والا * ز

رَہص - ع - بیخ - جڑ - بُنیاد - دیوار کی نیو - گارہ * مب

رَہط - ع - مردوں کا گروہ * م

رَہَق - ع - نزدیک ہونا - جھوٹ بولنا - کسی چیز پر گرد کا اس طرح پڑنا کہ وہ چیز چھپ جائے + حرام اور فساد پر تیار ہو جانا + غرور کرنا + ظلم کرنا + نادانی + دوڑنا * م - ع

رہ کورۂ آتش بموم آوردن - ف - آگ کی بھٹی کا مُنہ موم

سے بند کرنا۔ محال کام کرنا ÷ ز

رَہ گُذَر۔ف۔ عام راہ۔ سڑک۔ شاہ راہ + مجازاً بمعنی سبب کے بھی مستعمل ہوتا ہے ÷ غ

رَہ گیر۔ف۔ مُسافر ÷ فج

رَہ گوے۔ف۔ گوّیا۔ بجنیا ÷ ب۔ن

رُہُن۔ع۔ گِرو + گِرو کرنا۔ مال یا زمین کا کسی کے پاس گِرو رکھنا ÷ م

رَہ نشین۔ف۔ رستے میں بیٹھنے والا۔ بھیک مانگنے والا فقیر۔ غریب۔ بے خانماں + مُسافر۔ قاصد۔ رہزن ÷ ب

رَہ نُما / رَہ نمون۔ف۔ راہ دکھلانے والا۔ ہادی ÷ ش۔ب۔بم

رَہ نَوَرد۔ف۔ تیز رفتار۔ تیز رفتار گھوڑا ÷ ن

رَہوَت۔ت۔ اُونچی زمین۔ نیچی زمین ÷ م

رَہوار۔ف۔ آہستہ قدم۔ خوش رفتار گھوڑا ÷ ب

رَہوَر۔ف۔ مخفف و مرادف راہوار ÷ ب

رَہی۔ف۔ غلام + راہ گیر۔ مسافر ÷ ب

رَہیدن۔ف۔ چھوٹنا۔ رہائی پانا ÷ ب۔ن

رَہی زادَہ۔ف۔ غُلام زادہ ÷ ز

رَہین۔ع۔ وہ چیز جو گرو رکھی ہوئی ہو ÷ م

رَہینہ۔ع۔ گرو (اس میں مذکر مونث مساوی ہے) ÷ مب

رَیّ۔ع۔ سیراب۔ سیراب ہونا ÷ مب۔م

رِیا۔ع۔ ظاہرداری۔ دکھلاوا۔ نمود۔ نمایش ÷ م

رِیاح۔ع۔ جمع رِیح۔ ہوائیں ÷ مب

رَیاح۔ع۔ شراب ÷ مب

رَیاحین۔ع۔ جمع رَیحان + نازبو۔ خوشبودار پھول۔ گھاس + فرزند + رزق + [illegible] + راحت ÷ مب۔م

رِیاد۔ع۔ ڈھونڈنا۔ پانی اور گھاس کو ڈھونڈنا ÷ مب

رِیاست۔ع۔ سرداری ÷ م

رِیاش۔ع۔ جمع رِیش۔ پرندے کے پر + نفیس لباس۔ عمدہ کپڑے۔ فراخی گزران میں ÷ م۔مب

رِیاض۔ع۔ جمع رَوضہ۔ باغات ÷ م۔غ

رِیاضت۔ع۔ محنت کرنا۔ مشقّت کرنا۔ رنج اور تکلیف کھینچنا + فرماں برداری + نفس کشی + طبیبوں کی اِصطلاح میں وہ حرکت جو اپنی خواہش اور ارادے سے کریں جس میں سانس پھول جائے اور دم چڑھنے لگے + گھوڑوں کو سدھانا ÷ م۔غ

رِیاضی۔ع۔ حکمت کی تین قسموں (طبیعی۔ الٰہی۔ ریاضی) میں سے ایک قسم ہے۔ ریاضی میں اُن اُمور سے بحث کی جاتی ہے جو فقط وجودِ ذہنی میں مادّہ کے محتاج نہیں مثلاً مقدار اور عدد خاص کہ مادّیات میں پائے جاتے

ہیں۔ نہ مطلق عدد + اقسام
علم ریاضی کے یہ ہیں۔
علم ہندسہ۔ علم حساب۔
علم نجوم۔ علم موسیقی۔ علم
مناظر و مرایا۔ علم جبر و مقابلہ
علم جرِّ اثقال * غ

**رِباط**۔ ع۔ جمع ربط۔
ایک بر کی چادر۔ یا ہر
باریک اور پتلا کپڑا جو عورتیں
سر پر لپیٹتی ہیں +

**ریاکار**۔ ف۔ فریبی۔ مکار۔
منافق * ج

**ریال**۔ ف۔ ڈالر * ز

**ریّان**۔ ع۔ سیراب۔ ترو
تازہ * غ

**رَیب**۔ ع۔ تہمت۔ شک
گمان + جو چیز شک میں
ڈالے + زمانہ کی گردش۔
حوادثِ زمانہ + حاجت *
مب۔ م

**ریباری**۔ ف۔ سانڈنی
سوار * غ

**ریبال**۔ ع۔ شیر درندہ +
بڑھی ہوئی گھاس۔ جو آپس
میں پیچ ہوئی ہو۔ ضعیف
بڈھا + خبیث * مب

**رَیبُ المَنُون**۔ ع۔ حوادث
زمانہ۔ گردشیں۔ زمانے
کے چکر * م

**رِیبَت**۔ ع۔ گمان۔ شک۔
+ تہمت۔ اور وہ چیز جو
شک میں ڈالے * غ۔ م

**رِیتَہ**۔ ف۔ ریٹھا۔ جس سے
ریشمین کپڑے وغیرہ دھوتے
ہیں * ب

**رَیث**۔ ع۔ دیر کرنا *
م۔ مب

**رِیچار**
**رِیچال**
**رِیچالہ**
ف۔ مربّا۔ آچار۔ اچار * ب۔ ج

**ریح**۔ ع۔ مطلق بو۔ خواہ
خوشبو ہو خواہ بدبو + ہوا
+ پیٹ کے اندر کی ہوا +
وہ ہوا جس کے اثر سے
جسم کے جوڑوں میں درد
پیدا ہوتا ہے * مب

**رَیحان**۔ ع۔ غلبہ۔ طاقتور
+ مہربانی + دولت + پاکیزہ
چیز + ایک مشہور خط کا نام +
روئیدگی + سبزہ + نازبو جو
ایک قسم کا پھول ہے + ہر
خوشبودار گھاس + ہر پھول
سوائے گلاب کے + کبھی
مجازاً بمعنی شراب کے بھی
آتا ہے + فرزند + رزق +
رحمت + راحت * غ۔ مب

**رَیحانہ**۔ ف۔ ریحان کا گلدستہ
خوشبودار گھاس جو نرم
زمین میں اُگتی ہے + وہ
چیز جس میں ریحان بوئیں
* مب۔ غ

**رَیحانی**۔ ف۔ ایک طرح کی
شراب جو پتلی اور سبز رنگ
اور خوشبودار اور نہایت
صاف ہوتی ہے + ایک قسم
کا پینے کا خوشبودار تماکو * غ

**ریخ**۔ ف۔ دست۔ پتلا پخانہ
۔ پتلا گوبر۔ بیٹ * ب۔ ش

**ریختن**۔ ف۔ ڈالنا۔ گرانا۔
بکھیرنا۔ بکھرنا + ڈھالنا * م

**ریختنِ بہار**۔ ف۔ بہار
کا ختم ہو جانا۔ ہر چکنا * م

**ریختنِ صفرائے جوشیدہ**
ف۔ کینہ کی آگ کا فرو
کرنا * ز

رَیختنی - ف - نثار - جو کسی پر قربان کیا جاوے ٭ ن
ریختہ - ف - وہ چیز جو قالب میں ڈھال کر بنائی جائے + دو یا زیادہ زبانوں سے مخلوط کلام + وہ معنے جو بلا تامل سمجھ میں آجائیں ٭ بم
ریختہ پا - ف - تیز قدم + خوب صورت و عمدہ - وضع قطع کا گھوڑا - گویا سانچہ میں ڈھلا ہوا ٭ غ - بم
ریختہ دم - ف - وہ تلوار یا چھری جس کی دھار سخت چیز پر پڑنے سے بگر گئی ہو ٭ غ
ریختہ گر - ف - دھات کو قالب میں ڈھال کر برتن بنانے والا ٭ بم
رِیدک - ف - غلام نابالغ اَمرد - بے رِیش لڑکا ٭ ب
رِیدن - ف - ہگنا ٭ بم
ریز - ف - ریختن سے امر - ڈال - گرا + مرکب ہو کر اسم فاعل کے معنے دیتا ہے + کسی چیز کا ٹکڑا ٭ ن

ریزان - ف - ڈالتا ہوا - گراتا ہوا ٭ ج
ریز ریز - ف - ریزہ ریزہ ٭ ج
ریزش - ف - ڈالنا - گرانا + نزلہ و زکام - مجازاً انعام واکرام ٭ مص - بم - ز
ریزو پاش - ف - اوڑھنا بچھونا ٭ ز
ریزہ - ف - ٹکڑا ٭ ج
کواڑ ٭ ر
ریزہ خوانی - ف - پیچیدہ آواز سے گانا جسے اصطلاح میں تحریر کہتے ہیں ٭ غ
ریزہ خور - ف - خوشہ چین ٭ فج
ریزہ سرائی - ف - نغمہ سرائی - گانا ٭ بم
ریزۂ سیمیں - ف - ستارے ٭ ب - بم
ریزۂ قلم - ف - قلم کا تراشہ ٭ بم
ریزہ کاری - ف - مہین کام کرنا ٭ بم
ریژ - ف - ٹیلہ - اونچی زمین + مراد + خواہش ٭ ب

ریژک - ف - گناہ - نافرمانی پھسلنا ٭ ب
رِیس - ف - قہر - غضب - غصّہ ٭ ب
رِیس - ف - حلیم - کشک - جو ابھی پکا نہ ہو ٭ ب - ن
رِیشتن - ف - ہگنا - پاخانہ پھرنا ٭ ب
رِیسمان - ف - سوت - ڈورا - رسّی ٭ ب
رِیسمان باز - ف - بازیگر نٹ ٭ ب
رِیسمان بازی - ف - بازی گری - نٹوں کا تماشہ ٭ غ
رِیسمان بودن آسمان در چشم کسے - ف - بے تمیزی سے کنایہ ٭ بم
رِیسمان تابیدن برائے کسے - ف - کسی کے تباہ کرنے کی کوشش کرنا ٭ بم
رِیسمان دراز کردن - ف - مہلت دینا ٭
رِیسیدن - ف - کاتنا ٭ ب

ربش - ع - پرند جانوروں
کے پر + عمدہ لباس +
معاش کی فراخی ÷ م
ریش - ف - داڑھی + قہر
غضب ÷ ن - بم
ریش - ف - زخم - زخمی +
گاڑھا شوربہ - حلیم - ہریسہ ÷ ب - ن
ریش از آسیا سفید
کردن - ف - کم عقلی
و ناتجربہ کاری سے کنایہ ہے ÷ بم
ریشان - ف - زخمی ÷ ک
ریش بابا - ف - ایک قسم کا
انگور ÷ غ - بم
ریش بچہ - ف - چند بال جو
لب کے نیچے ہوتے ہیں - عربی
میں اُسے عنفقہ کہتے ہیں ÷ بم
ریشائیل - ف - لمبی
داڑھی والا ÷ فج
ریش بہ دوغ سفید
کردن - ف - ناتجربہ کاری ÷ بم
ریش پرباد - ف - تکبر -
غرور ÷ غ
ریش پاتوق - ف - محرابی
گول گنجان داڑھی ÷ ر
ریش جوگندم - ف -
کھچڑی داڑھی جس میں
بعض بال سفید ہوں -
بعض سیاہ ÷ بم
ریش چیرباف - بھاری
داڑھی جو جلاہوں کی
کوچی کے مشابہ ہو ÷ بم
ریش چغر - ف - وہ زخم
جو بغیر چاک کئے اچھا
نہ ہو ÷ غ
ریشچہ - ف - مرادف
ریش بچہ ÷ بم
ریش خایدن - ف -
بے فائدہ تکلیف اُٹھانا
÷ مب
ریشخند - ف - ہنسی -
دل لگی - تمسخر ÷ غ - بم
ریش خوک - ت - ایک
بیماری ہے - جسے عربی
میں خنازیر کہتے ہیں ÷ ب
ریش در آفتاب سفید
کردن - ف - دھوپ
میں داڑھی سفید کرلی -
کم عقلی اور ناتجربہ کاری
سے کنایہ ہے ÷ ر
ریش ساز - ف - حجام -
حجام - نائی ÷ فج
ریش سفید - ف - چودھری ÷
ریش قاضی - ف - روئی
کی ڈاٹ جو شراب کے
شیشہ کے منہ میں دیتے
ہیں - شراب چھاننے کی
صافی - وہ کپڑا جو شراب
کے شیشہ کے منہ پر باندھتے
ہیں ÷ ب - بم
ریش کشیدن - ف - داڑھی
کھینچنی - بے فائدہ تکلیف
اُٹھانی ÷ بم - ب
ریش گاؤ - ف - احمق -
نادان - مسخرہ + خام طمع +
لالچی ÷ ب - ن - بم
ریش گاوی - ف - حماقت -
بیوقوفی ÷ غ
ریشم - ف - مخفف ابریشم ÷ فج
ریشمال - ف - بے غیرتی -
دیوث ÷ ب
ریشمین - ف - ریشمی ÷ فج
[illegible] - ف -
[illegible] داڑھی ÷ ز
ریش نداشتن - ف - بے
اعتباری کے وقت ہوتا ہے ÷ بم

ریشَہ ـ ف ـ درخت کی نسیں ـ زُلف + طرہ + دستار + شُدبیتہ کا تار ◆ غ

رِلیشَہ ـ ع ـ مُرغ کا ایک پر + انگریزی قلم کی زبان + نب ◆ غ ـ ز

ریشَہ دَوانْدن ـ ف ـ }
ریشَہ راندن } ریشہ دوانی کرنا ـ کسی کے حق میں پوشیدہ بُری تدبیریں کرنی ◆ بم

ریشَہ ریشَہ شُدن ـ ف ریزہ ریزہ ہونا ◆ بم

ریشَہ کَن ـ ف ـ جڑ اُکھیڑنے والا ◆ بم

ریشیدن ـ ف ـ ملانا ـ رنگ کرنا ◆ ب ـ ن

رَیط ـ ع ـ جمع رَیطہ ـ ایک پاٹ کی چادریں ◆ م

رَیطَہ ـ ف ـ ایک پاٹ کی چادر + م ـ مب

رَیع ـ ع ـ بڑھنا ـ زیادہ ہونا ـ کھیتی کی زیادتی + کھیتی کی آمد ◆ م ـ غ

رِیع ـ ع ـ اونچی زمین وغیرہ ـ کُشادہ راستہ جو دو پہاڑوں کے درمیان ہو ◆ مب ـ م

رَیعان ـ ع ـ ہر چیز کا شروع ـ ہر چیز کا بہتر حصہ + نوجوانی ◆ م

ریغ مخفف آرِیغ ـ ف ـ کینہ ◆ ب

ریغ ـ ف ـ امالہ راغ ـ دامن صحرا ـ پہاڑ کا دامن ◆ ن

رِیغال ـ ف ـ پیالہ ـ کشکول ◆ ب ـ ن

رِیف ـ ع ـ کھیتی والی زمین ـ گھاس والی زمین + کھانے پینے میں فراخی ◆ مب ـ م

رَیف ـ ع ـ سبزہ ـ گھاس والی زمین میں چارپائے کا چرنا ◆ م ـ مب

رِیق ـ ع ـ تھوک ◆ م

رِیق زَدن ـ ف ـ پاخانہ پھرنا ◆ بم

ریکا ـ ف ـ مطلوب ـ محبوب ـ معشوق ◆ ب ـ ج

ریگ ـ ف ـ ریت ◆ ب

ریگ بُوم ـ ف ـ بغیر اضافت ـ ریگستان ◆ ز

ریگِ رَواں ـ ف ـ پانی کی طرح بہتی اور چمکتی ریت ◆ ب

ریگ ریختن ـ ف ـ خراب کرنا ◆ غ

ریگ ریگ ـ ف ـ ذرہ ذرہ ◆ ن

ریگ زادَہ ـ ف ـ مچھلی کی ایک قسم ہے جو ریت میں اس طرح چلتی ہے جیسے سمندر یا پانی میں ◆ ن ـ ب

ریگ شو ـ ف ـ نیاریا ◆ غ

ریگ ماہی ـ ف ـ مرادف ریگ زادہ ◆ فج

رِیم ـ ف ـ میل ـ پیپ ـ کثافت ـ ◆ ش ـ غ

رِئم ـ ع ـ سفید ہرن ◆ م

ریمِ آہَن ـ ف ـ لوہے کا میل ◆ ب

ریمگین ـ ف ـ میلا کچیلا ـ چرک آلود ◆ غ

ریمن ـ ف ـ میلا ـ چرک آلود ـ سرگین ـ مکار ـ بدنفس ـ بد نہاد ـ خراب ◆ غ ـ ش ـ ر ـ ن

ریمناک ـ ف ـ میلا ◆ ن

ریمہ ـ ف ـ آنکھ کا میل ◆ ب

ربہمیّا - ف - بروزن کیمیا - ایک علم ہے جس کے ذریعہ آدمی جہاں چاہے دم بھر میں آجا سکتا ہے ٭ش-ع

رَہِین - ع - گنہگار و خبیث ہونا ٭ م

ریو - ف - مکر - حیلہ - فریب ٭ ب

ریو خوَردن - ف - فریب کھانا ٭ بم

ریو نجو - ف - دِیمک ٭ ب - ن

ریوند - ع - ' راوند کا امالہ ہے + جو ایک مشہور مسہل دوا ہے ٭ ب

رِیَہ - ع - پھیپھڑا ٭ غ-مب

رَئیس - ع - سردار ٭ مب

رئیسِ اِحتساب - ف - محتسب - کوتوال - داروغہ ٭

رئیس بحری - ف - ناخدا ٭

رئیس ضابطہ - ف - کوتوال ٭ ز

# ز

زاب - ف - صفت ٭ ب-ن

زابن - ع - سرکش دیو - بھوت - دوزخ کا ملازم فرشتہ ٭ مب

زابیدن - ف - موصوف ہونا - صفت کیا جانا ٭ ب

زابیدہ - ف - موصوف ٭ ب - ن

زاج - ع - معرب زاک، پھٹکری ٭ م نیز زاج، زچہ نئی جنی ہوئی عورت کو کہتے ہیں ٭ ع

زاجِ یمنوری - ف - الھٹکری ٭ ن

زاجر - ع - کسی کام سے بھارنے والا + ڈانٹنے والا + پرندوں سے فال لینے والا + منع کرنے والا - جھڑکنے والا ٭ مب - م

زاجرات - ع - فرشتے جو ہوا اور ابر پر مُسلّط ہیں + مب

زاج شور - ف - وہ جشن اور خوشی اور دعوت جو بچّے کے پیدا ہونے پر کی جاوے ٭ ب-ن

زاجہ / زاچہ - ف - نئی جنی ہوئی عورت - ایسی عورت پر اس لفظ کا اطلاق عرفِ چالیس دن تک ہوتا ہے ٭ ن-ب

زاحف - ع - وہ تیر جو نشانہ کے قریب پہنچ کر زمین پر لگے اور پھر اُچٹ کر نشانہ پر لگے + وہ حیوان جو بیٹ کے بل زمین پر چلے ٭ م

زاحل - ع - تھک جانے والا + زائل ہونے والا ٭ م

زاخر - ع - پانی سے بھرا ہوا یا یہ کہ پانی اس کے کناروں سے نکل جاوے + موج مارنے والا دریا ٭ م

زاخل - ف - تھوہڑ ٭ ن-ب

زاد - ع - توشہ - خرچ راہ ٭ م

زاد - ف - جنا - پیدا کیا + اور
بمعنی فرزند اور سن و سال
کے بھی آیا ہے + نیز مخفف
آزاد ٭ ب - ن

زاد بر زاد - ف - پشت بہ
پشت - نسلاً بعد نسلٍ ٭ ک

زاد بوم - ف - جا ے
پیدائش ٭ ب

زادِ راہ - ف - راہ کا خرچ -
راہ کا توشہ ٭ ب

زاد سرو - ف - مخفف ہے
آزادہ سرو (یعنی سرو آزاد)
کا ٭ بم

زاد غر - ف - حرامزادہ ٭ مج

زاد مرد - ف - مخفف ہے
آزاد مرد (یعنی مرد آزاد)
کا ٭ ن

زادن - ف - جننا ٭ مج

زاد و وَلَد کردہ - ف -
بچے کچے دیکر ٭ ر

زادہ - ف - جنا ہوا - فرزند
بیٹا ٭ پ

زادۂ تاک - ف - انگوری
شراب ٭ بم

زادۂ خاطر - ف - طبعزاد +

زادۂ خاک - ف - چاندی
سونے سے کنایہ ہے ٭ غ

زادۂ شش روزہ
ف - تمام عالم سے کنایہ ہے -
اس لئے کہ حق تعالیٰ نے
عرش سے لیکر تحت الثریٰ
تک چھ روز میں پیدا کیا ٭
ن - غ

زادۂ مریخ - ف - لوہا -
بعض نے کہا بخیل منحوس
خوں ریز لڑکا ٭ ن - ک

زار - ف - ہر چیز کی انبوہی
وزیادتی جیسے لالہ زار -
گلزار - ضعیف - خوار -
نالاں - عاجزی - اندوہ -
غم ٭ ب

زار اغنگ - ف - سخت
زمین - ریتلی زمین ٭ ب

زار زار گریستن - ف
بہت رونا ٭ ز

زار غنگ - ف - مرادف
زار اغنگ ٭ ب

زار نالی - ف - بیقراری
سے رونا - عاجزی سے
فریاد کرنا ٭ ع

زارہ - ف - خواری - زاری
سے رونا - عاجزی کرنا ٭ ب

زاری - ف - رونا - عاجزی
کرنا - ضعیفی + دعا کرنا ٭ ب

زاریانہ - ف - سبب و
باعث زاری کا - رونے
کی وجہ ٭ پ

زاریدن - ف - رونا - مجازاً
دعا کرنا ٭ مص - بم

زازال - ف - ایک سیاہ
پرندہ ہے چھوٹا سا - جب
وہ زمین پر بیٹھے تو اٹھ
نہیں سکتا ٭ ن

زازل - ف - کفگیر سوراخدار
جس سے کوئی چیز صاف
کرتے ہیں ٭ ن - ب

زاغ - ف - کوّا - ایک مشہور
سیاہ رنگ پرندہ ہے + *
موسیقی کے ایک راگ کو
بھی کہتے ہیں ٭ ب - ن

زاغ پا - ف - سرزنش -
طعنہ ٭ ب - بم

زاغنج - ف - [illegible] تریخ والا
کوّا ٭ ب

زاغ چشم - ف - کنجا - کرنجی

آنکھ والا ÷ بم

زاغ دِل - ف - سیاہ دل ÷ بم

زاغ شَغَر - ف - پرندے کا پوٹہ + حوصلہ ÷ ب

زاغ زُباں - ف - سیاہ زباں جس کی بددعا بہت مؤثر ہوتی ہے ÷ ب - بم

زاغِ سہ پَر - ف - تیر سے کنایہ ہے ÷ ب - بم

زاغِ کماں - ف - کمان کے گوشوں کی نوک ÷ بم

زاغ گرفتن - ف - طعنہ مارنا ÷ بم

زاغ نُول - ف - کدال - کوّے کی چونچ کے مشابہ زمین کھودنے کا اوزار ÷ ن - ب

زاف - ف - پھٹکڑی ÷ ن

زاغاب - ف - سیاہی - لکھنے کی روشنائی ÷ فج

زال - ف - [illegible] - بالوں والی [illegible] بڑھیا سفید بالوں والا مرد ÷ ن

زالِ اَبرُو - ف - دُنیا سے کنایہ ہے۔ آسمان سے بھی مُراد لیتے ہیں ÷ ن - ب

زالِ بدافعال } ف -
زالِ رعنا } دُنیا سے کنایہ ہے ÷ ب

زالِ سرسپید سیاہ دِل ف - دُنیا سے کنایہ ہے نیز بے مہر و بے شفقت آدمی سے کنایہ ہے ÷ ب - بم

زالِ سپید رُو - ف - دُنیا سے کنایہ ہے ÷ ن

زالِ عقیم - ف - دُنیا سے کنایہ ہے ÷ ب

زالِ گوژپُشت - ف - مُراد آسمان ÷ ب - ش

زالِ کوفہ - ف - کوفہ کی وہ عورت جس کے تنور سے طوفانِ نوح آیا تھا ÷ ب

زالِ مُستحاضہ - ف - دُنیا سے کنایہ ہے ÷ ب

زالِ مُوسپیدہ - ف - دُنیا سے کنایہ - نیز آسمان سے کنایہ آتا ہے ÷ ن - ب

زالُو - ف - جونک - جو بدن پر لگانے سے خون چوس لیتی ہے

زاں - ف - مخفف از آں - یعنی اس سے ÷ ب

زانُو - ف - گھٹنا ÷ بم

زانُو بر خاک مالیدن و بر زمین نہادن ف - نہایت مؤدب اور متواضع ہونا - کمالِ عجز اور فروتنی کرنا ÷ بم

زانُو تہ کردن } ف -
زانُو زدن } کسی کے پاس نہایت ادب سے بیٹھنا ÷ بم

زانُو رصدگاہ کردن ف - مراقبہ میں بیٹھنا متفکر ہونا ÷ بم

زانُو زدن } ف - ادب
زانُو شکستن } سے بیٹھنا ÷ م

زانی - ع - حرام کار مرد - زنا کرنے والا ÷ م

زانیج - ف - وطن ÷ ن

زانیہ - حرام کار عورت - زنا کرنے والی ÷ م

زاو - ف - قوی - پُرزور + معارہ + درۂ کوہ + ہر چیز کا شگاف اور رخنہ + اور اینٹ

کا ٹکڑا ٭ ن۔ ش

**زاوِبل**۔ ف۔ مُعمار۔ گلکاری کرنے والا ٭ ب

**زاوِیَہ**۔ ع۔ کُنج۔ کونہ۔ گوشہ ٭ بم

**زاوِیۂ حادّہ**۔ ع۔ تنگ گوشہ۔ سیدھی لکیر پر دُوسری لکیر کھینچنے سے اگر دونوں گوشے یکساں نہ ہوں۔ تو تنگ گوشے کو زاویۂ حادّہ کہتے ہیں ٭ غ

**زاوِیۂ قائمہ**۔ ع۔ سیدھی لکیر پر دوسری سیدھی لکیر کھینچنے سے جب دونو گوشے یکساں بنیں تو ہر ایک زاویہ قائمہ کہلاتا ہے شکل اسکی یہ ہے قائمہ | قائمہ ٭ غ

**زاوِیۂ مُسطّحہ**۔ ع۔ دو خطوں کا میلان جو ایک سطح پر ملیں۔ مگر ایک ہی سیدھ میں نہ ہوں ٭ ز

**زاوِیۂ مُنفرِجہ**۔ ع۔ کُشادہ گوشہ۔ زاویۂ حادّہ کے مقابل کا گوشہ شکل یہ ہے زاویۂ منفرجہ زاویۂ حادّہ ٭ غ

**زاہِد**۔ ع۔ تارک الدنیا عابد ٭ م

**زاہِدِ خُشک** / **زاہِدِ خُنک** ف۔ وُہ زاہد جو اپنے کام میں سخت اہتمام رکھے لیکن وہ عشق نہ رکھتا ہو ٭ بم

**زاہِدِ ساحِل**۔ ف۔ مرادف زاہدِ خشک ٭ فج

**زاہِدِ کوہ**۔ ف۔ آفتاب سے مُراد ہے ٭ ب

**زاہِر**۔ ع۔ روشن۔ بلند ٭ م۔ مب

**زاہِق**۔ ع۔ باطل۔ نشک۔ ہلاک ہونے والا ٭ مب

**زائچہ**۔ ف۔ سنجم پترہ۔ اور قرعہ پھینک کر جو رَمل کی شکلیں رمال لکھتے ہیں ٭ غ

**زائِد** / **زائِدہ** ع۔ بڑھا ہُوا۔ بڑھی ہُوئی ٭ مب

**زائر**۔ ع۔ زیارت کرنے والا۔ مُلاقات کو آنے والا ٭ م

**زائِش**۔ ف۔ پیدائش۔ پیدا ہونا ٭ ن

**زائِف**۔ ع۔ شیر درندہ۔ نہ چلنے والا درہم۔ کھوٹا سِکّہ ٭ مب

**زائِل**۔ ع۔ دور ہونے والا۔ مٹ جانے والا ٭ بم

**زائِلَہ**۔ ع۔ ہر جاندار جو چلنے پھرنے والا ٭ مب

**زائِندہ**۔ ف۔ ماں ٭ [illegible]

**زائیدگی**۔ ف۔ پیدائش۔ پیدا ہونا ٭ ج

**زائیدان**۔ ف۔ جننا ٭ [illegible]

**زُب**۔ ف۔ مفت۔ رائگاں۔ آسان ٭ ب

**زُبان**۔ ف۔ بولی۔ [illegible]

**زُبانِ آتشیں**۔ ف۔ گرم زبان۔ با اثر زبان [illegible]

**زُبان آوَر**۔ ف۔ [illegible] فصیح۔ صاحب زبان ٭ [illegible]

**زُبان آوری**۔ ف۔ [illegible] زبان تیزی ٭ ز

**زُبان بَر [illegible]**۔ ف۔ برابری کرنا۔ خصومت [illegible] ٭ [illegible]

**زُبان بَر خاک مالیدن**۔ ف۔ عاجزی کرنا۔ [illegible]

آرزو کرنا ۔ بم
**زُباں بَر دیوار مالیدن**
ف ۔ قناعت کرنا ۔ توکل
کرنا ۔ بم ۔ غ
**زُباں بَر زُباں** ۔ ف ۔ وہ
شخص جو ابھی کچھ کہے اور
ابھی کچھ اور اُسکے خلاف
کہنے لگے ۔ متواتر بولنے
والا ۔ ز ۔ فج
**زُباں بُریدن** ۔ ف ۔
مُدّعی کو دلیل قاطعہ سے
لاجواب کر دینا ۔ عطا کرنا ۔
بخشنا ۔ ن ۔ بم
**زُباں بَبستن** ۔ ف ۔ خاموش
ہونا ۔ ن
**زُباں بکام کشیدن** ۔
**زُباں در کام نگہداشتن**
ف ۔ زبان تالوئے لگانا ۔
یعنی چپ رہنا ۔ بم
**زُباں بہ کسے یکے کردن**
ف ۔ کسی کے کلام کی
موافقت کرنا ۔ ن
**زُباں [illegible]** ۔ ف ۔ گل
[illegible] زبان ۔ اس پھول کے
بیچ ایک شے مثل چنٹا یا

کی زبان کے ہوتی ہے
پس اسی سبب سے اسکو ناغزبان
کہتے ہیں ۔ کیونکہ جو شخص
بادشاہ کا حکم قبول نہیں
کرتا ہے اُس کی زبان
گدّی کی طرف سے باہر
کھینچ لی جاتی ہے ۔ غ
**زُباں بہ مسمار دوختن**
ف ۔ چُپ رہنا ۔ ز
**زُبان بَند** ۔ ف ۔ وہ تعویذ
جو دُشمنوں اور بدگویوں
کی زبان بندی کیواسطے
لکھا جاتا ہے ۔ بم
**زُباں بندِ خرد** ۔ ف ۔
شراب سے کنایہ ہے ۔ بم
**زُبانِ بے سَر** ۔ ف ۔ بیہودہ
بات ۔ بب
**زُباں تیغ فولاد کردن**
ف ۔ زبان کا تیز اور سخت
کرنا ۔ ز
**زُبان تازہ کردن بہ اقرار**
ف ۔ تجدید اقرار سے مُراد
ہے ۔ ش ۔ ہ
**زُبان ترازو** ۔ ف ۔ کانٹا ۔
یعنی وہ ڈوری وغیرہ جو

ترازو کی ڈنڈی کے بیچ
میں ہوتی ہے ۔ بم
**زُبان تر کردن** ۔ ف ۔
بات کرنا ۔ مُنہ میں لقمہ
رکھنا ۔ بب
**زُبانت را مگردان** ۔
ف ۔ زبان مت پلٹنا ۔ زبان
مت بنا ۔ [illegible]
**زُباں دادن** ۔ ف ۔ اقرار
کرنا ۔ شرط کرنا ۔ بم
**زُباندان** ۔ ف ۔ فصیح و بلیغ
۔ شاعر ۔ بم
**زُباں دراز** ۔ ف ۔ زیادہ
بولنے والا ۔ بے محابا بات
کرنے والا ۔ بم
**زُباں در تہِ دنداں گرفتن** ۔ ف ۔ خاموش
ہونا ۔ بم
**زُباں در دہاں نگہداشتن**
**زُباں در کام دزدیدن**
**زُباں در کام رہا کردن**
**زُباں در کشیدن**
ف ۔ چُپ رہنا ۔ ز ۔ بم
**زُباں زدہ** ۔ ف ۔ مشہور و
معروف

**زُبان سپید کردن** - ف - عجز ظاہر کرنا ۔ بم

**زُبان بستن** - ف - چُپ کرانا ۔ بم

**زُبان سنگیں** - ف - توتلی زبان ۔ غ

**زُبان سوختن** - ف - بات کرنے سے بالکل زبان کو بند کر لینا - گفتگو ترک کر دینا ۔ بم

**زُبان فروش** - ف - بے محل اور بہت بولنے والا ۔ بم

**زُبان گرفتن** - ف - توتلا ہو جانا ۔ بم

**زُبانہ کشیدنِ آتش** - ف - آگ کا مشتعل ہونا - بھڑک اُٹھنا ۔ ز

**زُبان گندمی** - ف - نرم زبانی ۔ بم

**زُبان گیر** - ف - جاسوس ۔ بم

**زُبانہ** - ف - آگ کی لپٹ - شعلہ - ترازو کی ڈنڈی کے بیچ کی ڈوری - کانٹا ۔ ع

**زَبانہ** - ف - زمین کی نوک جو پانی کے اندر ہو ۔ ر

**زُبانی** - ع - جمع زُبنیٰ - سرکش لوگ - دوزخ کے نگہبان ۔ بم

**زُبان یافتن** - ف - کلام کرنے کی اجازت پانا ۔ بم

**زُبانیان** - ف - سرکش لوگ - دوزخ کے دربان - فارسی والے زبانی کو مفرد استعمال کرتے ہیں اور اُسکی جمع بطور فارسی الف اور نُون کے ساتھ لاتے ہیں جیسے حور کی جمع حُوران ۔ غ

**زُبانیہ** - ع - دوزخ کے مؤکل - دوزخ کے دربان ۔ مب

**زَبَد** - ع - پانی کی جھاگ - دُودھ - چاندی وغیرہ کی جھاگ - کف ۔ مب - م

**زَبَد** - ع - مسکہ - ملائی ۔ م مب

**زُبدہ** - ع - مسکہ - ہر چیز کا خلاصہ - چیدہ ۔ غ - م

**زُبد** - زُبدہ کا ترجمہ - منتخب اور منتہی الارب میں سرشیر اور کفک شیر لکھا ہے اور سرشیر اور کفک شیر کا معنے لغات فارسی سے بالائی کا معلوم ہوتا ہے - مسکہ صرف فرہنگ انجمن آرائی ناصری نے لکھا ہے جس کو عربی میں زبدہ کہتے ہیں) معرف ہے ۔ بم

**زُبُر** } ع - کتابیں - تحریریں
**زُبَر** } - لوہے کے پتر - تختیاں ۔ غ - مب

**زَبْر** - ع - لکھنا - عقل - توانا - مضبوط - غصہ سے چیخ کر بولنا - ڈانٹنا ۔ م - مب

**زِبْر** - ع - لکھا ہوا - کتاب ۔ مب

**زِبَر** - ف - یاد - حفظ ۔ ب - ن - بم

**زَبَر** - ف - طاقت در - اُوپر والا - حرکت جو کسی حرف کے اوپر لکھنے میں فتحہ - ب - ن

**زَبَر پوش** - ف - لحاف ۔ ن

**زَبَر تنگ** - ف - گھوڑے کا دو [illegible] تنگ جو تنگ کے اُوپر کھینچتے ہیں ۔ [illegible] ن

**زِبْرِج** - ع - زر - زینت - آرائش ۔ م

زَخمِ آب رسیدہ - ف - وہ زخم جس نے پانی چُرایا ہو ÷ بم

زَخْمِ آزما - ف - جس نے بہت سے زخم کھائے ہوں - جو بہت زخمی اور گھائل ہو چکا ہو ÷ بم

زَخْمِ اَفگندن } ف -
زَخْمِ اَنْدَاختن } زخمی اور گھائل کرنا ÷ بم

زَخْمِ بَرْداشتن - ف - زخمی اور گھائل ہونا ÷ بم

زَخمِ تیز - ف - گہرا زخم ÷ بم

زَخْمِ چَشیدن } ف -
زَخْمِ خَوْردن } زخمی اور گھائل ہونا ÷ بم

زَخْمِ دامن دار - ف - گہرا گھاؤ ÷ بم

زَخْمِ دَجلہ ریز - ف - وہ زخم جس سے خُون بکثرت جاری ہو ÷ بم

زَخْمِ دُرُشت - ف - موت سے کنایہ ہے ÷ فج

زَخْمِ رِکاب - ف - پچھلے زمانے میں دستور تھا کہ جنگ کے وقت سوار کانٹے دار رکاب گھوڑے کی زین پر لگاتے تھے - اور موزا بھی ایسا ہی پہنتے تھے - لڑائی میں یہ کانٹے دشمنوں کو زخمی اور گھائل کر دینے میں کام آتے تھے - پس اس لفظ سے وہ زخم اور صدمہ مُراد ہے جو سواروں کے پاؤں اور رکاب سے پہنچتا تھا ÷ ز

زَخْمِ ریختن - ف - زخمی اور گھائل کرنا ÷ بم

زَخْمِ کار - ف - معمار ÷ فش

زَخْمِ کَردن - ف - زخمی اور گھائل کرنا - تعمیر کرنے سے کنایہ ہے ÷ بم - فش

زَخْمِ کَشیدن - ف - زخمی اور گھائل ہونا ÷ بم

زَخْمِ کوس - ف - وہ چوٹ جو کہ نقارہ پر پڑتی ہے ÷ بم

زَخْمِ گرِفتن - ف - زخمی اور گھائل ہونا ÷ بم

زَخْمِ مُنکَر - ف - گہرا زخم - بڑا گھاؤ ÷ بم

زَخْمِ ناک - ف - زخمی - گھائل ÷ بم

زَخْمَہ - ف - ساز بجانے کی چیز + مِضراب + نقارہ کی چوٹ + ڈنکا وغیرہ اور مصطلحات میں بمعنی حرکت جماع کے بھی لکھا ہے ÷ غ

زَخْمَہ وَر - ف - مُطرِب - کسی ساز کا بجانے والا ÷ بم

زِخَود شُدن - ف - بیہوش ہونا - بے خود ہونا ÷ ب

زَد - ف - مار - چوٹ - مارا ÷ ز

زِدا - ف - صاف کرنے والا - پاک کرنے والا - اور امر بھی ہے بمعنی پاک کر ÷ ب - ن - غ

زَدن - ف - اِس کے بہت سے معنے ہیں - مارنا جیسے تیغ زدن + کھانا جیسے کباب زدن + پینا جیسے ساغر زدن + کرنا جیسے مشق زدن + مشابہ ہونا جیسے این رنگ بہ فلاں رنگ مے زند +

کھولنا۔ جیسے رگ زدن +
ڈالنا۔ جیسے قرعہ زدن +
پھیرنا۔ جیسے عناں زدن +
جلانا۔ جیسے آتش زدن +
ملنا۔ جیسے روغن زدن +
بھڑکنا۔ جیسے شعلہ زدن +
برپا کرنا۔ جیسے خیمہ زدن +
لکھنا۔ جیسے نقش زدن +
رکھنا۔ جیسے تخت زدن +
باندھنا۔ جیسے گرہ زدن +
بند کرنا۔ جیسے قفل زدن +
بچھانا۔ جیسے فرش زدن +
پہننا۔ جیسے تاج زدن +
بجانا۔ جیسے طبل زدن +
لینا۔ جیسے بوسہ زدن +
لوٹنا۔ جیسے راہ زدن +
کہنا۔ جیسے حرف زدن +
نکلنا۔ جیسے آبلہ زدن +
چھڑکنا۔ جیسے نمک زدن +
گرانا۔ جیسے آب زدن +
راہ طے کرنا۔ جیسے پا زدن +
کاٹنا۔ جیسے ناف زدن +
چلانا۔ جیسے قلم زدن +
اور سوا ان کے اور بھی بہت سے معنے ہیں ۞ غ

**زَدَنْد و خوانْدَنْد**۔ ف۔ بجاتے تھے اور گاتے تھے ۞ د۔ ر

**زَد و خورد**۔ ف۔ مارنا۔ اور مار کھانا۔ زخمی کرنا۔ زخمی ہونا + جنگ و لڑائی کے موقع پر یہ لفظ بولا جاتا ہے ۞ بم

**زُدُودن**۔ ف۔ زنگ چھڑانا۔ صیقل کرنا۔ صاف کرنا ۞ ب

**زَد و کوب**۔ ف۔ مار پیٹ۔ جنگ ۞ ب۔ ز

**زَدَہ**۔ ف۔ مارا ہوا۔ کھایا ہوا + زینت دیا ہوا۔ آراستہ کیا ہوا ۞ ب

**زَدَہ زَدَہ آمَدَنْد**۔ ف۔ دوڑتے ہوئے آئے گھوڑا اپکاتے ہوئے آئے۔ بھاگتے ہوئے آئے ۞ ز

**زَر**۔ ف۔ اکثر بمعنی طلا یعنی سونے کے آتا ہے۔ اور کبھی چاندی اور روپے اور نقد پر بھی اس کا اطلاق کرتے ہیں اور بمعنی اشرفی کے بھی۔ اور بمعنی نہایت بوڑھے کے بھی خواہ عورت ہو یا مرد۔ اور بمعنی زال کے بھی جو رستم پہلوان کا باپ تھا آیا ہے۔ اور زرد کا بھی مخفف ہے ۞ غ

**زَرِ آب**۔ ف۔ زرد رنگ کی شراب۔ حل کیا ہوا سونا ۞ غ

**زِرار**۔ ع۔ وُہ رسّی جو اُونٹ کے گلے میں باندھ دیتے ہیں۔ تاکہ جگالی پیٹ سے مُنہ میں نہ لا سکے + دِرّہ۔ لکڑی کا کوڑا ۞ مب

**زَرّاد**۔ ع۔ زرہ بنانے والا ۞ م۔ مب

**زَرّاد خانَہ**۔ ف۔ سلاح خانہ ۞ غ

**زَراعَت**۔ ع۔ کھیتی کھیتی کرنا ۞ بم

**زُراف**۔ ع۔ ایک عجیب شکل جانور ہے اُس کی گردن اُونٹ کے مُشابہ ہے۔ کھُر گائے کے رنگ چیتے کا۔ اُس کو فارسی

زُرفین - معرب - دروازہ کا حلقہ اور زنجیر ٭ م

زَرق - ع - جھوٹ + مکر + نفاق + آنکھوں کی گردش + پرند کا بیٹ کرنا + دوا ٹپکانا - اندھا ہونا ٭ غ

زَرَق - ع - گربہ چشمی - نیلگوں چشم - نیلی آنکھ والا ہونا ٭ م - مب

زُرق - ع - جمع اَزرق - نیلی آنکھوں والے + اندھے + ریت کے ٹیلے + صاف پانی ٭ م - غ

زَرقاء - ع - کنجی آنکھوں والی عورت ٭ م

زُرقہ - ع - گربہ چشمی ٭ ب

زَرِ قلب - ف - کھوٹا سونا ٭ ب

زَرق و بَرق - ف - ٹیپ ٹاپ - طمطراق - کرّ و فر ٭ بم

زَرَک - ف - سونے [illegible] ورق کے ر[illegible] ٭ غ

زرکا[illegible] - ف - وہ چیز جس پر زری کا کام ہو ٭ فج

زرِ کامل عیار - ف - خالص سونا ٭ بم

زَرکَش - ف - وہ شخص جو کلابتون بنانے کیواسطے سونے چاندی کی تار نکالے + وہ کپڑا جس میں سونے چاندی کے تار بنے ہوئے ہوں ٭ بم

زرکوب - ف - سونے چاندی کے ورق بنانے والا ٭ بم

زرگر - ف - سنار ٭ بم

زرگرِ چرخ - ف - سورج سے کنایہ ہے ٭ بم

زرگری - ف - سنار کا پیشہ ٭ ب

زرِ گل - ف - گلاب کا زیرہ ٭ بم

زَرَم - ع - ڈر - پرہیز ٭ ب

زرِ مشت افشار - ف - دیکھو زرِ دست افشار ٭ ب - بم - ن

زرِ مصری - ف - خالص او[illegible] شدہ سونا ٭ بم - غ

زرِ مغربی - ف - خالص سونا اور مجازاً آفتاب ٭ بم - ب

زرِ ناب - ف - خالص سونا ٭ بم

زرِ ناخنی - ف - بہت خالص سونا جس پر ناخن رکھ کر دبائیں تو نشان پڑ جاتے ٭ بم

زَرنَب - ع - ایک خوشبودار گھاس ہے ٭ مب

زُرنباد - ع - نرکچور ٭ مب

زَرنگ - ف - نیا - پرانے کی ضد + ایک درخت ہے جس کی لکڑی سے تیر - زین - پتے بنتے ہیں + گھوڑے کا گھر ٭ بلندی ٭ ب - ن

زرنگار - ف - وہ چیز جس پر سونے کے نقش بنے ہوں ٭ بم

زُرنوک - ع - چکی کا دستہ ٭ مب

زرنی - ف - ہڑتال ٭ ب

زرنیخ - ع - ہڑتال ٭ مب

زرو - ف - جونک ٭ ب - ن

زرِ ورق - ف - ابرک ٭ بم

زروغ - ف - ڈکار ٭ ب

زِرہ - ف - جنگی لباس جو لوہے کی باریک کڑیوں سے

ترتیب دے کر بنایا جاتا ہے
- لڑائی کے وقت پہنتے ہیں
- حضرت داؤد پیغمبر نے اسے
ایجاد کیا تھا * ب - ن
زِرہِ بُراقی - ف - زرہ
چمکدار * ر
زِرہ پوشیدن - ف -
مستعدِ جنگ ہونا * بم
زَری - ف - زربفت * ر
زَریرہ - ع - ایک زرد رنگ
کی گھاس مجازاً زرد رنگ
* ب - ن
زَرّیں - ف - سونے کا کام
کیا ہوا * ز
زَرّیں بیضۂ خورے - ف -
یوسف زلیخا میں حضرت
یوسف کی ٹوپی سے مراد
ہے * م
زَرّیں دُرفش - ف - سنہری
جھنڈا * ز
زَرّیں ستون - ف - علاّن
زرّیں کمر سے مراد ہے * ج
زَرّیں تُرنج - ف - سورج
سے کنایہ * ب
زَرّیں دَرخت - ف - لیمو
یا ترنج کا درخت * ب
زَرّیں صَدَف } ف -
زَرّیں کاسہ } سورج
سے مراد ہے * ب
زَرّیں کُلاہ - ف - وہ شخص
جس کے سر پر سنہری ٹوپی
ہو * مجازاً آفتاب * بم
زَرّیں کلیدہ - ف - سکندر
نامہ میں آراستہ عبارت سے
مراد ہے * بم
زَرّیں گیاہ - ف - ایک
گھاس ہے جو اکسیر کے
کام آتی ہے * بم
زَرّیں نرگسہ - ف - ستارے
* ب
زَرّیں نعل - ف - جس کے
نعل سونے کے لگے ہوئے
ہوں * ز
زَرّیں ہُما - ف - آفتاب * بم
زَرلو - ف - وقار - بھاری
بھر کم ہونا * ب
زَرلیوان - ف - سنہری
رنگ والا مرادف زرگون
* ب - ن
زِشتن - ف - جینا - زندہ
ہونا * فج
زِشتہ - ف - جیتا - زندہ
شخص - زیستہ کا مخفف
ہے * ن
زَش - ف - کیا - چہ کا ترجمہ
* ب - ن
زِشت - ف - بُرا - بھونڈا
بدشکل * ب
زِشتار - ف - بُرا بولنے
والا - قبیح کلام کرنے والا *
ف - ج
زِشت خوئی - ف - بد
خصلت * بم
زِشت رُوے - ف -
بدصورت * بم
زِشت گردن - ف -
مغلوب کرنا - عاجز کرنا * بم
زِشتی - ف - بُرائی - بد
شکلی * ش
زِشتیاد - ف - غیبت *
ب - ن
زُطّ - معرب - جت - ایک قوم
ہے * مب
زَعاز - ع - حوادث زمانہ
ہوا چیزوں کو اُکھاڑ پھینکنے

والی سخت ہوا ۔ مب

**زُعاف** ۔ ع ۔ وہ زہر جو فوراً ہلاک اور قتل کر ڈالے ۔ ناگہانی موت ۔ م

**زُعاق** ۔ ع ۔ شور مزہ ۔ کھاری پانی ۔ م

**زَعَر** ۔ ع ۔ کم بالوں والا ہونا ۔ وہ زمین جس میں گھاس کم ہو ۔ غصہ کرنا ۔ م

**زُعْرُور** ۔ ع ۔ تند خو ۔ بدخلق ۔ ایک قسم کا میوہ ہے ۔ جیسے الخ سنجد ۔ اور بعضے کہتے ہیں کہ ایک قسم کا بیر ہے ۔ م

**زَعْزاع** ۔ ع ۔ ہلا دینے والی ہوا ۔ سخت جھونکا ۔ تیز چلنا ۔ مب

**زَعْزَعہ** ۔ ع ۔ سخت ہلانا ہوا کا درخت وغیرہ کو ۔ مب

**زَعْط** ۔ ع ۔ گلا گھونٹنا ۔ گدھے کا آواز نکالنا ۔ مب

**زَعْف** ۔ ع ۔ کسی کو اس طرح قتل کرنا کہ جلد مر جائے ۔ م

**زَعْفَران** ۔ ع ۔ کیسر ۔ م

**زعفران ریز** ۔ ف ۔ بہت زرد [illegible]

**زعفران زار** ۔ ف ۔ کیسر کا کھیت ۔ م

**زُعْم** ۔ ع ۔ ظن ۔ گمان ۔ ایسی بات کہنا جس کے سچ اور جھوٹ میں کہنے والا خود متردد ہو ۔ جھوٹ بولنا ۔ م

**زَعَم** ۔ ع ۔ طمع ۔ لالچ ۔ م

**زَعْم** ۔ ع ۔ ضامن ہونا ۔ م

**زَعیب** ۔ ع ۔ شہد کی مکھی کی بھنبھناہٹ ۔ مب

**زَعیر** ۔ ف ۔ السی کا بیج ۔ تخم کتان ۔ ب ۔ ن

**زَعیم** ۔ ع ۔ ضامن ۔ پیشوا ۔ وکیل ۔ کفیل ۔ رئیس قوم ۔ م

**زَغار** ۔ ف ۔ گیلی زمین ۔ زنگار والی چیز ۔ سختی ۔ محنت ۔ رنج ۔ شور ۔ فریاد ۔ نعرہ ۔ ن ۔ ب ۔ ش

**زَغارہ** ۔ ف ۔ [illegible] ۔ اپلکہ ۔ ب

**زَغارہ** / **زَغازہ** ۔ ف ۔ باجرہ یا کنگنی کی روٹی ۔ ب

**زَغاک** ۔ ف ۔ درخت انگور کی شاخ ۔ ن

**زُغال** ۔ ف ۔ کوئلہ ۔ ع

**زَغاو** ۔ ف ۔ فاحشہ عورت ۔ کسبی ۔ رنڈی ۔ ب

**زَغْل** ۔ ع ۔ ماں کا بچہ کو دودھ پلانا ۔ کسی چیز کو یکبارگی گرا دینا ۔ م

**زَغَن** ۔ ف ۔ چیل ۔ غ

**زَغْنار** ۔ ف ۔ ایک گھاس کی قسم ہے جس سے سرخ رنگ رنگتے ہیں ۔ ب

**زَغْنَبُر** ۔ ف ۔ جست ۔ کود پھاند ۔ ہرن کی چوکڑی ۔ اونچی آواز ۔ خصوصاً چیتے کا آواز کرنا ۔ خود چیتے کو بھی کہتے ہیں ۔ ن

**زَغْنَک** ۔ ف ۔ ہچکی ۔ ب

**زَغُوتہ** ۔ ف ۔ سوت کی گٹھری ۔ ب

**زَغیبہ** ۔ ع ۔ [illegible] ۔ م ۔ مب

**زَغیارہ** ۔ ف ۔ [illegible] ۔ ن ۔ ب

**زرغیبر** ۔ ف ۔ السی کے بیج ۔ ب

**زَغمہ** ۔ ع ۔ [illegible] پر نشتر مرغ کے یا جس پرندے کے

جھول ÷ م - مب

**زَفّ** - ع - ہوا کا چلنا ÷
کسی چیز کا جلدی چلنا ÷ دلہن
کو خاوند کے گھر بھیجنا ÷
م - مب

**زِفاف** - ع - دلہن کو دولہا
کے پاس بھیجنا ÷ م مب

**زَفّاک** - ف - برسنے والا
بادل ÷ ب - ن

**زُفان** - ف - زبان ÷ ن ب

**زُفانَہ** - ف - زبانہ یعنی آگ
کا شعلہ ÷ غ

**زَفْت** - ف - سخت - فربہ -
موٹا - محکم - مضبوط - تیز مزہ
جو زبان کو کاٹے کسیلی چیز
جو کھاتے ہیں گلا پکڑے مثلاً
مازو اور ہڑ وغیرہ کے ÷ غ

**زُفْت** - ف - بخیل - بدخو -
بدمزہ ÷ غ - ب

**زِفْت** - ع - ایک قسم کا قیر
ہے - اور یہ صنوبر کے درخت
کا گوند ہے جو سیاہ اور
شکل میں کے چپکنے والا
ہوتا ہے اور اسکو کشتی
کی درزوں پر ملتے ہیں کہ
پانی اندر نہ آئے اور قیر کو
قار بھی کہتے ہیں ÷ م

**زَفَر** - ع - سانس کو کھینچ کر
بلند کرنا - پانی پلانا - باز
رکھنا - آواز سننا - آگ
سلگانا اور روشن کرنا ÷ م

**زَفَر** - ف - منہ ÷ ب - ن

**زِفْر** - ع - بوجھ - مسافر کا
اسباب ÷ آدمیوں کا گروہ ÷ م

**زُفَر** - ع - مرد دلیر ÷ شیر -
دریا ÷ زیادہ پانی کی نہر ÷ بخشش
بخشش ÷ بوجھ اٹھانے والا
÷ فربہ اور موٹا اونٹ ÷
لشکر - فوج ÷ آدمیوں کا
گروہ ÷ م

**زُفُو** - ف - منہ ÷ زبان ÷
ب - ن -

**زَفِیدَہ** - ف - بھگویا ہوا ÷ ن

**زَفِیر** - ع - سانس کو کھینچنا
اور پھر چھوڑنا - سختی - بلا -
گدھے کی پہلی آواز ÷ م

**زَفِیف** - ع - شتر مرغ کا
دوڑنا ÷ نر شتر مرغ بہت
دوڑنے والا ÷ مب

**زَقّ** - ع - پرندہ کا بیٹ کرنا ÷
پرندے کا اپنے بچے کو
بھرانا - منہ کے ساتھ
چوگا دینا ÷ مب

**زِقّ** - ع - مشک ÷ م

**زُقّ** - ع - شراب ÷ م - مب

**زُقاء** - ع - الو کی آواز
÷ مب

**زُقاع** - ع - گدھے کا
گوز ÷ مب

**زُقاق** - ع - کوچہ - گلی ÷ مب

**زَقَم** - ع - کھانا - چیز کا گلے
سے اتارنا ÷ مب

**زَقّمَہ** - ع - طاعون ÷ مب

**زَقَن** - ع - بوجھ اٹھانا ÷ ب

**زَقُّوم** - ع - تھوہڑ کا درخت -
فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید
قاف کے بھی آیا ہے ÷ غ

**زُقّہ** - ع - وہ دانہ پانی جو
پرندہ اپنے گلے سے نکال کے
بچے کو بھراتا ہے ÷ وہ دوا
جو بچہ کی ماں سینے ... دودھ
پلانے ... اگر بچے کے حلق
میں ڈالتے ... زیادہ ... دوا سے
مسہل جو نئے بچے کو بعد
پیدا ہونے کے دیتے ہیں ÷

گھٹی۔ ایک چھوٹے پرند
کا بھی نام ہے ٭ م
زَک۔ ف۔ زاک کا مخفف
ہے۔ پھٹکری ٭ ب
زَکّ۔ ع۔ ناطاقتی اور دُبلاپے
سے چھوٹے چھوٹے قدم
اُٹھانا اور آہستہ آہستہ چلنا
٭ م
زُک۔ ع۔ فاختہ کا بچّہ ٭ مب
زُکاء۔ ع۔ بڑھنا۔ زیادہ
ہونا۔ عیش و عشرت
کرنا ٭ م
زَکاب۔ ف۔ لکھنے کی
سیاہی ٭ ن
زَکارہ۔ ف۔ جنگجو۔
ضدی ٭ ب
زُکاسہ } ف۔ ساہی۔
زُکاشہ } سیہ ٭ ب
زُکام۔ ع۔ دماغ اور سر
کا فضلہ ناک کے راستے
بہنا ٭ م
زُکان۔ ف۔ [illegible]ود بخود باتیں
ک[illegible] والا ٭ م
زُکرہ۔ ع۔ شراب یا سرکہ
کی مشک اور [illegible] ٭ مب

زَرکش۔ ف۔ کسیلا مزہ۔
سیٹھا ٭ ب
زَکَن۔ ع۔ جاننا۔ دریافت
کرنا۔ کسی بات کا ظن غالب
ہونا ٭ م
زُکَنج } ف۔ مٹی کا بڑا کاسہ
زُکَنّد } ٭ ن
زَکوٰۃ۔ ع۔ مال کا چالیسواں
حصہ جو مالدار مسلمانوں پر
خدا کی راہ میں ہر سال دینا
فرض ہے۔ اور یہ صدقۂ
شرعی ہے ٭ غ
زَکُور۔ ف۔ کمینہ۔ نالائق۔
بخیل۔ چور۔ ڈاکو ٭ ب
زَکیّ۔ ع۔ پاک۔ صاف ٭ م
زَکیدن۔ ف۔ غُصّہ اور
قہر سے آپ ہی آپ بڑبڑانا
٭ ب۔ ع
زَکیک۔ ع۔ آہستہ چال ٭ م
زُگال۔ ف۔ کوئلا ٭ ب
زُگالاب۔ ف۔ دوات کی
سیاہی ٭ ب
زُلّ۔ ع۔ پھسلنے کی جگہ ٭ مب
زَلّ۔ ع۔ پاؤں کا گارے
میں پھسلنا۔ بات میں لغزش

کھانا اور خطا کرنا ٭ م۔ مب
زَلابِیَہ۔ ع۔ جلیبی۔ ایک
قسم کی شیرینی ٭ مب
زَلّات۔ ع۔ لغزشیں۔
غلطیاں ٭ غ
زَلاقہ۔ ع۔ پھسلنے کی جگہ ٭ مب
زَلازِل۔ ع۔ جمع زلزلہ
زلزلے۔ بھونچال ٭ م
زُلال۔ ع۔ صاف اور
شیریں پانی ٭ م
زَلَّت۔ ع۔ پھسلنا۔ لغزش ٭ مب
زِلزال۔ ع۔ ہلانا ٭ م
زَلزَلہ۔ ع۔ خوب ہلانا۔
زمین کا حرکت کرنا۔ بھونچال
٭ مب۔ ب
زُلف۔ ع۔ نزدیکی۔ مرتبہ۔
آگے ہونا ٭ مب
زَلَف۔ ع۔ سبزہ زار۔
وہ زمین جس میں گھاس
بہت اُگی ہو ٭ مب
زُلفہ۔ ع۔ نزدیکی۔ مرتبہ
٭ مب
زُلَف۔ ع۔ جمع زُلفہ
بمعنے رات کا ایک حصّہ۔
فارسی والے اپنے تصرّف

سے اس لفظ کو لام کے جزم
سے پڑھتے ہیں۔ اور چونکہ
رات کالی ہوتی ہے اس
مناسبت سے مجازاً اس لفظ
کے معنے بالوں کی لٹ جو
کان کے قریب ہوتی ہے
قرار دیتے ہیں ٭ غ

**زُلف از عارض کشیدن** ف۔ رُخسارہ پر سے زلف
کو ہٹا لینا ٭ بم

**زُلفت**۔ ع۔ درجہ۔ منزلت۔
نزدیکی۔ رات کا ٹکڑا۔ فارسی
میں مجازاً دوستی کے معنے میں
بھی آجاتا ہے ٭ غ

**زُلف بخونِ کسے شکستن** ف۔ کسی کے قتل کے واسطے
زُلف کو بل دینا ٭ بم

**زُلف بستن**۔ ف۔ اپنے
تئیں عاشق کو دکھلانا اور
اُس کی آتشِ عشق کو
بھڑکانا ٭ بم

**زُلفِ چیں ساختن**۔
ف۔ زلف کو آراستہ
کرنا ٭ بم

**زُلفِ زمین**۔ ف۔ راستہ ٭
مٹی ٭ ارضی بلائیں ٭ بم

**زُلف ساختن** } ف۔
**زُلف شکستن** } زلف
کو آراستہ کرنا ٭ بم

**زُلفِ عروس**۔ ف۔ ایک
پھول ہے زُلف کے مشابہ
جو کشمیر میں ہوتا ہے ٭ بم

**زُلفی**۔ ع۔ نزدیکی۔ مرتبہ ٭ بم

**زُلفین**۔ ف۔ عربی دان
فارسیوں نے زلف کا
تثنیہ بنا لیا ہے ٭ بم

**زُلفین**۔ ع۔ زنجیر ٭ غ

**زَلَق**۔ ع۔ پھسلنے کی جگہ ٭ بم

**زَلَق**۔ ع۔ پھسلنا۔ پھسلنے
کی جگہ ٭ بنجر زمین جس میں
کھیتی گھاس کچھ نہ ہو ٭ ب

**زَلِق**۔ ع۔ وہ شخص جس کو
جلد غصّہ آجائے۔ اور وہ
شخص جو جماع سے پہلے
مُنزِل ہو جاتے ٭ م

**زَلَق**۔ ف۔ ہاتھ سے انزال
کرنا۔ مُشت زنی کرنا ٭ غ

**زَلَل**۔ ع۔ لغزش۔ نقصان۔
ترازو کی کجی۔ جاے
لغزش ٭ غ

**زَلُو** } ف۔ جونک ٭
**زَلُوک** } ب۔ ن

**زَلّہ**۔ ف۔ جھینگر ٭ ب۔ غ

**زَلّہ**۔ ع۔ لغزش ٭ سخت اور
چکنا پتھر جس پر پاؤں نہ
جمے ٭ کیچڑ سے پاؤں کا
پھسلنا ٭ بات میں غلطی
کرنا ٭ گُناہ اور خطا بے
ارادہ ٭ شادی کا کھانا ٭
وہ کھانا جو کسی دوست کے
مہمانی سے اُٹھا لایا ہو ٭
ب۔ م

**زَلّہ**۔ ع۔ بچا ہوا کھانا۔ آگے
کا بچا ہوا کھانا ٭ غ

**زَلّہ بند**۔ ف۔ وہ شخص جو
آگے کا بچا ہوا جھوٹا کھانا
دوسرے وقت کے واسطے
اُٹھا رکھے ٭ غ

**زَلّہ ربا**۔ ف۔ پس خوردہ
لے جانے والا۔ [illegible] اُٹھانے
والا ٭ ز

**زَلیبا** } م۔ جلیبی ٭
**زُلیبیا** } غ۔ ن

**زَلیق**۔ ع۔ ناتمام بچہ۔ [illegible]
بچہ جو پیدا ہونے کے [illegible]

اسقاط ہو جائے
÷ مب
**زُرَّلِیق**۔ ع۔ ایک قسم کا آڑو ÷ م۔ مب
**زَمّ**۔ ع۔ سخت کرنا۔ مضبوط کرنا + مشک کو بھرنا + مشک کا بھر جانا + اونٹ کو مہار ڈالنا ÷ م۔ مب
**زِمار**۔ ع۔ شتر مرغ کی آواز ÷ مب
**زماروغ**۔ ف۔ ایک قسم کی کھمبی جو چھتری کی طرح نمناک زمین سے اُگتی ہے ÷ ن
**زِمام**۔ ع۔ مہار۔ اونٹ کی نکیل۔ وہ رسی جو اونٹ کی نکیل میں دونو طرف باندھتے ہیں ÷ م
**زَمان**۔ ع۔ وقت۔ عرصہ۔ زمانہ۔ ساعت۔ موت۔ عہد۔ فرصت۔ جو [illegible] بمقابلہ [illegible] واقع ہوتا ہے [illegible] آسمان ہوتا ہے ÷ م۔ غ
**زمان دادن**۔ ف۔ مہلت اور فرصت دینی ÷ بم
**زَمانہ**۔ ع۔ وقت ÷ م
**زمانہ ساز**۔ ف۔ جس کی چال ڈھال زمانہ کے موافق ہو۔ جو اہلِ زمانہ کے رسم و رواج کے مطابق چلے ÷ بم
**زَمانی**۔ ع۔ زمانہ کا۔ نو پیدا ÷ ز
**زمانیاں**۔ ف۔ زمانہ کے لوگ ÷ فج
**زُمُخْت**۔ ف۔ کسیلا مزہ ÷ بب
**زَمْر**۔ ع۔ بانسری بجانا ÷ غ
**زَمَر**۔ ع۔ کم بالوں والا ہونا ÷ مب
**زُمَر**۔ ع۔ جمع زُمرہ۔ بہت سے گروہ۔ متفرق جماعتیں ÷ مب
**زُمُرّد**۔ ف۔ سبز رنگ بیش قیمت ایک جوہر ہے ÷ غ
**زُمُرّد گیا**۔ ف۔ بھنگ جو نشہ کے واسطے پیتے ہیں ÷ بم
**زُمُرّدیں**۔ ف۔ زمردی رنگ کی چیز۔ نیلی چیز۔ سبز چیز ÷ بم
**زُمْرہ**۔ ع۔ جماعت۔ آدمیوں کا گروہ ÷ م
**زَمْزَم**۔ ع۔ بہت پانی + کعبہ شریف کے کنوئیں کا بھی نام ہے ÷ مب
**زَمْزِم**۔ ع۔ چھ سال کے اونٹوں کا گلہ ÷ مب
**زَمْزَم**۔ ف۔ آہستہ گانا۔ ہلکی آواز سے سرود کرنا + وہ لفظ جو آتش پرست پوجا پاٹ کے وقت یا کھانا کھاتے وقت بولتے ہیں ÷ ب۔ ن
**زمزمِ آتش فشاں**۔ ف۔ کنایہ از آفتاب ÷ ب
**زَمْزَمہ**۔ ف۔ کم آواز کا راگ۔ گیت۔ آہستہ گانا + وہ الفاظ جو آتش پرست پوجا پاٹ کے وقت یا کھانا کھاتے وقت بولتے ہیں ÷ ب۔ ن
**زَمْزَمہ**۔ ع۔ وہ آواز جو دور سے آوے اور اس سے مکھیوں کی بھنبھناہٹ کی طرح آواز سنائی دے۔ بادل کی گرج جیسی آواز

ہو + وہ الفاظ جو مجوسی کھانے کے وقت بولتے ہیں اِس میں لب اور زبان نہیں کھلتے۔ بلکہ ناک اور حلق سے آواز نکلتی ہے۔ اور آپس میں ایک دُوسرے کا مطلب سمجھتے ہیں + شیر کی آواز + ہر آہستہ آواز جو سمجھی نہ جاوے ۔ مب

**زَمزَمہ**۔ ع۔ آدمیوں کی جماعت + اُونٹوں کا گلہ یا پچاس اُونٹ ۔ مب

**زَمِستان**۔ ف۔ جاڑا۔ فصل سرما ۔ ب۔ ن۔ غ

**زَمِرگان**۔ ف۔ شرمگاہ کے بال۔ مُوئے زہار ۔ ب

**زَعَم**۔ ع۔ سامنے۔ مقابل + قریب ۔ مب

**زَمَن**۔ ع۔ زمانہ۔ وقت ۔ م۔ مب

**زَمِن**۔ ع۔ وہ شخص جو ہاتھ پیر سے اپاہج ہو۔ اور چل پھر نہ سکے۔ وہ شخص جو زمانہ کی آفت اور مصیبت میں مبتلا ہو۔ مدت کا بیمار ۔ م۔ مب

**زَمُودَن**۔ ف۔ نقش و نگار کرنا ۔ ن

**زَمُول**۔ ف۔ چیونٹی ۔ فج

**زَمَہ**۔ ع۔ گرمی کا سخت ہونا + آفتاب کی گرمی کا کسی کو ستانا ۔ مب

**زَمہرِیر**۔ ع۔ سخت سردی جس سے کافروں پر عذاب نازل ہوگا۔ کُرہ ہوا کا ایک طبقہ جو نہایت سرد ہے + پیالہ کو بھی کہتے ہیں ۔ غ

ا۔ سیا

**زَمیا**۔ ف۔ زمین کا مخفف ہے ۔ ب

**زَمیاد**۔ ف۔ ہر شمسی مہینے کا ستائیسواں دن ۔ غ

**زَمیدَن**۔ ف۔ چبانا ۔ ب۔ ن

**زَمِین**۔ ف۔ وُہ کُرہ جس پر ہم رہتے ہیں ۔ غ

**زَمِین**۔ ع۔ شل۔ اپاہج ۔ غ

**زَمِین آچار**۔ ف۔ ناہموار زمین ۔ بم

**زَمِین اَز دُور بوسِیدَن**
ف۔ نہایت تعظیم و تکریم کرنی ۔ بم

**زَمِین بَدَنداں گرِفتن**
ف۔ عاجزی کرنی ۔ بم

**زَمِین بوس**۔ ف۔ زمین کو چُومنے والا۔ اور تعظیم کرنے والا آداب بجالانے والا ۔ بم

**زَمِین پوک**۔ ف۔ پھوکل زمین ۔ ر

**زَمِین پَیما**۔ ف۔ مسّاح۔ مسافر۔ سیّاح ۔ بم۔ ب

**زَمِیندار**۔ ف۔ کسان۔ زمین کا مالک ۔ بم

**زَمِین دَر زیر پا**۔ ف۔ تمام زمین ۔ ر

**زَمِین دوز**۔ ف۔ ایک قسم کا خیمہ + محکم و مضبوط سے کنایہ ۔ غ

**زَمِین دیوار**۔ ف۔ ایک قسم کی ورزش کا نام ہے ہندی میں ڈنڈ کہتے ہیں ۔ غ

**زَمِین دِیدَن**۔ ف۔ قے کرنا ۔ ر

**زَمِین را بَر آسماں دوختن**
ف۔ کسی امر کی تحقیق میں تمام امکان سے بڑھ کر کوشش کرنا ۔ بم

**زمین زادہ** - ف - خاکی
پیدائش * ب
**زمین زندہ داشتن**
ف - زمین کو آباد رکھنا * م
**زمین سنبہ** - ف - زمین
پھیدنے کا اوزار - سنبیدن
مصدر کا اسم فاعل ترکیبی
ہے * شرح سکندرنامہ
**زمین کینہ** - ف - وہ شخص
جو بڑا سخت کینہ والا
ہو * غ
**زمین گل** - ف - کیچڑ * ر
**زمین گیر** - ف - وہ چیز
جو اپنی جگہ سے نہ ہل
سکے * م
**زمین لرزش** } ف - بھونچال
**زمین لرزہ** } * ب
**زمین مردہ** - ف - بنجر
وہ زمین جو کھیتی کرنے کے
قابل نہ ہو * غ
**زمینہ** - ف - زمین * ر
**زن** - ف - عورت * ب
**زنا** - ع - حرام کاری - غیر
منکوحہ عورت سے صحبت
کرنا * م

**زنابیر** - ف - جمع زنبور -
شہد کی مکھیاں - بھڑیں * م
**زناد** - ع - جمع زند - آگ
نکالنے کی لکڑی یا پتھر *
مب
**زنادقہ** - ف - جمع زندیق -
ملحد - بیدین * ش
**زنّار** - ع - جنیو * م
**زنّار از زیر خرقہ کشادن**
ف - بھید ظاہر کرنا - ذلیل
کرنا - خوار کرنا * م
**زنّار بستن** - ف - جنیو
باندھنا * م
**زنّار بند** - ف - برہمن -
جنیو باندھنے والا * م
**زنانیر** - ع - سنگریزے -
چھوٹی مکھیاں - نیز جمع
زنانر * م - مب
**زن بارہ** - ف - وہ شخص
جو عورتوں کے ساتھ بہت
اختلاط رکھے * م
**زن بختی** - ف - ننگی
عورت * ر
**زن بزدن** - ف - نکاح
کرنا - شادی کرنا * ز

**زنبق** - ع - ایک پھول بہت
خوشبودار اور تیز بو - بعض
محققین کہتے ہیں - کہ زنبق
چنبہ کا معرب ہے جو مشہور
پھول ہے - اور بمعنی چنبیل
کے تیل کے بھی آیا ہے * غ
**زن بمزد** - ف - دلّہ - قرم
قرمساق - بھڑوا * غ
**زنبور** - معرب - بھڑ - شہد
کی مکھی * م - مب
**زنبور** - ف - بھڑ * م
**زنبور خانہ** - ف - شہد کا
چھتہ * م - س
**زنبور سرخ** - ف - دہکتے
ہوئے انگارے سے
کنایہ ہے * ن
**زنبور عسل** - ف - شہد کی
مکھی * ر
**زنبورک** - ت - بڑی بندوق
اور چھوٹی توپ جو اونٹوں
پر لے جاتے ہیں * غ
**زنبور گیلی** - ف - گیلان
کی بھڑ جو بہت بڑی ہوتی
ہے - گیلی کو اب گیلان
کہتے ہیں * ز

زَنْبُورَہ - ف - تیر کی بھال + چھوٹی توپ + ایک ساز کا نام ÷ ب - ن

زَنْبُورِی - ف - جالی دار کپڑا ÷ غ

زَنْبِیل - ع - فقیروں کی جھولی + غ

زِنجار - معرب - زنگار ÷ غ

زُنْجُب
زُنْجُبان - ع - کمر بند ÷ سب

زَنْجَبِیل - ع - سونٹھ ÷ غ

زِنجِرف - معرب - شنگرف ÷ ب

زَنْجَرَہ - ع - چٹکی بجانا ÷ مب

زَنْجَرَہ - ف - جھینگر ÷ ب

زُنْجُفر - معرب - شنگرف ÷ مب

زَنِ جَلَب - ف - رَنڈ - قرمساق ÷ مب

زَنْجِیر - ف - لوہے کی گتھی ہوئی کڑیاں ÷ ب

زَنْجِیرِ فِیل - ف - زنجیر کا لفظ فیل کی تعداد کے ساتھ آتا ہے۔ جیسے مبلغ ... کے ساتھ - اور ... اس گھوڑے کے ساتھ ...

زَنْجِیر مو - ف - گھونگر والے بالوں والا ÷ بم

زَنْجِیرِی - ف - قیدی - دیوانہ ÷ بم

زَنْچَک
زَنْچَہ - ف - فاحشہ عورت - بدکار عورت + ب

زَنَخ - ف - ٹھوڑی - بیہودہ ÷ غ

زَنَخ بَر خود زدن - ف - شرمندہ ہونا ÷ بم

زَنَخْدان - ف - ٹھوڑی - اس لفظ میں کلمہ دان زائد ہے ÷ غ

زَنَخْدان بجیب فرو بردن - ف - ٹھوڑی کو گریبان سے لگانا - سر جھکانا - تامل کرنا - سوچنا - فکر کرنا ÷ بم

زَنَخ زَدن - ف - بیہودہ گوئی کرنا ÷ ب

زَن خواشتن - ف - عورت کی طلبگاری کرنا - نسبت یا منگنی کرنا ÷ ب

زَن خواشتہ - ف - بیاہا ہوا ÷ بمگ

زَنْد - ع - ف - پہنچا - بند دست - کلائی کی ہڈی + ... ہے ... کی لکڑی جو آگ سلگانے ... چقماق کے اوپر یا نیچے رکھی جاتی ہے ... زردشت کی کتاب - پرانی - فارسی ÷ ع - م - ب

زِنْد - ف - جان - رُوح ÷ ن

زِنْدان - ف - قید خانہ - جیلخانہ ÷ ش

زِندانِ خاموشاں - ف - قبرستان ÷ ب

زِندانِ سِکَندر - ف - شہر یزد میں ایک تہ خانہ ہے - جہاں سکندر کا تابوت رکھا ہے یا سکندر نے عجم کے بادشاہوں کو قید کیا تھا ÷ ن

زِندانِ شَحْنَہ - ف - کوتوال کی حوالات ÷ ز

زِندانیاں - ف - قیدی ÷ بم

زَنْد باف - ف - زند پڑھنے والا - کنایۃً بلبل - قمری - فاختہ کو بھی کہتے ہیں ÷ ن

زَنْد بیچیا - ف - کلپ ... سفید کپڑا - ... جو زند پڑھنے والے پگڑی کی طرح سر پر باندھتے تھے ÷ ن

زَنْدہ پِیل - ف - بڑا ہاتھی ÷ ...

زندان } ف - مرادف
زندواں } زندباف ۔
ن - فج

زندق - ع - سخت بخیل
آدمی ۔ مب

زندقہ - ع - بےدین ہونا ۔
مب

زندگانی } ف - زندہ رہنا
زندگی } - گزر کرنا - جینا
۔ ب - م

زندلاف - ف - مجوس - زند
پڑھنے والا + کنایۃً بلبل -
قمری - فاختہ - جو پرند خوش
آواز ہو ۔ غ

زن دودافگن - ف -
رات - اور جادوگرنی
سے کنایہ ہے ۔ ن

زن دوشت - ف - وہ
شخص جو عورتوں سے زیادہ
اختلاط میں جول رکھے ۔ ج

زندوق - ع - [illegible]

زندہ - ف - جیتا ہوا - جاندار
[illegible] - بزرگ - متکبر ۔ ب

زندہ - ع - آگ نکالنے کی
پتھری یا لکڑی جو نیچے
رکھی جاوے ۔

زندہ پیل - ف - بہت بڑا
ہاتھی ۔ ب

زندہ دار - ف - بہت جاگنے
والا + آباد رکھنے والا ۔ بم

زندہ دل - ع - خوش طبیعت
مقابل افسردہ دل + صوفی
- صاحب باطن ۔ بم

زندہ رود - ف - بڑی
ندی ۔ ب - غ

زندہ شدن آتش - ف
آگ کا روشن ہونا ۔ بم

زندہ شدن امید - ف
مطلب و مراد کا بر آنا ۔ بم

زندہ شدن باد - ف -
ہوا کا چلنا - اور موج
مارنا ۔ بم

زندہ شدن چراغ -
ف - چراغ کا روشن ہونا ۔ بم

زندیق - سب - زندیک
کا معرب ہے - یہ لفظ مرکب
ہے زند نام کتاب زردشت
اور یا ستہ نسبت اور کاف
تصغیر [illegible]
[illegible] - مراد اس لفظ
سے بے دین - کافر - بے
ایمان - ملحد - ہیں ۔ غ

زن رشتی - ف - منکوحہ
بیوی ۔ ز

زن سوگلیت - ف - چاہتی
بی بی ۔ ر

زن صیغہ - ف - متعہ کی
عورت ۔ ر

زن صیغہ مَن غیر رشتم
ف - [illegible] وہ عورت جو غیر
منکوحہ ہو ۔ ر

زنک - ف - کمینہ عورت -
نکمی عورت ۔ فج

زن کوچہ پاشناں - ف
دنیا جہان سے کنایہ ہے ۔ [illegible]

زنکہ - ف - اپنی عورت [illegible]

زنگ - ف - گھنٹا - ناقوس [illegible]
لوہے وغیرہ کا میل + چاندنی
+ دھوپ + تند - تیز + خون
+ پانی + شراب + کیچڑ
آنکھ کا میل جو کوئے میں جم
جاتا ہے ۔ ن - غ

زنگ [illegible] - ف -
لندن ہیں یا یورپ میں اخبار
[illegible] ڈالکر

بجاتے پھرتے ہیں - تا کہ لوگوں کو معلوم ہو + تھالی بجانا ٭ ز

**زَنگار** - ف - زنگ - لوہے وغیرہ کا میل ٭ بم

**زَنگانہ رود** - ف - حبشیوں کا ایک باجہ ہوتا ہے ٭ غ

**زَنگ آہن** - ف - کشتہ فولاد - ایک دوائی ہوتی ہے - لوہے کا بُرادہ لیکر بعض دواؤں کا پانی رگڑ کر باریک کر لیتے ہیں - عربی میں اُسے زعفران الحدید کہتے ہیں ٭ ب

**زَنگبار** - ف - برّ اعظم افریقہ کے مشرق میں ایک مشہور ملک ہے جس کا دارالسلطنۃ اس نام کے جزیرے پر واقع ہے + کنایۃً سیاہی کی دوات ٭ ب - ن

**زَنگ بر آئینہ اُفتادن** ف - آئینے میں چہرہ کا نظر نہ آنا ٭ ز

**زَنگِ دِل** } ف - ملال -
**زَنگِ سینہ** } اندوہ - غم ٭ ب م

**زَنگِ ساعت** - ف - گھڑیال کا گھنٹہ ٭ ر

**زَنگِ کَلیسا** - ف - گرجا گھر کا گھنٹہ ٭ ر

**زَنگُلَہ** - ف - جھانجھ - گھنٹا + موسیقی کے بارہ مقاموں میں سے ایک مقام کا نام ہے - گھونگرو جو ناچتے وقت پہنتے ہیں تاکہ پاؤں کی دھمک سے آواز نکلے ٭ غ

**زَنگ میز و شہد** - ف - گھنٹے بجاتے تھے ٭ ر

**زَنگُولہ** - ف - مرادف زنگولہ ٭ غ

**زَنگولَہ بَستن** - ف - کسی فن میں بلند مرتبہ کو پہنچنا + بلند مرتبہ کا دعوے کرنا - (ولایت میں رسم ہے کہ جب پہلوان لوگ پہلوانی کے کمال پر پہنچتے ہیں - تو گھونگرو باندھتے ہیں) ٭ غ

**زَنگَہ** - ف - مخفف ز آنگاہ یعنی جب سے ٭ نج

**زَنگی** - ف - ملک زنگ کا رہنے والا - حبشی ٭ ب

**زَنگی مِزاج** - ف - ہمیشہ خوش رہنے والا رہے ٭ بم

**زَنُو** - ف - دیمک ٭ ب

**زَنو بیدن** - ف - گھوڑے کا آواز نکالنا + کُتے بھیڑیے کا بھونکنا ٭ ب

**زِنہار** - ف - پناہ - امان + مُہلت + عہد - پیمان + امانت + ڈر - خوف - شکوہ - شکایت + پرہیز + حسرت - افسوس - اجتناب - حیلہ + ہوش - آگاہی + اور بمعنی ہرگز کے بھی ہے ٭ غ

**زِنہار خوار** - ف - عہد توڑنے والا ٭ غ

**زِنہار خواہ** - ف - امان طلب کرنے والا - مُہلت چاہنے والا ٭ بم

**زِنہاری** - ف - امان مانگنے والا - وہ شخص جو قول و عہد کرے - وہ کافر جو مسلمانوں کی پناہ میں آیا ہو ٭ غ

**زِنہارے از دُنیا گُذشتہ** ف - تارک الدُنیا عورتیں ٭ ر

[illegible]ین - ع - محکم و استوار
کام ٭ م

زنیم - ع - وہ شخص جو اپنے آپ کو ایسے خاندان سے منسوب کرے جس سے کہ وہ نہ ہو - وہ شخص جو خِسّت اور بُرائی میں مشہور ہو ٭ م

زُو - ف - زُود کا مخفف ہے جو بمعنی جلد اور شتاب کے ہے ٭ غ

زَو - ف - بحر - دریا ٭ ب

زَواجِر - ع - موانع - روکنے والی چیزیں ٭ غ

زُوار - ع - زیارت کرنا ٭ مب

زَوّار - ع - بہت زیارت کرنے والا ٭ غ

زُوّار - ع - جمع زائر - زیارت کرنے والے ٭ غ

زُواریدن - ف - لاغر ہو جانا - بہت دُبلا ہو جانا ٭ فج

زَوال - ع - جاتا رہنا - ایک حال سے دُوسرے حال میں ہو جانا - کسی جگہ سے دور ہو جانا - نیست اور نابود ہونا - ڈھلنا ٭ م

زَوالَہ - ع - آٹے کا پیڑہ ٭ ب

زَواہِر - ع - جمع زاہرہ - روشن - بلند - کھلے ہوئے پھول ٭ غ

زَوایا - ع - جمع زاویہ - گوشے - کونے ٭ م

زَوائِد - ع - جمع زائدہ - حاجت سے زائد چیزیں - بڑھتی چیزیں ٭ ک

زَوائِل - ع - شکار + عورتیں + ستارے ٭ مب

زَوْبَعَہ - ع - بگولا ٭ مب
منتخب النفائس

زوبین - ف - ایک چھوٹا نیزہ ہے جس کی بھال زرہ کو چیر دیتی ہے ٭ ن

زَوْج - ع - جوڑا - بیوی - خاوند + وہ عدد جو دو برابر حصّوں میں پورا تقسیم ہو سکے - جیسے چار - چھ - آٹھ وغیرہ ٭ غ

زَوجات - جمع زوجہ - بیویاں ٭ فج

زَوجان - ع - جوڑا - نر مادہ ٭ مب

زَود - ع - توشہ تیار کرنا ٭ مب

زُود - ف - جلد - شتاب ٭ غ

زُودا - ف - قریب ہے ٭ بم

زُودازُود - ف - بہت جلد ٭ بم

زُود آشتی - ف - جلدی صلح کرنے والا ٭ بم

زُود پشیمان - ف - جلدی شرمندہ ہونے والا ٭ بم

زُود خیز - ف - چالاک - فرماں بردار خادم ٭ ن غ

زُود رام - ف - جلدی مطیع ہونے والا ٭ بم

زُود رنج - ف - جلدی خفا ہو جانے والا ٭ بم

زُود سیر - ف - ناپائدار چیز + وہ شخص جس کی دوستی جلد ختم ہو جاوے + بے فائدہ + بدمزاج ٭ ن - ب

زُودی - ف - شتابی - جلدی ٭ بم

زَور - ع - سینہ کا درمیان + زیارت کرنے والے ٭ ب

زور - ف - قوت - طاقت ٭ مب - م - بم

زُور - ع - جھوٹ - فریب + کفر - شرک + جو چیز خدا کے سوا پوجیں ٭ م - مب

زَوراء - ع - قدح - چاندی کا برتن + نہر دجلہ + شہر بغداد + مدینہ کی مسجد کے پاس ایک موضع - مدینہ میں ایک بازار بھی ہے ٭ غ

زور آزما - ف - پہلوان ٭ ب

زورانہ - ف - لوہے کی بیڑی جو قیدیوں کے پاؤں میں ڈالتے ہیں ٭ ن

زور آور / زوردار - ف - طاقتور ٭ بم

زورخانہ - ف - پہلوانوں کا اکھاڑہ - پہلوانوں کے کثرت کرنے کی جگہ ٭ ز

زَورَق - ع - چھوٹی کشتی ٭ م - مب

زَورَقِ زرّیں - ف - کنایہ آفتاب سورج سے ٭ ب

زَورَقِ سیمیں - ف - نیا چاند - ہلال ٭ ب

زُورَقی - ف - ایک قسم کی فقیروں کی ٹوپی کشتی کی شکل کی ٭ ب

زورگر - ف - پہلوان ٭ بم

زُورگو - ف - جھوٹا - بہتان باندھنے والا ٭ بم

زورمند / زورناک / زوروَر - ف - طاقتور - زور والا ٭ بم - ب

زَورَہ - ف - پیٹھ کی ہڈی کے مُہرے + اور مناسبت کے لئے عبارت کے فقروں کو بھی کہتے ہیں ٭ ب - ن

زوزَہ - ت - نوحہ - گریہ - ماتم + شور - غوغا ٭ غ

زوش - ف - تندخو - دلیر - طاقتور ٭ ب - ن

زُول - ف - حصہ - قسمت - نصیب ٭ ن

زہ - ف - کلمۂ تحسین - جیسے شاباش - آفرین - کمان کا چلہ + ہر چیز کا کنارہ - جیسے زہِ گریبان - زہِ حوض ٭ غ

زِہ - ف - [illegible] - بچہ - فرزند جنا ٭ غ

زَہاب - ع - چشمہ وغیرہ سے پانی ٹپکنا ٭ غ

زُہّاد - ع - جمع زاہد - زاہد - عابد - پرہیزگار ٭ غ

زَہادَت - ع - تقویٰ اور پرہیزگاری کرنا - زُہد - پرہیزگاری ٭ م

زِہار - ف - شرمگاہ - جس کا ڈھانپنا لازم ہے - پتھر وغیرہ کا سوراخ جس سے پانی نکلے ٭ ب - ن - غ

زہازہ - ف - تعریفوں کی آوازیں جو ہر طرف سے پے در پے آویں ٭ غ

زہ بر زدن - ف - کسی چیز کی حد بنانا - کتاب کا شیرازہ باندھنا ٭ ن - غ

زُہد - ع - کسی چیز سے بے رغبتی کرنا - دنیا کی لذتوں کو چھوڑ دینا ٭ م

زَہرا [illegible] - [illegible] ٭ غ

زَہدان نہادن - ف - عاجز ہونا ؛ ب

زِہ دِیدہ - ف - شوخ چشم بیحیا سے کنایہ ہے ؛ ن ب

زَہر - ف - بِس، غصہ، غضب ؛ ب

زَہر - ع - جمع زہرہ - کھلے ہوئے شگوفے - پھول ؛ ب

زَہراب - ف - پیشاب سے کنایہ ہے ؛ ن

زَہرباد - ف - وہ کھانا جس میں زہر ملا ہو ؛ غ

زَہرباد - ف - ایک بیماری ہے جسے عربی میں خناق کہتے ہیں ؛ ب

زَہر بَدَندان مالیدہ انگشت - ف - بڑا بدزبان اور بیہودہ گو ہے ؛ بم

زَہر چشم - ف - غصے کے مارے گھور کر دیکھنا ؛ بم

زَہر چیزے گرفتن - ف - کسی کی تندی اور غصہ کی برداشت کرنا ؛ بم

زَہرخند - ف - غصہ اور قہر اور شرمندگی کی حالت میں ہنسنا ؛ ب

زَہر خویش بَرکسے ریختن - ف - اپنا زہر کسی پر اُگل دینا - کسی پر سخت غضبناک ہونا ؛ بم

زَہر دارُو - ف - تریاق ؛ ن غ

زَہر کردن - ف - عیش تلخ کرنا ؛ ب

زَہر کردن چیزے - ف - کسی چیز کو بے مزہ کرنا ناگوار کرنا ؛ بم

زَہر گیا - ف - ایک زہریلی گھاس ہے ؛ ب - ن

زَہر مُہرہ - ف - ایک مشہور مہرہ ہے جو زہر کو دور کرتا ہے ؛ ب

زَہر مینا - ف - شراب تلخ ؛ بم

زَہر ناب - ف - خالص زہر + مجازاً کڑوا پانی ؛ ز

زَہر نوشیدن - ف - دوسروں کے طعن اور سخت کلامی کی برداشت کرنا ؛ فج

زُہَرہ - ع - ایک مشہور ستارہ کا نام ہے جس کو سوک کہتے ہیں + ایک عورت کا نام جس پر ہاروت اور ماروت فرشتے مائل ہوئے تھے + اور بمعنی سفید رنگ اور حسن بھی ہے + قریش کے ایک قبیلہ کا نام ہے ؛ غ

زَہرہ - ع - شگوفہ + خوبی - آرایش + تازگی ؛ م

زَہرہ - ف - پتہ + دلیری - شجاعت - قوت ؛ غ

زَہرہ باختن - ف - نامردی کرنا ؛ غ

زُہرہ بناگوش - ف - محبوب - معشوق ؛ بم

زَہرہ تَرک می شوم - ف - ڈرتا ہوں میں ؛ ر

زُہرہ جبیں - ف - محبوب سے کنایہ ؛ بم

زُہرۂ در میزان - ف - سعادت کا وقت ؛ بم

زُہرہ رُخ - ف - محبوب سے کنایہ ؛ بم

زُہرہ شب - ف - رات کی روشنی ؛ ن

زُہرہ طبع - ف - خوش طبع دل پسند - مرغوب ؛ بم

زُہرۂ صبح - ف - بارش کے

قطرے + ب۔ ن۔ ط

**زُہرہ نوا**۔ ف۔ خوش آواز ÷ ب

**زِہزادہ**۔ نسل۔ فرزند۔ عیال ÷ ب۔ ھ

**زِہزَدہ**۔ ف۔ بیکار۔ نکمّا ÷ ر

**زَہَق**۔ ع۔ نیست اور نابود ہو جانا۔ مر جانا + نیچی زمین ÷ مب

**زَہُق**۔ ع۔ دوسروں پر سبقت کرنا۔ بڑھ جانا ÷ مب

**زَہِق**۔ ع۔ تیز رفتار ÷ م

**زِہگیر**۔ ف۔ چمڑے یا سینگ وغیرہ کا انگشتانہ جو بروقت تیر اندازی انگوٹھے میں پہنتے ہیں ÷ غ۔ بم

**زُہمَہ**۔ ع۔ سڑے ہوئے گوشت اور چکنائی کی بگڑی ہوئی بُو جو ناگوار گزرے ÷ مب

**زَہو**۔ ع۔ رونق۔ خوش دیدا + تازہ گھاس۔ گھاس کا پھول + باطل۔ جھوٹ ÷ م

**زَہو**۔ ف۔ کان کا کَیل ÷ ب

**زہو زراد**۔ ف۔ بیوی۔ بچّا۔ اہل و عیال۔ لڑکے بالے ÷ ب

**زُہُوق**۔ ع۔ نیست ہونا۔ ہلاک ہونا۔ باطل ہونا + تیر کا نشانہ سے گزرنا + سبقت کرنا۔ بڑھنا ÷ م۔ مب

**زَہُوق**۔ ع۔ نیست اور نابود ہونے والا ÷ م

**زُہُومَہ**۔ ع۔ سڑے ہوئے گوشت اور چکنائی کی ناگوار بُو ÷ مب

**زِہے**۔ ف۔ کلمۂ تحسین آفرین۔ شاباش ÷ غ

**زُہید**۔ ع۔ کم کھانے والا + تنگ طبیعت ÷ م

**زُہیدن**۔ ف۔ جننا ÷ ب۔ ھ۔ گرنا۔ ٹپکنا + ب۔ ھ۔ ن

ب۔ ھ۔ ن

**زُہیر**۔ ع۔ کھلا ہوا۔ تابان۔ روشن۔ کلیوں سے لدا ہوا درخت ÷ غ

**زِے**۔ ف۔ اندازہ۔ حد + طرف + نزدیک۔ زلیست کا مخفف ہے ÷ ب

**زِیستن**۔ ف۔ جینا ۔ زندگی ÷ ب

**زُہیّ**۔ ع۔ دور کرنا۔ راز کا چھپانا + سمیٹنا ÷ مب

**زِہیّ**۔ ع۔ لباس۔ جامہ۔ پوشاک ÷ م

**زَیّات**۔ ع۔ روغن زیتون بیچنے والا ÷ مب

**زِیاد**۔ ع۔ زیادہ۔ زیادہ ہونا۔ نرد کی سات بازیوں میں سے ایک بازی کا نام ہے ÷ غ

**زِیادت**۔ ع۔ بہتات۔ زیادتی۔ فزونی۔ نہایت ÷ م

**زِیادتی طلب**۔ ف۔ قسمت اور نصیب سے زیادہ چاہنے والا ÷ بم

**زیاد در گزرد نند**۔ ف۔ بہت کچھ چھوڑا ÷ ر

**زیادَہ**۔ ع۔ بہت ÷ م

**زیادہ سر**۔ ف۔ مغرور۔ سرکش۔ خود پسند ÷ بم

**زیادہ سری**۔ ف۔ غرور۔ سرکشی۔ خود پسندی ÷ غ

**زِیارت**۔ ع۔ ملاقات۔ ملنا ÷ م

**زِیافَہ**۔ ع۔ کھوٹا ہونا۔ کھوٹ ÷ غ

زیرِ چاق - ف - کمزور کمان - محکوم - مغلوب - نرم - فرماں بردار ۔ بم - غ - ب

زیرِ خاک سپردن ( یا ) زیرِ خاک کردن - دفن کرنا - نیست و نابود کرنا ۔ بم

زیرِ دامن پروردن - ف - نوازش کرنا - پرورش کرنا ۔ بم

زیرِ دامن نگاہداشتن - ف - پناہ دینا ۔ بم

زیرِ دشت - ف - کمزور ۔ غ

زیرِ دشت شدن - زیرِ دستاں شدن - ف - نہایت ذلیل و خوار ہونا ۔ ر

زیرِ زباں گفتن - ف - آہستہ آہستہ کہنا - چپکے سے کہنا ۔ بم

زیرِ طلا - ف - سونے کا بنا ہوا ۔ ب

زیرِ قلم آوردن - ف - لکھنا ثبت کرنا - مطیع کرنا ۔ بم

زیرِ قلم گرفتن - ف - لکھنا ثبت کرنا - مطیع کرنا ۔ بم

زیرک - ف - عقلمند - دانا - حکیم ۔ غ - ب

زیر کاسہ - ف - کشتی کے ایک داؤ کا نام ہے ۔ بم - غ

زیرِ گلاہ کسے بودن چیزے - ف - کسی کے قبضے اور تصرف میں ہونا ۔ بم

زیرکی - ف - دانائی عقلمندی - ہوشیاری ۔ ج

زیرگاہ - ف - کرسی ۔ ن

زیرِ نگیں داشتن - زیرِ نگیں کردن - زیرِ نگیں گرفتن - ف - مطیع کرنا - مسخر کرنا ۔ بم

زیر و بالا - ف - نیچے اوپر - خط - وہ لڑکے جو ایک دوسرے سے انغلام کریں ۔ ب

زیر و زار - ف - دھیمی اور غمگین آواز ۔ ب

زیر و زبر - ف - اوپر نیچے - الٹ پلٹ ۔ بم

زیرہ - ف - ایک قسم کا گرم مصالح ہے ۔ ن

زیرہ بہ کرمان بردن - ف - بے فائدہ کام کرنا ۔ بم

زیرِ ہر کاسہ نیم کاسہ یافتن - ف - کسی کا فریب ظاہر کرکے عجی تباہت دیکھنا ۔ غ

زیست - ف - زندگی - جینا ۔ بم

زیستن - ف - جینا ۔ بم

زیغ - ع - نظر کا کند ہونا - شک کرنا - کجی - ٹیڑھا - ٹیڑھا چلنا ۔ م

زیغ - ف - ایک قسم کا فرش - خاطر جمعی - اطمینان - فراغت - بوریا ۔ ب

زیغال - ف - بڑا پیالہ ۔ ب

زلیف و زلیق - ف - عیال و اطفال ۔ بم

**زِیگ** - ف - دیکھو زیج ٭ ب - ن

**زِیلُو** - ف - شطرنجی ٭ ب

**زَیِّن** - ع - آراستہ کرنا - زینت دینا ٭ م

**زِین** - ف - کاٹھی جو گھوڑے وغیرہ پر سوار ہونے کے لئے ڈالتے ہیں ٭ بم

**زِین بَر گُرگ نِہادن** ف - بھیڑیے کو مطیع کرنا ٭ بم

**زِین بر گاؤ نہادن** - ف - سفر کیلئے تیار ہونا ٭ بم

**زِین بَر مَرکَب بَستن**
**زِین بَر مَرکَب تَنگ کَردن**
**زِین بَر مَرکَب گِرِفتن**
**زِین بَر مَرکَب نِہادن**
ف - گھوڑے پر زین رکھنا ٭ بم

**زِینَت** - ع - آرایش - آراستگی - بناؤ - سنگار ٭ بناؤ سنگار کی چیزیں ٭ م

**زِین دار باشی** - ف - داروغۂ اصطبل ٭ ر

**زِین و بَرگ** - ف - گھوڑے کا زین اور کُل سامان ٭ ر

**زِینہار** - ف - پناہ - امان ٭ ترک کرنا ٭ عہد و پیمان - قول ٭ مہلت ٭ شکوہ - شکایت ٭ پرہیز ٭ ہرگز ٭ غ

**زِینہ** - ف - سیڑھی ٭ غ

**زیوَر** - ف - گہنا ٭ ب

**زیوَر کَشیدن**
**زیوَر بَستن** -
**زیوَر دادن** -
**زیوَر زَدن**
گہنا پہننا - بناؤ سنگار کرنا - آراستہ کرنا ٭ بم

**زُیُوف** - ع - درہموں وغیرہ کا بے رواج ہونا - نہ چلنا ٭ صب

**زَے وقاف** - ف - بے ربط اور فضول باتوں سے کنایہ ہے ٭ غ

---

# ژ

**ژاپُونی** - ف - یعنی جاپانی ٭ ر

**ژاژدن** - ف - باغ ٭ ز

**ژاژ** - ف - ایک قسم کی سفید رنگ کی گھاس ہے جو نہایت سخت اور بے مزہ ہوتی ہے اور کانٹو دار ہوتی ہے - اس کی بدمزگی اور سختی کی وجہ سے اونٹ بھی اُسے نہیں نگل سکتا ہے - مجازاً بیہودہ باتیں - بیہودہ گو ٭ غ

**ژاژ خائی** - ف - بیہودہ گوئی ٭ غ

**ژاژہ** - ف - مرادف - ژاژ ٭ ب

**ژاژیدن** - ف - جگالی کرنا ٭ گئے کی طرح چبو ٭ ج

**ژاغَر** - ف - پرند جانور کا پوٹا ٭ ل

**ژاژلہ** - ف - اُولا ٭ ن

ژامائیک - ف - جمناسٹک ٭ ژ
ژاندارم - ف - نجیب و شریف ٭ ر
ژاو - ف - خلاصہ - ہر چیز کا خالص جزو ٭ ب
ژاولت - ف - سانکھ ٭ ر
ژَخ - ف - منشہ - نالہ - فریاد - شور ٭ ب - غ
ژَخار - ف - آواز - نعرہ ٭ ب
ژَرد - ف - بہت کھانا کھانا ٭ ن - غ
ژرژ بادشاہ - ف - جارج بادشاہ ٭ ر
ژَرف } ف - عمیق - گہرا ٭
ژَرفا } ن - ب
ژرف نگاہ - ف - تہ کو پہنچنے والا - باریک بین ٭ بم
ژرفی - ف - غور و فکر - احتیاط - باریک بینی - کسی بات کی تہ کو پہنچنا ٭ ب
ژَغار - ف - ایک گھاس ہے جس سے کپڑے رنگتے ہیں + سختی + نعرہ ٭ ن
ژغارہ - ژغالہ - ف - جیسے کی روٹی + سرخی - غازہ جو عورتیں منہ پر ملتی ہیں + شور - فریاد ٭ ب
ژَغاو - ف - فاحشہ - بدکار عورت ٭ ب
ژَغژَغ - ف - دانت کڑکڑانے کی آواز - سخت چیز چبانے کی آواز - پستے بادام - اخروٹ وغیرہ کے بوری میں بھرنے کی آواز ٭ ن - ب
ژَغندہ - ف - خوفناک آواز ٭ ن
ژَف - ف - تر - ضد خشک ٭ ن
ژَفت - ف - دبلا - چوڑا ٭ ج
ژُفتی - ف - درشتی - سختی ٭ ز
ژَفک } ف - میل جو
ژَفک آب } آنکھوں کے کویوں میں جمع ہو جاتا ہے ٭ غ
ژَفیدن - ف - تر ہونا ٭ غ
ژَک - ف - وہ بات جو غصے کے سبب ہونٹوں کے نیچے بڑبڑا کر کہیں ٭ ن - ب
ژَکارہ - ف - جھگڑالو آدمی ٭ ب
ژَکاشہ - ف - خارپشت ٭ ج
ژُکال - ف - کوئلہ ٭ ب - ن
ژَکان - ف - جو اپنے آپ میں نہ ہو ٭ ب
ژَکش - ف - خدا کی پناہ ٭ ب
ژَکفر - ف - صبر کرنے والا - سہارنے والا ٭ ب
ژَکور - ف - بخیل - خسیس - کنجوس + چور - راہزن ٭ ب
ژَکیدن - ف - غصے کے سبب آہستہ آہستہ بڑبڑانا ٭ ب
ژَم - ف - دائی - جنائی ٭ فج
ژماروغ - ف - کھنبی کی ایک قسم ٭ فج
ژَن - ف - بدشکل ٭ فج
ژَند - ف - پرانا کپڑا - گدڑی - چیتھڑا - چقماق + زردشت کی کتاب + ہر چیز بڑی اور کلاں اور خوفناک ٭ ن - غ
ژندباف - ف - بلبل - قمری - فاختہ اور مثل اُن کے جو خوش آواز پرند ہوں ٭ غ

ژَندَگی - ف - کہنگی - پُرانا پَن ۰ غ

ژَندہ - ف - پُرانا چیتھڑا - ہر ایک خوفناک اور بڑی چیز ۰ ب - غ

ژَنگ - ف - مانی نقاش کی کتاب کا نام ہے۔ جس میں کئی قسم کی تصویریں اور نقشے اس کے اختراع کئے ہوئے درج تھے۔ نیز ژَنگ مخفف آژنگ بمعنے جھرّی جو بڑھاپے کی وجہ سے منہ پر پڑ جاتی ہے ۰ ب - ن

ژَنگا / ژَنگَہ } ف - پھٹے ہوئے سُم - جیسے گائے - ہرن وغیرہ کے ہوتے ہیں ۰ ن - ب

ژَنگہ - ف - کھیتی کی ایک بیماری ہے جس سے خوشہ زرد اور دانہ سے خالی ہو جاتا ہے ۰ ب - ن

ژَنَہ - ف - سُوئی کی نوک - بچھو وغیرہ زہردار جانوروں کا ڈنک ۰ ب - ن

ژِنیان - ف - اجوائن جیسے نانخواہ کہتے ہیں ۰ ب

ژوپین - ف - وہ برچھی جس کا پھل دو شاخہ ہو ۰ غ

ژورک - ف - ایک پرند ہے جس کا سر اور گردن سُرخ ہوتی ہے ۰ ب

ژوژ / ژوژہ } ف - خارپُشت ۰ ب - ن

ژول - ف - اُلجھا ہُوا - پریشان - درہم برہم ۰ ن

ژولہ - ف - چنڈول - ایک چھوٹا سا پرندہ ہے ۰ ب

ژولیدن - ف - اُلجھنا - پریشان ہونا ۰ ب - ن

ژولیدہ - ف - پریشان - درہم - برہم ۰ ب - ن

ژولیدہ مُوے - ف - جس کے بال بکھرے ہوئے ہوں ۰ بم - ز

ژومیدن - ف - کھیتی کو پانی دینا ۰ ب

ژُون - مفرس جُون - انگریزی چھٹا مہینہ ۰ ز

ژُون - ف - بُت ۰ ن - ب

ژوہیدن - ف - چھت کا ٹپکنا ۰ ب

ژہی - ف - تالاب - ندی - نہر ۰ ن

ژیان - ف - خشمناک - غصہ میں بھرا ہوا - تُندخو - اس لفظ کا اطلاق درندوں اور شکاری جانوروں اور شکاری پرندوں پر ہوتا ہے - اور بعضوں نے انسان کو بھی اس لفظ میں داخل کرلیا ہے ۰ غ

ژیر - ف - تالاب ۰ ب

ژیرہ - ف - زیرہ - جو ایک گرم مصالح ہے ۰ ب

ژریغ ژریغ - ف - قطرہ قطرہ ۰ غ

ژیک - ف - بارش کے قطرے + خارپشت ۰ ب - ن

ژیکاسہ - ف - خارپشت ۰ ب ن

ژیمیناشتک - مفرس - درزش انگریزی لفظ جمنیسٹک کا مفرس ہے ۰ ز

ژیوہ - ف - پارہ سیماب ۰ ب ن

# س

سا۔ ف۔ مانند۔ مشابہ۔ موافق
+ خراج ؛ ب

**ساباط**۔ ع۔ دو دیواروں
کے درمیان چھت جس کے
نیچے راستہ ہو مسقف راستہ ؛ م مب

**سابح**۔ ع۔ تیرنے والا۔
نہایت دوڑنے والا گھوڑا ؛
مب۔ م

**سابحات**۔ ع۔ کشتیاں +
یا مومنوں کی روحیں + یا
ستارے + یا فرشتے ؛ مب

**سابری**۔ ع۔ ایک قسم کا
نفیس قیمتی کپڑا ؛ مب

**سابع**۔ ع۔ ساتواں ؛ م

**سابغ**۔ ع۔ پورا۔ کامل۔
تمام۔ وسیع ؛ م

**سابق**۔ ع۔ اوّل۔ اگلا۔
بڑھا ہوا۔ سبقت لے جانے
والا + [illegible] ؛ غ

**سابقاً**۔ ع۔ پہلے۔ اگلی
دفعہ ؛ غ

**سابقات**۔ ع۔ فرشتے جو
شیطانوں سے سبقت لے
جاتے ہیں وحی کے سننے
میں ؛ مب

**سابقہ**۔ ع۔ وہ امر جو پہلے
سے کسی کام کے سرانجام
کا وسیلہ ہو۔ زمانۂ سابق کی
معرفت اور جان پہچان ؛ غ

**سابقہ سالار**۔ ف۔ سردار
لشکر۔ سپہ سالار + آنحضرت
صلعم سے کنایہ ؛ ب

**سابوتہ**۔ ف۔ بُڑھیا
عورت ؛ ن

**سابود**۔ ف۔ چاند کے گرد
کا کنڈل + جھولے کی رسّی
جو عید کے دن بچّے درخت
سے باندھ کر جھولتے ہیں ؛
ب۔ ن

**سابورہ**۔ ف۔ ہیجڑا۔ مخنّث
۔ نامرد ؛ ن۔ ب

**سابون**۔ ف۔ اسغول ؛ ب

**سابزرش**۔ معرب آبرگاہ

**سابزرک**۔ ف۔ [illegible] ہے
اُسے مردُم گیاہ اور سرنگ
بھی کہتے ہیں ؛ ب۔ ھ

**سات**۔ ف۔ نیند لینا۔
سونا ؛ ب

**ساتر**۔ ع۔ ڈھکنے والا۔ چھپانے
والا ؛ م

**ساتگنی**۔ ف۔ شراب پینے
**ساتگی** کا بڑا پیالہ ؛
ب۔ ن

**ساتگین**۔ ف۔ شراب کا
پیالہ + ترکی میں محبوب کو
کہتے ہیں ؛ غ۔ ب

**ساتگینی**۔ ف۔ شراب پینے
کا بڑا پیالہ ؛ ب۔ ن

**ساج**۔ ع۔ سیاہ لکڑی۔
سال کی لکڑی جس سے
کشتی بناتے ہیں + ایک قسم
کا پتھر جس سے تلوار وغیرہ
کو صیقل کرتے ہیں + چادر
؛ مب۔ غ ؛

**ساج**۔ ف۔ ایک پرند ہے
جسے مرغ تہجد خواں کہتے ہیں ؛ ب۔ ن

ہیں آنکھ مچول کہتے ہیں ٭
غ - ب
**سرماہی** - ف - ماہواری
تنخواہ - مشاہرہ ٭ ب
**سرمایہ** - ف - پونجی ٭ بم
**سرمائے گل** - ف - گلابی
جاڑا جو گلاب کھلنے کی فصل
میں ہوتا ہے - غ - بم
**سرمد** - ع - جس کی ابتدا اور
انتہا نہ ہو یعنی خدائے تعالے -
لغوی معنی ہمیشہ - دائم - اور
شب و روز سے بھی کنایہ
ہے ٭ م
**سرمدی** - ع - ابدی -
دائمی ٭ ج
**سرمست** - ف - متوالا -
نشہ میں مدہوش - نشہ میں
چور ٭ ج
**سرمشق** - ف - نوشتہ جس
کا لکھا ہوا جس کو دیکھکر
مشق کرتے ہیں ٭ بم
**سرمق** - معرب سرما - بتھوے
کا ساگ ٭ ب - غ
**سرمہ بگلو کشیدن** - ف
گونگا ہونے سے کنایہ ہے
کہتے ہیں - کہ سرمہ کھانے
کی کثرت سے آواز بند ہو
جاتی ہے ٭ غ
**سرمہ چشم** - ف - وہ شخص
جس کی آنکھوں میں سرمہ
لگا ہوا ہو ٭ بم
**سرمہ چوب** - ف - سرمہ
لگانے کی سلائی ٭ بم
**سرمہ خوردن** - ف -
گنگ ہونا ٭ غ - بم
**سرمۂ سلیمانی** - ف - وہ
سرمہ جس کو آنکھوں میں
لگانے سے عالم کی پوشیدہ
چیزیں مثل دفینوں وغیرہ
کے معلوم ہوتی ہیں ٭ غ
**سرنائے** - ف - نفیری یہ
سورنائے کا مخفف ہے سور
کے معنے شادی - اس کو
شہنائی بھی کہتے ہیں ٭ بم - ب
**سرِ نافہ کشادن** - ف -
خط لکھنا ٭ بم
**سرنامہ** - ف - دیباچہ - خط
کے لفافہ پر مکتوب الیہ کا پتا
٭ ب - ش
**سرِ نگرفتن** - ف - موافقت
نہ کرنا ٭ بم
**سرنگوں** - ف - سر کے بل -
اوندھے منہ ٭ ج
**سرنو** - ف - نئے سرے
سے ٭ بم
**سرنوشت** - ف - تقدیر -
نصیب - قسمت کا لکھا ٭
ب - ج
**سرنہادن** - ف - سو
رہنا ٭ غ
**سرو** - ف - بواؤ معروف -
سینگ - شراب پینے کا
پیالہ ٭ ب
**سرو** - ف - ایک مشہور درخت
ہے ٭ ب
**سرواد** - ف - شعر - کہانی -
منتر - سرود ٭ ب
**سروِ آزاد** - ف - وہ سرو
جس کی شاخیں سیدھی
اُگی ہوئی ہوں - بعضے کہتے
ہیں - کہ آزاد کہنے کی یہ وجہ
ہے کہ سرد خزاں کے تغیر
سے آزاد ہے ٭ غ
**سروا زدن** - ف - منہ
پھیر لینا - اعراض کرنا ٭ بم

سِروالہ۔ف۔پاجامہ۔شلوار
غ
سَروبرگ۔ف۔خیال۔
پروا۔بم
سَروبُن۔ف۔تمام۔پورا
سَروبند۔ف۔عہد۔عصر۔
زمانہ۔جیسے فلاں امر در
سروبندِ فلاں بادشاہ واقع
شدہ بود۔بم
سَروپا۔ف۔تمام۔پورا۔
خلعت۔بم
سَروِپیادہ۔ف۔سَرو کا
چھوٹا درخت جو آدمی کے
قد کے برابر ہو۔ ایسا سرو
بہت خوشنما ہوتا ہے۔بم
سَروِجویبار۔ف۔ندی کے
کنارے کا سَرو۔ب
سَرود۔ف۔نظم۔شعر
ب۔ج
سُرود۔ف۔راگ۔نغمہ۔
گیت۔ب
سُرودِن۔ف۔گانا۔بجا
سُرودِنو آئین۔ف۔وہ
گیت جس میں مبارکباد
کا مضمون ہو۔

سَرور۔ف۔سردار۔بزرگ
ش۔ج
سُرور۔ع۔خوشی۔م
سَرورِعنا۔ف۔خوشنما
اور آراستہ سرو۔معشوق
ک۔ف
سَروری۔ف۔سرداری۔
صاحبی۔ج
سَروِسامان۔ف۔اسباب
و سامان کی ترتیب۔ش
سَروسایہ۔ف۔شوکت
سے کنایہ ہے
سَروِسہی } ف۔دوشاخہ
سَروِسی } سیدھا سرو
ب۔غ
سَروش۔ف۔جبرئیل علیہ
السلام۔ہر فرشتہ جو خوشی
کا پیغام لاوے۔شمسی مہینہ
کی سترھویں تاریخ۔غیب
کی آواز۔الہام۔ب۔بم
سُروقی۔ع۔بڑا چوری
کرنے والا۔غ
سَروکار۔ف۔معاملہ۔علاقہ۔
لگاؤ۔خواہش۔بم۔غ
سَروِکلاں۔ف۔سکندرنامہ
میں شاہنامہ سے مراد
ہے
سَرون۔ف۔سینگ۔ب
سُرون۔ف۔سرین۔چوتڑ
ب
سَروِناز۔ف۔نیا اُگا ہوا
سرو۔وہ سرو جس کی
شاخیں ہر طرف جھکی ہوئی
ہوں۔ب
سَرونگاہ۔ف۔کنپٹی۔سینگ
اُگنے کی جگہ۔ش
سَرہ۔ف۔خالص۔پاکیزہ۔
خلاصہ۔بے عیب۔کھرا۔ب
سُرّہ۔ع۔ناف۔م
سَرہنگ۔ف۔لشکر کا
سردار۔ہراول۔اگلی
فوج۔(سر بمعنی لشکر اور
ہنگ بمعنی فوج) نقیب۔
چوبدار۔پہلوان۔کوتوال
غ
سَرہنگی۔ت۔پہلوانی۔چستی۔
چالاکی
سُری۔ع۔رات کو چلنا۔م
سَرِیّ۔ع۔مرد بزرگوار۔
سردار۔م

سَری - ف - سرداری - سپہ سالاری + ب

سَریان - ع - ایک چیز کا دوسری چیز کے اجزا میں گھس جانا - جیسے شکر کا پانی میں گھل جانا + م

سَرِیچَہ - ف - مولا + ب - غ

سَرِیر - ع - تخت - ملک - بادشاہی - نعمت - وسعت - عیش + م

سَرِیرَت - ع - بھید - چھپی ہوئی چیز + مجازاً خصلت - طبیعت + م - غ

سَریش - ف - ایک قسم کا سریشم } چیپ ہے + لئی + غ - بم

سَرِیع - ع - جلدی کرنے والا - تیز - جلد + علم عروض کی ایک بحر کا نام + غ - م

سُرِین - ف - چوتڑ + ب

سُرِین شناسنن - ف - عیب [illegible] کرنا +

سَرِیّہ - ع - پانچ آدمی سے لیکر پانسو آدمیوں تک فوج کا دستہ + اہل حدیث کی اصطلاح میں وہ لشکر جس میں حضرت رسالت پناہ صلعم خود بذات مقدس موجود نہ ہوں اور کسی صحابی کی ماتحتی میں روانہ کریں + م + غ

سُرِیّہ - ع - وہ لونڈی جو جماع کرنے کے واسطے اُس کے مالک نے اپنے لئے مقرر کی ہو + م

سزا - ف - بدلہ + لائق + موافق + ب

سزاوار - ف - لائق - مناسب + بم

سزاول - ف - حاصل کرنے والا + غ

سزیدن - ف - لائق ہونا + مص

سزیدہ - ف - لائق سزاوار + غ

سُست - ف - مقابل چست - ڈھیلا + بم

سُست رائے - ف - } نادان
سُست ریش }
احمق - کم عقل + بم

سِطبر - معرب - موٹا - گندہ - بھدا + غ

سَطح - ع - چھت + اصطلاح علم ہندسہ میں وہ چیز جس میں فقط لمبائی اور چوڑائی ہو اور گہرائی نہ ہو + م - غ

سَطر - ع - لکھنا + لکیر کھینچنا + رستہ + صف + قطار + کتاب کی سُطریں + م

سُطرلاب - ع - اُسطرلاب کا مخفف اور یہ ایک آلہ ہے جس سے آسمان اور ستاروں کا حال معلوم ہوتا ہے + غ

سَطل - ع - طشت - تسلا + م - غ

سُطوت - ع - دبدبہ - قہر - سختی کرنا - سخت گرفت کرنا + دشمن پر حملہ کرنا + غ - م

سُطوح - ع - جمع سطح - چھتیں + غ

سُطور - ع - جمع سطر - سطریں - صفیں - قطاریں + م

سُطوع - ع - غبار کا بلند ہونا - گرد کا اوپر چڑھنا + م

سعادت - ع - نیک بختی + نیک بخت ہونا ÷ مب
سُعال - ع - کھانسی - کھانسنا ÷ م
سعایت - ع - چغلی - بدگوئی کرنا + خراج لینا ÷ م - مب
سعت - ع - وسعت - توانگری فراخی - گنجایش ÷
سعتر - ع - پہاڑی پودینہ + ایک گھاس ہے جس سے معشوقوں کی زُلف کو تشبیہ دیتے ہیں اور خشک ہوکر دوا میں کام آتی ہے کتب طب میں اس کو صاد سے لکھتے ہیں ÷ م - مب - غ
سعتر باز - ف - وہ عورت جو چرطے کے آلہ سے دوسری عورت سے جماع کرے + اور مجازاً بمعنی شوخ و بدکار ÷ ب - م
سعد - ع - نیک + نیک بختی + چاند کی بائیسویں منزل ÷ م - غ
سُعد - ع - ناگرموتھا ÷ غ - م
سعد السُّعود - ع - ستارۂ مشتری + چاند کی چوبیسویں منزل ÷
سعد الشعود - ع - ستارہ مشتری - چاند کی چوبیسویں منزل ÷ غ
سعد اکبر - ع - ستارۂ مشتری ÷ غ
سعدین - ع - ستارۂ زہرہ اور ستارۂ مشتری دونوں کو ملا کر کہتے ہیں ÷ غ
سعر - ع - نرخ - بھاؤ ÷ م
سعفہ - ع - گنج - سر کی مشہور بیماری ہے ÷ مب
سُعود - ع - مبارک ہونا - نیک بخت ہونا ÷ م
سُعود - ع - و جمع سعد - نیک لوگ - اور نیک ستارے مثل زہرہ و مشتری و چاند کے ÷ م - غ
سعوط - ع - وہ دوا جو ناک میں ڈالیں ÷ م
سُعوط - ع - ناک میں دوا ڈالنا ÷ م
سعی - ع - صفا اور مروہ کے درمیان سات دفعہ دوڑنا جو حج کا ایک رکن ہے + ارادہ کرنا - دوڑنا - جلدی کرنا - کوشش کرنا - کسب کرنا + چغلی کھانا + کوشش ÷ م - مب - غ
سعید - ع - نیک - مبارک - نیک بخت ÷ م
سعیر - ع - بھڑکی ہوئی آگ + آگ کا شعلہ + دوزخ کے سات طبقوں میں سے چوتھے طبقے کا نام ÷ م - غ
سغار - ف - دلال ÷
سغب - ع - بھوک - بھوکا ہونا ÷ مب - م
سغب - ع - بھوکا ÷ مب
سغبان - ع - بھوکا ÷ مب - غ
سغبہ - ف - چرب اور روغنی چیز + فریفتہ - خوار ÷ ب
سُغراق - ت - بڑا پیالہ ÷ غ
سُغری - ف - گھوڑے کا پُٹھا ÷ ب - ج
سغراق - ت - شراب + شراب کا پیالہ - جس میں دستہ لگا ہو ÷ غ - ب
سفارت - ع - ایلچی گری کرنا - پیغام لے جانا + صلح کرنا ÷ م
سُفارش - ف - کسی شخص کے واسطے بھلائی کا کلمہ آشنا سے کرنا ÷ م

سَفّاک - ع - خونریز - قتل کرنے والا + فصیح و بلیغ ٭ م
سُفال - ع - اخروٹ یا بادام وغیرہ کا چھلکا - ٹوٹا ہوا گھڑا یا پیالہ + ٹھیکری - مٹی کا برتن ٭ ب - غ
سُفالِ زمین - ف - زمین سے مراد ہے ٭
سفال گر - ف - کمہار - برتن بنانے والا ٭ ج
سفالہ - ف - مرادف سفال + درانتی ٭ ب
سفالینہ - ف - مٹی کا برتن ٭ ج
سَفاہت - ع - نادانی + بے وقوفی + فرومائگی - کمینہ پن ٭ مب - بم
سَفائن - ع - ج جمع سفینہ - کشتیاں + اشعار کی بیاضیں ٭ م - غ
سُفت - ف - سوراخ کیا ہوا + چھیدا + آدمی کا شانہ + مضبوط ٭ ب
سُفنج - مب - سفتہ کا معرب - ہنڈوی ٭ مب

سُفتن - ف - پرونا - سوراخ کرنا ٭ ب
سُفتہ - ف - ایک قسم کا تیر + پرویا ہوا + دوسرے ملک کی سوغات - تحفہ ٭ ب - غ
سَفتہ - ف - ہنڈوی + تیر + تحفہ - ہدیہ - سوغات ٭ ب غ
سِفتہ - ف - محکم + دبیز اور مضبوط کپڑا ٭ ب - غ
سُفتہ گوش - ف - چھدا ہوا کان + غلام - لونڈی - مطیع - فرمانبردار ٭ ب
سِفر - ع - کتاب - نامہ ٭ م
سَفر - ع - لکھنا - جھاڑو دینا - مکان صاف کرنا ٭ م
سَفَر - ع - ایک شہر سے دوسرے شہر کو جانا ٭ بم - م
سَفرجل - ع - بہی ٭ م
سُفرہ - ع - مسافر کا توشہ دان + مجازاً وہ دسترخوان جس پر کھانا چنا ہوا ہو ٭ غ - م (فارسی میں اسے سَفرہ تنزۃ سے بولتے ہیں)
سُفرہ - ف - پاخانہ کا مقام ٭
سَفک - ع - خون بہانا - قتل کرنا - بہت بولنا ٭ م

سُفل - ع - پستی - نچائی ٭ م
سُفلےٰ - ع - بہت نیچی ٭ غ
سُفلی - ع - منسوب طرف سُفل بمعنی پستی ٭ غ
سِفلہ - ع - (اصل سَفلہ جمع سافل) - کمینہ - نالائق ٭ بم - غ
سَفن - ع - لوہے کا سوہن + لکڑی چھیلنے اور تراشنے کا بسولا + ہر شے جس سے کوئی چیز تراشی جائے + مچھلی یا گھڑیال (سنسار) کا سخت چمڑا جو تلوار وغیرہ کے قبضہ پر منڈھ دیتے ہیں - کہ گرفت اچھی طرح ہو ٭ م - غ
سُفن - ع - ج جمع سَفینہ - کشتیاں ٭ م
سَفود - ع - کباب کی سیخ ٭ م
سَفوف - ع - پھنکی ٭ م
سُفول - ع - پستی - نیچے اترنا ٭ غ - م
سَفَہ - ع - عقل کی کمی - نادانی - بیوقوفی ٭ غ
سُفہا - ع - ج جمع سَفیہ - نادان ٭ غ
سفید - ف - چٹا - روشن +

نمایاں - ظاہر * ب

**سفید آب** - ف - سفیدۂ کاشغری * غ

**سفیدار** - ف - ایک درخت کا نام جس کی لکڑی سفید ہوتی ہے - اور شاخیں بہت نازک - کہ ذرا سی ہوا میں ہلنے لگتی ہیں * غ

**سفید بخت** - ف - خوش نصیب - نیک بخت * غ

**سفید چشمی** - ف - بیحیائی * غ

**سفید شُدن** - ف - نمودار ہونا - معزز ہونا * ب - غ

**سفید کاری** - ف - چونہ قلعی کرنا - سفیدی کرنا *

**سفید گردیدن** - ف - دیکھو سفید شدن * غ

**سفید مُہرہ** - ف - بڑی کوڑی - سنکھ * غ

**سفیر** - ف - ایلچی - قاصد * میانجی * م

**سفینہ** - ع - کشتی - ناؤ - شعروں کی بیاض * غ

**سَفینہ کردن** - ف - ظاہر کرنا * غ

**سَفیہ** - ع - نادان - کم عقل * غ

**سِقاء** - ع - پانی بھرنے کی مشک - پکھال * م

**سَقّاء** - ع - پانی پلانے والا - پانی بھرنے والا * م

**سِقایہ** - ع - پانی پلانے کی جگہ * پانی کے لئے جو جگہ بنائی جائے * وہ برتن جس میں پانی پئیں * فج

**سَقّائے مُرغان** - ف - حواصل جو ایک مشہور پرند ہے - اُس کا پوٹا بہت بڑا ہوتا ہے - گویا اس کا پوٹا بمنزلہ اُس کی مشک کے ہے * غ

**سَقّائے نیل** - ف - بادل سے مراد ہے * غ

**سِقّال** - ت - داڑھی * غ

**سِقام** - ع - جمع سقیم بہت سے بیمار * م

**سُقام** - ع - بیماری - مرض * م

**سِقایت** - ع - پانی پلانا - سیراب کرنا * م

**سَقَر** - ع - دوزخ * غ

**سَقراق** - ت - ٹونٹی دار پیالہ - آفتابہ * ب

**سَقرلات** / **سَقرلاط** - ت - بانات * ب

**سِقط** - ع - ناتمام بچہ جو ماں کے پیٹ سے گر پڑے - چنگاری جو چقماق سے نکلے * م

**سَقط چین** - ف - ہر چیز کے ریزوں کو جمع کرنے والا * غ

**سَقط شُدن** - ف - عورت کا حمل گر پڑنا - کم قدر ہو جانا * ج

**سَقط فروشاں** - ف - وہ لوگ جو گرے پڑے بیہودہ لوگوں کو اکٹھا کرکے سستا بیچیں - اور اُن شاعروں سے کنایہ ہے جو سہل معانی اور الفاظ اور ذلیل اور خراب بندشوں سے اشعار نظم کریں * غ

**سَقطہ** - ع - چپت لگانا - گر پڑنا * غ

**سَقف** - ع - چھت * م

سَقلات } ت - ع - بانات
سَقلاط } ب
سُقم - ع - بیماری - دُکھ م
سُقمونیا - ع - ایک درخت کا گوند ہے جو سبزی اور زردی مائل تلخ مزہ ہے اور صفرا کا مسہل ہے غ
سَقَنقور - ع - سانڈھا - گوہ کی مانند ایک جانور ہے جو ریت میں رہتا ہے - اور اس کا گوشت نہایت مقوی باہ ہے غ
سُقوط - ع - گر پڑنا + خطا کرنا + ناتمام بچّہ کا عورت کے پیٹ سے نکل پڑنا م
سُقوف - ع - ج جمع سقف، چھتیں م
سِقیط - ع - برف + اولا + اوس + کم عقل آدمی م
سَقیفہ - ع - ایک پوشیدہ مکان تھا جہاں عرب لوگ باطل مشوروں کے لئے جمع ہوا کرتے تھے + مجازاً باطل مشوروں اور بیہودہ باتوں کو کہتے ہیں م

سَقیفہ بستن - ف - جھوٹ باندھنا غ
سَقیم - ع - بیمار - مریض + مجازاً ناقص - عیب دار + غ
سُک - ع - بچھو - مکڑی اور سانپ وغیرہ کا بل - ایک قسم کی عمدہ خوشبو بند رستہ م
سُک - ع - لوہے کا حلقہ + لوہے کی میخ + تنگ کڑیوں کی زرہ + تنگ کنواں + دروازہ میں کیلیں جڑنا + کان کو جڑ سے اُکھیڑ دینا م
سُکاچہ - ف - ایک مہیب شکل جس سے آدمی سوتے میں ڈرتا ہے اور سمجھتا ہے کہ کوئی میرا گلا گھونٹتا ہے - عربی میں اُس کو کابوس کہتے ہیں ب
سُکارے - ع - ج جمع سَکران، سَکرانے - مست - نشہ میں چُور (خواہ مرد ہوں یا عورتیں)
سَکّاک - ع - زُنّار - وہ شخص جو روپیہ اور اشرفی وغیرہ پر سکّہ لگاوے م غ

سِکاک - ع - ج جمع سک، لوہے کی کیلیں - لوہے کی کڑیاں م
سُکّان - ع - ج جمع ساکن، رہنے والے + کشتی کا دنبالہ - پتوار م
سَکّان - ع - چھری بنانے والا م
سِکاہن - ف - ایک قسم کا کالا رنگ ہے جس کو سرکہ اور لوہے سے ترکیب دیکر بناتے ہیں - اس لئے کہ سِک بمعنی سرکہ اور آہن بمعنی لوہا ہے - اس رنگ میں کپڑا اور چمڑا ڈالتے ہیں تاکہ وہ سیاہ اور عُمدہ ہو جائے ب - غ
سِکبا - ف - ایک قسم کی آش ہے جس کو گیہوں اور سرکہ اور مصری اور گوشت اور کشمش سے تیار کرتے ہیں ب
سِکباج - مب - سِکبا کا معرب ہے غ

سَکْتَہ۔ع۔ ایک بیماری ہے۔ جس میں آدمی کی حِس وحرکت جاتی رہتی ہے اور مریض مثل مُردوں کے معلوم ہوتا ہے + قرآن پڑھنے میں مقامات مخصوص پر ٹھیر جانا + اور اصطلاح شعرا میں وزن کا پُورا نہ ہونا + غ م

سُکْتَہ۔ع۔ وہ چیز جس سے روتے ہُوئے لڑکے کو چُپ کر دیں + م

سُکْر۔ع۔ نشہ۔ بیہوشی۔ مستی + م

سُکَّر۔ مب۔ شکر + م

سَکَرات۔ع۔ جمع سَکْرہ، بیہوشیاں۔ شدتیں۔ سختیاں + نزع کی تکلیفیں + مب

سَکْرَۃ۔ع۔ گمراہی۔ بیہوشی۔ موت کی سختی۔ رنج والم کی سختی + مب

سُکُرَّۃ۔ع۔ مٹی کا چھوٹا پیالہ + جس میں پانچ مثقال پانی آسکے۔ مثقال کا وزن ۴۔ ماشہ کا ہوتا ہے + غ۔ ج۔ ب

سُکْسُک۔ف۔ بے راہ چلنے والا گھوڑا + ناہموار زمین + ب

سَکَن۔ع۔ محبّت۔ اُلفت + اور جن سے آرام حاصل ہو جیسے بیوی۔ بیٹا۔ دوست۔ رحمت۔ برکت + غ۔ م

سَکَنات۔ع۔ جمع سَکْنَہ، سکون۔ قرار + غ

سِکِنات۔ع۔ جمع سِکِنہ، رہنے کی جگہیں۔ مکانات + م۔ ب

سُکُنْج۔ف۔ گندہ دہن جس کے مُنہ سے نہایت بدبو آئے + ب

سِکَنْجیدن۔ف۔ کھانسنا + تراشنا + دانتوں سے کاٹنا + گلے سے آواز نکالنا + ب

سِکَنْدر خوردن }
سِکَنْدری خوردن } ف ٹھوکر کھا کے سر کے بل گرنا۔ اِس لئے کہ سکندرُومی زبان میں سر کو کہتے ہیں + م

سَکَنَہ۔ع۔ جمع ساکِن، باشندے رہنے والے + غ

سُکْنیٰ۔ع۔ سکونت۔ رہنا۔ کسی جگہ قیام کرنا + گھر کا رہنے والا + رہنے کا مکان + غ۔ م۔ مب

سِکْو۔ع۔ غلّہ کا بھس الگ کرنے کا آلہ جو پانچ شاخ کا دستہ دار ہوتا ہے۔ ہندی میں اس کو پچانگرہ کہتے ہیں + نیز غلّہ افشاں جسکو چھاج کہتے ہیں + ب۔ غ

سُکُوت۔ع۔ خاموشی + م

سُکُون۔ع۔ ٹھیرنا۔ آرام کرنا۔ قرار + م۔ غ

سُکُونت۔ع۔ رہائش۔ رہنا۔ آرام + ج

سِکّہ۔ع۔ کُوچہ۔ محلّہ + بازار + رستہ + چھوارے کا درخت + راہ ہموار + اور لوہا جس سے چاندی سونے وغیرہ پر نقش یعنی سرکاری مُہر کوبیں + م

سِکّہ بَرزَر کَردن۔ف۔ کسی شخص کا اپنے کہے پر عمل کرنا۔ اپنی بات کو پورا کرنا + بم

سِکّہ مَردی۔ف۔ غیرت۔ حمیت۔ آبرو + داڑھی + عضو

**رِسکیزہ** ۔ ف ۔ اُچھل کود ۔ گھوڑے کا لات مارنا + جنگ و جدل ٭ ب ۔ ج

**رِسکیزیدن** ۔ ف ۔ کودنا ۔ اُچھلنا ۔ جست لگانا + گھوڑے کا لات مارنا + لڑنا ٭ ب

**سِکّین** ۔ ع ۔ چاقو ۔ چھُری ٭ م

**سَکینت** ۔ ع ۔ آرام آسائش ۔ تسلّی ٭ م

**سَلّ** ۔ ع ۔ تلوار یا خنجر وغیرہ کا کھینچنا + طبیبوں کی اصطلاح میں رگ کاٹنا ٭ م ۔ غ

**سِلّ** ۔ ع ۔ مشہور مرض ہے جس میں پھیپھڑے میں زخم پڑ کے مُنہ سے خون آتا ہے اور تپ بھی ہوتی ہے ٭ م

**سِلاب** ۔ ع ۔ ماتمی کپڑے ٭ م

**سِلاح** ۔ ع ۔ ہتھیار ۔ نیز اور کاٹنے والی چیز ٭ م

**سلاح درشت** ۔ ف ۔ سپاہی ہتھیار بند ۔ جنگجو ٭ ف

**سَلاحف** ۔ ع ۔ جمع سُلحفاۃ ۔ کچھوے ٭ مب

**سِلاحی** ۔ ف ۔ سپاہی ہتھیار بند ٭ غ ۔ بم

**سَلّاخ** ۔ ع ۔ حیوانوں کی کھال کھینچنے والا ۔ کھال اُتارنے والا ٭ م

**سَلّاخی** ۔ ف ۔ کھال کھینچنا ٭ غ

**سُلاس** ۔ ع ۔ بیہوشی ٭ م

**سَلاست** ۔ ع ۔ نرم ۔ آسان + ہموار ہونا + روانی ۔ ہمواری + اصطلاحاً روانی کلموں کی ۔ آسانی سے کہ اُن میں ثقیل الفاظ نہ ہوں ٭ م ۔ غ

**سَلاسِل** ۔ ع ۔ جمع سلسلہ ۔ زنجیریں ٭ م

**سَلاطین** ۔ ع ۔ جمع سُلطان ۔ بادشاہ ٭ م ۔ مب

**سُلاف** ۔ ع ۔ انگور کا شیرہ جو نچوڑنے سے پہلے خود بخود ٹپکے ۔ شراب ٭ م

**سَلاک** ۔ ف ۔ چاندی یا سونے کی سُلاخ ۔ ریزہ ۔ شوشہ ٭ ب

**سُلالہ** ۔ ع ۔ وہ چیز جو دوسری چیز میں سے کھینچی جائے + نطفہ + چھوٹا بچہ + مجازاً بمعنی خلاصہ ۔ کے بھی مستعمل ہے ٭ م ۔ غ

**سَلام** ۔ ع ۔ اطاعت کرنا ۔ سلام کہنا + عیب سے بچنا + دُعائے سلامتی + خدا کا نام ٭ م

**سلامت** ۔ ع ۔ بے گزند ہونا + بے عیب ہونا + رہائی پانا + فارسی میں سلامتی بھی آتا ہے ٭ غ ۔ بم

**سلام ترازو** ۔ ف ۔ ترازو کے اُس پلّہ کا جھُک جانا جس میں غلّہ وغیرہ ہو ٭ بم

**سَلْب** ۔ ع ۔ چھین لینا ٭ م

**سَلَب** ۔ ع ۔ چھین لینا + ماتمی کپڑوں کو پہننا + مقتول کے ہتھیار اور کپڑے وغیرہ جو بعد قتل کے لے لیں + پوست ۔ کھال + چھلکا + اور مراد لوازم جنگ سے مثل زرہ اور چلتہ اور تلوار اور تیر اور ترکش وغیرہ کے ٭ م ۔ غ

**سُلْت** ۔ ع ۔ جَو ٭ م

**سُلجَم** ۔ مب ۔ شلغم کا معرب ہے جو ایک مشہور ترکاری ہے ٭ م

**سِلحشور** ۔ ف ۔ مخفف سلاح شور ۔ جنگی آدمی ٭ غ ۔ بم

**سُلحفات** ۔ ع ۔ کچھوا ٭ مب

سَلخ۔ ع۔ پوست اُتارنا۔ کپڑے اُتارنا۔ کھال کھینچنی + چاند کا آخری دن + وہ دن جس دِن نیا چاند دیکھا جائے ٭ م

سَلَس۔ ع۔ نرمی۔ ہمواری ٭ م

سَلِس۔ ع۔ نرم۔ ہموار + تابعدار ٭ م

سَلسال } ع۔ میٹھا اور
سَلسَل } خوش مزہ پانی + سرد اور صاف پانی ٭ م

سَلسُ البَول۔ ع۔ ایک مرض ہے جس میں پیشاب رُک نہیں سکتا اور بے ارادہ قطرہ قطرہ ٹپکا کرتا ہے ٭ غ

سَلسَبِیل۔ ع۔ بہشت میں ایک چشمہ ہے + نرم چیز۔ خوش مزہ۔ شراب ٭ م

سِلسِلہ۔ ع۔ لوہے یا چاندی سونے وغیرہ کی زنجیر + مجازاً نسل۔ آل۔ اولاد ٭ م۔ غ

سُلطان۔ ع۔ بادشاہ۔ والی۔ حجت۔ قدرت۔ قہر۔ غلبہ ٭ م۔ مب

سَلطَنت۔ ع۔ درازدستی۔ قہر۔ غلبہ۔ حکومت ٭ غ

سِلعَہ۔ ع۔ مسّا۔ (پنجابی مُہکا) ٭ م

سَلَف۔ ع۔ آگے بڑھنا۔ پہلے لوگ۔ متقدّمین + آباؤ اجداد جو فوت ہو چکے ہوں ٭ م

سُلف۔ ع۔ کھانسی ٭ ب

سُلفہ۔ ع۔ نہاری۔ ناشتہ ٭ م

سِلق۔ ع۔ چقندر۔ بھیڑیا ٭ م۔ مب

سَلق۔ ع۔ کسی کو زبان سے ستانا + تیل سے خشک اور چمڑے کو چرب کرنا + انڈے کو پانی میں اُبالنا ٭ م

سَلقل۔ ت۔ بایاں ہاتھ (سل معنی بایاں اور قُل معنی ہاتھ) ٭ غ

سِلک۔ ع۔ لڑی۔ ڈورا جس میں موتی وغیرہ پروویں ٭ م

سِلَم } ف۔ لڑکوں کے
سُلَم } لکھنے کی تختی ٭
سَلَم } ب۔ غ

سَلَم۔ ع۔ ایک خاردار درخت کا نام + ایک قسم کی بیع کا نام اور وہ کسی چیز کی قیمت پہلے ہی سے چند شرطوں پر مالک کو دے دینا ہے قبل تیار ہونے اُس چیز کے جیسا کہ اکثر زمینداروں کو غلہ کی قیمت قبل تیاری دے دیتے ہیں ٭ م

سِلم۔ ع۔ صُلح ٭ م

سُلَّم۔ ع۔ سیڑھی۔ زینہ + وسیلہ۔ ذریعہ ٭ م۔ مب

سِلَنج۔ ف۔ ہونٹ کٹا ہوا شخص ٭ ب

سَلوَت۔ ع۔ بے غمی۔ بے فکری۔ آرام۔ خوشی۔ تسلی ٭ م

سُلُوک۔ ع۔ راہ چلنا۔ نیک روی کرنا۔ کاموں میں نیک چال چلنا + صوفیوں کی اصطلاح میں خدا کی نزدیکی ڈھونڈھنا ٭ غ

سَلْوئے - ع - بٹیر ۰ م
سَلّہ - ت - ٹوکری + سانپ
کا پٹارہ + تھیلی + زنبیل ۰
غ - ب
سَلِیب - ع - لوٹا ہوا -
جس کا اسباب چھینا گیا ہو
بیہوش ۰ م
سَلِیج - ع - امالۂ سلاح -
ہتھیار ۰ غ
سَلِیس - ع - رواں -
ہموار آسان ۰ م
سَلِیط - ع - زبان دراز +
مرد فصیح - تیز زبان + زیتون
تلوں کا تیل ۰ م
سَلِیطہ - ع - زبان دراز
عورت ۰ م
سَلِیقہ - ع - طبیعت - شعور -
سرشت ۰ م
سَلِیک - ع - منسلک -
پروئی ہوئی چیز ۰ غ
سَلِیل - ع - ننگی تلوار +
فرزند + اونٹ کا بچّہ + پُر
درخت وادی ۰ م
سَلِیم - ت - درست + بچا ہوا -
بے عیب + سادہ - مرد

سادہ دل اور احمق + وہ
شخص جس کو سانپ نے
کاٹا ہو ۰ م - غ
سَمّ - ع - زہر + سوراخ +
سوئی کا ناکہ ۰ م - مب
سُم - ف - گھوڑے وغیرہ کا
سُم - ناخن ۰ ب
سَمَاء - ع - آسمان + چھت +
سائبان + بادل + گھوڑے
کی پیٹھ ۰ م
سِمَات - ع - جمع سمت -
راہ راست + اچھی روش +
عمدہ صورت + جانب + نیز
جمع سِمَت - داغ - نشان
۰ م - غ
سَمَاجَت - ع - بدنمائی -
عیب داری ۰ م - غ
سَماچہ - ف - عورتوں کا سینہ
بند - محرم - انگیا + ب
سَمَاحَت - ع - جوانمردی -
سخاوت ۰ م
سِمَاخ - ع - کان کا
سوراخ ۰ م
سَماخچہ - ف - دیکھو سماچہ
سَمَاد - ع - راکھ میں ملا ہوا

گوبر + ش ۰ م
سَمَارُوخ } ف - کھمبی -
سَمَارُوغ } ایک قسم کی
روئیدگی جو نمناک جگہ میں پیدا ہوتی ہے
سِمَاط - ع - رستہ + صف -
قطار + دستر خوان جس پر
کھانا چنا جاتا ہے ۰ م
سَماع - ع - سُننا - مجازاً
بمعنی وجد - ناچ - راگ -
گانا - راگ سُننا ۰ غ
سَماعَت - ع - سننا ۰ غ
سَماعی - ع - سنا ہوا ۰ ج
سُماق - ع - ایک قسم کا
پتھر ہے جو کہ سفید ہوتا
ہے ۰ غ
سِماک - ع - دو ستاروں کا
نام جن میں ایک سماکِ اعزل
اور دوسرے کو سماکِ رامح
کہتے ہیں ۰ م
سَمُّ الحِمار - ع - کنیر کا درخت
۰ مب
سَمُّ الخِیاط - ع - سوئی کا
ناکہ ۰ مب
سَمُّ الفار - ع - سنکھیا ۰ م
سَماں - ف - مخفف آسمان

شمسی مہینے کی ستائیسویں تاریخ + ب

سِمان - ع - جمع سَمین - موٹے لوگ + مب

سُمانی - ع - بٹیر + مب - غ

سَماوات - ع - جمع سَماء - آسمان + مب

سَماوی - ع - منسوب طرف سماء کے - آسمانی - آسمان کا + مخ

سَمت - ع - راہ راست - روش نیک + قصد - ارادہ + صورت - شکل + طرف + م - غ

سِمت - ع - داغ - نشان - نقش + م

سَمتُ الرّاس - ع - جانب سر + اکثر اس لفظ سے آسمان کا بیچوں بیچ مراد ہوتا ہے + غ - ج

سَمِج - ع - ناخوش - بڑا - بدمزہ + مب

سُمچ } سُمچہ } ف - وہ تہ خانہ جس میں بیلوں اور بکریوں وغیرہ کو آرام کے واسطے گرمیوں میں رکھتے ہیں + چوروں کا محبس + ب

سَمح - ع - جوانمرد ہونا - سخاوت کرنا - جوانمرد - سخی + م

سَمَر - ع - کہانی - قصہ گوئی - شب کو سونے سے پہلے جو باتیں کی جائیں + م

سَمراد - ف - وہم - فکر - خیال + ب

سُمرت - ع - گندم رنگ - گندمی رنگ ہونا + م

سِمسار - ع - دلاّل - میانجی + آڑتی + م

سَمسام - ع - چالاک - ہلکا + م

سِمسِم - ع - کنجی - تِل + ایک رنگ کا نام + م

سَمسَم - ع - لومڑی + م

سِمط - ع - بالکسر - موتیوں کی لڑی - مرد عقلمند اور چالاک + بالفتح چھری کا تیز کرنا + دودھ کا مزہ بگڑ جانا + م

سُمط - ع - ایک قسم کا اونی کپڑا + م

سَمع - ع - سننا - شنوائی + م

سِمع - ع - بھیڑیئے کا بچہ + م

سُمعَت - ع - مکاری سے اپنے نیک کاموں کا لوگوں کو سنانا تاکہ وہ لوگ اسکو نیک اور پرہیزگار جانیں + م

سَمک - ع - بلندی اونچائی - اونچان + م

سَمَک - ع - مچھلی + مگر فارسی میں اکثر اس مچھلی کے معنی میں مستعمل ہے جو زمین کے نیچے ہے - اس مچھلی کی پیٹھ پر بیل ہے اور بیل کے سینگوں پر زمین + غ

سَمکیاں - ف - اہل زمین سے کنایہ ہے - اس لئے کہ زمین گاے کے سینگوں پر ہے اور گاے مچھلی کی پیٹھ پر + غ

سَمن - ع - گھی - روغن زرد + م

سِمَن - ع - فربہ ہونا - موٹا ہونا + م

سَمَن - ف - سہ برگہ یعنے چنبیلی کا

پھول اور سکندر نامہ میں
ایک مقام پر ستاروں سے
مُراد ہے ٭ ب
سَمَنْدر - ف - گھوڑے کا زردی
مائل رنگ - وہ گھوڑا جس
کا رنگ زردی مائل ہو ٭
ن - ب
سَمَنْدر - ف - آگ کا کیڑا -
بڑے چوہے کے برابر ایک
جانور ہوتا ہے جو آتشکدہ
میں پیدا ہوتا ہے - اور
جب آگ سے باہر نکلتا
ہے تو فوراً مر جاتا ہے -
اور بعضوں نے لکھا ہے
کہ سمندر ایک پردار جانور
ہے جو آگ میں جلتا نہیں
ہے - بعض کہتے ہیں - کہ اس
کی کھال سے رومال اور
ٹوپی بناتے ہیں - جب وہ
میلے ہو جاتے ہیں - تو اُن کو
آگ میں ڈال دیتے ہیں -
اس سے اُن کا مَیل جل
جاتا ہے اور وہ صاف ہو
جاتے ہیں ٭ ن - ب
سَمَنَہ - ف - چرونجی مشہور میوہ
ہے ٭ غ - ب
سُمُوّ - ع - بلند ہونا ٭ م
سِمُو - ع - بلند ٭ م
سُموت - ف - شکاربند ٭ ب
سَمُور - ع - لومڑی کی قسم
سے ایک جانور ہے جس
کا پوست سُرخ سیاہی اور
تیرگی مائل ہوتا ہے اسکی
کھال کے پوستین بناتے ہیں
اور اس جانور کے پوست
کو بھی سمور کہتے ہیں ٭ غ
سَمُورِ سِیَہ - ف - رات سے
مُراد ہے ٭ ب
سُمُوط - ع - ج جمع سِمْط - موتیوں
کے ڈورے ٭ مب
سَمُوم - ع - گرم ہوا ٭ م
سُمُوم - ع - ج جمع سَم - زہر -
سوراخ ٭ م
سَمِیّ - ع - ہمنام - مانند ٭ م
سَمِید } ع - سفید میدہ -
سَمِیذ } ذال کے ساتھ پڑھنا
افصح ہے ٭ مب
سَمِیر - ع - قصّہ کہنے والا
قصّہ کہنے والے - یہ لفظ مفرد
اور جمع دونوں کے معنی
دیتا ہے ٭ م
سَمِیطَہ - ع - موتیوں کی
لڑی ٭ غ
سَمِیع - ع - سُننے والا - خدائے
تعالےٰ کا اسم صفت ٭ ب
سَمِین - ع - فربہ - موٹا ٭ م
سَمِینَہ - ف - ایک کپڑا ہے
جو نہایت باریک اور نازک
ہوتا ہے ٭ ب
سِنّ - ع - دانت - سال -
مقدار عُمر ٭ م
سَنا - ع - روشنی ٭ سنائے
مکّی ٭ م
سَناء - ع - بلندی - ایک
دوا کا نام جس کی عمدہ قسم
سناءِ مکّی ہے ٭ م
سَنابِل - ع - ج جمع سُنبلہ
خوشے ٭ م
سِناد - ع - مخالف - عیوب
قافیہ سے ایک عیب کا نام
جیسے کاست - کاشت ٭ غ
سَنام - ع - اُونٹ کا
کوہان ٭ م
سِنان - ع - بھال - تلوار تیز
کرنے کا پتھر ٭ م

**سُنْبُک** - ف - چھوٹی کشتی ÷ ب

**سُنْبُل** - ع - ایک خوشبودار گھاس ہے جسے کُتب طب میں سنبلُ الطیب لکھتے ہیں - ہندی بالچھڑ - گیہوں اور جَو کی بال اور زُلفِ معشوق سے بھی مُراد ہوتی ہے ÷ ب - غ

**سُنْبُلَہ** - ع - گیہوں اور جَو وغیرہ کی ایک بال اس لیئے کہ اس میں تارے وحدت ہے - آسمان کے چھٹے بُرج کا نام - اور کبھی پسینہ کے قطروں سے بھی مُراد لیتے ہیں ÷ غ - م

**سَنْبُوسہ** - ف - سموسہ - بمعنے سہ گوشہ پکوان جس کے اندر قیمہ یا ترکاری خواہ میٹھا یا تُرشی بھر کر تلتے ہیں ÷ ب - ش ÷ فرہنگ آصفیہ

**سُنْبُوق** - مب - معرب سُنبک - چھوٹی کشتی ÷ م

**سُنْبَہ** - ف - بڑھیوں کا برما ÷ غ

**سُنْبیدن** - ف - سوراخ کرنا - چھید کرنا ÷ ب - مص

**سُنَّت** - ع - راہ ÷ روش ÷ عادت ÷ فقہ کی اِصطلاح میں وہ امر جس کو حضرت رسالت مآب صلعم نے ہمیشہ کیا ہو - مگر دو ایک مرتبہ قصداً ترک بھی کیا ہو ÷ غ

**سَنج** - ف - وزن - وزن کرنے کا باٹ ÷ ن - ب

**سِنْج** - ف - جھانج ÷ ب

**سِنْجاب** - ف - ایک جانور کا نام ہے جو چُوہے سے بڑا ہوتا ہے - اس کے کھال کی پوستین بناتے ہیں اور اس جانور کی کھال کو بھی سنجاب کہتے ہیں ÷ ب

**سَنْجِشْتان** - ف - خانقاہ - مشائخ اور فقرا کے رہنے کی جگہ جہاں وجد و سماع ہو ÷ ب

**سَنْجُق** - ر - فوج کا جھنڈا - کمر بند ÷ ب

**سَنْجیدگی** - ف - بھاری بھرکم ہونا ÷ ز

**سَنْجیدن** - ف - وزن کرنا - تولنا ÷ مص

**سَنْجیدہ** - ف - وزن دار - لائق - عُمدہ ÷ بم

**سَنَد** - ع - وہ چیز جس سے پیٹھ لگا کر بیٹھیں - ایک چیز کو دوسری چیز کی طرف نسبت کرنا - کسی چیز کی طرف پُشت بہ پُشت منسوب ہونا - بلندی مجازاً بمعنی سارٹیفکیٹ - سفارش نامہ ÷ غ

**سَنْد** - ف - حرامزادہ - بد شریر - ایک مُلک کا نام بھی ہے ÷ غ

**سُنْد** - ف - پاخانہ جو سخت اور موٹا اور سخت بدبودار ہو ÷ غ

**سَنْدان** - ف - آہرن - نہائی جس پر لوہا اور چاندی وغیرہ کوٹ کر بڑھاتے ہیں ÷ ب - ن

**سُنْدرُوس** - ف - کہربا کی مانند شفاف ایک زرد رنگ گوند ہے ÷ ب

**سُنْدُس** - ع - ایک قسم کا

نہایت ملائم اور باریک ہوتا
ہے ÷ م
رسَفِیسَن - ف - بکسر اول و
دوئم حرام مغز - بفتح اول
و دوئم کلام غیر فصیح ÷ غ ب
سَنگ - ف - پتھر + مجازاً
مقدار - گرانی - بھاری پن
- وزن + مرتبہ - وقار -
اعتبار - قیمت - قدر + چلچلی
جس کو نوحہ پڑھتے وقت
اونگلیوں سے بجاتے ہیں +
وہ پتھر جس کو کُشتی گر اُٹھاتے
ہیں ÷ غ - بم
سَنگ اَنداز - ف - قلعہ
کے کنگرہ میں ایک سوراخ
ہوتا ہے جس میں سے دشمن
پر پتھر مارتے ہیں + شرابیوں
کا ایک جشن ÷ غ
سَنگِ آہن کَش - ف -
مقناطیس ÷ ن
سَنگ بَست - ف - محکم -
مضبوط - وہ عمارت جو تمام
پتھر کی بنی ہو - پکا ہیوہ ÷
ش ...
سَنگ بر سر زماندن - ف

فساد اور آشوب عظیم سے
مُراد ہے ÷
سَنگ بُوم - ف - پتھریلی
زمین ÷ بم
سَنگِ پا - ف - جھانواں ÷ بم
سَنگ پُشت - ف - کچھوا ÷
بم - ب
سَنگِ ترازُو - ف -
باٹ ÷ بم
سَنگِ جانی - ف - بیرحمی -
سخت جانی ÷ غ
سَنگچہ - ف - اُولا ÷ بم - غ
سَنگ دَر دَہاں اَنداختن
ف - چُپ رہنا ÷ غ
سَنگ دَر مَوزہ اُفتادن
ف - بے آرام ہونا - بیقرار
ہونا ÷ غ
سَنگدِل - ف - بیرحم سخت
دل - ظالم ÷ بم
سَنگدِلی - ف - بے رحمی -
سخت دلی ÷ ج
سَنگر - ف - چھوٹی برچھی ÷ غ
سَنگ رُو - ف - شوخ -
بے حیا - بے شرم ÷ بم
سَنگ رُوے سَخ - ف -

اُس شخص سے کنایہ ہے جو
نہایت تابعدار ہو - اور ہر
ایک کا حکم ماننے کے لئے
تیار رہو ÷ بم
سَنگ ریز - ف - دُنیا کا
حادثہ - پتھروں کا برسنا ÷ بم
سَنگِ زَر - ف - کسوٹی ÷ غ
سَنگزَن - ف - کم وزن
ترازو ÷ ب
سَنگسار - ف - پتھراؤ - ایک
قسم کی سزا ہے جس میں
آدمی کو کمر تک زمین میں گاڑ
کر اس قدر پتھر مارتے ہیں
کہ وہ مرجاتا ہے ÷ ب
سَنگستان - ف - پہاڑ -
پہاڑی ملک - پتھریلی
زمین ÷ بم
سَنگلاخ } ف - پتھریلی
سَنگلاخہ } زمین ÷ غ
سَنگِ نَسُو - ف - سفید
پتھر جس کو سنگ مرمر کہتے
ہیں ÷ غ
سَنگِین - ف - پتھر کی چیز -
مجازاً وزنی - بھاری ÷ بم
سَنگِ بے پا ... - ف - بزجگہ

ہل نہ سکے ÷ بم

**سَنگیں دَشت**۔ ف۔ وہ شخص جو دیر میں اور تامّل سے کام کرے ÷ بم

**سَنگِ یَمَن**۔ ف عقیق سے مُراد ہے ÷ غ

**سُنَن**۔ ع۔ جمع سُنّت۔ طریقے ÷ م

**سَنَوات**۔ ع۔ سَنَۃُ۔ سال۔ برس ÷ غ۔ مب

**سُنُوح**۔ ع۔ شکار کا بائیں طرف سے ظاہر ہونا + حادثہ پیدا ہونا ÷ م۔ غ

**سِنَّوْر**۔ ع۔ بلّی ÷ م

**سَنُون**۔ ع۔ دوا جو دانتوں پر ملیں ÷ م

**سَنَہ**۔ ع۔ سال۔ برس ÷ م

**سِنَہ**۔ ع۔ غنودگی۔ اُونگھ ÷ م

**سِنَّہ**۔ ع۔ کسی چیز کا دندانہ ÷ م

**سُنُہ**۔ ف۔ بیٹے کی جورو۔ بہو ÷ ب۔ ج

**سَنِیّ** } ع۔ بلند + روشن۔
**سَنِیّہ** } چمکتا ہوا ÷ غ

**سَنِیع**۔ ع۔ خوب۔ نیک ÷ م

**سِنِین**۔ ع۔ جمع سَنَۃ۔ سال + قحط۔ قحط کا سال ÷ م۔ غ

**سُو**۔ ف۔ طرف۔ جہت۔ جانب + روشنی ÷ بم

**سُو**۔ ت۔ پانی۔ شراب ÷ بم

**سَواء**۔ ع۔ برابری + برابر + درمیان + پہاڑ کی چوٹی + دوپہر کا وقت ÷ م

**سَوابِق**۔ ع۔ جمع سابقہ۔ اگلی ملاقاتیں + گھوڑ دوڑ میں بڑھنے والے گھوڑے ÷

**سَواحِل**۔ ع۔ جمع ساحل۔ دریا کے کنارے ÷ مب۔ ج

**سَواد**۔ ع۔ سیاہی۔ اطراف شہر کے گاؤں وغیرہ۔ جماعت کثیر + ملکہ + ذہن + مُسَوَّدہ ÷ فج۔ بم

**سَوادِ اَعظَم**۔ ع۔ بڑا شہر + مکّہ معظّمہ + بڑا جتھا ÷ بم۔ ج

**سَواد بَر گرفتن**۔ ف۔ پڑھنے کا ملکہ حاصل کرنا + لکھنے کی استعداد پیدا کرنا ÷ بم

**سَوادِ حَبَش**۔ ف۔ کوئلوں کا ڈھیر ÷ بم

**سَواد کردن**۔ ف۔ قبالہ وغیرہ کی نقل لکھنا ÷ بم

**سُوار**۔ ف۔ گھوڑے کا سوار + مجازاً دوسری سواریوں کا چڑھنے والا بھی ÷ بم۔ ج

**سِوار**۔ ع۔ کنگن ÷ م

**سَوارانِ آب**۔ ف۔ پانی کے بُلبُلے ÷ بم

**سَواطِع**۔ ع۔ جمع ساطِعہ۔ بلند ÷ م

**سَواقی**۔ ع۔ جمع ساقیہ۔ چھوٹی ندیاں۔ نالیاں ÷ مب

**سَواک**۔ ع۔ نرم رفتار۔ ضعیف چال ÷ م

**سِواک**۔ ع۔ مسواک ÷ م

**سِوا کردہ**۔ ف۔ جُدا کرکے ÷ م

**سَواکِن**۔ ع۔ جمع ساکِنہ۔ رہنے والی عورتیں ÷ مب

**سُوال**۔ ع۔ پوچھنا۔ دریافت کرنا۔ مانگنا ÷ غ

**سَوالِف**۔ ع۔ جمع سالِفہ۔ گزرے ہوئے ÷ م

**سَوانح**۔ ع۔ جمع سانحہ۔

پیش آنے والی چیزیں۔ مگر استعمال اس کا واردات متوحش اور ناپسندیدہ میں ہوتا ہے ÷ غ

**سِواے** - ف - سِوا - علاحدہ - الگ ÷ م

**سُوچی** - ت - آبدار + ساقی + مے فروش + اس لئے کہ ترکی میں سُو بمعنی پانی اور شراب کے ہے ÷ غ - بم

**سوختگی** - ف - جلن ÷ ج

**سوختگیٔ نفس** - ف - دم روکنے یا دوڑنے سے سانس کا پھول جانا ÷ غ

**سوختن** - ف - جلنا - جلانا + ایران کے شاعروں کی اصطلاح میں معشوق کے ظلم اُٹھانا اور اُس کے عشق میں اپنے تئیں مٹا دینا۔ اور واسوختن معشوق سے بیزار ہونا اور نفرت کرنا ÷ بم - ع

**سوختہ** - ف - جلا ہوا + زرد جلا ہوا کپڑا جس پر چقماق کے پتھر سے آگ نکالتے ہیں + خسرو پرویز کے پانچ...

خزانہ کا نام + روم میں طالب العلم کو بھی سوختہ کہتے ہیں + شراب کا پھوک - بیل + موزون - سنجیدہ ÷ ب - بم

**سُود** - ف - فائدہ - نفع - بیاج ÷ ب

**سُود** - ع - ، جمع اَسْوَدْ - سیاہ ÷ م

**سَودا** - ع - سیاہ + چار خلطوں میں سے ایک خلط کا نام ÷ م

**سَودا** - ف - بمعنی دیوانگی + دیوانہ + اور یہ مجاز ہے اس لئے کہ بہ سبب کثرت خلط سودا کے جنون پیدا ہو جاتا ہے - اور کبھی بمعنی عشق کے بھی آتا ہے ÷ بم غ

**سَودا** - ت - خرید و فروخت ÷ غ - بم

**سَوداگر** - ف - تاجر - اور بیوپاری ÷ بم

**سَوداگری** - ف - تجارت - بیوپار ÷ ج

**سَودائی** - ف - پاگل - سِڑی ÷ ج - بم

**سَودائِیان** - ف - سوداگر لوگ ÷ غ

**سَوْدَت** - ع - سرداری - پیشوائی ÷ غ

**سُودَن** - ف - گھسنا - رگڑنا + ملنا ÷ بم

**سُور** - ع - قلعہ کی دیوار + شہر کی فصیل - شہر پناہ + کھانے یا پانی کا پس ماندہ - جھوٹا ÷ غ

**سُوَر** - ع - ، جمع سُورَۃ ، - قرآن شریف کی سُورتیں ÷ مب

**سُور** - ف - جشن - عروسی - شادی - مہمانی + سُرخ رنگ - سُرخ رنگ کا پھول - شراب سُرخ ÷ مب

**سُوراخ** - ف - چھید ÷ بم

**سَوْرَت** - ع - تیزی - غصہ کی تیزی + شراب کی تیزی + تپ کی سختی ÷ م

**سُورَۃ** - ع - بزرگی - شرف - مرتبہ + قرآن مجید کا ٹکڑا - باب ÷ م

**سُوری** - ف - ایک سُرخ رنگ...

پھول ہے ۔ ہر ایک سُرخ پھول ٭ غ

**سوز** ۔ ف ۔ سوزش ۔ جلن ٭ مص

**سوزان** ۔ ف ۔ جلتا ہُوا ٭ مص ۔ بم

**سوزانیدن** ۔ ف ۔ جلانا ٭ ج

**سوزِش** ۔ ف ۔ جلن ٭ مص

**سوزَن** ۔ ف ۔ سوئی ٭ بم

**سوزَنی** ۔ ف ۔ وہ کپڑا جس پر سُوئی سے کام کیا گیا ہو ٭ ج ۔ بم

**سوزِیدن** ۔ ف ۔ جلنا ٭ ج

**سُوس** ۔ ع ۔ اصل ۔ طبیعت ۔ وہ کیڑا جو ریشمی کپڑے اور پشمینہ وغیرہ کو خراب اور تباہ کر دیتا ہے ۔ فارسی میں اس کو دیوچہ اور ہندی میں دیمک کہتے ہیں ۔ ایک درخت کا نام جس کی جڑ کو اصل السوس یعنی ملہٹی کہتے ہیں ٭ ب ۔ غ

**سوسَن** ۔ معرب ۔ ایک پھول کا نام ہے جس کی پتی کو زبان سے تشبیہ دیتے ہیں ٭ بم ۔ ب ۔ م

**سُوسمار** ۔ ف ۔ گوہ مشہور جانور ہے ٭ ب ۔ ج

**سُوسہ** ۔ ف ۔ گیہوں کا کیڑا ٭ ب ۔ ج

**سَوط** ۔ ع ۔ کوڑا ۔ تازیانہ ۔ چابک + اور کوڑے سے مارنا ٭ م

**سَوغات** ۔ ت ۔ تحفہ ۔ ہدیہ ٭ غ ۔ بم

**سُوف** ۔ ی ۔ حکمت ٭ ب

**سُوفار** ۔ ف ۔ تیر کا دہن + مٹی کے برتن + سوراخ + سُوئی کا ناکہ ٭ ب

**سُوفِسطا** ۔ ع ۔ اس حکمت کا نام ہے جس کی بنیاد وہم پر ہے ٭ غ

**سُوفِسطائی** ۔ ع ۔ حکماء کی ایک قوم ہے جن کی بنیاد وہم پر ہے ۔ اور یہ گروہ حقائق کو نہیں مانتا ٭ غ

**سُوفی** ۔ ی ۔ حکیم ٭ ب

**سَوق** ۔ ع ۔ روانہ کرنا ۔ چلانا ۔ روانی + ساق (پنڈلی) پر مارنا ٭ م

**سُوق** ۔ ع ۔ بازار ۔ نیز جمع ساق ۔ پنڈلیاں ٭ م

**سُوقی** ۔ ع ۔ بازاری ۔ دُکاندار ٭ غ

**سوگ** ۔ ف ۔ مصیبت ۔ ماتم ۔ غم ٭ ب

**سوگلی** ۔ ف ۔ محبُوبہ ۔ معشوقہ ۔ زن ممتوعہ ۔ فیملی ٭ ز

**سوگَند** ۔ ف ۔ قسم ٭ ج

**سوگوار** ۔ ف ۔ مصیبت زدہ ۔ ماتمی ٭ ب

**سِوم** } ف ۔ تیسرا ٭
**سِوُمین** } بم

**سُوہِش** ۔ ف ۔ چاندی اور سونے اور لوہے وغیرہ کا بُرادہ جو سوہن سے نکلے ٭ غ ۔ ب

**سوہان** ۔ ف ۔ لوہے کا اوزار جس سے لوہا وغیرہ رگڑتے ہیں ٭ ج ۔ بم

**سوہان گیر** ۔ ف ۔ نرم اور ملائم ... سے کنایہ ہے ٭ غ ۔ بم

**سُوء** ۔ ع ۔ بدی ۔ برائی + برص کی بیماری ۔ سفید داغ جو بدن پر ہو جاتے ہیں + آفت ۔ مرض ۔ ب

سُوء - ع - بد - بدی کرنا - غمگین کرنا - واضح ہو کہ جب یہ لفظ مضاف ہوتا ہے - تو بضمہ اول پڑھتے ہیں جیسے سُوءُ الحساب - سُوءُ الدّار اور جب مضاف الیہ ہوتا ہے تو بفتح اوّل جیسے ظنُّ السَّوء دائرۃُ السَّوء + مب - غ

سُوءُ المِزاج - ع - مرض - بیماری + غ

سُوءِ دِماغ - ع - مرضِ دِماغ + غ

سُوءِ طَرِیق - ع - راہ کی بدی - بد راہی + غ

سَوءَۃ - ع - عورت اور مرد کی شرمگاہ + بُری عادت + بُرا کام + رسوائی + م

سِوائے - ع - برابری + غیر + درمیان + م

سُوئے - ف - طرف - جانب + غ

سوئے - ت - پانی - شراب + غ

سُوئے کسے گرفتن - ف - کسی کی طرف جانا + بم

سَوِیّت - ع - برابر - برابری + اعتدال + م

سُوَیدا - ع - سیاہ نقطہ جو دل پر ہوتا ہے اور یہ سودا کی تصغیر ہے جو اسود کا مؤنث ہے + م - غ

سَوِیق - ع - سَتُّو + م

سِہ - ف - تین - (۳) + بم

سُہا - ع - ایک باریک ستارہ کا نام ہے جو بنات النعش میں ہے + م

سُہاد - ع - بے خوابی - بیداری + م

سہ آشبہ - ف - اس شخص سے کنایہ ہے جو نہایت تیز چلتا ہو + غ

سِہام - ع - جمع سَہم، تیر حصّے + غ

سَہام - ع - گرمی کی شدّت - فصل گرما میں ہوا کی نہایت گرمی + م - مب

سَہّام - ع - بڑا تیر انداز + غ

سَہب - ع - جنگل - قدم یار گھوڑا + م

سُہہب - ع - ہموار زمین + م

سہ برگہ - ف - ایک پھول ہے + غ

سہ بُعد - ف - لمبائی - چوڑائی - گہرائی + غ

سہ تا - ف - ستار + ن

سَہَد - ع - جاگنا - بیدار ہونا + م

سُہُد - ع - وہ شخص جو کم سوتا ہو + م

سَہَر - ع - بیداری - جاگنا + م - مب - غ - ب

سُہَر - ع - ایک مرض کا نام ہے جس میں بہت بیخوابی رہتی ہے اور نیند نہیں آتی ہے + غ

سہر - ف - گاے + ب

سہ رُوح - ف - رُوحِ حیوانی اور نباتی اور جمادی اور اِن کو موالید ثلاثہ بھی کہتے ہیں + غ

سہ شنبہ - ف - منگل + ج

سہ ظُلمت - ف - باپ کی پیٹھ - ماں کا پیٹ - بچہ دان + ب

سَہف - ع - بِسمل کا تڑپنا
اور اپنے خون میں لوٹنا۔
جان توڑنے کی سختی ÷ م
رسہ قبلہ - ف - یہود و نصارےٰ
اور مُسلمانوں کا قبلہ + یا
خانہ کعبہ - بیت المقدس -
بیت المعمور جو فرشتوں کا
قبلہ ہے ÷ غ
سَہک - ع - گھسنا - پیسنا -
ہوا کا خاک کو اُڑا لے
جانا ÷ م
سَہک - ع - مچھلی کی بو +
گوشت کی بو + لوہے کا
زنگ ÷ م
سَہل - ع - آسان + نرم
اور ہموار زمین - ہر چیز جو
نرم اور آسان ہو ÷ م
سَہم - ع - تیر - کڑی (دھنّی)
جو چھت میں ڈالتے ہیں -
وہ تیر جس سے قرعہ ڈالتے
ہیں اور فال لیتے ہیں +
حِصّہ ÷ م
سَہم - ف - خوف - ڈر ÷ ب
سَہمِگن - ف - سہمگین کا
مخفف ہے ÷

سَہمگین - ف - خوفناک
ہولناک ÷ ہم
سَہمناک - ف - خوفناک ÷ ہم
رسہ نوع - ف - موالید
ثلاثہ ÷ غ
سَہو - ع - بھول چوک -
فراموشی - بھول جانا - غافل
ہونا ÷ م
سَہوًا - ع - بھول کر ÷ ج
سُہولت - ع - آسانی -
نرمی ÷ م
سُہُوم - ع - ترشروئی ÷ م
سَہُوم - ع - عقاب جو مشہور
پرندہ ہے ÷ م
سِہی - ف - سیدھا - خصوصًا
وہ سَرو جو بالکل سیدھا
ہو ÷ مب
سُہَیل - ع - مشہور ستارہ
ہے ÷ م
سَہِیم - ع - شریک - حصہ
دار ÷ م
سی - ف - تیس - ۳۰ ÷ ج
سَیّئ - ع - بد - بُرا - خراب ÷
ج - مب
سیّئ الخلق - ع - بدخُلق -
بدمزاج ÷ غ

سی اُم - ف - تیسواں -
۱/۳۰ ÷ ج
سَیّآت - ع - (جمع سیّئۃ) گناہ
- بُرائیاں ÷ م - ج
سَیّاح - ع - بہت سیر کرنے
والا ÷ م
سِیاحت - ع - سَیر کرنا - سفر
کرنا ÷ م
سِیادت - ع - بزرگی - سرداری
- پیشوائی ÷ م
سَیّار - ع - سَیر کرنے والا - تیز
چلنے والا ÷ ج - م
سَیّارہ - ع - کاروان - قافلہ
بہت سَیر کرنے والا + وُہ
ستارہ جو حرکت کرتا ہو اور
ایسے ستارے سات ہیں -
چاند - عطارد - زُہرہ - سُورج -
مرّیخ - مُشتری - زُحل ÷ ع
سِیاست - ع - حکومت -
نگہبانی - بادشاہت کرنے
کا طریق - تنبیہ + م - غ
سِیاط - ع - (جمع سَوط) -
کوڑے ÷ ب
سِیاع - ع - کہگل ÷ م

**سَیّاف** - ع - تلوار مارنے والا - قاتل - جلاد - خونریز ✤ م

**سِیاق** - ع - رواں کرنا - چلانا + علم حساب + جان توڑنا ✤ م - غ

**سِیاقت** - ع - رواں کرنا - چلانا ✤ غ

**سَیّال** - ع - بہتی ہوئی چیز - جاری - پتلی ✤ م

**سَیالُخ** - ف - گوکھرو - لوہے کے گوکھرو جو لڑائی میں دشمن کی فوج میں پھینکتے ہیں ✤ ب

**سِیاہ** - ف - کالا - حبشی - غلام + نحس + اُلٹا + اوندھا ✤ ب

**سِیاہان** - ف - چور ✤ ج

**سِیاہ پِستان** - ف - وہ عورت جس کا کوئی بچہ زندہ نہ رہے - جو بچہ اس کا دودھ پئے مر جائے + مرت بیائی ✤ ب

**سِیاہ پیر** - ف - حبشی بوڑھا غلام ✤ غ

**سِیاہ چال** - ف - اندھا کنواں جس میں گنہگاروں کو قید کرتے تھے - چال اصل میں چاہ تھا - ہائے ہوز لام سے بدل گئی ہے ✤ غ

**سِیاہ چُردہ** - ف - کالا - سانولا ✤ ب

**سِیاہ چَشم** - ف - شکاری پرند مثل چرغ اور شاہین وغیرہ کے - اور یہ لفظ کبھی معشوق کی صفت میں بھی واقع ہوتا ہے ✤ غ

**سِیاہ خانہ** - ف - خانہ بدوشوں کا خیمہ - بے برکت گھر ✤ ب

**سِیاہ دَست** - ف - بخیل - کنجوس ✤ ب

**سِیاہ سال** - ف - قحط کا برس ✤ غ

**سِیاہ قَلَم** - ف - بغیر رنگ لے کی تصویر + اور کبھی سانولے رنگ کے معشوق کو بھی کہتے ہیں ✤ غ

**سِیاہ کار** - ف - بدکار - گنہگار - مکّار ✤ ب

**سِیاہ گوش** - ف - بن بلاؤ - کُتّے سے چھوٹا - بلّی سے بڑا گلابی رنگ سیاہی مائل ایک درندہ ہے جس کے دونوں کان سیاہ اور نوکیلے ہوتے ہیں اور بہت تیز چلتا ہے ✤ غ

**سِیاہ وسفید** - ف - پورب وپچھم اور رات ودن اور زنگ وروم اور خیر وشر اور کفر واسلام سے کنایہ ہے ✤ غ

**سِیاہہ** - ف - دفتر والوں کی اصطلاح میں وہ روزنامچہ جس میں آمدنی نقد یا جنس کی ہر روز بطریق اجمال بلا تفصیل ایک جگہ لکھ لیا کریں - فاحشہ عورت ✤ غ

**سِیاہی نُمُودن** - ف - ظاہر ہونا ✤ م

**سَیب** - ع - بخشش - عطا ✤ م

**سیب** - ف - مشہور میوہ ہے ✤ ب

**سیبِ بُخُور** - ف - ایک قسم کا نہایت خوشبودار سیب ہے جس کے چھلکے مثل عود یعنی اگر کے جلائے جاتے ہیں اور وہ خوشبو دیتے

ہیں ٭ بم - غ

**سیبِ زمینی** - ف - آلو ٭ ز

**سیبِ سیمیں** - ف - ایک قسم کا سیب ہے ٭ غ

**سیبہ** - ت - مورچہ (خندق) جس کی آڑ میں فوج کے سپاہی لڑتے ہیں ٭ غ

**سیخ** - ف - لوہے کی سُلاخ جس پر کباب لگاتے ہیں ٭ ب م

**سیخ پر** - ف - پرند جانور کا وُہ بچہ جس کی ابھی کلیاں پھُوٹی ہوں ٭ بم

**سیخ جارُوب** - ف - جھاڑُو کی سینک ٭ غ

**سیخ شُدن** - ف - سیدھا ہونا ٭ غ

**سَیّد** - ع - پیشوا - سردار - بزرگ ٭ م

**سِید** - ع - بھیڑیا - شیر ٭ م

**سِیَر** - ع - ، جمع سیرت ۔ عادتیں ۔ خصلتیں ٭ علم تواریخ جس میں گزرے ہُوئے لوگوں کا حال درج ہوتا ہے ٭ غ

**سَیر** - ع - چمڑے کا تسمہ ٭ رفتار - چلنا ٭ م

**سیر** - ف - شکم سیر - پیٹ بھرا ہوا ٭ آسودہ ٭ بیزار ٭ رنجیدہ ٭ غ

**سِیر** - ف - لہسن ٭ غ

**سیراب** - ف - تازہ - آبدار - جو پانی سے سیر اور آسوُدہ ہو - جو پیاسا نہ ہو ٭ بم

**سَیران** - ع - سیر کرنا - چلنا ٭ غ

**سَیرُ السّوانی** - ع - اُن اُونٹوں کی چال جن پر پانی کی پکھالیں لدی ہوں اور یہ رفتار نہایت سُست ہوتی ہے ٭ غ

**سیر آہنگ** - ف - بلند آواز ٭ بم

**سِیرت** - ع - خصلت - خو - عادت ٭ م

**سیر چشم** - ف - آسوُدہ بے طمع ٭ بم

**سیر حاصل** - ف - وہ زمین جس میں کھیتی اور پیداوار عمدہ ہو ٭ غ

**سیر دَر لوزینہ کردن** ف - کسی کی خوشی اور شادی میں غم ڈال دینا ٭ غ

**سَیر گم** - ف - وہ منزل جس میں راہ نہ ہو ٭

**سیری** - ف - سیر ہونا شکم پُر ہونا - پیٹ بھرنا ٭ بم

**سَیف** - ع - تلوار ٭ تلوار مارنا - گھوڑے کی دُم کے بال ٭ مب - م

**سِیف** - ع - دریا اور جنگل کا کنارہ ٭ مب

**سَیفُور** - ف - ایک قسم کا سیاہ رنگ ریشمی کپڑا ہے ٭ غ

**سیکی** - ف - شرابِ مثلث یعنی انگور کا شیرہ جس کو آگ پر پکاتے اور صاف کرتے جائیں - یہاں تک کہ دو حِصّہ جل جائے اور ایک حصہ باقی رہ جائے ۔ مجازاً مطلق شراب کو بھی کہتے ہیں - اور یہ اصل میں سہ یکی تھا ٭ غ

**سیگ** - ت - مردوں کے آلۂ

تناسل کو کہتے ہیں ۔ ب۔ غ

**سیگار** ۔ ت ۔ ترکی چرٹ۔ کاغذ میں لپٹا ہوا تمباکو۔ یہ لفظ انگریزی لفظ سیگرٹ سے مفرس ہے ۔ ر۔ ز

**سَیل** ۔ ع ۔ رَو ۔ بہیر۔ پانی یا خون کا جاری ہونا ۔ م

**سَیلاب** ۔ ف ۔ پانی کی رَو۔ بہیر ۔ بم

**سَیلان** ۔ ع ۔ پانی یا خون کا جاری ہونا ۔ غ

**سَیلِ عَرِم** ۔ ع ۔ وہ پانی کی رَو جو دیواروں کو توڑ ڈالے اور یہ نہایت سخت اور تیز ہوتی ہے ۔ غ

**سِیلی** ۔ ف ۔ طمانچہ ۔ تھپڑ ۔ مُکّا ۔ ب

**سِیلی کَشیدن** ۔ ف ۔ تھپّڑ مارنا ۔ بم

**سِیم** ۔ ف ۔ چاندی ۔ سکندر نامہ میں ایک مقام پر نوشابہ سے مُراد ہے ۔ بم

**سِیم** ۔ ت ۔ تار ۔ خواہ لوہے کا ہو یا چاندی یا پیتل وغیرہ کا ۔ بم

**سِیما** ۔ ع ۔ وہ نشان اور علامت جس سے نیکی اور بدی پہچانی جائے ۔ مجازاً بمعنی پیشانی کے مستعمل ہے اس لئے کہ علامت خیر و شر کی اکثر پیشانی سے معلوم ہو جاتی ہے سجدہ کا گھٹّہ جو ماتھے میں پڑ جاتا ہے ۔ مگر فارسی میں بمعنی مطلق پیشانی کے مستعمل ہے ۔ غ

**سِیمَا** ۔ ع ۔ خاص کر ۔ خاص ۔ خاصتہً ۔ م

**سِیماب دَر گوش** ۔ ف ۔ بہرا ۔ بم

**سِیماب شُدن** ۔ ف ۔ بھاگ جانا ۔ کانپنا ۔ بے قرار ہونا ۔ ناپدید ہونا ۔ غائب ہو جانا ۔ غ ۔ بم

**سِیم بَر سَنگ زَدن** ۔ ف ۔ جماع کرنے سے کنایہ ہے ۔ بم

**سِیمِ دَندان** ۔ ف ۔ تبسّم کرنے والا ۔

**سِیمُرغ** ۔ ف ۔ ایک پرند ہے جس کو بعضے عنقا کہتے ہیں ۔ ب

**سِیمِ سوختہ** ۔ ف ۔ نرم اور خالص چاندی ۔ اور بعضے لاجورد کو کہتے ہیں ۔ ب ۔ غ

**سِیمِ قَراری** ۔ ف ۔ خوراک کے روپے ۔ خالص چاندی ۔ غ ۔ بم

**سِیمِ کاری** ۔ ف ۔ جلوہ گری ۔ دلفریبی سے مُراد ہے ۔ بم

**سِیم کَش** ۔ ف ۔ تارکش ۔ لٹیرا ۔ بم

**سِیم کُش** ۔ ف ۔ فضول خرچ ۔ ب

**سِیمِ گِل** ۔ ف ۔ کھکل ۔ ب ۔ بم

**سِیمِیا** ۔ ع ۔ علمِ طلسم یعنی وہ علم جس سے اپنی رُوح دُوسرے کے قالب میں لے جا سکیں ۔ علمِ نظر بندی ۔ ع

**سِیمین سیب** }
**سِیمین گوے** } ف ۔ معشوق کی ٹھوڑی سے کنایہ ہے ۔

**سِیمین** ۔ ف ۔ دانتوں سے مُراد ہے ۔

**سَینجُر** ۔ ف ۔ آگ کی چنگاریاں

انگارے + ب

**سینہ** - ف - چھاتی + بم

**سینہ بند** - ف - انگیا + بم

**سیو** - ف - سیب + ب

**سیورغال** - ت - جاگیر - انعام - مدد معاش + ب - ج

**سیوف** - ع - جمع سیف - تلواریں + مب

**سیول** - ع - جمع سیل - طغیانیاں + م

**سیہ بادام** - ف - معشوق کی آنکھ + ب

**سیہ بادام افشاندن** ف - ولایت میں رسم ہے کہ مردے کے تابوت پر باداموں کو سیاہ رنگ کرکے نچھاور کرتے ہیں + غ

**سیہ بہار** - ف - بہار سبز - بڑی ہریاول + بم

**سیہ چردہ** - ف - کالا سانولا - مجازاً معشوق + بم

**سیہ خانہ** - ف - بدبخت - خانۂ ویران + قید خانہ + عرب کے جنگلی لوگوں کے رہنے کا خیمہ + سیاہ چھولداری + ب

**سیہ زبان** - ف - وہ شخص جس کی بددعا جلد اثر کر جائے + بم

**سیہ کاسہ** - ف - بخیل - کنجوس + ب - غ

**سیہ کام** - ف - بدبخت - نامراد + غ

**سیہ گردن** - ف - برباد کرنا - اجاڑنا +

**سیہ گردن چشم** - ف - آنکھ روشن کرنا + غ

**سیہ گلیم** - ف - بدبخت - بے دولت + ب

**سیہ مست** - ف - بدمست - نشہ میں بالکل چکنا چور - نہایت مست + غ

**سیہ نامہ** - ف - بدکار - گنہگار + ب

**سیئہ** - ع - بدی - صغیرہ گناہ + م

**شاب** - ع - جوان - گبرو + (فارسی میں بغیر تشدید کے آتا ہے) + م - غ

**شاباش** - ف - شاد باش کا مخفف ہے - کلمۂ تحسین ہے - آفرین - واہ واہ - بہت خوب + خوش رہو + ن - بم

**شاوورد** - ف - ہالہ - چاند کے ارد گرد کا دائرہ + بم

**شاۃ** - ع - بکری - گوسپند + مب

**شانو** - ت - سیڑھی + بم

**شانورد** - ف - (اصلی شادورد) چاند کا ہالہ - فرش - پرویز کے ساتویں خزانہ کا نام - موسیقی کا ایک پردہ + ن

**شاخ** - ف - ٹہنی - ڈالی - سینگ - کندھے سے لیکر انگلیوں تک ہاتھ - ران کی جڑھ سے لے کر انگلیوں تک پاؤں + نہر جو کسی ندی

ہیں سے نکلی ہو + پیشانی + کپڑے کی تریز + پارہ ٹکڑا + شراب کا پیالہ - صراحی ۔ ب

**شاخابہ** - ف - چھوٹی ندی جو بڑی ندی میں سے نکلی ہو ۔ ب

**شاخِ آہُو** - ف - کمان + ب

**شاخ بدیوار** - ف - (شاخ بر دیوار) گردنکش - مغرور ۔ بم

**شاخچہ** - ف - چھوٹی ٹہنی + ہمت - افترا ۔ بم

**شاخچہ بندی** - ف - تہمت لگانا - بہتان باندھنا + درخت پر پیوند لگانا ۔ بم - غ

**شاخدار** - ف - خود بین - مغرور - دیوث + خالص ... چاندی ۔ ب

**شاخسار** - ف - بہت ڈالیوں والا درخت - وہ جگہ جہاں پر بہت سے شاخدار درخت ہوں - زرگروں اور تار کشوں کا ایک اوزار ہے جسے جنتری کہتے ہیں ۔ ب

**شاخِ شُستہ** - ف - دُنیا سے مُراد ہے ۔

**شاخ شانہ** - ف - گُرزمار فقیروں کا ایک گروہ ہے جو ایک ہاتھ میں بکری کا سینگ اور دوسرے میں شانہ رکھتے ہیں اور لوگوں کے مکانات اور دُکانوں کے آگے کھڑے ہو کر انہیں اس طرح بجاتے ہیں کہ ان سے ایک عجیب آواز نکلتی ہے۔ اس پر بھی اگر لوگ انہیں کچھ نہیں دیتے تو اپنے بعض اعضاء پر چھری یا گُرز مار کر زخمی کر لیتے ہیں + مجازاً ڈرانا - دھمکانا + ب

**شاخ شاخ** - ف - ٹکڑے ٹکڑے ۔ ب

**شاخص** - ع - حیران - بھونچکا + بلند - اونچا ۔ م

**شاخ گُل** - ف - معشوق ... ۔ بم

**شاخِ نبات** - ف - ... غلہ ہے ۔ ب

**شاخِ نیا...** - ف - ...

کے کُوزے کی تیلیاں ۔ غ

**شاد** - ف - خوش - خُرّم ۔ ب

**شاداب** - ف - سیراب - تروتازہ - بارونق ۔ ب

**شادال** - ف - خوش حال + فاحشہ عورتیں + مطربہ + ب

**شاباش** - ف - خوش رہو - آفرین - تحسین کا کلمہ ہے + عطا - بخشش ۔ بم

**شادبہر** - ف - خوش وقت - خوش نصیب ۔ بم

**شادخواب** - ف - میٹھی نیند ۔ بم

**شادخوار** - ف - آسودہ خوش حال + شراب خوار ۔ ب

**شادخواری** - ف - خوش حالی - آسودگی - بے اندیشہ شراب پینا ۔ غ

**شادخواشت** - ف - شوق - اشتیاق - شراب خوار ۔ ب

**شادُروال** - ف - بارگاہِ شاہی کا فرش + پردۂ شاہی - شامیانہ - سائبان ...

شادکام - ف - خوش ۰ بم
شادگونہ - ف - توشک - نہالی -
تکیہ رضائی - بالاپوش - بچھونا - گانے
والی عورت - ڈومنی ۰ ب
شادماں - ف - خوش و خرم
آدمی ۰ بم
شادن - ع - ہرن کا بچہ -
ہرنوٹا ۰ مب
شادورد - ف - چاند کا ہالہ
- فرش ۰ خسرو پرویز کے
ساتویں خزانہ کا نام ۰ موسیقی
کا ایک پردہ ۰ ب
شادی - ف - خوشی ۰ بم
شادیچہ - ف - بچھونا - لحاف -
رضائی - بالاپوش ۰ جوتی ۰
مب - بج
شاذ - ع - جدا - تنہا - اکیلا ۰
کم - نادر ۰ م - ش
شار - ف - شہر - بلند عمارت ۰
پانی وغیرہ گرانا ۰ ملونی کھوٹ جو
چاندی اور سونے میں ہو ۰
باریک اور رنگین کپڑا جسکو
ہندی میں ساڑھی کہتے ہیں
۰ ایک پرند کا نام جسے
مینا کہتے ہیں ۰ گنبد ۰ شہ راہ

رقص - سماع ۰ مب
شارب - ع - پینے والا ۰
مونچھ ۰ م
شارح - ع - شرح کرنے
والا - کھولکر بیان کرنے
والا - پرندوں سے کھیتی کی
حفاظت کرنے والی ۰ مب
شارد - ع - بھاگنے والا - مجازاً
پریشان ۰ مب - غ
شارستان - ف - شہرستان -
وہ شہر یا قصبہ یا عمارت جسکے
اطراف میں باغ بہت ہوں ۰
شارع - ع - سیدھا رستہ -
کشادہ رستہ - بڑا رستہ ۰ شروع
کرنیوالا ۰ شارع بالعمل - صاحب شرع
جو لوگوں کو دین کی تعلیم
کرے ۰ م
شارغ - ت - پگڑی ۰ غ
شارفہ - ع - بڑھی
اونٹنی ۰ م
شارق - ع - روشن - چمکنے
والا - آفتاب ۰ م - غ
شارقہ - ع - روشن چیز - آفتاب
کی روشنی ۰ م - غ
شارک - ف - مینا -

ہزار داستان ۰ ب
شارمانہ - ف - ایک قسم کی تروپ ۰
شارو - ف - مرادف شارک -
مینا - ہزار داستان ۰ ب
شارہ - ف - منقش پگڑی جسکو
ہندی میں چیرہ کہتے ہیں -
ایک قسم کا باریک اور
رنگین کپڑا جس کو ساڑھی
کہتے ہیں ۰ ب
شاریدن - ف - پانی گرانا -
شراب انڈھانا ۰ مینہ
برسنا ۰ ب
شازب - ع - سخت خشک
- لاغر ۰ م
شاش - ف - پیشاب ۰ ب
شاشدان - ف - موتنے
کا برتن ۰ غ
شاشیدن - ف - پیشاب
کرنا ۰ ب - ج
شاطر - ع - چالاک -
شطرنج باز ۰ بیباک
- شریر - اور وہ شخص جو
اپنے اہل و عیال کے ساتھ
بدخوئی اور برائی سے پیش
آوے - گردہ کاٹنے والا -

چور - چالاک + سپاہی جو اپنی خاص وردی پہن کر بادشاہ کی سواری کے آگے دوڑے ؛ غ - ش

**شاطِن** - ع - خبیث - بدکار ؛ م

**شاطِیٔ** - ع - دریا اور ندی کا کنارہ ؛ مصب - ش

**شاع** - ع - آشکارا - ظاہر ؛ ش

**شاعِر** - ع - جاننے والا - شعور مند - شعر بنانے والا ؛ م

**شاغِل** - ع - کسی کام میں مشغول - مصروف + منع کرنے والا ؛ م

**شاغُولہ** - ف - عمامہ کا شملہ ؛ ب - ج

**شافِع** - ع - سفارش کرنے والا ؛ م

**شافی** - ع - شفا دینے والا - آرام دینے والا - صحت دینے والا ؛ ش

**شاقّ** - ع - مشکل - دشوار - ناگوار ؛ م

**شاقُول** - ع - لٹکن - ساہل معماروں کا سہادل جس میں ڈورا باندھ کر دیوار کی کجی اور لکوتی لکڑی لٹکا کے زمین کی ناہمواری معلوم کرتے ہیں ؛ م

**شاقّہ** - ع - دشوار - سخت - مشکل ؛ غ

**شاکّ** - ع - ہتھیار بند - سپاہی + مسلح - گمان لے جانے والا - شک کرنے والا ؛ ب

**شاکَب** - ف - عورتوں کا سینہ بند - محرم - انگیا ؛ ب

**شاکار** - ف - بیگار - اصل میں شاہ کار تھا - یعنی بادشاہی کام - بے اجرت کام ؛ ب
**شاکرہ**

**شاکِر** - ع - شکر کرنے والا ؛ م

**شاکی** - ع - شکایت کرنے والا - گلہ کرنے والا ؛ غ

**شاگِرد** - ف - خادم - نوکر - خدمتگار ؛ بم

**شاگِردِ فاشَقم** - ف - حضر رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مراد ہے ؛ غ - ش

**شال** - ف - شالی - گدڑی - نمدزین - خوگیر - تہرو ؛ یم - ش

**شالِ تَرمہ** - ف - سنجاف دار - حاشیہ دار - ڈورے دار ؛ ز

**شالکے** - ف - لوئی - پٹو ؛ ز

**شالَنگ** - ف - [illegible] جو کسی امر سے مطالبہ میں تاوان کے طور پر روک لیا جاوے ؛ ب - غ

**شالَہنگ** - ف - مکر - حیلہ + ظلم - سرکش + ستم - گرو یعنی رہن ؛ ب

**شالی** - ف - دھان ؛ ب

**شام** - ف - مغرب کا وقت - آٹھ بجے رات کا کھانا جس کو ڈنر کہتے ہیں ؛ ش

**شامَاخ** - ف - چینہ - سانو مشہور غلّہ ہے - عورتوں کا سینہ بند ؛ ب

**شآمَت** - ع - بدفالی - بدشگونی - شومی ؛ غ - م

**شامَت** - ع - کسی کی خرابی

خوش ہونے والا ۔ م

**شامخ** ۔ ع ۔ صاحب غرور ۔ بلند ۔ اونچا ۔ م

**شامخات** ۔ ع ۔ بلندیاں ۔ بلند چیزیں ۔ خصوصاً پہاڑ کی بلندیاں ۔ غ

**شامِ رسمی** ۔ ف ۔ تکلف کی دعوت ۔ ز

**شامہ** ۔ ع ۔ سیاہ خال ۔ م

**شامّہ** ۔ ع ۔ سونگھنے والی قوت ۔ ج ۔ م

**شامی** ۔ ف ۔ ملک شام کا رہنے والا ۔ ج

**شامی** ۔ ف ۔ شام کا وقت ۔ غ ۔ بم

**شان** ۔ ع ۔ شوکت عظمت ۔ کام کاج ۔ حال ۔ حق ۔ ب غ

**شان** ۔ ف ۔ شہد کی مکھیوں کا چھتا اور ایشان کا مخفف ہے ۔ ب

**شاندن** ۔ ف ۔ کنگھی کرنا ۔ نشاندن کا مخفف ۔ بٹھلانا ۔ [illegible] ۔ ب

**شانہ** ۔ ع ۔ کنگھی ۔ مونڈھے کی ہڈی ۔ جولاہوں کی کنگھی ۔ کوچ ۔ ایک ہتھیار کا نام ۔ شہد کی مکھیوں کا چھتا ۔ ب ۔ غ

**شانہ آویز** ۔ ف ۔ اچھل کود ۔ ایک قسم کی سزا جس میں مجرم کے شانہ میں رسی باندھ کر لٹکا دیتے ہیں ۔ بم

**شانہ بہا** ۔ ف ۔ تھوڑی قیمت سے مراد ہے یعنی اس قدر مال جو فقط ایک کنگھی کی قیمت کے واسطے کفایت کرے ۔ غ

**شانہ بین** ۔ ف ۔ فال کھولنے والا ۔ فال گیر ۔ بم

**شانہ در آب بودن**
**شانہ در آب داشتن**
**شانہ در آب گذاشتن**
**شانہ در آب نہادن**
بناؤ سنگار کرنے پر مستعد ہونے سے مراد ہے ۔ بم ۔ غ

**شانہ سر** ۔ ف ۔ ہدہد ۔ [illegible] پرندہ ہے ۔ ب

**شانہ کاری** ۔ ف ۔ فریب ظاہری خوشامد ۔ ستانا ۔ لڑانا ۔ ہاتھا پائی ۔ لٹکنا ۔ ب ۔ م

**شانہ کردن** ۔ ف ۔ سنوارنا ۔

**شانہ گردانی** ۔ ف ۔ کسی کی طرف سے منہ پھیر لینا ۔ پیٹھ پھیرنا ۔ انکار کرنا ۔ غ ۔ بم

**شانی** ۔ ع ۔ دشمن ۔ بیری ۔ غ

**شاہ** ۔ ف ۔ بادشاہ ۔ اصل ۔ مالک ۔ صاحب ۔ داماد ۔ ب

**شاہ اسپرغم** ۔ ف ۔ ریحان جس کو نازبو کہتے ہیں اور یہ لفظ کئی طرح سے آیا ہے مثل شاہ اسپرہم ۔ شاہ اسفرہم ۔ شاہ پرم ۔ شاہ سپرغم ۔ شاہ سپرہم ۔ شاہ سفرغم ۔ شاہ سفرم ۔ شاہ سپرم ۔ ب ۔ ج

**شاہ باز** ۔ ف ۔ سفید باز جس سے بادشاہ شکار کرتے ہیں ۔ ب

**شاہ بوسک** ۔ ف ۔ عنبر ۔ ب

**شاہ بیت** ۔ ف ۔ وہ بیت جو غزل یا قصیدہ میں سب سے عمدہ ہو ۔ غ ۔ ج

**شاہ تُرہ** - ف - مشہور مصفّیِ خون گھاس ہے جس کا ذائقہ بہت تلخ ہوتا ہے ÷ ب

**شاہِ چین** - ف - آفتاب سے کنایہ ہے ÷ ش

**شاہِد** - ع - حاضر + گواہ + روز جمعہ + روز عرفہ + روز قیامت + فارسی والے معشوق کو کہتے ہیں ÷ م - غ

**شاہ دارُو** - ف - جمشید نے انگوری شراب کا نام رکھا تھا ÷ ب

**شاہ دانہ** - ف - بھنگ کا بیج ÷ ب

**شاہد باز** - ف - فاسق - بدکار ÷ ج - م

**شاہدِ غیب** - ف - حق تعالے سے مراد ہے ÷

**شاہد فاشتقم** / **شاہد لعمرک** - ف - رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے ÷ غ - ب

**شاہ راہ** - ف - سڑک - کشادہ رستہ ÷ ب

**شاہ رش** - ف - چوڑے سینہ والا - بلند ہمّت والا - بڑی چھاتی والا + فراخ والا ÷ ن

**شاہِ عرب** - ف - حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کنایہ ہے ÷ غ

**شاہِ گوہران** - ف - خسرو پرویز کے خزانے میں ایک گوہر تھا جس کی نسبت کہتے ہیں کہ جب اُسے ڈورے میں پرو کر دریا میں ڈالتے اور پھر نکالتے تو اُس پر بہت سے گوہر چمٹ آتے - چنانچہ شیخ آذری نے اس قصّہ کو نظم کیا ہے ÷ ب

**شاہِ لشکر** - ف - لشکر کا سردار ÷

**شاہِ مشرق** - ف - آفتاب ÷ ب

**شاہِ مغرب** - ف - چاند - رات کا چاند - ہلال ÷ غ

**شاہِ نحل** - ف - شہد کی مکھیوں کا سردار ÷ غ

**شاہنشاہ** - ف - مخفف شہنشاہ - شاہان شاہ کا - بادشاہوں کا بادشاہ - بڑا بادشاہ ÷ ب

**شاہ نشین** - ف - بادشاہ کے بیٹھنے کی جگہ - بادشاہی کمرہ ÷ ب

**شاہین** - ف - شکاری پرند جو مشہور ہے - ترازو کی وہ رسّی جو ڈنڈی کے بیچ میں ہوتی ہے - اور بعضوں نے کہا ہے ترازو کی ڈنڈی ÷

**شاہین دُزدی** - ف - ہاتھ کی چالاکی سے اس طرح کم تولنا کہ خریدار کو معلوم نہ ہو - ڈنڈی مارنا ÷ غ

**شایان** - ف - مخفف شایگان - لائق - سزاوار + جائز - روا ÷ ب

**شائبہ** - ع - آلودگی - آمیزش - بری چیز کا اچھی چیز میں مل جانا - جمع شوائب ÷ غ

**شائستن** - ف - لائق ہونا ÷ ج - م

**شائستگی** - ف - لیاقت ÷ ن

**شائستہ** - ف - [illegible] لائق [illegible] ÷ غ - ب

**شائق** - ع - خواہش مند - [illegible] ÷ م

کو قصد کرنے والا + بُلبُل جو
ایک مشہور پرند ہے + ایک
روشن ستارے کا نام اجو
اکثر شام سے نمایاں ہوتا
ہے اور کبھی صبح سے پہلے نمایاں
ہوتا ہے - اور کاروان
کُش کے نام سے مشہور
ہے ÷ ب
شبِ بَراءت - ف - شعبان
کی پندرھویں شب ÷ بم
شب پَرَہ - ف - چمگادڑ ÷ ب
شب پوش - ف - رات
کے کپڑے - ٹوپی + لحاف ÷ ب
شِبَّت - ع - سوئے کا
ساگ ÷ غ - ب + مب
شَبَت - ع - عنکبوت -
مکڑی ÷ م
شبِ چراغ - ف - ایک
گوہر ہے جو رات کو چراغ
کے مانند روشن ہو جاتا
ہے ÷ ب
شب چَرَہ - ف - حیوانوں
کا رات کو چرنا - مجازاً رات
کا نُقل ÷ ب
شب چَک - ف - شب
براءت ÷ بم
شَبَح - ع - جسم - بدن ÷ م
شب خُوں - ف - رات
کو پوشیدہ دھاوا کر کے
دشمن کی فوج کو قتل کرنا -
سکندرنامہ میں یہ لفظ اکثر
بمعنی مُطلق جنگ و قتال کے
آیا ہے ÷ ب - رغ
شب خیز - ف - رات کو
اُٹھنے والا - رات کو عبادت
کرنے والا - شب بیدار ÷ بم
شبِ دَیجُور - ف - اندھیری
رات ÷ م
شَبدیز - ف - خسرو پرویز
کے گھوڑے کا نام جو سیاہ
رنگ یعنی مُشکی تھا - اس لئے
کہ شب بمعنی رات اور دیز
بمعنی رنگ ہے مگر بمعنی مطلق
مشکی گھوڑے کے بھی مستعمل
ہے ÷ ب
شِبر - ع - بالشت ÷ ب
شبرنگ - ف - پرویز اور
سیاوش کے گھوڑے کا
نام ÷ ل - ب ÷ چور ÷ بم
شب بیدار - ف - رات
کو چلنے والا ÷ سالک ÷ چ
شب رَو - ف - چور ÷ بم - ن
شب زندہ دار - ف - وہ
شخص جو تمام رات عبادت
کرنے میں جاگتا رہے ÷ غ
شَبِستاں - ف - رات کے
رہنے کا مکان + بادشاہوں
کی خوابگاہ - حرم سرائے ÷
بم - ب
شِبَع - ع - سیری - سیر ہونا -
پیٹ بھرنا ÷ م
شِبَع - ع - اُس قدر کھانا جو
سیر کر دے ÷ م
شَبعان - ع - وہ شخص جو
سیر ہو یعنی جس کا پیٹ
بھرا ہو + غ
شَبَق - ع - جماع کرنے کے
لئے بے قرار ہونا ÷ م
شبِ قدر - ف - رمضان
شریف کے آخری ہفتے میں
ایک رات ہے جس میں
عبادت کا ہزار مہینوں
کی عبادت سے بہتر ہے ÷ غ
شبکہ - ف - چتر - خیمہ کا
کنگرہ + ب

فرشتہ حکمِ الٰہی سے بادل چلاتا ہے ٭ مب - م

**ساف** - ف - خالص - صفا - بے ملاوٹ + شراب ٭ غ - بم

**صافّ** - ع - صف باندھنے والا ٭ غ

**صافّات** - ع - ج جمع صافّہ - صف باندھے ہوئے - دست اپنے کھڑے ہوئے - مراد فرشتے ٭ مب - م

**صاف گذشتن** - ف - فوراً نکل جانا ٭ بم

**صافن** - ع - ایک رگ کا نام ہے جو پنڈلی میں ہوتی ہے + وہ گھوڑا جو تین پیر پر کھڑا ہو اور چوتھے پیر کا ناخن زمین پر ٹیکے رہے - اس طرح کا گھوڑا تیز رفتار ہوتا ہے ٭ م - غ

**صافنات** - ع - ج جمع صافن ٭ مب

**صافی** - ع - صاف ستھرا - بے کھوٹ + فارسی میں وہ کپڑا جس میں دوا یا شراب وغیرہ چھانیں ٭ غ

**صاقور** - ع - کلہاڑی + زبان ٭ مب

**صالح** - ع - نیک آدمی ٭ غ - مب

**صالحہ** - ع - نیک عورت + نیکی - اچھے اور نیک عمل ٭ م

**صالغ** - ع - چھ برس کا بیل وگائے + چھ برس کی بکری ٭ غ - مب

**صامت** - ع - خاموش - چپکا + چاندی + سونا + مال - صامت کنایہ ہے زیور اور نقدی سے اور مالِ ناطق مراد ہے لونڈی اور غلام اور چوپایہ سے ٭ م - غ

**صانع** - ع - کاریگر - بنانے والا ٭ م

**صاہل** - ع - اُونٹ جو ہاتھ پاؤں مارے ٭ م

**صائب** - ع - رسا - پہنچنے والا + درست + اور ایک شاعر کا تخلص جس کا نام محمد علی تھا ٭ غ

**صائغ** - ع - زرگر - سنار ٭ م

**صائل** - ع - حملہ کرنے والا ٭ م

**صائم** - ع - روزہ دار - روزہ رکھنے والا + روزہ رکھنے والے - یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں طرح پر آیا ہے ٭ م

**صائم الدّہر** - ع - وہ شخص جو ہمیشہ روزہ رکھے ٭ ج

**صبّ** - ع - پانی کا گرانا - پانی کا گرنا + گرنے والا پانی + عاشق ٭ م

**صبا** - ع - پروا ہوا - بادِ بہار + فارسی میں مطلق ہوا کے معنے میں استعمال کرتے ہیں + خوش رفتار گھوڑا + موسیقی کے ایک راگ کا نام ٭ بم - غ

**صبا** - ع - لڑکپن - بچپن ٭ م

**صباء** - ع - کسی چیز کی طرف دل کا میلان - طبیعت کا میلان + لڑکوں کے ساتھ کھیلنا + عاشقی ٭ م - غ

**صبّاح** - ع - صاحبِ حسن - گوری رنگت والا - بہت خوب صورت + قندیل کا شعلہ ٭ م

**صباح** - ع - صبح تڑکا + خوب - خوب صورت ٭ م

صَباحُ الْخَیر - ع - یہ ایک کلمہ ہے جو صبح کو آپس میں کہتے ہیں - مراد صبح مبارک ہو * ج
صَباحُ الْخَیر زَدن - ف - صبح بخیر کہنا * بم
صَباحَت - ع - گورا رنگ * حُسن و جمال * برخلاف مَلاحت کے کہ وہ سانولا رنگ ہے * ع - م
صَبّار - ع - بڑا صبر کرنے والا * غ
صَبّاغ - ع - رنگریز - رنگنے والا * م
صَبّاغُ الْاَرض - ع - آفتاب سے مُراد ہے اس لئے کہ تمام مخلوقات کو رنگ اسی کے اثر سے پہنچتا ہے * غ
صَبّاغِ تنکار - ف - چاند - قمر * ب - ج
صَبّاغِ جَواہر - ف - آفتاب * ج
صَبّاغِ فَلَک - ع - چاند سے مُراد ہے * غ
صَبایا - ع - جمع صَبِیّہ - لڑکیاں * ج

صَبَب - ع - پست زمین - نشیب زمین * عاشق ہونا * م
صُبح - ع - فجر - تڑکا * م
صُبحِ دِل - ف - صاف دِل - روشن ضمیر متقی - پرہیزگار آدمی * ب - بم
صُبحِ رَواں - ف - جواناں * مُسافران * ب
صُبحِ آخِرین، صُبحِ ثانی، صُبحِ دُوُم، صُبحِ راستین - ف - صبح صادق * بم
صُبحِ کور - صُبحِ تمتّع نِقاب -
صُبحِ نخستین - ف - صُبح کاذب * ز - م - بم
صُبح نِشینان - ف - صُبح خیزان - زاہد عابد لوگ صبح کو اُٹھنے والے * ب
صَبِر، صَبْر - ع - ایلوا * ضرورت کے وقت نظم میں ب کو ساکن کر دینا درست ہے * غ
صُبْرَہ - ع - غلّے کا ڈھیر جو وزن نہ کیا گیا ہو * کھلیان * م
صَبغ - ع - رنگنا - رنگ کرنا - پانی میں ہاتھ ڈبونا * م

صِبغ - ع - رنگ * م
صِبغَۃُ اللہ - ع - دین محمدی سے کنایہ ہے * غ
صَبُوح - ع - وہ شراب جو صبح کو پی جاتی ہے برخلاف غَبُوق کے کہ شام کو پی جاتی ہے * صبح * م - مب
صَبُوحی - ع - صبح کی شراب * صُبح کے وقت شراب پینا * غ
صَبُور - ع - صبر کرنے والا * م
صَبُوری - ع - بُردباری - برداشت * آہستگی * ج
صَبی - ع - وہ لڑکا جو دودھ پیتا ہو * م - مب
صِبیٰ - ع - لڑکپن - چھٹپن * م
صِبیان - ع - جمع صَبی - لڑکے * م - مب
صَبِیح - ع - خوب صورت - سفید رنگ یعنی گوری رنگت والا برخلاف ملیح کے کہ وہ سبز رنگ اور نمکین ہوتا ہے * غ
صَبِیّہ - ع - لڑکی * غ

**صِحاب** - ع - جمع صاحِب، یار - دوست - رفیق ۔ م

**صَحابَت** - ع - یار ہونا - صُحبت میں رہنا ۔ مب - م

**صَحابہ** - ع - جمع صاحِب - ہم صحبت - رفیق ۔ مب

**صُحَّح** - ع - صحت - تندرستی ۔ مب

**صِحاح** - ع - جمع صحیح - تندرست ۔ م

**صَحاح** - ع - تندرست ہونا - عیب سے پاک ہونا ۔ م

**صَحارَی** - ع - جمع صحرا - جنگل ۔ مب

**صِحاف** - ع - جمع صَحفہ - بڑے پیالے ۔ مب

**صَحّاف** - ع - کُتب فروش - جلد ساز ۔ م - غ

**صحائف** - ع - جمع صحیفہ - کتابیں ۔ مب

**صَحب** - ع - جمع صاحِب - یار - رفیق - ہمراہی - ساتھی - اصحاب جمع الجمع ہے ۔ م

**صُحبَت** - ع - یاری - پاس رہنا ۔ مب - م

**صُحبَتِ دَولَتی** - ع - سلطنت کے مشورے کرنا - گفتگو کرنا ۔ ر

**صِحَّت** - ع - تندرستی ۔ م

**صَحرا** - ع - ہموار جنگل + وہ جنگل جس میں گھاس اور درخت نہ ہوں ۔ م - مب

**صَحرائے اَعظَم** - ع - افریقہ کا بڑا جنگل جو تین ہزار میل لمبا اور ایک ہزار میل چوڑا ہے + گینڈا - شتر گاؤ - پلنگ وغیرہ اس میں پیدا ہوتے ہیں ۔

**صَحرا نَوَرد** - ف - صحرا نورد - جنگل کا پھرنے والا ۔ غ

**صَحرائے جان** - ف - عالمِ ارواح ۔

**صَحرائے سیم** - ف - صبح صادق ۔ ب

**صَحرائے قُدسی** - ع - آسمانوں کی بادشاہت ۔ ب

**صُحُف** - ع - جمع صحیفہ - کتابیں - رسالے ۔ غ - مب

**صَحن** - ع - بڑا طباق - بڑا طشت + آنگن - ہموار زمین ۔ غ

**صَحنِ پالُود** - ف - کنواری لڑکی کی شرمگاہ سے مراد ہے ۔ م

**صَحنِ دو رَنگ** - ف - دنیا - عالمِ سفلی ۔ ن

**صَحنِ سیم** - ف - چاند کی ٹکیا - سفید کاغذ کا صفحہ ۔ ب

**صَحنِ عَظیم** - ع - روئے زمین - سطحِ زمین ۔ ب

**صَحنَک** - ف - تصغیر صحن - چھوٹا طباق - رکابی ۔ م

**صَحنِ وَسیع** - ع - سطح زمین ۔ ب

**صَحو** - ع - ہوشیاری - ہوشیار ہونا + مستی سے ہوش میں آنا + ابر و غبار سے آسمان کا صاف ہونا + اصطلاح صوفیہ میں اوصاف و عادات بشری کو مٹا دینا ۔ م - غ

**صَحیح** - ع - تندرست - عیب سے پاک ۔ م

**صَحیفہ** - ع - کتاب - رسالہ ۔ م

**صَحیفۂ تیغِ سَحَر** - ف - صبح کاذب کی روشنائی ۔ ب

**صَحیفۂ زَر** - ف - سورج +

جھڑتے ہوئے پتے + زرد
شتہ + عاشق کا رخسارہ ÷ ب
**صَخّاب** - ع - فریاد کرنے
والا ÷ م
**صَخَب** - ع - فریاد + فریاد
کرنا - چلّانا ÷ مب
**صَخر** - ع - بڑا پتھر ÷ م
**صَخرہ** - ع - بڑا پتھر - ایک
پتھر کا نام ہے جو بیت المقدس
میں ہوا پر معلّق ہے اور
اس کو صخرۂ معلقہ بھی کہتے
ہیں + ایک بدصورت دیو
کا نام جو سلیمان علیہ السّلام
کی انگوٹھی لے گیا تھا ÷ غ
**صَخریّہ** - ع - سنگستان ÷ غ
**صَد** - ف - سو - اصل میں سد
یعنی سے تھا - چونکہ سد
بمعنی حائل اور مانع ہے -
اس لئے اس کو صاد سے
لکھتے ہیں ÷ غ
**صَدّ** - ع - روکنا - پھیرنا -
روکنا ÷ م
**صدا** - ع - آواز - گونج - وہ
آواز جو گنبد اور کنویں اور
پہاڑ وغیرہ سے واپس آتی
ہے ÷ بم
**صَدارَت** - ع - بالانشینی +
ایک منصب کا نام جو قریب
وزارت کے ہوتا ہے +
پیش رسانی + ابتدا کرنا -
شروع ÷ غ
**صَدارَتِ اَعظم** - ع - عہدۂ
وزارت ÷
**صُداع** - ع - سر کا
درد ÷ م
**صِداق** - ع - عورت کا
مہر ÷ م - مب
**صَداقَت** - ع - دوستی -
سچائی ÷ م - بم
**صَدبَرگ** - ف - گیندا -
مشہور درخت کا پھول ہے +
ہر پھول جس میں بہ نسبت
اور پھولوں کے پنکھڑیاں
بہت ہوں ÷ بم
**صَدپا** - ف - کھنکھجورا ÷ ب
**صَدَد** - ع - بالمقابل نزدیکی
روبرو دستہ + نیاز قصد کرنا
درپے ہونا ÷ مب - غ
**صَدر** - ع - سینہ + ہر چیز کا
اوّل + اجرہ + ابتدا + بالانشینی
امیر ÷ م
**صُدرَہ** - ع - سینہ پوش +
چھوٹا کرتہ - نیم تنہ - صدری ÷ م
**صُدغ** / **صُدغہ** - ع - کنپٹی ÷ مب - ع
**صُدغَتَین** - ع - دونوں
کنپٹیاں ÷ غ
**صَدَف** - ع - سیپی + شراب
پینے کا چھوٹا پیالہ + تین
ستاروں کا نام جو قطب
کے گرد ہیں اور جنکو صدفِ
قطب کہتے ہیں ÷ غ
**صَدَف** / **صُدُف** / **صُدَف** / **صَدْف** - ع - کنارۂ کوہ - جہاں
پہاڑ ختم ہو ÷ م
**صَدَفِ آتشیں** / **صَدَفِ روز** - ف - آفتاب
÷ ب - غ
**صَدَفِ صد و چار و دہ تکہ**
ف - قرآن مجید جس میں
ایک سو چودہ سورتیں ہیں ÷
ب - غ
**صَدَفِ فلک** - ع -
فلک الافلاک - فلک اعظم +

سُورج + چاند + قطب شمالی کے پاس آٹھ ستاروں کی صدف نما شکل بھی ہے ٭ ب
صَدَف گُوں ساغر - ف - باور کا پیالہ ٭ ب - بم
صَدَفِ مُشکیں رَنگ - ف - آسمان ٭ ب
صَدَف بہر ار بیدق - ف - آسمان کے ستارے ٭ ب - ج
صِدق - ع - سچائی - سچ + تعریف + نام نیک + اور بعضوں نے کہا ہے کہ بفتح اوّل سچ بولنا اور بکسر اوّل سچ ٭ م - مب
صَدق - ع - سیدھا اور سخت نیزہ + مرد راست اور کامل + ہر چیز کامل ٭ م
صَدُقہ - ع - حق مہر ٭ م - ب
صَدَقہ - ع - خیرات ٭ م - مب
صَدَقۂ جاریہ - ع - وہ خیرات جس کا ثواب ہمیشہ جاری رہے جیسے نہر - کنواں - پُل - مسجد وغیرہ ٭ غ
صَدمہ - ع - دو چیزوں کا ایک مرتبہ آپس میں ٹکرانا + ضرر پہنچانا ٭ م
صَدمہ خوردن - ف - دھکّا کھانا ٭ بم
صَدمہ زدن - ف - دھکّا دینا ٭ بم
صُدُور - ع - جمع صدر - سینے - چھاتیاں + بالائیں لوگ - امیر لوگ + نیز مصدر باہر نکلنا ٭ غ
صَدُوق - ع - بہت بڑا سچ بولنے والا ٭ م
صَدِید - ع - پیپ - کھولتا ہوا پانی جو بہت جوش دینے سے گاڑھا ہو جائے ٭ م
صَدی ذات - ف - ہنرا روپیہ والے منصب کا آدمی ٭ غ
صِدّیق - ع - بڑا سچّا کسی کی بات کو بڑا سچ جاننے والا + حضرت ابو بکر خلیفہ اول کا لقب ہے ٭ م - غ
صَدِیق - ع - دوست - واحد و جمع اور مذکر و مؤنث میں یکساں بولا جاتا ہے ٭ م
صُراح - ع - خلاصہ - خالص + لُغت کی ایک کتاب کا نام + روشنائی + وہ شراب جس میں پانی نہ ملا ہو ٭ غ - م
صَراحت - ع - آشکارا ہونا - ظہور ٭ مب
صُراحی - ع - شراب یا پانی رکھنے کا برتن جو اکثر بشکل کدو ہوتا ہے ٭ بم
صُراخ - ع - چیخ - چنگھاڑ - سخت آواز ٭ م
صِراط - ع - رستہ - ایک پُل کا نام جو دوزخ پر ہوگا بال سے زیادہ باریک اور تلوار کی دھار سے زیادہ تیز ٭ م
صِراع - ع - آپس میں کُشتی لڑنا ٭ م
صَرّاف - ع - روپے اور اشرفی کا پرکھنے والا - اور علم صَرف جاننے والے کو بھی کہتے ہیں ٭ م
صَرّافِ خزاں - ف - موسم خزاں سے کنایہ ہے
صَرافت - ع - روپیہ اشرفی کا

پرکھنا + خالص ÷ غ
صُرام - ع - سختی - بلا - جنگ ÷ م
صِرام - ع - کٹے ہوئے درخت کے ٹکڑے - ریزے ÷ م
صَرامت - ع - دلاوری + چالاکی + کاٹنا + قطع کرنا + بزرگی ÷ غ
صَرح - ع - ہر چیز خالص ÷ م
صَرح - ع - قصر کوشک - عالیشان عمارت - ظاہر کرنا ÷ م
صَرحِ مُمَرَّد - ع - ایسا محل جو چکنا ہو اور سادہ و ہموار ہو + آسمان ÷ غ
صَرخہ - ع - چیخ - فریاد - عذاب ÷ م
صُرد - ع - بڑے سر کا ایک پرند ہے جو چڑیا کو شکار کرتا ہے - فارسی کَرکَس - ہندی لٹورا ÷ م - غ
صَرصَر - ع - آندھی ÷ م
صَرصَرِ کوہ پیکر - ف - اونٹ گھوڑا جو قوی ہیکل اور تیز رفتار ہو ÷ ب
صَرع - ع - زمین پر پچھاڑنا - مرگی ÷ م
صَرعِ شمارگاں - ف - ستاروں کا جگمگانا اُن کا لرزتے دکھائی دینا ÷ ب
صَرف - ع - روپے اور اشرفی کا پرکھنا - توبہ - نفل - حادثہ - زمانہ کی گردش + الٹ پھیر کرنا + نام علم ÷ غ - مب
صِرف - ع - ہر شے خالص - شراب خالص جس میں پانی نہ ملا ہو ÷ غ
صِرفِ پیچا زد رنگ است - ف - زعفرانی شراب ÷ ب
صَرفِ شبِ چَرزہ - ف - آخر رات میں محفل برخاست ہوتے وقت میوہ جات جو تقسیم کئے جاتے ہیں اُن کا خرچ ÷ ر - ن
صَرفہ - ع - خرچ میں بخیلی اور تنگی کرنا + فائدہ - افزونی نفع + حیلہ - مکر ÷ غ
صَرفہ بُردن - ف - سبقت لے جانا - غالب آنا + فائدہ اُٹھانا ÷ ب - ج
صَرفی - ع - علم صَرف جاننے والا ÷ ج
صِرم - ع - لوگوں کی جماعت + اکٹھے اور مجتمع مکان + نعل دار موزہ ÷ م
صُرُود - ع - جمع صَرد جو معرب ہے سَرد کا - سَرد زمین ÷ م - ج
صُرُوف - ع - جمع صَرف - حادثے - زمانہ کی گردشیں ÷ م - مب
صُرَّہ - ع - تھیلی - ہمیان ÷ م
صِرَّہ - ع - جاڑا - جاڑے کی شدت + آواز - فریاد - غُل - شور ÷ م
صَرَی - ع - کھڑا ہوا اور رنگ و بو بدلا ہوا پانی ÷ مب
صَریح - ع - خالص - ظاہر - آشکارا ÷ مب
صَریخ - ع - فریاد کرنے والا - فریاد خواہ + فریاد رس + فریاد خواہ کی آواز ÷ مب
صَریر - ع - قلم کی آواز جو لکھتے وقت نکلتی ہے + ٹڈی کی آواز + چلنے میں

جُوتے کی آواز + دروازہ کھولنے اور بند کرنے کی آواز ÷ م - غ
صِعاب - ع - جمع صَعْب دشواریاں سخت کام ÷ مب
صَعْب - ع - دشوار - سرکش - تند - شیر درندہ ÷ م
صَعْدَہ - ع - ایک گورخر - بہت سے گورخر + یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں طرح پر آتا ہے ÷ غ
صَعِق - ع - بیہوش ہونا + مرجانا + آسمان کا بجلی گرانا + بجلی کا کسی کو بیہوش کر دینا ÷ م
صَعْقَہ - ع - بیہوشی ÷ مب
صُعْلُوک - ع - فقیر - محتاج ÷ م
صُعُوبَت - ع - سختی - دشواری ÷ م
صُعُود - ع - بلندی پر چڑھنا - اُوپر چڑھنا ÷ م
صَعُود - ع - اُوپر چڑھنے والا + بلندی - سختی - عذاب + دوزخ کے ایک پہاڑ کا نام ÷ فج - م

صَعْوَہ - ع - مولا ÷ م
صَعِید - ع - خاک + رُوئے زمین + مٹی ÷ م
صِغار - ع - جمع صغیر - چھوٹے - کوچک ÷ م
صَغارَت - ع }
صِغَر - ع }
چھوٹائی - خُردی - کوچکی ÷ مب
صِغَرِ سِن - ع - خرد سالی - لڑکپن ÷ غ
صُغْریٰ - ع - بہت چھوٹی + اصطلاح اہل منطق میں شکل کا پہلا قضیہ ÷ غ
صَغِیر - ع - چھوٹا ÷ مب
صَفّ - ع - قطار - پرا (جتھا) بن کھڑا ہونا + آدمیوں کا دستہ - کلاس - جماعت - رشتہ - یعنی گوشت کو سیخ پر چڑھانا - پرندے کا اپنے پروں کو پھیلانا + یہ لفظ فارسی میں بغیر تشدید کے بھی مستعمل ہوتا ہے ÷ ز - م - بم
صَفِ تیغ - ف - تلوار کی دو نوں طرفیں ÷ ب
صَفِ خاصّہ - ف - انبیا - پیغمبر ÷ ب

صَفا - ع - پاک - بے کھوٹ - بے کدورت - صاف - خالص - مکہ معظمہ کی ایک پہاڑی کا نام + پاکیزگی - صفائی ÷ بم - م
صِفات - ع - جمع صِفت خاصیتیں - خوبیاں ÷ غ
صِفاد - ع - بیڑی اور زنجیر وغیرہ جس سے قیدی کو باندھیں ÷ م
صَفّار - ع - کانسی کے برتن ڈھالنے والا ÷ غ - م
صِفاق - ع - جھلی - یعنی باریک پوست جو کھال کے نیچے اُگتا ہے اور اسی پر بال اُگتے ہیں + اور وہ پوست جو آنتوں وغیرہ پر ہوتا ہے ÷ م
صِفاہاں - مب - موسیقی کے ایک راگ کا نام جو پچھلی رات کو گایا جاتا ہے ÷ غ
صَفائح - ع - جمع صفیحہ چوڑے تختے اور پتھر + ہر چیز کے چوڑے ٹکڑے ÷ مب - م
صِفَت - ع - کسی چیز کا

حال - کیفیت + گُن - تعریف علامت - نشان + واضح ہو کہ صفت اور وصف میں بموجب اصطلاح کے یہ فرق ہے کہ جو کوئی کسی کی تعریف کرے وہ وصف ہے - اور جو ممدوح کی ذات میں نیک خصلتیں ہوں وہ صفت ہے اور علم صَرف کی اصطلاح میں اسم فاعل - اسم مفعول صفت مشبہ - افعل التفضیل کو صفت کہتے ہیں + م - ع

**صَفْح** - ع - گناہ معاف کرنا - درگزر کرنا + پہلو تہی کرنا - رُوگردانی کرنا + مب

**صَفْحَہ** - ع - رخسارہ + ورق کا ایک رُخ - کنارہ + م مب

**صَفْحۂ سَحَر** - ع - صبح کاذب سے کنایہ ہے + ن

**صَفْدَر** - ف - لشکر کی صف کو پھاڑنے والا + غ

**صِفْر** - ع - خالی - کھوکھلا + چھوٹا دائرہ اس (٥) شکل کا جو علم حساب میں کسی عدد کے دہ چند کرنے کے لئے دہنی طرف لکھتے ہیں - ہندی میں تو یہ شکل باقی رہی اور عربی فارسی میں اسکے عوض نقطہ (٠) دیتے ہیں اور اہل تقویم کی اصطلاح میں جو صفر علامت زُہرہ اور بُرج حمل کی ہے + غ - م

**صِفْر کردن** - ف - خالی کرنا + ب

**صُفْر** - ع - زرد - کانسی + م مب

**صَفَر** - ع - دوسرے مہینے قمری کا نام + م

**صَفْراء** - ع - چار خلطوں میں سے ایک خلط کا نام جس کو فارسی میں تلخہ اور ہندی میں پِت کہتے ہیں - زرد رنگ کی چیز + غ

**صَفْرا کردن** - ف - قے کرنا - منہ پھیرنا - غصہ ہونا + ب

**صفراوی** - ع - منسوب طرف صفرا کے + ج

**صُفْرَت** - ع - زردی سیاہی + م

**صَفَرَت** - ع - بھوکھ لگنا - بھُوکھا ہونا + مب

**صَفْصاف** - ع - بید کا درخت + م

**صَفْصَف** - ع - ہموار زمین + م

**صَفْع** - ع - گردن پر مکا مارنا + م

**صَفْقَہ** - ع - بیعت یا خرید و فروخت کے ارادہ سے کسی کے ہاتھ پر ہاتھ مارنا + ع

**صَفِّ نِعال** - ع - آخری صف جہاں اہل مجلس جوتیاں اُتارتے ہیں - نعال جمع نعل کی بمعنی پاپوش اور کفش کے ہے + غ

**صَفْو** - ع - صاف ستھرا + م

**صَفْوان** - ع - نہایت چمکدار پتھر + سنگ ہموار + مب م

**صُفْوَہ** - ع - صاد کی تینوں حرکتوں سے درست ہے - خلاصہ - صاف - برگزیدہ - چُنا ہوا + م

**صُفُوف** - ع - جمع صف - قطاریں + مب

**صَفَوی** - ع - شاہ صفی کی طرف منسوب - جو ایک صاحب کمال درویش تھے - تیمور بادشاہ کو ان کے کمال باطنی پر بڑا اعتقاد تھا - پوتا ان کا

شاہ اسمٰعیل بادشاہ ایران
ہُوا - اِس کے بعد بہت سے
بادشاہ ایران کے انہیں کی
اولاد سے ہُوئے * غ

**صُفّہ** - ع - دالان + اہل صُفّہ
وہ غریب بے وطن مسلمان
جن کو زمانۂ رسالت میں رہنے کیلئے گھر
نصیب نہ ہوتا تھا اور مسجد کے
صحن میں سائبان کے نیچے زندگی
بسر کرتے تھے * مب

**صَفی** - ع - برگزیدہ + خالص
دوست + صاف - خالص +
وہ اُونٹنی جو بہت دُودھ
دے * مب

**صَفیحہ** - ع - چوڑی تلوار +
ہر چوڑی چیز * مب

**صَفِیر** - ع - پرندوں کی آواز +
- وہ آواز جس سے پرندوں
کو بُلاتے ہیں + سپیل کا
معرب ہے * ع

**صَفیق** - ع - سخت چمڑا +
سخت کپڑا * غ - مب

**صَقّال** - ع - صیقل کرنے
والا * غ

**صِقال - صِقالت** - ع -
آئینہ اور تلوار کو صاف
کرنا - مانجنا * مب

**صَقر** - ع - ایک شکاری پرند
ہے - جسے فارسی میں
چرغ کہتے ہیں * مب

**صَقِیل** - ع - روشن - صیقل
کی ہُوئی چیز * مب

**صَک** - مب - چک کا معرب
ہے - نامہ - قبالہ * م مب

**صِکاک** - ع - جمع صک -
قبالے - نامے * مب

**صَکّاک** - ع - قبالہ و دستاویز
لکھنے والے * غ

**صُکُوک** - ع - جمع صَکّ -
قبالے * مب

**صِلّ** - ع - ایک قسم کا چھوٹا
اور زرد رنگ کا سانپ
ہے جس کے کاٹنے کا منتر
نہیں ہے + بلا سختی * مب

**صَلا** - ع - دعوت عام کرنا -
کھانا کھلانے یا کچھ دینے
کے لئے لوگوں کو آواز
دیکر بُلانا * غ - بم

**صِلاء** - ع - بریان - بھُنا
ہُوا * م

**صَلابَت** - ع - سختی - سخت
ہونا * مب

**صِلات** - ع - جمع صِلہ -
اِنعام - عطیئے * ج

**صَلاح** - ع - نیکی - ضد
فساد * مب

**صَلاحیت** - ع - نیکی کرنا -
نیک ہونا * م

**صَلاصِل** - ع - صُلصُل -
فاختہ + بڑے پیالے *
غ - مب

**صِلایہ** - ع - سل بٹا * مب
غ - بم

**صُلب** - ع - پیٹھ کی ہڈی -
سخت + قوت + چست +
سخت زمین * مب

**صَلَب** - ع - سخت زمین +
ہڈی کی چربی * مب

**صُلبی** - ع - پُشت کا -
نسل کا * ج

**صُلبیہ** - ع - آنکھ کا ساتواں
پردہ * غ

**صَلت** - ع - کشادہ پیشانی
+ ہموار چیز + تیغ برّاں +
بڑی چھری * م

صُلح - ع - میل ملاپ - فساد کی ضد * مب

صُلَحاء - ع - جمع صالح - نیک * ج - مب

صُلحِ کُل - ف ع - کسی مذہب والے سے دشمنی نہ رکھنا - دوست و دشمن سب کے ساتھ محبت سے پیش آنا * غ

صَلَد - ع - سخت اور صاف * م - مب

صِلدِم - ع - شیر درندہ سخت سم والا گھوڑا * مب

صَلصال - ع کھنکنی مٹی - بجنے والی مٹی * مب

صُلصُل - ع - بروزن بُلبُل - فاختہ + گھوڑے کی پیشانی کے بال - بڑا پیالہ * مب غ

صَلصَلَہ ع - زنجیر اور لوہے اور لگام اور گھنٹہ کی آواز * غ - مب

صَلَع - ع - ایک مرض ہے جس میں سر کے بال گر جاتے ہیں * مب

صَلعَم - ع مخفف صلے اللہ علیہ وسلم کا * ج

صَلَف - ع - گپ مارنا شیخی بگھارنا - اندازہ سے باہر ہو جانا - ایسا کلام کہنا جو سُننے والے کو ناگوار گزرے + اپنی جھوٹی تعریف کرنا + کھانے میں بے برکتی و بے مزگی ہونا * مب

صَلِف - ع - بے مزہ کھانا + وہ بادل جس میں گڑگڑاہٹ زیادہ اور مینہ کم ہو + گپ مارنے والا - اپنی جھوٹی تعریف کرنے والا * مب

صَلم - ع - جڑ سے ناک و کان کاٹ لینا * مب

صَلوٰۃ - ع - نماز + درود + دُعا مغفرت - رحمت + استغفار واضح ہو کہ صلوٰۃ بمعنی نماز و درود بندے کی طرف سے اور بمعنی رحمت و آمرزش خدا کی طرف سے مستعمل ہے * مب - غ

صَلَوات - ع - جمع صلوٰۃ - نمازیں + درودہا + فارسی میں اکثر بسکون لام مستعمل ہے * بم

صُلُول - ع - گوشت کا گندہ ہو جانا - سڑ جانا - پانی کا بے مزہ ہو جانا - رنگ بدل جانا * مب

صِلَہ - ع بخشش - عطا - انعام - بدلہ + پیوند - خویشی * غ

صِلۂ رحم - ع - اپنے عزیزوں اور رشتہ داروں سے محبت اور سلوک رکھنا * غ

صَلیب - ع - سخت - کڑا - ہڈی کی چربی + سولی پر چڑھا ہوا + نصاریٰ کی سولی - چلیپا - صلیب چلیپ کا معرب ہے اس کی شکل یہ (+) ہے * مب - غ

صَلیبی - ع - قوم نصاریٰ سے مراد ہے * غ

صَلیبی خط - ف - وہ خط جس کے چار کونے ہوں + سکنہ رتا میں پیمایش کی جریب سے مراد ہے * غ

صَلیبی کردن - ف - کسی چیز میں نیزہ وغیرہ مار کر اُسکو اس طرح اُٹھا لینا کہ صلیبی شکل بن جائے * ز

صَلیل - ع - زنجیر لگام اور لوہے کی آواز + ضرب شمشیر کی آواز + دریا کے پانی

بجنے کی آواز * مب م غ

صَمّ - ع - نہ سُننا - بہرہ ہوتا * مب

صُمّ - ع - جمع اَصَمّ - بہرے + بہت سے سخت پتھر * مب م

صِمّ - ع - مرد دلیر + شیر درندہ * م

صَمّاء - ع - بہری عورت + زمانہ کی سختی + سخت پتھر * م

صُمات - ع - خاموش رہنا - چُپ رہنا * مب

صُماح - ع - پسینہ کی بدبُو + بغل کی بدبو + داغ * م

صِماخ - ع - کان - کان کا سُوراخ * م

صِماد - ع - جمع صَمَد - بلندیاں سخت زمینیں * غ

صَماد - ع - ٹھوس * غ

صِمام - ع - شیشہ کی ڈاٹ - بوتل کا کاگ * م

صَمت - ع - خاموشی + چُپ رہنا * م - مب

صَمَد - ع - مہتر - بزرگ + بے نیاز + بلند + دائم + وہ شخص جس کی طرف خلقت رجوع کرے + وہ شخص جو بھُوکھا اور پیاسا نہ ہو * م

صَمَد - ع - کسی کام کا ارادہ کرنا + بلند جگہ * م

صَمَدِیَّت - ع - بزرگی + بے نیازی + حیوانی عادتوں سے پاک ہونا * غ

صَمصام - ع - تیز تلوار * مب

صَمغ - ع - گوند * م

صَمَم - ع - بہرہ پن - کانوں کی گرانی * مب

صِمَم - ع - جمع صِمّہ - دلیر - بہادر + شیر + نرسانپ * م

صُمٌّ وبُکمٌ - ع - جمع اَصَمّ و اَبکَم - بہرے اور گونگے + فارسی میں مفرد معنی میں استعمال ہوتا ہے * غ

صُمُوت - ع - خاموش رہنا * مب

صِمّہ - ع - شیر + مرد دلیر + نرسانپ + بوتل کی ڈاٹ - کاگ * مب

صَمیم - ع - ہر چیز کا درمیان + ہر چیز کا خلاصہ - خلوص - خالص + دل کا بیچ + بہرا آدمی + ہر چیز کا مغز + ہڈی کا گُودا + گرمی اور سردی کی شدت + مرد خالص - یہ لفظ جمع اور مفرد دونوں طرح پر آیا ہے * غ - م

صَنادِید - ع - جمع صِندید - بزرگ لوگ - دلاور * مب

صَنادِیق - ع - جمع صُندُوق - صندوق * مب

صَنّاع - ع - بڑا کاریگر * ج

صُنّاع - ع - جمع صانع - کاریگر لوگ * مب

صِناعت - ع - کاریگری - پیشہ - ہنر * غ - م

صُنان - ع - بغل کی بدبُو * م

صَنائع - ع - جمع صَنیعت - کاریگریاں * ج

صَنج - مب - چنگ - مشہور ساز ہے * م

صَندل - مب چندل - مشہور خوشبودار لکڑی ہے * م

صَندلی - ف - چھوٹا تخت - چوکی - کرسی * غ - بم

صُندُوق - ع - لکڑی وغیرہ کا بکس - فارسی میں بفتح اول آتا ہے * بم

**صَنْدُوقچہ** - ف - چھوٹا صندوق ÷ ج

**صِنْدِید** - ع - رئیس - بہادر + آندھی + سخت جاڑا + غالب + بڑی بڑی بوندوں والا مینہ ÷ مب

**صُنْع** - ع - کاریگری + کام + خدا کا کسی چیز کو پیدا کرنا + کسی پر احسان کرنا ÷ م مب

**صَنْعَت** - ع - پیشہ - ہُنر - کاریگری ÷ م

**صِنْف** - ع - قسم - نوع ÷ م

**صَنَم** - ع - بد بُو + بُت + مجازاً معشوق ÷ م - غ

**صِنْوان** - ع - کھجور کے دو شاخہ درخت + دو ندیاں جو ایک چشمہ سے نکلی ہوں + وہ بھائی جو ایک ماں باپ سے ہوں +

**صَنَوبَر** - ع - چلغوزہ کا درخت جس کو ہندی میں چیڑ کہتے ہیں - اور درخت سرو ناز کو بھی صنوبر کہتے ہیں ÷ غ

**صُنُوف** - ع - جمع صِنْف - قسمیں - اقسام ÷ مب

**صَنِیع** - ع - تلوار تیز اور چمکتی ہوئی + خدا کی مخلوق + نیکی - احسان - کام ÷ م - مب

**صَنِیعَہ** - ع - نکوئی - ہُنر ÷ مب

**صَواب** - ع - صحیح - ٹھیک - راستی - درستی - خطا کی ضد ÷ م

**صَوابدِید** - صلاح - تجویز ÷ غ

**صَوارِف** - ع - جمع صارِفہ - حادثے - زمانہ کی گردشیں ÷ ج - غ

**صَوارِم** - ع - جمع صارِم - تیز اور کاٹنے والی تلواریں ÷ ج - مب

**صُواع** - ع - شراب پینے کا بڑا پیالہ + ایک پیمانہ کا نام ÷ م

**صَواعِق** - ع - جمع صاعِقہ - بجلیاں ÷ ج

**صُواغ** - ع - قالب میں کسی چیز کا ڈھالنا ÷ م

**صَوّاغ** - ع - ڈھالنے والا - ڈھلیا - سُنار - جھوٹی بات بنانے والا ÷ م

**صَوامِع** - ع - جمع صَومَعہ - نصاریٰ کے عبادت خانے گرجے ÷ م - ج

**صَوافّ** - ع - گائیں - گھوڑے اور اُونٹ جو تیز رَو ہوں اور تین پاؤں پر کھڑے ہوں + وہ اونٹ جو قربانی کے لئے رکھے گئے ہوں ÷ ع

**صَوب** - ع - طرف - جانب - راستی - خطا کی ضد + سیدھا چلنا ÷ غ

**صُوبہ** - ف - بادشاہت کا ایک حصہ ÷ ج

**صُوبہ دار** - ف - صوبہ کا حاکم ÷ ج

**صَوت** - ع - آواز ÷ مب

**صُور** - ع - وہ سینگ جو بجاتے ہیں + خصوصاً وہ سینگ جسے قیامت کے دن حضرت اسرافیل علیہ السلام پھونکیں گے ÷ م

**صُورِ اِسرافِیل** - ع - وہ نرسنگا جو قیامت کے دن حضرت اسرافیلؑ پھونکینگے ÷ غ

**صُورِ سَحَرگاہی** } ف - آہِ سحری - 
**صُورِ صُبحگاہی** } صبح کی آہ ÷ ن

**صُورِ نیم شبی** - ف - آدھی رات کی آہ + از خاقانی

**صُوَر** - ع - جمع صُورت - صُورتیں - مُورتیں + مب

**صُورت** - ع - تصویر - شکل - نمونہ + مب

**صُورت بازی** - ف - بہروپ + غ - مب

**صُورت بستنِ کار** / **صُورت پذیرفتنِ کار** / **صُورت گرفتنِ کار** } نا - کام کا اصلاح پذیر ہونا - درست ہوتا + بم

**صُورت نگار** - ف - مصوّر - نقاش + بم

**صُورتِ بے معنے** - ف - وہ شخص جس کا ظاہر اچھا ہو اور باطن خراب ہو + بم

**صُورت دادنِ کار** - ف - کام کی اصلاح اور درستی کرنی + بم

**صُورت کش** / **صُورت گر** } ف - مصوّر - نقاش + بم

**صُورت گری** - ف - صورت بنانا - مصوّری - نقاشی - تصویر بنانا + ج

**صُورتِ نوعی** - ع - ایک جوہر ہے جو مُطلق جسم سے لاحق ہو کر اُس کو اور انواع سے الگ کر دیتا ہے + غ

**صُوَرِ علمیّہ** - ع - وہ چیزیں جو پیدا ہو چکی ہیں یا آیندہ پیدا ہونے والی ہیں - کیونکہ اُن کی صُورتیں حق سبحانہٗ کے علم میں پیدائش سے پہلے آ چکی ہیں + ع

**صُوَرِ مرئیّات** - ع - ان چیزوں کی صورتیں جو نظر سے دکھائی دیتی ہوں + غ

**صُوری** - ع - ظاہری - منسوب طرف صُورت کے + ج - غ

**صُوف** - ع - پشم - اُون + مب

**صُوفی** - ع - پشم پوش - بالوں کا کپڑا پہننے والا - اس لئے کہ صوف یعنی پشم یعنی بال کے ہے - اور فقیروں کی اصطلاح میں وہ صُوفی شخص ہے جو اپنے دل میں خدا کے سوا کسی کا خیال نہ آنے دے اور اپنا دل کو آلایش دُنیا سے پاک و صاف رکھے - اور صُوفی بمعنی مخلص بھی آیا ہے + غ

**صُوفیچہ** - ف - صوفیوں کا ایک قسم کا کپڑا ہے + غ

**صَول** - ع - حملہ کرنا - بلہ کرنا - کسی پر جھپک کر جانا + م

**صَولت** - ع - حملہ کرنا + مجازاً دبدبہ - رُعب - ہیبت + م - غ

**صَولجان** - مب چوگان - موکھ مُڑی ہوئی چھڑی + م - غ

**صَوم** - ع - روزہ + مب

**صَومُ العذرا** / **صَومِ مریم** } ع - روزۂ حضرت مریم یعنی رات کو نیت کرنا اور دن بھر کسی سے بات نہ کرنا + غ

**صومعہ** - ع - گرجا + مجازاً زاہد سلام کے عبادت خانہ کو بھی کہتے ہیں + غ

**صَون** - ع - نگہبانی - حفاظت + مب

صُہْب - ع - سُرخی + یا رنگ
تیرہ مائل بہ سُرخی جیسے کہ
گھوڑے کا رنگ ✤ م
صَہْبَاء - سفید انگوروں کی
شراب ✤ م
صِہْر - ع - سُسر + داماد + مرد
اور عورت کے سُسرال کی
طرف کے رشتہ دار - بہنوئی +
(اصہار اس کی جمع آتی ہے) م
صِہْرِیج - ع - وہ حوض - یا
گڑھا جس میں پانی جمع
ہو ✤ م - مب
صُہُوبَت - ع - زردی اور
سفیدی مائل سُرخ رنگ +
سُرخی مائل تیرہ رنگ + سُرخی
اور زردی کے درمیان متوسّط
رنگ جو سفیدی کی طرف
زیادہ مائل ہو ✤ غ
صُہُود - ع - جسیم - تناور -
موٹا ✤ م
صَہِیل - ع - گھوڑے کے
ہنہنانے کی آواز ✤ مب

صِیَاح - ع - آوازِ بلند +
نوحہ + فغان ✤ م
صَیّاد - ع - شکاری - شکار
کرنے والا ✤ مب
صَیّاغ - ع - ڈھالنے والا -
ڈھلیا - سُنار ✤ م
صِیَاغَت - ع - زرگری ✤ م
صِیَام - ع - (جمع صَوم) -
روزے ✤ غ
صِیَانَت - ع - بچانا - حفاظت -
نگہبانی ✤ م
صِیت - ع - آوازہ - شہرت -
ذکرِ خیر ✤ غ
صَیْحَہ - ع - سخت آواز - فغان -
عذاب ✤ م - غ
صَید - ع - شکار ✤ م
صَیدِ حَرَم - ع - حرم کا شکار -
خانہ کعبہ کے گرد اگرد کا شکار ✤ غ
صَیدَلَہ - ف - عطاری کی
دُکان - دوائی خانہ ✤ ز
صَیرَفی - ع - صراف جو روپے
اور اشرفی کو پرکھتا ہے ✤

کاموں میں دخل و تصرّف کرنے
والا + ایک خوشنویس اور ایک
شاعر کا لقب ہے ✤ غ
صَیرُورَت - ع - ایک جگہ سے
دُوسری جگہ جانا + چلنا پھرنا +
ہو جانا ✤ م - غ
صِیغَہ - ع - چاندی سونے وغیرہ
کا قالب میں ڈھالنا - خلقت
+ طریقہ + ہر ایک لفظ کی
شکلِ لغت بمعنا اور اصطلاحِ خواص
میں بمعنی نکاح بھی آیا
ہے ✤ غ
صَیف - ع - گرمی کا موسم ✤ م
صَیقَل - ع - آئینہ اور تلوار وغیرہ
کا چمکانے والا - تلوار کا تیز کرنے
والا - صاف کرنے کی اوزار وغیرہ
- کرنا - صاف کرنا ✤ م
صَیقَلی - ع - صیقل کرنیوالا - صاف
کرنیوالا - صاف کرنیکا اوزار - باڑھ
رکھنے کا پتھر - سان ✤ م - غ
صِیبن - - مب معرب چینی ✤ م
صِینِیَّہ - مب - چینی ✤ ز

# ض

ضَباب - ع - کہر - دھند - پیپہ
اندرائن اور زقوم وغیرہ +
ضابِط - ع - ہوشیار - انتظام
کرنے والا - حفاظت کرنے
والا - کوتوالِ شہر - پولیس
انسپکٹر + م - ز
ضابِطہ - ع - قاعدہ - دستور +
ج - غ
ضاجِر - ع - تنگدل - بے
آرام - غمگین - مضطرب -
بے قرار + غ
ضاحِک - ع - ہنسنے والا -
ہنستا ہُوا + م
ضارّ - ع - ضرر پہنچانے
والا + غ
ضارِب - ع - مارنے والا -
اندھیری رات + م
ضارِی - ع - شکار کے پیچھے
دوڑنے والا کُتّا + مب
ضاغِط } یہ ایک حالت ہے
ضاغُوط } کہ خواب میں آدمی
ایسا جانتا ہے - کہ کوئی

اُس کے گلے کو گھونٹ رہا
ہے + غ - م
ضال - ع - جنگلی بیر + م
ضالّ - ع - گمراہ - راہ
بھٹکا ہُوا + م
ضالّہ - ع - وہ چیز جو کھوئی
گئی ہو + م
ضالّین - ع - جمع ضالّ -
گمراہ لوگ + غ
ضامِن - ع - خاطر جمع کرنے
والا - کفیل و طرفدار -
ذمہ دار + م
ضامِن وَجہ - ع - مال
ضامن + بم
ضان - ع - آدمی کے بدن
کی بدبو - بھیڑ + غ - م
ضائِع - ع - کھویا ہُوا - کھویا
گیا - بیکار - برباد شدہ -
تباہ - خراب + مب - بم -
ضَبّ - ع - سوسمار - ہندی
گوہ - غصہ - کینہ - زمین پر
سونا - ہونٹ کی ایک بیماری

ہے جس میں ہونٹ سے خون
جاری ہو جاتا ہے - ورم + م
ضُباح - ع - لومڑی کی
آواز + م
ضَبط - ع - ہر شے کا اُسکی حد پر
نگاہ رکھنا - انتظام + م
ضَبطیّہ - ف - پولیس + ز
ضُبع - ع - کفتار - بجّو + م
ضَبع - ع - بازو - بغل + م
ضِبعانہ - ع - مادہ کفتار + مب
ضَبعُور - ع - شیر درندہ + م
ضَبیب - ع - خون اور پانی
کا جاری ہونا + م
ضَجّہ - ع - شور و غوغا + م
ضجنہ - ع - [illegible] - عضو -
[illegible] + م - مب
ضَجِر - ع - تنگدل - غمگین +
[illegible] + مب
ضَجَر - ع - دلتنگی - بے آرامی +
رنج - غم - بے قراری - دل
کی تڑپ + م
ضَجَرت - ع - تنگدلی - غم

سے بے آرامی + م

ضَجع - ع - کروٹ سے سونا - زمین پر پہلو رکھنا + م

ضَجُور - ع - تنگدل - مضطرب - غمگین + م

ضَجیج - ع - شور و غل کرنا - چیخنا + م

ضَجیع - ع - ہم خواب - ہم بستر + م

ضَحاء - ع - چاشت کا کھانا + م

ضحِک - ع - ہنسنا - ہنسی + م

ضُحکَہ - ع - وہ شخص جس پر لوگ ہنسیں - مسخرہ + م

ضَحل - ع - تھوڑا پانی + م

ضَحو / ضَحوہ - ع - پہر دن چڑھے کا وقت - روشن - آشکارا + چاشت کا کھانا + م - غ

ضَحُوکہ - ع - جو چیز لوگوں کو ہنسائے - وہ تماشا جسے لوگ دیکھ کر ہنسیں + غ

ضُحیٰ - ع - پہر دن چڑھے کا وقت + م

ضَخیم - ع - وہ شخص جس کے مُنہ یہ گردن یا زنخدان میں کجی ہو + غ - م

ضِخام - ع - بڑے ڈیل ڈول کا - بزرگ جُثّہ + ہر ایک بڑی اور بزرگ چیز + م

ضَخامت - ع - موٹائی - جسامت - موٹاپا + م

ضَخم - ع - موٹا - موٹی چیز - بزرگ جُثّہ + غ

ضِدّ - ع - مخالف - برخلاف - برعکس + م

ضِرّ - ع - پہلی عورت کی زندگی میں دوسری عورت سے نکاح کرنا + م

ضَرّ / ضَرّاء - ع - گزند + سختی + بدحال + لاغری + نقصان + م

ضِراب - ع - نر کا مادہ پر کودنا - یعنی جُفتی کھانا + تلوار مارنا + م

ضَرّاب - ع - روپیہ اشرفی پر سکہ لگانے والا + غ

ضَرّاب خانہ - ف - ٹکسال + م - ج +

ضِرار - ع - آپس میں ایک دوسرے کو نقصان پہنچانا + مسجد ضرار ایک مسجد تھی جسکو منافقوں نے بنایا تھا + م

ضَرامَت - ع - گزند - ایذا پہنچانا - صدمہ دینا + ندھا ہونا + غ - م

ضُراط - ع - گوز مارنا - پاد یعنی وہ ریح جو پیٹ سے آواز کے ساتھ نکلے + م

ضَرّاط - ع - پادنے والا - پدوڑا + م

ضَراعت - ع - زاری - عاجزی - فروتنی + م

ضِرام - ع - لکڑی کے باریک باریک ریزے یعنی چھپٹیاں جس سے آگ سلگاتے ہیں - فارسی میں اُس کو خرد و ریزہ کہتے ہیں + م

ضَرب - ع - چوٹ - مارنا + بیان کرنا + ایک چیز کا دوسری چیز میں ملانا + دو کو چند کرنا + عدد کو کئی گنا کرنا + مانند + قسم + سانچہ شہد ... کرنا + پانی ... پہنچنا - سکہ کو مطراد بنا - شعر کا آخر لفظ + م - ج

ضَرَب - ع - سفید شہد * مب م
ضَربُ الفَتح - ع - فتح کے بعد شادیانے بجانا * بم
ضَربُ المَثَل - ع - کہاوت * بم
ضَرَبان - ع - دل کا تڑپنا وہ درد جس میں شرائین بڑی شدت سے اچھلتی ہیں۔ ہندی میں اس کو ٹیک کہتے ہیں * غ
ضَربَہ - ع - چوٹ - مار - جوئے کا پانسہ * غ ب
ضَربتِ لازِب - ع - ضربت - چوٹ - لازب - لپٹنے والی - چمٹنے والی سے مرکب ہے - وہ چوٹ جس کا نشان ہمیشہ باقی رہے * ع
ضَربِ کسور - ع - دو مکسور رقموں کو آپس میں ضرب دینے کا قاعدہ * غ
ضَربی - ع - منسوب بہ ضرب جس کے معنے مشہد کے * غ
ضَربیجہ - ع - شخص بد زبان

ضَرَّتان - ع - دو عورتیں جو ایک مرد کے نکاح میں ہوں * غ
ضَرَر - ع - تکلیف - دکھ - نقصان * م
ضَربزَیک - ع - ایک قسم کی توپ * ع
ضَرس - ع - داڑھ * م
ضَرس - ع - زور سے دانت کے ساتھ کاٹنا * زمانہ کی سختی * تکلیف * مصیبت * م
ضَرسی - ع - وہ شخص جو بھوک کی شدت سے بدخواہ اور غضبناک ہو * م
ضَرط - ع - پادنا * م مب
ضَرع - ع - تھن * م
ضَرَع - ع - زاری - فروتنی - عاجزی * شدت - ناتوان - وہ گھوڑے کا بچہ جو دوڑ نہ سکتا ہو - خرد سال - کم سن - خوار ہونا * غ - م
ضَرِع - ع - خوار - ضعیف - لاغر * م - مب
ضِرغام - ع - شیر درندہ * م
ضُروب - ع - جمع ضرب - انواع و اقسام * غ - م
ضَرورت - ع - حاجت * بم - م
ضَروری - ع - ضرورت کی

طرف منسوب ہے - وہ چیز جس کے بغیر چارہ نہ ہو * غ
ضَرَّہ - ع - سوت - سوکن * پستان - چھاتی - چھاتی کی جڑ * سختی - ایذا * چکی کا ایک پاٹ - اور دونو پاٹوں کو ضرتان کہتے ہیں * م
ضَریبَہ - ع - طبیعت - خو * تلوار * تلوار کی تیزی * تلوار کی ضرب کھایا ہوا * م
ضَریح - ع - قبر * غ - م
ضَریر - ع - نابینا - اندھا * بیمار * دُبلا * م
ضَریس - ع - بہت بھوکا * م
ضَریع - ع - ایک کانٹوں دار گھاس ہے جس کے زہر کے سبب کوئی چوپایہ اُس کے نزدیک نہیں جا سکتا * م
ضَریم - ع - سوختہ - جلا ہوا * م
ضِعاف - ع - جمع ضعیف - کمزور * مب
ضَعضَعا - ع - دو چند - دُگنا * م

ضَعف - ع - بیہوشی - نقصانِ عقل ۔ م

ضُعف - ع - ضعف سستی ناتوانی - کمزوری ۔ م

ضُعفُ التالیف - ع - خلافِ محاورہ ترکیبِ عبارت ۔ غ

ضُعفا - ع - جمع ضعیف، ناتواں - کمزور ۔ مب

ضَعیف - ع - ناتواں - ناطاقت بوڑھا - بے وقوف ۔ م - مب

ضَغائن - ع - جمع ضغینہ، عداوتیں - کینے ۔ مب

ضِغث - ع - تنکا - دستہ گھاس کا مٹھا ۔ م مب

ضَغط - ع - نچوڑنا - بھینچنا - تنگ کرنا - کسی چیز کا دیوار وغیرہ پر رگڑنا ۔ م

ضُغط - ع - تنگی - سختی - جبر ۔ م

ضَغطہ - ع - ایک مرتبہ بھینچنا ۔ م

ضَغطۃُ القبر - ع - قبر کی تنگی ۔ م

ضُغطہ - ع - سختی - تنگی -

تنگی - ترش رش ۔ غ

ضِغن - ع - کینہ ۔ م

ضَغیط - ع - سست رائے ضعیف عقل ۔ م

ضَفادِع - ع - جمع ضفدع مینڈک ۔ مب

ضَفائر - ع - جمع ضفیرہ، گندھے ہوئے بالوں کا جوڑا ۔ غ - م

ضِفدع - ع - مینڈک - ایک ورم کا نام جو بصورت مینڈک حلق میں پیدا ہو جاتا ہے ۔ غ

ضِفّہ - ع - ندی اور دریا کا کنارہ ۔ م

ضَفیر - ع - گندھے ہوئے سر کے بال ۔ مب

ضَفیرہ - ع - گندھے ہوئے سر کے بالوں کا جوڑا جو عورتیں سر پر باندھتی ہیں ۔ م

ضِلّ - ع - گمراہ - بد - برا - بیہودہ ۔ مب

ضَلال - ع - گمراہی - ضائع ہونا - ہلاک ہونا - گم ہونا - مضطرب ہونا ۔ م

ضَلالت } ع - گمراہی ۔
ضَلّت } م - غ

ضَلع } ع - پسلی - پہلو
ضِلع } کی ہڈی اور سلطنت کی شاخ ۔ م ج

ضُلّل - ع - گمراہی ۔ م مب

ضُلّول - ع - بہت بڑا گمراہ ۔ م

ضُلَیل - ع - گمراہ - راہ بھولا ہوا ۔ م

ضِلّیل - ع - بہت بڑا گمراہ ۔ م

ضَمّ - ع - ملانا - چمٹانا - ایک حرکت کا نام جس کو پیش کہتے ہیں ۔ م

ضِماد - ع - لیپ - پٹی ۔ مب - غ

ضَمان - ع - قبول کرنا - کفالت کرنا - کفیل ہونا - بڑا محاورہ میں اس کو ضمانی کہتے ہیں ۔ م - غ

ضَمانت - ع - ضمانی - ذمہ داری ۔ ج

ضَماندار - ف - کفیل - ذمہ دار - ضامن ۔ م

ضَمَائِر - ع - جمع ضمیر * غ - ج
ضَمَائِم - ع - جمع ضمیمہ * ج
ضُمر } ع - لاغری - دُبلاپن -
ضُمُر } پیٹ کا پیٹھ سے
چپک جانا * م
ضِمن - ع - شکن - درمیان * م
ضمن اللفظ - ع - علم شعر
میں ایک صنعت ہے جسکے
دربیت ایک لفظ ہوں دوسرا
اسکا مذکور کریں * ع
ضُمُور - ع - ضعف - لاغری -
دُبلاپن * غ
ضُمُور - ع - لاغر - دبلا -
ضعیف * ع
ضَمّہ - ع - پیش کی حرکت * ج
ضَمِیر - ع - اندیشہ - خاطر -
دل - وہ چیز جو دل میں
گزرے - پوشیدہ بھید *
وہ چھوٹا سا اسم جو قائم مقام
اسم ظاہر کے ہو * م - غ
ضَمِیم - ع - ملایا گیا - شامل
کیا گیا * ن
ضَمِیمَہ - ع - وہ شے جو کسی
اور شے پر زیادہ کر کے
لگا دیویں * غ - ج

ضَنِین - ع - کفیل -
ضامن * م
ضِنَّت - ع - بخیل -
بخیلی * م
ضَنک - ع - تنگی -
تنگ * م
ضَنی - ع - لاغر - دُبلا * غ
ضِنبک - ع - مُفلس - دُبلا -
بیوقوف * م
ضَنِین - ع - بخیل کنجوس * م
ضَو - ع - روشنی - لیمپ *
مب - ز
ضَوابِط - ع - جمع ضابطہ
قواعد * ج
ضَواحِک - ع - جمع ضاحکہ
کچلیوں اور ڈاڑھوں کے
درمیان کے چار دانت -
بعض کہتے ہیں کہ آگے کے
چار دانت جو ہنسنے میں کھل
جاتے ہیں * م - منب
ضَوِرہ - ع - بہت سخت بھوکا * م
ضَوران - ع - بھوکا ہونا -
ناراض * م - منب
ضَحُوَہ - ع - حوض * م
ضَحُول - ع - وہ کنواں

جس میں پانی کم ہو + کم دُودھ
کی اُونٹنی یا بکری * م
ضَہیاء - ع - وہ عورت
جس کو حیض کا خُون نہ آوے -
وہ عورت جس کے دودھ
نہ ہو * م
ضِیاء - ع - روشنی - واضح ہو
کہ ضیا نور سے قوی تر ہے
اور نور سنا سے قوی تر ہے
* م - مب - غ
ضَیاح - ع - پانی ملا ہُوا
دُودھ * م
ضِیاع - ع - جمع ضیعہ - بوئی
ہوئی زمینیں + گاؤں *
ضِیاعات - ع - جمع ضائع -
تباہ - برباد + جمع الجمع ضیعہ -
کھیتی والی زمینیں - گاؤں * غ
ضِیافت - ع - مہمانی کا کھانا
کھلانا + مہمان کے طور پر
کسی کے پاس آنا * م
ضَیر - ع - گزند - نقصان * م
ضَیق - تنگی اور ہلاک ہونا * م
ضَیعہ - ع - ضائع اور ہلاک ہونا +
تجارت + حرفہ - پیشہ - بڑی آمدنی
والی زمین + گاؤں * مب - غ

ضَیغَم - ع - گزندہ + شیر درندہ ٭ م

ضَیف - ع - مہمان اور مہمانان جمع اور مفرد دونوں طرح پر آیا ہے + کسی کو مہمان رکھنا + آفتاب کا نزدیک بہ غروب ہونا + کسی پر رنج اور غم کا نازل ہونا ٭ م

ضِیف - ع - پہلو ٭ م

ضِیق - ع - تنگی + مکان اور کپڑے وغیرہ کی تنگی ٭ م

ضَیق - ع - تنگ + تنگی + تنگ ہونا ٭ مب

ضَیّق - ع - تنگ + بخیل - کنجوس ٭ م

ضِیقُ النَّفَس - ع - دمہ کی بیماری ٭ غ

ضَیم - ع - کسی کی حق تلفی کرنا - ستم کرنا + بدلہ لینے میں ضرر سے اندیشہ نہ کرنا ٭ غ - م

ضَیمُران - ع - دیکھو ضومران ٭ م

ضُیُوف - ع - جمع ضیف - مہمانان ٭ مب

ضَیزُون - ع - بلی کا نر - بلاؤ ٭ م

# ط

طاب - لذیذ + بوسے خوش ٭ م

طابَق - مب - تابہ کا معرب ہے - توا ٭ م

طابَقَ النَّعلُ بِالنَّعلِ - ع - جوتی کے ساتھ جوتی برابر ہونی ٭ م

طابُورہ - ع - پلٹن ٭ ز

طابیہ - ت - توپیں چھوڑنے کے لئے قلعہ پر جو بلند جگہ بناتے ہیں + چاردیواری ٭ ز

طاجن - معرب - تابہ - توا ٭ م

طاحُون ⎫ ع - چکی ٭
طاحُونہ ⎭ غ

طانَک - ع - آزاد درخت کا پھل ٭ غ

طارِف - ع - تازہ اور نیا اور بہتر مال ٭ م

طارِق - ع - رات کو چلنے والا + سخت حادثہ + وہ ستارہ جو صبح کے قریب نکلتا ہے + ہر شے جو رات کو ظاہر ہو ا وہ شخص جو رات کو رستہ چلے اسی سبب سے چور کو بھی طارق کہتے ہیں ٭ م - غ

طارم - معرب تارم - لکڑی کا مکان + بلند مکان + بالا خانہ + انگور اور بیلوں کے چڑھانے کی ٹٹیاں ٭ غ - م

طارمِ اَخضَر ⎫ ع
طارمِ خضرا ⎪ ف
طارمِ فیروزہ ⎬ آسمان
طارمِ نیلگُوں ⎭ ٭

طاری - ع - یکایک ظاہر ہونے والا - نیچے اترنے والا ٭ م

طارِقیہ - ع - حَبُّ السّلاطین - جمال گوٹہ ٭ ب

طاس - مب - تاس کا معرب ہے - بڑا طشت + ایک جامۂ زرتار کا نام + منتخب اور صراح میں لکھا ہے - وہ

برتن جس میں پانی یا شراب پئیں ٭ غ - بم

**طاسِ آبگوں** - ف - آسمان ٭ ب - ج

**طاس بازی** - ف - بازیگروں کا ایک کھیل ہے جس میں تھالی کو اچھال کر لکڑی پر روکتے ہیں اور اس کو نچاتے ہیں + شعبدہ بازی - فریب + مکاری ٭ غ - بم

**طاسِ زر** - ف - آفتاب ٭ ب

**طاسک** - ف - تصغیر تاس - چھوٹا طشت ٭ ب

**طاسِ گوں** - ف - آسمان ٭ ل

**طاسِ نگوں** - ف - آسمان ٭ ب - ج

**طأطأۃ** - ع - سر نیچا کرنا ٭ مب

**طاعات** - ع - جمع طاعت، فرمانبرداریاں ٭

**طاعت** - ع - بندگی - عبادت ٭ مب

**طاعن** - ع - نیزہ مارنے والا + طعنہ دینے والا ٭ م

**طاعون** - ع - شامت + مرگِ عام + ایک وبائی مرض کا نام ٭ م - غ

**طاغوت** - ع - لات + عزّےٰ + بت + جادو + جادوگر + دیو + سرکش + کاہن + شیطان + گمراہوں کا سردار ٭ م - ب

**طاغی** - ع - پھرا ہوا - باغی - حد سے باہر نکلا ہوا - مفسد - سرکش ٭ مب - م

**طاغیہ** - ع - متکبر - بجلی + عذاب کی چنگھاڑ ٭ م

**طاف** - ع - گشت کرنے والا طواف کرنے والا ٭ ب

**طافح** - ع - بدمست - شراب سے چھکا ہوا ٭ م

**طافی** - ع - ہلکے پن سے پانی کے اوپر تیرنے والی چیز ٭ غ

**طاق** - ع - وہ محرابی شکل جو مکان میں کسی چیز کے رکھنے کے لئے بناتے ہیں - ایک قسم کا کپڑا + سبز چادر + محراب - اَدوَنی دار جُبہ + تنہا - اکیلا ٭ م - غ

**طاقِ آجری** - ع - اینٹ کی محراب ٭ ر

**طاقِ ازرق** + **طاقِ بازیچہ رنگ** + **طاقِ خضرا** + **طاقِ طارم** + **طاقِ فیروزہ رنگ** + **طاقِ کُحلی** + **طاقِ لاجوردی** + **طاقِ مُقرنس** + **طاقِ نیلوفری** + **طاقِ نیم خانہ** + **طاقِ نیم خایہ** + **طاقِ کج** + **طاقِ مینا** + **طاقِ نیلوفر** - ع - ف - سب سے مراد آسمان ہے ٭ ب - ج

**طاق بر نہادن** - ف - بھلا دینا - فراموش کرنا - چھوڑ دینا ٭ بم - ب

**طاقِ نُصرت** - ع - تہنیت ورود کے لئے پھول پتوں کا بنایا ہوا دروازہ ٭ ز

**طاقت** - ع - قوت - زور - سکت ٭ م

**طاقچہ** - ف - چھوٹا طاق ٭ ج

**طاقدیس** - ف - خسرو پرویز کے تخت کا نام جس کا طول ایک سو بیس گز اور عرض ... گز [partly illegible]

گز کا تھا اور کل جو اہر سے جڑا تھا ÷ غ

**طافہ** - ف - ایک عدد کپڑا + واضح ہو کہ جس طرح گھوڑے کے لئے راس اور ہاتھی کے لئے زنجیر استعمال کرتے ہیں اسی طرح کپڑے کے واسطے طاقہ مستعمل ہے ÷ غ

**طاقی** - ف - ایک قسم کی ٹوپی ÷ بم

**طالب** - ع - طلب کرنے والا + ڈھونڈھنے والا ÷ م

**طالبی** - ع - ایک قسم کا خربوزہ ہے ÷ ز

**طالح** - ع - بدکار آدمی - بد آدمی ÷ م

**طالع** - ع - بُرج + درجہ + مجازاً قسمت - نصیب + طلوع کرنیوالا - نکلنے والا صبح کا - نیا چاند ÷ م

**طالعہ** - ع - طلوع کرنے والی - روشنی ÷

**طالق** - ع - وہ عورت جس کو خاوند نے چھوڑ دیا ہو - رہائی یافتہ - رہا ÷ مب

**طامات** - ع - جمع طامّہ - جھوٹ - شیخی + صُوفیوں کی گپیں + بے اصل اور پریشان باتیں + فارسی میں بغیر تشدید کے مستعمل ہے ÷ غ

**طامث** - ع - حیض والی عورت ÷ م

**طامح** - ع - بلند + غیر مردوں کی طرف دیکھنے والی عورت بے اجازتِ خاوند باہر نکلنے والی عورت ÷ مب

**طامع** - ع - طمع کرنے والا - لالچی ÷ مب

**طامّہ** - ع - بڑی سختی + سخت بلا + قیامت ÷ مب

**طامّۂ کُبریٰ** - ع - سب سے بڑی بلا - مُراد قیامت ÷

**طاؤس** - ع - مور + حسین آدمی ÷ م

**طاؤسِ آتش پر** - ف - آسمان ÷ ب

**طاؤسِ پرانِ اخضر** - ف - فرشتے - ستارے ÷ ب

**طاؤسِ پر کندہ** - ف - بے رونق - بدنما ÷

**طاؤسِ خُلد** - ع - حُور و غلمان ÷ ب

**طاؤسِ عرش** - ف - حضرت جبرئیل ع سے مُراد ہے ÷ غ

**طاؤسِ عُلوی آشیاں** - ف - آگ ÷ غ

**طاؤسِ فلک** - ع - ف - آفتاب ÷ ن

**طاؤسِ مشرق خرام** - ف - آفتاب + آسمان ÷ ب

**طاولہ** - ع - میز ÷ ز

**طاہٰ** - ع - قرآن کی ایک سُورۃ کا نام ہے ÷ غ

**طاہر** - ع - پاک ÷ م

**طائحہ** - ع - ہلاک کرنے والا حادثہ + ہلاک شدہ آدمی ÷

**طائر** - ع - اُڑنے والا پرند + کردار + دماغ + وہ چیز جس سے فال بد یا فال نیک لیں ÷ م

**طائرِ سدرہ** }
**طائرِ عرش** } ف - جبرئیل علیہ السلام ÷ ب
**طائرِ قُدس** }

**طائرِ قُدسی** - ع - فرشتہ ÷

طائع - ع - فرمانبردار ÷ م
طائف - ع - کوتوال + طواف کرنے والا + گشت کرنے والا + خیال جو نیند میں دکھائی دے - سُپنا ÷ م
طائفہ - ع - آدمیوں کا گروہ جماعت + کسی چیز کا ایک ٹکڑا ÷ م
طائل - ع - فائدہ + افزونی توانگری - فراخی + توانائی ÷ م
طائی - ع - قبیلہ طے کا آدمی + وہ چیز جس کو قبیلہ طے سے تعلق ہو ÷ غ
طِبّ - ع - تندرستی کے قائم رکھنے اور مرض کے دُور کرنے کا علم + نرمی - جادو ÷ م
طِبِّ جسمانی - ع - جسم کے متعلق امراض کے علاج کرنے کا علم ÷
طِبِّ رُوحانی - ع - رُوح کی بیماریوں کے علاج کرنے کا علم - رُوح کی اصلاح کرنے کا علم - علم اخلاق ÷
طَبابت - ع - حکیمی - فنِ طب ÷ غ

طَبّاخ - ع - باورچی - کھانا پکانے والا ÷ م
طَباشیر - مب - معرب تباشیر - بنسلوچن + ایک قسم کی سفید مٹی - جسے چاک - کھریا کہتے ہیں ÷ غ - ز
طَباشیرِ صُبح - ف - صبح صادق کی سفیدی ÷ ب
طَبّاع - ع - صاحب طبیعت - عقلمند - تیز فہم + کمہار + تلوار بنانے والا ÷ غ - م
طِباع - ع - جبلت - سرشت - خو - پیدائشی عادت - نیز جمع طبع - طبیعت ÷ م - غ
طِباق - ع - موافق - برابر + موافق اور برابر کرنا + نیز جمع طَبَق - چند تہیں جو اوپر تلے ہوں ÷ مب - م - غ
طِباقُ الاَضداد - ع - اصطلاح علم بدیع میں ایسے الفاظ بیان کرنے جن کے معنے متضاد اور مخالف ہوں جیسے زندگی - موت + خندہ - گریہ - سرد گرم وغیرہ ÷ غ
طَبّال - ع - نقارچی ÷ م

طَبائع - ع - جمع طبیعت ÷ ج
طَبائعِ اَربعہ - ع - (۱) سرد و تر - (۲) سرد و خشک - (۳) گرم و تر - (۴) گرم و خشک ÷ غ
طَبخ - ع - پکانا ÷ م
طَبَرخُون - ف - سُرخ رنگ + بید سُرخ + سُرخ رنگ تلخ مزہ ایک لکڑی + صندل سُرخ + عناب + آتشدان ÷ ب - غ
طَبَرخُون زَدَن - ف - ہلاک کرنا ÷
طَبَری - ع - منسوب بہ طبرزد - لب معشوق سے مُراد ہے ÷ غ
طَبَرزَد - ب - تبرزد کا معرب ہے - مصری ÷ غ - م
طَبع - ع - سرشت - پیدائشی خو + خط وغیرہ پر مُہر لگانا + نقش کرنا - چھاپنا + چاندی سونے پر سکّہ لگانا - قالب میں کوئی چیز ڈھالنا + تلوار بنانا + مٹی کے برتن بنانا ÷ م
طَبع تیز گَردَن - ف - طبیعت کو کسی امر پر راغب اور مشتاق کرنا ÷ بم

طَبعی - ع - علم حکمت کی ایک شاخ ہے جس میں اُمور طبیعہ سے بحث کی جاتی ہے وہ چیز جس کو طبیعت سے علاقہ ہو + غ - ج

طِبق - ع - لاسا جس سے پرندوں کو شکار کرتے ہیں + آدمی اور ٹڈی کا گروہ ٭ م

طَبَق - ع - تہ - پرت + طبقہ + جال + پردہ + وہ چیز جو دوسری چیز کے برابر اور موافق ہو - خوانچہ وغیرہ + رُوئے زمین + آدمی یا ٹڈی کا گروہ ٭ م

طَبَقِ اَماں خوردن - ف - پناہ مانگنا - امن چاہتا +

طَبَق بَر گرفتن - ف - طعام کا سارا طبق اُڑاتا ٭

طَبَق زدن - ف - چپٹی لڑنا - دو عورتوں کا آپس میں عضو مخصوص رگڑ کر خواہش بجھانا ٭ م

طبق کش - ف - خوان اُٹھانے والا - حمّال - مزدور ٭ ز

طَبَقات - ع - جمع طبقہ - درجے ٭ ج

طَبَقَہ - ع - درجہ جنس - ڈیک ٭ مب - ز

طَبْل - ع - ڈھول - نقارہ ٭ م - بم

طَبْل اَز زیرِ گلیم برآمدن ف - کسی کے بھید ظاہر ہو جانے سے کنایہ ہے ٭ غ

طَبْلِ تہی - ف - لاف بے معنی ٭ بم

طَبْل خوردن - ف - بھاگنا ٭ بم

طَبْل دَر زیرِ گلیم بودن ف - کسی کے بھید پوشیدہ رہنے سے کنایہ ہے ٭ غ

طَبْل دَریدہ شدن - ف - راز فاش ہو جانا - بھید کھل جانا ٭ م

طَبْلِ رُسوائی زدن - ف - اپنی رسوائی ظاہر کرنا ٭ م

طَبْل زدن - ف - نقارہ بجانا ٭ بم

طَبْل زیرِ گلیم زدن - ف ایسے امر کا چھپانا جو نہایت آشکارا ہو ٭ بم

طَبْلِ غازی - ف - نٹ کا ڈھول ٭ بم

طَبْل فرو کوفتن - ف - نقارہ بجانا ٭ بم

طَبلہ - ع - چھوٹا صندوقچہ + پٹاری ٭ غ

طَبْلِ سربازی - ف - پلٹن کا ڈھول ٭ ز

طَبِن - ع - بڑا عقلمند ٭ م

طِبّی - ع - وہ شئے جس کو علم طب سے تعلق ہو ٭ ج

طُبْیٰ - ع - چوپایہ کے تھن ٭ م

طَبیب - ع - علاج کرنے والا ٭ م

طَبیخ - ع - نیم جوش شراب + جوشاندہ - پکی اینٹ ٭ م

طِبِّیخ - ع - خربزہ - مرادف بِطّیخ ٭ م

طَبیعَت - ع - مزاج + خو + فطرت + پیدائش + سب

طَبیعَت شناس - ف - طبیب حاذق ٭ بم

طَبیعی - ع - منسوب طرف طبیعت کے - ذاتی - خلقی - پیدائشی ٭ ج

طَپانچہ۔ ف۔ تھپڑ۔ طمانچہ ٭ ج
طَپانچۂ روزگار خوردن
ف۔ زمانے کے صدمے
اُٹھانے ٭ ج
طَپانچۂ شش خولہ۔ ف۔
چھ نالہ طمنچہ ٭ ز
طِپیدن۔ ف۔ تپیدن کا
مبدل ہے۔ گرم ہونا +
تڑپنا۔ بیقرار ہونا ٭ غ
طِحال۔ ع۔ تلّی ٭ م
طُحال۔ ع۔ تلّی کی بیماری ٭ م
طَحس۔ ع۔ عورت سے
جماع کرنا ٭ م۔ مب
طَحَل۔ ع۔ تلّی کا بڑا ہونا
اور ورم کرنا ٭ م
طَحِل۔ ع۔ غضبناک ٭ م
طُحلُب۔ ع۔ کائی ٭ م
طَحن۔ ع۔ پیسنا۔ غلّہ کا آٹا
کرنا ٭ م
طِحن۔ ع۔ آٹا ٭ م
طَرّ۔ ع۔ تیز کرنا + کاٹنا + چیرنا +
تھپیڑ مارنا + گر پڑنا + اُچک
لے جانا ٭ م
طُرّ۔ ع۔ تمام۔ جمیع۔
سب ٭ م

طَرائث۔ ع۔ جمع طرثوث
ایک قسم کی باریک شاخ
اور شیریں گھاس ہے
جو کھانے میں آتی ہے ٭ مب
طَرّاح۔ ع۔ نقّاش ٭ غ
طَرّاحی۔ ع۔ نقّاشی ٭ غ
طِراد۔ ع۔ باہم ایک دوسرے
پر حملہ کرنا ٭ م
طَرّاد۔ ع۔ تیز جانے والی
چھوٹی کشتی ٭ م
طَرادہ۔ ع۔ رنگین پھریرا ٭ غ
طَرّار۔ ع۔ تیز زبان + چو
گرہ کاٹنے والا ٭ غ۔ م
طِراز۔ معرب تراز۔ علم سنجاف۔
جامہ مجاز۔ نقش و نگار۔ آرائش ٭ م
طِرازیدن۔ ف۔ نقش
کرنا ٭ ج
طَراق۔ ف۔ کوڑا مارنے
طَراک کی آواز۔ کسی چیز
کے ٹوٹنے سے جو سخت
اور لگاتار آواز نکلتی ہے ٭
غ۔ م۔ ب
طَراوت۔ ع۔ تازگی۔
رونق ٭ م
طَراوت ناک۔ ف۔ تازہ۔

سیراب ٭ م
طَرائر۔ ع۔ خوبصورت +
تیز اور رواں چیزیں ٭ غ
طَرائف۔ ع۔ عمدہ اور
نفیس چیزیں ٭ غ
طَرائق۔ ع۔ جمع طریقہ۔
رستے ٭ مب
طَرب۔ ع۔ خوشی۔ شادی
+ شوق ٭ م
طِربال۔ ع۔ بلند منارہ +
بلند عمارت + بلند اور لمبی
دیوار + بلند گرجا ٭ م
طَرح۔ ع۔ گرانا + دور کرنا
مکان کی نیو ڈالنا + نئی عمارت +
نمونہ + کسی کام سے کنارہ کرنا +
نقاشی + زبردست کا اپنی
کسی چیز کو گراں قیمت پر
زیردست کے ہاتھ بیچنا +
وَضع۔ ڈھنگ۔ طور۔ طریقہ ٭ غ۔ م
طَرح اَفشاندن۔ ف۔
کسی چیز کی بنا ڈالنا ٭ م
طَرح برداشتن۔ ف
نقل کرنا۔ کسی مکان کو
دیکھ کر ویسا مکان بنانا ٭ م
طَرح دادن۔ ف۔ رُوگردانی

کرنا - اعراض کرنا - مُنہ پھیرلینا ÷ بم

**طَرح ریختن** - ف -
**طَرح کَردن** } مرادف طرح اَفشاندن ÷ بم

**طَرح کَش** - ف - نقّاش - مُصوّر + مغلوب + زبون ÷ بم

**طَرخ** - ع - تھوڑا سا ÷ ز

**طَرخان** - ف - رئیس - شریف + ایک قسم کا ساگ ÷ م - مب

**طَرخُون** - ع - ایک گھاس کا نام جس کی جڑ عاقرقرحا ہے + یا بید سُرخ کی لکڑی ÷ م - غ

**طَرد** - ع - ہنکانا - دُور کرنا + مگر یہ مکھی اور بھڑ اور مچھر اور چوہے اور سانپ وغیرہ کے ہنکانے میں زیادہ مستعمل ہے ÷ م - غ

**طُرَر** - ع - جمع طُرّہ ÷ پیشانی کے بال - مرادف ناصیہ ÷ غ - بم

**طَرز** - ع - طرح - ڈھنگ + ہیأت ÷ بم

**طَرش** - ع - بہرا پن ÷ مب

**طُرطَب** - ع - لٹکی ہُوئی بڑی چھاتی ÷ مب

**طُرَف** - ع - جمع طُرفہ - عجیب و غریب چیزیں ÷ غ - مب

**طَرَف** - ع - کنارہ - جانب - سمت - جہت + کسی چیز کا ٹکڑا اور حصہ + اور فارسی میں بمعنی مقابل اور حریف کے بھی آیا ہے اور کبھی بمعنی وقت کے بھی آیا ہے - جیسے طرفِ صبح و طرفِ شام ÷ م - غ

**طَرف** - ع - آنکھ + دیکھنا + پلکوں کا جھپکانا + گوشہ - کنارہ + اور فارسی میں بمعنی ڈاب + تھرلی و طلائی کے بھی آیا ہے جو زینت کے لئے کمر میں باندھتے ہیں ÷ م - غ

**طِرف** - ع - ماں باپ کی طرف سے بزرگ زادہ اور اصیل یعنی کریم الطرفین [illegible] انسان یا [illegible] ÷ م

**طَرفا** - ع - جھاؤ کا درخت ÷ بم

**طَرف بَستن اَز چیزے** - ف - فائدہ حاصل کرنا - نفع اُٹھانا + اس لئے کہ طرف بمعنی کمر پٹہ کے ہے اور باندھنا اُس کا موجب زینت ہے ÷ بم

**طَرفۃُ العَین** - ع - ایک مرتبہ پلک جھپکانا - لمحہ - لحظہ ÷ غ

**طَرف دار** - ف - سرحد کا حاکم - جاگیردار ÷ بم

**طَرفدارِ اَنجُم** - ف - آفتاب ÷ بم

**طَرفدارِ پنجُم** - ف - مرّیخ سے بھی کنایہ ہے اس لئے کہ اس کا مقام پانچواں آسمان + بادشاہ ترکستان ÷ بم

**طَرف شُدن** - ف - مقابل اور حریف ہونا ÷ بم

**طُرف گاہ** - ق - دُنیا سے جُدا رہنے ÷

**طَرف گرفتن** - ف - گوشہ میں بیٹھنا + کسی کی حمایت کرنا + گوشہ نشینی ÷ ب

**طَرفہ** - ع - ایک دفعہ پلک...

جھپکانا - آنکھ میں چوٹ
کے سبب سے جو سرخی کا
نقطہ پڑ جاتا ہے + م
طُرفہ - ع - عمدہ اور نئی
چیز + خوبصورت لڑکا *
م - بم
طَرفہا داشتنِ حرف
ف - ایک کلام سے کئی
معنے اور کنائے مراد رکھنا بم
طَرفے - ف - بیائے مجہول
تھوڑا سا * غ
طَرفَین - ع - دونو جانب بج
طُرُق - ع - جمع طَرِیق -
رستے - راہیں * م
طَرق - ع - مارنا + توڑنا +
نر کا مادہ سے جفتی کھانا +
رات کو آنا + عقل کی سستی +
راگ اور باجوں کی آواز بم
طِرق - ع - چربی + موٹاپا +
طاقت * م
طَرِّقوا - ع - صیغہ جمع امر
حاضر کا ہے - راہ دو - ایک
طرف ہو جاؤ - ہٹ جاؤ +
معمول ہے کہ چوبدار اور
نقیب بادشاہوں کی سواری
کے آگے طَرِّقوا طَرِّقوا
کہتے چلتے ہیں * غ
طَرِّقُوا زدن - ف - طَرِّقُوا
کہنا * غ - ب
طَرِّقُوا زن - ف - چوبدار -
نقیب * غ
طِرم - ع - شہد - مسکہ * م
طُرموث - ع - جاہل * م
طَرَنب - ف - خود نمائی *
طَروب - ع - شادمان -
خوش و خرم * غ
طُروب - ع - جمع طَرَب
خوشیاں - شادیاں * غ
طُروق - ع - رات کو آنا +
نر کا مادہ پر چڑھنا * م
طُرّہ - ع - زُلف + پیشانی
کے بال + مکان کا چھجا +
ہر چیز کا کنارہ + ٹوپی کا
پھندنا * غ - بم
طُرّۂ ایوان
طُرّۂ بام
طُرّۂ دالان
} ف - چھجّا + باراں گریز * بم
طَرّی - ع - تازہ - نیا *
غ - مب
طَریان - ع - کسی امر کا پیش
آنا + کسی چیز کا کسی چیز میں
اثر کرنا + ظاہر ہونا * غ
طَرِید - ع - ہنکایا گیا - مردود بم
طَرِیدہ - ع - حملہ * غ
طَرِیر - ع - خوب صورت مرد
+ خوش لقا * م
طَرِیف - ع - نیا مال - غریب
نادر - عجیب * م
طَرِیق - ع - مار کھایا ہوا +
پٹا ہوا + کٹا ہوا + چوٹ
کھایا ہوا + رستہ + راہ +
شرمندہ + اصطلاح رمل
میں سولہ شکلوں میں سے
ایک شکل کا نام * غ
طَرِیق برداشتن - ف -
چل دینا - راستہ لینا *
طَرِیقِ سوگواری برداشتن
ف - ماتم کی رسم برتنی *
طَرِیق گشتہ - ف - یعنی شرمندہ
ہوا - سرنگوں ہوا * بم
طَرِیقت - ع - راہ - رستہ +
باطن کی صفائی + ضد شریعت * غ
طَرِیقہ - ع - راہ + طور + رستہ +
ڈھنگ - روش + مذہب +
اشراف لوگ * م

طِرِّيقَہ۔ ع۔ سُستی۔ ناتُوانی ٭م
طَسُّوج۔ مب۔ تَسُّو کا معرب ہے۔ کنارہ۔ کونا+ چوتھائی دانگ یعنی دو حبّہ کے برابر+ ہر چیز کا چوبیسواں حصّہ٭ م۔ غ
طَشْت۔ مب۔ تشت کا معرب ہے۔ تسلہ+ تھال٭ غ۔ بم
طَشْتِ خاک۔ ف۔ زمین٭
طَشْتِ خُون۔ ف۔ آسمان٭
طَشْتِ زر۔ ف۔ آفتاب٭ب
طَشْتِ سِیمیں۔ ف۔ صُبح٭ ب
طَشْت کسے اَز بام اُفْتادن۔ ف۔ کسی کا رُسوا ہو جانا۔ کسی کا بھید ظاہر ہو جانا٭ غ
طَشْتِ نِگوں۔ ف۔ آسمان٭ ب
طَشْت وخایہ۔ ف۔ ایک کھیل کا نام ہے جس میں مُرغی کے انڈے کو خالی کر کے شبنم یا پارہ سے بھر کر اُس کا سُوراخ بند کر کے طشت میں رکھ کر تیز دھوپ میں رکھتے ہیں وہ انڈا ناچنے لگتا ہے+ آسمان اور زمین سے بھی کنایہ ہے٭ غ۔ ب
طَعام۔ ع۔ گندم+ کھانا۔ غذا٭ م
طَعْن وضَرْب۔ ع۔ نیزے اور تلوار کا مارنا٭
طِعان۔ ع۔ باہم نیزہ مارنا نیز جمع طاعنؔ۔ نیزہ مارنے والے٭ مب۔ غ
طَعْم۔ ع۔ مزہ۔ لذّت٭ م
طُعْم۔ ع۔ کھانے کی چیز۔ طعام۔ خورش٭ م
طُعْمَہ۔ ع۔ خورش۔ خوراک+ وجہ معاش٭ م
طَعْمَہ۔ ع۔ ایک مرتبہ چکھنا٭ م
طَعْن۔ ع۔ نیزہ مارنا+ عیب گیری کرنا+ کسی کے کام میں عیب نکالنا+ رات کو سیر کرنی+ جنگل میں چلنا٭ مب۔ م
طَعْنَہ۔ ع۔ ایک مرتبہ نیزہ مارنا۔ عیب جوئی کرنا+ کسی کے کام میں عیب نکالنا٭ م
طُغان۔ ف۔ مخفف طُغیان۔ سرکشی۔ گمراہی۔ حد سے بڑھنا٭ غ
طُغْرا۔ ف۔ پیچیدہ حرفوں کا ایک قسم کا خط ہے جس میں فرمانوں پر بادشاہوں کے نام یا القاب لکھے جاتے ہیں۔ ظاہرا یہ لفظ ترکی ہے٭ غ۔ ب۔ بم
طُغْرُل۔ ت۔ ایک شکاری پرندہ ہے جسے بحری کہتے ہیں٭ غ
طُغْرُل شُدن۔ ت۔ چغتائی خاندان کے بادشاہوں کا فوت ہونا٭ غ
طُغْیان۔ ع۔ حد سے گزر جانا+ مجازاً بمعنی زیادتی۔ کثرت+ مگر اکثر استعمال اسکا چیزہائے نامرغوب کی افزونی میں آتا ہے اور اسی باعث سے کبھی بمعنی ظلم اور نافرمانی کے بھی آیا ہے٭ غ

**طُغیانی** - ف - زیادتی - کثرت + لفظ طغیان کے آخر میں یاے تحتانی زیادہ کی ہے اگرچہ یہ درست نہیں ہے اس لئے کہ طغیان خود مصدر ہے - اس کو یاے مصدری کی ضرورت نہیں ہے مگر یہ فارسیوں کا تصرف ہے کہ اکثر مصادر میں یاے مصدری زیادہ کر دیتے ہیں مثل فضول و فضولی - اور خلاص و خلاصی اور سلامت و سلامتی ÷ غ

**طُناوَہ** - ع - وہ دائرہ جو آفتاب کے گرد واقع ہوتا ہے ÷ م

**طَفَل** - ع - غروب آفتاب کے قریب کا وقت - آخر روز ÷ صب

**طِفل** - ع - انسان یا حیوان کا بچہ + یہ لفظ جمع اور مفرد دونو طرح پر آیا ہے ÷ م

**طِفلانِ چَمَن** - ف - بوٹے پودے ÷ بم

**طِفلِ چہل روزہ** - ف - حضرت آدم علیہ السلام سے کنایہ ہے اس سبب کہ چالیس روز میں اُن کی مٹی کا خمیر ہوا تھا ÷ ب - ج

**طِفلِ خُونیں** - ف - آفتاب ÷ بم

**طِفل در گریباں اَنداختن** - ف - متبنّےٰ بنانا ÷ بم

**طِفل را اَز پستان بُریدن**

**طِفل را اَز شِیر باز کردن** - ف - بچّہ کا دُودھ چھڑانا ÷ بم

**طِفلِ رَزاں** - ف - شراب انگور ÷ بم

**طِفلِ زَباں داں** - ف - وہ لڑکا جو اُستاد کا کلام ایک دفعہ سُن کر سمجھ جائے اور یاد کرے ÷ ب

**طِفلِ شَب** - ف - چاند سے کنایہ ہے ÷ غ

**طِفلِ شَش رُوزہ** - ف - دُنیا ÷ بم

**طِفلَک** - ف - چھوٹا بچہ ÷

**طِفلِ مَکتب** - ع - نو آموز ÷ بم

**طِفلِ ہِندُو** - ف - آنکھ کی پُتلی سے کنایہ ہے ÷ ز

**طُفُولِیَّت** - ع - طفلی - لڑکپن + یہ مصدر جعلی ہے واو کی زیادتی سے خلاف قیاس جیسے رجولیت ÷ غ

**طَفِیف** - ع - قلیل - تھوڑا + ناتمام ÷ م

**طُفَیل** - ع - اصل میں ایک کوفی شاعر کا نام ہے جو کھانے والی تقریبوں میں ہر شخص کے ہاں بغیر بُلائے کھانا کھانے چلا جاتا تھا + اب ہر ایک ایسے شخص کو کہتے ہیں جو بغیر بُلائے لوگوں کے ساتھ دعوت کھانے چلا جائے + فارسی محاورہ میں مجازاً لفظ طفیل بمعنی وسیلہ اور ذریعہ کے بھی آتا ہے ÷ م - غ

**طُفَیلی** - ف - منسوب طرف طفیل کے - ناخواندہ مہمان + کسی کے ساتھ بے بُلائے دعوت کھانے جانا ÷ بم

**طَقطَق** - ع - دو سخت چیزوں کے آپس میں مارنے کی آواز ÷ غ

**طَلّ** - ع - باریک بُوندیں + اوس ÷ م

**طُل** - ف - وہ عورت جس کا خاوند نہ ہو ÷ ب

شعری میں سے ایک صنعت ہے جس میں نصف مصرعہ کے الفاظ اُلٹ کر مکرر لاتے ہیں جیسے ؎ بادہ چہ کنی پنہاں پنہاں چہ کنی بادہ ؛ ج - م

**عَکسِ ہِلال** - ع - لالہ ؛ ن

**عَکعَک** - ف - مرادف عقعق جو ایک
**عَکَک**
**عَکّہ** قسم کا جنگلی ابلق کوّا ہوتا ہے ؛ ج - م

**عُکّہ** - ع - گھی وغیرہ رکھنے کا برتن کُپّا + ریت کا ٹیلہ جو دھوپ سے جلنے لگے + گرمی کی سختی ؛ م

**عُلا**
**عِلا** - ع - بلندی - بزرگی ؛ غ

**عَلات** - ع - سندان جس پر لوہا کوٹا جاتا ہے ہندی میں اُس کو [illegible] کہتے ہیں ؛ [illegible]

**عِلاج** - ع - [illegible] کرنا + [illegible] ؛ م - ش

**عَلاجِن** - ع - [illegible] ؛ [illegible]

**عَلّاف** - ع - گھاس بیچنے والا ؛ م

**عَلاقہ** - ع - تعلق - مناسبت - ربط ؛ م - غ

**عِلاقہ** - ع - وہ چیز جو کسی دوسری چیز کے ساتھ ظاہر میں لٹکی یا بندھی ہو ؛ غ - م

**عِلاقۂ دَستار** - ف - پگڑی کا طُرّہ ؛ غ

**عَلالا** - ف - شور - غوغا - غُل ؛ ج - غ

**عُلالَہ** - ع - بقایا - ہر چیز کا بقیہ + تھوڑی شے ؛ غ - م

**عَلام** - ع - جمع علامت - نشانیاں ؛ سب

**عَلّام** - ع - بہت بڑا جاننے والا ؛ م

**عَلّامُ الغُیُوب** - ع - چھپی چیزوں کا جاننے والا - خدائے تعالےٰ ؛ ج

**عَلامَت** - ع - پہچان - نشان - پتہ ؛ سب

**عَلامَتِ شبیر و خورشید** - ف - ایرانی سلطنت کا نشان سورج اور شیر ؛ ن

**عَلامَت کَش** - ع - علم بردار ؛ م

**عَلّامَہ** - ع - بڑا دانا + واضح ہو کہ علّامہ میں تائے فوقانی علامتِ تانیث نہیں ہے بلکہ مبالغے کے لئے ہے۔ تاہم شائبۂ تانیث کے خیال سے خدائے تعالےٰ پر اس لفظ کا اطلاق درست نہیں بخلاف لفظ عَلّام کے کہ اس کا اطلاق خدائے تعالےٰ پر درست ہے ؛ ع

**عَلّامَۃُ الوَریٰ** - ع - علّامۂ مخلوقات - وہ شخص جو مخلوق میں بڑا عالم اور فاضل ہو ؛ ج

**عَلّامۂ عَصر** - ع - بڑا فاضل جو زمانہ میں مشہور ہو ؛ ن

**عَلّامی** - ع - مرادف علّامہ ؛ غ - ج

**عَلانِیَہ** - ع - ظاہر - کھلم کھلا ؛ ن

**عِلاوَہ** - ع - ایک بوجھ جو دوسرے بوجھ پر رکھیں - ہر چیز جو دوسری چیز پر

ہکھی جائے + مجازاً بمعنے
سوا - ماسوا - اِس کے
سوا * غ - م
عَلَائِق - ع - جمع عِلاقہ -
لگاؤ - تعلقات * مب
عِلّت - ع - بیماری - مرض
سبب - وجہ * م
عِلّتِ اَصل } ع - عقل
عِلّتِ اُولےٰ } اول * غ
عِلّتِ آفتابہ - ف -
مرض یرقان * غ
عِلّتِ تامّہ - ع - سبب
کامل *
عِلّتِ صُوری - ع - کسی
چیز کے بننے کے بعد اسکی
ظاہری شکل وصورت اس
چیز کی علّت صوری کہلاتی
ہے * ج
عِلّتِ عالَم - ع - عقل
اوّل * غ
عِلّتِ غائی - ع - ہر چیز
کے بنانے کی غرض - اس
کا فائدہ * ج
عِلّتِ فاعلی - ع - جس
نے کوئی شے بنائی ہو * ج

عِلّتِ مادّی - ع - وہ مادہ
اور اسباب جس سے وہ
شے بنی ہو * ج
عِلّتِ مَشائخ - ع - اعلام
کرانے کی بیماری جو مادہ
سودا کی وجہ سے بعض
بوڑھوں کو ہوجاتی ہے * غ
عَلَف - ع - گھوڑے وغیرہ
کو گھاس ودانہ دینا * مب
عَلَف - ع - گھاس ودانہ
چوپایوں کی خوراک * مب
عَلَفِ تیغ شُدن - ف
تلوار کی خورش بننا - قتل ہونا
تہ تیغ ہونا *
عَلَف خانہ - ف - دُنبا * ب
عَلَفِ ہرزہ - ف - خراب
گھاس * ر
عَلَق - ع - نہایت سُرخ خون
جما ہُوا خون + ہر چیز جو دُوسری
چیز میں لگی ہُوئی یا چمٹی
ہُوئی ہو + جونک * م
عِلَل - ع - جمع عِلّت - سبب
وُجوہ - بیماریاں * م
عَلَم - ع - جھنڈا + پہاڑ + نشان +
نام - کپڑے کے بیل بُوٹے،

پیشوا اسے قوم * م
عَلَم اَفگندن } ف - عاجز
عَلَم اَنداختن } ہو جانا +
کسی کے مقابلہ سے بھاگ
جانا - شکست کھانا + مُنہ
موڑنا + غافل ہونا * ب - بم
عَلَم بَخش - ف - غنائم سے
وہ حِصّہ جو عَلَم کے نیچے کھڑے
ہونے والے سپاہیوں کو
دیا جائے * ب
عَلَم بَرپا کردن - ف -
جھنڈا کھڑا کرنا + نیزہ بلند
کرنا * بم
عَلَم بَرکَشیدن - ف - نیزہ
بلند کرنا + جھنڈا کھڑا کرنا +
مجازاً ظاہر ہونا - جلوہ کرنا * بم
عَلَم دار - ف - نیزہ دار * بم
عَلَمِ رُوز - ف - صُبح * ب
عَلَم زدن - ف - بمعنے عَلَم
برپا کردن * بم
عَلَم شُدن - ف - مشہور
ہونا * بم
عَلَمِ صُبح - ع - صبح صادق *
عَلَمِ طغیان برافراشتن
ف - نافرمانی کا جھنڈا کھڑا

کرنا - سرکشی اختیار کرنا +
عَلَم گردن - ف - مشہور کرنا - لٹکا دینا ÷ بم
عِلم - ع - آگاہ ہونا - جاننا + عقل و دانش ÷ م
عِلمُ الیَقِین - ع - بن دیکھی چیز کا یقینی علم جس میں کسی قسم کے شک وشبہ کی گنجائش نہ ہو + یقین کی یہ پہلی قسم ہے - اس کے بعد عینُ الیقین کا درجہ ہے اور اُس کے بعد حقُّ الیقین کا ÷ غ
عِلمِ چہل صَباح - ف - چالیس دن کا علم جو حضرت آدم ع کو حاصل ہوا ÷ ج
عِلمِ حُصُولی - ع - وہ علم جو ذہن میں معلوم کی صورت اور تصور پیدا ہونے سے حاصل ہوتا ہے ÷ غ
عِلمِ حُضُوری - ع - وہ علم جو کسی چیز کے بذاتِ خود حاضر اور موجود ہونے سے حاصل ہوتا ہے جیسے اللہ جلّ شانہ کو اپنی ذات کا علم - اور تمام ممکنات کا علم جو کہ اُس کے سامنے حاضر ہیں ÷ غ
عِلمِ رِیاضی - ع - مشہور ہے - اس کے اصول چار ہیں - ہندسہ - حساب - نجوم - موسیقی + فروع بھی چار ہیں - مناظر - مرایا - جبرو مقابلہ - جرِ ثقیل ÷ غ
عِلمِ سِیَر - ع - علم تواریخ ÷
عِلمِ کَلام - ع - وہ علم جس میں مقدمات نقلی کو عقلی دلیلوں سے ثابت کرتے ہیں اور اس علم والوں کو مُتَکَلِّمِین کہتے ہیں ÷ غ
عِلمِ لَدُنّی - ع - وہ علم جو حق تعالےٰ کسی کو محض اپنے فضل وکرم سے عطا فرمائے بغیر اس کے کہ وہ شخص کسی اُستاد سے پڑھے ÷ غ
عِلمِ مُوسِیقی - ع - علم سرود - گانے بجانے کا علم ÷ ج
عِلمِ نَظَر - ع - علم مناظرہ - جس میں بحث کرنے کے طریقے مذکور ہوتے ہیں + علم عقلی - جیسے منطق - حکمت ÷ غ
عَلَن - ع - ظاہر + ظاہر ہونا + ظاہر کرنا ÷ غ - مب - ش
عُلُو - ع - بلندی - اُونچائی ÷ م
عُلُوّ - ع - بلندی - اُونچائی - بزرگی - قدر ÷ غ - مب
عَلُوفَہ - ع - چوپائے کی خورش خوراک - گھاس ÷ م
عُلُوق - ع - لٹکنا - چمٹنا - دوست رکھنا + عورت کے رحم میں نطفے کا قرار پکڑنا ÷ غ
عُلُوم - ع - جمع علم ÷ مب
عُلُوم ریختن - ف - نصیحت کرنا - نصیحت کی بات کہنا ÷
عَلَوی - ع - وہ سید جو اولاد علی علیہ السلام سے ہو سوائے بطن اطہر حضرت فاطمہ علیہا السلام کے ÷ غ
عُلوی - ع - فرشتے - ستارے ÷ غ
عَلَوِیاں - ف - جمع علوی - گروہ سادات ÷ غ
عُلوِیان - ف - جمع عُلوی - فرشتے - ستارے ÷ غ
عَلِیّ - ع - بلند + خدا کا اسم صفت ÷ م - غ
عُلیٰ - ع - اُوپر ÷ غ

**عُلْیا** - ع - مؤنث اعلےٰ بہت بلند ﴿ غ

**عَلےٰ الْعَجَال** - ع - بہت جلد ابھی ﴿ غ

**عَلےٰ الْخُصُوص** - ع - خاص کرکے - خصوصًا ﴿ ج

**عَلےٰ الدَّوام** - ع - ہمیشہ ﴿ ج

**عَلےٰ الرَّسْم عَرض کَردن** ف - شاہی اور درباری قواعد سے عرض کرنا ﴿ ر

**عَلےٰ الرَّغْم** - ع - برخلاف - برعکس + یہ معنی مجازی ہیں کیونکہ رَغم کے معنی ذلیل ہونا اور خاک آلودہ ہونا ہیں - پس کسی کے برخلاف کام کرنا گویا اُس کا ذلیل ہونا ہے ﴿ غ

**عَلےٰ الْاِطْلاق** - ع - بلاقید بےشرط ﴿ ج

**عَلےٰ اللہ** - ع - مخفف تَوَکَّلْتُ عَلےٰ اللہ کا ہے جس کے معنے ہیں میں نے خدا پر بھروسہ کیا - فارسی میں اکثر بمعنے شور و غوغا کے مستعمل ہوتا ہے ﴿ م - غ

**عَلِیق** - ع - گھوڑے کے کھلانے کے جو ﴿ م

**عَلِیقَہ** - ع - گھوڑے کو دانہ کھلانے کا توبرہ ﴿ غ

**عَلِیل** - ع - بیمار - مریض ﴿ م

**عَلِیم** - ع - جاننے والا - صاحب علم ﴿ م

**عَلِیَّہ** - ع - بلند ﴿ غ - م

**عُلْبِہ** - ڈبیہ ﴿ ر

**عِلِّیِّین** - ع - بہشت کی اُونچی کھڑکیاں + بہشت کے بلند مکان + نیک بندوں کے اعمال کی کتاب + بعض کہتے ہیں عِلِّیِّین اسم مفرد ہے بمعنی بہشت ﴿ م - غ

**عَم** - ع - چچا - باپ کا بھائی ﴿ م

**عَما** } ع - دنگا فساد + گمراہی - ابر بلند + ابر سفید + ابر سیاہ ﴿ م
**عَماء**

**عِماد** - ع - ستون - کھمبے - بلند عمارتیں - یہ لفظ عمادہ کی جمع ہے - مگر یہ لفظ بمعنی مفرد اور جمع دونوں کے آیا ہے ﴿ مب

**عِمادات** - ع - عمارت کے ستون ﴿ م

**عِمارَت** - ع - مکان - آبادی + آباد کرنا + مرمت ﴿ م - غ

**عِمارَہ** - ع - جہاز کا بیڑہ ﴿ ر

**عَمّاری** - ع - اُونٹ کا کجاوہ - ہودہ جو ہاتھی کی پیٹھ پر کسا جاتا ہے + یہ منسوب ہے طرف عمّار کے جو اس کا واضع تھا + اور عماری بغیر تشدید میم کے بھی آیا ہے اور مجازًا بمعنی تابوت مُردہ بھی آیا ہے ﴿ غ - بم

**عُمّال** - ع - جمع عامل - کارکن + حاکم + کارگذار جو سرکار کی طرف سے مقرر ہوں ﴿ مب - ج

**عِمامہ** - ع - دستار - پگڑی ﴿ م

**عَمائِم** - ع - جمع عمامہ - پگڑیاں - دستاریں ﴿ م

**عُمُد - عَمَد** - ع - جمع عمود - ستون ﴿ مب

**عَمْد** - ع - اپنے اختیار سے کام کرنا - قصد کرنا - ارادہ کرنا + ستون کھڑا کرنا + گرز مارنا ﴿ م

**عُمدۃ** - [illegible] خیار کا کالم ﴿ ر

عَمداً - ع - قصداً - ارادہ سے
قصد سے ٭ ج
عُمدَہ - ع - وہ چیز جس پر اعتماد
کیا جائے + نفیس + تحفہ +
بہتر + کمیٹی ٭ م - مب - ز
عُمر - ع - زندگی ٭ م
عُمر بَرداز - ف - عمر صرف
کرنے والا ٭ بم
عُمرِ طَبعی - ع - ایک سو بیس
برس کی عمر سے کنایہ ہے ٭ غ
عُمر در شُدن - ف - مُعمّر و
مُسِن ہو جانا ٭ ب - بم
عِمران - ع - آبادی ٭ غ
عِمرانات - ع - جمع عِمران -
آبادیاں ٭ غ
عَمَش - ع - بینائی کی کمزوری -
ضعف بصر + مرض کے سبب
سے آنکھوں سے آنسو بہنا ٭ م
عُمق - ع - کنویں اور دریا
وغیرہ کی تہ - گہراؤ - گہرائی ٭ م
عَمَل - ع - کام - نوکری ٭ م - مب
عَمَل آوَردن - ف - بونا -
بیج بونا ٭ ز
عَمَل آوَردنِ ماہی - ف
مچھلیوں کو پال کر نسل
بڑھانا ٭ ر
عَمَلخانہ - ف - کارخانہ + دیوانخانہ
کچہری ٭ غ - بم
عَمَلدار - ف - عامل -
عَملطراز } متصدی ٭ بم
عَمَل گیسو - ف - ایک راگ
کا نام جسکو ہندی میں
دھناسری کہتے ہیں ٭ غ
عِملہ - ع - کار - کام - عمل ٭ م
عَمَلہ - ع - نیکی ٭ م
عُمَلہ - ع - جمع عامل - کام کرنے
والے - دستکاری کرنے
والے ٭ م
عَملۂ اِحتِساب - ف -
پولیس کا دفتر + پولیس گارد +
ز - ر
عَمَلی - ع - وہ چیز جس کو عمل
سے تعلّق ہو ٭ ج
عَمُو - ع - گمراہی + خواری +
خرابی + عاجزی ٭ م
عَمُو - ف - چچا - باپ کا بھائی
لفظ عَم بمعنی چچا پر (واؤ)
زیادہ کر لیا ہے ٭ غ
عَمُود - ع - ستون + کھمبا +
خیمہ کی چوب + گرز + ترازو
کی ڈنڈی کے بیچ کی رسی
یا کانٹا + قوم کا سردار - آلہ
تناسل سے بھی کنایہ ہے -
علم ہندسہ کی اصطلاح میں
وہ سیدھا خط جو دوسرے
سیدھے خط پر واقع ہو اور
زاویئے قائمہ پیدا کرے ٭ غ
عُمُور - ع - جمع عُمر - مسوڑے
٭ م - مب
عَمُولہ - ع - کمیشن ٭ ز
عُمُوم - ع - عام ہونا - سب
جگہ ہونا ٭ م
عَمُوی و تنی - ع - رشتہ کا
چچا ٭ ز
عَمَّہ - ع - پھوپھی - باپ کی
بہن ٭ مب
عَمے - ع - آنکھ اور دل کی
بینائی کا جاتا رہنا ٭ م
عُمیٌ - ع - جمع اعمےٰ -
اندھے ٭ مب
عَمیا - ع - مونث اعمےٰ -
اندھی + پوشیدگی - چھپی
ہوئی چیز ٭ م - مب
عَمید - ع - قوم کا پیشوا ٭ م
عَمیق - ع - گہرا - گہرا کنواں ٭ غ

دور و دراز راستہ ÷ م

عَمِیم۔ ع۔ عام۔ شامل۔ سب کو گھیر لینے والا ÷ م

عَن۔ ع۔ از۔ سے ÷ م

عَنا۔ ع۔ تکلیف۔ دُکھ۔ رنج۔ مُشقّت ÷ م

عَنّاب۔ ع۔ انگور بیچنے والا ÷ م

عُنّاب۔ ع۔ مشہور میوہ ہے ÷ م

عُنّابِ تر۔ ف۔ سُرخ آنسوؤں سے مُراد ہے + معشوق کی اُنگلیاں ÷ ب

عِناد۔ ع۔ دُشمنی۔ بَیر۔ لڑائی لڑنا ÷ م۔ مب

عَنادِل۔ ع۔ جمع عَندلیبؔ۔ بُلبُلیں ÷ م

عَناصِر۔ ع۔ جمع عُنصُرؔ۔ اَصل + حسب + سختی + حاجت + قصد ÷ م

عَناق۔ ع۔ چار مہینے کی پٹھیا + سخت اور دشوار کام + خوش گردن گھوڑا + سیاہ گوش ÷ م

عِناق۔ ع۔ آپس میں گلے ملنا ÷ م

عَناقِید۔ ع۔ جمع عُنقُودؔ۔ انگور کے خوشے ÷ م۔ مب

عَنان۔ ع۔ نواحی آسمان خلا ÷ ع

عِنان۔ ع۔ لگام ÷ م

عِنان اَز دَست بیرُوں کردن۔ عِنان اَز دست بیرُوں کَشیدن۔ ف۔ باگ ہاتھ سے چھوڑ دینا + بے اختیار ہو جانا ÷ بم

عِنان اَز دست رہا شُدن

عِنان اَز دست ہِشتہ شُدن ف۔ باگ ہاتھ سے چھوٹ جانا + بے اختیار ہو جانا ÷ بم

عِنان اَفگَندن بچیزے

عِنان اَنداختن بچیزے ف۔ متوجہ ہونا + حملہ کرنا۔ کسی چیز پر جا گرنا ÷ بم

عِنانِ اَمل سُبک شُدن ف۔ نا امید ہونا ÷ بم

عِنانِ اَمل سُبک کردن ف۔ نا امید کرنا ÷ بم

عِنان باز کَشیدن + عِنان سُبک کردن + عِنان فرو گرِفتن۔ ف۔ توقف کرنا + آہستہ چلنا + تامل اور غور سے کام کرنا ÷ بم۔ ب

عِنان با عِنان نِہادن۔ عِنان بَر عِنان رفتن۔ عِنان در عِنان آوردن۔ ف۔ سواروں کا برابر چلنا۔ بھڑ کر چلنا + ملاقات کے وقت ہاتھ میں ہاتھ ملانا۔ مصافحہ کرنا + آمنے سامنے ہونا ÷ بم

عِنان بَر سِتارہ سُتودن ف۔ کمال درجہ کو پہنچنا ÷ بم

عِنان بَر شِکَستن۔ ف۔ باگ تڑا لینی۔ مجازاً ہٹ جانا۔ مُنہ پھیر لینا ÷

عِنان بَر کَشیدن۔ ف۔ گھوڑا دوڑانا ÷

عِنان بَر گرداندن

عِنان پیچیدن۔ ف۔ سوار ہونا + باگ موڑنا۔ اُلٹا پھر جانا۔ مُنہ پھیرنا ÷ بم

عِنان پیچ۔ ف۔ سوار ÷

عِنان تاب۔ ف۔ وہ گھوڑا جو فقط لگام کے اشارہ پر پھر جائے ÷ بم

عِناں تاب شُدن۔ ف
سوار ہونا۔ گھوڑے کا تیز دوڑنا ٭ بم غ
عِناں تاز کردن۔ ف۔
سواری کرنی ٭ بم
عِنان تازی۔ ف۔ جرأت
کرنا ٭
عِنان تافتن۔ ف۔ سوار
ہونا۔ (بطلہ اثر) عاجز ہونا۔
مقابلہ سے پیٹھ پھیر لینا۔
رُوگردانی کرنا ٭ بم۔ ب
عِنان تیز کردن۔ ف۔
جلد جلد چلنا ٭ بم
عِناں خوش کردن۔ ف
جانا اور آنا ٭ بم
عِناں دادن۔ ف۔ حملہ
کرنا۔ گھوڑا دوڑانا ٭ غ۔ ش
عِناں دُزدیدن۔ ف۔
رفاقت سے باز رہنا۔ ترک
کرنا۔ چھوڑ دینا ٭ ع
عِناں راندن۔ ف۔ گھوڑے
کی باگ اُٹھا لینی۔ چلانا +
آگے بڑھانا ٭
عِناں ریز رفتن ، عِناں ریز گشتن ، عِناں گرم کردن } ف۔ دوڑنا۔ جلد
جلد چلنا ٭ بم
عِنان زناں رفتن۔ ف
سوار کے بہت جلد اور تیز
جانے سے کنایہ ہے ٭ ب۔ بم
عِناں فگندہ۔ ف۔ جلد و
شتاب ٭ بم
عِناں کش۔ ف۔ آہستہ
چلنے والا ٭ بم
عِناں گراں کردن۔
ف۔ سوار کا کھڑا ہو جانا ٭ غ
عِناں گردش۔ ف۔
گھوڑے کو کاوہ دینا ٭ غ
عِناں گردانیدن ، عِناں گشتن } ما
گھوڑے کو ایک طرف سے
دوسری طرف پھیرنے کے
لیئے باگ موڑنا ٭ بم
عِناں گسستہ۔ ف۔ تیز رو +
مضطرب ٭ بم
عِناں گیر۔ ف۔ باگ
پکڑنے والا۔ چلنے سے
روکنے والا ٭ بم
عِناں یکرکابی برانگیختن
ف۔ رکاب سے رکاب ملا
کر حملہ کرنا ٭ بم
عِنایت ، عِنایۃ } ع۔ قصد۔ مشغولیت۔ توجہ + کسی کی
خاطر تکلیف اُٹھانا + مجازاً
مہربانی ٭ م۔ غ
عِنَب۔ ع۔ انگور + شراب ٭ م
عَنبَر۔ ع۔ ایک عمدہ مشہور
خوشبو ہے۔ بعض کہتے ہیں
کہ ایک قسم کی دریائی گائے
کا گوبر ہے۔ لیکن صحیح یہ
ہے کہ یہ خوشبو ایک قسم
کا موم ہے جو بعض کوہستان
ہند اور چین میں شہد کی
مکھیوں سے حاصل ہوتا
ہے ٭ م
عَنبَر اَرزاں ، عَنبَر اَفزاں } ف۔ جناب رسالت
مآب کے گیسوے مبارک ٭ ب
عَنبَر بُشک آمیختن۔
ف۔ نہایت خوشبودار ہونا ٭ بم
عَنبَر تَر۔ ف۔ معشوق کے خط و
خال + زلف + رات ٭ ب
عَنبَر چہ ، عَنبَرینہ } ف۔ ایک قسم کا
عورتوں کا زیور
ہے جو شل دُھکدھکی کے گلے
میں پہنا جاتا ہے۔ اندر اسکے

عنبر بھرا ہوتا ہے اور اوپر موتی ٹکے ہوتے ہیں ÷ غ
عَنبَرِین - ف - عنبر کی سی خوشبو - سیاہ رنگ - خوشبو دار چیز ÷ بم
عَنبَرِین سُنبُل - ف - زلف محبوب ÷ ب
عِنبِیَّہ - ع - آنکھ کے سات طبقوں میں سے تیسرے طبقہ کا نام اور اسکا رنگ مختلف ہوتا ہے ÷ غ
عَنَت - ع - گناہ + زنا + فساد + بلا کی - خرابی سخت کام پڑ جانا ÷ م
عِند - ع - نزدیک + م
عَندَلِیب - ع - بلبل - ہزار داستان ÷ م
عُنصُر - ع - اصل + بنیاد + جزو اصلی + طبیبوں کی اصطلاح میں آگ - پانی ہوا - خاک چاروں ایک ایک عُنصُر ہیں (جمع عناصر) ÷ غ
عُنصُری - ع - وہ شے جس کو عُنصُر سے لگاؤ ہو + ج
عُنصُل - ع - جنگلی پیاز - اس کو پیاز نرگس اور پیاز موش بھی کہتے ہیں ÷ م
عَنف - ع - سختی کرنا + لڑنا + تیزی - تندی - غصہ ÷ م
عُنفوان - ع - شروع - آغاز - ہر چیز کا اوّل ÷ م
عُنُق - ع - گردن ÷ م
عَنقاء - ع - لمبی گردن کی عورت + سیمرغ + سختی - بلا زمانہ کا حادثہ ÷ م
عَنقا شُدن - ف - عنقا ہو جانا + غائب ہو جانا معدوم ہو جانا - نایاب ہو جانا ÷ بم
عَنقائے مُغرِب - ع - عنقا سیمرغ + مُغرِب کے معنی ہیں تعجب میں ڈالنے والا چونکہ یہ جانور اپنے عجیب و غریب ہونے کی وجہ سے لوگوں کو تعجب میں ڈالتا ہے - اس لئے اسے مُغرِب کہتے ہیں ÷ مب
عَنقَرِیب - ع - نزدیک - ابھی ÷ ج - بم
عُنقُود - ع - انگور کا خوشہ مب
عَنکَبُوت - ع - مکڑی ÷ مب
عَنکَبُوتِ زَرّین تار - ف - آفتاب - سورج ÷ بم
عَنکَبُوتِیَّہ - ع - آنکھ کے سات طبقوں میں سے مکڑی کے جالے کی مانند ایک جھلّی ہے ÷ غ
عُنوان - ع - سرنامہ - دیباچہ + ہر چیز کا اوّل + پتہ ÷ م - ز
عُنُود - ع - خلافِ حق کام کرنا + لڑنا + جان بوجھ کر حق بات کی تردید کرنا ÷ م غ
عَنُود - ع - گمراہ - لڑنے والا ÷ غ
عَنُوشتی - ف - شادی کا سامان جو داماد کی طرف سے تیار ہو ÷ غ
عَنِید - ع - لڑاکا - سرکش ÷ م - غ
عَنِیف - ع - تند - سخت خو - لڑاکا - سخت بات ÷ غ - م
عَنِیق - ع - گردن + دوسرے کے گلے میں باہیں ڈالنے والا ÷ م
عِنِّین - ع - نامرد - وہ شخص جو عورت کے مطلب کا نہ ہو ÷ م

عُواء - ع - بھیڑیے - کُتّے - گیدڑ + لومڑی اور ہرن کی آواز * م - مب

عَوّاد - ع - بربط سرا - عُود بجانے والا * م

عُوار - ع - عیب - شگاف + کپڑے کا پھٹ جانا * م

عُوّار - ع - ابابیل + وہ کُوڑا جو آنکھ کے اندر پڑ جائے + ناتوان - کم طاقت - بددل + (جمع عواوِیر) * م

عُوارات - ع - جمع عُوار - عیب * غ

عَوارِض - ع - جمع عارضہ * غ

عَوارِف - ع - جمع عارفہ - پہچاننے والے + صبر کرنے والے + احسان کرنے والے + خوشبوئیں + مجازاً بخششیں - احسانات * غ

عَوّارہ - ع - بددل - کم طاقت * غ

عَواصِف - ع - جمع عاصف و عاصفہ - سخت اور تیز آندھیاں * ج

عَواطِف - ع - جمع عاطفہ - مہربانیاں * ج

عَواقِب - ع - جمع عاقبت - پیچھے آنے والیں + وہ چیزیں جو کسی چیز کے پیچھے آویں + کاموں کے انجام * ج - ع

عَوالِم - ع - جمع عالَم - جہان * ج - غ

عَوالی - ع - جمع عالیہ - بلند چیزیں * ج - غ

عَوامّ - ع - جمع عامّہ - کُل آدمی - عام لوگ - عوام الناس * ج

عَوامِل - ع - جمع عامل - عمل کرنے والے - کارندے * ج - مب

عَوان - ع - شوہر والی عورت + ادھیڑ عورت + ادھیڑ گائے + ہر شے میانہ سال * م

عَوائِد - ع - جمع عائدہ - واپس آنے والیاں - منفعتیں - فائدے - مہربانیاں * غ

عَوائِق - ع - جمع عائق - موانع - روکنے والے - حادثے * م

عِوَج - ع - کجی - ٹیڑھ * م

عَوَج - ع - پھرنا - مڑنا + ٹھیرنا - ٹھیرانا * مب

عَوجاء - ع - کمان * مب

عَود - ع - لوٹنا - پھرنا - بُوڑھا اُونٹ * م

عُود - ع - ہر درخت کی لکڑی + ایک خاص لکڑی جو سیاہ رنگ ہوتی ہے - آگ پر جلانے سے خوشبو دیتی ہے - ہندی میں اس کو (اگر) کہتے ہیں + بربط مشہور باجے کا بھی نام ہے * م

عُودُالصَّلِیب - ع - صح + خاص درخت کی لکڑی ہے جس کی عیسائی صلیب بناتے ہیں * غ - ب

عُودِ خام - ف - عود خالص * م

عُودسوز - ف - انگیٹھی * م

عُودِ سیمیں - ف - صبح * ب

عُودِ قُماری - ع - شہر قُمار کا عُود * غ

عُودِ گُلابی - ف - سفیدی اور سیاہی سے کنایہ ہے * ب

عُودی - ع - عُود کے مُشابہ رنگ جو سیاہ مائل بسفیدی اور سُرخی ہوتا ہے + ایک قسم کا سیاہ رنگ ریشمی کپڑا * غ

عُودی تخت - ف - آسمان سے

مُراد ہے ٭ ب

عَوذ۔ عَوذَہ۔ ع۔ پناہ مانگنا ٭ م

عُور۔ ع۔ جمع اَعْوَر، یک چشم کانے ٭ ب

عَور۔ ع۔ بد باطن ٭ م

عَوَر۔ ع۔ ایک آنکھ اندھی ہونا۔ کانا ہونا ٭ م

عَورت۔ ع۔ شرمگاہ + وہ چیز جس کے دیکھنے اور دکھانے سے شرم آوے + غیب + مجازاً زن۔ م۔ مب

عَوز۔ ع۔ انگور کا دانہ ٭ م

عَوَز۔ ع۔ فقیر ہونا۔ مُحتاج ہونا ٭ م

عَوِص۔ ع۔ دشواری، سختی ٭ م

عِوَض۔ ع۔ بدلہ + قائم مقام + نمبر گیٹی ٭ م۔ ز

عِوَض شُدن۔ ف۔ بدل جانا ٭ ر

عِوَض کَردن۔ ف۔ بدلنا ٭ م

عَوق۔ ع۔ باز رکھنا + رد کرنا۔ پھیر دینا + قید کرنا + وہ شخص جس میں خیر نہ ہو + وہ شخص جو لوگوں کو خیر کرنے سے روکے ٭ م

عَول۔ ع۔ کسی کو اپنے عیال میں لینا + بہت عیالدار ہونا + اہل وعیال کو نفقہ دینا + بہت بخشش کرنی + غلبہ کرنا + ظلم کرنا + آواز سے رونا + حق سے پھرنا + کام میں مشکلات کا واقع ہونا + تہمت لگانا + بڑھنا ٭ م۔ غ

عِوَل۔ ع۔ اعتماد۔ بھروسا ٭ م۔ مب

عَون۔ ع۔ مدد کرنا + مدد + مددگار + خادم ٭ م۔ مب

عَوِیص۔ ع۔ مشکل۔ دشوار

عَوِیل۔ ع۔ رونے کی آواز ٭ م

عَوینات۔ ف۔ عینک ٭ ز

عَہد۔ ع۔ زمانہ + پیمان + سوگند + پناہ + نصیحت + وصیت + امان + نگہداشت + عہدنامہ + ملاقات + شناخت + وفا ٭ م۔ مب

عَہِید۔ ع۔ وہ شخص جو کسی کام کی ذمہ واری کرے ٭ م۔ مب

عُہدَہ۔ ع۔ منصب۔ رُتبہ۔ ذمہ واری ٭ م۔ مب

عَہر۔ ع۔ حرامکاری کرنا۔ زنا کرنا ٭ م

عِہر۔ ع۔ حرامکاری۔ زنا ٭ م

عِہن۔ ع۔ رنگین اُون۔ پشم رنگین + (جمع عُہُون) + م۔ مب

عُہُود۔ ع۔ جمع عہد ٭ مب

عَہِید۔ ع۔ ہم قسم۔ ہم پیمان ہم عہد + ہم زمان۔ ہم عصر + پرانا ٭ م۔ مب

عِیّ۔ ع۔ کسی کام میں عاجز آجانا + بات کرنے میں عاجز ہوجانا ٭ م

عِیادت۔ ع۔ بیمار پُرسی ٭ م۔ غ

عِیاذ۔ ع۔ پناہ + پناہ لینا ٭ م

عِیاذاً باللہ۔ ع۔ خُدا کی پناہ ٭ ق

عِیار۔ ع۔ سونے چاندی کی چاشنی جس کو ہندی میں بانگی کہتے ہیں + کسوٹی لگانا۔ سونے اور چاندی کا اچھا بُرا آزمانا + تولنے کا کانٹا ٭ غ

عَیار۔ ع۔ تولنا + چاندی سونے

کی چاشنی لینا + جوہری کی
ترازو - کانٹا ÷ م - بم
عَیّار - ع - چالاک - تیز طبع +
بہت آمد و رفت کرنے والا -
چراگاہ میں ہر طرف جانیوالا ÷ بہت
چلنے والا ÷ مب
عَیّاری - ف - چالاکی ÷ ج
عَیّاش - ع - بہت عیش کرنے
والا - اچھی اور خوش زندگانی
بسر کرنے والا ÷ م
عِیال - ع - زن و فرزند -
جورو لڑکے اور دوسرے
رشتہ دار وغیرہ جن کا روٹی
کپڑا وغیرہ اس شخص نے
اپنے ذمہ لیا ہو ÷ م
عَیان - ع - آنکھ سے دیکھنا
مجازاً - بمعنی ظاہر ÷ م - غ
عیاں راچہ بیاں - ف
ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے
عَیب - ع - برائی - نقص ÷ م
عَیب آوردن } ف
عَیب بُردن } عیب
ظاہر کرنا ÷ بم
عَیبہ - ع - جامہ دان + چمڑہ
کا بیگ + ہتھیار رکھنے کا
بکس ÷ م - غ
عِید - ع - مسلمانوں کے جشن
کا دن ÷ م
عیدِ اَضحیٰ - ع - بقر عید -
عید قُربان - بڑی عید ÷ بم
عیدِ فِطر - ع - روزوں کی
عید - چھوٹی عید ÷ بم
عیدِ فقر - ع - مخلوقات سے
قطع تعلّق کرنا - خدا کی
طرف رجوع ہو جانا ÷ ب
عیدِ مَولُود - ع - میلاد پیغمبر
آخر الزمان سے مراد ہے ÷
عیدِ مسیح - ع - جس دن مسیح
پر مائدہ نازل ہوا ÷ ب
عَیر - ع - گورخر - گدھا ÷ ب
عِیر - ع - قافلہ - ہر چوپایہ
جس پہ غلہ لادیں ÷ م
عِیس - ع - سفید رنگ
جو سرخی مائل اونٹ + مجازاً
قافلہ ÷ م - غ
عیسیٰ خُرد - ف - خوشۂ
انگور ÷ بم - ب
عیسیٰ دِہقان - ف -
شراب انگوری ÷ بم - ج
عیسیٰ رہ نشیں - ف -
آفتاب + شراع + طبیب
حاذق ÷ ب
عیسائے شش ماہہ - ف - وہ
میوہ جو چھ مہینے میں پکے -
خصوصاً انگور ÷ ب
عیسیٰ کدہ - ف - عیسےٰ کا
گھر - اُن کا عبادت خانہ +
چوتھا آسمان ÷ ب
عیسائے نُہ ماہہ - ف -
مرادف عیسےٰ خرد ÷ ب
عیسائے سر دردہ - ف شراب
انگوری ÷ بم
عَیش - ع - زندگی + زندگی
بسر کرنا + روٹی ÷ ت
عیشِ دَہ رُوزہ - ف -
تھوڑی زندگی ÷ ب
عیشِ قُرنفلی - ف - ڈبل
روٹی ÷ ب
عیشا - ف - بچہ کا قرارگاہ
ماں کے رحم میں ÷ سب ج
عِیشہ - ع - زندگانی ÷ م
عِیص - ع - بہت گھنے
درخت ÷ م
عَیقہ - ع - ندی کا کنارہ -
ساحل ÷ م

**عَبِیل** - ع - فقیر ہونا - سیر کرنا - پھرنا ٭ م

**عَبِیلہ** - ع - درویشی - فقیری ٭ م - مب

**عِیْن** - ع - جمع عیناء - بڑی بڑی آنکھوں والی عورتیں ٭ مب

**عَین** - ع - آنکھ + چشمہ + آفتاب + سونا + اشرفی - مال + مینہ + وہ بادل جو قبلہ کی طرف سے اُٹھے + سردار + ہر شمار چیز + ہر شے کی ذات + وہ بھائی جن کے ماں اور باپ ایک ہوں + شخص + ایک آدمی + نفس + حقیقت + اہل خانہ + قوم + جاسوس + دیدبان + پانی جاری ہونے کی جگہ + دیدار + اہل شہر + نظر کرنا + کسی چیز کو نظر لگانا + پیشوا + انگور + گھٹنا + حرف (ع) ٭ مب - م - غ

**عَیناء** - ع - بڑی آنکھوں والی عورت ٭ مب

**عَینُ الثَّور** - ع - بُرج ثور کی آنکھ کے موقع پر ایک ستارہ ہے. مشہور ہے کہ جو اسے طلوع کے وقت دیکھے اندھا ہو جائے ٭ غ

**عَینُ الحَیٰوۃ** - ع - آبِ حیات کا چشمہ ٭ غ

**عَینُ الصَّواب** - ع - بالکل ٹھیک - نہایت درست ٭ غ

**عَینُ القِطر** - ع - رال کا چشمہ + گندھک کا چشمہ + پگھلے ہوئے تانبے کا چشمہ + پیپڑ کے درخت کا روغن + ایک بدبو اور سیاہ روغن کا نام جو خارشتی اُونٹوں کی بدن پر ملا جاتا ہے ٭ غ

**عَینُ الہِر** - ع - ایک قیمتی جوہر ہے جو بلّی کی آنکھ سے مشابہ ہے - ہندی لہسنیا ٭

**عَینُ الدِّیک** - ع - مرغ کی آنکھ + گھنگچی ٭ غ

**عَینُ الکَمال** - ع - نظر بد ٭ غ

**عَینُ الیَقِین** - ع - علم مشاہدہ - وہ علم جو کسی چیز کے مشاہدہ کے بعد ہو - یہ علم یقین کا دوسرا مرتبہ ہے ٭ غ

**عَینُ اللّٰہ** - بمعنی حافظ اللہ ٭

**عَینِ کافور** - ع - معشوق کے سینے سے مراد ہے ٭

**عَینَین** - ع - دونو آنکھیں ٭

**عُیُوب** - ع - جمع عیب - برائیاں ٭ مب

**عَیُون** - ع - وہ شخص جس کی نظر نقصان پہنچائے یعنے جس کی نظر لگے ٭ م - مب

**عُیُون** - ع - جمع عین - آنکھیں - چشمے + علم حکمت کی ایک کتاب کا نام جو بوعلی سینا کی تصنیف ہے ٭ م

# غ

**غاب** - ع - جمع غابہ - بن - جھاڑیاں - نیستان - خصوصًا وہ نیستان جس میں شیر رہتا ٭ م - مب

**غابات** - ع - جمع غابہ - بہت سے بن - نیستان ٭ غ

غاسب - ف - بیہودہ بات +
جھوٹ لانا - آسکے کا بچ ہوا
کھانا ÷ ب
غابر - ع - باقی - پائندہ +
گزرنے والا - جانے والا +
زمانہ آیندہ مستقبل + مب غ
غابہ - ع - دیکھو غاب
غادر - ع - بے وفا ÷ م
غادہ - ف - نازک عورت ÷ ج
غادیہ - ع - صبح کے وقت
کا بادل + صبح کے وقت کا
مینہ ÷ م - مب - غ
غاذیہ - ع - ایک قوت کا
نام ہے جو غذا میں تصرف
کرکے اُسے جوہر بدن کے
مشابہ کرتی ہے اور کل عضو
کو پہنچاتی ہے ÷ غ
غار - ع - گڑھا - پہاڑ کی کھوہ
جنگلی جانوروں کے رہنے
کی جائے - پست زمین ÷ م
غارت - ع - لوٹ ÷ م
غارتیدن - ف - لوٹنا
غارت کرنا ÷ ب
غارج } ف - صبح کی شراب +
غارچ } مطلق شراب + ب
غارجی - ف - صبح کی شراب +
صبوح نوش + ساقی ÷ ب
غارژرف - ف - گہرا
گڑھا +
غارس - ع - درخت لگانے
والا - باغبان + م - غ
غارِغم - ع - جیل خانہ + قبر +
گنہگار کی قبر ÷ ب
غار و غور - ف - فتنہ و فساد
+ ہرج مرج ÷ ب
غارہ - ف - ع - لوٹ مار +
لوٹنے والا + رسّی کا بل +
صبح کی شراب ÷ ب
غاریقون - ع - مسہل بلغم
ایک دوا ہے ÷ غ - ب
غاز - ف - بڑی مرغابی + چھوٹی
چھوٹی رودی - سرائی کا ناکہ +
ایک بے حقیقت فرضی سکّہ
ہے - جیسے حبّہ ÷ ن - ز
غازغاز - ف - شگاف + شگافدار
شگافتہ ÷ ن
غازکردن - ف - کپاس
اوٹنا - کپاس سے بنولے
جدا کرنا - اون کو نرم کرنے
کے لائق کرنا ÷ ن
غازہ - ف - گلگونہ - ابٹنا
کی سرخی ہوتی ہے جو عورتیں
اپنے منہ پر ملتی ہیں ÷ ب
غازی - ع - جنگی - فوجی آدمی
کفار سے لڑنے والا ÷ م
غازی - ف - آنت کی چربی +
نٹ ÷ ب
غاژ - ف - منہ پھٹ آدمی +
کانٹا - خار ÷ ب
غاسق - ع - زوال ذہن +
پہنہ + پروین + رات + آلہ
تناسل ÷ م - مب
غاش - ف - عاشق جانباز
وہ شخص جو کسی سے نہایت
محبت رکھے + کند ذہن + کند
طبیعت + شور و غوغا ÷ ب
غاشیہ - ع - گھوڑے کا زین
پوش + پالان + قیامت +
دوزخ کی آگ + وہ بیماری
جو جسم کے اندر ہو اور بیہوش
کرنے والی + ڈھانپ لینے
والی ÷ م
غاشیہ بافان ریش - ف
مسخرے + لمبی داڑھی والے
داڑھی کو سنوارنے والے
÷ غ - ب

غاشیہ بر دوش - ف - مطیع - فرمانبردار + خادم ÷ بم - ب

غاشیہ بر دوش کشیدن -

غاشیہ در زیرِ بغل کشیدن - ف - مطیع و فرمانبردار ہونا ÷ م

غاصب - ع - غیر کا حق بجبر لینے اور چھیننے والا ÷ م

غاغہ - ف - پودینہ ÷ ب

غافر - ع - گناہ بخشنے والا ÷ غ - م

غافل - ع - بے خبر - غفلت والا ÷ م

غاق - ع - کوے کی آواز کی نقل ÷ م

غاک - ف - کوے کی آواز - فتنہ و فساد ÷ ب

غال - ف - غار - پہاڑ کی کھو + حیوانات کے رات گزارنے کی جگہ - گیدڑ وغیرہ کا بل + لڑھکنا ÷ ب - ن

غالب - ع - زبردست ÷ م

غالوک } ف - غلیل کا گولا ÷

غالول } غلّہ ÷ ن - ب

غالی - ع - گراں - مہنگا + حد سے گزرنے والا ÷ م

غالیچہ - ف - قالین ÷ ج

غالیدن - ف - کملنا - لڑھکانا ÷ ن

غالیہ - ع - مشہور خوشبو ہے جو عنبر اور مشک اور کافور وغیرہ سے مرکب کر کے بناتے ہیں ÷ م

غامض - ع - گہرا - گڑھا - پست زمین + دور از فہم اور پوشیدہ کلام + گمنام - نواح ÷ م

غامی - ف - ناتوان ضعیف - کمزور - دبلا - لاغر ÷ ب

غانماً - ع - اُس حالت میں کہ مال غنیمت یعنی لوٹ کا مال رکھنے والا ہو ÷ غ

غانی - ع - توانگر - دولتمند - راگ گانے والا ÷ مب - غ

غانیہ - وہ عورت جو حسن و جوانی کے سبب سے زیور اور زینت سے بے نیاز ہو + یا وہ عورت کہ سوائے اپنے شوہر کے اور مردوں کی پروا نہ کرے + یا وہ پارسا عورت کہ باوجود جوانی کے اُس کو مرد کی خواہش نہ ہو خواہ اُسکا شوہر ہو خواہ نہ ہو + (جمع غوانی) ÷ م - مب

غاو - ف - گائے ÷ ب

غاوی - ع - گمراہ ÷ م

غائب - ع - آنکھوں سے اوجھل ÷ مب

غائب باز - ف - بڑا کامل شطرنج کھیلنے والا کہ آپ دور بیٹھا رہے اور دوسرے کے واسطہ سے مہرے خانوں میں رکھوائے اور اپنے حریف کو مات دے ÷ غ

غائر - ع - ہر چیز جو نیچے چلی جاوے + زمین پست + گھس جانے والی شے ÷ م

غائص - ع - غوطہ مارنے والا ÷ م

غائط - ع - پست زمین + مجازاً گوہ ÷ م - غ

غائلہ - ع - شر - بدی - آفت - ناگہانی بلا ÷ م - مب

غائی - ع - منسوب بہ غایت ÷ غ

غایت - ع - اِنتہا - آخر + عَلم - نشان + جھنڈا - غرض - مطلب ÷ م

غِبّ - ع - ہفتہ میں ایک مرتبہ کسی کی ملاقات کرنا + ایک روز نہ آنا اور ایک روز آنا + ہر چیز کی تہہ ❊ م

غُبار - ع - گرد + مجازاً رنج و کدورت ❊ م

غُبار آوَرْدَنِ چشم - ف - آنکھ کا دُھندلا جانا ❊ بم

غُبار برآمدن - ف - بے رونق ہونا ❊ بم

غُبار برآوردن از چیزے - ف - کسی چیز کو ویران اور تباہ کر دینا ❊ بم

غَباوت - ع - کُند ذہن ہونا - بے سمجھ ہونا ❊ م

غَبغَب - ع - ٹھوڑی کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت جس کو طوقِ گلو بھی کہتے ہیں اور یہ حُسن [illegible] شامل ہے ❊ غ

غَبْراء - ع - زمین + نظم میں کبھی ہمزہ گر جاتا ہے ❊ مب غ

غَبَرَہ - ع - گرد و غبار ❊ م ب

غُبْرَہ - ع - سیاہی - تیرگی ❊ م

غِبْطَہ - ع - رشک - خلاف حسد ❊ م - مب

غُبغُب - ع - دیکھو غبغب ❊ م غ

غَبَن - ع - کم عقلی + فراموشی - بخل ❊ مب

غَبْن - ع - فریب دینا - نقصان پہنچانا + خرید و فروخت میں کسی کو دھوکا دینا + سودے وغیرہ میں مالی نقصان اُٹھانا ❊ م - مب - بم

غَبْنِ فاحش - ع - صریح خسارہ اور بڑا نقصان جو کسی چیز کی خرید میں پہنچے ❊ غ

غَبُوق - ع - شام کے وقت کی شراب ❊ م

غَبی - ع - کُند ذہن کم عقل ❊ م

غُبَیرا - ع - چنے یا باجرے کی شراب + ایک قسم کا میوہ ❊ م مب

غَبِین - ع - ضعیف الرائے - کم عقل ❊ م - مب

غُت - ف - بے وقوف - نادان ❊ ب - ن

غُتفرہ } غُتفل } ف - بے وقوف - نادان + زانی ❊ ن

غَثّ - ع - لاغر - دُبلا - فاسد خراب + گوشت وغیرہ کا سڑ جانا - مجازاً [illegible] ہُوا گوشت اور پیپ ❊ م - مب

غُثْر - ع - کمینہ ❊ م

غَثّ و سَمین - ع - دُبلا - موٹا مجازاً دو ضدیں جیسے بھلا بُرا + قوی ضعیف ❊ م

غَثْی - ع - جی کا متلانا ❊ م مب

غَثَیان - ع - جی کا متلانا + متلی ❊ م - مب

غِچَک - ف - سارنگی ❊ بم - غ

غَد - ع - کل آئندہ ❊ مب

غَدا - ع - چاشت کا کھانا - (ضِد عَشاء - رات کا کھانا) ❊ مب

غَداۃ - ع - صبح کا وقت ❊ م

غَدّار - ع - بڑا بیوفا ❊ م مب

غَدْر - ع - بیوفائی - بیوفائی کرنا ❊ مب - م

غُدُر - ع - بے وفا ❊ م - مب

غَدغَن - ف - جلد - شتاب + تاکید + اضطراب ❊ ج

غَدَق - ع - بہت پانی ❊ م

غُدُوّ - ع - صبح کو آنا + نیز جمع غداۃ ❊ مب

غَدُور - ع - بڑا بیوفا ❊ م

غُدْوہ - ع - صبح صادق سے طلوعِ آفتاب تک کا وقت ❊ م مب

**غُدَّہ** - ع - غدود ٭ م - سب

**غَدِیر** - ع - تالاب - جوہڑ ٭ م ب

**غِذا** - ع - خوراک جس سے
بدن کی پرورش ہوتی ہے ٭ م

**غِر** - ع - ناتجربہ کار آدمی ٭ م

**غَرّ** - ع - فریب دینا - دھوکا
دینا + وہ دانہ جو پرندہ اپنے
بچے کے منہ میں ڈالتا ہے +
تلوار کی تیزی ٭ م

**غُرّ** - ع - جمع اَغَرّ - مشہور
لوگ - بزرگ لوگ + سفید
پیشانی والے گھوڑے ٭ م ب

**غَر** - ف - بزدل آدمی + بدکار
عورت + قحبہ - کنچنی ٭ ب

**غُر** - ف - وہ آدمی جس کے خصیے
بڑھ گئے ہوں + وہ مرض
جس سے خصیہ بڑا ہو جاتا
ہے ٭ ب - غ - ل

**غُراب** - ع - کوا + ایک قسم
کی کشتی بھی ہے ٭ غ

**غُرابُ البَین** - ع - جدائی
کا کوا + ایک قسم کا جنگلی کوا
ہے جو سیاہ رنگ اور سرخ
چونچ کا ہوتا ہے - عرب البتہ
کوے کو منحوس جانتے ہیں اور
اُن کا اعتقاد ہے کہ اگر کسی
کام کو جاتے ہوئے ایسے
کوے پر نظر پڑ جاتی ہے تو
وہ کام پورا نہیں ہوتا اور
اگر دو دوستوں کے سامنے
آ کر بیٹھتا ہے تو ان کے
درمیان جدائی ہو جاتی ہے٭

**غُراب نہیں** - ف - کان
رانت سے نزدیک ٭ ب

**غَراچہ** - ف - بیوقوف - دیّوث -
بھڑوا + مخنث ٭ ب

**غَرار** - ع - ایک پہاڑ کا نام
ہے جو تہامہ میں واقع ہے ٭ سب

**غِرار** - ع - کمی - نقصان - بقا +
شتاب + تلوار کی تیزی +
سرد بازاری ٭ م

**غَرارہ** - ف - کُلّی کرنی ٭ م

**غَرارہ** - ع - ناتجربہ کار ہونا +
فریب کھانا ٭ م

**غِرارہ** - ف - ع - غلّہ کی
گون ٭ م - ل

**غَراش** - ف - خراش + غصّہ
قہر - غضب ٭ ل

**غَراشیدن** - ف - جھیلنا +
غصّہ کرنا + قہر کرنا - غضبناک
ہونا ٭ ب

**غَرام** - ع - حرص - لالچ +
عشق - محبت - شیفتگی + ہلاکت
عذاب + دائمی بدی ٭ م

**غَرامت** - ع - وہ چیز جس
کا ادا کرنا لازم ہو - قرض +
تاوان + تاوان زدہ ہونا +
پشیمانی - عذاب ٭ م ب غ

**غُرّان** - ف - شور کرنے
والا - غصہ سے چیخنے والا -
سخت اور ڈراؤنی آواز
نکالنے والا ٭ ب - غ

**غَرانیق** - ع - جمع غُرنوق
خوب صورت گورا چٹا ز... -
جوان ٭ م

**غَرانیقُ العُلا** - ع - بتوں
سے مراد ہے ٭ غ

**غُرّہ اورنگ** - ف - (غرّہ
اورنگ) - بڑا تخت + بہت
بڑا - اعظم ٭ د

**غَرّاء** - ع - سفید پیشانی
والی گھوڑی + ہر چیز مونث
جو سفید اور روشن ہو ٭
م - ب - غ

**غَرائب** - ع - جمع غریبہ -

عجیب چیزیں ۔ ع

**غَرائِرُ** ۔ ع ۔ جمع غَرارہ ۔ غلّہ کی گونیں ۔ م

**غَرب** ۔ ع ۔ بڑا ڈول + پانی رکھنے کا برتن + تلوار اور زبان کی تیزی + ہر چیز کی تیزی + تیز رفتار گھوڑا + چاند اور ستاروں کے ڈوبنے کی جگہ + فراق + جدائی + دُور ہونا + چھپ جانا + نیچے بیٹھ جانا + گوشہ چشم کا ناسور + دانتوں کی آبداری + آنسو + آنسو کا بہنا + آنسو بہنے کی جگہ ۔ م مب ۔ غ

**غُرب** ۔ ع ۔ عجیب وغریب ۔ نادر ۔ مُسافر ۔ مب

**غُربا** ۔ ع ۔ جمع غریب ۔ مُسافر ۔ نادر چیزیں ۔ مب

**غِربال** ۔ ع ۔ چھلنی + وہ مرد جو سخن چیں یعنی لُترا ہو اور بمعنی دف کے بھی آیا ہے ۔ م

**غُربت** ۔ ع ۔ مسافرت ۔ وطن سے دُور ہونا ۔ م

**غَربی** ۔ ع ۔ ایک قسم کا سُرخ رنگ ہے + کھجور کی شراب + وہ چیز جو غرب کی طرف منسُوب ہو ۔ ج

**غَربیلہ** ۔ ف ۔ نخرہ ۔ م

**غَرث** ۔ ع ۔ بھوکھ + بھوکھا ہونا ۔ م

**غَرثان** ۔ ع ۔ بھوکھا ۔ ب

**غَرچیک** ۔ ف ۔ احمق ۔ نادان ۔ غ

**غَرچہ** ۔ ف ۔ نادان + مُخنّث ۔ نامرد + دیوث + بے حمیّت

**غَرد** ۔ ف ۔ گرمیوں کے رہنے کا مکان ۔ ن ۔ ب

**غَردل** ۔ ف ۔ بددل ۔ بودا ۔ ڈرپوک ۔ اِس لئے کہ غَر بمعنی زن قحبہ کے ہے ۔ ن

**غَرر** ۔ ع ۔ روشنی + خطر + شرط جو کسی چیز کی خرید و فروخت میں کریں ۔ غ ۔ م

**غُرر** ۔ ع ۔ جمع غُرّہ ۔ پیشانی کی سفیدیاں + چاند کی پہلی تین راتیں + ننھا چاند + بردے + کنیزکیں + بہتر اور عمدہ چیزیں + قوم کے سردار + دُرِّ غُرر + عمدہ اور بہتر موتی ۔ غ ۔ مب ۔ م

**غَرس** ۔ ع ۔ زمین میں درخت لگانا + وہ درخت جو زمین میں لگایا گیا ہو ۔ م

**غِرس** ۔ ع ۔ کالا کوا ۔ م مب

**غُرش** ۔ ف ۔ غُصّہ ۔ غضب ۔ قہر ۔ ب

**غُرشیدن** ۔ ف ۔ غضبناک ہونا ۔ غُصّے میں بھرنا ۔ ب ن

**غَرض** ۔ ع ۔ نشانہ + حاجت ۔ قصد ۔ م ۔ مب

**غَرغَر** ۔ ف ۔ رسّی کھینچنے کی چرخی ۔ ب

**غُرغُر** ۔ ف ۔ وہ آدمی جس کے خُصیے بڑھ جائیں + وہ آدمی جو غُصّہ میں مُنہ ہی مُنہ میں بڑبڑائے ۔ ب

**غَرغَرہ** ۔ ع ۔ حلق میں پانی پھرانا + وہ آواز جو گلا گھُٹنے میں نکلے + دیگ کے جوش کی آواز + موت کا گھرّا ۔ م

**غُرف** ۔ ع ۔ جمع غُرفہ ۔ کوٹھریاں + بالاخانے ۔ م

غُرفہ - ع - بالاخانہ جو کوٹھے کے کنارے پر ہو - دریچہ - کھڑکی + ایک چلّو پانی + م

غَرق - ع - بمعنی ڈوب جانا - سر سے پانی کا اونچا ہو جانا +

غَرِق - ع - غریق - ڈوبا ہوا + م

غَرقاب - ف - بڑا گہرا پانی (آبِ غرق کا مقلوب ہے) + غ

غرقِ چشمۂ سیماب - ف - دنیا کے مال و دولت پر اترانا یا مغرور ہو جانا + ب

غرقِ چشمۂ قیر - ف - پانی میں ڈبکی لگانا - دنیا میں مستغرق ہو جانا + آفتاب کا غروب ہونا + ق - ب

غرقہ - ف - اس میں ہ نسبتی ہے یعنی غریق - ڈوبا ہوا + غ - م

غَرقیٰ - ع - جمع غریق + ب

غُرم - ع - تاوان + وہ چیز جس کا ادا کرنا لازم ہو + قرض + م - ب

غُرم - ف - پہاڑی بھیڑ + ع - ب - ن

غَرم - ف - قہر - غضب - غُصّہ + ب

غَرمان - ف - غضبناک - غُصّہ میں بھرا ہوا + ب

غُرنج - ف - ایک قسم کا کھانا ہے جو گوشت چبینے اور گھی سے تیار ہوتا ہے + ن

غَرن - ف - نوحہ - نالہ - گریہ + ب

غُرنبیدن - ف - شور کرنا + ب - ن

غَرنگ - ف - نالہ - گریہ و زاری کی آواز + ب

غُرنُوق / غُرنیق - ع - ایک سیاہ رنگ دراز گردن آبی پرندہ ہے - خود کلنگ ہے یا کلنگ جیسا ہے + خوبصورت گورا نازک بدن جوان + ایک بُت کا بھی نام ہے + م

غَرو - ف - بجانے کی بانسری + مزمار + وہ نرکل جس کا قلم بناتے ہیں - نیشکر + ب

غُروب - ع - چاند و سورج وغیرہ کا ڈوبنا + م

غُرور - ع - گھمنڈ + فریب - فریب دینا + م

غَرور - ع - فریب دینے والا - دنیا + شیطان + دوا کا پانی جس سے غرغرہ کریں + م

غَروبیزن - ف - پرویزن - چھلنی + ب

غُرّہ - ع - گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی جو ایک درم کی مقدار سے زیادہ ہو + بزرگ + بہتر + عمدہ چیز + چاند کی پہلی تاریخ + م

غِرّہ - ع - غفلت + بیخبری + ناتجربہ کاری + م - ب

غَرّہ - ع - فریفتہ ہونا - غرور کرنا + ن - م

غَریب - ع - نادر چیز + دور + بیگانہ + مسافر + مجازاً محتاج + م - بم

غَریب زادہ - ف - اصطلاحاً کسی کنچنی کا بیٹا + بم

غَریبہ - ع - عجیب چیز - نایاب چیز + (جمع غرائب) + ن

**غَرِیبی** - ف - گھر بار سے جُدائی ۔ غ

**غَرِید** - ف - وہ عورت جس سے باکرہ ہونے کی شرط پر نکاح کیا جائے اور باکرہ نہ ہو ۔ ب

**غُرِیدن** - ف - ڈراونی آواز سے چلّانا - زور سے چلّانا فریاد کرنا ۔ ب - ہم

**غَرِیرہ** - ع - نیک - تصلّت + ضامن + ناآزمودہ کار جوان ۔ م

**غَرِیزہ** - ع - طبیعت - فطرت سرشت ۔ م - ب

**غَرِیزی** - ع - غریزہ کی طرف منسوب ہے - طبعی - خِلقی - فِطرتی ۔ غ

**غَرِیق** - ع - ڈوبا ہوا ۔ م

**غَرِیم** - ع - قرضدار + قرضخواہ ۔ م - ب

**غَریو** - ف - شور - فریاد - غُل چیخ کی آواز - شوغا ۔ ب

**غَریوان** - ف - شور کرنے والا - چیخنے والا ۔ ب

**غَریویدن** - ف - شور و غُل کرنا - فریاد کرنا ۔ ب

**غِزاء** - ع - جہاد - کافروں سے جنگ کرنا ۔ م - غ

**غُزات** - ع - جمع غازی - مُجاہد لوگ ۔ ب

**غَزار** - ع - دیوار کے گرداگرد + درون منزل ۔ غ

**غَزارۃ** - ع - کثرت - بہتات ۔ غ

**غَزال** - ع - ہرن کا بچہ + ہرنوٹا + آفتاب + آفتاب کی شعاع ۔ م

**غَزّال** - ع - رسّی بٹنے والا ۔ م

**غَزالَہ** - ع - ہرن کا بچّہ جو ماؤ ہو + آفتاب ۔ م

**غَزالی** - ع - غزالہ گاؤں کا رہنے والا ۔ غ

**غَزل** - ع - کاتنا + رسّی بٹنا + سوت - رسّی ۔ م

**غَزَل** - ع - وہ کلام جس میں عورتوں کے حسن و جمال کی تعریف اور عشق و عاشقی کا ذکر ہو ۔ م

**غَزَوات** - ع - جمع غزوہ کُفّار کے ساتھ لڑائیاں ۔ غ

**غَزوَہ** - ع - کُفّار کے ساتھ جنگ ۔ غ

**غَژ** - ف - غژیدن کا امر ہے چوتڑوں کے بل چل ۔ ن

**غُژب** - ف - انگور کا دانہ ۔ ن

**غَژغاؤ** } ف - سُرا گائے
**غَژگاؤ** } غ - ب

**غُژم** - ف - انگور کا دانہ ۔ ب - ن

**غَژیدن** - ف - چوتڑوں کے بل چلنا ۔ ب - ن

**غَسا** - ف - کچی کھجور ۔ ب

**غَسّاق** - ع - گرم ... + زخموں کا دھوون - پیپ ۔ ب - غ

**غُساک** - ف - عشقہ - عشق پیچاں ۔ ب

**غُسالَہ** - ع - منہ ہاتھ کا دھوون جسم کا دھوون ۔ م

**غَسَق** - ع - اوّل شب کی تاریکی ۔ م

**غَسَکَسہ** - ف - کھٹمل ۔ ب - غ

**غِسل** - ع - وہ پانی جس سے کوئی چیز دھوئی جائے ۔ م

**غَسل** - ع - نہانا ۔ م

**غَسْل** - ع - دھونا ٭ م

**غُسْل خانہ** - ف - حمام - نہانے کی جگہ ٭ ج - بم

**غِسْلِین** - ع - زخموں وغیرہ کا دھوون + وہ خون اور پیپ اور گندہ پانی جو اہل دوزخ کے بدنوں سے جاری ہوگا + دوزخ کے ایک درخت کا نام + دوزخ کے چشمہ کا نام جس میں کافروں کی کثافتیں جمع ہونگی ٭ غ - م

**غَسِیل** - ع - دھویا ہُوا - نہلایا ہُوا ٭ م

**غشاک** - ف - سڑاندھ - بدبو ٭ ب

**غِشَاء** - ع - پوشش - پردہ + غلافِ زین + باریک جھلّی ٭ م - غ

**غِشّ** - ع - کدورت - بدباطنی + عیب + خیانت + کینہ ٭ م - غ

**غَشّ** - ع - جو دل میں ہو اس کے خلاف ظاہر کرنا - منافقت + خیانت کرنا + بے مطلب خیر خواہی نہ کرنا + بیچنے کی چیز میں کھوٹ ملانا ٭ م - غ

**غَشْ** - ف - (مخفف غشی) بیہوشی ٭ غ

**غِشَاوَہ** - ع - جھلّی پردہ ٭ م

**غَشْی** - ع - بے ہوش ہونا + بیہوش کرنا + عورت سے جماع کرنا + پوشیدہ کرنا + چھپانا + کوڑا مارنا + کسی کے پاس آنا ٭ م

**غِشْیان** - ع - جماع کرنا ٭ مب

**غَشَیان** - ع - بیہوش ہونا ٭ مب

**غَصْب** - ع - کسی کی چیز ظلم سے چھین لینا + کسی کا حق جبر سے نہ دینا ٭ م

**غَصَص** - ع - غُصّہ - اُچھو ٭ م

**غُصْن** - ع - شاخ - ٹہنی ٭ م

**غُصُون** - ع - جمع غُصن - درخت کی شاخیں ٭ م

**غُصّہ** - ع - وہ رنج جس سے آدمی دل ہی دل میں گھٹ کر رہ جائے + اُچھو - مجازاً خفگی - مگر تحقیق یہ ہے کہ مجازاً بھی غصہ اس خفگی کو کہینگے جو کسی کے خوف سے ضبط کرے اور دل ہی دل میں گھٹ کر رہ جائے - اس صورت میں حقیقی معنی سے کچھ مناسبت باقی رہتی ہے اسی سبب سے فصحاء غصہ کا اطلاق حقتعالے کی نسبت جائز نہیں رکھتے بلکہ ایسے مقام پر الفاظ قہر و غضب استعمال کرتے ہیں ٭ م - غ

**غَضّ** - ع - آنکھوں کا بند کرنا + دھیمی آواز سے بولنا + نیچی نگاہ رکھنا + خلاف طبع امر کی برداشت کرنا ٭ م - مب

**غَضاۃ** - ع - ایک جنگلی درخت جس کی لکڑی کی آگ دیر تک رہتی ہے ٭ مب

**غَضارِیف** - ع - جمع غُضروف - پہلو اور شانہ کی ہڈیوں کا سرا - نرم ہڈیاں - چینی ہڈیاں ٭ م

**غَضعان** - ف - جھوٹا کھانا - پس خوردہ ٭ ب

**غَضَب** - ع - غُصّہ - خفگی - قہر ٭ مب

**غَضبان** - ع - وہ شخص جو غصّہ اور قہر میں بھرا ہو - خشمناک - قہرناک - استعمال

فارسی میں اُس پتّھر کو بھی کہتے ہیں جو منجنیق (گوپیا) سے دُشمن کی طرف پھینکتے ہیں ٭ مب - غ

**غَضبانِ فَلَک** - ع - سیّارۂ مرّیخ ستارہ ٭ ب

**غُضرُوف** - ع - چینی ہڈی کُرّی ٭ م

**غَضَنفَر** - ع - شیر درندہ - شیر نر ٭ م

**غَضُوب** - ع - بڑا غضبناک بڑا خشمگین ٭ م

**غَضِیض** - ع - تازہ - نازک کلی ٭ م

**غِطا** - ع - پردہ - پوشش - ڈھکنا ٭ م

**غِطرِس** } ع - ظالم + مغرور ٭ م
**غِطرِیس** }

**غِطرِیف** - ع - بزرگ - شریف - جوان مرد ٭ م

**غَطَش** - ع - ضعف بصر ٭ م

**غَطِیط** - ع - خرخر کی آواز جو بعض آدمیوں کے گلے سے سوتے میں نکلتی ہے + وہ آواز جو گلا گھونٹتے اور ذبح کرتے وقت گلے سے نکلے ٭ م

**غَف** - ف - گھونگریالے بال ٭ ب

**غَفّار** - ع - بڑا چھپانے والا + بڑا بخشنے والا - خدا تعالیٰ کا اسمِ صفت ہے ٭ م

**غَفر** - ع - چھپانا + گناہ بخشنا + اسباب کا چھپا کر رکھنا + بالوں پر خضاب لگانا ٭ م

**غُفران** - ع - بخشش + گناہوں کی معافی دینا ٭ مب

**غَفَص** - ع - ذلدار - شاید کہ گزر کا معرب ہے ٭ غ

**غَفلَت** - ع - بھول چوک - بیخبری - چوک جانا ٭ مب

**غَفُور** - ع - بڑا گناہ بخشنے والا - خدا تعالےٰ کا نام ٭ م - مب

**غَفِیر** - ع - چھپانے والا - لوہے کا خود جو تمام سر کو چھپائے + جم غفیر - اتنا بڑا آدمیوں کا گروہ جو روئے زمین کو چھپا لے + یا اتنا بڑا گروہ جس کے سوا اور کچھ نہ دکھائی دے + (جم بمعنی گروہ) ٭ غ - م

**غَک** - ف - پست قد موٹا آدمی ٭ ب

**غُل** - ف - شور - غوغا - مخفف غُلغُل

**غُلّ** - ع - لوہے کا طوق + ہنسلی + پیاس + پیاس کی شدت + سوزش قلب ٭ م - غ

**غِلّ** - ع - کینہ + خیانت + کدورت + کسی کی طرف سے کینہ رکھنا ٭ م

**غَلا** - ع - قحط - کال ٭ م

**غَلّات** - ع - جمع غلّہ - اناج ٭ ج - مب

**غُلات** - ع - جمع غالی - حد سے گزرنے والے ٭ غ

**غُلاظ** - ع - موٹا - دلدار + سخت ٭ م

**غِلاظ** - ع - جمع غلیظ + موٹے دلدار + سخت ٭ م - مب

**غِلاظَت** - ع - موٹائی - سختی ٭ م - مب

**غِلاف** - ع - اُوپر کا پردہ - خول تلوار اور آئینہ وغیرہ کی + پوشش ٭ م

**غِلالَہ** - ع - وہ کپڑا جو زرہ کے

نیچے پہنا جائے + جو کپڑا بدن
سے لگا رہے ٭ م
غَالَہ - ف - وہ پانی جو درختوں
کے نیچے جاری ہو + وہ بینائی
جس کے سبب حق کو چھوڑ
کر راہ باطل پر چلیں + ب
غُلالَہ - ف - معشوق کی زُلف ٭ ب
غُلام - ع - لڑکا - مجازاً نوکر
بندہ ٭ م - غ
غُلامِ فَلَکَم - ف - اس وقت
بولتے ہیں جب کوئی امر خلاف
منشا ظہور میں آئے ٭ ن بم
غَلْباء - ع - ایسا مقام جہاں
پر بہت سے درخت گھنے
اور آپس میں ملے ہُوئے
ہوں ٭ مب
غَلَبات - ع - جمع غَلَبَہ ٭
غَلْبَکَن } ف - لکڑی کا
غَلْبَکِیں } جالی دار دروازہ
+ جالی دار ٹٹی - جالی دار
دروازہ جو دروازہ کے آگے
نصب کیا جاتا ہے ٭ ب
غَلَبَہ - ع - زبردستی - غالب
ہونا ٭ م
غُلْبَہ - ف - جنگلی کوّا + موکھا -

سُوراخ - موری یا موکھا
جس سے باغ کو پانی جائے ٭ ب
غَلَت - ع - سہو کرنا - غلط
کرنا ٭ م
غَلْتَبان - ف - بے غیرت -
دَیُّوث - بھڑوا ٭ ب
غَلْتَک - ف - گاڑی کا پہیّہ -
پانی کھینچنے کی چرخی ٭ ب
غَلْج - ف - وہ گرہ جو آسانی
سے کُھل نہ سکے - سخت
گرہ ٭ ب
غَلْچ - ف - دروازہ بند کرنے
کا سامان یعنی کُنڈا - زنجیر -
قفل وغیرہ ٭ ن
غَلَس - ع - آخر شب کی
اندھیری ٭ م
غَلَط - ع - خطا کرنی - گفتگو اور
حساب وغیرہ میں غلطی کرنا ٭ م
غَلْطاق - ت - کُرتہ +
غَلْطان - ف - لُڑھکتا ہُوا ٭ ج
غَلْطَک - ف - کروٹ بدلنا +
گاڑی کا پہیّہ ٭ غ - بم
غَلَط کَردن - ف - ضائع
کرنا - غلطی کرنی ٭ بم
غَلْطیدن - ف - لوٹنا - کروٹ

سے لپٹنا ٭ بم - مص
غِلَظ - ع - موٹاپن + دلدار
ہونا ٭ مب
غِلْظَت - ع - دَل - مُٹائی ٭ مب
غُلْغُل - ف - پرندوں کا مستی
سے شور کرنا + بُلبلوں کا
چہکنا ٭ ب
غُلْغُل } ف - شور - غُل -
غُلْغُلَہ } غوغا ٭ ب - ن بم
غُلْغلاج - ف - کسی چیز کو
زور سے ہوا میں پھینکنا ٭ ب
غِلْغِلیج } ف - گدگدی -
غِلْغِلیچہ } ہنسی دلانے والی کھجلی ٭ ب
غُلْغُونَہ - ف - گلگونہ ٭ ب
غَلْفَج - ف - ننیا + بھڑ + جونک ٭ ب
غَلَق - ع - وہ لکڑی جس
سے دروازہ بند کرتے
ہیں + کلیدان ٭ م
غَلْق - ع - دروازہ کا بند
کرنا ٭ م
غُلَّک - ف - کوزے کی شکل کا برتن
جس کے منہ پر چمڑا منڈھ دیتے
ہیں اور محصول یا خیرات کا
روپیہ پیسہ ڈالنے کے
لئے اس میں سوراخ رکھتے ہیں +

فارسی میں اُس کو غولک اور غلّہ دان بھی کہتے ہیں ٭ ب۔ن
غُلُل۔ ع۔ جمع غلیل۔ پیا۔ سے ٭ غ
غَلَل۔ ع۔ سوزش۔ جلن۔ پیاس ٭ م
غِلمان۔ غِلمَہ۔ غ۔ جمع غلام۔ لڑکے ٭ فارسی میں بمعنی مفرد مستعمل ہے ٭ م۔ بم
غُلمہ۔ ع۔ شہوت کی تیزی ٭ مب
غُلُو۔ ع۔ ہاتھ بلند کرنا جہاں تک بلند ہو سکے ٭ ہجوم ٭ حد سے گزرنا ٭ علم معانی کی اصطلاح میں ایک قسم ہے مبالغہ کی جو بسبب عقل اور عادت دونو کے محال ہو ٭ غ۔ مب
غُلُو۔ ف۔ شور۔ غوغا ٭
غَلُول۔ ع۔ زود ہضم کھانا جس کو بوڑھا اور کمزور ہضم کر سکے ٭ م
غُلُول۔ ع۔ غنیمت میں خیانت کرنا ٭ م

غلولہ۔ ف۔ گلولہ۔ گولی ٭ ب
غُلّہ۔ ف۔ مرادف غلتک ٭ ب
غَلَہ۔ ف۔ بیقراری۔ اضطراب ٭ ب
غَلّہ۔ ع۔ اناج ٭ م
غلّہ دان۔ ف۔ زمین سے کنایہ ہے ٭ ن۔ ب۔ ج
غَلَیان۔ ع۔ جوش مارنا۔ اُبلنا ٭ جوش ٭ فارسی میں بسکون لام بھی آیا ہے ٭ غ۔ بم
غِلیان۔ ف۔ قلیان۔ حقہ ٭ بم
غَلِینہ۔ ف۔ ایک قسم کی گھاس ہے جس کی گونیں بنتی ہیں اور اُن میں روئی وغیرہ رکھتے ہیں ٭ ب
غَلِیث۔ ع۔ گوجی۔ جو اور گیہوں ملے ہوئے ٭ م
غَلیزن۔ ف۔ حوض کے اندر کی کیچڑ ٭ ب
غَلِیظ۔ ع۔ موٹا۔ دلدار ٭ مجازاً ناپاک ٭ م۔ غ
غَلِیغر۔ غَلیگر۔ ف۔ راج۔ معمار ٭ ب
غَلِیل۔ ع۔ پیاس۔ پیاس کی شدت۔ سوزش دل ٭ م

غَلِیوانج۔ غَلِیواژ۔ ف۔ چیل ٭ ب
غَم۔ ع۔ رنج۔ دکھ۔ اندوہ۔ فارسی میں بغیر تشدید میم کے مستعمل ہے ٭ م۔ بم
غِماء۔ ع۔ چھت ٭ م
غُمار۔ ع۔ انبوہی۔ بسیاری۔ کثرت۔ بہتات ٭ غ
غَمّاز۔ ع۔ آنکھ سے اشارہ کرنے والا ٭ طعنہ کرنے والا ٭ سخن چین۔ چغلخور ٭ غ۔ مب۔ م
غَمّازک۔ ف۔ وہ لکڑی جو مچھلی پکڑنے کے کانٹے پر باندھی جاتی ہے اور اسکے پانی میں ڈوبنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مچھلی کانٹے میں پھنس گئی ٭ ب
غِماض۔ ع۔ اونگھنا ٭ م
غَمام۔ ف۔ اسفنج۔ ابر مردہ ٭ ب
غَمام جمع غمامہ۔ ع۔ بادل ٭ م۔ مب
غَمان۔ ف۔ غمناک۔ رنجیدہ ٭ غ
غَمائم۔ ع۔ جمع غمامہ۔ گھٹائیں بادل ٭ مب
غُم باد۔ ف۔ ایک بیماری ہے جو

غم سے عارض ہوتی ہے ٭ ب
غُمجہ۔ف۔ جھوٹا پانی ٭ خ۔ ج
غمخوار۔ف۔ یار۔ دوست ٭ بم
غمخورک۔ف۔ بگلا ٭ ج۔ ب
غم خوردن۔ف۔ غم کھانا ٭ بم
غمد۔ع۔ چھری اور تلوار کا میان ٭ م
غمدان۔ف۔ دُنیا سے مُراد ہے ٭ ب
غمر۔ع۔ بہت پانی + پانی کا کسی چیز کو چھپا لینا + کینہ کرنا + پیاسا ہونا۔ جواں مرد سخی ٭ م مب
غمر الرداء۔ع۔ چادر کا بدن کو چھپا لینا + فراخ چادر والا مراد سخی۔ جوانمرد ٭ غ مب
غمر۔ع۔ کینہ۔ پیاس ٭ م
غُمر۔ع۔ نادان۔ ناآزمودہ کار۔ احمق۔ زعفران + مب
غمرات۔ع۔ جمع غمرۃ۔ سختیاں + آدمیوں کی کثرت + غ۔ ج۔ م
غمز۔ع۔ آنکھ سے اشارہ کرنا + خوب نچوڑنا۔ خوب بھینچنا۔ انگلی سے دابنا + تہمت لگانا + سخن چینی + چغلخوری کرنا ٭ م مب

غمزدگی۔ف۔ غمزدہ ہونا ٭ ج
غمزہ۔ع۔ آنکھ اور بھوں سے اشارہ کرنا۔ خوب نچوڑنا + خوب بھینچنا ٭ م
غمزۂ اختر، غمزۂ ستارہ۔ف۔ ستارے کی روشنی ٭ ب۔ ن
غمزۂ سر تیز۔ف۔ نہایت خوش طبعی سے کنایہ ہے ٭ ن
غمزۂ گل۔ف۔ پھول کا کھلنا ٭ ن
غمزۂ لاجوردی۔ف۔ نازو انداز اور کرشمہ سے کنایہ ہے ٭ ن
غمس۔ع۔ پانی میں ڈبو دینا۔ ستارہ کا ڈوبنا ٭ م
غمص۔ع۔ آنکھ کا چیپڑ ٭ مب۔ م
غمض۔ع۔ پست زمین + گڑھا + سخن کا پیچیدہ اور دور از فہم ہونا + مب۔ غ
غُمص۔ع۔ اونگھنا ٭ م
غمکدہ۔ف۔ غم کا گھر۔ دُنیا سے بھی مُراد ہے ٭ ش
غمگسار۔ف۔ دُکھ دور کرنے والا۔ غمخوار + رفیق۔ دوست۔ محبوب ٭ ن

غمندہ۔ف۔ غمناک۔ غمگین ٭ ب
غموس۔ع۔ جھوٹی قسم جو جان بوجھ کر کھائے + یہ قسم قسم کھانے والے کو گناہ میں ڈبوتی ہے اور دوزخ میں لے جاتی ہے۔ اور غموس اُس جھوٹی قسم کو بھی کہتے ہیں جس سے کسی کا حق یا مال وغیرہ تلف اور ضائع ہو جائے ٭ م
غموض۔ع۔ جمع غمض۔ پستیاں۔ گڑھے + مجازاً ہر فن کی مشکلیں۔ ہر علم و ہنر کی پوشیدگیاں ٭ مب۔ غ
غموم۔ع۔ جمع غم ٭ مب
غُمہ۔ع۔ اندوہ۔ غم + مشتبہ اور پوشیدہ کام + دریا اور ہر چیز کی تہ ٭ م۔ مب
غنا۔ع۔ تونگری۔ بے نیازی۔ دولتمندی۔ مالداری ٭ م
غِنا۔ع۔ گیت۔ راگ۔ نغمہ ٭ م
غَناء۔ع۔ سود۔ نفع۔ [illegible]
غَنّاء۔ع۔ جہاں کسی چیز کی

کثرت ہو۔ مثلاً قریۂ غناء۔ وہ گاؤں جس میں بہت لوگ آباد ہوں ٭ غ

**غنائم**۔ ع۔ ج جمع غنیمت۔ لوٹ کے مال ٭ ج۔ غ

**غنبۂ**۔ ف۔ غصہ اور قہر سے کسی کو ڈانٹنا۔ ملامت کرنا ٭ ب

**غنج**۔ ع۔ معشوق کا کرشمہ اور ناز۔ آنکھ اور بھوں کی حرکت ٭ م

**غنج**۔ ف۔ گون۔ بوری ٭ ب

**غنجار** } ف۔ گلگونہ جو عورتیں زیادتی حسن کے لئے منہ پر ملتی ہیں۔ ناز وعشوہ ٭ ب
**غنجارہ**
**غنجر**
**غنجرہ**

**غنجال**۔ ف۔ ہر قسم کا کھٹا میوہ + ایک خاص قسم کا کھٹا میوہ ہے ٭ ب

**غنجرش۔ غنجرک** } (نما)
**غنج مرش۔ غنجموش**
مینڈک ٭ ن۔ ج۔ ب

**غنچہ**۔ ف۔ جیم عربی سے اور بقول ضعیف جیم فارسی سے۔ کلی یعنی۔ بغیر کھلا ہوا پھول ٭ م۔ غ

**غنچۂ آب**۔ ف۔ حباب۔ بلبلہ ٭ ب

**غنچۂ آرغواں**۔ ف۔ آگ کی چنگاری + دہکتا کوئلہ ٭ ن

**غنچۂ بستن**۔ ف۔ غنچہ پیدا کرنا۔ کلی پیدا کرنی ٭ بم

**غنچۂ پیشانی** } ف۔ نارحن۔ تنگدل منقبض ٭ م
**غنچۂ خاطر۔ غنچۂ دل**

**غنچہ شدن**۔ ف۔ جمع ہونا۔ اکٹھے ہونا ٭ م

**غند** } ف۔ اکٹھا کیا ہوا۔ جمع کیا ہوا + کالی مکڑی جو زہردار ہوتی ہے ٭ ن
**غندہ**

**غندہ رود**۔ ف۔ نفیری ٭ ج۔ ب

**غنم**۔ ع۔ بکری ٭ م

**غنودن**۔ ف۔ اونگھنا ٭ ب

**غنوند**۔ ف۔ عہد۔ شرط ٭ ب

**غنّہ**۔ ع۔ ناک میں بولنے کی آواز ٭ م۔ غ

**غنی**۔ ع۔ بے پروا۔ دولتمند ٭ م

**غنیت**۔ ع۔ بے نیازی۔ دولتمندی ٭ مب

**غنیم**۔ ع۔ لوٹنے والا۔ لٹیرا دشمن ٭

**غنیمت**۔ ع۔ کفار سے لوٹا ہوا مال ٭ م

**غنیمت کشاں**۔ ف۔ غنیمت کا مال اٹھا کر نگاہ رکھنے والے ٭ بم

**غوادی**۔ ع۔ غادیہ۔ صبح کی گھٹائیں + غ۔ مب

**غواشی**۔ ع۔ ج جمع غاشیہ۔ پردے۔ خیمے + بیہوش کرنے والے + اندرونی بیماریاں + سائل لوگ + زیارت کرنے والے + زین پوش ٭ غ۔ م

**غوّاص**۔ ع۔ موتی نکالنے کے لئے دریا میں غوطہ لگانے والا ٭ م

**غوّام**۔ ع۔ وہ بال جو پیشانی اور گدی کو گھیر لیں ٭ غ

**غوامض**۔ ع۔ ج جمع غامض۔ پست زمینیں + گڑھے + دقیق باتیں۔ باریک معانی ٭ مب

**غوانی**۔ ع۔ ج جمع غانیہ۔ وہ عورتیں جو اپنے شوہروں سے خوش ہوں + اور جو اپنے حسن وجوانی کے سبب زیور اور آرائش سے بے پروا ہوں + نیز وہ عورتیں

جن کو باوجود جوانی کے مردوں
کی خواہش نہ ہو ÷ م
غَوایَت - ع - گمراہی ÷ م
غَوائِل - ع - ج جمع غائلہ -
سختیاں - حوادث - تکالیف
مصیبتیں - بلائیں ÷ مب
غَو - ف - لڑائی کے دن کا
نعرہ - بادل کی گرج + نقارہ
وغیرہ کی آواز ÷ ب
غوت - ف - فلاخن + گوپھیا
- غوطہ - ڈبکی ÷ ب
غُوبَنَک - ف - ایک گھاس
ہے جس سے دھوبی کپڑے
صاف کرتے ہیں ÷ ب
غَوث - ع - فریاد رس +
فریاد ÷ م
غُوچ - ت - مینڈھا ÷ ب - ج
غَوچَہ - ت - مُرغ کی کلغی ÷
غَوچی - ف - چھوٹا گڑھا ÷
غ - ب
غَور - ع - گہراؤ - ہر چیز کی
گہرائی اور تہ + پست زمین +
نیچے جانا - فائدہ پہنچانا مجاز ÷ غ - م
غَورَہ - ف - کچّا انگور جس کا
مزہ تُرش ہوتا ہے ÷ بم - غ

غَورَہ اَفشُردَن - ف -
رُلانا + رشک کرنا + کسی کے
غم پر خوشی کرنا + غالب ہونا ÷ ب
غَورَہ دَرچَشمِ کَسے کَشیدَن
ف - کسی کی عیش منغص کرنا ÷ بم
غُورَہ - ف - بند کلی - رُوئی
کا بن کھلا ڈوڈا ÷ ب
غُورَۂ آب - ف - پانی کا
بُلبُلا ÷ ج
غوش - ف - کان - گوش +
کوتل گھوڑا + ایک قسم کی
سخت لکڑی جس سے نیزے
اور تیر اور زین بنائے جاتے
ہیں + مادر زاد ننگا + گوبر +
لید - مینگنیاں ÷ ب
غوشا - ف - خوشہ خواہ کسی
چیز کا ہو + وہ چار دیواری
جس کے اندر بھیڑ - بکری -
اُونٹ - گھوڑا - گائے - گدھا
رات بسر کریں + گوبر - لید ÷
ج - ب
غوشاد - ف - جانوروں کے
رات بسر کرنے کی جگہ + گوبر
قافلہ کے اُترنے کی جگہ + جنوں
کے رہنے کا مکان + اُونچے

درخت ÷ ب
غوشت - ف - ننگا ÷ ن
غَوص - ع - پانی میں غوطہ
مارنا ÷ م
غُوطَہ - ع - پانی کے اندر جانا
(فارسی میں واؤ مجہول سے
پڑھتے ہیں) ÷ بم
غَوغا - ف - شور - غُل -
فریاد ÷ ن
غَوغا - ع - آدمیوں کی بھیڑ +
ٹڈی دَل ÷ م
غَوغائے ہِراسِندگاں
ف - توبہ کرنے والے - آہ
پشیماناں ÷ ب
غَوغائیانِ گُلبُن - ف -
بلبلوں سے کنایہ ہے ÷ غ
غَول - ع - اچانک پکڑ لینا -
ہلاک کرنا + رنج ومشقت +
درد سر ÷ م
غَوَلَہ - ف - احمق - بیوقوف ÷ ب
غُوک - ف - مینڈک ÷ ن
غُول - ع - جن اور دیو کی
ایک قسم ہے جو جنگلوں میں
رہتے ہیں اور رنگ برنگ
کی شکلوں پر اپنے تئیں ظاہر

کرتے ہیں ؛ م

**غول** - ف - غار - گڑھا + کان + بہرا آدمی + حرامزادہ + انبوہِ سیاہ - جوڑے + جن ؛ ب

**غول** - ت - وہ فوج جس میں سردار بھی ہو ؛ غ

**غُولانِ رُوزگار** - ف - دُنیا دار - دُنیا کے طالب ؛ ن

**غُولِ سِیَہ** - ف - رات سے کنایہ ہے ؛ ج

**غَوِی** - ع - گمراہ - کجرَو ؛ م

**غَیّ** - ع - گمراہی - گمراہ ہونا + دوزخ میں ایک وادی کا نام ؛ م

**غِیاب** - ع - غائب ہونا ؛ مب

**غِیابَت** - ع - وہ چیز جو دُوسری چیز کو چھپا لے + غائب ہونا + گہراؤ - کنوئیں اور دریا وغیرہ کی تہ ؛ م

**غِیاث** - ع - فریاد رسی - فریاد رس - فریاد کو پہنچنے والا + وہ چیز جو رہائی کا باعث ہو ؛ غ - م

**غِیار** - ع - غیریت پیدا کرنا - متاثر ہونا + وہ زرد کپڑا جو یہودی لوگ اپنے کپڑے پر شانہ کے نزدیک سی لیتے ہیں تاکہ معلوم ہو کہ یہ یہودی ہے ؛ م

**غِیاض** - ع - ج جمع غَیضہ بَن - جنگل - بیشہ ؛ مب

**غَیّاف** - ع - وہ شخص جس کی داڑھی لمبی ہو ؛ م

**غَیَب** - ع - آنکھوں سے اوجھل ہونا + پست زمین شک - گمان ؛ م - مب

**غَیبَت** - ع - غائب ہونا ؛ م

**غِیبَت** - ع - کسی کو پیٹھ پیچھے بُرا کہنا - کسی کا اس کے پیٹھ پیچھے عیب بیان کرنا ؛ م

**غَیُوبَت** - ع - آنکھ سے اوجھل ہونا + مجازاً جُدائی ؛ مب - غ

**غَیبَہ** - ف - ترکش ؛ ب

**غَیث** - ع - مینہ - باراں ؛ مب

**غَیداقی** - ف - ایک قسم کا تیر جو نہایت آبدار اور مضبوط ہوتا ہے یہاں تک کہ پتھر کو بھی توڑ دیتا ہے - یہ شہر غیداق سے آتا ہے ؛ ب - غ

**غَیر** - ع - سوائے - اَور ؛ م

**غَیرت** - ع - رشک - شرم ؛ م - مب

**غَیرِ رَسمی** - ف معمولی ؛ ز

**غَیرِ مُکرَّر** - ف - اجنبی شخص سے کنایہ ہے جس سے پہلے کی ملاقات نہ ہو ؛ غ

**غَیرِ مُتناہی** - ع - جس کی انتہا نہ ہو ؛ ج

**غَیرِ واقِع** - ع - جھوٹ - خلاف دستور ؛ ج

**غَیرِ وُقُوعی** - ع - ف - ناشائستگی - نالائقی + وہ امر جس کا وجود نہ ہو - بے اصل ؛ غ

**غَیشِر بدن** - ت - سر زمین پر چلنا ؛ ب

**غَیش** - ف - بہت غم واندوہ + بدحالی ؛ ب

**غَیض** - ع - پانی کا گھٹ جانا + شریفوں کا نایاب ہو جانا + قیمت کا گھٹ جانا + مجازاً تھوڑا پانی - تھوڑی بخشش ؛ م - غ

**غِیص** - ع - شگوفہ ؛ م

غَیضَہ - ع - بن - جنگل ٭ مب
غَیظ - ع - سخت غصّہ ٭ م
غِیل - ع - صحرا - جنگل + نیستان ٭ مب
غَیل - ع - وہ دُودھ جو عورت جماع کرانے کی حالت میں لڑکے کو پلاوے - یہ دُودھ لڑکے کے حق میں بڑا نقصان دہ ہے ٭ م
غِیلان - ع - ج جمع غُول - دیو ٭ م

غَیم - ع - بادل - گھٹا ٭ م
غَیمِ ہاطِل - ع - برسنے والا بادل ٭ م
غَین - ع - بادل + وہ بادل جو آسمان کو چھپائے + پیاس + تیرگی - اندھیری - سیاہی + حروفِ تہجّی کے ایک حرف کا نام + مجازاً بُلبُل اس لئے کہ بُلبُل کو فارسی میں ہزار کہتے ہیں اور غین کے عدد ہزار ہیں ٭ غ - م
غُیُوب - ع - ج جمع غَیب - آنکھوں سے اوجھل ٭ م
غَیُور - ع - بڑا رشک کھانے والا - بڑا غیرت دار ٭ م - غ
غَیُوراں - ف - سالک لوگ - اہلِ سلوک ٭ ب
غَیُورانِ شَب - ف - شب بیدار لوگ ٭ ب
غُیُوم - ع - ج جمع غَیم - بادل - گھٹا ٭ غ
غَیہَب - ع - اندھیرا + اندھیری رات + کالا گھوڑا + کند ذہن - بیوقوف ٭ م

# ف

فا - ف - کبھی با اور بہ کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے جیسے فاوگفت بمعنی باوگفت - اور فااو رفت بمعنی بااو رفت + نیز بمعنی شرمگین - شرمیلا ٭ ب
فابریقہ - ف - کلوں وغیرہ کا کارخانہ ٭ ز
فابُور - ف - جہاز ٭ ز
فاتح - ع - مقدمہ فیصل کرنے والا + کھولنے والا + فتح کرنے والا ٭ مب - م

فاتحہ - ع - قرآن شریف کی پہلی سورۃ کا نام + کھولنے والی عورت + یہ فاتح کا مونث ہے + کسی چیز کا دیباچہ - شروع - اول ٭ غ - مب
فاتحۂ فکرت - ع - ابتدائی لفظ - پہلا سخن ٭ ج
فاتر - ع - سُست - نیم گرم پانی ٭ م
فاترسین / فاتُوسین - ف - تخم سپند اور اس کا جلانا ٭ ب

فاتِق - ع - پھاڑنے والا ٭ م
فاتِک - ع - دلیر - شجاع - بہادر ٭ م
فاتِن - ع - گمراہ کرنے والا + شیطان ٭ م - مب
فاتوربدن / فاتورلیدن - ف - بہت دور ہو جانا + ایک طرف چلا جانا + بھاگ جانا ٭ ب
فاجر - ع - مرد بدکار - گنہگار + حرامکار - زانی + نافرمان +

جادوگر + مالدار ÷ م۔مب
فاجرہ ۔ع۔ حرام کار عورت ÷ ج
**فاجہ** ۔ف۔ جماہی ÷ بم
**فاحش** ۔ع۔ بڑا بخیل + بدکاری میں حد سے گزرنے والا + ہر بدی جو حد سے گزر جائے ÷ م
**فاحشہ** ۔ع۔ بدکار عورت۔ زنا کرانے والی + بُرا کام + سخت گناہ + بدی + بے حیائی کا کام ÷ م
**فاختہ** ۔ع۔ مشہور پرندہ ہے۔ فارسی والے خائے معجمہ کے سکون سے استعمال کرتے ہیں ÷ مب۔ج
**فاختہ ضرب** ۔ف۔ ایک نوع ہے اصول موسیقی سے جس کو اصولِ فاختہ ضرب بھی کہتے ہیں ÷ ج
**فاخر** ۔ع۔ فخر کرنے والا + بہتر عمدہ۔ گرانمایہ ÷ مب۔م
**فاخرہ** ۔ع۔ عمدہ + بیش قیمت ÷ غ
**فاخورہ** ۔ع۔ مٹی کے برتن ÷ ز
**فادزہر** ۔معرّب پادزہر + وہ دوائی جو حافظ رُوح اور زہر کے اثر کو مٹانے والی ہو ÷ ج
**فَأر** ۔ع۔ جمع فَأرہ ۔ چوہے + نافۂ مشک ÷ م۔مب
**فارِحہ** ۔ع۔ خوش طبع عورت ÷ ج
**فارِد** ۔ع۔ جُدا ۔ اکیلا ۔ یکتائے زمانہ ÷ م
**فارِس** ۔ع۔ گھوڑے کا سوار + گھوڑے کا مالک ÷ م
**فارِغ** ۔ع۔ خالی ۔ بے کام ÷ مب
**فارِغُ البال** ۔ع۔ فارغ البال ۔ فارغ دل + جس کو کچھ کام نہ ہو + بے اندیشہ ۔ بے فکر ÷ ج
**فارِغخطی** ۔ف۔ آزاد ہونے اور آزادی نامہ ÷ ج
**فارِق** ۔ع۔ فرق کرنے والا ۔ جُدا کرنے والا ÷ م
**فارُوق** ۔ع۔ دو چیزوں میں فرق کرنے والا ۔ حضرت عمرؓ کا لقب بھی ہے ۔ کیونکہ وہ حق و باطل میں فرق کرنے والے تھے ÷ م
**فَأرَد** ۔ع۔ چوہا + مشک کا نافہ ÷ م۔مب
**فارِہ** ۔ع۔ تیز رفتار + عقلمند ÷ غ۔مب
**فاژ** } ف۔ جماہی ۔ انگڑائی ÷ بم۔ش
**فاژہ** }
**فاژِ بدن** ۔ف۔ جماہی لینا ÷ ب
**فَأس** ۔ع۔ کلہاڑی ÷ م
**فاسِخ** ۔ع۔ تباہ اور فاسد کرنے والا + تباہ اور فاسد ہونے والا + بیع وغیرہ کا توڑنے والا + ارادہ فسخ کرنے والا ÷ غ
**فاسِد** ۔ع۔ بگڑا ہوا ۔ خراب ۔ تباہ ÷ م
**فاسِق** ۔ع۔ بدکار مرد ÷ ب
**فاسِقہ** ۔ع۔ بدکار عورت ÷ ج
**فاش** ۔ف۔ ظاہر ۔ آشکارا ÷ ب
**فاصِل** ۔ع۔ جُدا کرنے والا ۔ دو چیزوں میں فرق کرنے والا ÷ م
**فاصِلِ آب** ۔ف۔ اصطلاح جغرافیہ میں وہ پہاڑ یا وسیع میدان جو درمیان دو طاسوں یا بیسنوں کے واقع ہو ۔ فاصل آب کہلاتا ہے ÷

**فاصلہ** - ع - دوری - فرق * ج

**فاضل** - ع - دانا - صاحب فضل + بچا ہوا - زائد * م

**فاضلات** - ع - وہ پانی جو نہر کے بھر جانے کے سبب اس سے بہت سیلاب آنے پر باہر نکلے * ج

**فاضلہ** - ع - بزرگ عورت - عطا + صاحب فضل عورت + بخشش * م

**فاطر** - ع - پیدا کرنے والا - خالق * ش

**فاطن** - ع - دانا - عقلمند * غ

**فاعل** - ع - کام کرنے والا * ج

**فاغر** - ف - رائی چنیا پھول * ب

**فاق** - ت - تیر کا سوفار + یا چلہ کمان ہیں جو ڈورا بندھا ہوتا ہے جس میں تیر کے سوفار کو پھنسا کے کھینچتے ہیں * غ

**فاقد** - ع - گم کرنے والا + وہ عورت جس کا خاوند یا بیٹا گم ہو گیا ہو * م

**فاقد البصر** - ع - اندھا * غ

**فاقع** - ع - نہایت گہرا زرد رنگ * م

**فاقہ** - ع - بھوکا رہنا - تنگی -

رابت * م - مب

**فاکر** - ع - فکر کرنے والا * غ

**فاکہۃ** - ع - میوہ - (ج فواکہ) * مب

**فال** - ع - شگون * م

**فالج** - ع - ایک مرض ہے جس میں آدمی کا آدھا بدن چوڑان میں ڈھیلا اور سست و بے حرکت ہو جاتا ہے * م - غ

**فالق** - ع - پھاڑنے والا کسی چیز کا پھاڑ کر نکالنے والا * ب

**فالق الاصباح** - ع - رات کی سیاہی سے صبح کی سفیدی نکالنے والا - یعنی حق تعالیٰ * غ

**فالکباز** - ف - وہ آدمی جو بازار و کوچہ کے سرے پر بیٹھ کر فال بتاتے * ج - ب

**فالگیر** - ف - فال دیکھنے والا *

**فالودہ** - ف - چاولوں کی پیچ ملا کر بناتے ہیں - مشہور شے ہے * م - ج

**فالوذ - فالوذق** - معرب فالودہ * م * ج

**فام** - ف - رنگ - قرض - مثل و مانند * ب

**فاما** - ع - پس - سو - لیکن - کلمۂ تفصیل ہے * ج

**فانوس** - ع - سخن چین - لٹیرا - ایک قسم کا شیشے کا ظرف جس میں شمع روشن کرتے ہیں * م

**فانوس خیال**
**فانوس خیالی**
**فانوس گرداں**
ف - ایک قسم کا فانوس ہے جس کی صورت یہ ہے کہ کاغذ کی کسی قسم کی تصویریں کاٹ کر اور انہیں کسی چیز سے چپکا کر ایک دائرہ نما شکل بناتے ہیں - پھر فانوس میں شمع روشن کر کے اس کے گرد اس دائرہ کو لگا کر چکر دیتے ہیں - شمع کی روشنی میں ان تصویروں کا گردش کرنا ایک عجیب قسم کا لطف دیتا ہے * م

**فانہ** - ف - پچڑ - لکڑی کی چٹخنی جو دروازہ کے مضبوط بند کرنے کے لئے لگائی جاتی ہے * ب

**فانی** - ع - مرنے والا - فنا ہونے والا + بہت بوڑھا * غ

**فانیذ**۔ معرب پانیذ۔ شکر سفید۔ مسری + ایک قسم کا حلوا ٭ م

**فاوا**۔ ف۔ شرمندہ + رسوا + شرمندگی + رسوائی ٭ ب

**فائت**۔ ع۔ نیست ہونے والا ٭ غ

**فائح** } ع۔ خوشبو + وہ چیز
**فائحہ** } جس میں سے خوشبو آئے ٭ ع

**فائدہ**۔ ع۔ نفع۔ وہ چیز جو دی۔ لی جائے ٭ مب

**فائز**۔ ع۔ مطلب کو پہنچنے والا + نجات پانے والا۔ خلاصی پانے والا۔ رہائی پانے والا + مراد کو پہنچنے والا۔ فتح پانے والا کامیابی حاصل کرنے والا ٭ م

**فائض**۔ ع۔ فیض دینے والا ٭ غ

**فائق**۔ ع۔ بلند ہونے والا۔ فوقیت اور بزرگی رکھنے والا۔ بہتر۔ برگزیدہ۔ افزوں ٭ م۔ غ

**فئات**۔ ع۔ جمع فئۃ، گروہ ٭ مب۔ ج

**فبِہا**۔ ع۔ پس ساتھ اسکے۔ مجازاً بہتر۔ بہت خوب ٭ ج

**فتا**۔ ع۔ مرد جوان + بہادر + سخی ٭ غ

**فتات**۔ ع۔ جوان عورت ٭ م

**فُتات**۔ ع۔ ہر چیز کا ریزہ ٭ مب

**فتّاح**۔ ع۔ کھولنے والا۔ حکم کرنے والا۔ حاکم + خدا کے ناموں میں سے ایک نام ٭ م۔ مب

**فُتادن**۔ ف۔ گرنا۔ گر پڑنا۔ (حرف اول کے کسرہ سے غلط مشہور ہے) ٭ ج۔ غ

**فتاریدن** } ف۔ اُکھیڑنا۔
**فتالیدن** } بکھیرنا + چیرنا + پھاڑنا۔ توڑنا۔ جدا کرنا ٭ ب مص

**فتّان**۔ ع۔ فتنہ انگیز + چور + شیطان + سُنار + پیشہ ور + فسادی ٭ م

**فتح**۔ ع۔ کھولنا + ملک فتح کرنا ٭ م

**فتح الباب**۔ ع۔ کاموں کی کشادگی۔ موسم برسات کا شروع ٭ غ

**فتحہ**۔ ع۔ زبر جیسے خد کی ح پر ہے ٭ غ۔ ج

**فِتر**۔ ع۔ انگوٹھے اور کلمہ کی انگلی کے درمیان کی کشادگی دو چیزوں کے درمیان کا فاصلہ ٭ م۔ غ

**فتر**۔ ع۔ سستی۔ ناتوانی ٭ م

**فِتراک**۔ ع۔ شکاربند ٭ ب۔ غ

**فَترت**۔ ع۔ ضعف۔ سستی۔ ناتوانی + وہ زمانہ جو دو پیغمبروں کے درمیان ہو ٭ م

**فترِدن**۔ ف۔ پھاڑنا ٹکڑے ٹکڑے کر دینا ٭ ب

**فتش**۔ ع۔ جستجو کرنا۔ کھودنا ٭ م

**فتق**۔ ع۔ کشادگی + پھاڑنا + ایک بیماری کا نام جس سے خصیہ بڑا ہو جاتا ہے ٭ غ۔ م

**فِتن**۔ ع۔ جمع فتنہ، ٭ م

**فِتنہ**۔ ع۔ عذاب + دیوانگی + آزمایش + حیرت۔ تعجب + گمراہی + کفر + رسوائی + گمراہ کرنا + دیوانہ ہونا + مال + اولاد + اصطلاحاً عاشق + فریفتہ + معشوق ٭ م۔ غ

**فتنہ از ہائے بجائے برُدن**

ف - چُغلی کھانی - سُخن چینی کرنی ÷ بم

**فِتنہ بَر چیزے شُدن** - ت - کسی چیز پر عاشق اور فریفتہ ہونا ÷ غ

**فِتنہ دَر زیرِ سَر داشتن** - ف - فتنہ وفساد اُٹھانا ÷ بم

**فِتنہ را کمر کُشادن** - ف - شور و غوغا کاٹا دینا ÷ ب

**فَتوے** - ع - حکم شرع - شرعی فیصلہ ÷ م

**فَتو** - ف - جنگجو - مغرور ÷ ب - ج

**فُتُوّت** - ع - جوانمردی - مروّت ÷

**فُتُوح** - ع - جمع فتح - کُشادِ لشین نیز مصدر بمعنے کشایش ÷ غ ج

**فُتُوحات** - ع - جمع فتح - کشائشیں ÷ ج

**فُتُوحی** - ع - ایک قسم کی صدری یا جاکٹ ÷ ج

**فُتُودہ** - ف - مغرور جنگجو ÷ ب - ج

**فُتُور** - ع - سستی ÷ مجازاً خرابی بُرائی ÷ غ

**فَتے** - ع - جوان ÷ بہادر ÷ سخی ÷ م

**فِتیان** - ع - جمع - فتے - جواناں ÷ م - مب

**فَتَیان** - ع - دو جوان ÷ رات اور دِن ÷ م

**فَتیبر** - ف - نانِ خمیر ÷ شاہنامہ

**فَتیلہ** - ع - بٹی ہوئی چیز ÷ بتّی ÷ غ

**فُج** - ف - نیچے لٹکے ہوئے ہونٹوں والا آدمی ÷ ب

**فَجّ** - ع - دو پہاڑوں کے درمیان کشادہ راستہ ÷ م

**فَجّ** - ع - کچّا پھل - کچّا میوہ ÷ ہندوانہ ÷ م

**فَجاجت** - ع - خامی ÷ کچاپن ÷ ناپختگی ÷ م

**فُجّار** - ع - جمع فاجر - بدکار ÷ م

**فَجّار** - ع - بڑا بدکار ÷ غ

**فُجاءۃ** / **فُجاۃ** - ع - ناگاہ - اچانک ÷ یکایک پکڑنا ÷ غ مب

**فَجر** - ع - پانی جاری کرنا ÷ صبح ÷ گناہ اور زنا پر آمادہ ہونا ÷ م

**فَجَر** - ع - سخاوت - کرم - بخشش ÷ مال و دولت ÷ م

**فَجَرہ** - ع - جمع فاجر - زناکار ÷ فاسق - بدکار - نافرمان ÷ ب

**فَجعت** - ع - دردمندی مصیبت ÷ م

**فُجُل** - ع - مولی ÷ م

**فُجُور** - ع - گناہ کرنا ÷ حق سے ناحق کی طرف پھر جانا ÷ دین سے برگشتہ ہونا ÷ بیماری سے اچھا ہونا ÷ بینائی کا کم ہو جانا - جھوٹ بولنا ÷ نافرمانی کرنا ÷ نماز کا ضائع کرنا ÷ زنا کرنا ÷ م

**فَجُور** - ع - بدکار ÷ حرامکار ÷ م

**فَجوَہ** - ع - دو پہاڑوں کے درمیان کا شگاف ÷ گڑھا ÷ کُشادہ زمین ÷ صحن خانہ ÷ م

**فَجیعت** - ع - سخت درد - مصیبت ÷ م

**فَحاوی** - ع - جمع فحوے - فحوا - مطالب ÷ مضامین ÷ ج - غ

**فُحش** - ع - بدی کا حد سے گزرنا ÷ بری بات ÷ گندہ کلام ÷ م

**فَحشاء** - ع - بُرا کام - زِنا - حرامکاری ÷ م

**فَحص** - ع - جستجو کرنا - ڈھونڈنا

**فَحل** - ع - نر - ضِد مادہ - ستارۂ سُہیل ÷ م

**فَحم** - ع - کوئلہ ÷ م

**فَحْوَاء** } ع - مضمون ـ معنی - مطلب ÷ م
**فَحْوےٰ** }

**فُحُوْل** - ع - جمع فَحل - نر ÷ م

**فَخّ** - ع - ایک قسم کا پھندا ہے جس سے پرندوں کو شکار کرتے ہیں ÷ م

**فَخّار** - ع - گھڑا - مٹی کا پکّا ہُوا برتن - ٹھیکری ÷ م

**فَخَار** - ع - ناز کرنا فخر کرنا ÷ م

**فَخّارَہ** - ع - بڑا ناز کرنے والا ÷ مب

**فَخَامَت** - ع - بزرگی - قدر - بلندی - مُٹائی ÷ م

**فَخْت** - ع - چاندنی کی چاندنی - جال ÷ مب

**فَخْذ - فِخْذ** - ع - ران - بانگھ ÷ م

**فَخْر** - ع - گھمنڈ - غرور - ناز کرنا ÷ م - مب

**فَخْرَاج** - ف - ایک یاقوت کا نام ہے جو محمد شاہ بابری کے خزانہ میں تھا اور شجاع الملک افغان سے راجہ رنجیت سنگھ کے ہاتھ لگا - کوہ نور ÷ ن

**فَخْرِی** - ف - ایک قسم کا انگور ÷ غ - مم

**فَخْفَرَہ** - ف - جَو - گیہوں کے آٹے کی بھوسی ÷ غ

**فَخَم** - ف - نچھاور لوٹنے والوں کی لاٹھیوں پر تنی ہُوئی چادر ÷ ب

**فَخَمْدَہ** - ف - بنولے الگ کی ہُوئی رُوئی ÷ ب - ن

**فَخْمِیدَن** - ف - کپاس اوٹنا ÷ ب

**فُخُور** - ع - ناز کرنا - غرور کرنا ÷ م

**فَخُور** - ع - ناز کرنے والا ÷ م

**فَخِیم** - ع - بزرگ مرتبہ - بزرگ چیز ÷ م

**فِدا** - ع - سربہا - قیمت سر یا جان - بھینٹ ÷ م

**فَدَامَت** - ع - درشتی - جفا کاری - درشت و جفا کار ہونا ÷ م

**فَدّان** - ع - ہل یا گاڑی ـ ـ کا جوا ÷ م - مب

**فَدال** - ف - ایکڑ ÷ ز

**فِدائی** - ع - فدا ہونے والا - وہ شخص جو دیدہ و دانستہ ایسے امر کا مرتکب ہو جس میں جان کا خطرہ ہو - عاشقِ جاں نثار ÷ ج

**فَدْرَنْک** - ف - لکڑی کی کھونٹی - چوکھٹ کے اُوپر والے بازو ہیں کواڑوں کے اٹکاؤ کے لئے لگائی جاتی ہے ÷ ب - ن

**فَدْرَہ** - ف - وہ بوریا یا کباڑ وغیرہ جسے چھت پر ڈال کر اوپر سے لیستے ہیں ÷ ب

**فَدْفَد** - ع - ہموار زمین - صحرا - سخت زمین ÷ م

**فِدْوِی** - ع - قربان ہونے والا - کسی کے عوض اپنی جان دینے والا ÷ غ

**فِدْیَہ** - ع - وہ مال جو کسی کی مخلصی کے لئے ادا کریں - سربہا ÷ م

**فَذْلَک** - ع - پس یہ - اہل حساب کی اصطلاح میں اس کے معنے یہ ہیں مسطورہ بالا رقموں کی میزان یہ ہے ÷ غ - مم

**فَر** - ف - شان - شوکت - بلندی - دبدبہ - نور - روشنی - زیبائی - زیبا - لفظ فرُّخ اسی سے مُرکّب ہے ÷ غ

**فَرّ** - ع - بھاگنے والا ÷ م

**فَرا** - ف - نزدیک - اوپر - پس - آگے - دور - گوشہ - درمیان ÷

طرف + بلند - اور یہ کلمہ کبھی زائد بھی آتا ہے * ب - غ

**فَراء** ع - گورخر * مب

**فِراء** - ع - جمع فَرادہ، پوستین * م

**فَرّاء** - ع - پوستین سینے والا * م

**فُرات** - ع - میٹھا پانی * م

**فَراتَر** - ف - پیشتر * غ

**فَراتَرَک** - ف - بہت ورے بہت نزدیک * ش

**فَرانَہ** - ف - ریزگاری - روپیہ کا خُردہ * ز

**فَراتِین** - ف - آسمانی باتیں - آسمانی کلام * ب

**فَراجَہ** - ف - بُرقع * ز

**فَراخ** - ف - وسیع - کشادہ - چوڑا اور کبھی مجازاً بمعنی بہت کے آتا ہے * بم

**فَراخا** - ف - فراخی - کشادگی + جائے فراخی + محل فراخی * ب - ن

**فَراخ آستین** - ف - سخی سے کنایہ * بم

**فَراخ بیں** - ف - سب کو ایک نگاہ سے دیکھے * بم

**فَراختن** - ف - بلند کرنا - اونچا لے جانا * ب

**فَراخ حَوصلہ** - ف - بُردبار - متحمل - باوقار * بم

**فَراخ دامن** } ف - سخی - **فَراخ دَست** } بوامرد * بم

**فَراخ دَہَن** - ف - باتونی - بکواسی * بم

**فَراخ رَفتن** - ف - جلد جلد چلنا * ب

**فَراخ رَو** - ف - تیزرو - مجازاً فضول خرچ * ب

**فَراخ رُو** - ف - کشادہ پیشانی - ہنس مکھ - خوش خلق * ب

**فَراخ سَخُن** - ف - پُرگو - باتونی بکواسی * بم

**فَراخَوَر** - ف - شائستہ - لائق - سزاوار * ب

**فَراخوری** - ف - شائستہ - لائق - سزاوار * ب

**فَراخی** - ف - کشادگی - وسعت *

**فَراخی گاہ** - ف - وہ جگہ جہاں کھانے پینے کی چیزیں آسانی سے مل سکیں * بم

**فَراخیدن** - ف - بدن پر رونگٹے کھڑے ہونا * ب

**فُرادیٰ** - ع - جمع فرد - ایک ایک - الگ الگ * مب ج

**فَرادِیس** - ع - جمع فردوس - باغات * م

**فِرار** - ع - بھاگنا - دوڑنا * م

**فَرّار** - ع - بڑا بھاگنے والا * م

**فَرارَسیدن** - ف - پہنچنا - آگے پہنچنا * ج

**فَرارَفتن** - ف - جانا - آگے بڑھنا * ج

**فَرارُوں** - ف - روز بروز - پیچھے لوٹنے والا + (خمسۂ متحیرہ یعنی عطارد - زہرہ - مریخ - مشتری - زحل کی صفت میں آتا ہے) * ب

**فَراری** - ف - بھاگا ہوا - بھگوڑا * ن

**فَراز** - ف - کھلا ہوا - پھیلا ہوا - بند کیا ہوا + کشادہ + بند + اوپر + بلند + نشیب + نیچے + پست + چوڑا + پیچھے + ابد + آزیں + ترتیب - طور - دو بارہ + نزدیک - آگے - خفیہ روشنا - جمع - اکٹھا + اسم + بلندی -

پستی + سرکش - وصل + آلت
تناسل + اور نر امذ بھی آتا
ہے ۔ ب
**فراز آباد** - ف - عالم بالا ۔ ن ج
**فرازدن** - ف - ظاہر کرنا ۔ ث
**فرازمان** - ف - بادشاہی حکم
بادشاہی فرمان ۔ ب - ن
**فرازندہ** - ف - بلند کرنے
والا ۔ ش - ج
**فرازی** - ف - بلندی ۔ ج
**فرازیدن** - ف - بلند کرنا + اوپر
لے جانا + وصل کرنا ۔ مص - ب
**فرازیں پایہ** - ف - بلند
مرتبہ +
**فِراس** - ع - شیر درندہ ۔ م
**فَرّاس** - غ - گھوڑے کا خانہ
سائیس ۔ غ
**فِراست** - ع - دانائی ۔ عقلمندی
فہم کی رسائی + قیافہ +
م - غ
**فِراست شناس** - ف - قیافہ
شناس ۔ غ
**فراستوک** - ف - ابابیل ۔
ج - ب
**فراسخ** - ع - جمع فرسخ ۔ غ

**فِراش** - ع - بچھونا - فرش +
بیوی ن + بچھونا بچھانا + پرندے
کا گھونسلا + م - مب
**فَراش** - ع - جمع فراشہ - پروانے
جو رات کو شمع اور چراغ وغیرہ
پر گر گر کر جل جاتے ہیں ۔ م
**فَرّاش** - ع - فرش بچھانے
والا + مکان صاف کرنے والا
نوکر ۔ م
**فراشا** - ف - بخار چڑھنے سے
پہلے بدن کا ٹوٹنا - کپکپی چڑھنا
بدن کے رونگٹے کھڑے ہونا ۔ ب
**فراشترو**
**فراشتروک**
**فراشتک**
} ف - مرادف فراستوک - ابابیل ۔ ب - ج
**فَراشتن** - ف - مخفف افراشتن
بلند کرنا ۔ ب
**فَراشہ** - ع - ایک پروانہ جو
شمع پر گرتا ہے ۔ م
**فَرّاشہ** - ف - جھاڑو ۔ غ
**فُراغ** - ث - منی ۔ ب
**فُراغ** - ف - آگ اور چراغ کی
روشنی ۔ ب
**فَراغ** - ع - کام سے فرصت
پانا ۔ م

**فراغ بالی** - ف - بے کاری -
فرصت + بے تشویش زندگی
بسر کرنا - دل میں کسی قسم کا
کھٹکا نہ ہونا ۔ بم
**فراغت خانہ** - ف - پاخانہ +
خلوت خانہ ۔ بم
**فِراق** - ع - جدائی ۔ م
**فُراک** - ف - پیٹھ - پشت +
مخنث + پلید - زبون ۔ ب
**فراکن** - ف - نیا کھودا ہوا نالہ
اور نہر جس میں ابھی پانی چھوڑا
گیا ہو + بلند ۔ ب
**فراگرفتن** - ف - سیکھنا +
حاصل کرنا - اپنے قبضہ میں
کرنا - یاد کر لینا - معلوم کرنا +
مطالعہ کرنا ۔ بم
**فرامُش** - ف - فراموش کا
مخفف ہے ۔ ب - بم
**فرامُشت** - ف - (مزید علیہ
فرامُش) - فراموش ۔ بم
**فرامُشی** - ع - مخفف فراموشی ۔ بم
**فراموش**
**فراموشی**
} ف - ضد یاد - بھول چوک ۔ بم
**فراموشیدن** - ف - بھولنا -
بھول جانا ۔ ن مص

فرامین - بقاعدہ عربی - جمع
فرمان - ف - بادشاہی
پروانے ٭ ج
فرانمودن - ف - ظاہر
کرنا ٭ ج
فراواں - ف - بہت - زیادہ ٭
غ - ص - ش
فراویز - ف - سنجاف ٭ ب ج
فراہت - ع - زیرک ہونا +
استاد ہونا + گھوڑے کی نیک رفتاری
م - ش
فراہم - ف - اکٹھا ٭ ج - ش
فرائد - ع - جمع فرید - یگانہ
یکتا + بڑا موتی ٭ م
فرائض - ع - جمع فریضہ -
شرع کے وہ احکام جو لازم
اور ضروری ہیں + تقسیم میراث
کے علم کا نام ٭ م
فرائض پنجگانہ - ف - پانچوں
وقت کی نماز + اسلام کے پانچ
ارکان + (نماز - روزہ - حج
زکوٰۃ - کلمۂ شہادت) ٭ غ
فرایوش - ف - بیہوش ٭ ب
فربارہ - ف - شان - شوکت -
عظمت ٭ ب

فربال } ف - ہوادار
فربالہ } بالاخانہ - موسم
گرما گزارنے کا گھر ٭ ب
فربود - ف - صحیح - درست -
ٹھیک ٭ ب
فربہ - ف - موٹا ٭ ج
فربہی - ف - موٹاپا ٭ ج
فربے - ف - فربہ - کلاں -
(انوری شاعر اپنے کلام
میں لائے ہیں) ٭ ش
فرفرت - ف - شتابی - جلدی -
فرت پھرت ٭ ب
فرت - ف - کپڑے کا تانا ٭ ب
فرت - ف - ایک گھاس ہے
جو پیٹ کے درد کو فائدہ دیتی
ہے ٭ ب
فرتاب } ف - کشف -
فرتات } مکاشفہ - کرامت ٭
ن + دستنبو
فرتاد - ف - وحی - الہام ٭ ن
فرتاش - ف - وجود - ضد
عدم ٭ ب
فرتوم } ف - پرتو - عکس ٭
فرتو } ن
فرتوت - ف - مٹیا پھونس -
ایسا بوڑھا جو کسی کام کے
قابل نہ رہا ہو + یہ لفظ پیر
یعنی بوڑھے کی صفت واقع
ہوتا ہے ٭ ن - ش

فرتود - ف - قلب کو صاف
کرنا + ریاضت + چلہ کشی +
مراقبہ + مجاہدہ + اشراق ٭ ن
فرتور } ف - پرتو عکس ٭
فرتود } ب
فرث - ع - گوبر ٭ م
فرج - ف - قدر - قیمت +
مرتبہ + حد ٭ ب
فرج - ع - مرد اور عورت
کا اندام نہانی + سوراخ -
چھید + شگاف - دراڑ + کھڑکی
کھولنا + چیرنا + دو چیز کے
درمیان کی کشادگی + غم و
رنج کا زائل ہونا ٭ غ
فرج - ع - کشایش + آسایش
آرام ٭ م - غ
فرج - ع - جمع فرجہ -
شگاف ٭ ج
فرجاد - ف - فاضل - دانشمند
فرجار - ف - پرکار کا معرب
ہے ٭ غ ٭ ج

فرجام - ف - انجام - انتہا - آخر - عاقبت + لائق * م - غ

فرجامگاہ - ف - قبر - گور * ب

فرجد - ف - دادا کا باپ * ب - ج

فرجمند - ف - ارجمند - صاحبِ عزت + زیبائش * ب

فرجود - ف - معجزہ + خرقِ عادت - کرامت * ن - ج

فرجہ - ع - سیروتماشہ - شگاف - رخنہ * ز - مب

فرجہ جو - ف - فرصت ڈھونڈنے والا * غ

فرجی - ع - ایک قسم کی قبا ہے * غ - ج

فرح - ع - خوشی - سرور + م - مب

فرح - ع - شاداں - خوش - مسرور * م

فرحت - ع - شادی - خوشی - خرمی * م

فرخ - ع - گھر کی مرغی کا چوزہ - ہر ایک پرندہ اور حیوان کا بچہ - (جمع افراخ - فروخ) * غ م

فرخ - ف - مبارک - خوب صورت * م

فرخاد - ف - غالب - ضد مغلوب * ب

فرخاش - ف - پرخاش - جنگ وجدل * ب

فرخاک / فرخال } ف - سید سے بال جو گھونگرالے نہ ہوں * ن - ب

(فرختار - ف - بیچنے والا * ب

فرخج / فرخچ } ف - بدنما - بدشکل - بدصورت + گھوڑے وغیرہ کا پٹھا + رشوت * ب

فرخ زاد - ف - مبارک زاد + زمین کا موکل فرشتہ * ب

فرخستہ - ف - خستہ حال + زمین پر گھسٹتا ہوا * ب

فرخشتہ - ف - مخفف فرخجستہ - خوب - مبارک * ن

فرخش - ف - گھوڑے وغیرہ کا چوتڑ - پٹھا * ب - ن

فرخمیدن - ف - روئی دھننا - روئی سے بنولے الگ کرنا * ب

فرخنج - ف - حصہ - نصیب + عبث - لاحاصل + عیش و عشرت + نفع * ب

فرخندہ - ف - مبارک * م

فرخور / فرخور } ف - پانی کی گذرگاہ + تیتھو کا بچہ * ب

فرخوے - ف - خلقِ نیک - عادت * ب - ج

فرخویدن - ف - درخت انگور - کھیت - باغ کو آراستہ کرنا - شاخیں چھانٹنا * ن - ب

فرد - ع - اکیلا + طاق ضد جفت - وہ عدد جو دو پر پورا تقسیم نہ ہو * م

فردا - ف - کل آئندہ * ش

فرداً فرداً - ع - جدا جدا - علیحدہ - الگ الگ * ج

فردمے - ف - مخفف فردبود سے *

(فردوس - ع - وہ باغ جس میں کل باغوں کے میوے اور درخت موجود ہوں + بہشت * م

فرز - ع - بڑا - کلاں - بزرگ *

فرز - ف - تروتازہ سبزہ + ساحل دریا + غلبہ - زیادتی *

(فرز - ف - (فرزین کا مخفف) شطرنج کا وہ مہرہ جو وزیر کہلاتا ہے * ب - غ

فَرزام - ف - لایق - مناسب ٭ ن

فَرزان - ف - حکمت - علم - دانش ٭ ن

فَرزانگی - ف - دانائی - عقلمندی ٭ ج

فَرزانہ - ف - حکیم - دانا - عقلمند + اس میں ہ نسبت کی ہے - فرزاں کی طرف منسوب ہے ٭ ن

فَرزبود - ف - حکمت ٭ ن

فَرزجہ - ع - کپڑے کی گدی جو دواؤں سے تر کرکے پیشاب یا پاخانہ کے مقام میں رکھتے ہیں ٭ غ

فُرزد / فَرزہ } ف - سبزہ لہلہاتا ہوا ٭ ب - ن

فَرزذمیار - ف - اعلےٰ عبادت - نماز + (فرزبرگ زمیار - عبادت) ٭ ن

فَرزند - ف - اولاد ٭ ج

فَرزندِ آب - ف - آبی جانور - پانی کا بلبلا ٭ ب

فَرزندِ آفتاب - ف - لعل و یاقوت اور کان کے جواہرات ٭ ب

فَرزندِ خاور - ف - آفتاب ٭ ب

فَرزندِ شاد - ف - مراقبہ ٭ ج

فرزنشاد - ف - مراقبہ ٭

فَرزند کسے در گریباں انداختن - ف - بیٹا بنا لینا - متبنّےٰ بنا لینا ٭ بم

فَرزین / فَرزین مب } ف - شطرنج کے ایک مہرہ کا نام جس کو وزیر بھی کہتے ہیں ٭ غ

فَرزیں بند - ف - پیادے کا وزیر کے زور پر بیٹھنا - اگر اُس کو کوئی مہرہ حریف کا مارے تو وزیر اُسے مار لے ٭ غ

فَرزیں رفتار - ف - بے راہ چلنے والے + مست لوگ ٭ ن

فَرزیں نہاداں - ف - اُلٹی مت والے - اوندھی کھوپڑی کے لوگ ٭ غ

فَرزیں نہادن - ف - شطرنج کی بازی میں اظہار غلبہ کرنا - جیت لینا ٭ ن

فُروژ - ف - ایک تلخ گھاس ہے جو پیٹ کے درد کو فائدہ دیتی ہے ٭ ن

فَرَس - ع - گھوڑا گھوڑی ٭ م

فُرس - ع - مُلک فارس کے رہنے والے ٭ م

فرساد - ف - حکیم - دانشمند ٭ ن

فَرس افگندن - ف - عاجز کرنا - مغلوب کرنا ٭ بم

فَرشب - ف - شہتیر ٭ ب

فِرشتادن - ف - بھیجنا + پیدا کرنا ٭ بم

فَرشتو + فِرستو / فَرشتوک + فِرستوک } ف - ابابیل ٭ ب

فِرشتہ - ف - بھیجا ہوا + رسول + قاصد - ایلچی + فرشتہ ٭ ب - بم

فَرسنج مب / فَرسنگ } ف - تین میل کی مقدار اور ہر میل چار ہزار گز کا ہوتا ہے اور ہر گز چھ مٹھی یا ۲۴ اُنگل کا ہوتا ہے ٭ غ

فَرسِ طنبور - ف - [illegible] پاٹڑی جیسے طنبور اور [illegible] وغیرہ کے تونبے پر چسپاں

کرکے اس پر تار چڑھاتے
ہیں - ہندی میں اُس کو
کھرج کہتے ہیں ÷ غ
فرس گشتن - ف - کمال کوشش
اور دوڑ دھوپ کرنے سے
کنایہ ہے ÷ ج
فرشناف } ف - مخفف
فرشنافہ } فرشت نافہ،
جشن کی رات ÷ ب - ن
فرس نہادن - ف - مغلوب
ہونا - مغلوب کرنا ÷ ب م
فرسودن - ف - گھسنا +
کہنہ ہونا ÷ بم - ن
فرسودہ - ف - بہت پرانی
اور بے کار چیز + ب
فرسودۂ روزگار - ف -
تجربہ کار - زمانہ کا نشیب
فراز جھیلا ہوا + ج
فرش - ع - بچھونا + بچھونا
بچھانا ÷ مب - م
فرشِ باشتاں - ف -
زمین + --- ج
فرشِ دورنگ - ف -
زمانہ + زمین ÷ ب
فرشِ صورتی - ف - منقش

قالین - وہ قالین جس پر
صورتیں ہوں ÷ ر
فرشِ عاج - ف - برف ÷ پ
فرشِ فرنگی - ف - انگریزی
قالین ÷ ز
فرشتہ - ف - اصل اس کی
فرستہ تھی - خدا کا بھیجا
ہوا - خدا کا قاصد ÷ بم
فرشتہ تناں - ف -
روحانیاں ÷ ب
فرشتۂ سحاب - ف -
میکائیل علیہ السلام ÷ ب
فُرص - ع - جمع فرصت ÷ ش
فرصاد - ع - توت کا درخت -
سرخ توت + میوۂ توت ÷
م - مب
فُرصت - ع - آرام پانا +
مہلت دینا + کسی چیز کی
باری + پانی کی باری ÷ غ م
فرض - ع - کسی چیز کا وقت
معین کرنا + مشخص کرنا + بخشش
کرنا + اندازہ کرنا + خدا کا
حکم جس کا بجالانا ضروری
ہو ÷ م
فرضِ عین - ع - وہ کام جس کا

کرنا ہر ایک کے لئے ضروری
اور لازم ہو ÷ کتب فقہ
فرضِ کفایہ - ع - وہ ہے
جو کسی ایک کے ادا کرنے
سے سب کی طرف سے ادا
ہو جائے ÷ (کتب فقہ)
فرضہ - ع - کسی بندرگاہ کا
وہ مقام جہاں تجار وغیرہ
سے محصول لیا جاتا ہے ÷ ج غ
فرط - ع - زیادتی - بہتات +
غلبہ ÷ م
فرع - ع - شاخ - درخت
کی ٹہنی ÷ م
فرع خوارانِ خاک - ف -
آدمیوں سے کنایہ ہے ÷ ج
فرعی - ع - جو اصلی نہ ہو -
منسوب فرع سے ÷
فرغ - ف - چوزہ - مرغ
کا بچہ + ب
فرغار - ف - بھگونا - رات
بھر پانی میں تر رکھنا + ن
فرغر - ف - پانی کی نہر + وہ
چھوٹی سی نہر اور ندی جس
میں سے پانی گزر جائے اور
کہیں کہیں تھوڑا سا رہ جائے ÷ ن - ب

فرغرده - ف - لپٹا ہوا - ملا ہوا ÷ ب
فرغل - مب - فرگل کا معرب ہے - رُوئی بھرا ہوا البادہ ÷ ج
فرغند } ف - اکاس بیل
فرغندہ } جو خار دار درختوں پر پھیلتی ہے - اور اُن کو سُکھا دیتی ہے + عشق پیچہ ÷ ع - ن - ب
فرغور - ف - تیہو + تبیر + مینڈک ÷ ب - ن
فرغوک - ف - چُپ چاپ + دیر - کاہلی - سُستی ÷ ب
فرغول - ف - تاخیر - سستی - دیر + غفلت ÷ ب - ن
فرغبش - ف - پرانی پوستین ÷ ن
فرفتن - ف - فریفتن کا مخفف ہے ÷ ش
فرفخ - معرب (فرفہ) - خرفہ کا ساگ ÷ م - ب
فرفر - ف - جلد جلد لکھنا پڑھنا ÷ ن
فرفرہ - ف - پھرکی ÷ ن
فرفیر - فع - گل بنفشہ ÷ ب - ج

فِرق - ع - ٹکڑا ÷ م
فَرق - ع - جُدا کرنا + سر کی مانگ ÷ م
فِرَق - ع - جمع فرقہ - آدمیوں کے گروہ ÷ م
فُرقان - ع - حق اور باطل میں فرق کرنے والا + قرآن شریف ÷ م
فُرقت - ع - جُدائی ÷ م
فَرقد - ع - گوسالہ - بچھڑا + ایک ستارہ اُن دو ستاروں میں سے جو قطب شمالی کے نزدیک ہیں ÷ مب
فرقدان } ع - اُن دو
فرقدین } ستاروں کا نام جو قطب شمال کے پاس ہیں اور قطب کے گرد گھومتے ہیں اور شام سے صبح تک ظاہر رہتے ہیں چھپتے نہیں ہیں ÷ م - غ
فِرقہ - ع - گروہ - قوم ÷ م
فرکند - ف - (اصل برکند) وہ زمین جس میں پانی اور رَو کے سبب گڑھے پڑ گئے ہوں + نئی کھدی ہوئی نہر جس میں پانی چھوڑ گیا ہو ÷ ن

فرکندن - ف - پانی - رَو یا سیلاب سے زمین میں گڑھے پڑ جانا ÷ ج
فرکشتہ - ف - گھسا ہوا + پرانا ہوا ہوا ÷ ن
فرگاہ - ف - لفظ حضرت کا ترجمہ ÷ ن
فرگفت - ف - فرمان شاہی حکم ÷ ب
فرمان - ف - حکم شاہی - بادشاہی پروانہ ÷ بم
فرمان بُردن - ف - اطاعت کرنا - حکم بجا لانا ÷ بم
فرمان دِہ - ف - حاکم - بادشاہ ÷ بم
فرمان دہی - ف - حکومت - بادشاہت ÷ ج
فرمان رسیدن - ف - موت آنے سے کنایہ ہے ÷ بم
فرمان روا - ف - حاکم - بادشاہ ÷ بم
فرمان کردن - ف - حکم کرنا + حکم کی تعمیل کرنی ÷ بم
فرمان گزار - ف - فرمانبردار ÷ بم

فَرمائش - ف - بطور حکم سفارش کرنا + بطور حکم کچھ کام کرانا یا کچھ مانگنا ٭ ج

فَرمُودن - ف - فرمانا - حکم دینا + آنا - جانا ٭ بم

فَرمُودَہ - ف - فرمائش - فرمان + فرمائشی ٭ بم

فَرموش - ف - مخفف فراموش ٭ بم

فَرمین - ف - فرمان ٭ ج

فَرناد - ف - پایاب پانی + انتہا ٭ ن

فَرناس - ف - غفلت غافل غفلت کی نیند + خواب آلودہ شخص ٭ ب - ن

فَرنجَک - ف - مرض کابوس جس سے آدمی سوتے میں ڈر کر چیخ اُٹھتا ہے ٭ ب

فِرِند - ع - تلوار - تلوار کا جوہر + ریشمی سادہ کپڑا + ریشمی سادہ چادر (معرب پرند) ٭ م

فَرنگ - ف - یورپ - نصاریٰ کا ملک + گورے اور سفید رنگ سے کنایہ

ہے ٭ ن - غ

فَرنُود - ف - برہان - دلیل سند ٭ ب

فُرو - ف - کم - نیچے - کم رتبہ ٭ ج

فَرنَہ - ف - لعنت - پھٹکار ٭ ب

فَرو - ع - پوستین ٭ م - ب

فَروار + فَروال } فَروارہ + فَروالہ } بالا

ہوادار بالاخانہ ٭ ب

فُروتَر - ف - بہت کم - بہت نیچا ٭ ج

فُروتَرین - ف - بہت ہی نیچا ٭ ج

فُروتَن - ف - عاجز + تواضع کرنے والا ٭ ج - ش

فَروتنی - ف - اپنے کو حقیر جاننا - عاجزی - تواضع - مسکینی ٭ ش - ج

فُروج - ع - جمع فرج - شگاف + مرد و عورت کی شرمگاہیں ٭ م

فُرُّوج - ع - مُرغی کا چوزہ ٭ م - ب

فُرُّوجہ - ع - مؤنث فرّوج ٭ ب

فِروخت } ف - بیچا + بکری فَروخت } بیچنا ٭ ج

فِروختن - فَروختن - ف - بیچنا ٭ ج

فِروختہ - ف - بیچا ہوا + (مخفف افروختہ) + روشن ٭ ب

فِروخوردن - ف - تحمل اور بُردباری کرنا - نگل جانا ٭ بم

فِرود - ف - نیچے ٭ ج

فِروداشت - ف - اخیر - انتہا + کام کو ختم کرنا + خواہش کو پورا کرنا ٭ بم - ن

فِرود آمدن - ف - اُترنا - فروکش ہونا ٭ ج

فِرود آمدن بچیزے - ف - کسی چیز کی رغبت کرنی ٭

فَرودَشت - ف - ماتحت - زیر حکم + کم رتبہ + ناطاقت + کمزور ٭ ج - بم

فَرودگاہ - ف - قیامگاہ ٭ ج

فُرودَہ - ف - خِسّت - دناءت - پاجی پن + بھونا ہوا ٭ ب

فَروَردین - ف - آفتاب کے برج حمل میں رہنے کی

مُدت - یہ فارسیوں کا پہلا مہینہ ہے جو اکتیس دن کا ہوتا ہے اور تقریباً ماہ مارچ اور بیساکھ سے ملتا جلتا ہے ۔ غ

**فُروز** - ف - تابش + روشنی + آفتاب کی چمک ۔ ب - ج

**فَروز** - ف - فراویز کا مخفف ہے - سنجاف ۔ غ

**فُروزاں** - ف - روشن ۔ غ ج

**فُروزگاں** - ف - جمع فروزہ صفات - تعریفیں ۔ ن

**فُروزہ** - ف - صفت - تعریف ۔ ن

**فُروزینہ** - ف - کوڑا کرکٹ جس سے آگ سلگاویں + چقماق ۔ ب - ج

**فُروس** - ع - جمع فَرَس گھوڑے - گھوڑیاں ۔ م

**فُروسَت** } ع - گھوڑے
**فُروسیت** } کی سواری
گھوڑے کی پہچان + م - غ

**فُروش** - ف - بیچنا - بیچنے والا + ن

**فَروشدن روز** } ف - عمر
**فَروشدنِ مہر** } کا تمام

ہونا ۔ بم

**فروشک** - ف - دال - دلیا ۔ ب - ج

**فَروشندہ** - ف - بیچنے والا ۔ ج

**فُروع** ع - جمع فَرع - شاخیں - ٹہنیاں + سب

**فُروغ** - ف - روشنی - شعاع - آگ کی تابش ۔ بم

**فروغتہ** } ف - بیچا ہُوا -
**فروغدہ** } فروختہ + روشن + تاباں ۔ ب

**فُروق** - ع - فرق کرنے والا ۔ غ

**فُروق** - ع - فرق کرنا ۔ غ

**فروکش** - ف - کسی جگہ اُترنے والا - قیام کرنے والا + کسی مقام میں رہنا ۔ بم غ

**فروکش کردن** - ف - کسی جگہ پر فروکش ہونا ۔ بم

**فُروکوفتن** - ف - ٹھوکنا - دھکے مارنا ۔ ج

**فروگذاشت** - ف - تقصیر کوتاہی + خیانت + ضائع ہوجانا - بھول - سہو ۔ ھ

**فروگُذاشتن** - ف - چھوڑ دینا + قصور معاف کردینا + بھول جانا - کوتاہی کرنا - ضائع کرنا ۔ ھ - ب

**فرومالیدن** - ف - نچوڑنا + پامال کرنا ۔ ن

**فَروماندگاں** - ف - (جمع فرومانده) - عاجز لوگ ۔ ج

**فروماندگی** - ف - عاجزی - ناچاری ۔ ج

**فروماندن** - ف - ملزم ہونا + ناچار ہونا - عاجز ہونا ۔ ن - ج

**فرومانده** - ف - عاجز ۔ ج

**فرومائگاں** - ف - کمینے - نالائق ۔ ج

**فرومایہ** - ف - کمینہ - نالائق - بد اصل + بے ہنر + بے عقل + فقیر ۔ ج - ب

**فَروند** - ف - کشتی اور جہاز کی تعداد کے لئے آتا ہے ۔ ن

**فروہلیدن** - ف - چھوڑنا - ڈالنا ۔ ب

**فروہیدہ** - ف - عقلمند - دانا + ب

فِروہیدہ - ف - صاحب شکوہ - صاحب حشمت + ظاہر آشکارا ÷ ب

فَروِیش - ف - کوتاہی - فروگذاشت + دیر - کاہلی + بیکاری + فراموشی + ب

فَرّہ - ف - شان - شوکت - دبدبہ ÷ ب

فِرہ - ف - زیادتی + غلبہ - سبقت - ظفر - فتح + زیادہ - افزوں + غالب فتحمند ÷ غ

فَرِہ - ف - خوش منش ÷ غ

فَرِہ - ع - انتہا سے زیادہ خوش ہونا - پُرنعمت ہونا - مال و دولت پر اِترانا ÷ مب

فَرِہ - ع - بے اِنتہا خوش - (جمع فَرِہین) - مال و دولت پر اِترانے والا ÷ مب

فَرہَنجیدن - ف - ادب سکھلانا ÷ ب

فَرہَنگ - ف - علم + عقل + ادب - بزرگی - سنجیدگی + اندازہ + ہر چیز کا اندازہ نگاہ رکھنا + مجازاً فارسی لغتوں کی کتاب جیسے فرہنگ رشیدیہ وغیرہ ÷ ب ن

فَرہَنگاخ - ف - درمیان ÷ ب

فَرہَنگ سار - ف - زائل کرنا - باطل کرنا + اہل تناسخ کی اصطلاح میں ایک صورت کو چھوڑ کر دوسری صورت اختیار کرنی ÷ ب

فَرہَمند - ف - ارجمند - بزرگ و دانا + قریب - نزدیک ÷ ب

فَرّہی - ف - بزرگی - بڑائی - دبدبہ - شان - شوکت + ب

فَرہیختن - ف - اَدب سکھلانا ÷ ب

فَرہیختہ - ف - ادب سیکھا ہوا ÷ غ

فَریاد - ف - دُہائی - مدد مانگنے کے لئے چلاّنا - دُہائی دینا ÷ م

فَریادی - ف - دُہائی دینے والا ÷ ج

فَریب - ف - دَغا - مکر + حیلہ + دھوکا + عشوہ - ناز ÷ ب

فریبا - ف - فریبندہ - دھوکا دینے والا ÷ ن

فَرید - ع - اکیلا - تنہا + بے مثل - بے مانند - یگانہ نفیس موتی ÷ مب - م

فَریدہ - ع - جوہر نفیس ÷ مب

فَریدہ - ف - خود رائے - مغرور ÷ ن

فَربر - ف - گاؤزبان ÷ ن

فَریز - ف - سبزہ - ایک قسم کی خوشبودار گھاس + سنجاف - خشک گوشت ÷ ن - ب

فَریس - ع - لکڑی کی بنی ہوئی چیز ÷ م

فَریسہ - ع - وہ شکار جس کی گردن کو شیر توڑ ڈالے ÷ م

فَریش - ع - تاخت و تاراج - لوٹ کھسوٹ ÷ ب

فَریضہ - ع - خدا کا ضروری حکم نماز و روزہ وغیرہ ÷ م

فریفتن - ف - فریب دینا - غافل کرنا ÷ ج

فریفتہ - ف - فریب دیا ہوا + مجازاً عاشق ÷ غ

فَریق - ع - وہ گروہ جو کسی قوم سے جدا ہو کر دوسرے موضع میں جا وسے + بڑا گروہ ÷ غ - م

فَریوک - ف - خربوزہ ÷ ن

فِریَہ - ع - جھوٹ + اِفترا - بہتان ÷ م ن

فَرِیَہ۔ ف۔ لعنت۔ پھٹکار۔ نفرین ٭ ن

فَرِیُوک۔ ف۔ خربوزہ ٭ ن

فَز۔ ف۔ آلۂ تناسل ٭ ب

فِزا۔ ف۔ افزایش + افزائندہ + زیادہ کر + انگڑائی۔ خمیازہ ٭ ب

فَزار۔ ف (اَفزار) پیشہ وروں کا کوئی آلہ ٭ ب

فَزاک۔ ف۔ سرکی چوٹی۔ مانگ + پلیدی + پلید + مردار + زشت ٭ ب

فَزَع۔ ع۔ خوف۔ گھبراہٹ۔ ڈر ٭ مب

فَزِع۔ ع۔ ترسان۔ ڈرنے والا ٭ مب

فَزَعِ اَکبَر۔ ع۔ قیامت سے مُراد ہے ٭ غ

فُزُودن۔ ف۔ زیادہ کرنا + زیادہ ہونا ٭ ج۔ مس

فُزُوں۔ ف۔ زیادہ۔ بڑھا ہُوا ٭ ج۔ غ

فُزُونی۔ ف۔ زیادتی۔ افزونی ٭ غ۔ ن

فُزُونی نہادان۔ ف۔ فضیلت دینی۔ ترجیح دینی +

فِزہ۔ ف۔ پلید + بدنما۔ بدشکل + بدبو ٭ ب۔ ن

فِزِیک۔ ع۔ طبیعات۔ علم طبعی ٭ ز

فَژ۔ ف۔ میل۔ چرک + پیپ ٭ ب۔ ن

فُژ۔ ف۔ گھوڑے کی گردن کے بال ٭ ب

فَژاک + فَژاکن + فَژاکین۔ ف۔ میلا۔ چرکین + پلید ٭ ب

فَژغَند + فَژغَندَہ + فَژگَن + فَژگَند + فَژگَندَہ۔ ف۔ میلی چیز۔ چرکین + پلید ٭ ب

فِژولیدن۔ ف۔ پژمُردہ کرنا + پژمُردہ ہونا + پریشان ہونا + درہم برہم ہونا ٭ ب

فُژولیدن۔ ف۔ تقاضا کرنا۔ لڑائی کے لئے اُبھارنا + دَوَر کرنا ٭ ب

فِژہ۔ ف۔ زشت + پلید + درشت ٭ ب

فُژوہ۔ ف۔ جو ہمیشہ [illegible] رہے ٭ ب

فَساد۔ ع۔ بگاڑ۔ تباہی۔ خرابی + تباہ ہونا ٭ م

فِسار۔ ف۔ گھوڑے کا تنگنہ۔ جو چمڑے کا ہوتا ہے۔ اور گھوڑے کے کلّہ پر رہتا ہے اور اَفسار کا بھی مخفف ہے بمعنی باگڈور ٭ غ۔ ن۔ ب

فَسان۔ ف۔ ایک قسم کا پتّھر ہے جس پر چھُری اور تلوار وغیرہ تیز کرتے ہیں۔ اور اس پتّھر کو بھی کہتے ہیں جو چوڑا اور گول بناتے ہیں۔ اور اس کو گردش دے کر چھُری وغیرہ پر باڑھ رکھتے ہیں۔ (سان اس کا مخفف ہے) ٭ غ۔ ن

فَسانَہ۔ ف۔ افسانہ۔ قصہ۔ حکایت + شہرت یافتہ۔ مشہور ٭ ب

فَسانِیدن۔ ف۔ منتر کرنا ٭ ب

فَسائِندَہ۔ ف۔ منتر کرنے والا ٭ ب

فُسائِیدن۔ ف۔ تابعدار کرنا [illegible] کرنا ٭ ب

فُستُق۔ مب۔ پستہ کا معرب ہے جو ایک مشہور میوہ ہے ٭ غ

فُستَقی۔مب۔پستئی کا معرب ہے + پستئی رنگ ۔ غ

فُسحَت۔ع۔مکان کی کُشادگی۔ جگہ کی فراخی ۔ م۔غ

فُسخ۔ع۔ارادہ توڑنا + نکاح یا بیع کو توڑ دینا ۔ م

فَسَدَہ۔ع۔جمع فاسد۔فساد کرنے والے لوگ۔فتنہ انگیز لوگ ۔ غ

فَسر۔ع۔تفسیر کرنا۔مطلب کھولنا + قارورہ دیکھنا ۔ م

فُسُردَگی۔ف۔سردی کے سبب سے جم جانا۔ٹھٹھرنا۔ ٹھٹھراپن ۔ ج۔مص

فُسُردن۔ف۔مُرجھا جانا + سرد ہو جانا + منجمد ہو جانا۔ سردی سے جم جانا + ٹھٹھرنا + مجازاً بے رونق ہونا + دل سرد ہونا۔ بے دل ہونا ۔ مص ۔ غ

فُسُردہ۔ف۔منجمد۔جما ہوا + وہ آدمی جس کا ہاتھ اور دل کسی کام پر نہ لگے۔بیکاری ۔ ب

فُسُردہ بیاں۔ف۔وہ آدمی جس کا کلام بے مزہ اور بیہودہ ہو ۔ ب

فُسُردہ دِل۔ف۔وہ آدمی جس کا دل کسی کام پر نہ لگے + سخت دل۔بے بہرہ ۔ ب

فَسُرَہ۔ف۔لرزہ خواہ سردی کے مارے خواہ خوف کے مارے ۔ ب

فِسق۔ع۔خدا کی نافرمانی ۔ م

فَسَقَہ۔ع۔جمع فاسق۔خدا سے پھرے ہوئے۔نافرمان۔ زناکار ۔ غ۔مب

فَسوس۔ف۔بازی۔دل لگی۔ ظرافت۔خوش طبعی۔مسخراپن۔ ٹھٹھا۔دریغ۔حسرت۔ افسوس ۔ غ ۔ م

فُسُوق۔ع۔نافرمانی + نافرمانی۔گناہ + شرارت + جور و ستم کرنا۔راہ راست کو چھوڑ دینا ۔ م۔مب

فُسون۔ف۔منتر۔جادو + مکر وتزویر ۔ ب

فَسیح۔ع۔وسیع۔فراخ۔ کُشادہ ۔ م

فَسیحَہ۔ع۔کُشادہ۔فراخ ۔ غ

فَسیلَہ۔ف۔ہرن [illegible] بیل اور گھوڑوں خچّروں گدھوں کا گلّہ ۔ ب

فَش۔ف۔مرادف وش۔بمعنی مانند + عمامہ کا شملہ + پاجامہ کھولنے کی آواز ۔ ن

فَشّ۔ع۔مشک سے ہوا کا نکلنا + دودھ کا جلدی دُہنا + تالے کو تالی بغیر کھولنا ۔ م۔مب

فِشار۔ف۔نچوڑنا۔چھڑکنا ۔ ب۔غ

فُشار۔ف۔ہذیان۔بیہودگی۔ گالی ۔ غ۔ش۔ج

فِشاردن۔ف۔نچوڑنا۔چبھونا ۔ غ۔ش

فَشارِش۔ف۔نچوڑنا ۔ ب

فَشافاش / فَشافَش } ف۔لڑائی میں پے در پے تیروں کے مارنے کی آواز + ب

فِشاں۔ف۔جھاڑتا ہوا + جھاڑنے والا ۔ ج۔ش

فِشاندن۔ف۔جھاڑنا ۔ غ۔ج

فَشر۔ف۔ہذیان۔بیہودہ گوئی۔ گالی ۔ ج

**فشردن** - ف - نچوڑنا - پاؤں جمانا ٭ ش - غ

**فشنگ** - ف - کارتوس - بندوق کا تیر جس میں گولی بارود بھری ہوئی ہو ٭ ز

**فُص** - ع - نگینہ ٭ م

**فصاحت** - ع - خوش گوئی - تیز زبانی + اصطلاح علم معانی میں کلام کا مشکل اور ثقیل الفاظ اور ترکیب غیر مانوس اور تعقید وغیرہ سے پاک ہونا ٭ غ - م

**فصّاد** - ع - فصد کھولنے والا ٭ م

**فصّال** - ع - بہت جدا کرنے والا + مجازاً دربان - پردہ دار ٭ ج

**فِصال** - ع - مفارقت باہمی جدائی + لڑکے کا دودھ چھڑانا نیز جمع فصیل ٭ مب

**فصد** - ع - رگ سے خون نکالنا ٭ م

**فصل** - ع - سال کے چار موسموں میں سے ایک موسم + کلام کا ایک ٹکڑا - کتاب کا ایک حصہ + جدا کرنا + جدا ہونا + راست بات - درست حکم + دو چیزوں کے درمیان کا پردہ + لڑکے کا دودھ چھڑانا + باز رکھنا + کاٹنا ٭ م

**فصل الخطاب** - ع - وہ کلام جو حق اور باطل میں فرق کرے ٭ غ - م

**فصلِ بعید** - ع - جو جنس بعید کے مشارکات سے نوع کو امتیاز بخشے - جیسے حساس کی صفت انسان کے لئے ٭ غ

**فصلِ خصومات** - ف - مقدمہ کا فیصلہ ٭ ج

**فصلِ عوض شدن** - ف - موسم کا بدل جانا ٭ ز

**فصلِ قریب** - ع - جو جنس قریب کے مشارکات سے نوع کو پورا پورا امتیاز بخشے جیسے ناطق انسان کو ٭ غ

**فصلی** - ع - وہ سال جو اکبر بادشاہ نے سنہ ۹۷۱ھ میں با اعتبار فصل کے مقرر کیا ٭ غ

**فصوص** - ع - جمع فص - نگینے ٭ م

**فصول** - ع - جمع فصل ٭ م

**فصولِ چہار گانہ** - ف - جاڑا - گرمی - ربیع - خریف کی چار فصلیں ٭ غ

**فصیح** - ع - تیز زبان - خوش گو - صحیح کلام کرنے والا ٭ م

**فصید** - ع - جس کی فصد کھولی گئی ہو ٭ م

**فصیل** - ع - شہر پناہ - قلعہ کی دیوار ٭ م

**فضاء** - ع - مکان کا کشادہ ہونا + وسیع میدان + کشادہ جگہ + صحن خانہ + فراخی - کشادگی ٭ م - مب

**فِضا** - ع - آبِ رواں ٭ مب

**فضاحت** - ع - رسوائی + مب

**فضالہ** - ع - ہر چیز کی زائد اور بیکار شے مثل پھوک - چھلکے وغیرہ کے - درخت کی وہ زائد شاخیں جو چھانٹنے کے قابل ہوں + درخت کے گرے ہوئے پتے + آگے کا بچا ہوا کھانا وغیرہ - جھوٹھا ٭ غ

**فضالہ چیں** - ف - باغبان سے

مُراد ہے جو زائد شاخوں کو کاٹ ڈالتا ہے ٭ غ
فَضائح - ع - جمع فضیحت رُسوائیاں ٭ م
فَضائِل - ع - جمع فضیلت زیادتیاں - افزونیاں - بلند درجے + عُمدہ ہُنر + اور بعضوں نے کہا ہے - کہ فضائل یعنی باطنی نعمتیں - اور فواضِل ظاہری نعمتیں ٭ غ - ش
فَضائِلِ اَرْبَعہ - ع - حکمت - شجاعت - عِفّت - عدالت ٭ غ
فَضح - ع - رُسوائی ٭ غ
فَضل - ع - بخشش + زیادتی بلندی + بزرگی میں فوقیت لے جانا + بچا ہوا ٭ م - مب
فُضلا - ع - جمع فاضل ٭ م
فُضلات - ع - جمع فُضلہ - زائد - ہر چیز کا تقایا + جوٹھا کھانا ٭ غ - ش
فُضلہ - ع - آگے کا بچا ہوا کھانا وغیرہ + وہ شاخیں جو پھل توڑ لینے کے بعد دوبارہ پھلنے کے قابل نہ رہیں + ہر چیز کا تقایا - پھوک - ثُفل + اور طبیبوں کی اصطلاح میں غذا کا وہ پھوک جو معدہ اور شانہ اور مقعد اور دماغ وغیرہ سے خارج ہوتا ہے ٭ غ - م
فُضلۂ رَز - ف - انگور کی وہ ٹہنیاں جن سے انگور توڑ لئے جائیں اور وہ چھانٹ ڈالنے کے قابل ہوں ٭ غ
فُضلہ زار - ف - کُوڑا کرکٹ اور نجاست ڈالنے کی جگہ ٭ غ
فُضُوح - ع - رُسوائی ٭ مب
فُضُول - ع - افزونیاں - زیادتیاں + بیہودگیاں ٭ م - ش
فَضُول - ع - زیادہ گو - وہ شخص جو غیر ضروری کام اور بیکار باتیں کرے ٭ غ - م
فُضُول نَفَس - ف - واہی سے کنایہ ہے ٭ ج
فُضُولی - ع - لایعنی کام کرنے والا - بیہودہ - زیادہ گو ٭ مب
فِضّہ - ع - چاندی ٭ م
فَضیحت - ع - رسوائی - ذِلّت - خواری - بدنامی ٭ م
فَضیلت - ع - افزونی + بزرگی - بڑائی + ہنر ٭ مب - ش
فِطام - ع - لڑکے کی دُودھ بڑھائی - دُودھ چُھڑائی ٭ مب
فَطانَت - ع - دانائی - عقلمندی + دانا و عقلمند ہونا ٭ غ - مب - م
فَطْر - ع - چیرنا - پھاڑنا - پیدا کرنا + شروع کرنا + روزہ کھولنا ٭ م
فِطْر - ع - روزہ کُشائی - روزہ کھولنے والا - روزہ کھولنے والے - مفرد اور جمع دونو طرح پر آیا ہے ٭ م
فِطْرت - ع - پیدائش + دانائی + دینِ اسلام + صدقۂ عید رمضان + صبح کا کھانا + م - غ - ز
فِطْری - ع - خلقی - پیدائشی فطرت کی طرف منسوب ہے ٭ غ
فَطَس - ع - چوڑی ناک والا ہونا ٭ م - مب

**فِطْن** }
**فَطَن** } ع۔ زیرک ہونا۔ دانا ہونا+ زیرکی۔ دانائی ٭ م
**فُطْن** }

**فَطِن**۔ ع۔ دانا۔ عقلمند ٭ م

**فِطْنَت**۔ ع۔ دانائی۔ عقلمندی ٭ م

**فَطُور**۔ ع۔ اِفْطاری۔ وہ چیز جس سے روزہ کھولیں ٭ م

**فُطُورَہ**۔ ع۔ صبح کا کھانا ٭

**فَطِیر**۔ ع۔ تازہ گندھا ہُوا آٹا۔ خمیر کی ضد ٭ م

**فِطِّیس**۔ ع۔ لوہا کوٹنے کا گھن۔ بڑا ہتھوڑا ٭ م

**فَطِیل**۔ ف۔ نان+ شابہنا

**فَطِیم**۔ ع۔ وہ لڑکا جس کا دُودھ چھُڑا دیا گیا ہو ٭ م

**فَظّ**۔ ع۔ بدخو۔ بدخصلت۔ سخت دل۔ درشت سخن۔ بدزبان ٭ م

**فَظِیع**۔ ع۔ حد سے زیادہ قبیح اور بُری چیز ٭ م

**فِعْل**۔ ع۔ کام۔ اُونٹنی اور ہر مادہ کی فرج ٭ م

**فَعّال**۔ ع۔ بہت بڑا کام کرنے والا۔ خدا کا ایک نام ہے+ عقل فعّال جسے دین عقل ٭ م

**فِعْلِ ناقِص**۔ ع۔ وہ فعل لازم جو صرف فاعل کے ملنے سے پُوری بات ظاہر نہ کرے۔ بلکہ خبر کی ضرورت رکھے۔ کان اور دیگر افعال [illegible] + کتب نحو [illegible]

**فِعْل و اِنْفِعال**۔ ع۔ فاعل کے فعل کا مفعول میں اثر کرنا۔ مفعول کا اُس کے اثر کو قبول کرنا۔ جیسے لکڑی کاٹنا فعل ہے اور اُس سے لکڑی کٹ جانا اِنفعال ہے٭

**فَعَلَہ**۔ ع۔ جمع فاعل۔ مزدور ٭ مب

**فَعْلَگی**۔ ف۔ مزدوری ٭ ز

**فَغ**۔ ف۔ بُت ٭ ب۔ ن

**فُغاک**۔ ف۔ نادان۔ بیوقوف+ حرامزادہ ٭ ب

**فُغاں**۔ ف۔ نالہ۔ فریاد+ شور و غل+ واضح ہو کہ فغاں نالہ سے بلند تر ہے۔ نیز جمع فغ۔ بُت ٭ غ۔ ن

**فِغْستان**۔ ف۔ بادشاہی حرمسرا ٭ ن

**فَغْم**۔ ع۔ خوشبو سُونگھنا+ عورت کا بوسہ لینا ٭ م۔ مب

**فَغَم**۔ ع۔ کسی جگہ ہمیشہ کے لئے مقیم ہونا۔ کسی چیز کا لالچ کرنا ٭ م

**فَغَنْد**۔ ف۔ ہرن کی طرح کُودنا اور گھوڑے وغیرہ کا کُودنا ٭ ب۔ ن

**فُغْوارَہ**۔ ف۔ بُت کی مانند خاموش بے حس و حرکت۔ نقش دیوار اُدھا [illegible] ٭ ن۔ ب

**فُف**۔ ف۔ پھُونک ٭ غ ج

**فَقار**۔ ع۔ جمع فَقارہ۔ پیٹھ کے مُہرے گردن سے لے کر کمر تک ٭ مب

**فُقّاع**۔ ع۔ جَو کی شراب+ بوزہ ٭ م۔ بم (فارسی میں فقاع بغیر تشدید کے بھی مستعمل ہے) ٭

**فُقاع گُشُودن** }
**فُقاع گُشادن** } ف۔ شیخی مارنا۔ گھمنڈ کرنا+ ڈکار لینا ٭ م۔ ب

**فَقاہَت**۔ ع۔ علم دین کی

سمجھ۔ فقیہ ہونا+ دانشمند
ہونا۔ سمجھنا ÷ م۔ مب
**فَقد**۔ ع۔ گُم کرنا+ گم ہونا ÷
م۔ مب۔ غ
**فُقدان**۔ ع۔ گم ہونا+ کھویا
جانا+ گُم کرنا ÷ م۔ مب
**فَقر**۔ ع۔ اِفلاس۔ فقیری۔ محتاجی
**فُقَراء**۔ ع۔ جمع فقیر۔ محتاج ÷ مب
**فِقرات**۔ ع۔ جمع فِقرہ۔
پیٹھ کی گُریاں گردن سے
کمر تک ÷ مب
**فِقرہ**۔ ع۔ پیٹھ کی ایک گُریا
+ عبارت کا ایک ٹکڑا ÷
مب۔ غ
**فَقَط**۔ ع۔ بس ÷ م
**فُقَع گُشادن**۔ ف۔ زغسف
(فُقاع گُشادن)۔ اصطلاحاً
فخر کرنا۔ بڑائی کرنا۔ گپ مارنا۔
تعریف کرنا+ ڈکار لینا ÷
بم۔ ب
**فِقہ**۔ ع۔ علم دین ÷ غ
**فُقَہاء**۔ ع۔ جمع فقیہ۔ علم
شریعت جاننے والے۔ دین
کے عالم۔ دانا لوگ ÷ مب
**فَقید**۔ ع۔ نایاب۔ گُم شدہ+
مب
**فَقیدُ المِثل**۔ ع۔ بے مانند
بے مثل۔ بے نظیر۔ لاثانی ÷ غ
**فَقیر**۔ ع۔ مُفلس۔ محتاج ÷ م
**فَقیہ**۔ ع۔ عالم+ دانا+ علم فقہ
جاننے والا ÷ مب
**فَکّ**۔ ع۔ طب۔ ذ۔ دو چیزوں کا
آپس سے جُدا کرنا+ قیدی
کو چھڑانا۔ خلاص کرنا+
غلام کو آزاد کرنا+ جبڑا
جس میں دانت پیوست
ہوتے ہیں ÷ م
**فَک**۔ ف۔ فیلِ دریائی۔
دریائی ہاتھی ÷ ر۔ ز
**فَکِّ اَسفَل**۔ ع۔ نیچے
کا جبڑا ÷ م
**فَکِّ اَعلےٰ**۔ ع۔ اُوپر کا
جبڑا ÷ م
**فَکاک**۔ ع۔ قیدی کو خلاص
کرنا ÷ مب
**فَکاہت**۔ ع۔ خوش طبع
ہونا ÷ م
**فُکاہت**۔ ع۔ مزاح۔
خوش طبعی ÷ م
**فِکر**۔ ع۔ سوچ۔ اندیشہ۔
سوچنا ÷ م
**فِکَر**۔ ع۔ جمع فِکرت۔
اندیشے ÷ غ
**فِکرت**۔ ع۔ سوچ۔
اندیشہ ÷ م
**فَکَنز**۔ ف۔ دُودکش دیگدان۔
چمنی+ حمام کا آتشدان ÷ ب
**فَکَیف**۔ ع۔ پس کیونکر ÷ غ
**فِگار** / **فِگال** ف۔ بمعنی زخم اور
زخمی دونو کے آتا
ہے اسی واسطے عاشق کو
دلفگار کہتے ہیں ÷ غ
**فَگانہ**۔ ف۔ وہ بچہ جو مقررہ
ایام ولادت سے پہلے
پیٹ سے نکل پڑے یا
مُردہ پیدا ہو ÷ ب
**فِگَندن** / **فِگَندن** ف۔ ڈالنا ÷
ج۔ مص
**فَگندہ سُرین**۔ ف۔ چار
زانو بیٹھنے والا ÷ پ۔ ج
**فُل**۔ ف۔ نیلوفر اور اُسکی
جڑ+ بہی کے درخت کی
لکڑی ÷ ب
**فَلّ**۔ ع۔ توڑنا+ رخنہ کرنا+
فوج کو شکست دینا+ تلوار

وغیرہ کی مُڑی ہُوئی دھار + لڑائی سے بھاگا ہُوا + بھاگے ہُوئے ۔ م ۔ مب

فَقَل ۔ ع ۔ جس زمین میں کبھی مینہ نہ برسے اور گھاس نہ اُگے ۔ م

فَلاۃ } ع ۔ بیابان ۔ وہ صحرا
فَلات } جس میں پانی اور گھاس تک نہ ہو ۔ مب

فَلاتِ } ف ۔ کپڑے کا تانا ۔
فَلاتہ } ن ۔ ش

فَلاح ۔ ع ۔ کامیابی + بقا + خیر اور نیکی میں رہنا چھٹکارا + سحری کا کھانا ۔ م

فَلّاح ۔ ع ۔ کھیتی کرنے والا ۔ کسان ۔ م

فِلاحت ۔ ع ۔ زراعت اور کھیتی کرنا ۔ غ ۔ مب ۔ م

فَلاخان } ف ۔ گوپیا ۔
فَلاخن } ب

فَلاد } ف ۔ بے اعتبار ۔
فَلادہ } بیہودہ ۔ لغو ۔ ن

فَلّاس ۔ ع ۔ پیسے بیچنے والا + م

فَلاسفہ ۔ ع ۔ جمع فلسفی ۔ حکیم لوگ ۔ دانشمند لوگ ۔ غ

فَلاسَنگ ۔ ف ۔ بمعنی فلاخن اور بیابان ۔ ب ۔ غ

فَلاکَت ۔ غ ۔ فلک زدگی ۔ ناداری ۔ مفلسی + زمانہ کی گردش + محتاجی ۔ غ ۔ ج

فُلان ۔ ع ۔ شخصِ غیر معلوم سے کنایہ ہے ۔ غ

فُلان اَز فُلان ۔ ف ۔ لاف مارنا ۔ ب

فُلان چیز تنگ شُدہ ۔ ف ۔ کم دستیاب ہوتی ہے ۔ م

فُلانی ۔ ف ۔ شخصِ غیر معلوم ۔ یہ فارسیوں کا تصرف ہے ۔ کہ لفظ عربی میں یائے تحتانی زیادہ کر لی ہے مثل قربان اور قربانی وغیرہ کے ۔ غ

فَلَج } ف ۔ دروازہ کی زنجیر ۔
فَلَجم } قفل ۔ ب

فَلَخ ۔ ف ۔ ابتدا ۔ شروع ۔ ب

فَلَخ ۔ ف ۔ کپاس اوٹنا ۔ بیلنی ۔ ب

فَلَخم + فَلَخمہ + فَلَخمان ۔ ف فلاخن ۔ گوپیا ۔ ب

فَلَخمیدن ۔ ف ۔ رُوئی دُھنکنا کپاس اوٹنا ۔ ب

فَلَخودن ۔ ف ۔ کپاس اوٹنا ۔

فَلَخیدن ۔ ف ۔ مرادف فلخمیدن ۔ ب

فِلَذ ۔ ف ۔ اُونٹ کا جگر ۔ کلیجہ ۔ م

فِلَذ ۔ ع ۔ جمع فلذۃ ۔ جگر کے ٹکڑے ۔ گوشت کے ٹکڑے + چاندی سونے کے ریزے ۔ م

فَلَذ ۔ ع ۔ کاٹنا قطع کرنا ٹکڑا جدا کرنا ۔ سب ۔ ب

فِلذہ ۔ ع ۔ کلیجے کا ٹکڑا ۔ لختِ جگر ۔ م

فِلِزّ ۔ ع ۔ وہ جوہر کانی جو آگ میں پگھل سکے ۔ جیسے چاندی سونا ۔ تانبا وغیرہ معدنیات ۔ م

فِلِزّات ۔ ع ۔ جمع فلزّ ۔ معدنی چیزیں ۔ غ

فَلَزر + فَلَزرنگ ۔ ف ۔ رومال میں بندھا ہُوا کھانا ۔ ب ۔ ج ۔ ن

فِلِزّی ۔ ع ۔ معدنی ۔ کانی ۔ ج

فَلس ۔ ع ۔ پیسہ + مچھلی کا کھپرا ۔ م ۔ مب

فَلَسطی ۔ ع ۔ پردیسی ۔ ج

فَلْسَفَہ - ع - فلاسفی - علم
موجودات - علم حکمت - حکیم اور
دانشمند ہونا ٭ م - ج
فَلْسَفی - ع - حکیم - دانشمند
فلسفہ کا ماہر ٭ غ
فَلْع - ف - چیرنا - کاٹنا ٭ م
فَلْفَنْدَ - ف - کانٹوں کی باڑ
جو کھیت وغیرہ کے گرد
لگاتے ہیں ٭ ن
فُلْفُل } مب - معرب پیپل -
فِلْفِل } سیاہ مرچ ٭ م
فِلْفِل دَر آتَش اَفگَندن
" " " انداختن
ف - بے قرار کرنا ٭ بم - ب
فَلَق - ع - صبح - صبح صادق
کی سفیدی ٭ م
فَلْق - ع - چیرنا - پھاڑنا -
شگاف ٭ م
فُلْک - ع - کشتی - کشتیاں -
یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں
طرح پر آیا ہے ٭ م
فَلَک - ع - آسمان - جمع
افلاک - سکول کے لڑکوں
کو سزا دینے کا آلہ - لکڑی
کے دونو سروں میں رسّی
پرو کر اس میں لڑکوں کے
پاؤں ڈال دیتے ہیں - رسّی
کو خوب بل دیکر بید لگاتے ہیں ٭ م - غ
فَلَک آوازہ - ف - بلند مرتبہ ٭ ن
فَلَکِ اَطْلَس - ع - عرش -
واضح ہو کہ اطلس درم بے
سکّہ کو کہتے ہیں پس جس طرح
درم بے سکّہ نقوش حروف
سے سادہ ہوتا ہے اسی
طرح یہ نواں آسمان بھی
ستاروں سے سادہ اور خالی
ہے ٭ غ
فَلَکُ الْاَفْلاک - ع - عرش
اعظم یعنی نواں آسمان ٭ غ
فَلَکُ الْبُرُوج - ع - آٹھواں
آسمان جس پر وہ ستارے
ہیں جن کو حرکت نہیں ہے
اس آسمان کو شرع میں
کُرسی کہتے ہیں - اور حکماء
فلک البروج ٭ غ
فَلَک اَندازہ گَردن -
ف - بلند مرتبہ ہو جانا - بزرگی
پانا ٭ ب
فَلَکِ پَردہ دار - ف - فلک
سادہ - عرش ٭ ب
فَلَک پَردہ بَردارد - ف
قیامت قائم ہو جائے ٭ ب ش
فَلَکِ ثابِتہ } ع - کُرسی -
فَلَکِ ثَوابِت } آٹھواں
آسمان ٭ بم
فَلَک زَدہ - ف - مفلس -
تنگدست ٭ ب
فَلَک سَیر - ف - تیز رَو تیز
رفتار ٭ ب
فَلَکِ مُکَوکَب - ع - کُرسی سے
کنایہ ہے ٭ ب
فَلَک نَورد - ف - تیز رفتار ٭ بم
فَلَک نِہاد - ف - وہ شے
جس کی بنیاد آسمان کی طرح
بلند اور مضبوط ہو ٭ شرح سکندر نامہ
فَلْکَہ - ع - ایک لٹو گول سوراخ دار
ہوتا ہے جو ستون خیمہ پر
نصب کرتے ہیں ٭ چرخہ کی
چَمرَخ ٭ چھوٹی کشتی ٭ ش -
ث - ز ٭ م - مب
فَلَکی - ع - آسمانی ٭ ج
فُلُو - ع - گدھے یا گھوڑے
کا ایک سال کا بچہ جسکا دودھ
چھڑا دیا گیا ہو ٭ م
فُلُوس - [illegible] - ع - [illegible] پیسے

**فُلُوکَہ + فُلُورکِیہ** - ف - چھوٹی کشتی - ڈونگا ٭ ز

**فُلَہ + فَلہ + فَلّہ** - ف - پیوسی - لھیس ٭ غ - ب ٭

**فَلِہٰذا** - ع - پس ، اِسی واسطے ٭ ج

**فَلِیو** - ف - بیہودہ - نالائق + بیفائدہ + احمق ٭ ج - ب

**فَلِیوا** - ف - بیہودہ + ب - ج

**فَلِیوَد** - ف - بیفائدہ - بیہودہ ٭ ن - ج

**فُم** - ع - (بہرسہ حرکت ف) مُنہ + یہ لفظ میم کی تشدید سے بھی آیا ہے ٭ م

**فَنّ** - ع - حال - طرح - نوع - قسم + استعمال فارسی میں بغیر تشدید نون کے بمعنی ہُنر اور کشتی کے پیچ کے مستعمل ہوتا ہے ٭ م - غ

**فِناء** - ع - گرداگرد خانہ + مکان کے آگے کا کُشادہ صحن ٭ م

**فَناء** - ع - نیست ہونا - مرنا - ہلاک ہوا - ختم ہوجانا ٭ م

**فنجان** - ع - پیالی جس میں قہوہ پیتے ہیں ٭ ج

**فَنجُوش** - ف - (خُبث الحدید) لوہے کا میل ٭ ب

**فَنجِیدن** - ف - انگڑائی لینا - بخار سے پہلے جسم کا ٹوٹنا - رونگٹے کھڑے ہونے ٭ ب

**فَنْح** - ع - اُونٹ کا پیٹ بھر کر پانی نہ پینا ٭ م

**فَن خُوردن** - ف - کسی کے دھوکے میں آجانا - دھوکا کھانا ٭ بم

**فَنَد** - ع - خطا + جھوٹھ + فتور عقل ٭ م

**فَنْد** - ف - مکروفریب + بیہودہ بات + جھوٹ - خال ٭ ب

**فُندُق** - ع - ولایت کا ایک مشہور میوہ ہے جو سُرخ رنگ بیر کے برابر آدمی کی اُنگلیوں کے سروں سے مشابہ ہوتا ہے شاعر لوگ کبھی اس سے معشوق کے ہونٹ کو اور کبھی مہندی سے رنگین انگلیوں کے سروں کو تشبیہ دیتے ہیں اور اسکو عربی میں بُندق بھی کہتے ہیں + کاروان سرا جو سرراہ ہو + کھیلنے کا گیند ٭ م - غ

**فُندُق بَستن** - ف - اُنگلیوں کی پوروں کو مہندی سے رنگین کرنا ٭ بم

**فُندُق زَدن** - ف - بائیں ہاتھ کی مُٹھی پر داہنے ہاتھ کی اُنگلی اس طرح مارنی کہ وہ آواز دے ٭ ب - بم

**فُندُقِ سنجاب رَنگ** - ف - زمین ٭ ب - ج

**فُندُقِ سیم** - ف - آسمان کے ستارے ٭ ب

**فُندُق شکستن** - ف - معشوق کے بوسہ لینے سے کنایہ ہے ٭ بم

**فَنَک** - ف - اندمائن + پریشانی سبب ہرج ومرج ماہانی ٭ ب - ن

**فَنَگ** - ف - جونک + ایک جانور ہے - جس کے چمڑے کی پوستین بنتی ہے + پوستین کو بھی کہتے ہیں ٭ ن

**فَنَن** - ع - شاخ - ٹہنی - (جمع اَفنان) اور (افانین جمع الجمع) ٭ م

**فنودن** - ف - غنودہ ہونا

مغرور ہونا + آرام پکڑنا + رفتار
وگفتار میں توقف کرنا۔ ٹھیرنا +
ب۔ ن
**فُتُور**۔ ف۔ جُدائی۔ فراق +
ب۔ ن
**فُنُون**۔ ع۔ ر جمع فن، ہنر + ج
**فَوات**۔ ع۔ نیستی + م۔ غ
**فَواحِش**۔ ع۔ ر جمع فاحِشہ۔
حرامکار عورتیں + بڑے
کام۔ بَدیاں + بڑے گُناہ +
وہ چیزیں جن کا کرنا شرع
شریف میں منع ہے + م
**فَواد۔ فُؤاد**۔ ع۔ دل +
م۔ مب
**فُوارہ**۔ ع۔ وہ چیز جو دیگ
میں آگ پر جوش مارے + م
**فَوّارہ**۔ ع۔ بہت بڑا جوش
مارنے والا۔ معرب بھُوارا +
**فَواصِل**۔ ع۔ ر جمع فاصِلہ۔
قرآن مجید کی آیتوں کے
آخری کلمات جو بمنزلہ قافیوں
کے ہیں + م
**فَواضِل**۔ ع۔ ر جمع فاضِلہ۔
بڑی بخششیں + اچھے انعام +
واضح ہو۔ کہ فواضل وہ نعمتیں
ہیں جو دُوسروں کی طرف
بھی جا سکیں اور یہ شخص دے
سکے۔ مثل علم۔ ہُنر۔ عطا۔
وغیرہ۔ اور فضائل وہ نعمتیں
ہیں جو اُس شخص کی ذات
میں ہوں نہ یہ دے سکے۔
اور نہ دوسرا لے سکے۔
مثل خوب صورتی۔ عقل۔ طاقت
حیا۔ شرم۔ اصالت وغیرہ
کے + م۔ غ
**فُواق**۔ ع۔ ہچکی۔ وہ ہوا
جو سینہ سے نکلتی ہے + جان
کنی کی حالت + م
**فَواکِہ**۔ ع۔ ر جمع فاکِہَہ۔
میوے + مب۔ م
**فَوائِح**۔ ع۔ ر جمع فائحہ۔
خوشبو دینے والی چیزیں +
خوشبوئیں + ش۔ غ
**فَوائِد**۔ ع۔ ر جمع فائِدہ۔ فائدے۔
وہ چیزیں جو آپس میں لی
دی جاتی ہیں + مب
**فَوت**۔ ع۔ مرنا۔ کسی چیز کا
کھو یا جانا۔ جاتا رہنا + م
**فُوت**۔ ف۔ وہ پھُونک جس
سے آگ جلائی جاتی ہے۔
یا چراغ گُل کیا جاتا ہے + ن
**فَوج**۔ ع۔ لشکر۔ جنگی سپاہ۔
گروہ + بم۔ ج
**فَوحات**۔ ع۔ خوشبوئیں + غ
**فَور**۔ ع۔ وقت۔ ساعت +
جلد۔ شتاب۔ جلدی + جوش
اُبال + دیگ یا چشمہ وغیرہ
کا جوش مارنا۔ اُبلنا + کستوری
کی خوشبو کا مہکنا + غ۔ م۔ مب
**فَوَران**۔ ع۔ جوش مارنا +
اُبلنا + مب
**فَوز**۔ ع۔ رہائی پانا + مُراد کو
پہنچنا + ہلاک ہونا + م
**فَوز**۔ ف۔ غلبہ + ن۔ ھ
**فوزافوز**۔ ف۔ جماع کی آواز +
ن۔ ھ
**فوژان**۔ ف۔ بلند آواز +
ن۔ ھ
**فوطہ**۔ ف۔ اصل فوتہ = دوتہ۔ کمربند + بے سِیا
ہوا کپڑا + نہانے کی لنگی +
وہ روپیہ جو رعایا خزانۂ
سرکاری میں داخل کرے +
تھیلی + خُصیہ + پگڑی + رومال +
غ۔ بم۔ ھ
**فُوفَل**۔ مب۔ معرب پُوپل چھالیہ

سپارنی ۰ غ۔م

فَوق۔ع۔ اُوپر۔ فوقیت لے جانا ۰ م

فَوقانی۔ع۔ اُوپر کا۔ اُوپر والا +

فُوگان۔ف۔ جَو کی شراب کا شیشہ ۰ ن۔ ھ

فُولاد۔مب۔ پُولاد کا معرب ہے۔ ایک قسم کا جوہر دار لوہا ۰ غ۔ج

فُوم۔ع۔ لہسن۔ گیہوں۔ چنے ۰ م

فُوَّہ۔ع۔ مجیٹھ + م۔بم

فُوہ۔ع۔ بُوے خوش۔ خوشبو ۰ غ

فُوہ۔ع۔ مُنہ (جمع اَفواہ) ۰ م۔ع

فَوہات۔ع۔ جمع فُوَہ۔ مُنہ ۰ غ

فَہّام۔ع۔ بہت بڑا سمجھنے والا ۰ ج

فَہانہ۔ف۔ پتھر ۰ ن

فَہد۔ع۔ چیتا ۰ م۔غ

فِہرس۔مب۔ فہرست کا معرب ہے ۰ م

فِہرِشت۔ف۔ بابوں اور مضامین کتاب کی تفصیل ۰ غ

فَہل۔ف۔ فراخ۔ کشادہ ۰ ب

فَہم۔ع۔ سمجھ۔ عقل۔ دانائی + سمجھنا ۰ م۔ج

فُہمانیدن۔ف۔ سمجھانا ۰ ج

فَہمیدن۔ف۔ سمجھنا ۰ بم

فَہو۔ع۔ بھُول جانا۔ بھُول چوک ۰ م

فُہُوم۔ع۔ جمع فہم ۰ ج

فَہیم۔ع۔ بڑا سمجھنے والا ۰ ج

فَیٔ۔ع۔ لوٹنا + ہر چیز کا سایہ جو زوال آفتاب کے بعد سے شام تک زمین پر پڑتا ہے اور صبح سے دوپہر تک جو سایہ ہوتا ہے۔ اُسے ظِل کہتے ہیں + خراج۔ غنیمت + لوٹ + جماع ۰ م۔غ + سایہ وقت زوال + بعض کی رائے میں فَیٔ دوپہر کے سایہ کا نام ہے اور قبل از دوپہر جو سایہ ہوتا ہے۔ اُسے ظِل کہتے ہیں ۰ م

فِی۔ع۔ اندر۔ بیچ۔ میں ۰ غ

فَیّاح۔ع۔ بہت بڑا دریا ۰ م

فَیّاد۔ع۔ بُوم نر۔ نر اُلُّو ۰ م

فَیار + فَیاوار۔ف۔ کام شغل ۰ ن

فَیّاض۔ع۔ بہت فیض پہنچانے والا۔ بہت بڑی بخشش کرنے والا ۰ مب

فَیافی۔ع۔ جمع فَیفاء۔ بیابان ۰ مب

فَیّال۔ع۔ پیلبان۔ ہاتھی چلانے والا ۰ م

فِی الجُملَہ۔ع۔ حاصل کلام۔ حاصل سخن۔ من وجہ ۰ بم۔ب

فِی الحال۔ع۔ فوراً۔ ابھی ۰ ج

فِی المَثَل۔ع۔ بطور کہاوت۔ کہاوت میں ۰ ج

فِی الواقع۔ع۔ حقیقت میں ۰ ج

فَیجَن۔ف۔ع۔ سُداب جو پودینے کی طرح ایک گھاس ہے۔ (پنجابی اِٹ سِٹ) ۰ پ۔م

فَیجَذَرج۔ معرّب بیدہ۔ تپ چڑھنے سے پہلے اعضاء شکنی کی سی حالت ۰ غ

فیجا - ع - جوش دوزخ ٭ غ

فَید - ف - خرامِ ناز + مٹک کر چلنا + نفع - فائدہ + زیادہ + زیادہ ہونا + گھوڑے کے بال ٭ ب

فَیدار - ف - شغل - کام کاج صنعت ٭ ب

فِیر - ف - تاسف - افسوس ٭ ب

فِیروز - معربِ پیروز - کامیاب - فتحمند ٭ ن - بم

فِیروزگشت - ف - مبارک سیر والا - مبارک گردش والا ٭ بم

فِیروزمند - ف - (کلمہ پند نالہ ہے) کامیاب ٭ بم

فیروزبین - ف - نیک کام ٭ ب

فِیروزہ - ف - ایک نیلگوں جواہر جس کی کان نیشاپور میں ہے ٭ ن ب

فیروزۂ تاج - ف - فیروزہ کے تاج والا - تاج کیخسرو + اہلِ مدارک - سالک لوگ ٭ م - ب

فیروزۂ بواسحاقی - ف - عمدہ فیروزہ کی ایک قسم ہے جس کی کان ابو اسحاق نامی ایک شخص نے نیشاپور میں نکالی تھی ٭ غ - بم

فیروزہ تخت + فیروزہ دریا + فیروزہ سقف + فیروزہ گوں دریا - ف - آسمان ٭ ب

فیروزۂ حبابی - ف - وہ فیروزہ جو بشکل حباب بیچ میں سے اٹھا ہوا ہو ٭ بم

فیروزۂ خرگاہ - ف - آسمان سے مراد ہے ٭

فیروزہ طشت - ف - تخت کیخسرو + آسمان + بنات النعش ٭ ب ج ن

فیروزۂ طارم - ف - آسمان او دنیا سے مراد ہے ٭

فیروزہ کاخ - ف - آسمان او دنیا سے مراد ہے ٭ ب

فیروزۂ کہن - ف - پرانا فیروزہ جو خوش رنگ اور بیش قیمت ہوتا ہے ٭ غ

فِیروزی - ف - فتحمندی - فتح ٭ بم

فَیریدن - ف - تمسخر کرنا - ٹھٹھا اڑانا + ٹھٹھا کر چلنا + کسی امر کا مشتبہ ہونا ٭ ب ن

فیسل - ع - جانوروں کی ہڈیاں جن سے جانوروں کی تشریح کا حال معلوم ہوتا ہے ٭ ر

فَیصَل - ع - حاکم + حق و باطل کو جدا کرنے والا + حکم + منصف - فارسی والے مجازاً بمعنی انفصال اور جھگڑا چکانے کے استعمال کرتے ہیں ٭ بم - مب

فَیصلہ - ع - جھگڑا چکانا ٭ ج

فیصلی - ع - حاکم پنچ ٭ مب

فَیض - ع - نہر کا پانی استقدر زیادہ ہونا کہ کناروں سے بہنے لگے + پانی کا گرانا + بڑی بخشش + فائدہ کثیر + راز اور خبر کا ظاہر ہو جانا ٭ بم غ

فَیضِ اقدس - ع - خدا تعالےٰ کی طرف سے بے واسطہ فیض ٭ ب

فَیضان - ع - پانی کی بہ کثرت [illegible] + پانی کا جاری ہونا + خبر کا

عام ہو جانا۔ مگر اہل فارس
بہ سکون حرف ثانی استعمال کرتے
ہیں ÷ غ

**فَیضِ مُقدّس**۔ ع۔ خدائے
تعالےٰ کی طرف سے بالواسطہ
فیض ÷ ب

**فَیفاء**۔ ع۔ فراخ بیابان۔ بے
آب بیابان ÷ مب

**فِیل**۔ پیل کا معرب ہے۔
ہاتھی ÷ (جمع فُیُول و
اَفیال) ÷ م

**فِیلا**۔ ی۔ محبّ۔ دوستدار ÷
ب۔ ج

**فَیلاق**۔ ف۔ فوج ÷ ب

**فِیلبان**۔ ف۔ ہاتھی وان
مہاوت ÷ ج

**فِیل باراں**۔ ف۔ آخر
برسات کا مینہ جو بڑے زور
شور سے برستا ہے ÷
بم۔ غ

**فِیلِ تَن**۔ ف۔ کسی چیز کا
تودہ جو ہاتھی کے برابر ہو ÷ غ

**فَیلسُوف** (مخفف فیلاسوف)
ی۔ حکیم۔ عقلمند۔ دوستدارِ
حکمت ÷ ب

**فَیلَق**۔ ف۔ مخفف فَیلاق۔
سپاہ۔ فوج ÷ ب

**فِیل مُرغ**۔ ع۔ ایک مشہور
پرند ہے ÷ ج

**فَیلُولَہ**۔ ع۔ رائے و تدبیر کا
ضُعف۔ عصر کے وقت
سونا ÷ غ

**فِیما بَین**۔ ع۔ درمیان۔ بیچ
میں ÷ ج

**فی نَفسِہٖ**۔ ع۔ اپنی اصل میں۔
اپنی ذات میں۔ فی الواقع ÷ ج

**فُیُوحات**۔ ع۔ خوشبوئیں
ارزانیاں ÷ غ

**فُیُوض**۔ ع۔ جمع فیض ÷ م

**فُیُوضات**۔ ع۔ جمع فُیُوض
اور جمع الجمعِ فیض ÷ ج

**فُیُول**۔ ع۔ جمع فیل۔ ہاتھی ÷ م

**فَیہَج**۔ ع۔ شراب کا پیمانہ۔
شراب کی صافی ÷ م

* * * * *

# ق

**قاآن**۔ ت۔ شاہانِ ترکستان
و چین کا لقب ہے ÷ مجازاً
ہر ایک جلیل القدر بادشاہ
کو کہہ دیتے ہیں ÷ ب۔ غ

**قاب**۔ ت۔ مطلق ظرف۔
جیسے قابِ عینک = عینک کا
خانہ۔ قاب قلمدان۔ قلمدان کا خانہ۔ قاب
آئینہ = آئینہ کا خانہ۔ قابِ کتاب =
جزودان۔ قاب طعام = طباق
÷ وہ ہڈیاں جن سے جوا کھیلتے
ہیں ہندی پانسہ ÷ ٹخنی کی
ہڈی۔ پاؤں کے گٹے کی ہڈی
÷ بم۔ غ

**قاب**۔ ع۔ کمان کے قبضے کے
بیچ کا حصّہ۔ کمان اور چلے کے
بیچ کا فاصلہ ÷ اندازہ ÷ م مب

**قابخانہ**۔ ف۔ قمارخانہ۔ جوا
کھیلنے کا مکان ÷ غ

**قابِ سیگار**۔ ف۔ دیکھو
سیگار ÷ ز

**قابِض**۔ ع۔ قبض کرنے والا۔

قُوت - ع - خوراک - کھانا ✻ ب
قُوتِ مسیح - ف - ایک شبہ شراب ✻ ب
قُوتِ مَسِیحِ یک شَبَہ - ف - خُرما - کھجور ✻ ب - ج
قُوچ - ت - لڑائی کا سینگوں دار مینڈھا - اور یہ لفظ قُچ بحذف واؤ بھی آیا ہے ✻ غ - ب - ج
قُود - ع - خون کے بدلے خون کرنا - قصاص ✻ م
قور - ت - ہتھیار + لوہا ✻ غ
قُورُت - ت - خُشک دہی ✻ غ
قُورچی - ت - ہتھیار بند سپاہی - سلاحدار یعنی جس کے پاس ہتھیار رہیں - نہار + دربار شاہی کا مُہتمم ✻ ش غ
قُورچی باشی - ف - سپاہیوں کا سردار + سلاح خانہ کا داروغہ ✻ غ
قُورخانہ - ف - وہ مکان جس میں ہتھیار رہیں - اسلحہ خانہ - میگزین ✻ ج - بم
قورعی - ت - رسّی جو خیمے کے گرد باندھتے ہیں ✻ غ

قُورُق (بواؤ غیر ملفوظ) - ت - ممنوع - منع کردہ شد + نگہبانی ✻ غ
قُورُق (بواؤ غیر ملفوظ) - ت احاطہ - شکارگاہ + ممنوع + غ - بم
قُورمَہ - ت - بُھنا ہُوا خصوصًا بُھنا ہُوا گوشت ✻ غ
قوری - - چائے دانی ✻ ز
قُوریُون - ت - کشنیز - دھنیا ✻ ب - ج
قُوس - ت - عیسائیوں کا گرجا ✻ ب - ج
قَوس - ع - کمان + دائرے کا ٹکڑا + آسمان کے ایک بُرج کا نام ✻ تم
قَوسُ السَّماء - ع - قوس قزح - دھنک + آسمان کا نصف دائرہ یا تہائی یا چوتھائی دائرہ ✻ غ
قَوسُ النَّہار - ع - مُراد ہے آفتاب کی ظاہری رفتار کی مقدار مسافت سے جو اُفق شرقی سے اُفق غربی تک ہر روز ہوتی ہے - کیونکہ جب تمام آسمان مرئی اور غیر مرئی کو دائرہ کی شکل کا فرض کریں تو بالضرور اس کا آدھا قوس کی شکل کا ہوگا - پس نصف مرئی آسمان کو جس میں آفتاب ہر روز دورہ کرتا ہُوا معلوم ہوتا ہے - قوس النّہار کہا گیا ہے ✻ غ

قَوسِ قُزَح - ع - دھنک - شیطان کی کمان ✻ م - غ
قَوسِ مُشکیں - ف - معشوق کی بھوؤں سے کنایہ ہے ✻
قَوسَہ - ف - قوس قزح - دھنک ✻ ب - ج
قَوصَرہ - ع - کھجور کے پتّوں کا بنا ہُوا خریطہ یا گون ✻ غ
قوش - ت - شکاری پرندہ - جیسے شکرہ - باشہ - باز وغیرہ ✻ غ
قُوشچی - ف - میر شکار ✻ غ
قُوطی - - دیکھو قُتّی ✻
قُوقُنُس } ف - ققنس ✻
قُوقُنُوس } ب - ج
قُوقُو - قوقہ - ت - تُکمہ + بم
قول - ت - فوج و سپاہ ✻ بم

قَول - ع - گفتار - گفتگو - بات
موسیقی کی اِصطلاح میں وہ
گیت جس میں عربی عبارت
بھی شامل ہو ٭
قَول دادن - ف - اِقرار
کرنا ٭ بم
قَول گرِفتن - ف - وعدہ
لینا - اقرار کرانا ٭ ز
قُولقچی - ت - نوکر - خدمتگار ٭
غ ٭ بم
قَولنامہ - ف - اقرار نامہ - وہ
کاغذ جس میں قول و قرار لکھا
جائے ٭ ج
قُولَنج } ع - وہ درد شدید
قُولِنج } جو (قولون) انتڑی
میں پیدا ہوتا ہے ٭ م - غ
قَوم - ع - آدمیوں کا گروہ ٭ م
قوماسیون - کمیشن ٭ ز
قوماندان - کمانڈر ٭ ز
قَومہ - ع - ایک مرتبہ اُٹھنا ٭
ایک بار کھڑا ہونا ٭ م
قونسل - مب - کونسل ٭
قونسلرق - ت - مشورہ کرنا ٭
قونشلیق - ت - ہمسائگی -
پڑوس ٭ غ

قُوبیا - ف - راکھ - خاکستر ٭ ب
قُوّۃ - ع - طاقت - استعداد -
اِمکان - قدرت ٭ م
قَوسے - ت - گوسپند ٭ غ
قَوی - ع - مضبوط - طاقت والا ٭ مب
قَوی بازو } ف - طاقتور -
قَوی بال } قوت والا ٭
قَوی پنجہ } بم ر
قَوی - - مرغابی ٭ ز
قَوی پُشت - ف - بہادر -
دلیر ٭
قَوی حال - ف - خوشحال ٭ بم
قَوی دَشت - ف - پرُزور -
طاقتور ٭ بم
قَوی سفید و سیاہ - ف -
سفید و سیاہ مرغابی ٭ ر
قَویم - ع - خوش قد آدمی ٭ سیدھا ٭ مب
راست ٭ استوار - درست ٭
قُویمہ - ع - ہر سیدھی چیز ٭ غ
قَہّار - ع - بہت بڑا غالب -
خدا کے ناموں میں سے
ایک نام ٭ م
قَہر - ع - غالب ہونا ٭ م مب -
قَہرمان - کہرمان کا معرب ہے ٭
صاحب غلبہ ٭ وکیل ٭ بادشاہ

حکمراں ٭ خزانچی ٭ سربراہ -
سرپرست - حفاظت کنندہ ٭
مجازاً حکومت ٭ غ - ش - م
قَہقَرے - ع - اُلٹے پاؤں
چلنا - پیچھے کو چلنا ٭ مب
قَہقَہہ - ع - کھِل کھلا کر ہنسنا -
زور کی ہنسی ٭ مب
قَہوَچی - - قہوہ پلانے والا ٭
قَہوہ - ع - ایک تخم کا نام جو
کسیلا اور سیاہ ہوتا ہے - ہندی
میں اُس کو بُن کہتے ہیں ٭ شراب
٭ غ - مب - بم
قہوہ سینی - ف - قہوہ کا مجمع -
بڑی تشتری ٭
قَے - ع - اُبکائیوں کے ساتھ
کھایا ہوا اُگل دینا ٭ مب - م
قِیادت - ع - رہبری کرنا -
رستہ بتانا ٭ مجازاً بمعنی دلالی
کے بھی آتا ہے ٭ غ
قِیاس - ع - اندازہ - دو
چیزوں میں مناسبت ڈھونڈھ
کر ایک پر دوسرے کا حکم
لگانا ٭ منطق کی اصطلاح میں
ایک قول ہے مرکب دو جملوں
سے جس سے نتیجہ نکلے اور اسکو

اصطلاح منطق میں شکل بھی
کہتے ہیں * غ-مب
قیاس مع الفارق-ع-
ایک چیز کا دُوسری چیز پر بغیر
اِن کے کہ اُن دونوں میں
مناسبت ہو قیاس کرنا * غ
قیاسی-ع- وہ چیز جو موافق
قیاس اور قاعدہ کے منسوب
طرف قیاس کے * ج
قیافہ-ع-صورت سے تاڑ
جانا + صورت دیکھ کر تاڑ لینے
کا حکم * ج
قیام-ع-کھڑا ہونا- استادہ
ہونا + مب
قیامت-ع-کھڑا ہونا +
مُردوں کا قبروں سے اُٹھنا +
دُنیا کے نیست و نابود ہونے
کا دِن + فارسی میں لفظ قیامت
بمعنی نہایت اور بہت اور
کار عجیب کے بھی مستعمل ہوتا ہے
جیسے (فلاں طفل قیامت شوخ
است) * غ- بم
قیامت پیشہ + قیامت پیکر
قیامت جلوہ- قیامت خرام
ف- محبوب- معشوق * بم

قیامت گردن-ف عجیب
غریب کام کرنا- کسی کام میں
طاقت سے زیادہ کمال پیدا
کرنا * بم- غ
قیامت نگاہ-ف معشوق * بم
قیان-ع- جمع قینہ- گانے
والی لونڈیاں * م
قیان- -بڑا ترازو * (ش)
قینچی-ت- مقراض * بم
قیح-ع- پیپ * م
قید-ع- بند- بیڑی + تلوار
کا تسمہ + مجازاً شکنجہ جس میں
کتاب دبا دیتے ہیں * م- بم
قید الاشنان-ف- مسوڑھا
* م
قید بند-ف- قلعہ * غ-ج
قیدی-ف- بندھا ہوا * ج
قیر-ع- ایک قسم کا سیاہ روغن
ہے جو خارشتی اُونٹوں پر ملا
جاتا ہے + اور اونٹوں پر ملا
جاتا ہے + اور ایک قسم کا بانا
اور نہایت چپکنے والا گوند ہے-
جو جہازوں اور کشتیوں کی
دراڑوں میں بھر دیتے ہیں-
تاکہ پانی اندر نہ آئے اور بعضوں

نے بمعنی رال لکھا ہے * ب-
مب- غ
قیراط-ع- آدھا دانگ یعنی
چار جَو کی مقدار * غ-م-مب
قیروطی-ی- موم روغن * مب
قیصر-ر-ع- بادشاہ رُوم
کا لقب ہے + واضح ہو کہ
رُومی زبان میں قیصر اُس بچّہ
کو کہتے ہیں جس کی ماں اُس
کے جننے کے دنوں میں مر جائے
اور اُس عورت کا پیٹ چاک
کرکے اُسے نکالا جائے -
چونکہ رُوم کا پہلا بادشاہ
اغسطوس نام اسی طرح پیدا
ہوا تھا اس لئے اُسکا خطاب
قیصر ہوا اس کے بعد روم کے
ہر ایک بادشاہ کو قیصر کہنے
لگے * مب- ب
قیطون-ت- گنجینہ- کلابتون
کی ڈوری * ب- غ
قیفال-ع- ایک رگ کا نام
ہے جس سے خون نکالنا سر
اور چہرے اور گلے کی اکثر
بیماریوں کو دور کرتا ہے اس
لئے عرف میں اس کو سراِرو

کہتے ہیں ؛ م - غ
قِیل وقال - ر - بحث گفتگو
بات چیت ؛ غ - ش
قِیل وقال کردن - ف
بحث کرنا + گفتگو کرنا ؛ ب
قَیلُولہ - ع - دوپہر کو سونا ؛ مب
قِیلہ - ع - دوپہر کو سونا - ایک
بیماری ہے جس میں خُصیہ
بڑا ہو جاتا ہے اور یہ فتق کی
ایک قسم ہے ؛ مب - غ
قُیَّم - ع - جمع قائم ؛ مب
قِیَم - ع - جمع قیمت - قیمتیں ؛ م
قَیِّم - ع - نگاہ رکھنے والا +
قائم رکھنے والا + خدائے تعالے

کا نام ؛ م
قیمار - ت - لونڈی - غلام -
خدمتگار ؛ غ
قیماق - قیماغ - ت -
ملائی - بالائی ؛ غ - ج
قِیمت - ع - مول + قدر +
قدوقامت ؛ مب
قِیمتی - ع - جو شے قیمت
والی ہو ؛ ج
قیمہ کردن - ف - ریزہ ریزہ
کرنا ؛ بم
قَین - ع - لہار + غُلام ؛
مب
قَین - ت - زوجہ + چھری

وتلوار کامیان ؛ غ
قَینہ - ع - گانے والی لونڈی
؛ م - مب
قُیُود - ع - جمع قید ؛ م
قَیُّوم - ع - بے مثل +
بے نظیر + بہت بڑا قائم
رکھنے والا - تھامنے
والا + بہت بڑا نگاہ رکھنے
والا - خدا تعالے کے
ناموں میں سے ایک نام
ہے ؛ مب - م

# ک

کابُک - ف - پرندوں کا
آشیانہ + خانگی کبوتروں کا
گھر + چڑیوں کا گھونسلا ؛ ب
کابلچ + کابیلج - ف -
چھنگلیا ؛ ب
کابُوس - ع - ایک حالت
ہے - جو سوتے ہوئے آدمی
کو لاحق ہوتی ہے اس طرح
کہ آدمی کوئی ڈرونی شکل یا
کوئی ہنگامہ آفت کا خواب
میں دیکھ کر ڈرتا ہے - اور
تمام جسم اُس کا بوجھل ہو
جاتا ہے - اور باوجودیکہ سوتے
میں غل مچاتا ہے مگر آواز
نہیں نکلتی ؛ غ - م
کابُوک - ف - مُرادف
کابک ؛ ب
کابِیدن - ف - مُرادف
کاویدن ؛ ب
کابیشہ - ف - کُسُم ؛ ب
کابِیلہ - ف - غلّہ کوٹنے کی
چیز - اوکھلی + عطاروں کا
ہاون دستہ ؛ ب
کابِین - ف - عورت کا مہر ؛ ب

کابینہ - ف - دیوانِ خاص -
خلوتخانہ * ز
کات - ف - کتھ جو پان پر لگاتے
ہیں * ب
کاتب - ع - کلرک - لکھنے والا -
محرِّر * م - ز
کاتبِ جان - ف - باری
تعالےٰ * ب
کاتبِ وحی - ع - خلیفہ
سوم حضرت عثمان رضی اللہ
عنہ سے مراد ہے * ب
کاتبی - ف - ایک قسم کا لباس
ہے * غ * لمبا کوٹ * ر
کاتورہ - ف - سرگشتہ - حیران * ب
کاتوزی - ف - زاہد - عابد *
جمشید نے آدمیوں کو اس طرح
چار فرقوں پر تقسیم کیا تھا - کہ
ایک گروہ کو پہاڑوں اور جنگلوں
میں رہنے کا حکم دیکر انہیں
خدا کی عبادت کرنے کی ہدایت
کی - اس گروہ کا نام اُس نے
کاتوزی رکھا * دوسرے فرقہ
کو لڑائی اور جنگ کے لئے
مخصوص کیا اور اُن کا نام نیساری
رکھا - تیسرے فرقہ سے کھیتی
باڑی کا کام لیا اور اُس کا
نام نسودی رکھا * چوتھے فرقہ
کو صنعت و حرفت کے لئے
مخصوص کیا اور اس کا نام
اہنوخشی رکھا * ب - ن
کاج } ف - احول - بھینگا *
کاجَ } کاش * کلمۂ تمنا *
ڈھول دھپا * درخت صنوبر * ب
کاج خوردن - ف - مکا
طمانچہ تھپڑ کھانا * بھاگنا * ن
کاجکے - ف - کاشکے - تمنا
اور حسرت کا کلمہ ہے * ب
کاجیرہ - ف - کسُم * ب
کاچار } ف - گھر کا اسباب
کاچال } * ب
کاچک - ف - تارک - سر کے
اوپر کی ہڈی - مغز کے اوپر
کی ہڈی - چندیا * ن - ب
کاچی - ف - روغنی پیالہ جس
پر کچھ کا روغن ہو * ب - ز
کاچہ - ف - ٹھوڑی * خوشی * ن
کاخ - ف - بلند عمارت - محل *
ب - ن
کاخر - ف - یرقان کی بیماری *
زراعت پر زردی چھا جانی
جس سے وہ خراب ہو جائے
* بارش - مینہ * ب
کاخِ ماہ - ف - برج سرطان *
کاخِ مجازی - ف - دنیا *
کاخِ مشتری - ف - برج
حوت * ب
کاخہ - ف - یرقان کی بیماری *
بارش - مینہ * ب
کاد - ف - حرص - لالچ * ب
کادی - ف - ایک قسم کی نہایت
خوشبودار روئیدگی ہے * ب
کاذی - ف - کیوڑہ کا درخت
* ج - ش
کاذب - ع - جھوٹا * م ب
کار - ف - کام - کاج - پیشہ
ہنر * جنگ و جدل * کھیتی
باڑی * ب - ن
کارِ آب - ف - کثرت سے
شراب پینا * ب
کار از پیش بُردن } ف
کار از پیش بَرداشتن } کام
کو خوبی سے انجام دینا * حاجت
پوری کرنا * بم
کار از پیش رفتن } ف - کام
کار از پیش شدن } کا خوبی

**کار از کسے رفتن** - ف - کام کا کسی سے سنور جانا اور سرانجام ہونا * بم

**کار از کسے گزاردن** - ف - دوسرے سے سبقت لے جانا - فائق ہو جانا * بم

**کار اُفتادہ** - ف - تجربہ کار آدمی جس کو کئی شخصوں سے معاملہ پڑا ہو * بم

**کار آفریں** - ف - باری تعالےٰ *

**کار آگاہ** - ف - ہوشیار - کام سے واقف * ج

**کار بالا گرفتن** - ف - کام کا رونق پر ہونا * ر

**کاربان** - ف - اونٹوں وغیرہ کی قطار - قافلہ کارواں * ب

**کار بجاں رسیدن** - ف - ہلاکت کے قریب پہنچنا * غ

**کار براحت رسیدن** - ف - کام بن جانا - سرانجام ہونا * بم

**کار بر میزان نہادن** - ف - کام کو نہایت عمدگی سے سرانجام دینا *

**کار بساز کردن** - ف - آراستگی سے کام کرنا * بم

**کار بستن** - ف - عمل میں لانا * بم

**کار بگوشہ چیدن** - ف - بھلا دینا - فراموش کر دینا * بم

**کاربن** - ف - غیر سیال عنصر - مثلاً کوئلہ - ہیرا - سنگ سرمہ *

**کاربند** - ف - کام کرنے والا اطاعت کرنے والا * بم - ج

**کار پیچ** - ف - وہ کپڑا جو کشیدہ گر اور کلابتون دوز اپنے کئے ہوئے کام پر چڑھاتے ہیں تاکہ وہ خراب نہ ہو * بم

**کارتن - کارتنک - کارتنہ** - ف - مکڑی * ب

**کار چراغ خلوتیاں** - ف - اندھیری جگہ کو روشن کرنا * ن - ہمیشہ روشن رکھنا * ب

**کار چوں زر کردن** - ف - نہایت عمدگی اور سلیقہ سے کام کرنا * بم

**کارخانۂ فلک** - ف - دنیا - جہان - آسمان * ب

**کارخانۂ گرد** - ف - جہاں جہاز بناتے ہیں * ر

**کار خیر** - ف - ہندوستانیوں کی اصطلاح میں لڑکی کی شادی کو کہتے ہیں * بم

**کارد** - ف - چاقو - چھری * ج

**کاردار** - ف - عامل - کارگزار وزیر * ب - ن

**کاردارانِ فلک** - ف - سیارے *

**کارد از گوشت گذشتن** - ف - نہایت سختی اور بدحالی سے مراد ہے * بم

**کاردان** - ف - مرادف کاردار * ب

**کاردارانِ فلک** - ف - عطارد سیارہ * ب

**کارد بہ استخواں رسیدن** - ف - نہایت تنگ آنا - ہلاکت کے قریب پہنچنا * بم - غ

**کارد چنگال** - ف - چھری کانٹا * ر

**کار دراز کردن / کار دراز گرفتن** - ف - دقت میں ڈالنا

دشواری میں ڈالنا ÷ بم

**کارِ دَر گرہ اُفتادن** - ف - کام کا دشوار ہو جانا - مُدعا کا پُورا نہ ہونا ÷ بم

**کارِ دست بستہ** - ف - مشکل کام ÷ بم

**کارزار** - ف - جنگ - لڑائی - مقابلہ ÷ بم

**کارزار شکستن** - ف - دُشمن پر فتح پانا ÷ بم

**کارسان** - ف - صندوق کی شکل کا ایک ظرف ہے جو کاٹھ اور مٹی سے بناتے ہیں اور اس میں روٹیاں حلوا وغیرہ رکھتے ہیں مخفف کارستان - کام کاج کرنے کی جگہ - کارخانہ ÷ ب

**کارسنج** - ف - کار آگاہ - تجربہ کار ÷ بم

**کارشناس** - ف - کام کو پہچاننے والا ÷ تجربہ کار ÷ نجم ÷ بم

**کارطلب** - ف - شجاع اور بہادر سے مُراد ہے ÷ غ

**کارفرما** - ف - کام بتلانے والا - صاحب - آقا ÷ حاکم ÷ بم

**کارکرد** - ف - کام - عمل ÷ بم

**کارکردہ** - ف - تجربہ کار ÷

**کارِ کسے ساختن** - ف - کسی کو مار ڈالنا ÷ بم

**کارِ کسے شدن** - ف - کسی کا مر جانا ÷ بم

**کارکُن** - ف - کام کرنے والا - کارندہ ÷ بم

**کارکیا** - ف - مرادف کیا - حاکم بزرگ - رئیس اعظم ÷ ن

**کارکیائی** - ف - بادشاہی - سیادت - کارفرمائی ÷ غ

**کارگاہ** - ف - ہر چیز کے بنانے کی جگہ - خصوصاً کپڑا بُننے کا کارخانہ - کرگہ ÷ غ

**کارگاہِ پُروسواس** - ف - دُنیا ÷

**کارگاہِ فلک** - ف - دُنیا - جہان ÷ آسمان ÷ ب

**کارگاہ کُن فکاں** - ف - دُنیا ÷ دونوں جہان کی موجودات ÷ ب

**کارگر** - ف - نوکر - کارندہ ÷ لوگوں کی حاجتیں بر لانے والا ÷ بم

**کارگُزار** - ف - نوکر - کارندہ - لوگوں کی حاجتیں بر لانے والا ÷ بم

**کارگیا** - ف (مرادف کارکیا) بادشاہ ÷ وزیر ÷ عنصر ÷ ب غ

**کارمند** - ف - خدمتگار ÷ ج

**کارنامہ** - ف - کارِ نمایاں ÷ تصویروں کا مُرقع جو نقاش اپنے اظہارِ کمال کے لئے تیار کرتے ہیں ÷ جنگ [illegible] ÷ تواریخ کی کتاب ÷ کتاب قوانین ریاست و عدالت جس کو کتاب آئین اور دستور العمل بھی کہتے ہیں ÷ ب - غ - بم

**کاروان** - ف - قافلہ ÷ ب

**کاروان سرائے** - ف - سرا جس میں قافلہ اور مُسافر اُترتے ÷ ج

**کارُوژُول** - ف - کارفرما ÷ میٹ ÷ راجوں اور مزدوروں سے کام لینے والا ÷ ب - ج

**کازوار** - ف - شُتر مُرغ سا ایک پرندہ ÷ ر

**کاروگر** - ف - پشت و پناہ ÷

مراد مقصود ٭ ب

**کاری** - ف - کام کرنے والا + جنگجو + گہرا زخم + ن - کٹارا + بوجھ لادنے کی گاڑی ٭ ر

**کاری زخم** - ف - گہرا زخم ٭ ج

**کاریدن** - ف - بیج بونا - کام کرنا ٭ ج

**کاریز** - ف - کھیت میں پانی لے جانے کی نالی - وہ نالی جو ندی سے کھود کر کھیت میں لے جاویں تاکہ کھیت میں پانی دیا جائے - پنجابی زبان میں اس کو کول کہتے ہیں + غ - ن - ب

**کاریک رو کردن** - ف - معاملہ قطع کرنا + دوستی اور محبت قطع کرنا +

**کاری گر** - ف - ہنرمند - کام کرنے والا ٭ ج

**کاز / کازہ** } ف - بڑی قینچی جس سے شاخیں تراشتے ہیں + وہ گڑھا جس میں شکاری شکار پکڑنے کی تاک میں چھپ کر بیٹھتے ہیں، اور اُس کے منہ کو درخت کی ٹہنیوں سے چھپا لیتے ہیں، تاکہ شکار دیکھ کر بھڑکے نہیں + کھیت پر کسان کا جھونپڑا + فالیز والوں کا جھونپڑا + جنگل میں بکریوں کا باڑا + جھولا ڈالنے کی رسّی + درخت صنوبر ٭ ن ب - ش

**کاژ** - ف - احول - بھینگا + ایک قسم کا درخت صنوبر ٭ ب

**کاژیرہ** - ف - کُسُم ٭ ب

**کاس** - ف - نقارہ + سُؤر - خوک ٭ ب

**کأس** - ع - شراب + پیالہ + شراب کا پیالہ ٭ م - مب

**کأسات** - ع - جمع کأس ٭ مب

**کاسِب** - ع - کسب کرنے والا - کمانے والا + پیشہ سے پیدا کرنے والا ٭ غ

**کاشت** - ف - گھٹ گیا - کم ہوگیا + جھوٹ - دروغ ٭ ب

**کاشتکار** - ف - جھوٹا - دروغگو + ب

**کاشتن** - ف - گھٹنا - گھٹانا ٭ م - ص

**کاسُنج / کاسُوک** } ع - سانپی - خارپشت کلاں ٭ ب

**کاسِد** - ع - بے رواج - کھوٹا ٭ م

**کاسِر** - ع - توڑنے والا + عقاب ٭ م

**کاسِف** - ع - چھپانے والا - پوشیدہ کرنے والا + بدحال + ترشرو ٭ م

**کاس مُوے** - ف - یعنی مُوے کاس - سُور کے بال + سُؤر کی مونچھ کے بال + وہ باریک تاگا جو موچی سوئی میں پروتے ہیں اور پھر موٹے تاگے کے ساتھ جوڑتے ہیں + ب

**کاسنی** - مشہور دوا ہے + ب

**کاسہ** - ف - پیالہ + طبل + نقارہ + آسمان + آفتاب + زمین ٭ ب

**کاسۂ آتش‌نشیں** - ف - آفتاب سُورج ٭ ب

**کاسہ بازی** - ف - ایک قسم کا تماشا جو بازی گر کرتے ہیں + مجازاً مکاری ٭ بم

**کاسہ بر سرِ کسے شکستن** ف۔ کسی کو رسوا کرنا۔ کسی کا عیب ظاہر کرنا۔ بم

**کاسہ بر ہم خوردن** ۔ف فتنہ اور فساد برپا ہونا۔

**کاسہ بند کردن** ۔ف۔ خوشامد کرنا۔ کسی سے کسی شے کی اُمید اور طمع رکھنا۔ بم

**کاسہ پشت** ۔ف۔ کچھوا آسمان۔ ب۔ بم

**کاسۂ پنیر** } ف۔ بدر۔ چودھویں رات کا چاند۔ ب
**کاسۂ جغرات** }

**کاسۂ تن** ۔ف۔ سب حیثیتوں اور قابلیتوں سے بے بہرہ آدمی۔ مُردہ۔ میّت۔ کبڑا آدمی۔ ب

**کاسہ در پیشِ کسے داشتن** ف۔ اپنی حاجت اُس کے پاس لے جانی۔ بم

**کاسہ در زیرِ آن نیم کاسہ یافتن** ۔ف۔ کسی کا فریب ظاہر کرکے عجائبات کا مشاہدہ کرنا۔ غ

**کاسۂ دریشاں** ۔ف۔ آسمان پر شمال کی طرف چند ستاروں کی کاسہ نما شکل ہے۔ ب

**کاسہ سرنگوں** ۔ف مفلس صاحب ہمّت۔ جوانمرد۔ بم۔ ب

**کاسہ سرنگوں** ۔ف۔ آسمان۔ ب

**کاسہ سیاہ** } ف۔ بخیل و کنجوس آدمی۔ ب
**کاسہ سیہ** }

**کاسہ شدن** ۔ف۔ کبڑا ہونا تلاش کرنا۔ کوشش کرنا۔ ب

**کاسۂ فغفور** ۔ف چینی کا پیالہ۔ غ

**کاسہ کجا بزم** ۔ف طفیلی جو اوروں کے ساتھ لوگوں کے گھر کھانا کھانے جایا کرے۔ ب۔ بم

**کاسہ کشیدن** } ف۔ شراب پینی۔ بم
**کاسہ نوشیدن** }

**کاسہ گاہ** ۔ف۔ نقارخانہ۔ بم

**کاسہ گر** ۔ف۔ کلال۔ کمہار۔ ایک مغنّی اور ایک لحن کا نام بھی ہے۔ ب۔ بم

**کاسہ گرداں** ۔ف۔ گداگر ساقی۔ ب

**کاسۂ گرداں** ۔ف۔ آسمان۔ ب

**کاسہ لیس** ۔ف۔ پیٹو۔ جھوٹے برتن چاٹنے والا۔ گداگر۔ مریض۔ خوشامدی۔ حریص۔ پست ہمت۔ ب۔ بم

**کاسۂ مینا** } ف۔ آسمان۔ ب
**کاسۂ نگوں** }

**کاسہ نواز** ۔ف۔ نقارچی۔ ب۔ بم

**کاسۂ ہمسایہ** ۔ف۔ برادری کی بھاجی۔ بم

**کاسۂ یتیماں** ۔ف۔ مراد کاسۂ درویشاں۔ ب

**کاش** ۔ف۔ خدا کرے۔ امید یوں ہے۔ یہ کلمہ ترجّی و تمنا اور حسرت و افسوس کا ہے۔ شیشہ۔ ب۔ بش۔ غ

**کاشانہ** ۔ف۔ آشیانہ۔ گھونسلا۔ جھونپڑا۔ چھوٹا گھر۔ جاڑوں کے رہنے کا وہ مکان جس میں روشنی کے لئے چاروں طرف شیشے کے روشندان ہوں۔ ن

**کاشت** ۔ف۔ بونا۔ بویا۔ ن۔ ب۔

**کاشتن**۔ ف۔ بونا۔ لوٹنا۔ لوٹانا۔ نومید ہونا ٭ ب

**کاشِف**۔ ع۔ کھولنے والا۔ دور کرنے والا۔ ظاہر کرنے والا۔ ننگا کرنے والا ٭ مس۔ بم

**کاشکے**۔ ف۔ اصل میں (کاش کہ) کثرتِ استعمال سے ہ سے سے تبدیل ہو گئی ٭ غ

**کاشہ**۔ ف۔ برف۔ موسم سرما ٭ ب

**کاشی**۔ ف۔ منسوب بہ شہر کاشان۔ ایک قسم کی اینٹ یا ٹھیکری ہوتی ہے جس پر نقاشی کی ہوئی اور شیشے کے ٹکڑے کوٹ کر لگے ہوئے ہوتے ہیں اور وہ چینی کے برتن کی مانند معلوم ہوتی ہے ٭ ب

**کاشے**۔ ف۔ کاشکے ٭ ب

**کاظِم**۔ ع۔ غصہ کو روکنے والا۔ غصہ کا کھانے والا ٭ م

**کاغ**۔ ف۔ ایک سیاہ پرندے کا نام۔ کوے کی آواز۔ نالہ۔ زیادہ۔ چوپایوں کی جگالی۔ آگ ٭ ب

**کاغذ**۔ ب۔ کاغذ کا معرب ہے۔ مجازاً نامہ ٭ مس

**کاغذِ اطفال**۔ ف۔ ہندی کاغذ باد۔ کنکوا ٭ بم

**کاغذِ توتیا**۔ ف۔ سرمہ دکاغذ حلوا۔ حلوے رکھنے کا کاغذ۔ حجابہ آردی۔ ناقص ناکارہ۔ ایک قسم کا نفیس کاغذ ٭ بم ع

**کاغذ چسپانیدن**۔ ف۔ خط کی مشق کرنی ٭ بم

**کاغذِ زر**۔ ف۔ تمسک۔ قبالہ۔ ہنڈی۔ نوٹ۔ ورق۔ طلا۔ غ۔ بم۔ ب

**کاغذ دفتر**۔ ف۔ حساب کی وصولی کا فرد ٭ بم

**کاغذ گیر**۔ ف۔ پنجرہ اور دریچہ جس پر کاغذ اور ابرق لگایا گیا ہو ٭ بم

**کاغذ نامہ**۔ ف۔ پوسٹ کارڈ

**کاغذیں پیرہن**۔ ف۔ مراد کاغذیں جامہ۔ قدیم زمانے میں فریادی لوگ کاغذ کا پیرہن اور کپڑا پہن لیتے تھے ٭ م

**کاغذیں جامہ**۔ ف۔ فریادی کا۔ اس فریاد وزاری سے کنایہ ہے ٭ ب

**کاغک**۔ ف۔ خوشی۔ خرمی۔ نشاط ٭ ب

**کاغ کاغ**۔ ف۔ کوے کی کائیں کائیں ٭ ب

**کاف**۔ ع۔ باز رکھنے والا۔ باز رہنے والا۔ بوڑھا اونٹ اور اونٹنی جس کے دانت گھس گئے ہوں ٭ مس۔ م

**کاف**۔ ف۔ شگاف۔ شگاف کرنے والا۔ نیز صیغۂ امر از کافتن یعنی پھاڑ ٭ ب

**کافتن**۔ ف۔ کھودنا۔ جستجو کرنا۔ چیرنا۔ پھاڑنا ٭ مص۔ ب

**کافِر**۔ ع۔ چھپانے والا۔ کسان۔ ناسپاس۔ منکر۔ بے دین۔ بڑا دریا۔ بڑی نہر۔ کالی بلا ٭ ت۔ م

**کافِران**۔ ف۔ عورت کی شرمگاہ سے کنایہ ہے ٭

**کافِر کتابی**۔ ع۔ جو شخص اہل کتاب میں سے دین محمدی کا منکر ہو ٭ بم

**کافِ کُن**۔ ف۔ روز ازل سے مراد ہے ٭ ز

**کاف لولاک**۔ ف۔ رسول خدا

صلحم ٭ ز

**کافر ماجرا** - ف - وہ شخص جس کا حال مثل کافر کے حال کے ہو ٭ ج

**کافر ماجرائی** - ت - ظلم و بیداد سے کنایہ ہے ٭ بم

**کافر نعمت** - ف - نعمت کا چھپانے والا - ناسپاس - ناشکرا ٭ بم - غ

**کافل** - ع - ضامن ٭ م

**کافور** - ع - کپور ٭ م

**کافور بار** - ف - کافور برسانے والا (برف برسانے والا) نہایت سرد شے - خوشبودار چیز ٭

**کافور چودانہ** - ف - نہایت خوشبودار کافور کی ایک قسم ہے ٭ ب

**کافور خوار** - ف - نامرد سے کنایہ ہے ٭ غ - ب

**کافور خوردن** - ف - نامرد ہونا ٭ ب - غ - اس لئے کہ کافور کا مزاج تیسرے درجہ میں سرد خشک ہے - اور مشہور ہے کہ اسکو کثرت کے ساتھ کھانے سے شہوت زایل ہو جاتی ہے ٭

**کافور ناساختہ** - ف - اصلی خاص کافور ٭ بم

**کافوری** - ف - بابونہ - گل بابونہ ٭ ب

**کافوری عمامہ** - ف - سفید عمامہ ٭

**کاف و لام** - ف - جھگڑا - لاف و گزاف - جھوٹ - بہتان - کمیں - کود ٭

**کاف و نون** - ف - سے کنایہ ہے جو حقیقت میں کل مخلوقات کے سے پہلے ارشاد کیا تھا - اور اس لفظ کے فرماتے ہی سب پیدا ہو گئے - کُن کلمہ عربی ہے بمعنی موجود ہو جا ٭ غ

**کافہ** - ع - کل - سب - تمام ٭ م

**کافۂ انام** - ع - سب لوگ - کل آدمی ٭

**کافی** - ع - کفایت کرنے والا - ضامن ٭ م

**کاک** - ف - مرد - روغنی کلچہ - آنکھ کی پتلی - لاغر آدمی - خشک نان ٭ ب

**کاکا** - ف - بڑا بھائی - قدیمی غلام جو گھر میں پیدا ہو کر بڈھا ہو گیا ہو - خشکہ [illegible]

**کاکشان** - ف - [illegible]

**کاکرہ** - ف - عاقر قرحا ٭ ب

**کاکل** - ف - زلف - سر کے بال سامنے کو لٹکے ہوئے ٭ ب

**کاکل** - ف - پانی میں اُگے ہوئے پھول ٭ ب

**کاکل شمع** - ف - شمع کا دھواں

**کاکل صبح** - اول صبح صادق

**کاکل کسے شکستن** - کسی کام کے لئے مستعد کرنا - برانگیختہ کرنا - ترغیب دینا - بم

**کاکو** - ف - ماموں - خالو - سلم بن فریدوں کی اولاد میں ایک پہلوان تھا - جسے سام بن نریمان نے قتل کیا تھا - ب

**کاکوکش** - ف - بنفشہ ٭ ب

کال - ف - خم ، خمار ، مقام
جگہ پھٹی ہوئی زمین - ژولیدہ
کچا - نارسیدہ ، ہزیمت
کالا - ف - اسباب درخت ، شطرنج
کے مہرے ، ع
کالار - ف [illegible] جسمیں [illegible]
اور گھوڑا نہ گذر سکے ، پتھر کا [illegible]
جو نہروں کے اوپر لوگوں کے گذرنے
کے واسطے رکھدیتے ہیں ، ب
کالادان - ف کشتی ،
کالبد - ف - قالب - سانچا
تن ، جسم - عب - ن ج -
کالجار - ف - کارزار
چاول کی کھچڑی ، ب
کالجوش - ف - ایک قسم کا فیرنی
نیم جوش کھانا جو دیگ میں
پکاتے ہیں ، ب
کالر - ف - تہ خانہ لمبا دالان
، ر - ن
کالسکہ - ف - بگھی کا بس .
بروزن مالش اور کاف حسب
محاورہ تصغیر کا کاف ہے - جیسے
مرد - مردک - زن - زنک یہ لفظ

عام طور پر بگھی کے معنے میں
مستعمل ہوتا ہے - خواہ کسی
قسم کی بگھی ہو - یعنی اسم نکرہ
ہے کہ بگھی کی کل انواع پر
بولا جاتا ہے اور اس کا ماخذ
انگریزی لفظ 'کالیش' ہے -
کالیش کو کالیس مفرس کر کے
آخر میں کاف تصغیر لگا دیا ہو -
بعض اہل زبان بجائے کاف
گاف لگا کر کالسگہ بولتے ہیں
اور یہ صرف لہجہ کا تغیر ہے ، ن
کالسکۂ چاپاری - ف
ڈاک کی گاڑی ، ر
کالسکہ چی - ف - کوچوان
ڈرائیور ، ن ، ر
کالسکہ سرباز - ف - فٹن ،
کالشتہ - ف - دیوانہ - پریشان
کالفتہ - حال - آشفتہ ، ب
کالسکۂ بخار - ف - ریل
گاڑی - ریل کا انجن ، ن ، ر
کالک - ف - کچا خربوزہ ،
کدو - کھیتوں کا خون چوسنے
کا آلہ ، ش
کالم - ف - بوڑھا - رانڈ
کالمہ - عورت ، ن

کالمہ - ف - بیوہ عورت - مطلقہ
عورت ، ب
کالنجہ - ف - فاختہ ، ب
کالوج - ف - ہاتھ کی چھوٹی
انگلی ، چھنگلیا ، کبوتر ، ب
کالوچہ - ف - دیگچہ ، ایک قسم
کا کھانا ، ش
کالوخ - ف - گندہ ، ب ج
کالوس - ف - نادان - بے
وقوف ، ج
کالوسک - ف - باقلا ، ب ، ن
کالوشہ - ف - ایک قسم کا کھانا
دیگ ، ن - ب
کالہ - ف - گھر کا رخت و اسباب ، ب
کالیو - ف - سرگشتہ - حیران
کالیوہ - پریشان ، احمق -
دیوانہ ، بہرا ، ن
کالی - ف - محافظ - نگہبان ، ن
کالیدن - ف - پریشان ہونا
پریشان کرنا - بھاگنا ، ب
کالیوگی - ف - سرگشتگی - حیرانی
دیوانگی ،
کام - ف - مراد - مقصد - مطلب
، تالو - منہ ، ب
کام برشکر شدن - ف - منہ
میٹھا ہونا ،

کام خاریدن۔ ف۔ کسی
چیز کی طرف ارادہ یا میل کرنا ٭
کام دل۔ ف۔ معشوق سے
مراد ہے ٭
کامران } ف۔ کامیاب۔
کامگار } صاحب اقبال
بامراد ٭ یم۔ ب
کام روا۔ ف۔ کامگار۔
کامیاب ٭ یم
کامگر۔ کامگار کا مخفف
ہے ٭ غ
کامل۔ ع۔ پورا۔ شعروں کی
اُنیس بحروں میں سے ایک بحر
کا نام ٭ م۔ غ
کامل عیار۔ ف۔ کھرا ٭ یم
کامن۔ ع۔ چھپا ہوا۔ پوشیدہ
پوشیدہ ہونے والا ٭ م
کام ناکام۔ ف۔ البتہ
چار ناچار۔ خواہ نخواہ ٭ ب ش
کامود۔ ف۔ بسیط۔ خلاف
مرکب ٭ یب
کام و زہر۔ ف۔ مراد۔ مقصد
حرص و ہوا ٭ ب۔ ج
کامہ۔ ف۔ مراد۔ مقصود۔
کام و اور ایک [illegible]

جس کے ساتھ روٹی کھاتے ہیں ٭ پ
کامیاب۔ ف۔ مراد پانے
والا۔ جس کا مطلب پورا ہو
گیا ہو۔ مستجاب ٭ یم
کان۔ ف۔ معدن۔ کھان
کھودنا۔ پہاڑ کھودنے کا آلہ
٭ ن۔ ب
کانا۔ ف۔ نادان۔ بے وقوف
ضد دانا ٭ ن۔ ب
کانار۔ ف۔ کھجور کے خوشہ کی
جڑ ٭ ب۔ ن
کان ملاحت۔ ف۔ سانولے
رنگ کا۔ خوبصورت۔ محبوب ٭ م
کانون۔ انگیٹھی۔ آتشدان۔
بھٹی۔ نیز رومی سال کے
دو مہینوں کا نام ٭ م
کانون الآخر۔ ع۔ ہندی میں
تقریباً ماہ ماگھ اور انگریزی میں
ماہ جنوری ٭ م۔ غ
کانون الاول۔ ع۔ ہندی
میں تقریباً ماہ پوس اور انگریزی
میں ماہ دسمبر ٭ غ
کانی۔ ف۔ کان کی چیز۔ معدنی
٭ ج
کان یا کہسار۔ ف۔ [illegible]

صاحب جمعیت ٭ ب
کاو۔ کاویدن سے امر ہے۔
کھود ٭ ب۔ ن
کاواک } ف۔ خالی۔ بے
کاوک } مغز۔ کھوکھلی چیز ٭ ن
کاورس۔ ف۔ چینہ ٭ غ۔ بم
کاورسہ۔ ف۔ ہر ایک چھوٹی
چیز جو چھوٹے پن میں کاورس
کے مشابہ ہو ٭ غ۔ بم
کاورسہ کاری۔ ف۔ ریزہ کاری
مینا کاری ٭ بم
کاوش۔ ف۔ کھوج لگانا۔ تلاش
کرنا۔ کھودنا ٭ س۔ ن
کاو و کاو۔ ف۔ تلاش۔ تجسس۔
تفتیش ٭ ب
ولی۔ ف۔ ولی کسیجنی [illegible] ٭ ر۔ غ
کاوی۔ ع۔ داغ۔ دھبہ والا ٭
کاویانی درفش۔ ف۔ فریدون
کی فوج کا علم جو کاوہ لوہار
کی طرف منسوب ہے ٭ س۔ ع
کاویدن۔ ف۔ کھودنا۔ جستجو
کرنا ٭ س۔ ب
کاہ۔ ف۔ سوکھی گھاس ٭ کاہیدن
کا امر ٭ ب
کاہ پارینہ بباد دادن۔ [illegible]

پرانی باتیں یاد دلانا - آبا
و اجداد پر فخر کرنا ÷ بم
**کاہ در دہان گرفتن** - ف
عاجزی کرنے اور امان چاہنے
سے کنایہ ہے ÷ بم
**کاہش** - ف - کم ہو جانا - گھٹ
جانا ÷ ب - ن
**کاہکشاں** - ف - اور اسکو
کہکشاں بھی کہتے ہیں - وہ
لمبی راہ جو کبھی کبھی آسمان پر
رات کو نظر آتی ہے اور یہ
مہین مہین ستاروں کی ہوتی
ہے جو آپس میں ملے اور گھنے
ہوتے ہیں اور اسکو کاہکشاں
اس لیئے کہتے ہیں کہ یہ اُس
لمبی لکیر کے مُشابہ ہے جو
نرم زمین پر گھاس پھوس
کے کھینچنے سے پڑ جاتی ہے ÷ غ - ب
**کاہِ کہنہ بباد دادن** - ف
اپنی بڑائی مارنے کے لیئے
گزرے ہوئے زمانہ کی باتوں
اور چیزوں کا ذکر کرنا - غرور
کرنا - فخر کرنا - گپ مارنا ÷ بم
**کاہل** - ع - سُست ÷ م

**کاہن** - ع - رمّال - فال گو -
جادوگر - عامل - سیانا - حاضر
کرنے والا - وہ شخص جس کے
جنات تابع ہوں ÷ ش - غ
**کاہو** - ف - مشہور دوا ہے ÷
ب - ج
**کاہیدن** - ف - گھٹنا - گھٹانا
دبلا ہونا ÷ ب
**کائد** - ع - مکار - فریبی ÷ غ
**کائن** - ع - ہونے والا -
موجود ÷ غ - ش
**کائنات** - ع - موجودہ -
دُنیا ÷ ج
**کَبّ** - ع - منہ کے بل گرنا ÷ م
**کُبْ** - ف - اندھیرے کی طرف
سے منہ کا گرد اگرد ÷ ب
**کباب** - ف - ع - مشہور چیز ہے ÷ بم م
**کباب تر** - ف - برف سے
کنایہ ہے ÷ بم - ب
**کباب چیزے بودن** - ف
کسی چیز پر شیفتہ ہونا - عاشق
ہونا - مفتون ہونا ÷ بم
**کباب دررسانیدن** - ف
کباب طیکرہ ÷
**کباب قندھار** - ف - ایک
قسم کا کباب ہے ÷ بم
**کباب نرگسی** - ف - بیل
گئے ہوئے انڈوں پر قیمہ
لپیٹ کر گھی میں تلے ہوئے
اور پھر دو دو کٹے ہوئے
کوفتے - جو بالکل نرگس کے
پھولوں کے مشابہ ہوتے
ہیں ÷
**کُباد** - ع - درد جگر ÷ م
**کُبادہ** - ف - کمان ÷ ن
**کِبار** - ع - جمع کبیر - بزرگ
لوگ - بڑے لوگ ÷ م
**کَبار** - ف - ٹوکرا - گھوسی ÷
ماچھی - وہ شخص جو جنگل سے
گھاس اور لکڑیاں لاکر بیچا
کرے ÷ ن - ب
**کُبّار** - ع - بہت بڑا ÷ م
**کبارہ** - ف - ٹوکرا جس میں
میوہ وغیرہ رکھ کر چارپائے
پر لادیں اور جہاں چاہیں
لے جائیں - بھڑوں کا
چھتا - مٹی کا کاسہ ÷ ب
**کبائر** - ع - جمع کبیرہ - بڑے
گُناہ ÷ ج - غ
**کبشت** - ف - شہد کی مکھی ÷ ن

کَبْت - ع - خوار کرنا - ذلیل کرنا - ہلاک کرنا - مُنہ کے بل گرا دینا ÷ مب - ش

کَبْتَر - ف - کبوتر ÷ ب

کَبْث - ع - گوشت کا سڑ جانا - بدبودار ہو جانا ÷ م

کَبِد (ع - جگر - کلیجہ

کَبْد ، جمع اکباد) ÷ م

کَبَد - ع - سختی - رنج - بلا ÷ م

کِبَر - ع - کلاں سالی - بڑھاپا - بوڑھا ہونا ÷ م

کَبَر - ف - خفتان جنگ ÷ ن - ب - ش

کِبْر - ع - عظمت - بزرگی - بڑائی ÷ م

کُبَراء - ع - (جمع کبیر) بزرگ لوگ - بڑے لوگ ÷ غ

کِبَرِ سِنّ - ع - کلاں سالی بڑھاپا ÷

کُبْرائے - ع - بہت بڑی بزرگ ÷ م

کِبْرِیا - ع - بزرگی - عظمت ÷ مب

کِبْرِیت - ع - گوگرد - گندھک - خالص چاندی اور سونا ÷ م

کِبْرِیتِ اَحْمَر - ع - سرخ گندھک - اور کنایہ اکسیر سے ہے - اس لیے کہ سرخ گندھک سے اکسیر بنتی ہے مگر سرخ گندھک نایاب ہے ÷ غ

کِبْرِیتِ فرنگی - ف - دیا سلائی ÷ ز

کُبُز - ف - موٹا - گٹھیلا - پُر گوشت ÷ ن

کَبْس - ع - گریبان میں سر ڈالنا ÷ مب

کِبْس - ع - ملبہ ÷ مب

کَبَسْت ، کُبُسْتو ، کَبَسْتَہ - ف - اندرائن ÷ ن -

کَبْش - ع - شاخدار جنگی مینڈھا ÷ غ

کَبْک - ف - چکور - تیتلی ÷ ن

کبکانِ بَزم - ف - ساقی ، مُطرب - معشوق ÷ ب

کبکِ رقّاص - ف - شوخ گھوڑا ÷ ب

کبک شِکَستن - ف - راستہ بھول جانا ÷ بم

کبک کَر - ف - دُراج تیتر ÷ ب

کَبْکَبَہ - ف - آدمیوں اور چوپایوں کے پیروں کی ملی ہوئی آواز ÷ ب

کُبُوب - ع - چیچک ÷ ز - م

کَبُوتَر - ف - مشہور پرند ہے ÷ بم

کَبُوترانِ شہر - ف - ستاروں سے مراد ہے ÷ ن

کَبُوتر بازہ ہوائے کُنند - ف - کبوتر اُڑاتے ہیں ÷ ر

کَبُوتر بازی کُن - ف - کھیلنے والا کبوتر ÷ ر

کَبُوتر پرپا - ف - ایک قسم کا کبوتر جسے پاؤں پر پر ہوتے ہیں ÷ بم

کَبُوتر دُم - ف - پگڑی کا شملہ جو ایک طرف کھڑا ہو - ایک قلم جو کبوتر کی دُم کے مشابہ ہوتی ہے ÷ ب

کَبُوترِ دُم - ف - بوسہ لینے سے کنایہ ہے ÷ بم - معشوق کی زبان کو چوسنا ÷ ب -

کَبُوتر در آب - ف - پایاب پانی ÷ ب

کَبُوترِ یاہُو - ف - ایک قسم کا کبوتر ہے جس کی آواز سے یاہو سمجھ میں آتا ہے ÷ بم

کَبُود - ف - نیلا - نیلگوں ÷ ب

کَبُودان - ف - سیاہ دانہ جو ایک قسم کا بیج ہے ÷ ب

کبوس - ف - ٹیڑھی - کج - ناہموار لکڑی ٭ ن

کبۃ - ع - پیچک ٭ ن - م

کئیب - ع - غمگین شکستہ حال ٭ م

کبیدہ - ف - ستو ٭ ن

کبیر - ع - بزرگ بڑا ٭ - ب

کبیرہ - ع - بڑا گناہ ٭ غ -

کبیسہ - کنواں یا ندی - مٹی سے بھری ہوئی ٭ شمسی سال کے حساب سے ہندو جو دن جمع کرکے تین سال کے بعد ایک مہینہ بناتے ہیں اسے بھی کبیسہ کہتے ہیں ٭ غ

کپ - ف - منہ - منہ کا اندر و باہر ٭ ب - ح

کپان } ف - یک پلہ ترازو

کپتان } بڑی ترازو جس سے لکڑی وغیرہ تولتے ہیں - ہندی میں تک کہتے ہیں ٭ ن - غ

کپتر - ف - چھپر ٭ ند

کپری - ف - چھپر کا مکان ٭ ند

کپک - ف - گدڑی ٭ ن

کپہ - ف - پچھنے لگانے والے کا شیشہ - کدو - سینگیاں ٭ ن

کپی - کپی - ف - بوزنہ - بندر ٭ ن

کپیدن - ف - نے بجانا ٭ ن -

کت - ف - ہندستان کے بادشاہوں کا تخت - تخت ٭ چارپائی - نالی - کاریز ٭ ن - غ

کت - ف - (کترا) کے معنے میں آتا ہے ٭ ب

کتا - ف - کتابت - فرمان نامہ ٭ ب

کتاب - ع - لکھنا - لکھا ہوا حکم - نامہ ٭ م

کتّاب - ع - کتّب (جمع کاتب) لکھنے والے ٭ م

کتابت - ع - لکھنا ٭ م

کتاب مجید - ع - قرآن مجید ٭ ند

کتابہ - ع - وہ عبارت جو مسجدوں اور مقبروں اور امیروں کے دروازوں پر لکھتے یا پتھر پر کھود کر نصب کرتے ہیں ٭ غ - ب

کتاب مقدس - ع - قرآن مجید ٭ ند

کتابی - ع - [illegible] کتاب کے [illegible] اور دبستان کے ... ٭ غ

کتابی - ع - کتابی کا فرد کتاب آسمانی کا پیرو ٭ غ

کتارہ - ف - تلوار کی شکل کا خنجر - وہ حربہ ہے جس کو ہند کے لوگ کٹار کہتے ہیں ٭ ن - غ - ب

کتام - ع - بھید کا پوشیدہ رکھنا ٭ غ

کتام - ف - لکڑی کے تختوں کی عمارت ٭ ب - ن

کتان } السی - ایک قسم کا

کتّان } نہایت باریک کپڑا ٭ غ - م - بم

کتائب - ع - جمع کتیبہ - لشکر ٭ م

کتب - ع - جمع کتاب - کتابیں ٭ م

کتبہ - ع - ایک بار لکھنا - فارسی میں کبھی بمعنی مکتوب یعنی لکھی ہوئی چیز کے بھی آتا ہے ٭

کتبہ - ع - جمع کاتب لکھنے والے ٭ غ

کتخدا - ف - (اس کی اصل کدخدا ہے) گھر کا مالک

صاحب خانہ۔ لائق۔ معزز + جورو والا ٭ ج۔ غ۔ ب

کَتخُدائی۔ ف۔ شادی۔ بیاہ ٭ پ

کَتَر
کَتَرَ } ف۔ اونٹ کی کوہان ٭ مب

کَتران۔ ف۔ قطران ٭ ب

کَترہ۔ ف۔ پارہ پارہ۔ ریزہ ریزہ۔ پھٹا ہُوا۔ بے معنی باتیں۔ بے ربط باتیں۔ گالی ٭

کَتِف
کِتف } ع۔ شانہ۔ کندھا ٭ م۔ مب

کَتِف بَر زَدَن۔ ف۔ خوشی سے مونڈھے مارنا۔ خوش ہونا ٭ ر

کُتَک۔ ف۔ مار پیٹ ٭ ز

کُتک
کُتکہ } ت۔ موٹا ڈنڈا قلندروں کا سوٹا۔ سنٹر ٭ ن۔ غ

کَتکَن۔ ف۔ نالی بنانے والا۔ کاریز کاٹنے والا ٭ ب

کَتگار۔ کَتگَر۔ ف۔ بڑھئی ٭ ن

کُتَل۔ ف۔ پہاڑ کا ٹیلہ + کوتل گھوڑا ٭ ب۔ ن

کُتَل۔ ف۔ گھاٹی۔ پشت ٹیلہ ٭ پ

کَتم۔ ع۔ چھپانا۔ بھید کا پوشیدہ رکھنا + مجازاً پوشیدگی۔ پردہ ٭ م۔ غ

کَتَم۔ ف۔ نیل کی پتی۔ برگ نیل ٭ ب

کِتمان۔ ع۔ مرادف کتم ٭ ع۔ مب

کُتَنبَر + کُتَنبَل۔ ف۔ پیٹو۔ کاہل ٭ ب

کَتو۔ ف۔ مکتب ٭ ر

کَتی۔ ف۔ ٹیڑھا۔ خمیدہ ٭ ر

کِتیب۔ ع۔ کتاب کا امالہ ٭ غ

کَتِیب۔ ع۔ سیاہُوا۔ بند منہ والی مشک ٭ مب

کَتِیبہ۔ ع۔ فوج لشکر ٭ مب

کُت و مُت۔ ف۔ بعینہ۔ عین۔ بین ٭ ب

کَتیرا۔ ف۔ مشہور گوند ہے ٭ ن

کَثافت۔ ع۔ ضد لطافت۔ بھدا ہونا۔ اکٹھا ہونا۔ موٹا ہونا۔ گاڑھا ہونا ٭

کُثُب
کُثبان } م ع۔ جمع کَثِیب، ریت کے تودے ٭ مب

کَثرت۔ ع۔ زیادہ ہونا۔ زیادتی۔ بہتات + مجازاً بھیڑ۔ انبوہ ٭ مب۔ غ

کَثف۔ ع۔ آدمیوں کی بھیڑ۔ گروہ ٭ مب

کَثِیب۔ ع۔ ریت کا بلند تودہ ٭ م

کَثِیر۔ ع۔ بہت۔ زیادہ ٭ م

کَثِیف۔ ع۔ غلیظ۔ موٹا۔ ضد لطیف ٭ م۔ غ

کَج۔ ف۔ ایک گھاس ہے۔ جو جگہ سے ٹلے ہوئے بازو پر باندھتے ہیں۔ تو آرام ہوجاتا ہے۔ کم قیمت سفید مہرہ ٭ پ

کَج۔ ف۔ ایک قسم کا قیمتی ریشم + قُلّاب۔ خصوصاً وہ قُلّاب جس کے ذریعے یخ کو یخدان میں ڈالیں۔ اور دشمن کی کشتی کو اپنی طرف کھینچ لیں ٭ ب

کَج۔ ف۔ ضد راست۔ ٹیڑھا ٭ پ

کُجا۔ ف۔ کہاں۔ جہ۔ تہ کی جگہ آتا ہے۔ جہاں کہیں۔ کب ٭ ب

کَجازہ۔ ف۔ لوہے کا اوزار مثل تیشہ وغیرہ ٭ ن۔ فش

کَج آغَنْد } ف۔ ایک قسم کا
کَج آگَنْد } کپڑا۔ جس میں بجائے روئی کے کم قیمت ریشم بھر لیتے ہیں۔ اور جنگ میں پہنتے ہیں ٭ ب

کَجابَہ + کَجبَہ۔ ف۔ کجاوہ ٭ ب

کَجُوَہ } ہودہ۔ اونٹ پر
کَجاوَہ } ایک کاٹھی اس طرح پر باندھتے ہیں جس پر دو شخص مقابل ایک دوسرے کے بیٹھتے ہیں۔ اس کو کجاوہ بولتے ہیں ٭ ن۔ ب

کَجدار و مریز۔ ف۔ وُہ حکم جس کا بجالانا سخت مشکل ہو۔ بلکہ نہ ہو سکے ٭ غ۔ ج

کُجَک۔ ف۔ ہاتھی کا آنکس۔ نقارہ کا ڈنکا ٭ ب

کَج کُلاہ۔ ف۔ محبوب۔ معشوق ٭

کَجکُول۔ ف۔ بھیک مانگنے کا پیالہ ٭ ن

کَجمج۔ ف۔ وُہ شخص جس کی گفتگو فصیح نہ ہو۔ مہمل الفاظ بولنے والا۔ توتلا ٭ غ

کَجواج۔ ف۔ کج۔ خم۔ اوندھا ٭

کَجُوک۔ ف۔ رنگیں باد ایک بیماری ہے جسے عربی میں عرق النسا کہتے ہیں ٭ ن

کُجَّہ۔ ع۔ کپڑے کا گیند جو لڑکے بنا کر کھیلتے ہیں ٭ مب۔ غ

کِجی۔ ف۔ ٹیڑھاپن۔ کبڑا پن ٭ ج

کَجیم } ت۔ پاکھر جو گھوڑے
کَجین } پر بروز جنگ ڈالتے ہیں ٭ ن

کِچڑی۔ ف۔ مفرس کھچڑی ٭

کَچک۔ ف۔ پِسّو ٭ ن

کَچَل۔ ف۔ گنجا ٭ ن۔ ب

کَچَل۔ ف۔ بُری طرح چلنے والا ٭ غ

کَچَّہ۔ ف۔ چھلّا ٭ ب۔ غ

کَچہ گُل گَردان۔ ف۔ راز فاش ہو جانا۔ بھید کھل جانا ٭ بم۔ ب

کَچیر } ف۔ سرکردہ پیشوا
کَچیرَدہ } سرغنہ ٭ ب

کَحّال۔ ع۔ وہ شخص جو آنکھوں کے علاج میں حکیم حاذق ہو

کحّالِ شریعت۔ ف۔ بانیٔ دینِ حق یعنی حضرت محمدؐ سے مراد ہے ٭ ب

کُحْل۔ ع۔ سُرمہ ٭ م

کُحلُ الجَواہر۔ ع۔ جواہر پڑا سرمہ۔ وُہ سرمہ جس میں موتی پڑے ہوں ٭ غ

کُحلی۔ ع۔ سرمئی رنگ + ایک کپڑے کا نام جو نفیس اور سیاہ ہوتا ہے۔ ولایت کی اکثر عورتیں اس کو پہنتی ہیں ٭

کُحلی پَرَند۔ سرمئی چادر + سیاہ اوڑھنی۔ مجازاً سیاہی و تاریکی ٭ ب

کُحلی چَرخ۔ ف۔ پہلا آسمان آسمان کی سیاہی۔ رات کا اندھیرا ٭ ب

کُحلی شب } ف۔ رات کا
کُحلی روز } اندھیرا ٭ ب

کَحِیل۔ ع۔ وُہ آنکھ جس میں سرمہ لگا ہو ٭ مب

کَحِیلاء } ع۔ گاؤزبان جو ایک
کُحَیلاء } مشہور دوا ہے ٭ ج۔ مب

کُخ۔ ف۔ ایک گھاس کا نام جس سے بوریا بُنا جاتا ہے۔ وُہ کپڑا جو میوہ وغیرہ میں پڑ جاتا ہے۔ وُہ ڈراؤنی صورت

جس سے بچوں کو ڈراتے ہیں ÷ ب

کخ - ف - کڑوا مزا - اور کلمہ نفرت ہے - اور منع کرنے کے معنی بھی ہیں ÷ ب

کخ ژندہ - ف - دیو ÷ ب

کخنتہ - ف - آگ کا شعلہ ÷ ب

کخچ / کنچ - ف - ایک گھاس ہے - جس سے جھاڑو بناتے ہیں اور آگ جلاتے ہیں ÷ ب

کخ کخ - ف - یہ وُہ کلمہ ہے جو محل نفرت میں کہتے ہیں - و نیز ہنسی کی آواز ÷ ب

کخ کخ - ف - کھانسی کی آواز ÷ ب

کد - ف - خانہ - گھر - محلہ ÷ ن

کدّ - ع - محنت - کوشش ÷ م

کُدام - ف - کون - کیا - استفہام کا کلمہ ہے - جو انسان اور غیر انسان اور کل اشیاء پر بولا جاتا ہے ÷ غ

کدبانُو - ف - گھر کی مالک بیوی - بیگم ÷ ب

کدخُدا - ف - صاحب خانہ گھر کا مالک + بادشاہ - گاؤں کا چوہدری - میر محلہ - مقدّم سٹی سپرنٹنڈنٹ + دولہا - عیالدار آدمی ÷ ب - ج - ک

کدِرہ - ع - تیرہ - گندلا - مکدّر ÷ مب

کدَرہ - ع - گندلاپن - گندلا ہونا - کیوڑے کا درخت ÷ م

کُدس - ع - کھلیان ÷ م

کدفت - ف - کھوپری ÷ ب - ن

کدکدہ - ف - ہتوڑے کی آواز ÷ ن

کُدنک - ف - دھوبیوں کا پٹڑا - ہتوڑا ÷ ن - ب - ش

کدُو - ف - مشہور ترکاری ہے - شراب کا کوزہ - کاسۂ سر - پیالہ ÷ ن

کدُوادہ - ف - بنائے خانہ - عمارت مکان ÷ ب - ن

کدوبُن - ف - کدو کی جڑ - کدو کا تنا ÷ ن

کدوخ - ف - حمام ÷ ن

کدُود - ع - کنواں ÷ م

کدُودانہ - ف - معدہ کے کیڑے ÷ ن - ب

کدُورت - ع - گندلاپن تیرگی ÷ مب

کدُوے حجّام - ف - ایک چھوٹا سا گول کدو ہوتا جو پچھنے لگانے کے بعد پچھنے کے زخموں پر ایک خاص تدبیر سے لگا دیتے ہیں تاکہ خون اُس میں کھینچ آئے ÷ غ

کدہ - گھر - دہ - گاؤں - مکان جگہ - تالُو - گلا ÷ ب - ن

کدیر - ع - مکدّر - گندلا ÷ مب

کدین / کدینہ - ف - دھوبیوں کا پٹڑا - گدی - نہالچہ ÷ ن - ب

کدیور - ف - دنیا - زمانہ کھسان - کھیتی کرنے والا - باغبان - صاحب خانہ ÷ گاؤں رئیس ÷ ن

کذا - ع - ایسا ÷ م

کِذّاب - ع - جھوٹ بولنا ÷ م

کذّاب - عربی - بڑا جھوٹ بولنے والا ÷ م

کذِب - جھوٹ ÷ م

کِذب - ع - جھوٹ - جھوٹ بولنا ÷

کُذُب - ف - جمع کذوب کی ÷ م

کَذُوب - ع - بڑ جھوٹا - بڑا
کاذب ؛ م
کَر - ف - بہرا - ایک قسم کا سانپ
جو منتر کا اثر قبول نہیں کرتا +
توت - قدرت + کار کا مخفف
بمعنی کام ؛ ن
کُر - ف - چاول ؛ ب
کُرّ - ع - پانی کا حوض ساڑھے
تیس وجب کا مُربع ؛ ب
کَرّ - ع - پالان کی رسّی + درخت پر چڑھنے
کی رسّی - رومال - جاءِ نماز - لوٹنا
لوٹانا + مجازاً حملہ کرنا ؛ م - مب
کَرّا - ف - سرتراشں -
حجام ؛ ب
کِرا - ف - کِس کو - جس کِسی
کو ؛ ب
کِراء - ع - کرایہ دینا - کرایہ
بھاڑا ؛ م
کَرّات - ع - جمع کَرّۃ ، کئی
دفعہ - بہت مرتبہ ؛ غ
کُرات - ع - جمع کُرہ - گول
چیزیں ؛ غ
کُرّاث - ع - گندنا ؛
م
کُرّاثی - ع - گندنے کی طرح

کارنگ ؛ غ
کَراجیدَن - ف - مرغی
کا کُڑ کُڑانا ؛ ن
کَراخ - ف - مرغی کے انڈا
دیتے وقت کی آواز ؛ ب
کَراو } ف - پھٹا پُرانا کپڑا
کَرادہ } ؛ ب
کَرار } ف - دروازے
کَرارہ } کے چوکھٹ کے نیچے
کی لکڑی + وہ زمین جو بیج بونے
کے لئے تیار کی گئی ہو +
کَرّار - ع - ہٹنے والا - ہٹلنے
والا - دشمن پر برابر حملہ کرنے
والا + حضرت علی رض کا لقب
ہے ؛ م
کَرارِیس - ع - جمع کُرّاسہ ،
کتاب کے جزو - قران شریف
کے پارے ؛ م - مب
کُرازہ - ع - بوتل - شیشی + وہ
کوزہ جس کا منہ تنگ ہو ؛ م
کُرازہ - ف - سفری لوٹا - کوزہ +
چینہ دان ؛ ن - ب
کَراز - ف - دردِ زہ کی شدت
سے جو تپ ہو جائے ؛ ب
کِرازہ - بیلچہ - جس سے زمین

کو کھودتے اور ہموار کرتے
ہیں ؛ ب - فش -
کُرّاسیہ - ع - کتاب کا ایک جُزو
قرآن شریف کا ایک پارہ -
؛ م
کُرّاسہ - ف - قرآن مجید +
آسمانی کتاب - کتاب - ن - ب
کَراش - ف - پریشانی - ن
کَراشہ - ف - طرز - روش -
صفت ؛ ب
کَراشیدَن - ف - پریشان
ہونا - کام کا تباہ ہونا ؛ ب
کَراشیدہ - ف - پریشان -
تباہ ؛ ن
کُراع - ع - بکری یا گائے
کے پائے ؛ م
کَراک - کُراکا - ف -
مولا ؛ ن
کَراکَر - ف - کوّا ؛ ب
کِرام - ع - جمع کریم ، سخی اور
بزرگ لوگ ؛ م
کَرامَت - ع - بزرگی - نوازش
؛ م - مب
کَرامَت فرمُودَن - ف -
عنایت کرنا - عطا کرنا ؛ ح

کَراں + کَرانَہ - ف - کنارہ ٭ ن
کِراں - ع - بربط جو ایک مشہور
ساز ہے ٭ م
کَراہ - ف - کنارہ - انتہا -
نہایت ٭ ب
کَراہَت } ع - (ناپسندی
کَراہیت } ناخوشی) +
ناپسند رکھنا ٭ مب
کِرانیدہ - ف - کرایہ کرنے
والا - مزدور - قلی ٭
کِرایَہ - ف - بھاڑا ٭ ب - ج
کَرَب - ع - غم - رنج - دُکھ -
درد ٭ م
کِرْباس - مب - معرب
کرپاس ٭ م
کِرْباسَہ - کرباشہ -
کُرْبائِس - کربائش -
ف - چھپکلی ٭ ب
کُرْباشُو - ف چھپکلی ٭ ب
کُرْبَت - ع - دُکھ - رنج -
مصیبت ٭ م
کُرْبُز - ع - مکّار - حیلہ گر ٭
دلیر - شجاع - عقلمند - دانا ٭ ن
کُرْبُزی - ف - بزرگی - زیرکی
تیز فہمی ٭ ن

کَرْبَس + کَرْپَسُو +
کَرْبَسَہ - ف - چھپکلی ٭ ن - ج
کَرْبَش - کَرْبَشُو
کَرْبَشَہ - ف - چھپکلی ٭ ن - ج
کَرَبلائی - ف - ایک قسم کا
لباس ٭ بم - غ
کَرَّت - ع - نوبت - باری
دفعہ ٭ م
کُرْتَہ - ف - قمیص ٭ ن - ب
کُرْچُو - ف - بٹیر ٭ ن - ب
کَرَخ مخفف } ف - سویا ہُوا
کَرَخت } عضو جو بے حس
حرکت - بے خبر - بے شعور ہو
جائے ٭ ن - ب
کَرْد } ف - کار - عمل - کام +
کِرْد } درخت کی دو شاخیں -
جو چھانٹی جاتی ہیں ٭ ن - ب
کُرْد - ف - بونے کے لائق تیار
کھیت + سبزی کا کھیت +
بویا ہُوا کھیت + حوض + تالاب
چرواہا - گڈریا ٭ ب
کَرْداد } ف - عمارت و
کَرْدادہ } دیوار وغیرہ کی
بنا ٭ ب
کِرْدار - ف - رفتار - طرز

روش - کام - خوب کام +
اخلاق حمیدہ ٭ ن
کِرْدار گُزار - ف - مؤرّخ -
کِردار گُزاری - تاریخ نگاری ٭
دستنبو
کَرْدَر - ف - سخت زمین -
بلند پُشتہ ٭ ب
کُرْدَک - ف - قوی ہیکل -
پہلوان ٭ غ
کِرْدَک - ف - بے حیا -
زبان آور - چیستان - پہیلی ٭
غ - ن - ب
کِرْدگار - ف - خدا کا نام -
(اس کے ترکیبی معنی خداوند
کار ہیں - اِس لئے کہ کِرْد بمعنی
کار اور گار بمعنی خداوند
ہے) ٭ ن
کِرْدگاز - ف - مرادف کردگار
خدا کا نام ٭ ب
کَرْدَمَنْد - ف - بہت تیز -
بہت تند و شتاب ٭ ب
کَرْدَن - ف - کرنا - ہوجانا +
چھڑکنا + مارنا + دینا + لینا +
لکھنا + باندھنا + توڑنا + جلانا
رکھنا - پہننا ٭ بم

کَرْوَنْگ } ف۔ دَیُّوث + بے وُقوف +
کَرْوَنْگل } نالائق ؛ ب
کَرْدَہ کار۔ ف۔ واقف کار۔ تجربہ کار ؛ بم
کَرْزماں } ف۔ آسمان۔
کَرْزَماں } عرش ؛ ن
کُرْزَہ۔ ف۔ بونے کے لئے تیار کی ہوئی کیاریاں ؛ ن۔ ش
کُرْزَہ ماہ۔ ف۔ ایک خوشبودار مشہور گھاس ؛ مب
کُرْس۔ ف۔ میل۔ کپڑے کا میل + گھنگریالے بال ؛ ن
کُرُسنَہ۔ ف۔ مٹر ؛ ب۔ ھ
کُرْسی۔ ع۔ صندلی۔ چھوٹا تخت + آٹھواں آسمان۔ اور کُرسی خط کی کنایہ ہے۔ حرفوں کے اپنے مقام پر ہونے اور دائروں کے برابر ہونے سے۔ اور کرسی مکان کی بلندی زمین سے مراد ہے ؛ م۔ غ
کُرسیِ خاک۔ ف۔ کُرہ خاک ؛ ب
کُرسیِ خاک۔ ف۔ وُہ مرغی جو انڈے دینے کے قابل نہ رہی ہو ؛ ب
کَرْسِیدَن۔ ف۔ فریب دینا۔ فروتنی کرنا ؛ مب
کُرسی دَوِسناوات۔ ع۔ بازو والی کُرسی ؛ ز
کُرسی زَر۔ ف۔ آفتاب ؛ بم
کُرسی شش گونہ۔ ف۔ دنیا۔ زمانہ ؛ ب
کَرِش۔ ف۔ میل۔ چرک ؛ ب
کَرِش } ع۔ جگالی کرنے
کِرِش } والے چوپایوں کا شکنبہ جیسے آدمیوں کا معدہ ؛ م
کَرِش } ف۔ چاپلوسی + مکر
کَرِشَہ } فریب۔ دھوکا ؛ ن۔ ب
کُرُش } ف۔ بالوں کی رسّی
کُرُشَہ } خراٹے ؛ ب
کِرِش } ف۔ سوتے ہوئے
کِرِشَہ } آدمی کے خراٹے ؛ ن۔ ب
کِرِشْتَہ۔ ف۔ کوڑا کرکٹ ؛ ن۔ ب
کَرْشَف۔ ف۔ روئی۔ پنبہ ؛ ب
کِرِشم + کِرِشمَہ + کِرِشمہ ف۔ ناز۔ غمزہ۔ آنکھ اور بھوں کا اشارہ ؛ بم۔ ن
کَرشیدَن۔ ف۔ فریب دینا ؛ ب۔ ن
کَرَع۔ ع۔ مینہ کا کھڑا ہُوا پانی + نہر میں رکھ کر پانی پینا ؛ م
کَرَفس۔ ع۔ اجمود ؛ م
کَرَفش۔ ف۔ چھپکلی ؛ ن
کِرْفَہ۔ ف۔ ثواب کا کام۔ ثواب ؛ ب
کَرَک۔ ف۔ سلرا۔ بٹیر جو ایک مشہور پرندہ ہے + چھت۔ سقف ؛ ب
کَرْک۔ ف۔ پالتو مُرغی۔ مرغا۔ کبک۔ آنکھ کی پتلی + درخت کی شاخ ؛ ب
کَرْکام۔ ف۔ قوت۔ توانائی مراد۔ مقصد ؛ ب
کَرکَفیز۔ ف۔ کفگیر۔ چمچہ ؛ ب
کَرْکَر۔ ف۔ خدا تعالےٰ۔ بادشاہ۔ صاحب اقبال + درخت صنوبر ؛ ب
کَرْکَرَہ۔ ع۔ ہنسنا۔ ہوا کا بادلوں کو چلانا۔ مرغ کو آواز دے کر بلانا۔ دُور کرنا ؛ مب

کُرکُم - ف - زعفران - کیسر - شیطان کی دھنک - کمان ÷ ت

کرکن - ف - ہولے - گیہوں یا جَو کا گدا ÷ غ - ب

کُرکی - ع - کلنگ ÷ م

کرگ - گنجا - وہ سر جس پر گنج کے سبب بال نہ ہوں ÷ ج

کرگ - ف - کرگدن کا مخفف ہے ÷ ب

کرگدن - ف - گینڈا ÷ ب

کرگس - ف - گد - تیتر ÷ ب

کرگستانِ فلک / کرگستانِ گردوں } ف - کرگس کی صورت پر فلک بروج پر دو شکلیں ہیں ایک کو نسرِ طائر اور دوسری کو نسرِ واقع کہتے ہیں ÷ غ - ب

کرگسِ تیرکش - ف - تیر ÷ ب

کرگسِ فلک - ف - شعریٰ - جو ایک مشہور ستارہ ہے ÷ ب

کرم - ف - سخت غم واندوہ ÷ غ

کرم - ع - انگور کا درخت ÷ م

کَرَم - ع - مروّت - سخاوت - عزیزی - مردمی - بزرگواری - جوانمردی ÷ م مجازاً مہربانی

کِرم - ف - کیڑا ÷ بم

کرمان - ف - جمع کرم، کیڑے ÷

کرم بادامہ - ف - ریشم کا کیڑا ÷ بم

کریم پیشہ - ف - سخی - جوانمرد ÷ بم

کرمِ پیلہ - ف - ریشم کا کیڑا ÷ ب - م - ج

کرمِ شب افروز / کرمِ شب تاب / کرمِ شب چراغ } ف - جگنو ÷ بم

کرم کلہ - ف - ایک قسم کی گوبھی ÷

کرمند - ف - صاحب قوت - شتاب کار ÷ ش - ن

کرمن و ارمن - ف - مغرب اور مشرق سے کنایہ ہے ÷ غ

کرنا / کرّنا } ف - بڑی ترہی ÷ ج - بم / ترم بگل - سرناہی ÷

کرنب - ع / کرنب - ف } کرم کلہ ÷ م - ن - ب

کرنبا - ف - مرادف کرنب ÷ م - ن

کرند / کرندہ } ف گھوڑ دوڑ کا میدان - گھوڑے کا خاص رنگ - لوگوں کا حلقہ بنانا ÷ انگریزوں کی دیگ ÷ ب

کرندہ - ف - جلاہے کی کوچ ÷ ن

کرنگ - ف - سرخ رنگ گھوڑا ÷ ب

کرو - ف - چھوٹی کشتی ÷ ن

کرو - ف - مکڑی کا کاغذ سا سفید جالا جس میں وہ بچے دیتی ہے ÷ ب - ن

کروب - ع - جمع کرب، رنج و غم - اندوہ و دلگیر ÷ مب

کروبی / کرّوبی } ع - مقرب فرشتہ / مہترِ فرشتگان ÷ مب - م

کرود - ف - گہرا کنواں ÷ ب

کرور - ہ - کروڑ - سو لاکھ ÷ نہ

کرور - ف - پانچ لاکھ ایران کے محاورے میں ÷

کرور - ع - لوٹ جانا - الٹ جانا ÷ م

کروز - ف - خوشی ÷ ب

کروس - ف - چیستان - پہیلی ÷ ن - ب

کروسہ - شکرم ÷ ز

کروکر - ف

**کُرُم** - ع - جمع کَرْم - انگور کے درخت + غم و اندوہ ؛ مع

**کُروہ** - ف - کوس - اس کی مقدار مسافت چار ہزار گز کی ہے ؛ ن - ب

**کَرْوِیا** - ف - ایک قسم کا زیرہ رومی جو مقوی معدہ اور ہاضم طعام ہے ؛ ب

**کَرْوِیز** - ف - نطق - ادراک ؛ ب - ج

**کَروِی زِرہ** - ف - گڑو ؛ ب

**کَرَہ** - ف - ہاتھ پاؤں کا چمڑہ جو کام کرتے کرتے سخت ہو گیا ہو + میل - چرک + جحرہ + مکڑی کا جالا - روٹی اور میوہ وغیرہ پر جو زنگار آجاتا ہے ؛ ب

**کَرَہ** - دشنام - گالی ؛ ر

**کُرَہ** - ع - گیند - گولا ؛ مب

**کُرَّہ** - ف - گھوڑے کا بچہ + اُونٹ کا بچہ - گدھے کا بچہ + کوڑا - تازیانہ ؛ بم

**کُرُہ** - ف - کُروہ کا مخفف ہے - کوس ؛ غ

**کُرُہ** - ع - ناخوشی - ناملائمی ؛ م مکھن - مسکہ - تازہ گھی ن - ب

**کُرْہ** - ع - رنج و سختی - نا رضامندی ؛ م - غ

**کَرِہ** - ع - مکروہ چیز - نامرغوب ؛ مب

**کُرَّۂِ آب** - ف - پانی کی موج لہر ؛ ب

**کُرۂِ آب** - ف - زمین کو گھیرے ہُوئے پانی ؛ ب

**کَرَۂِ تن** - ف - بکڑی ؛ ب

**کُرۂِ لاجُوَرد** } ف - آسمان ؛ ب
**کُرۂِ وَہم سوز** }

**کُرَّۂ ناکُشاد** - ف - وہ گھوڑے کا بچھڑا جس پر ابھی سواری نہ کی ہو ؛ غ

**کَرِی** - ف - بہراپن ؛ ب

**کَرائے** - ع - مینہ کا آغاز + نر مرغ - حُبارے ؛ م

**کَرْیاس** - ع - محراب دار دروازہ ؛ ز

**کِرْیاس** - ف - بادشاہوں اور امیروں کا دربار ؛ ب - ج

**کُرْیان** - ف - فِدا - قربانی - اپنے سے کسی کو فدا کرنا ؛ ب

**کَرْیان** - ع - خواب آلودہ پینگ میں پڑا ہُوا ؛ مب

**کَرِیج** }
**کُرِیجہ** }
**کَرِیچَہ** } پرندوں کا پر جھاڑنا - عام چھوٹا گھر - خاص کسانوں کا وہ جھونپڑا جو کھیتی کے پاس اس کی حفاظت کے لئے ہو
**کُرِیزہ** }
**کَرِیزہ** }
کے لئے گھاس وپھوس لکڑی سے بناتے ہیں - غلہ کے کھلیان پر جو لکڑی سے سائبان بنا دیتے ہیں ؛ ب

**کِرِیس** - ف - فریب - چاپلوسی - خوشامد - للّو پتّو ؛ ن - ب

**کِرِیسدَن** - ف - فریب دینا - چاپلوسی کرنا - للو پتو کرنا ؛ ن - ب

**کَرَیشک** - ف - جنگلی آدمی + مرغی کا چوزہ + گڑھا ؛ ب

**کُرِیغ** - ف - جانور کا پر جھاڑنا ؛ ب

**کَرِیم** - ع - سخی - بزرگ - گناہ بخشنے والا ؛ م

**کَرِیما** - ف - اے کریم - اے سخی اے خدا ؛ ج

**کَرِیہ** - ع - مکروہ - ناخوش - ناپسند - بھونڈا - بدشکل ؛ مب

**کَزابہ** }
**کَزاوَہ** } ف - کجاوہ ؛ ب

کُزاد - ف - پُرانا کپڑا ؛ ب
کُزاله - ف - حجام کی نشتر ؛ ب
کُزار - ف - پچھنے لگانے کا نشتر ؛ ب
کُزبُرہ - ف - کشنیز سبز - ہرا دھنیا ؛ ب - ھ + غ
کَزلُود - ف - کدخدا + رئیس ؛ ب
کَزدِیدن - ف - درخت کی زائد شاخوں کو کاٹ کر اُسے خوبصورت بنانا ؛ ب
کُزَر - ف - چارہ ؛ ن
کَزَم - ف - حوض اور نہر کے کنارہ کا سبزہ ؛ ن
کَزَن - ف - دیہات - عاشورے میں بہت سے آدمیوں کا مجمع - مخنث ؛ ب
کَزنہ - ف - لٹورہ جانور ؛ ن - ب
کَژ - ف - کج - خم - ٹیڑھا + کم قیمت - کچا ریشم جس کا معرّب قزّ ہے ؛ ب - ن
کُژ - ف - درخت کی جڑ ؛ ب
کژابہ + کژاوہ - ف - کجاوہ ؛ ب

---

کَژاریدن - ف - پھاڑنا - پارہ پارہ کرنا ؛ ب
کُژاژ - ف - پرندوں کا پوٹا - چینہ دان ؛ ن
کَژآغَند + کَژآگَند
کَژآغَندِش + کَژآگَندِش } ف مرادف کج آغند ؛ ب
کَژتَرازُو - ف - ڈنڈی مارنے والا + کم تولنے والا + ٹیڑھی ترازو رکھنے والا - مجازاً بدمعاملہ ؛
کَژخاطِر - ف - کج طبع آدمی - جو موزوں نا موزوں میں فرق نہ کرے ؛
کَژخَر - ف - مرادف کژآغند ؛ فش
کَژدُم - ف - بچھو ؛ ب - ن
کَژدُمِ طاسِ آبگوں -
کَژدُمِ فلک -
کَژدُمِ گردوں -
کَژدُمِ نیلوفری -
ف - برج عقرب ؛ ب ج
کَژزَخمہ - ف - بدعمل - دغاباز (وہ شخص جس کی مضراب ساز کے تار پر سیدھی پڑے) ؛ غ

---

کَژغا
کَژغاؤ
کَژگا
کَژگاؤ } ایک قسم کی پہاڑی یا دریائی گائے - ہے - جس کی دُم کے بال جھنڈے پر باندھتے ہیں ؛ ب
کَژغان - ف - کڑاہی - دیگ ؛ ب
کَژک - ف - کجک - فیلبان کی آنکس + آنکڑہ + نقارہ بجانے کا ڈنکا ؛ ب
کَژمژزبان - ف - اُس شخص جس کی زبان سے صاف الفاظ نہ نکل سکیں - غیر فصیح (وہ لڑکا جو ابھی تتلا کے بولتا ہو) ؛ بم - ن - ب
کَژنہ - ف - پیوند ؛ ن - ب
کَژدَہ - ف - وُہ گوشت کا ٹکڑا جو آدمی کے حلق میں لٹکا ہوتا ہے - ہندی کوّا + آنکس + قلاب + قصابوں کے گوشت لٹکانے کی میخ ؛ ب - ن
کَژی - ف - کجی - ٹیڑھاپن - ناراستی ؛ ج
کَژیم
کَژین } ف کجین - برگستوان جامۂ جنگ ؛ ب

کَس - ف - آدمی - قاصد -
فرستادہ - شریف - لائق -
عقلمند ؛ ب - غ
کُس - ف - عورت کی شرمگاہ ؛ لت
کِساءُ - ع - گدڑی - گلیم - کملی ؛
مب - غ
کَساد - ع - متاع کی ناروائی
عدم خریداری یا بے رواجی ؛ م
کَسادی - ف - مزید علیہ
کساد ؛ بم
کَسالت - ع - سست ہونا ؛ م
کَسب - ع - حاصل کرنا - پیدا
کرنا - کمانا - مجازاً ہنر - پیشہ ؛
م - غ
کُسب - ع - کھلی - کھجارہ ؛ م
کَسَبَہ - ع - جمع کاسب اہل
حرفہ - پیشہ ور لوگ ؛ نر
کَسبی - ع - پیشہ ور - ہنر والا
مجازاً فاحشہ - بازاری عورت ؛ ج
کَسپَرَج - ف - موتی - مروارید ؛ ج
کُستن - ف - کوٹنا ؛ ن - ب
کُستَہ - ف - کوٹا ہوا غلہ جو بھوسے
سے جدا نہ کیا گیا ہو ؛ ب - لت
کُستی - [illegible]
کسی خانہ - ف - [illegible]

کَسر - ع - توڑنا - شکستگی - زیر
کی حرکت - اور اصطلاح میں
حساب میں اکائی کے کئی برابر
حصوں میں سے ایک یا کئی
حصوں کو کسر بولتے ہیں ؛ ع
کِسَر - ع - جمع کِسرہ - ٹکڑے
حصے ؛ م - سب
کسرِ اعشاریہ - ع ؛ وہ کسر
ہے جس کا نسب نما دس یا
دس کی کوئی قوت ہو - اور وہ
اپنی جگہ پر لکھا ہوا نہ ہو ؛ ع
کسرِ حالت - ع - شکستگی حال
بدحالی - شکستہ حالی - مفلسی ؛ ز
کسرِ شان - ع - شان کی کمی -
بے وقری ؛ بم
کسرِ عام - ع - وہ کسر ہے
جس کا نسب نما علاوہ ایسے
کہ دس یا دس کی کوئی قوت
ہو یا اس کے سوا کچھ اور ہو ؛
کَسرہ - ع - زیر جیسے دن کی
دال کے نیچے ؛ ج
کُسط - ف - قسط جو پانی جیسی
[illegible]
[illegible]
کھڑوا ؛ بم

کَسَل - ع - کاہلی - سستی ؛ م
کَسلان - ع - سست - کاہل ؛ سب
کَستمہ - ف - وہ بال جنہیں
عورتیں زلف سے کاٹ کر
اور خم دیکر رخسار پر رکھتی ہیں ؛ ن
کَسَندرہ - ف - نالائق - نااہل
؛ ن - سب
کَسنی - ف - کاسنی کا مخفف ہے
؛ ن - سب
کِسوَت - ع - لباس ؛ م
کِسوت جان دادن - ف
زندہ کرنا - زندگی بخشنا ؛ ب
کِسوتِ خام - ف - کچے چمڑے
کی پوشاک ؛
کِسوتِ کافوری - ع -
برف سے مراد ہے ؛ ب
کِسوت گری کردن - ف
ترجمہ کرنا - ایک زبان کا مطلب
دوسری زبان میں ادا کرنا ؛ م
کُسور - ع - جمع کسر ٹکڑے ؛ م
کُسور - ف - صرف کرنا - کسی چیز
کو اپنے پاس محفوظ رکھنا ؛ ب
کُسوف - ع - زوال [illegible]
[illegible]
مگر عرف میں چاند کے گہن [illegible]

**کِشْت** ۔ ف ۔ کھیتی ۔ شطرنج کی اصطلاح میں شاہ کا اُس گھر میں ہونا ۔ کہ اگر اس گھر میں سوائے شاہ کے کوئی اور مہرہ ہوتا تو مارا جاتا ؛ غ

**کُشْتار** ۔ ف بِسمِل ۔ مذبوح ۔ ذبح کیا ہُوا ۔ پھڑکنا ۔ قسائی کا بکری ذبح کرنا ، ذبح کی ہُوئی بکری ؛ ن ۔ ب ۔

**کِشْتیان** ۔ ف ۔ کِسان ۔ مزارع ؛ ن

**کِشْتِ زار** ۔ ف ۔ کھیت ؛ ج

**کِشْت زارِ دیو** ۔ ف ۔ دنیا ؛ ب

**کِشْتکاری** ۔ ف ۔ کھیتی کرنے والا ؛ ج

**کُشْتگانِ زندہ** ۔ ف ۔ شہید لوگ ؛ ب ۔ ج ۔

**کِشتمند** / **کِشتمان** } ف ۔ مزروعہ زمین ؛ بم

**کُشْتن** ۔ ف ۔ مار ڈالنا ۔ قتل کرنا ؛ بم

**کِشْتن** ۔ ف ۔ بونا ؛ بم

**کُشْتُو** ۔ ف ۔ گدرا انگور ؛ ن

**کِشْت وَرز** ۔ ف ۔ کِسان ۔ زمیندار

**کِشْتہ** ۔ ف (بویا ہوا) ایک مُرکّب خوشبو کا نام جو اگر ۔ لوبان ۔ صندل ۔ مشک ۔ گلاب سے بنتی ہے ۔ اور آگ پر رکھنے سے خوشبودار دھواں دیتی ہے ؛ ن ۔ غ

**کَشْتہ** ۔ ف ۔ آلو بخارا یا شفتالو یا زرد آلو وغیرہ میوے جن کی گٹھلیاں نکال کر خشک کر لیا ہو ؛ ن ۔ بھیجنگا ۔ احول ؛ ب

**کُشْتہ** ۔ ف ۔ مقتول ۔ قتل کیا ہُوا ۔ مجازاً عاشق ؛ غ

**کُشْتی** ۔ ف ۔ زنار ، پہلوانوں کی لڑائی ۔ اصل میں یہ لفظ سین مُہملہ سے کُستی تھا ۔ لیکن اب اس کا استعمال شین معجمہ سے ہو گیا ہے ؛ بم ۔ ب ۔ ن

**کِشْتی** ۔ ف ۔ جس کے ذریعہ دریا سے عبور کرتے ہیں ؛ ن

**کِشْتی بان** ۔ ف ۔ ملّاح ؛ بم

**کِشْتی بُخار** ۔ ف ۔ اگنبوٹ ؛ ب

**کشتی بر آب انداختن** ف ۔ چلنے کو تیار ہونا ؛

**کَشتی بر خشکی راندن** ۔ ف ناممکن کام کرنا ۔ لغو حرکت کرنی

**کَشْتی بر ساحل زدن** ف ناؤ کو کنارہ پر پہنچانا ؛ م

**کَشْتی رَوِندۂ صُبح** ۔ ف اُونٹ سے مراد ہے ؛ ب

**کَشْتئ زر** ۔ ف ۔ سورج ، نیا چاند ۔ ہلال ؛ مب

**کِشْتی زِرہ پوش** ۔ ف لوہے سے مڑھی ہوئی کشتی ؛ پ

**کَشْتی شُدن** ۔ ف ۔ تیرنا ؛ ب

**کَشْتی شُراعی** ۔ ف ۔ بادبانی جہاز جس میں ہوا کے لئے پردے لگے ہوئے ہوتے ہیں ۔ ؛ ن

**کَشْتی غم** ۔ ف ۔ دنیا ۔ جہان ؛ ب

**کَشْتی کش** ۔ ف ۔ ملّاح ۔ شراب خور ؛ ب

**کَشْتی گاہ** ۔ ف ۔ ساحل ۔ بندرگاہ ؛ بم

**کُشْتخان** ۔ ف ۔ دیّوث ۔ بھڑوا ؛ ب

**کُش زدن** ۔ ب ۔ کُشتی کی اصطلاح میں اپنے حریف کی گردن میں ہاتھ ڈال کے یکبارگی زور کر کے زمین پر پچھاڑ دینا ؛ بم

**کُشِش** - ف - کھینچنا - جذب کرنا - میل - رغبت ؛ ج

**کُشِشِ اِتّصال** - ف - وُہ قوت ہے جو اجسام کے اجزائے قریبہ سے باہم پیوستہ رکھنے میں اثر کرتی ہے ؛ (رسالہ طبیعات)

**کُشِشِ انابیبِ شَعْری** - ف - اُس قوت کا نام ہے جس کے باعث مائعات اپنی سطح ہموار سے بلندی پر چڑھ جاتے ہیں جیسے بتی میں تیل ؛ (رسالہ طبیعات

**کَشِشِ ثِقل** - ف - وُہ قوت جو اجسام کو بہ ہیئت مجموعی فاصلے سے ایک دوسرے کی طرف کھینچنے میں اثر کرتی ہے (رسالہ طبیعات)

**کَشِشِ زمین** - ف - زمین کی کشش جو ہر ایک چیز کو مرکز زمین کی طرف مائل کرتی ہے ؛ (رسالہ طبیعات ؛

**کُشِشِ کَہرُبائی** - ف - کہربا کی ڈلی کو ریشمی کپڑے پر رگڑیں تو اِس میں ہلکی ہلکی اشیاء کو اپنی ڈلی کی طرف کھینچ لینے کی قوت پیدا ہو جاتی ہے ؛ (رسالہ طبیعات)

**کُشِشِ کیمیائی** - ف - وُہ قوت ہے جس سے دو یا دو سے زیادہ اشیاء مختلف الخواص کے ملنے سے ایک نئی چیز پیدا ہو جاتی ہے (رسالہ طبیعات

**کَشْف** - ع - کسی چیز سے پردہ اُٹھا دینا - برہنہ کرنا ؛ م

**کَشَف** - ف - کچھوا - بُرج سرطان ؛ ن - ب

**کَشَفْتَہ** - ف - پراگندہ - پریشان - پھٹا ہُوا - نابود - معدوم ؛ ن

**کَشْک** - ع - آش جو - جو مقشّر - سوکھا دہی - ایک کھانے کا نام جس کو ہریسہ کہتے ہیں ؛ ب - غ

**کُشک** - ف تخفف کوشک قصر - محل - ب - ھ

**کِشِک** - ت - پاسبانی - چوکیداری ؛ غ

**کَشْکاب** / **کَشْکاو** - ف - آشِ جو - جو کی بھوسی الگ کر کے پانی میں پکا کے بیماروں کو پلاتے ہیں ؛ ن - ب

**کِشِکچی** / **کِشِکدار** - ف - پاسبان - چوکیدار ؛ غ

**کَشْکَرک** - ف - عقعق مشہور پرند ہے - زاغ دشتی ؛ ب - ج

**کَشْکَشاں** - ف - بکشاں کشاں کا مخفف ہے ؛ ن - ب

**کُشْکَنْجیر** - ف - محل کو سوراخ کرنے والا - توپ کلاں - وُہ منجنیق جس سے قلعہ کی دیوار کو توڑیں - گولۂ توپ ؛ ن - ب

**کُشْنَہ** - ت (گُسْنَہ مخفف گُرُسنہ) (جمع کشندگان) ؛ ن - ب

**کَشْکو** - ف - آش جو ؛ ب

**کَشْکول** - ف - بھیک مانگنے کا پیالہ - بھیک مانگنے والا ؛ ب - ن -

**کَشْکہ** - ف - ایک قسم کی جوتی ہے ؛ ب

**کَشْکہائے پَرتَو** - ف شعاع کے خط ؛ ب - ج

**کَشْکِیں** / **کَشْکِینہ** / **کَشْکِنہ** - ف - جو کی روٹی - کئی اناجوں کی ملی ہوئی روٹی ؛ پ

**کِشْمِش** - ف - ایک مشہور میوہ ہے ؛ بم

**کَعبَتین انداختن** - ف - پانسہ پھینکنا ٭ بم

**کَعبِ غزال** - ع - ایک قسم کا شکر پارہ + حلوے کی قسم + بتاشہ ٭ بم - غ - ب

**کَعبِ گُرگ** - ف - بھیڑیے کی ٹخنہ کی ہڈی - قاصد اپنے پاؤں میں باندھتے ہیں - اور اُس کی خاصیت سے تھکتے نہیں ٭ بم - غ

**کَعبۂ جہاں گَرد** - ف
**کَعبۂ زَہرہ رو** - سورج
**کَعبۂ مُحرم نشان** - آفتاب ٭ ب - ج

**کَعک** - ع - کاک کا معرب ہے - روغنی کلچہ ٭ غ

**کُعُوب** - ع - عورت کی چھاتی کا انار کی طرح ہونا ٭ م

**کُعَیت** - غ - بلبل ٭ م

**کَف** - ع - پنجہ - ہتیلی ٭ م

**کَف** - ف - ہتیلی + پاؤں کا تلوا - پھین - جھاگ - چقماق کا سوختہ ٭ ن - غ

**کَفا** - ف - محنت - رنج - گلا گھونٹنا ٭ ن

**کِفاء** - ع - جزا دینا + ایک دوسرے کے مانند ہونا - مانند - مثل + توانائی - دامن خیمہ ٭ م - ب

**کَفِ آبگینہ** - ف - شیشہ کو پگلاتے ہیں تو اس کی جھاگ سی نکل آتی ہے - اُسے کفِ آبگینہ کہتے ہیں - وہ آنکھوں کی بصارت کے واسطے بہت مفید ہے ٭ ب

**کُفات** - ع - جمع کافی - بندہ - کارگزار لوگ ٭ ب

**کُفّار** - ع - جمع کافر، منکرِ اسلام ٭ ب

**کَفّارہ** - ع - (گناہوں کا چھپانے والا) وہ خیرات وغیرہ جو گناہوں کو مٹا دے ٭ ب م

**کَفاف** - ع - اندازہ - اس قدر معاش جو کفایت کرے - روزمرّہ کا خرچ ٭ م

**کَفالت** - ع - ضامن ہونا - کفیل ہونا - اپنے ذمّہ پر کوئی کام لینا - ذمّہ داری ٭ م

**کَفانہ** - ف - بچہ نا تمام جو ماں کے پیٹ سے گر جائے ٭ ب

[illegible]

**کِفاءت** - ع - ہم مثل ہونا - ہم مانند ہونا ٭ غ

**کِفایَت** - ع - بس ہونا - کافی ہونا - نفع لینا ٭ م

**کِفایت کردن** - ف - بس کرنا - (مجازاً کافی ہونا) + (بصلہ از) دور کرنا ٭ بم

**کَفِ پا** - ف - پاؤں کا تلوا ٭ ج

**کِفت** - ف - (مقلوب کتف) شانہ - مونڈھا - کندھا ٭ ن

**کُفت** - ف - مخفف کوفت ٭ ب - فش

**کَفتار** - ف - بجّو - ایک درندہ کا نام جس کو ہندی میں ہنڈار کہتے ہیں + جادوگرنی + ڈائن ٭ ع

**کَفتَر** - ف - کبوتر ٭ ن - ب

**کَفتَن** - ف - شق کرنا - چیرنا - پھاڑنا ٭ ہ - ب

**کَفتُور** - ف - استقلال کے ساتھ کسی کام میں لگا رہنا ٭ ب - ج

**کَفتہ** - - کبوتر ٭

**کِفَّتَین** - ع - کِفّہ کا تثنیہ ہے - ترازو کے دونوں پلڑے ٭ غ م

**کفچہ** - ف - مخفف کفچہ ٭ ب

**کفچا** - ف - گھوڑے کے چوتڑ ٭ [illegible]

کَفچل پوش ۔ ف ۔ دمچی ÷ ب
کَفچلیر ۔ ف ۔ کفگیر ÷ ب
کَفچلیزک } ف ۔ مینڈک کا بچہ
کَفچلیزہ } جو پہلے غلاف میں ہوتا ہے ۔ اور بڑا ہوکر باہر نکلتا ہے ÷ ب
کَفچہ ۔ ف ۔ چمچہ ۔ ڈوئی ۔ کفگیر + ایک قسم کا سانپ ÷ ن ب
کَفِ حوض ۔ حوض کی تہ ÷ ز
کَفِ خَضیب ۔ ع ۔ رنگین ہتیلی ۔ مہندی لگی ہوئی ہتیلی ÷ غ
کَفِ دَشت ۔ ف ہتیلی ÷ پ
کَفِ دُعا بَر داشتن } ف
کَفِ دُعا گرِفتن } دست بہ دُعا ہونا ۔ دُعا کے لئے ہاتھ اُٹھانا ÷ بم
کُفر ۔ ع ۔ ناشکری کرنا ۔ خدا کو واحدہٗ جاننا ÷ م
کَفر ۔ ع ۔ ڈھانپا + بڑا کوزہ ÷ م
کُفرا ۔ ف ۔ کھجور کا شگوفہ ÷ ب
کُفران ۔ ع ۔ ناشکری ÷ م
کَفَرہ ۔ جمع کافر ۔ منکرینِ اسلام ۔ مب
کَفِ زَنان ۔ ف تالیاں بجاتا ہُوا ÷ بم
کَفِ سفید ۔ ف ۔ سخی آدمی جو سخاوت مفلس ہوگیا ہو ÷ بم
کَفِ سفید ۔ ف ۔ برف ÷ بم
کَفش ۔ ف ۔ جُوتی ÷ ن ۔ ب
کَفش خِواستن ۔ ف ۔ سفر کو تیار ہونا ÷ بم
کَفش دوز ۔ ف ۔ موچی ÷ ج
کَفشک ۔ ف ۔ چھوٹی جوتی تنگ جُوتی +
کَفشَن ۔ ف ۔ جنگل + وہ جس میں پہلے کھیتی بوئی گئی ہو ۔ اور اب خالی پڑی ہو ÷ ب
کَفش نِہادن ۔ ف ۔ ٹھیرنا مقام کرنا ۔ سفر سے واپس آنا ÷ بم
کَفشہا پارہ کَردن ۔ ف کمال جستجو کرنا ÷ بم
کَفشیر ۔ ف ۔ قلعی ÷ ب
کَفِ غُنچہ کَردن ۔ ف ۔ کُھلے ہوئے ہاتھ بند کرنا ÷ بم
کَفلیز ۔ کَفلیزہ ۔ ف ۔ کفگیر ÷ ب
کَفک ۔ ف ۔ پانی اور صابون اور دودھ وغیرہ کا پھین ۔ جھاگ ÷ ب ۔ ن
کَف کردن ۔ ف ۔ منہ میں پانی بھر آنا یا غصے میں منہ سے پھین کا نکلنا
کوئی چیز نکالنا ÷ بم
کَف کَردنِ دَہان ۔ ف ۔ حسرت سے منہ میں پانی بھر آنا ÷ بم
کَفگیر ۔ ف ۔ ڈوئی چمچہ ۔ جھاگ و میل اُتارنے کا آلہ ÷ ج
کَفَل ۔ ع ۔ سُرین ۔ چوتڑ ۔ جانوروں کا پُٹھا ÷ م
کِفل ۔ ع ۔ حصہ ۔ ٹکڑا ۔ وہ کملی جو اونٹ کی پیٹھ پر ڈالتے ہیں ÷ مب ۔ غ
کَفَل پوش ۔ ف ۔ دمچی لمبی پوشش جو گھوڑے کے چوتڑ کو چھپالے ÷ بم ۔ ب
کَفَل گِرد کَردن ۔ ف ۔ موٹے ہونے سے مراد ہے ÷
کَفَن ۔ ع ۔ مردہ کا لباس جس میں اس کو لپیٹ کر دفن کرتے ہیں + فارسی میں کبھی یہ لفظ حرف دوم کے سکون سے بھی آتا ہے ÷ بم
کَفَن بر چوب کَردن ۔ ف داد خواہی کرنا ۔ فریاد کرنا ÷ بم
کَفَن پارہ کَردن ۔ ف بیماری سے صحت پانا ۔ ضعف اور آفت سے نجات پانا ÷ بم ۔ ع

کَفنی - ع - وہ کپڑا جو ایک خاص طور کا ہوتا ہے اور مردہ کے گلے میں پہناتے ہیں۔ اور فقیر لوگ بھی ویسا ہی پہنتے ہیں ؛ م - ج

کَفِ نیاز بر داشتن - ف - دست بدُعا ہونا ؛ بم

کُفُو } ع - ہم جنس + ہم نسب + کُفُو } مانند - مثل ؛ مب - غ

کُفُور - ع - ناشکری - ناسپاسی کرنا ؛ م - مب

کَفُور - ع - بڑا ناشکرا - ناشکری کرنے والا ؛ مب

کُفّہ - ع - پیراہن کا حاشیہ ؛ م

کِفّہ - ع - ترازو کا پلڑا اور جو چیز ترازو کے پلڑے کی طرح گول ہو ؛ م

کَفَہ - ف - دف - دائرہ ؛ ن

کَفَہ - ف آدھ کُٹا کھلیان جس میں کسی قدر بالیں موجود ہوں اور اُسے پھر کوٹیں - (پنجابی گھنڈیاں) ب

کَفیدن - ف - پھاڑنا - پھٹنا چیرنا ؛ ب

کَفیدہ - ف - پھٹا ہُوا چیرا ہُوا ؛ ب

کَفیار - ف - نیک کام کے واسطے تکلیف برداشت کرنی ؛ ب

کَفیل - ع - ذمہ دار - ضامن - دوسرے کا کام اپنی خوشی سے اپنے ذمہ میں لینے والا ؛ م

کَک - ف - ایک قسم کی روٹی ؛ کاک - ایک قسم کی گھاس ؛ ب

کُک - ف - وہ مرغی جو کڑک ہو گئی ہو - بانجھ مرغی ؛ ب

کُک - ت - گھاس کی جڑ ؛ ب

کَگچہ - ف - بنولا ؛ ن

کَلمک - ف - بدن یا چہرہ کی چھائی + سیاہ داغ ؛ ن - ب

کَکہ + کَکی - ف - گوہ - فضلۂ آدمی ؛ ب

کَل - ف - گنجا - جس کے سر پر بال نہ ہوں - بھینسا + مطلق نر - حیوان ؛ ب

کَلّ - ع - گونگا + گرانی + بھاری بوجھ + اہل و عیال + وہ شخص جس کا نہ باپ ہو نہ فرزند + یتیم عاجز ہونا - تھک جانا - زبان کا کند ہونا + آنکھ کا چندھیا جانا ؛ م - غ

کُلّ - ع - تمام - پورا - جمیع - سب ؛ م فارسی میں کُل بغیر تشدید کے آتا ہے

کُل - ف - ناقص - کوتاہ + کبڑا گاؤں - دیہات ؛ ب

کُلّ - ع - صوفیوں کی اصطلاح میں خُدا کو کہتے ہیں ؛ م - غ

کِلا - ع - ہر دو - تثنیہ کی تاکید کے واسطے آتا ہے اور بدون اضافت مستعمل نہیں ہوتا ؛ ن - مب

کَلّا - ع - یہ ایک لفظ ہے جو پہلے کلام کی تردید کے واسطے کہتے ہیں یعنی یہ بات اس طرح پر ہرگز نہیں ہے اور کبھی واسطے مسلّم رکھنے سخن غیر کے آتا ہے اس صورت میں یہ لفظ بمعنی حق ہے ؛ مب - غ

کَلا + کَلاو - ف - مینڈک ؛

کَلاء - ع - گھاس ؛ مب - م

کِلاب - ع - جمع کلب - کتے ؛ م

کَلابہ - ف - سُوت کی گگڑی - انٹیا ؛ ب - ہ - غ

کَلاپُشت } ف - شہر مازندران کَلاپُشتہ } کی شال ؛ ب

کَلاپیسہ - ف - زیادتی لذتِ جماع یا انتہائے ضعف یا غصّہ کی وجہ سے آنکھوں کا اس طرح پھر جانا - کہ پتلی چھپ جائے ؛ م

کَلات - ف - وُہ شہر اور قلعہ جو پہاڑ کے اُوپر ہو + کُشتی کے ایک داؤپیچ کا نام ÷ م - غ

کَلانَہ - ف - چھوٹا گاؤں یا قلعہ - چھوٹا کھیت + محلّہ ÷ ن - ب

کَلاجُو - ف - پیالہ ÷ ن

کَلافَہ - ف - بھینگا - احول ÷ ب

کَلار - ف - تینڈک ÷ ب

کَلاژ + کلاژہ - ف - بھینگا عقعق ÷ ب

کَلاشنگ - ف - قلاخن - گوپھیا ÷ ب

کَلاسَہ - ف - ع - بچوں کی بنی ہوئی کوئی چیز ÷ غ

کَلاش - ف - مکڑی ÷ ن

کُلاش خانَہ - ف - مکڑی کا گھر - جالا ÷ ب

کَلافنگن - ف - ایک قسم کا حلوا ہے ÷ ب - ن

کُلاغ - ف - سیاہ جنگلی کوا ÷ بم

کُلاغِ ابلق - ف - بیٹا + ر

کُلاغ زَدن - ف - طعنہ دینا

کُلاغ گِرِفتن - کسی کی ہجو کرنا ÷ بم

کَلافَہ - ف - سوت کی گُکڑی + بیٹا + کُشتی کا ایک داؤپیچ ÷ غ - بم

کُلافَہ شُدن - ف - جی متلانا

کَلاک - ف - وُہ جنگل جس میں کبھی زراعت نہ ہوئی ہو - وسطِ سر - سر کی چوٹی ÷ ب

کَلال - ع - اعضاء کی سُستی - تکان - تھکن ÷ م

کُلال - ف - کمہار ÷ ن - ب

کَلال - ف - تارک سر چوٹی ÷ ن - ب

کَلالَت - ع - تھک جانا + کُند ہو جانا + بے فرزند و بے زر ہونا ÷ مب

کَلالَہ - ع - وُہ شخص جس کے وارثوں میں باپ اور بیٹا نہ ہو ÷ م - مب

کُلالَہ - ف - زُلف پیچیدہ - گھنگریالی زُلف ÷ ب - ن

کُلالیوہ - ف - سراسیمہ - حیران ÷ ب

کلام - ع - بات + بات کرنا + اصطلاح علم نحو میں وہ عبارت جو دو یا زیادہ کلموں سے مُرکّب ہو اور اس سے سُننے والے کو کسی قسم کی خبر یا طلب مفہوم ہو ÷ م - غ

کَلامِ مُستَدام - ع - کلام الٰہی اور وحی سے کنایہ ہے ÷ غ

کَلام نَرم کَردن - ف - سنجیدہ اور ملائم گفتگو کرنا ÷ بم

کَلامی - ع - منسوب بہ علم کلام (علم کلام وُہ ہے جس کے ذریعہ عقائد کو عقلی دلائل سے ثابت کیا جائے) وُہ شخص جس نے توحید عیانی کا ذوق نہ اُٹھایا ہو - اور دلیل کے ذریعہ معرفت الٰہی کو پہنچا ہو ÷ غ

کَلان - ف - اونچا - لمبا - بڑا بزرگ - بہتر - مہتر ÷ ن - ب

کَلانتَر - ف - مقدم - چوہدری چوکرات ÷ بم - ر

کَلانترِ شہر - ف - داروغہ شہر ÷ ز

کَلانِ رَوضَہ - ف - بزرگ روضہ - رسولِ خدا صلعم سے کنایہ ہے ÷ ب

کَلانوت - مطربوں کی ایک قوم ہے ÷ غ

کَلانی - ف - بڑائی - لمبائی ÷ ب - ج

کَلاو + کَلاوَر - ف - مینڈک ÷ بم

کَلاوہ - ف - سوت کی کُکڑی کچا سوت جو چرخہ کے تکلے پر لگا ہُوا ہو، سراسیمہ۔ سرگشتہ۔ مینڈک ÷ ب

کلاوۂ چرخ - ف - منطقۂ آسمان + گردشِ چرخ ÷ ب

کُلاہ - ف - ٹوپی، تاج + ب

کُلاہ از سرِ خود بر داشتن - ف - فخر کرنا، تعظیم کرنا۔ تواضع کرنا + حال دریافت کرنا + بم

کُلاہ آفگندن - ف تعظیم کرنے سے مراد ہے ÷ غ

کُلاہ انداختن - ف - نہایت خوش ہونے کی علامت ہے ÷ بم

کُلاہِ بارانی - ف - وہ ٹوپی جو بارش میں پہنتے ہیں ÷ بم

کُلاہ بر آسماں انداختن - ف - کمالِ ذوق و خوشی سے کنایہ ہے ÷ غ - بم

کُلاہ بر افراختن - ف - سر پر تاج رکھنا۔ بادشاہی کرنی فخر کرنا ÷

کُلاہ بر انداختن - ف - مرادف کلاہ انداختن ÷ بم

کُلاہ بر سر نہادن - ف - اعتنا بڑھانا۔ اپنے تئیں بزرگ کر رکھنا ÷ ب

کُلاہ بر کُلاہ کسے نہادن - ف - برابری کا دعویٰ کرنا ÷ غ

کُلاہ بہ ہوا انداختن - ف - مرادف کلاہ بر آسمان انداختن ÷ غ - بم

کُلاہ پیشِ کسے نہادن - ف - عاجزی کرنا۔ تعظیم کرنا۔ اظہار اطاعت کرنا ÷ بم

کُلاہِ چرخ - ف - آفتاب - سُورج + آسمان ÷ ب

کُلاہ داری - ف - پادشاہی سلطنت ÷ ج - ن

کلاہِ زنگلہ - ف - لکڑی کی گھنگرو دار ٹوپی جو کم بیچنے والے بنئے کے سر پر رکھ کر اُسے بازار میں پھراتے ہیں ÷ پ

کُلاہِ زمین - ف - آسمان + سُورج + چاند + سماوغ + کھمبا ÷ ب - ن

کُلاہ شکستن - ف - ترچھی ٹوپی رکھنا + غرور کرنا ÷ بم ج

کُلاہ گوشہ شکستن - ف - مرادف - کلاہ شکستن + بم

کُلاہِ فرنگی - ف - باغ میں چھوٹا سا چھت دار چبوترا - بنگلے کی چھتری ÷ ر - ز

کُلاہ مُلک - ف - پادشاہ ÷ بم - ب

کُلاہ نہادن - ف - تواضع کرنا عاجزی کرنا + سجدہ کرنا ÷ بم

کِلاءَۃ - ع - حفاظت - نگہبانی - حراست ÷ مب - م

کَلْب - ع - کُتّا ÷ م

کَلِب - ع - کاٹنے والا کُتّا دیوانہ کُتّا - وہ شخص جو دیوانہ کتے کے کاٹے سے دیوانہ ہو گیا ہو ÷ مب - م

کَلْبَتان } ع - سنڈاسی - سنسی
کَلْبَتَین } گرم لوہا پکڑنے کا اوزار + زنبور + موچنہ + گلگیر - شمع ÷ مب - م - غ

کَلْبِ کَلِب - ع - دیوانہ کُتّا - کاٹنے والا کُتّا ÷ مب

کُلْبَہ - ت - چھوٹا سا تنگ و تاریک گھر - گوشہ - حجرہ - دُکان ÷ پ

کَلْپَترہ - ف - نادرست بے معنی باتیں ÷ ب - ن

کَلْتَبان - ف - دیوث - بے شرم بھڑوا ÷ ب - ن

**کُلتہ** - ف - چھوٹا + دُم کٹا + تونلا + ڈنڈا + سونٹا + گنگہ + اصلی معنی اس کے بریدہ اور تقطوع کے ہیں - اسی لئے کلتہ دُم - دُم کٹے - اور کلتہ پر - پر کٹے اور کلتہ زبان - گونگے اور توتلے کو کہتے ہیں + اب سر نشے ناقص کو بطور مجاز کے کلتہ کہتے ہیں ÷ ن - غ

**کَلَنج** - ف - مہتر کا ٹوکرا جس میں نجاست ڈال کر باہر لیجاتے ہیں ÷ ب

**کُلنج** - ف - تکڑے کی ہوئی روئی - ایک قسم کا پشمینی لباس جو کشمیر سے لاتے ہیں ÷ ب

**کُلنجان** - ف - میلا وغیرہ ڈالنے کی جگہ - اروڑی ÷ ب

**کُلنجہ** - ف - کوٹ - دراز کوٹ جو کہ زانوؤں سے نیچے تک ہوتا ہے ÷

**کَلَنج** - ف - کوڑا + میلا + میل - چرک - غرور - خودستائی - تکبر ÷ ب

**کُلَنجنگ** - ف - سرطان کیکڑا ÷ ب

**کِلنجنج** - ف - میں ÷ ن - ب

**کُلگرہ + کُلنس** - ف - جنگلی انار کے درخت کی جڑ ÷ ب - ج

**کِلس** - ع - آہک - سفید چونہ دُوچونہ جس سے عمارت بنتی ہے ÷ م - غ

**کَلَس** - ہ - قبہ ÷ غ

**کُلس** - ف - دھنکی ہوئی روئی ÷ ب - ج

**کلسات** - ف - جوراب ÷ نر

**کَلَف** - ع - چھائیاں یعنی داغ جو منہ پر پڑ جاتے ہیں + شیفتہ ہونا + عشق ÷ ب - غ

**کَلَف** - ع - کسی چیز پر عاشق ہونا ÷ م

**کُلفت** - ع - تکلیف - رنج سختی ÷ م

**کُلُفت** - ف - گندہ - درشت زشت + ناہموار - موٹا - فربہ ÷ بم - ب - غ

**کَلَفت** - ف - منقار - چونچ ÷ ب

**کُلک** - ف - دنبہ کے نرم بال جس کی شال بنتی ہے ÷ ب

**کَلَک** - ف - بغل - آغوش ÷ ن - ب

**کِلک** - ف - چھنگلیا خنصر - اول بھینگا ÷ ن - ب

**کَلَک** - ف - خاکستر - انجمن - مجمع عام + راکھ + بھڑبُو ÷ کا بھار - مٹی کی انگیٹھی - آتشدان - فصد کھولنے کا نشتر + چھتہ + بُوم - اُلّو + نامبارک + شوم + کچا خربوزہ + جوان بھینسا + بلا سختی - دردسر ÷ ب - ن - غ

**کِلک** - ف - ہر نے جو اندر سے خالی ہو - خصوصاً قلم کا نیزہ ÷ ب

**کِلک بہ کسے بستن** - ف - کسی پر بلا ڈالنا - اس کو تنگ کرنا ÷ بم

**کَلَکج** - ف - لڑنے جھگڑنے والا ÷ غ

**کَلَک خشپ** - ف - نہایت محتاج اور مفلس اور پریشان حال جو ناداری کی وجہ سے گرمی میں زمین اور جاڑے میں بہاڑ پر بسر کرتا ہو ÷ غ

**کِلک در بنان نہادن** - ف - لکھنے کو تیار ہونا ÷ بم

**کَلکَل** - ف - بیہودہ گوئی ÷ ن

**کُلکم** - ف - قوس قزح - دھنک شیطان کی کمان ÷ ن

**کَلکم** - ف - گوپھیا - فلاخن ÷ ن

کلگل - ف - پروں کا جیغہ اور کلغی ٭ ب - ن
کلکل - ع - گونگاپن ٭ غ
کلم - ع - زخمی کرنا ٭ م
کلم - ع - جمع کلمہ - کلمے
کلمات - کے الفاظ ٭ ج
کلمرغ - ف - گدھ کی ایک قسم ہے جس کے سر پر پر یعنی نہیں ہوتے - گنجا گدھ ٭ ن
کلمکل - ف - شور - غل - غوغا ٭ غ
کلمہ - ع - سخن ٭ قصیدہ ٭ قصہ ٭ نحو کی اصطلاح میں لفظ مفرد جو بامعنی ہو - اور منطقی لوگ کلمہ فعل کو کہتے ہیں ٭ م
کلنبہ - ف - ایک قسم کا کلچہ - جس میں حلوا اور مغز بادام بھر کر پکاتے ہیں ٭ ن - ب
کلند - ف - کدال - زمین کھودنے اور کھیت گوڈنے کا آہنی آلہ ہندی میں اسکو کسی کہتے ہیں ٭
کلندر - ف - نامعقول آدمی ناہموار آدمی ٭ لکڑی کا کندہ جو کہ دروازے کے آگے رکھ دیتے ہیں تاکہ دروازہ کھل نہ سکے - اور کبھی اس میں سوراخ کر کے مجرموں کے پاؤں میں باندھ دیتے ہیں ٭ ب
کلندرہ - ف - لکڑی کا کندہ ٭ ب
کلنگی - ف - حریص ٭ لالچی ٭ ایک قسم کا مرغا ٭ وہ آدمی جو اپنی طرف تیشہ مارے ٭ ب - ج
کلنگ - ف - مرادف کلندر کدال ٭ ن
کلنگ - ف - ایک پرند مشہور کا نام جس کو کونج بھی کہتے ہیں ٭ ن
کرنل - کرنل - افسر فوج ٭
کلو - ف - رئیس محلہ ٭ روغنی نان ٭ ب
کلوب - جہاں دیسی وغیرہ کمیٹی کرتے ہیں - کلب ٭ ر
کلوب - ع - سنسی - گرم لوہا پکڑنے کا اوزار ٭ م
کلوب - ف - بدن - کالبد ٭ ب
کلوتہ - ف - روئی دار ٹوپی جس سے بچوں کے کان ڈھک جاتے ہیں - درویش بھی پہنتے ہیں ٭ ن
کلوخ - ف - ڈھیلا ٭ ب - ج
کلوخ انداز - ف - گوپھیا میں پتھر رکھ کر مارنے والا ٭ قلعہ کے کنگروں کے سوراخ جن میں سے پتھر - ڈھیلے - آگ دشمن کی فوج پر پھینکتے ہیں ٭ ن
کلوخ برلب مالیدن - ف - ظاہر بات کو چھپانا ٭ کسی امر کو پوشیدہ رکھنا ٭ م - ب
کلوخِ راہ - ف - مانع - حائل روک - آٹ ٭ م
کلوخ کوب - ف - بڑے ڈھیلوں کے کوٹنے کا آلہ - موگری - درمٹ ٭ غ
کلوز - ف - کپاس کا ٹینٹ
کلوزہ - کے ادھ کھلا ہوا ڈوڈہ - ٹینڈا ٭ ب
کلوک - ف - بےحیا - بے ادب ٭ بےعقل - دیوانہ بیباک ٭ ن - ب
کلوم - ع - جمع کلم - زخم ٭ ب
کلوندہ - ف - لکڑی (تر) ٭ ن - ب
کلہ - ف - ہائے ملفوظ سے مخفف کلاہ - ٹوپی ٭ اور بمعنی آلت تناسل اور حرکات جماع کے بھی آیا ہے ٭ م
کِلّہ - ع - پشہ خانہ - باریک اور مہین کپڑے کا خیمہ جو نقطہ کی

مچھروں کے نہ آنے کے لیئے
بناتے ہیں ÷ ن ۔ بم
کَلَہ ۔ ف ۔ رخسارہ ۔ مُنہ + کمال
ہنسنے کے وقت منہ کے دونو
طرف کا گڑھا + منہ کے اندر
کے اطراف + کمان + چولھا +
گرنہ + بخیہ ÷ ب
کلہ ۔ ۔ گولی ÷ نہ
کُلّہ ۔ ف ۔ سر + مانگ + بیوفا ۔
ہرجائی ÷ ب
کُلّہ ۔ ف ۔ سر کے بال ۔ کاکُل ÷ ب
کُلّہ بَر کُلَہ کَسے زَدن ۔ ف
کسی کے ساتھ برابری کا
دعوےٰ کرنا ÷ غ ۔ بم
کَلّہ جُنشک ۔ ف ۔ دیوانہ ۔
سودائی ÷ ب ۔ ج
کِلّۂ خَضرا ء ۔ ف ۔ آسمان ÷ ب
کُلّہ دار ۔ ف ۔ پادشاہ + جبّار
متکبّر ÷ ب
کُلّہ داری ۔ ف ۔ بادشاہی
سرکشی ÷ ب
کُلاہ داری ۔ ف ۔ مرادف
کُلّہ داری ÷ ب ۔ ج
کِلّۂ دُخانی ۔ ف ۔ آسمان +
کالی گھٹا + اندھیری رات ÷ ب ج

کَلَہڑی ۔ ف ۔ گگھری ÷ ب ج
کَلّہ زَدن ۔ ف ۔ ٹکّریں لڑانا ÷
کِلّہ زَدَہ ۔ ف ۔ تکیہ اور سائبان
لگا ہوا تخت ÷ ب
کُلّۂ سائلی ۔ ف ۔ بدبختی + کافر
لوگ + مردار پر کوّوں کا جھرمٹ ÷
کُلّۂ قند ۔ ف ۔ قند کا کوزہ ÷ ب
بم ۔ غ
کُلّہ گوشۂ بر آسمان ۔ ف ۔ وزیر
عظمت و رُتبہ سے کنایہ ہے ÷ ب
کُلّہ گوشۂ مُلک ۔ ف ۔ پادشاہ ÷ ب
کُلّۂ مُشکیں ۔ ف ۔ زلف ۔
کاکل ÷ ب ۔ ج
کَلّہ منار ۔ ف ۔ چوروں اور
دُشمنوں کے بہت سے سر
جو اُوپر تلے چُن دیتے ہیں تاکہ
اوروں کو عبرت حاصل ہو ÷ بم
کِلّۂ نیلوفری ۔ ف ۔ آسمان ÷ ب
کُلّی ۔ ع ۔ وہ مفہوم جو بہت سے
افراد کو شامل ہو جیسے حیوان ÷
و ع
کَلی ۔ ف ۔ گنوار ۔ دیہاتی + دف +
ایک قسم کی مچھلی جو نہایت مقوی
باہ ہوتی ہے ÷ ن
کِلیا ۔ ف ۔ سجّی ۔ کھار ÷ ب

کُلّیات ۔ ع ۔ جمع کلی ÷ غ
کُلیاوہ ۔ ف ۔ پیراہن ۔ اسم ÷ ب
کُلیچ ۔ ف ۔ تنُور سے گر کر آگ
میں پکّی ہوئی روٹی ۔ بڑی
روغنی روٹی ÷ ب
کَلیچ ۔ ف ۔ وُہ گھوڑا جس
کے دونوں پاؤں ٹیڑھے
ہو گئے ہوں ÷ ب
کَلیچ ۔ ف ۔ میلے بدن والا
مغرور ۔ خود پسند ÷ ن
کلیچہ ۔ ۔ اچکن ÷ ر
کَلیچہ ۔ ف ۔ لکڑی کی تالی ۔ کنجی ÷ ب
کُلیچہ ۔ ف ۔ کلچہ ۔ میدے کی خمیری
روٹی ÷ غ
کُلیچۂ سیم ۔ ف ۔ بدر ۔ چودھویں
رات کا چاند ÷ ب
کُلیچہ شدن ۔ ف ۔ جمع ہونے
سے کنایہ ہے ÷
کِلید ۔ ف ۔ کنجی ۔ تالی ÷ ن ۔ غ
کِلیدان ﹜ ف ۔ قفل ÷ ن
کِلیدانہ ﹜ بم ÷ ب
کِلیدِ ایمان ﹜ ف ۔ کلمۂ شہادت
کِلیدِ بہشت ﹜ ج ۔ بم
کِلیدِ گنجِ حکیم ۔ ف ۔ بسم اللہ ÷ ج
کَلیز ۔ ف ۔ زنبور ۔ بھڑ ÷ ج

کُلیز دان - ف - بھڑوں کا چھتا ۔ب - ج
کُلیزہ - ف - ٹھلیا - گھڑیا ؛
کَلیسا - ف - گرجا - نصاریٰ کا عبادت خانہ ۔ب ج
کَلیسہ - ی - مرادف کلیسا ۔ب
کُلیک - ف - تخم گل - تخم ورد
اُلّو - بُوم - بھینگا - احول ۔ب
کَلیک - ف - چھوٹی اُنگلی - خنصر - بھینگا - احول ۔ب
کَلیل - ع - توتلی زبان - کُند تلوار - ہر چیز کُند جو اپنے کام میں ناقص ہو ۔م
کَلیم - ع - ہمکلام - کِسی سے کلام کرنے والا - زخمی ۔م
کَلیم دَست - ف - مبارک ہاتھ والا ۔ب - بم
کَلیواج - کَلیواژ - ف - چیل ۔ب - ج
کُلیون - ف - سات رنگ کا کپڑا ۔ب - ج
کُلیہ - ع - تمام و کمال - ہمگی ؛ ج
کُلیہ - ع - گردہ - کُلیتین ۔مب
کَم - ع - کتنا - کس قدر
کِم - ف - غلاف - شگوفہ جمع اَکمام ۔ب

کُم - ع - آستین جمع اَکمام ۔مب
کَم - ف - تھوڑا - نقصان - نہیں - بالکل نہیں - خاب - غ ۔ب
کُم - ف - گوندکیترے کا درخت ۔ب
کَما - ع - جیسا ۔ج
کُما - ف - نانبائی کے تنور میں روٹی لگانے کی گدی ۔ب
کُماۃ - ع - جمع کَمِی، مُسلّح سپاہی، دلاور ۔مب
کَماج } ف - ایک قسم کی موٹی روٹی - کوئلوں پر پکائی ہوئی روٹی - خیمہ کی چوب کا دھڑکا ۔ب - ن
کَماچ }
کَما بیش - ف - کم و بیش ۔ج
کَما حَقّہٗ - ع - جیسا چاہیے جیسا اُس کا حق ہے - بہت ہی ٹھیک ۔ج
کِماد - بمعنی تکمید - ٹکور لگانا کسی عضو کو گرم کی ہوئی چیز سے سینکنا ۔م - مب
کَماریدن - ف - تبسم کرنا - مسکرانا ۔ج
کُماس } ف - لکڑی کا کاسہ فقیروں کا کشکول - گداگروں کا تنگ اور چھوٹی
کُماش }

گردن کا کوزہ - کم - اندک ۔ب
کَمال - ع - پورا - تمام - تمام ہونا ۔م
کَمالات - ع - جمع کمال - خوبیاں ۔ج
کَم آلارشیک - ۔ پمپ ۔ذ
کُمالہ - ف - ایک قسم کا کم قیمت ریشم ہے ۔ب
کَمالیت - ع - کامل ہونا - کاملیت ۔ج
کَمان - ف - اصل میں خماں تھی منسوب خم سے تیر پھینکنے کا مشہور آلہ ہے ۔ن
کمان از طاقِ بلند آیختن - ف - کسی بڑے کا دعوےٰ کرنا فخر کرنا ۔بم
کمان اَفگندن } ف - عاجز و مغلوب ہو جانا - ہار مان لینا ۔بم
کمان اَنداختن }
کمانِ بَہمن - ف - مرادف کمان رستم - قوس قزح ۔ب - بم
کمان پُشت - ف - کبڑا ۔
کمانچہ - ف - چھوٹی کمان - ایک مشہور ساز کا نام - عورتوں کے روئی دھنکنے کا آلہ - گرہنی

سارنگی بجانے کا آلہ جو بشکل کمان ہوتا ہے + اور مضرب سے بھی مراد ہے ÷ بم۔ن

**کمانِ حکمت**۔ف۔ ایک قسم کی گوپھیا ہے۔ جس سے تیر مارتے ہیں ÷ بم

**کمانڈان**۔ف۔ فوجی افسر۔ سپہ سالار۔ انگریزی لفظ کمیڈنٹ سے مفرس ہے ÷ ج۔بم

**کمان رازہ کردن**۔ف۔ کمان پر چلہ چڑھانا ÷ بم

**کمانِ راہِ آہنی**۔ف۔ ریل کی سڑک کے موڑ ÷ ر

**کمانِ رستم** }ف۔ قوسِ قزح

**کمانِ شیطان** } دھنک ÷ ب

**کمانِ زنبوری**۔ف۔ تفنگ۔ بندوق ÷ ب

**کمانِ سائرہ**۔ف۔ سورج + چاند ÷ ج۔ب

**کمانِ سام**۔ف۔ مرادف کمان رستم ÷ ب

**کمانِ فلک**۔ف۔ برج۔ قوس ÷ ب

**کمانِ قروہہ**۔ف۔ غلیل ÷ بم

**کمان کسے کشیدن**۔ف۔ کسی کا ہم مقابلہ ہونا۔ کسی پر غالب آنا ÷ غ

**کمان کشادن**۔ف۔ کمان پر چلہ چڑھانا ÷ بم

**کمانِ گروول**۔ف۔ بختی اونٹ دبلا پتلا جس پر گوشت بہت ہی کم ہو ÷ ب

**کمانِ گروول**۔ف۔ مرادف کمان تنک۔ دھنک۔ قوس + قوس قزح ÷ ب

**کمانِ گروہہ** }ف۔ غلیل ÷

**کمانِ مہرہ** } ب۔ن

**کمانہ**۔ف۔ بڑھئی کے برمہ چلانے کی کمان ÷ ب

**کمانہ**۔ف۔ کمان۔ برمہ + شراب خوری کا پیالہ ÷ ب

**کماہہ**۔ف۔ بازوبند۔ تعویذ ÷ ب

**کماہی**۔ع۔ جیساکہ وہ ہے اور فارسی میں بسکون یا مستعمل ہے ÷ ج۔غ

**کماینبغی**۔ع۔ جیسا چاہیے ÷ غ

**کمایوک**۔ف۔ نانبائیوں کی روٹی لگانے کی گدی ÷ ن۔ب

**کمبخت**۔ف۔ کم نصیب۔ بدبخت ÷ بم

**کم بودگی**۔ف۔ ناداری۔ مفلسی اپنے آپ کو کسی گنتی میں نہ لانا ÷ بم

**کمپانی**۔ کمپنی ÷ ز

**کمپیر**۔ف۔ بڈھا کھوسٹ + بڑھیا ÷ ن

**کمتر**۔ف۔ بہت کم ÷ ج

**کمتر روزگار**۔ف۔ تھوڑی مدت ÷

**کمترین**۔ف۔ بہت ہی کم + کسر نفس کے وقت بولتے ہیں ÷ بم۔ج

**کمثرے**۔ع۔ امرود ÷ م۔ج

**کم جثہ**۔ف۔ لاغر۔ دبلا پتلا ÷

**کم چیزے گرفتن**۔ف۔ کسی چیز کو معدوم جان لینا ÷ واضح ہو کہ لفظ کم نفی مطلق کے مقام میں مستعمل ہوتا ہے ÷ بم

**کمخواب**۔ مخفف کمخا۔ف ریشم کے تاروں سے بُنا ہوا ایک قسم کا کپڑا جس میں رُواں نہیں ہوتا ÷ م۔غ

**کم خویش گرفتن**۔ف۔ اپنے کو معدوم سمجھ لینا ÷ بم

**کمر**۔ف۔ کمربند۔ کمر میں باندھنے پٹکا + پہاڑ کی بلندی ÷ ن

**کَمَرا** - ف - چوپایوں کا باڑا + شاہی محل کا طاق جو عموماً محراب نما ہوتا ہے ٭ ن

**کَمَرِ آفتاب** - ف - محور + پہاڑ ٭ بم - ب

**کَمَر اَز میان کَسے کُشادَن** - ف - کسی کو معزول کر دینا - کام سے ہٹا دینا ٭ بم

**کَمَر باختَن** - ف - ہمّت ہار دینا - غم و رنج یا خوف و دہشت سے بے طاقت ہو جانا ٭ بم - ع

**کَمَر بَر کَمَر** - ف - بلندی پر بلندی متصل - باہم پیوستہ ٭ ب

**کَمَر بَر میان بستَن** } کمر پٹکا
**کَمَر بَر میان زَدَن** } باندھنا ٭ بم

**کَمَر بَستَن** - ف - مستعد ہونا کسی کام کے کرنے پر آمادہ ہونا ٭ بم

**کَمَر بَستَنِ آب** - ف - پانی کا منجمد ہونا - جم جانا ٭ بم - ب

**کَمَر بَستَن در کارے** - ف - کسی کام کے لئے آمادہ اور تیار ہونا ٭ بم

**کَمَر بَستَہ** - ف - آمادہ - مُستعِد + حجازاً خادم ٭ بم

**کَمَر بکوہ اَنداختَن** - ف - لغو حرکت کرنی - بیفائدہ کوشش کرنی ٭

**کَمَر بَند** - ف - پٹکا - نوکر - خادم - چاکر + ازاربند + محبوب ٭ ن

**کَمَر تَنگ بَستَن** - ف - مصمم ارادہ کرنا - مضبوط کمر باندھنی ٭ بم - ب

**کَمَر بستار** - ف - خادم - نوکر - خدمتگار ٭ بم - ب

**کَمَروار** - ف - بادشاہ کا غلام ٭ ن - بم

**کَمَر دَر کَمَر** - ف - مرادف کمر بر کمر ٭ بم - ب

**کَمَرِ رستم** - ف - مرادف کمانِ رستم - قوس قزح ٭ ب

**کَمَر سار** - ف - گھوڑے کا تنگ ٭ ب

**کَمَر ساز** - ف - گھوڑے کا تنگ ٭ ب

**کَمَر شِکَستَن** - ف - کمر توڑنی - نومید کرنا + کمر ٹوٹنی - مایوس ہونا - نومید ہونا ٭ بم

**کَمَر کُشادَن** - ف - کسی کام کا ترک کر دینا - باز رہنا + توقف کرنا ٭ بم - ب

**کَمرک خانہ** - ف - چنگی کا محصول - ٹون ڈیوٹی + محصول لینے کا مقام ٭

**کَمَر کَش** - ف - بہادر - پہلوان ٭ ب - بم

**کَمَر کُشودَن** - ف - ترک کر دینا - قطع نظر کرنا + توقف کرنا کسی کام سے رُک جانا ٭ ب

**کَمَر کَشیدَن بَر چیزے** - ف - کسی مقصد میں کامیاب ہونے کی اُمید پر کمر باندھ لینا - کسی شے کے حصول کے واسطے مصمم ارادہ کر لینا ٭

**کَمَرِ کوہ** - ف - پہاڑ کا درمیانی حصہ - میانۂ کوہ + سورج + چوتھا آسمان + بیت المعمور + عیسٰی علیہ السّلام ٭ ب - ج

**کَمَرِ گَردُوں** - ف - مرادف کمر رستم - قوس قزح ٭ ب

**کَمَرِ وَحدَت** - ف - گرٹ - وُہ سوتی یا ریشمی یا چرمی ڈوری جو فقیر گلے یا کمر میں باندھ لیتے ہیں + یا مراقبہ کے وقت کمر اور زانو کے گرد لپیٹ لیتے ہیں ٭ بم - غ

**کم زَباں** - ف - کم بولنے والا - جو ہر ایک حکم بجا لائے کبھی کچھ عذر نہ کرے ÷ بم

**کم زَدَہ** - ف - کافر - منافق + آوارہ + کم بخت ÷ ب - بم

**کم زَن** - ف - مدبّر - صاحب تدبیر + بے دولت - مفلس ÷ ب

**کمزن** - ف - کم بخت - مفلس - حقارت کی نگاہ سے دیکھنے والا ÷ ب - بم

**کمشَت** - ف - ایک قسم کا کم قیمت جوہر + بداصل + نادان سے کنایہ ÷ ب

**کم عیار** - ف - روپیہ جو کم قیمت پر چلے ÷ ج

**کم فُرصت** - ف - قابو طلب ÷ بم

**کمک** - ت - جنگ میں اعانت و امداد کے واسطے جو فوج تعیّن کی جاتی ہے - مجازاً اعانت مدد ÷ ب - بم - غ

**کم کاسہ** - ف - بخیل، کم ہمت ناقص + (کم کاسگان) ÷ ن - ب - ج

**کمکم** - ف - زمین کھودنے اور مکان میں نقب لگانے اور روپے گننے کی آواز + زعفران ریت ÷ ن

**کمکم** - ف - آہستہ آہستہ + رفتہ رفتہ ÷ ز

**کم گرفتن** - ف - کسی چیز کا نہ لینا - کسی کو بہ حقارت دیکھنے سے بھی کنایہ ہے ÷ ب

**کمکاں** - ف - چھوٹی ندی - پانی کی بوند ÷ ن

**کملہ** - ف - بیوقوف ÷ ب

**کملی** - ف - کملی ÷ ن

**کمند** - ف - مشہور پھندا ہے - اصل میں خمند تھا - اس لئے کہ اس میں خم و پیچ بہت ہوتے ہیں ÷ بم

**کمند بکوہ انداختن** - ف - لغو حرکت کرنی بے فائدہ کوشش کرنی ÷

**کمند حلقہ کردن** - ف - (الٹائی) اور شکار کرنے پر مستعد ہونا ÷ بم

**کمندِ وحدت** - ف - گوٹ ریشم وغیرہ کی ڈوری جو صوفی لوگ مراقبے کے وقت کمر اور زانو کے گرد لپیٹ کر بیٹھتے ہیں ÷ غ - بم

**کموں** - ف - عوام الناس رعایا ÷ ز

**کمُّوں** - ع - زیرہ ÷ م

**کمند** - ف - چھپر - جھونپڑے - مٹیوں کا گھر ÷ ز

**کمَہ** - ع - مادرزاد اندھا ہونا ÷ م

**کمی** - ف - ہتھیار بند سپاہی + بہادر - شجاع ÷ ب

**کمی** - ف - ضد بسیاری مخفف کمین ÷ ب

**کمیاب** - ف - نایاب ÷ ج

**کمیت** - ع - انگوری سرخ شراب جو سیاہی مائل ہو - گھوڑے کا ایک رنگ جو سرخ سیاہی مائل ہوتا ہے اور دم اسکی سیاہ ہوتی ہے ÷ ب

**کمیّت** - ع - چندگی - مقدار مقدار اس چیز کی جو تولی یا ناپی یا گنی جائے ÷ غ

**کمیت نشاط** - ف - شراب ارغوانی ÷ ب

**کمیچہ** - ف - ایک مشہور سانپ ہے - کمانچہ - جگنو ÷ ن - ب

**کمیز** - ف - پیشاب ÷ ن

**کمیزدان** - ف - پیشاب کا پھکنا ÷ ج

**کمیں** - ع - دشمن یا شکار کے لئے کسی جگہ چھپ کر بیٹھنے والے

کسی کی گھات میں بیٹھنے والے
٭ سب ۔ م ۔ غ
کمین ۔ ف ۔ دشمن کے ساتھ
لڑنے کے لئے چھپ کر بیٹھنا ٭ ن
کمیں آوردن ۔ ف ۔ بے خبر
دوڑ لانا ٭ م
کمین کردن ف ۔ گھات
لگانی ۔ دشمن یا شکار کے لئے
گھات میں بیٹھنا ٭ م
کمینگاہ ۔ ف ۔ وہ جگہ جہاں کوئی
شخص کسی کی گھات میں چھپ
کر بیٹھے ٭ م ۔ ن
کمینہ ۔ ف ۔ کم ارزنہ ۔ نیچ ۔
کمترین ٭ ب ۔ ن
کُن ۔ ع ۔ امر کا صیغہ ہے ۔ ہو جا
ہو + اور اشارہ ہے طرف
حکم حق سبحانہٗ جل شانہٗ کے
جو روز ازل میں موجودات
کے پیدا ہونے کے باب
میں ہوا تھا ٭ غ
کُن ۔ ف ۔ کردن کا امر ٭ ج
کِن ۔ ع ۔ پردہ ۔ پوشش ٭ م
کِن ۔ ت ۔ پس عقب پیچھا ٭ غ
کَن ۔ ف ۔ کھود + کندن کا امر ٭ غ
کَن ۔ ف ۔ بخیہ ٭ ب

کنا ۔ ف ۔ زمین ۔ کیاری ٭ ج
کُنارہ ۔ ف ۔ بغل ۔ آغوش + ضد
درمیان ۔ کنارہ ۔ کونہ ٭ غ ۔ ن
کُنار ۔ ف ۔ بیر ٭ ب ۔ ج
کنارنگ ۔ ف ۔ خداوند زمین
والی + حاکم + کوتوال + امیر +
بادشاہ ٭ ن ۔ ب
کنارہ ۔ ف ۔ کونا ۔ طرف قصابوں
کے گوشت لٹکانے کی آہنی کھونٹی ٭ غ
کناز ۔ ف ۔ کھجور کے خوشہ کی
جڑ ٭ ن ۔ ب
کنّاس ۔ ع ۔ خاکروب ۔ حلال
خور ۔ بھنگی ۔ چوڑھا + اور مجازاً
یعنی جلّاد اور گردن مارنے
والے کے آیا ہے ٭ م ۔ غ
کِناس ع ۔ وہ مقام جہاں
ہرن اور بارہ سنگا رہتا اور
سوتا ہے ٭ م ۔ غ
کُناسہ ۔ ع ۔ کوڑا کرکٹ ۔ وہ
چیز جو جھاڑو سے بہاری جائے ٭
کُناغ ۔ ف ۔ ریشم کا کپڑا ۔
ریشم کا تار ٭ ب
کناک ۔ ف ۔ پیچش شکم ۔
درد شکم ٭ ن ۔ ب
کُناہم ۔ ف ۔ چوپایوں کی آرامگاہ

پرندوں کا گھونسلا + چراگاہ +
محل + مکان ٭ ن ۔ ب
کِنان ۔ ع ۔ پوشش پردہ ٭ سب
کُنانہ ۔ ف ۔ پرانا ۔ کہنہ ٭ سب
کِنانہ ۔ ع ۔ ترکش جس میں تیر
رہتے ہیں ٭ م
کَنائس ۔ ع ۔ جمع کنیسہ ، اور
نصارا ے وغیرہ کے عبادتخانے
گرجے ۔ مندر ٭ سب
کِنایہ ۔ ع ۔ پوشیدہ بات پوشیدہ
بات کہنا ٭ م
کنایہ زدن ۔ ف ۔ پوشیدہ
بات کہنی ۔ کنایہ آمیز گفتگو کرنی ٭ م
کَنَب ۔ ف ۔ بھنگ ۔ السی
کی چھال کی رسّی ٭ ن ب
کُنب ۔ ف ۔ ایک قسم کی ککڑی
جسے خیار شنبہ کہتے ہیں ٭ ب ن
کَنَب ۔ ع ۔ میل یا آبلہ جو کام
کرتے وقت ہاتھ اور پاؤں پر پڑ
جاتا ہے ٭ م ۔ سب
کنَبت ۔ ف ۔ شہد کی مکھی ٭ ب ج
کنبور ۔ ف ۔ مکر ۔ فریب ۔
کنبورہ ۔ گفتگو ۔ شور و غوغا ۔
تندی ۔ غلو ٭ ن ۔ ب
کنبوریدن ۔ ف ۔ مکر فریب

دینا - بہانہ بنانا ٭ ب
کَنْبَہ - ف - کچی رسّی ٭ ب
کَنْبِیدَن - ف - کسی چیز کو کسی چیز سے نکال لینا - کھینچ لینا ٭ ب
کَنْبِیدَن - ف - کودنا ٭ ب
کُنَّہ - ع - دروازہ کا چھجّہ سائبان جو بالائے درخانہ ٭ م - سب
کُنج - ف - کونا - گوشہ - کپڑے وغیرہ کا شکن - کوسب لکھا ہؤا شخص - کبڑا ٭ ب
کُنج - ت - احمق - خود ستا - متکبّر خشک شدہ دہی - باہر نکالا گیا ٭ ب
کَنج / کُنجر - ف - بڑا قوی ہیکل - جنگی ہاتھی ٭ ب
کُنجار - کُنجارہ - ف - کھلی - کُنجال - کُنجالہ - کھل ٭ ب
کُنجد - ف - تل - ایک قسم کا غلّہ ہے جس سے تیل نکالا جاتا ہے ٭ غ - ج
کُنج کاوی - ف - تجسّس - تلاش - فکر - غور - سوچ ٭ غ
کنج کنج - ف - ہتھوڑ، ہتھوڑا چھوٹا ٭ ب
کُنجل - ف - وہ چیز جس میں لوٹ

پڑ گئے ہوں - ہاتھ اور پاؤں جب اُن کی انگلیاں اکٹھی کر لی گئی ہوں - خمیری روٹی جو جو تنور سے گر کر آگ کی چنگاریوں پہ پکّی ہو ٭ ب
کُنجُک - ف - شکن ٭ ن
کُنج نیل - ف - دریائے نیل - آسمان کا کنارہ - اُفق آسمان ٭
کَنجَنت - ف - تلوار کا جوہر ٭ ن
کَنْد - ف - شکر سفید - قند اسی کا معرب ہے ٭ ب - ن
کَنْد - ت - دہ - گاؤں ٭ ب
کُنْد - ف - ضد تیز - دلیر - پہلوان - دانا - حکیم - خصیہ - آلہ تناسل ٭ ب
کُندا / کُنداگر / کُنداور - ف - منجّم - دانا - حکیم پہلوان - دلیر ٭ ن - ب
کُنداوری - ف - پہلوانی - دلیری - عقلمندی - دانائی ٭
کُندپیر - ف - بڈھی - پھوس عورت ٭ غ - بڑا بوڑھا آدمی ٭
کَندُر - ف - مٹی کا بنا ہؤا گیہوں اور روٹی رکھنے کا برتن ٭ ب
کُندُر - ف - مصطگی جو ایک مشہور

دوائی ہے ٭ ب -
کُندُر - ع - ایک گوند ہے جو مصطگی کے مشابہ ہوتا ہے ٭ ن - غ
کَندرہ - ف - شہر ٭ ب
کَندرَہ - ت - بوٹ ٭ ن
کَندز - ف - پرانا قلعہ - بالاخانہ ٭ ب
کُندش - ف - دھنکی ہوئی روئی کا گولہ - وہ آلہ جس سے دھنیا دھنکی ہوئی روئی کا گولہ بناتا ہے ٭ ب
کُندشُدن وندان - ف - کھٹائی سے دانتوں کا کند ہو جانا ٭ م
کُندگوش - ف - بہرا ٭ ب
کَندلال - ف / کُندلان - ت - بڑا خیمہ جو بادشاہوں کے دروازے کے سامنے نصب کرتے ہیں ٭ ب
کَندمند - ف - ویران ٭ ن
کَندن - ف - کھودنا - بھاگنا - جُننا ٭ م
کَندو - ف - غلہ بھرنے کی کوٹھی ٭ ن - ب
کَندُورہ - ف - کندوری - دسترخوان ٭ ب
کَندوری - ف - دسترخوان ٭ ب
کَندوکوب - ف - تشویش - پریشانی - بیقراری ٭ ب

کَنْدَہ - ف - خندق اِسی کا معرب ہے ٭ ن

کُنْدَہ - ف - لکڑی جو بہت موٹی اور بڑی ہو - سوراخدار وُہ لٹھ جس کے سوراخ میں گنہگار کا پاؤں ڈیکے میخ سے بند کر دیتے ہیں م غ - ن - بم

کُنْدۂ پا - ف - کاٹھ - دیکھو کُندہ بم

کُنْدۂ چہار بَنْد - ف - دُنیا ٭ ب - ج

کُنْدَہ شُدَن - ف - بند ہونا قید ہونا ٭ غ

کُنْدَہ کار - ف - کندہ گر - لکڑی پتھر سونے وغیرہ میں بیل بوٹے کُندہ کرنے والا ٭ بم

کُنْدَہ کارِی - ف - کسی چیز پر کچھ کھودنا ٭ بم

کُنْدَہ کَرْدَن - ف - کُشتی کا ایک داؤ ہے جس سے حریف کے پاؤں اپنے پاؤں میں قابو کر کے اِس کے سینے پر زور دیتے ہیں ٭ غ

کُنْدِی - ف - کیوڑہ کا پھول ٭ ن

کُنْدِیدَن - ف - کھودنا ٭ ج

کَنْز - ع - خزانہ ٭ م

کُنْسِل دَنا - ف - فوجیوں کا مشورت خانہ - جہاں جنگی اُمور پر بحث کریں ٭ ز

کُنْسرل - باجہ ٭ ز

کِنِش - ف - کردار عمل ٭ ن

کَنِش - ف - کینہ - دلی بیر ٭ غ

کُنِشْت - ف - پارسیوں کا آتشکدہ - عبادتخانہ ٭ ن - ب

کُنْغ - ف - وُہ میل جو آنکھ کے گوشے میں جمع ہو جاتی ہے - چیپڑ - گِد ٭ ب

کُنْغال / کُنْغالہ } ف - لونڈے باز ٭ ن

کُنْغالگی - ف - لونڈے بازی ٭ ن

کَنَف - ع - جانب - کنارہ - پناہ ٭ م

کُن فَکان / کُن فَیَکون } ع - عالم موجودات سے کنایہ ہے ٭ غ

کُنْگ - ف - فربہ - موٹا تازہ قوی ہیکل ٭ ن

کِنْگ - ف - بے حیا - زبان آور ٭ ن

کَنْگ - ف - انسان کا انگلیوں کے سروں سے شلنے تک پرندوں کا بازو - درخت کی ٹہنی ٭ ن

کِنْگاج / کِنْگاش } ت - مشورہ - باہم اصلاح کرنا ٭ ن - ب

کَنْگالہ - ف - مرادف کُنْفالہ + درخواست کرنی + خواستگاری منگنی + فاحشہ عورت + بخیل آدمی ٭ ب

کُنْگُر - ف - گرز مار فقیر + اُلو + کنگرہ + بے حیا - درخت کی ٹہنی ٭ ن - ب - بم

کَنْگَر - ف - ہندوستان کی ایک روئیدگی ہے جس کو پکا کر کھاتے ہیں تو قوت باہ کو فائدہ دیتی ہے ٭ ب

کِنْگِرَہ + کِنْگِرَہ + کِنْگِرِی - ف - دوتارہ جو ایک مشہور ساز ہے ٭ ب

کَنْگَر زَد / کَنْگَرِی } ف - کنگر کی گوند جو قے لاتی ہے ٭ ب

کَنْگَر کَنْدَن - ف - بہت تکلیف اُٹھا کر ایسا کام کرنا جس سے کچھ فائدہ نہ ہو ٭ بم - ج

کُنْگُرَہ - ف - دیوار وغیرہ کا کنگورہ - ہر چیز کی بلندی ٭ ب

کِنْگَش - ف - مشورہ کِنگاش کا مخفف ہے ٭ غ

کُنگل - ف - تہمت دھرنا ؛
کُن مَکُن - ف - امر و نہی اور حکومت سے کنایہ ہے
کَنَنْدَہ - ف - کنواں کھودنے والوں اور کمہاروں کا ایک آلہ ہے جس سے زمین کھودتے ہیں ؛ ب
کَنَنْدَۂ درِ خیبر - ف - حضرت علی رضہ سے مراد ہے ؛ غ
کَنو - ف (مرادف کَنَب) - بھنگ ؛ ن - ب
کَنود - ع - ناسپاس - ناشکرا ؛ وُہ زمین جس میں کچھ نہ اُگے ؛ م
کُنود - ع - ناسپاسی - ناشکری ؛ م
کَنَودان / کَنَودانہ - ف - مرادف کنو - تخم بھنگ ؛ ب
کَنور - ف - غلہ بھرنے کی کوٹھی ؛ ن
کُنُوز - ع - جمع کَنز، خزانے ؛ م
کَنوزہ - ف - دھنکی ہوئی روئی ؛ ب
کَنُول - ف - مرادف کَندو - غلہ ڈالنے کی مٹی کی کوٹھی ؛ ب
کنُون - ف - اب - اس وقت - اکنون کا مخفف ہے ؛ ب - ن
کُنونہ - ف - حال - حالت ؛ ن
کُنہ - ع - حقیقت - ماہیت - کسی چیز کی انتہا - اندازہ - وقت - وجہ ؛ م ب
کَنہ - ف - چچڑی - کلنی ؛ ب
کَن ہَنرہ - ف - انگڑائی جمائی ؛ ب
کنہ کنہ - ف - کونین ؛ زر ؛ ب
کُنیّت - ع - وُہ نام جس کے اوّل میں لفظ (اب) یا (اُمّ) یا (ابن) یا (بنت) ہو جیسے ابو الحسن - ابی بکر - اباہریرہ - اُمّ الکتاب - ابن حاجب - بنتُ العنب بمعنی شراب انگوری بنتُ الفکر بمعنی اندیشہ اور کنیت کا فارسی میں بمعنی مطلق لقب کے بھی مستعمل ہوتا ہوتا ہے ؛ غ
کُنیز - ف - مرادف کُنید - کرد ؛ ب
کَنیز - ف - باندی - لونڈی ؛ اور نیز کنواری لڑکی کے بھی آیا ہے ؛ م - ن - ب
کَنیزک - ف (مرادف کنیز) اس لفظ کے آخر کا کاف کلمہ کا جزو نہیں ہے - بلکہ واسطے تحقیر یا تصغیر کے ہے ؛ غ
کَنیسہ - ع - معبد - مندر - یہود اور نصاریٰ وغیرہ کا عبادتخانہ ؛ ب
کُو - ف - گلی - کوچہ ؛ یہ کلمہ استفہام ذوی العقول کے بھی آتا ہے - جیسے سہ کو دوستے کہ حال مرا پرسشے کند ؛ ب ن
کَو - ف - عقلمند آدمی ؛ ب
کَواوہ - ف - آستانہ کی لکڑی ؛ ب
کَوار / کَوارہ - جنس میوہ رکھنے کا ٹوکرا ؛ ن
کَوارہ وال - ف - چرواہا - گڈریا - بھیڑ بکری اور گائے چرانے والا ؛ م ب
کَواز / کَوازہ - ف - گڈریا - مرادف کماس - مسافروں کا لوٹا ؛ ب
کُوازہ - ف - تنگ منہ کوزہ ؛ ن
کَواژ / کَواژہ - ف - طعنہ - ملامت - تمسخر - مذاق ؛ ن - ب
کُواس کُواسہ / کُواش کُواشہ - ف - طرز - روش - صفت ؛ ب
کُواسمہ، کوارسیمہ، کُواشمہ - ف - آسان - سہل ؛ ب - ج
کَواعب - ف - جمع کاعب - نار پستان - اُبھری چھاتیوں والی عورتیں ؛ م
کَواعبُ النجم - ع - بنات النعش - سات سہیلیوں کا جھمکا ؛ غ

**کَواکِب** - ع - جمع کوکب، روشن ستارے ÷ م

**کَواکِبِ ثابِتہ** - ع - وہ ستارے جو سیارات کی طرح آفتاب کے گرد نہیں گھومتے بلکہ ایک ہی جگہ کھڑے اپنے محور کے گرد گھوم رہے ہیں ÷

**کَواکِبِ سَیّارہ** - ع - وہ ستارے جو زمین کی طرح آفتاب کے گرد دورہ کر رہے ہیں - اور وہ یہ ہیں - ولکن - عطارد - زہرہ - زمین - مریخ - مشتری - زحل - یورنیس - نیپچون ÷

**کَواکِبِ مَرصُودہ** - ع - ایک ہزار پچیس ستارے ہیں جنہیں اہل ہیئت نے قواعد رصد کے مطابق معلوم کر کے ۴۸ شکلوں میں منقسم کیا ہے - جن میں سے ۱۲ منطقۃ البروج پر ہیں اور وہی دوازدہ برج کے نام سے مشہور ہیں - اور ۲۱ شکلیں اس سے شمال کی طرف اور ۱۵ جنوب کی طرف ہیں ÷

**کَوالیدَن** - ف - جمع کرنا کھیتی کا بڑھنا ÷ غ - ب

**کُوب** - ع - وہ کوزہ جس میں نہ دستہ ہو نہ ٹونٹی (جمع اکواب) ÷ م

**کوب** - ف - ضرب - صدمہ - چوٹ - آنکس - بوریے کی ایک قسم جس کا بچھانا نرم اور گنجان ہوتا ہے ÷ ب

**کوبَلہ** - ف - سر کے بال - کلہ - کھوپری ÷ ب

**کوبَن** - ف - ہتوڑا - معرقہ ÷ ب

**کوبَہ** - ف - موگری - تھاپی ÷ ج - ن

**کوبیدَن** - ف - کوٹنا ÷ مص

**کوپ** - ف - پہاڑ کوہ ÷ ب

**کوپال** - ف - لوہے کا گرز ÷ ن ب

**کوپَل** - ف - شگوفہ - کلی ÷ ش ج

**کوپَلہ** - ف - حباب - بلبلہ - شگوفہ - کلی - قفل - کھوپری - قبّہ ÷ ن - ب - ج

**کَوت** - ف - سرین - چوتڑ ÷ م ب

**کوت** - ہ - قلعہ ÷ ج

**کوتار** - ف - چھتہ - چھتا ہوا کوزہ ÷ م

**کوتاہ** - ف - مقابل دراز - چھوٹا ÷ بم

**کوتاہ بین** - ف - ناعاقبت اندیش - پست ہمت ÷ بم

**کوتاہ پا** - ف - خرگوش ÷ ب

**کوتاہ پاچہ** - ف - کوتاقد ÷ گورن کی شکل کا ایک جانور ÷ ب

**کوتاہ دست** - ف - بے دسترس - کم قوت - بے حوصلہ ÷ ب -

**کوتاہ شُدنِ زبان** - ف - چپ ہونا - خاموش ہونا ÷ ب

**کوتاہی** - ف - چھوٹائی - قصور - کمی - دریغ ÷ ج - بم

**کوتاہی** - ف - مقابل درازی - چھوٹائی - تقصیر - دریغ ÷ بم

**کوتاہی کَردَن** - ف - کمی کرنا - قصور کرنا - دریغ رکھنا ÷ بم

**کُوتَر** - ف - کبوتر ÷ ب - ن

**کوتَل** - ف - سواری خاص کا گھوڑا ÷ غ

**کوتَنگ** - ف - دھوبیوں کی موگری جس سے کپڑوں کو کوٹتے ہیں - مدقّہ ÷ ب

**کوتوال** - ف (ہندی لفظ کوٹوال کا مفرس ہے - صاحب قلعہ - محافظ قلعہ ÷ غ

**کوتَہ** - ف - کوتاہ کا مخفف ہے ÷ ب - بم

**کوتَہ اَندیش** - ف - ناعاقبت اندیش ÷ بم

کوتہ بال۔ ف۔ کوتاہ قد + جزیرہ چین کے باشندے جو بہت پست قد ہوتے ہیں ÷ م
کوتہ نظر۔ ف۔ ناعاقبت اندیش۔ پست ہمت ÷ بم
کوثر۔ ف۔ بڑا سخی۔ بڑی بخشش کرنے والا۔ بہشت کی ایک نہر کا نام ÷ م
کوج۔ ف۔ بھینگا ÷ ب۔ن۔ہ
کوچ۔ ف۔ روانگی۔ روانہ ہونا ÷ بم
کوچانیدن۔ ف۔ کوچ کروانا اُٹھا دینا ÷ ج
کوچ بہ کوچ۔ ف۔ پے در پے جانا۔ رواں رواں جانا ÷ ب
کوچک۔ ف۔ چھوٹا۔ موسیقی کے بارہ مقاموں سے ایک مقام ÷ بم
کوچک اَبدال۔ ف۔ قلندروں کی اصطلاح میں اُس مرید کو کہتے ہیں جو اور مریدوں سے سن میں چھوٹا ہو ÷ بم
کوچک دِل۔ ف۔ وہ خوش خلق دردمند جو ہر ایک سے اختلاط پیدا کرے ÷ بم

کوچ گاہ۔ ف۔ کوچ کا وقت کوچ کی جگہ ÷ بم
کوچۂ باستان۔ ف۔ دنیا۔ جہان ÷ ب۔ج
کوچۂ باغ۔ ف۔ باغ کے درمیان چلنے کا راستہ ÷ نہ
کوچہ بند۔ ف۔ محفوظ۔ اور وہ گلی جس کے دو طرف نکاس پر دروازے لگے ہوں۔ کہ بروقت اندیشہ کسی آفت کے دونو دروازوں کو حفاظت کے لئے بند کرلیں ÷ م۔غ
کوچۂ خموشاں۔ ف۔ قبرستان ÷ بم
کوچہ خطر۔ ف۔ دُنیا جہان ÷ ب۔ج
کوچہ دادن۔ ف۔ کسی کے لئے رستہ چھوڑ دینا ÷ بم
کوچۂ سلامت۔ ف۔ سُرنگ زمین دوز رستہ جس میں دشمن قلعہ میں جا گھُستے ہیں ÷ بم
کوچۂ نو۔ ف۔ کسبیوں کا محلّہ چکلہ ÷ بم
کوچہ یافتن۔ ف۔ رستہ پا جانا ÷ غ
کوخ۔ ف۔ بے روزن گھر۔ اندھیرا مکان + ایک گھاس

ہوتی ہے جس سے بوریا بُنا جاتا ہے۔ کیڑا۔ کہتے ہیں کہ درد فلاں چیز کوخ اُفتاد یعنی فلاں چیز میں کیڑے پڑ گئے ÷ ج
کود۔ ف۔ سرگین۔ گوہ ÷ ب
کُود۔ ف۔ خرمن۔ غلّہ کے اناج کا ڈھیر + کھات ÷ ب
کوداب۔ ف۔ دوشاب۔ رُبّ انگور ÷ ن۔ب
کودرہ۔ ف۔ مرغابی کی ایک قسم ہے ÷ ن۔ب
کودک۔ ف۔ لڑکا۔ بچہ ÷ م۔بم
کودکش۔ ف۔ مہتر۔ چوہڑا ÷ بم
کودن۔ ف۔ کُند ذہن۔ غبی۔ کمینہ ÷ ب
کودن۔ ع۔ ف۔ مریل ٹٹو جو اچھی طرح نہ چل سکے۔ لاڈو ٹٹو + احمق۔ بیوقوف + غ۔ب۔م
کوَر۔ ف۔ ایک دوائی کا نام (گھیکوار۔ کوار گندل) ÷ ب
کوَر۔ ع۔ افزونی۔ زیادتی + پگڑی کا پیچ ÷ م
کور۔ ف۔ اندھا ÷ ن۔بم
کوَر۔ ف۔ ایسی زمین جس میں ٹیلے اور گڑھے بہت ہوں ہور

وہاں کھیتی نہ ہو سکے، سراب ﴿ب﴾

**کُوَر** - ف - ع - جمع کُوَرہ، شہر - قصبے ﴿ مب - ب

**کوراب** - ف - سراب - دھوکا ﴿ن﴾

**کوراِبین** - ف - کھجور کے پتے یا چھال کا روغن نکالنے کا آلہ ﴿ ب

**کوراِسیہ** - - زرہ پوش جوان ﴿ ر

**کورباطن** - ف - کج طبع - کُند ذہن ﴿ بم

**کوربخت** - ف - بدنصیب بد بخت ﴿ بم

**کورتابانِ کیمیائے سپہر** ف نجومی - رمّال ﴿

**کورچشم** - ف - ایک قسم کا کپڑا ہے - نابینا ﴿ بم

**کورچشم حریر** - ف - ایک قسم کا ریشمی کپڑا ہے ﴿

**کوردِل** - ف کند ذہن - کج طبع - بیوقوف - بم

**کوردی + کوردین** - ف کمل ﴿ ن

**کورس** - ف - چرک - میل - گھنگر یالے بال ﴿ ف

**کورفہم** - ف - مرادف کور باطن ﴿ بم

**کورک** - - دنبل - پھوڑا - پھنسی ﴿ ر

**کورکور** - ف - چیل - کوّا ﴿ ن

**کورگہ** - ف - نقارہ ﴿

**کورمُقری** - ف - مادرزاد اندھا ﴿ غ

**کورمُوش** - ف - چھچھوندر ﴿ ب

**کورمیخ** - ف - لکڑی کی میخ جس کا سرا چوڑا ہوتا ہے - اور گھوڑوں کے طویلہ میں کام آتی ہے ﴿ ب

**کُورنش** - ت - (بروزن بُلبُل) جُھک کر ادب سے سلام کرنا - اس میں واؤ علامت ضمہ ماقبل کی ہے - ملفوظ نہیں ہے ﴿ غ

**کُورنشات** - ف - جمع کورنش

**کورنمک** - ف - نمکحرام آدمی ﴿ ب

**کُورہ** - ع - آتش دان - بھٹی - پزادہ - جہاں اینٹیں وغیرہ پکائی جائیں - شہر - قصبہ - آبادی ﴿ م

**کُوَرَہ** - ف - سیلاب، وہ زمین جس میں سیلاب سے گڑھے پڑ گئے ہوں ﴿ ب

**کورہ** - ف - وہ کپڑا یا برتن جو ابھی پہلی دفعہ بھی نہ دھویا گیا ہو ﴿ ب

**کوری** - ف - اندھاپن - ایک قسم کا خودرو غلّہ ﴿ ب

**کوریٔ چشمِ فلاں** - ف - برخلاف فلاں - بزعمِ فلاں ﴿ بم

**کُوز** - ع - کوزہ - او - ہر وہ برتن جس میں دستہ لگا ہو ﴿ غ - م

**کُوز** - ف - خمیدہ - کبڑا + آسمان ﴿ ب

**کوزپُشت / کوزہ پُشت** - ف - جس کی پیٹھ کبڑی ہوگئی ہو

**کُوزَر** - ف - جو یا گیہوں کا خوشہ جو کھلیان کے گاہتے وقت اچھی طرح کوٹا نہ گیا ہو - پھر دوبارہ کوٹ کر اس سے دانے نکالیں - (پنجابی گھنڈیان) ﴿ ب

**کُوزہ** - ف - دستہ دار برتن ﴿ ج

**کُوزَہ** - ف - نسرین کے مشابہ ایک سفید رنگ پھول ﴿ ج

**کوزۂ قِمار** - ف - قمار بازوں کو اُدھار دینے والے کا کوزہ - جس میں وہ قرض کے روپے واپس لے کر ڈالتا رہتا ہے ﴿ بم

**کُوزہ گر** - ف - کلال - کمہار ﴿ م

**کُوزۂ گُل** - ف - گمنہ ﴿ م

**کُوزۂ نبات** - ف - مصری کا کوزہ جس میں مصری کا شیرہ جما ہو ﴿ بم

کُوزی۔ف۔حوض۔تالاب ؛ ب۔ج

کوس۔ف۔(مرادف کوفتن) آسیب۔صدمہ۔مجازاً بڑا نقارہ۔لشکر کی صف۔فوج کی قطار۔سپاہیوں کا پرا + شطرنج کے مشابہ ایک بازی کا نام + ایما۔اشارہ ؛ ب۔غ

کوس بر پیل بستن۔ف جنگ کو تیار ہونا ؛ بم

کوس برکشیدن۔ف نقارہ بجانا۔کوچ کرنا۔جنگ کے لئے تیار ہونا ؛ یم

کوشت۔ف۔(مزید علیہ کوس) صدمہ۔نقارہ ؛ ن۔ب

کوشتن۔ف۔بروزن ومعنی کوفتن۔کوٹنا۔صدمہ پہنچانا ؛

کُوسج۔ب۔کوسہ کا معرب ہے وہ شخص جس کے باوجود درازیٔ سن کے ڈاڑھی کے بال نہ نکلے ہوں ؛ م۔ب

کوسِ چیزے بلند ساختن۔ف۔شہرت دینا ؛ بم

کوس خُوردن۔ف۔آسیب پہنچنا۔چوٹ لگنا ؛ بم

کوس زدن۔ف۔کُوچ کرنا ؛ بم

کوس زدن۔ف۔حریف کا مقابلہ کرنا۔لشکر کے پرے کو آراستہ کرنا ؛ بم

کوس زدن باکسے۔ف کسی کے ساتھ برابری کا دعوے کرنا ؛ بم

کوسِ صُبح۔ف۔اخیر رات کی نوبت + جانوروں کا شور وغُل ؛ بم

کَوسہ۔ف جس کی ڈاڑھی کے بال نہ نکلے ہوں ؛ ب۔ہ

کوش۔ف۔کوشش۔سعی۔کوشش کرنا۔فارسی مہینے کا چوتھا دن ؛ ب

کوشا+کوشاں۔ف۔کوشش کرنے والا۔ساعی + لڑائی میں کوشش کرنے والا ؛ ب

کوشاشب۔ف۔خواب + بند + احتلام + کابوس + بے ریش امرد ؛ ب

کوشِشش۔ف۔سعی ؛ ج۔ب

کُوشک۔ف۔بلند مکان۔محل۔قصر ؛ ن

کُوشک۔ف۔پست قد آدمی ؛ ب

کوشیدن۔ف۔کوشش کرنا ؛ ب

کونغ۔ف۔اندر جانا ؛ ب مص

کُوف۔ف۔اُلّو ؛ ن۔ہ

کوفت۔ف۔صدمہ۔آسیب۔چوٹ۔ضرب ؛ ن

کوفتن۔ف۔کوٹنا۔صدمہ پہنچانا ؛ مص۔ج

کوفتہ۔ف کٹا ہُوا۔تھکا ماندہ قیمہ کے ایک خاص قسم کے کباب جو مشہور ہیں + کُٹنا پنی اور دیّوثی کی وجہ سے جو کچھ حاصل ہو اُس کو بھی اصطلاحاً کوفتہ کہتے ہیں ؛ ن۔غ

کوفتہ بِرِیان۔ف۔ایک کھانا ہے جو قیمے میں مصالح ڈال کر گھی میں بھون کر خشکے کے ساتھ کھاتے ہیں ؛ ب

کوفتہ حال۔ف۔بدحال۔تباہ حال ؛ بم

کوفتہ خاطر۔ف۔رنجیدہ خاطر + خفا ؛ یم

کوفجان۔ف۔پنجرہ ؛ ب

کوفشانہ۔ف۔جُلاہا۔بافندہ ؛ ب۔ہ

کُوک۔ف۔بہت بلند آواز ؛ ن

کوک۔ف۔کا ہو۔سازوں اور باجوں کا باہم سُروں میں ملانا۔باجہ کے تاروں کی آوازوں کا

موافق کرنا۔ گانے والوں کا
آپس میں اپنی آوازوں کا ملانا۔
کھانسی ؛
کوکا۔ ف۔ چاند۔ قمر ؛ ب
کوکان۔ ف۔ دھوبیوں کا
سامان ؛ ب
کوکا۔ ف۔ غوغا۔ شور ؛ ب
کوکب۔ ع۔ روشن اور بڑا
ستارہ ؛ م
کوکبہ۔ ع۔ بڑا ستارہ + انبوہ مردم
جماعت۔ گروہ۔ شکوہ حشمت
بزرگی۔ بادشاہ کی سواری کے
آگے کا جلوس ؛ ب۔ م۔ غ
کوک شُدَن۔ ف۔ باہم سُروں
میں سازوں کا موافق ہونا ؛ بم
کوک کرَدن۔ ف۔ سازوں
کا باہم سُروں میں موافق کرنا
سُر ملانا۔ آواز میں آواز ملانا ؛ بم
کوکلتاش۔ ت۔ دودھ شریکا
بھائی۔ واضح ہو کہ جن دو بچوں نے
ایک دایہ کا دودھ پیا ہو۔ وہ آپس
میں ایک دوسرے کو کوکلتاش
کہتے ہیں ؛ غ۔ ن
کوکلہ۔ ف۔ ہُدہُد ؛ ب۔ ن
کوکن۔ ف۔ اُلّو ؛ ب۔ ج

کوک وبروبر۔ ۔پہاڑی
جانور ؛ ز
کوک دلواز۔ ۔جنگلی مرغی ؛
کوک۔ ۔گھڑی کو چابی لگانا ؛
کُوکنار۔ ف۔ پوست کا ڈوڈا
خشخاش ؛ ج۔ ن
کوکنک۔ ف۔ مرادف کوکن
اُلّو ؛ ب
کُوکُو۔ ف۔ فاختہ کی آواز + ایک
قسم کا پُلاؤ جو مرغی کے انڈوں
سے تیار ہوتا ہے ؛ ن۔ غ
کوکوہ۔ ف۔ اُلّو ؛ ب
کوکہ۔ ت۔ دودھ شریکا بھائی ؛ ب۔ ن
کوکہ۔ ف۔ اُلّو ؛ ب
کوَل۔ ف۔ پوستین چوڑی
بکری کی کھال سے بنائی جائے ؛
کُول۔ ف۔ کندھا۔ مونڈھا ؛ ب
کول۔ ف۔ پانی جمع ہونے کا
گڑھا + تالاب۔ حوض +
اُلّو ؛ ب۔ ن
کولاب۔ ف۔ تالاب۔ حوض ؛ ن۔ ب
کولاک۔ طوفان ؛
کول صحرا۔ ف۔ کانٹے دار
جھاڑی ؛ ر
کول گر۔ ف۔ بدکار۔ چھنال ؛ بم

کوکم۔ ف۔ کالی مرچ۔ فلفل سیاہ ؛ ب
کُولنج۔ ف۔ قولنج + آتشدان
انگیٹھی ؛ ب
کولنگ۔ ف۔ مخنث پُشت
پا ؛ ب
کولہ۔ ف۔ وُہ گڑھا جس میں
شکاری چھپ کر بیٹھتے ہیں +
بیوقوف۔ حرامزادہ۔ خارپُشت ؛ ب
کولہ۔ ۔کندھا ؛ ز
کولی۔ ت۔ قینچی۔ رنڈی۔
بیسوا ؛ بم
کولی۔ ۔خانہ بدوش ؛ ز
کولیدن۔ ف۔ زمین کھودنی ؛ ب
کومدی۔ ۔نقل۔ سوانگ
بہروپ ؛ ر
کُون۔ ف۔ بے پھل بید
مخنث ؛ ب
کون۔ ۔جھاڑی ؛ ز
کُون } ف۔ عاشورہ کے دن
کون } ہزار آدمیوں کا مجمع
مخنث ؛ ب
کون۔ ع۔ موجود ہو جانا + وجود
پکڑنا۔ مجازاً دنیا جہان ؛ م۔ غ
کُون۔ ف۔ پاخانہ کا مقام ؛ ب
کُون جُنبان۔ ف۔ رقاص

ناچنے والا مسخرہ ÷ بم

**کُون خاریدن** - ف - پشیمان ہونا ÷ بم

**کُونِ خَر** - ف - نادان - احمق بے وقُوف - بے عقل - بے تمیز ÷ ب ÷ بم -

**کُونسَہ** - ف - آدمی کا چوتڑ ÷ ب ن

**کُونسَر** - ف - ایک قسم کا بڑا باجہ جو شاہی عمارتوں میں ٹون ہال میں بجتا ہے ÷ ز

**کَون و فسا** - ع - موجود ہونا اور پھر تباہ ہو جانا - ہوکر مٹ جانا ÷ ع

**کُونَہ** - ف - چوتڑ ÷ ن - ب

**کُونیان** - ف - نیند - نوم ÷ ب

**کَونَین** - ع - دو جہاں - دنیا اور آخرت ÷ ج

**کوہ** - ف - پہاڑ ÷ ن

**کُوَّہ** - ع - روزن خانہ - روشن دان ÷ م

**کُوَہ** - ف - روئی - خشخاش کا ڈوڈا - ریشم کا کویا ÷ ب

**کوہِ اخضر** - ف - سبز پہاڑ - کوہ قاف ÷ ب

**کوہان** - ف - گھوڑے کی زین + جانور اونٹ کی پیٹھ کا کوبڑ + بیل کے شانہ کی بلندی ÷ ب ن

**کوہانِ ثور** - ف - پروین - ثریا ÷ ب

**کوہ بر کوہ** - ف - ایک قسم کا عنبر ہے ÷ ب

**کوہ پارہ** - ف - پہاڑ کا ٹکڑا + گھوڑا ÷ ب

**کوہ پایہ** - ف - زمین دامن کوہ پہاڑ + قلعہ دامن کوہ ÷ م

**کوہ پُشت** - ف - کوزپُشت کُبڑا ÷ ب

**کوہ پیکر** - ف - قوی ہیکل ہاتھی گھوڑا ÷ ج

**کوہِ تیغ** - ف - بہت سی تلواریں + آفتاب کی کرنیں + بہت سی روشنی ÷ ب

**کوہِ جگر** - ف - دلیر - شجاع - پُر حوصلہ آدمی ÷ بم

**کوہِ جلیل** - ف - وُہ پہاڑ جس پر حضرت نوح علیہ السلام کا گھر تھا - اور طوفان کا پانی پہلے وہیں سے نکلا تھا ÷ ب

**کوہچہ** - ف - پہاڑی - ٹیلہ ÷ ج

**کوہِ رواں** } ف - گھوڑے اور ہاتھی سے مراد ہے ÷ ب
**کوہِ رونده** }

**کوہِ زمرّد** - ف - مجاز شیشے سے کنایہ ہے ÷ بم

**کوہسار** - ف - پہاڑی جگہ ÷ بم ج

**کوہستان** - ف - پہاڑی ملک جہاں بہت پہاڑ ہوں ÷ ن

**کوہ سر** - ف - مختلف کوہسار ÷ فش

**کوہ سنج** - ف - بڑا جفاکش اور بُردبار آدمی + تخمیناً پہاڑ کے ہموزن چیز ÷ بم

**کوہ طبعی** - ف - قدرتی پہاڑ ÷ ر

**کوہ کچل** - ف - گنجا پہاڑ جس پر درخت اور گھاس نہ ہو ÷

**کوہ کوب** - ف - اونٹ گھوڑا خچر وغیرہ + فرہاد - شیریں کا عاشق ÷ ب

**کوہ کوہ ریختہ بود** - ف - ڈھیر کے ڈھیر پڑے ہوئے تھے ÷ ر

**کوہَہ** - ف - برآمدگی یعنی ہر چیز کا اُبھار - بلندی - گھوڑے کی زین + اونٹ کی پیٹھ اور بیل کے کندھے کا اونچان + پانی کی لہر - جن - پہاڑ کی اونچائی + مجازاً انسان کا کندھا اور بمعنی حملہ اور نہیب کے بھی آیا ہے ÷ ب - ن

**کوہَۂ آب** - ف - پانی کی بڑی موج - لہر ÷ ب

**کوہِ آسمان** - ف - آسمان کی بلندی ÷ ب
**کوہ سر زدن** - ف - ظاہر ہونا - نمودار ہونا - اُبھرنا ÷
**کوہ گرفتہ** - ف - جن گرفتہ وُہ آدمی جس کو سائے کی بیماری ہو ÷
**کُوہی** - ف - پہاڑی ÷ ب
**کُوے** - ف - گلی - کوچہ ÷ ب محلہ کُشادہ راستہ ÷ ب
**کوچہ** - ف - چھوٹا راستہ ÷ ب
**کوئدور** - ایک مردار خوار جانور ÷
**کَوِیر** - ف - کھاری زمین - زمین شورہ ÷ ن
**کُوبِشتَن** - ف - اناج کوٹنا ÷ ب
**کُوئے ہفتاد راہ** - ف - دنیا ÷ ب
**کہ** - ف - کون + کیونکر + اور ÷ ب
**کہ** - بندرگاہ - اسٹیشن ÷ ز
**کَہ** - ف - کاہ کا مُخفف - سوکھی کٹی ہوئی گھاس ÷ ن - ب
**کُہ** - ف - کوہ کا مُخفف - پہاڑ ÷ ن
**کِہ** - ف - چھوٹا - کم رُتبہ ÷ ن
**کہ** - ف - جو + وجہ - یعنی ÷ ب ج
**کَہا** - ف - شرمندہ - منفعل ÷ ب
**کِہاب** - ف - گھاس یا دوا جو اُبال کر ورم پر باندھیں ÷ ب
**کَہار** - ہ - ڈولی اٹھانے والے ہندوؤں میں ایک ادنےٰ قوم ہے - جو ڈولی وغیرہ اُٹھاتے ہیں ÷ م
**کِہان** - ف - جمع کِہ - ادنےٰ لوگ ÷ ب
**کَہانت** - ع - غیب کی بات بتلانا - فال گوئی ÷ م
**کِہب** - ف - ننگ و عار ÷ ب
**کُہبُد** - ف (مخفف کوہ بود) - زاہد اور درویش کوہ نشین صراف - خزانچی + دربان - نگہبان - تحصیلدار ÷ ب
**کُہبَل** } ف - احمق - نادان ÷
**کُہبَلہ** } ن - ب
**کہتاب** - ف - مرادف کِہاب ÷ ب
**کِہتَر** - ف - بہت چھوٹا - نہایت حقیر ÷ ن
**کَہَر** - ف - گھوڑے اور خچر کا ایک مخصوص رنگ جس کو کُمَیت کہتے ہیں ÷ ب
**کَہرُبا** - ف - ایک قسم کا زرد رنگ چمکدار مہرہ ہوتا ہے جس کی خاصیت یہ ہے کہ اگر اسکو کپڑے پر خوب گھسیں حتےٰ کہ گھستے گھستے گرم ہو جائے اور پھر اس کو گھاس کے باریک تنکے کے پاس لے جائیں تو یہ اسکو کھینچ لیتا ہے ÷ ع
جھاڑ کا گوند ÷ ر
**کَہرُبا رنگ** - ف - زرد - اُٹھانے والا + جو کہربا کی تاثیر رکھتا ہو - سُبک دست - پھُرتی سے کام کرنے والا ÷ ن
**کُہسار** - ف - مخفف کوہسار ÷ ب
**کِہُست** - ف - سنگ - پتھر ÷ ب
**کُہستان** - ف - کوہستان ÷ بم
**کُہستہ** - ف - پانی کا بھرا ہُوا پیالہ - کُوزہ ÷ ب
**کَہستَلہ** - ف - احمق - نادان ÷ ب
**کَہف** - ع - خانہ - گڑھا - پناہ ÷ ب
**کَہکاہی** - ف - فقیروں کی ایک قسم کی ٹوپی ہے ÷ ب
**کَہکَشاں** - ف (مخفف کاہ کشاں) وُہ باریک باریک گھنے ستارے جو آسمان پر لمبی سڑک سی دکھلائی دیتے ہیں ÷ ن ب
**کُہ کوب** - ف - مخفف کوہ کوب ÷ ب
**کَہگیری** - ف - اڑی کرنا ÷ بم
**کَہل** - ع - ادھیڑ مرد ÷ م

کہلم ۔ ف ۔ بینگن ۔ بادنجان ٭ پ

کہلہ ۔ ف ۔ سونے چاندی کے ریزے ٭ ب ۔ ج

کہلہ ۔ ع ۔ ادھیڑ عورت ٭ م

کہن ۔ ف ۔ پُرانا ٭ ج

کہن خرابات ۔ ف ۔ دُنیا ٭ ب ج

کہنہ ۔ ف ۔ خزینہ دار ۔ زاہد ۔ وہ عابد جو پہاڑ میں رہے ٭ پ ش

کہن دیر ۔ ف ۔ آسمان ۔ دُنیا جہان ٭ ب

کہنترہ ۔ ف ۔ انگڑائی ۔ جماہی ٭ ب ج

کہن سال ۔ ف ۔ بوڑھا ٭ بم

کہن فرش ۔ ف ۔ زمین ٭ ب

کہن کیسہ ۔ ف ۔ قدیمی مالدار عادی دولتمند ٭ بم

کہن گرگ ۔ ف ۔ دنیا ۔ آسمان ٭ ج

کہن لنگ ۔ ف ۔ جو مدت سے لنگڑا ہو + وہ چیز یا وہ شخص جو ایسی جگہ ہو جہاں سے نکل نہ سکے ٭ بم

کہنہ ۔ ف ۔ مرادف کہن ۔ پرانا ٭ ن

کہنہ ۔ ع ۔ جمع کاہن ۔ فال دیکھنے والے ۔ غیب کی بات بتانے والے ٭ م

کہنہ سوار ۔ ف ۔ شاہ سوار بڑا پہلوان کشتی گیروں کا خلیفہ ٭ غ

کہنہ فقلہ ۔ ف ۔ مکّار ۔ حیلہ گر تجربہ کار ٭ غ

کہول ۔ ع ۔ جمع کہل، وہ شخص جس کی ڈاڑھی میں سفید اور سیاہ بال ہوں ۔ ادھیڑ ٭ ب

کہولت ۔ ع دو موہوتا یعنی بالوں کا سیاہ اور سفید ہو جانا ۔ ادھیڑ ہونا ٭ م

کہی ۔ ف ۔ وہ تھوڑے سپاہی یا سوار جو لشکر سے آگے چلیں اور اطراف و جوانب میں جاکر لشکر کے واسطے لکڑی اور گھاس اور دانہ وغیرہ لاویں اور دشمن کی بھی خبر لیتے رہیں ٭ غ

کہین ۔ کہینہ ۔ ف ۔ بہت چھوٹا ٭ ن

کے ۔ ف ۔ کب؟ کیوں؟ شہنشاہ ٭ بلند قدر بادشاہ + پاکیزہ ۔ لطیف + اصیل ٭ بم ۔ ب

کیّ ۔ ع ۔ کسی عضو کو داغ دینا ٭ م

کیا ۔ ف ۔ بادشاہ + بزرگ + حاکم + فرمان دہ + خداوند + پاکیزہ ٭ ن ب

کیا جور ۔ ف ۔ عاقل ۔ دانا + فاضل ٭

کیا خرہ / کیا خورہ ۔ ف ۔ اللہ تعالے کا وہ عطیۂ نور جس سے کوئی بادشاہ کوئی رئیس کوئی صالح ہو جاتا ہے ٭ ب

کیا خن ۔ ف ۔ نرمی ۔ آہستگی ہمواری ٭ ن ۔ ب

کیاد ۔ ع ۔ بڑا مکّار ۔ بڑا حیلہ گر ٭ غ

کیادہ ۔ ف ۔ رسوا + ذلیل خوار ٭ ب

کیارہ ۔ ف ۔ کاہلی ۔ سستی ٭ پ

کیارا ۔ ف ۔ اندوہ ۔ ملامت + کھانے کی بڑی خواہش جیسے کہ حاملہ عورتوں کو ہوا کرتی ہے ٭ ب

کیارنگ ۔ ف ۔ پاکیزہ اور لطیف رنگ + سفید ٭ ب ۔ ج

کیارند ۔ ف ۔ بزرگ ۔ بادشاہ ٭ ب

کیاست ۔ ع ۔ دانائی ۔ زیرکی ۔ عقلمندی ٭ م

کیاغ ۔ ف ۔ گھاس ٭ ب

کیاگن ۔ ف ۔ درشت ناہموار + زالف ٭ ب

کیال ۔ ف ۔ گول خیمہ جو ایک ستون پر کھڑا ہو جیسے گنبدی گ

کہتے ہیں۔ ستارہ۔ دائرہ کا مرکز ۔ب

**کَیَّال** ۔ع ۔ ناپنے والا۔ تولنے والا۔ کسی چیز کو پیمانے سے پیمائش کرنے والا ۔م

**کَیَان** ۔ف ۔(جمع کی)۔ بادشاہان عظیم الشان اور یہ چار بادشاہ گزرے ہیں۔ کیکاؤس کیخسرو۔ کیقباد۔ کے لہراسب ۔ب

**کَیَانا** ۔ف ۔ اربعہ عناصر ۔ب

**کَیَانی** ۔ف ۔ منسوب طرف کیان کے جو جمع ہے کے کی یعنی کیانی وہ چیز جو لائق عظیم الشان بادشاہوں کے ہو ۔غ

**کَیبِیدَن** ۔ف ۔ جانا۔ آزردہ ہونا۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ چلا جانا۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ۔بم

**کِیپا** ۔ف ۔ گوسفند کی انتڑیوں کو صاف کرکے اُن میں قیمہ چنے کی دال۔ چاول اور مصالح ڈال کر گھی میں جو طعام بناتے ہیں ۔غ

**کِیپا** ۔ف ۔ چاندی ۔ب

**کَیت و کَیت** ۔ع ۔ ایسا ویسا۔ چناں۔ چنیں ۔غ

**کیچ** ۔ف ۔ تھوک ۔فش

**کِیچ** ۔ف ۔ پریشان و پراگندہ۔ تھوڑا۔ چھوٹا۔ آہستہ۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا ۔ب

**کِیچَہ** ۔ف ۔ کُوچہ ۔ب

**کِیخ** ۔ف ۔ آنکھوں کی گِد۔ چیپڑ۔ ہاتھ پاؤں کی میل ۔ب

**کَید** ۔ع ۔ مکر۔ فریب۔ حیلہ۔ جنگ ۔سب

**کَیدِ قاطِع** ۔ف ۔ ظاہرا یہ لفظ کیت کا مفرس ہے جو ایک منحوس دم دار ستارے کا نام ہے۔ جو عمروں کا قطع کرنے والا خیال کیا جاتا ہے ۔غ

**کیر** ۔ف ۔ عضوِ تناسل ۔بم

**کِیرَغ** ۔ف ۔ رِحل جس پر قرآن شریف رکھ کر پڑھتے ہیں

**کِیرُو** ۔ف ۔ حفاظت کرنا۔ ذہن میں آئی ہوئی بات کو حاصل کرنا ۔ب

**کَیِّس** ۔ع ۔ زیرک۔ دانا۔ عقلمند ۔م

**کِیس** ۔ع ۔ کیسہ۔ تھیلی ۔م

**کِیس** ۔ف ۔ سلوٹ۔ شکن۔ چین ۔ب

**کیسان** ۔ع ۔ حیلہ۔ تدبیر۔ سگالش ۔سب

**کِیست** ۔ف ۔ کون ہے (یہ لفظ ذوی العقول کے لئے مستعمل ہوتا ہے) ۔بم ۔ج

**کِیسِ فِدا** ۔ف ۔ وُہ روپیہ کی تھیلی جو مخالف بر وقت اپنے بھاگنے کے پھینک دیتا ہے تاکہ اس روپیہ کے لوٹنے میں مشغول ہو جائیں اور پیچھا نہ کریں ۔غ

**کِیسَہ** ۔ف ۔ تھیلی ۔ج

**کیسہ از چیزے دوختن** ۔ف ۔ کسی چیز کا مالک ہونا۔ کسی شے پر قبضہ کرنا ۔بم

**کِیسہ بر چیزے دوختن** ۔ف ۔ کسی چیز سے فائدہ کی امید رکھنی ۔بم

**کِیسَہ بصابون زدن** }
**کِیسَہ پاک انداختن** } نا

کیسہ خالی کرنا۔ تمام خرچ کرنا ۔بم

**کِیسَہ دار** ۔ف ۔ وُہ آدمی جو ارزانی میں چیزیں خرید کر گرانی میں فروخت کرے ۔بم

**کِیسَہ دوختن** ۔ف ۔ بہت اُمید رکھنی ۔ب

**کِیسَۂ صُورت کُشادن** ۔ف ۔ اصلی صورت کو چھوڑ کر ذرا اچھی

صورت اختیار کرنی ؛ ب - ج
**کیش** - ف - خو - عادت - دین مذہب - تیروں کا ترکش + ایک جانور کا نام جس کی کھال کا پوستین بناتے ہیں + شمشاد کا درخت + شطرنج بازوں کی اصطلاح میں بادشاہ کو شکست دینا۔ شہ دینا - دور ہوا ب - غ
**کِیغ** - ف - بیمار آنکھوں کی مَیل - گِڈ - وہ شخص جس کی آنکھیں دُکھتی ہوں ؛ ب
**کیف** - - چمڑے کا بیگ ؛ ز
**کَیف** - ع - کیسا حال ؟ کیونکر ؟ کس طرح ؟ یہ لفظ حال پوچھنے کے لئے آتا ہے ؛ م
**کَیف** - ع - کیفیت + فارسی میں مجازاً بمعنی نشہ - مستی - نشہ لانے والی چیز کے مستعمل ہے ؛ بم - غ
**کیفال** - ف - رِند - گلیوں میں پھرنے والا ؛ بدمست + پھکڑ ؛ ب
**کَیفدان** - ف - خانہ داسینی + وہ ڈبہ جس میں نشہ کی معجونیں وغیرہ رکھیں ؛ بم - غ
**کَیفر** - ف - بدی کا بدلہ - بُرے کام کی سزا - ضد - پاداش ؛ ن
**کَیف وکم** - ع - چگونہ وچند ؛ غ
**کَیفِیَّت** - ع - چگونگی حالت فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید یائے دوم کے بھی آتا ہے ؛ م - غ
**کَیک** - ف - پسُّو ؛ ب
**کِیک** - ف - پسلُٹ + ایک میوہ + آبی رنگ کا گھوڑا + بِلّی ؛ ب
**کیک بہ گریبان بودن** - ف - بیقرار ہونا ؛ بم
**کیک در پارچہ افگندن**
**کیک در پاژہ افگندن**
**کیک در شلوار افگندن**
ف - بیقرار کرنا ؛ ب
**کیک در شلوار افتادن**
**کیک در موزہ افتادن**
ف - بیقرار اور مضطرب ہونا ؛ ع
**کِیکِیر** - ف - تیرہ تیزک ؛ ن
**کِیل** - ف - ٹیڑھا - کج + آرزومند ؛ ن
**کَیل** - ع - پیمائش کرنا - تولنا - ناپنا + پیمانہ + ناپ ؛ م
**کَیلُوس** - ی - پختہ - رسیدہ طب کی اصطلاح میں غذا کی وہ صورت جو وہ پہلی بار معدہ میں پک کر اختیار کرتی ہے ؛ غ - بم
**کَیلَہ** - مف - کَیل کا مفرس ہے - پیمانہ ؛ بم
**کِیلَہ** - ع - پیمائش ؛ مب
**کیلہ** - مشہور میوہ ہے ؛
**کِیمال** - ف - اطراف شیروان میں ایک نیلے رنگ کا جانور ہے - جس کی کھال سے پوستین بناتے ہیں ؛ ن
**کَیمُخت** - ف - گورخر - وغیرہ کا چمڑا جو خاص طرح پر رنگ کر کام میں لاتے ہیں ؛ ب
**کَیمُختِ چرم** - ف - سختی اور درشتی سے مُراد ہے ؛
**کَیمُختِ ماہ** - ف - آسمان ؛ ب
**کَیمُوس** - ی - غذا کی وہ صورت جو وہ دوسرے طبخ یعنی جگر میں اختیار کرتی ہے ؛ ب - ج
**کِیمیا** - ف - ع - مکر - حیلہ - اصطلاح میں ناقص چیزوں میں رُوح شامل کرکے اُنہیں مرتبہ کمال پر پہنچانا - یعنی رانگ کو چاندی اور تانبے کو سونا بنانا + اور چونکہ یہ عمل خالی مکر اور فریب سے نہیں ہے

اس واسطے اس کو کیمیا کہتے ہیں +
فارسی کی اصطلاح میں پیر و
مرشدِ کامل کی نظر اور عشق کو
کیمیا کہتے ہیں۔ اور عشقبازی
کو کیمیا گری اور قلعی اور سدانگ
کو بھی کیمیا کہتے ہیں + ب۔ ن
کیمیا ساز۔ ف۔ کیمیا گر کیمیا
بنانے والا۔ مُہوّس + بم
کیمیائے جان۔ ف۔ شراب + م
کیمیا گر۔ ف۔ فریب کرنے والا
مکار ۲ + کیمیا بنانے والا + بم
کِین۔ ف۔ کینہ + ن
کَیِن۔ ع۔ عورت کی فرج کا
اندرونی گوشت + م
کینال۔ ف۔ شراب خور۔
بدمست + ب۔ ج
کِینِ ایرَج۔ ف۔ ایک
لحن اور سُر کا نام ہے + ب ج

کِین خَواہ۔ ف۔ بدلہ لینا۔
بدلہ لینے والا + بم
کِین سیاوش۔ ف۔ علمِ
موسیقی میں ایک لحن کا نام
ہے + ب۔ ج
کَینُونَت۔ ع۔ ہونا۔ آفرینش۔
پیدائش + م
کِینَہ۔ ف بُغض۔ دشمنی۔
عداوت + ن
کینہ تُوز۔ ف۔ دل میں کینہ
رکھنے والا۔ کینہ نکالنے والا + بم
کینہ دار۔ ف۔ کینہ ور + بم
کینہ کوش۔ ف۔ کینہ خواہ۔
بدلہ لینے والا + بم
کینہ کش۔ ف۔ جو شخص دشمنی
رکھتا ہو + بم
کینہ وَر۔ ف۔ بے بہر
کینہ وَرزی۔ دل میں دشمنی

رکھنے والا +
کَیُو۔ ف۔ کاہو +
علّت + ب
کَیوان۔ ع۔ مانند کی ستارہ
زحل کا نام جو ساتویں آسمان
پر ہے + اور مجازاً ساتویں
آسمان کو بھی کہتے ہیں + غ
کَیُو۔ ف۔ مادّہ۔ سبب۔ علّت
+ ب
کیوس۔ ف۔ ناراست۔ کج +
کیوم۔ ۔ پادشاہ۔ کنگ + ز
کیہان۔ ف۔ جہان۔ زمانہ
دُنیا + ن
کیہان خدیو۔ ف۔ مرادف
کیہان خدیو۔ پادشاہِ جہاں
+ ن

# گ

گاپارہ۔ ف۔ پہاڑ کا غار یا کھو
گائیوں کا گلّہ + ب
گاخوارہ۔ ف۔ گہوارہ + ب
گاؤں۔ ف۔ جماع کرنا +

گار۔ ف۔ ایک کلمہ ہے جو دوسرے
الفاظ کے ساتھ مل کر فاعلیت کے
معنی دیتا ہے۔ جیسے ستمگار۔ ستم
کرنے والا۔ جیسے خداوندی آیا

ہے + اسٹیشن + ز
گارڈن۔ ف۔ گارڈن + باغ + ز
گارڈیون۔ ف۔ لائن کا اسٹیشن
+ ز

گارسی۔ ف۔ ناپائدار شے۔ بے ثبات ÷ ب
گاز۔ ف۔ دانت+ قینچی۔ مقراض + گُلگیر جس سے شمع کا گل کترتے ہیں+ مویشیوں کے کھلانے کی ہری گھاس+ موچنہ+ غار ÷ ب
گازت۔ ف۔ گزٹ۔ ز
گازُر۔ ف۔ دھوبی ÷ ن
گازُرک۔ ف۔ جھولا۔ صعوہ۔ تصغیر گازُر۔ یعنی دھوبی ÷ ب ن
گازُروار۔ ف۔ کشتی کے ایک پیچ (داؤ) کا نام جس کو ہندی میں دھوبی پاٹ کہتے ہیں+ بم
گازہ۔ ف۔ جھولا ÷ ب
گازی۔ ف۔ کیوڑہ کا پھول ÷ ب
گاس۔ ف۔ جگہ۔ مقام ÷ ب
گاس۔ ف۔ ہر سیال چیز مثل ہوا کے جو اپنا حجم و شکل دونو بدل سکے گاس کہلاتی ہے۔ جیسے آکسیجن۔ ہائیڈروجن وغیرہ (انگریزی)
گاشتن۔ ف۔ مرادف گردانیدن پھیرنا ÷ ب
گاف۔ ف۔ شگاف۔ لاف ... بیجا و نہ کرنا ÷ ب

گال۔ ف۔ کنگنی۔ باجرہ۔ دُور+ دُور ہو+ فریاد+ بلند آواز+ فریب۔ مکر+ گیدڑ ÷ غ۔ ن۔ ب
گالبنک۔ ف۔ ایک گھاس ہے جو جَو اور گیہوں میں پیدا ہوتی ہے۔ اور اس کے کھانے سے دیوانگی بڑھتی ہے ÷ ب ن
گالری (انگریزی) دالان ÷ ز
گالہ۔ ف۔ روئی کا گالہ (پنجابی گوڑھا) ضد نزدیک۔ دُور۔ گون۔ بوری ÷ ب
گالہ دان۔ ف۔ روئی رکھنے کی کتنی ÷ ن
گالیدن۔ ف۔ فریاد کرنا ÷ ن
گام۔ ف۔ قدم۔ پیر۔ وہ فاصلہ جو رستہ چلنے میں دونوں پاؤں کے بیچ میں ہوتا ہے+ لگام ÷ ب
گام برگرفتن۔ ف۔ قدم اٹھانا۔ رستہ چلنا ÷ فش
گام کشادن۔ ف۔ روانہ ہونا۔ چلنا ÷ ز
گان۔ ف۔ ظالم بادشاہ۔ لائق ملنا۔ کلمے کے آخر میں جمع کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً تشنگان ÷ غ ب
گان+ گانہ۔ ف۔ یہ الفاظ

عدد کے آخر میں تعیّن تعداد کے واسطے آتے ہیں+ جیسے دوگان سہ گان۔ دوگان پنجگانہ ہفت گانہ ہشتگانہ وغیرہ ÷ غ۔ ن
گاو۔ ف۔ بُرج ثور+ دلیر بہادر+ تین کوس کا فاصلہ+ گائے بیل۔ صراحی ÷ ن۔ ب
گاواب۔ ف۔ کائی ÷ ب
گاوارہ۔ ف۔ مخفف گاہوارہ گہوارہ۔ گایوں کا گلّہ ÷ ب
گاوِ آہن۔ ف۔ ہل کی پھال جو زمین چیرتی ہے ÷ ب
گاوِ بیشہ۔ ف۔ دُنیا اور زمانہ سے مُراد ہے ÷ ب
گاوِ بیشہ بچرم بودن (بَا)
گاوِ در چرم بودن (بَا) کسی کام کا اپنے قبضہ میں ہونا۔ اور تدبیر کا وقت باقی رہنا ÷ فش
گاوِ پرواری۔ ف۔ وُہ بیل جس کو گرمی کی فصل میں سرد مکان میں رکھ کر عمدہ غذا دے کر موٹا اور تیار کرتے ہیں ÷ غ
گاوِ پیکر+ گاوِ چہر+ گاوِ زنگ گاوِ سار+ گاوِ سر۔ ف۔ فریدوں

کے گرز کا نام ہے جو گاے کی صورت پر تھا ٭ ب

**گاوِ تازی**۔ ف۔ دشمن کے مقابلہ میں اپنی بڑائی کے کلمے کہنا تاکہ اُس کے دل میں اُسکی طرف سے خوف پیدا ہو۔ اُسکو زور دکھانا۔ دھمکانا ٭ ب

**گاؤ تکیہ**۔ ف۔ بڑا تکیہ جس سے امیر مسند پر بیٹھ کر تکیہ لگاتے ہیں ٭ بم

**گاوِ ثری** / **گاوِ ماہی**۔ ف۔ وہ بیل جس کی پیٹھ پر زمین ہے ٭ غ

**گاوِ چشم**۔ ف۔ فراخ چشم۔ گُلِ شب بو ٭ ب

**گاؤ در خرمن کردن**۔ ف۔ کسی کا کام خراب کرنا + کسی کو رُسوا کرنا۔ تباہ کرنا ٭ بم

**گاؤ دِل**۔ ف۔ احمق۔ بے شعور + بزدل ٭ ب

**گاؤ دُم**۔ ف۔ کرنا۔ بگل نفیری تُرہی ٭ بم۔ ب

**گاؤ دُنبال**۔ ف۔ گاے کی دُم ہر مخروطی شے جو ایک طرف سے موٹی اور دوسری طرف سے پتلی ہو۔ جیسے گاے کی دُم ٭ ب

**گاؤ دوش** / **گاؤ دوشہ**۔ ف۔ گاے وغیرہ کے دودھ دُہنے کا خاص برتن ٭ ب

**گاؤدی**۔ ف۔ احمق۔ ابلہ۔ نادان ٭ ب

**گاؤ راندن**۔ ف۔ ہل چلانا ٭ نہ

**گاؤرس**۔ ف۔ باجرا۔ چینا جاورس اسی کا معرّب ہے ٭ ع

**گاؤرسِ سپہر**۔ ف۔ ستارہ ٭ ب

**گاورسۂ نقرہ گوں**۔ ف۔ تلوار کے جوہر سے مُراد ہے جو خراسان اور اصفہان کی فولادی تلواروں میں ہوتا ہے ٭ ب کہکشاں ٭

**گاؤ ریش**۔ ف۔ احمق۔ لالچی ٭ آب

**گاؤ زادن**۔ ف۔ میراث اور ترکہ پانا + بڑا نفع حاصل ہوتا ٭ ب

**گاؤ زبان**۔ ف۔ مشہور دوا ہے ٭ ب

**گاوِ زر** / **گاوِ زرّیں**۔ ف۔ گاے کی صورت پر ایک سونے کا برتن ہوتا ہے جس میں شراب پیتے ہیں + سامری کا گوسالہ + صراحی + سبز رنگ جانور مشابہ جُعَل ٭ ب

**گاوِ زمین**۔ ف۔ وہ بیل جسکی پیٹھ پر زمین ہے۔ اور وہ بیل مچھلی کی پیٹھ پر ہے + کنایہ ہے اُس قوت سے جو خدا نے مرکز زمین میں پیدا کی ہے ٭ آب

**گاؤ زور**۔ ف۔ وہ پہلوان جو بلا فن کُشتی کو سیکھے۔ بہت قوی ہو ٭ ب

**گاؤ زوری**۔ ف۔ فنِ کُشتی سیکھے بدوں نہایت طاقتور ہونا ٭

**گاؤ زہرہ**۔ ف۔ وہ پتھر جو گاے کے پتّہ میں ہوتا ہے + بُزدل ٭ آب

**گاوِ سامری**۔ ف۔ سامری کا گوسالہ ٭ ب۔ ش

**گاوِ سفالین** / **گاوِ گلین**۔ ف۔ صراحی۔ وہ برتن جو مٹی سے بصورت گاے بناتے ہیں ٭ ب

**گاوِ سنگ**۔ ف۔ مترادف گاوِ زہرہ۔ بیل ہانکنے کی چھڑی ٭ آب

**گاوِ سیمیں**۔ ف۔ وہ رُپہلی صراحی جو گاے کی شکل پر بناتے ہیں ٭ ب

**گاوِ شنگ**۔ ف۔ مویشیوں کے ہانکنے کی لاٹھی ٭ ب

گاوِش بلیسیدہ۔ ف۔ بہنگ ناتجربہ کار ÷ بم۔ ج

گاوِ عنبر۔ ف۔ گائے سے مشابہ ایک دریائی جانور ہے۔ کہتے ہیں کہ عنبر اسی کا گوبر ہے ÷ اصطلاحاً وہ امیر مالدار جس سے لوگوں کو فائدہ پہنچے ÷ غ

گاؤگوں۔ ف۔ احمق۔ نادان ÷ ب

گاوِ کار } ف۔ ہالی بیل
گاوِ ورزہ } ہل چلانے کا بیل ÷ ب

گاوِ گردوں۔ ف۔ برج ثور ÷

گاوِ لیسیدہ۔ ف۔ بے وقوف مغرور ÷ ن

گاؤمیش۔ ف۔ بھینس ÷

گاوِ زَہرہ۔ ف۔ گائے کا پتہ۔ گائے کے پتہ کا پتھر ÷ ب

گاہ۔ ف۔ وقت۔ جگہ۔ خیمہ۔ پادشاہی تخت۔ زریں کرسی۔ صبح صادق

گاہ گاہ۔ ف۔ کبھی کبھی ÷ ج

گاہوارہ۔ ف۔ گہوارہ۔ جھولا ÷ ب

گاہوکب۔ ف۔ تختہ۔ تخت تابوت ÷ ن

گائیدن۔ ف۔ عورت سے جماع کرنا ÷ غ

گبر۔ ف۔ آتش پرست۔ آگ کا پوجاری ÷ خود۔ چلتہ ÷ ایک قسم کی گھاس ÷ ب

گبر۔ ف۔ مالدار۔ موٹا ÷ ب

گبرگی۔ ف۔ آتش پرستوں کی چیز ÷ شراب کا برتن ÷ ن

گپ۔ ف۔ ظریفوں کی رنگین و مزیدار باتیں ÷ لاف و گزاف فضول گفتگو ÷ ب۔ بم

گپتن۔ ف۔ بدل گفتن ÷ ن

گپی۔ ت۔ مانند ÷ غ

گت ÷ گتہ۔ ف۔ بزرگ ÷ ب

گُت۔ ت۔ کون ÷ ب

گتروم۔ ف۔ لاف و گزاف ÷

گچ۔ ف۔ سفیدی۔ چونہ ÷ ن

گچ بری۔ ۔ چونہ تراشنا۔ منقش کرنا ÷ ن

گچک۔ ف۔ کمانچہ جو ایک ساز ہے ÷ ب

گچہ گچہ۔ ف۔ غیر فصیح ÷ ب

گد۔ ف۔ گدا ÷ گدائی ÷ ب

گدا۔ ف۔ بھیک مانگنے والا۔ بھکاری ÷ بم

گداختن۔ ف۔ پگھلنا ÷ پگھلانا ÷ ج

گداز ÷ گدازش۔ ف۔ پگھلاہٹ ÷ بم

گدازندہ۔ ف۔ پگھلنے والا ÷ ج

گداطبع۔ ف۔ ع۔ جس کی خو فقیروں کی طرح ہو جیسے کمینہ حریص ÷ بم

گدائی۔ ف۔ بھیک مانگنا ÷ ن

گداغازی۔ ف۔ نٹ ÷ ب

گدائے شب گوک۔ ف۔ وہ فقیر جو رات کو ہر شخص کے دروازے پر جاکر بھیک مانگے۔ اور ولایت میں ایک طرح کے فقیر ہوتے ہیں کہ ہر ایک اپنے اپنے محلہ میں اس طرح بھیک مانگتا ہے کہ رات کو اس محلہ میں کسی منارہ یا کسی درخت پر یا کسی ٹیلہ پر جو چیز کہ اونچی ہو چڑھ گیا اور محلہ کے ہر شخص کو نام بنام دعائیں دیا گیا۔ اونچی چیز پر اس لئے چڑھ جاتا ہے تاکہ سب لوگ اس کی آواز سنیں۔ پس صبح کو وہ فقیر ہر شخص کے دروازے پر جاتا ہے۔ اور لوگ اسکو صدقہ دیتے ہیں ÷

گدنہ ÷ گدزرگ۔ ف۔ جنگ کے ہتھیار ÷ ب

گدشت۔ ف۔ بالشت۔ گٹھ ÷

گدگدی۔ ف۔ بکری کو اپنی طرف

بُلانے کی آواز۔ بغل میں انگلی
سے گُدگُداری نکالنا ۞ ب
گَدوک ۔ ف ۔ پہاڑ کی چوٹی
پہاڑ کی گھاٹی ۔ سطح میدان ۞
گِدیَہ ۔ ف ۔ بھیک مانگنا + گدائی
بھیک مانگنے والا ۞ ب
گَدیوَر ۔ ف ۔ بھیک مانگنے
والا ۔ گدا ۞ ب
گُذار ۔ ف ۔ گُذر ۔ گُذرگاہ ۔ ادا
کر + اداکنندہ + ترک کر + ترک
کنندہ ۞ ن
گُذاردَن ۔ ف ۔ چھوڑ دینا ۔
ترک کرنا + اداکرنا ۞ ب
گُذارِش ۔ ف ۔ اداکرنا ۞ ب
گُذارَہ ۔ ف ۔ جو چیز کہ حد سے
گزر جائے ۔ بیحد ۔ بیحساب ۞ بم
گُذاشتَن ۔ ف ۔ چھوڑ دینے
اور ترک کرنے کے لائق ۞ ج
گُذاشتَنی ۔ ف ۔ چھوڑ دینے
اور ترک کرنے کے لائق ۞ ج
گِذافہ ۔ ۔ بہت بے شمار ۔
بیہودہ ۔ جھوٹ ۞ ب
گُذَر ۔ ف ۔ راہ ۔ رستہ + نیز
صیغۂ امر بمعنی گذر تو ۞ بم
گُذران ۔ ف ۔ گذرتی ہوئی ۔
خرچ ہوتی ہوئی ۞ ج
گُذرانیدَن ۔ ف ۔ گذرانا ۔
باہر لے جانا ۞ بم ۔ ج
گُذَربان ۔ ف ۔ راہ دار ۔
راہ کا محافظ ۞ بم
گُذَرگاہ ۔ ف ۔ گذرنے کی جگہ + گھاٹی ۞ بم
گُذَرنامَہ ۔ ف ۔ راہ داری کا
پروانہ ۞ بم
گُذَرنیست ۔ ف ۔ چارہ
نہیں ہے ۞ بم
گُذَشت ۔ ف ۔ گذرا ۔ گذر +
راہ + گذرگاہ + پیچھے ۔ بعد ۞ ب
گُذَشتَن ۔ ف ۔ گذرنا ۔ گذر
جانا ۔ ختم ہونا ۔ ہوچکنا ۔ پسند
آنا + مجازاً مرنا ۞ بم
گُذَشتَنی ۔ ف ۔ گذرنے کے
لائق ۞ ز
گُذَشتَہ ۔ ف ۔ کہنہ ۔ پرانا ۔ دیرینہ
باسی ۔ بدمزہ شدہ ۞ بم
گَر ۔ ف ۔ مخفف ۔ اگر + مرض خارش
مراد + مقصود + طاقت + بہت
بنانے والا + کرنے والا + جیسے
شیشہ گر + حیلہ گر ۔ اور بمعنی
صاحب اور رکھنے والے کے
بھی آیا ہے ۔ جیسے خصومت گر + توانگر
گَرّا ۔ ف ۔ حجّام پچھنے لگانے
والا + غلام ۞ ب
گِراد ۔ ف ۔ پُرانا کپڑا ۞ ب
گُراز ۔ ف ۔ نرسُؤر + مجازاً مرد
دلیر ۔ بہادر + کُدال ۞ ب
گُرازان ۔ ف ۔ خراماں ۔ ٹہل
کر چلتا ہوا ۞ ب
گُرازندہ ۔ ف ۔ خرامندہ ۔
مٹک کر چلنے والا ۞ ب
گُرازیدن ۔ ف ۔ ناز و انداز
سے چلنا ۞ ب
گَراس ۔ ف ۔ لقمہ ۔ نوالہ ۞ ب
گَراشیدَن ۔ ف ۔ چھیلنا + پریشان
ہونا + پریشان کرنا ۞ ب
گِرامی ۔ ف ۔ بُزرگ ۔ عزیز ۞ ب
گِرامی مَنِش ۔ ف ۔ بزرگ
طبیعت ۞ ز
گِران ۔ ف ۔ بھاری + مہنگا ۔
بیش قیمت + ناگوار ۔ خلاف
طبیعت + وُہ شخص جسکی موجودگی
لوگوں پر ناگوار ہو ۞ ہ ۔ غ ۔ ب
گُراں ۔ ف ۔ کٹے ہوئے گیہوں
اور جَو کی نال کا دستہ ۞ ب
گِراں اَرزِش + گِرانبہا +
ف ۔ بیش قیمت ۞ ز

گِراں بار۔ ف۔ بار دار۔ حاملہ
پھل دار درخت + بڑا مالدار۔
جس کے پاس بہت سا لوٹ
کا مال ہو ÷ ب۔ ن
گِراں بار شُدَن۔ ف۔
حاملہ ہونا ÷ بم
گِراں بُودَنِ بیمار۔ ف۔
قریب مرگ ÷ بم
گِراں بَہا۔ ف۔ بیش قیمت ÷ ز
گراں پایہ۔ ف۔ عالی قدر بلند
مرتبہ آدمی ÷ بم
گِراں پُشت۔ ف۔ قوی پُشت
آدمی + بارکش + حمّال ÷ ب
گِراں جاں۔ ف سخت دل ÷
رعشہ کی بیماری والا + بہت
بُوڑھا۔ بڑا سُست + زندگی
سے بیزار ہوا ہوا۔ بیمار فقیر +
فالودہ + مادہ ÷ بم۔ ب۔ غ
گِراں جانی۔ ف۔ سُستی۔
کاہلی۔ سخت جانی ÷ ج
گِراں خَواب۔ ف۔ جو دیر
سے سوئے اور بہت
دیر سے اُٹھے ÷ ب
گِراں خَوار۔ ف۔ بہت کھانے
والا پیٹو ÷

گِراں دَست۔ ف۔ کام کو
سستی سے کرنے والا ÷ ب
گِراں دُود۔ ف۔ کالی گھٹا
کُہر ÷ ب
گِراں رِکاب۔ ف۔ متحمل۔
بُردبار۔ باتمکین + صاحب
وقار + وہ شخص جو لڑائی اور
جنگ میں ثابت قدم ہو اور
دشمن کے حملے سے پیچھے نہ ہٹے
÷ غ۔ ب
گِراں رِکاب شُدَن۔ ف۔
حملہ کرنا + دشمن کے حملہ سے
جگہ سے نہ ہٹنا۔ ثابت قدم رہنا ÷
ن۔ ب
گِراں سایہ۔ ف۔ عالی قدر۔
صاحب خاندان + سپہ سالار +
وُہ آدمی جس کی شرکت اہل
مجلس کو گوارا نہ ہو + صاحب شکوہ +
جاہل۔ متکبر ÷ ب۔ ن۔ بم
گِراں سَر۔ ف۔ مغرور۔ متکبر۔
سپہ سالار ÷ ب
گِراں سَرِشت۔ ف۔ متکبر۔
صاحب وقار + کاہل۔ سست ÷
گِراں سَنگ۔ ف۔ باتمکین +
باوقار۔ صابر + قناعت والا ÷
غ۔ ب

گِراں کَردَن رِکاب۔ ف۔
سوار ہونا ÷ ب
گِرانمایہ۔ ف۔ بیش قیمت۔ عمدہ
نفیس ÷ ب
گِراں گوش۔ ف۔ بہرا۔
(ڈورا) ÷ ب
گِراں گِیر۔ ف۔ دیر گیر۔ سخت گیر +
ثابت قدم۔ مستقل مزاج ÷ بم
گِراں کِیسہ۔ ف۔ بخیل۔ ممسک ÷
گِراں مائِگاں۔ ف۔ سرداران
سے مُراد ہے ÷ ز
گِرانمند۔ ف۔ بیش ÷ د
گِرانی۔ ف۔ مہنگائی + بھاری
پن۔ بوجھ ÷ بم
گِراہ۔ ف۔ مُرادف گرائے۔
میلان۔ خواہش۔ رغبت +
قصد۔ شبیہ و مانند ÷ ب
گِرائے۔ ف۔ میل۔ رغبت +
خواہش + قصد + نیز صیغہ امر
خواہش کر + مشابہت ÷ ب
گِرایش۔ ف۔ خواہش۔ رغبت
میل ÷ ج
گِرائیدَن۔ ف۔ خواہش کرنا۔
رغبت کرنا ÷ ب۔ مشابہ ہونا ÷
گِرباگ۔ ف۔ بڑا چوڑا طبق ÷ ز

گَرَبال - ف - چھلنی ÷ ب

گُرُبُز - ف - مکار - دغاباز - حیلہ ساز - اصل میں یہ لفظ گُرگ بُز تھا - یعنی گُرگ بصورت بُز - مطلب یہ کہ ظاہر میں بکری کی طرح غریب اور باطن میں بھیڑیے کی طرح خونخوار ÷ ش

گُرُبُزت - ف - فارسی لفظ گُربُز کے آخر تائے مصدری علامت بطور عربی لگائی گئی بمعنے مکاری حیلہ گری ÷

گُربُگو - ف - بید مُشک ÷ ب

گُربہ - ف - بلّی - بید مشک ÷ ب

گُربہ از بَغل اَفگندن - ف - راز فاش کرنا - مکر و فریب چھوڑ دینا ÷ بم - ب

گُربہ از دامن اَفگندن - ف - کام چھوڑ دینا ÷ ن

گُربہ بید - ف - درخت بید کی سترہ قسموں میں ایک قسم ہے ÷ ب

گُربہ چشم - ف - نیلی آنکھ والا آدمی ÷ بم

گُربہ در اَنبان داشتن - ف - مکر و فریب کرنا ÷ بم

گُربہ دَر بَغل داشتن - ف - حیلہ کرنا ÷ بم

گربہ در زیرِ ناوداں کردن - ف - نہایت بخیل ہونا ÷ بم

گُربہ در شلوار کردن - ف - بیقرار کرنا - رسوا کرنا ÷ بم

گُربۂ روس - ف - مُلک روس کی بلّی - پلی ہوئی بلّی ÷ غ

گُربہ ساں - ف - مکار - فریبی حیلہ گر سے مُراد ہے ÷ ن

گربہ شانہ کردن - ف - مکار حیلہ گر سے مراد ہے ÷ ن

گُربہ کسے بدُنبال فروشدن - ف - نہایت کامیاب ہونا ÷ غ

گُربہ گوں - ف - مکار - حیلہ گر دغاباز ÷ بم

گربہ مُشکیں - ف - ایک قسم کی بلی - مُشک بلائی ÷ بم

گُرجی - گُرجستان کا باشندہ چھوٹی کشتی ÷ ز

گُرُچ - ف - خربُزہ وغیرہ کی پھانک ÷ ش - غ

گَرَچ - ف - کرتے اور پیراہن کے گریبان کا شگاف ÷ ش غ

گَرَچ - ف - گچ جو عمارت کے کام آتی ہے ÷ ن - غ

گرچاکوف - گورچگاف ÷ ن

گرچہ - مخفف اگرچہ ÷ ج

گرچی - ف - باربرداری کی کشتی ÷ ز

گُرختن - ف - مخفف گریختن ÷

گَرد - ف - خاک - غُبار ÷ ایک قسم کا نفیس ریشم ÷ آفتاب ÷ غم خوشی ÷ آسمان ÷ خوشبو ÷ عکس بجلی ÷ نفع ÷ ب

گُرد - ف - دلاور - پہلوان ÷

گِرد - ف - گول ÷ حلقہ ÷ شہر ÷ ب

گردا - ف - لٹو - مخفف گرداں ÷

گِرداب ÷ گِردابہ ÷ ف - بھنور ÷ بم

گرداس ÷ گرداش - ف - ظالم ÷ ب

گِرداگِرد - ف - چاروں طرف سب طرف ÷ ب

گَردآلُودہ - ف - غُبار آلود - دنیاوی مال و اسباب والا آدمی - دُنیادار ÷ ب

گرد دال - ف - ایک قسم کا کباب ÷ ب

گرداپیدن - ف - پیٹنا - لوٹانا ÷ ج

گِرد آوردن - ف - جمع کرنا ؛ بم
گِرد آوری - ف - حکومت ؛
گِرد باد ؛ گِرد بادہ - ف - بگولا ؛ ب - بم
گِرد بازو - ف - جس کے اعضا موٹے موٹے گول گول اور ایسے خوب صورت ہوں جیسے سانچے میں ڈھلے ہوئے ہیں ؛ م
گِرد بالین - ف - گول تکیہ گول تکیتی ؛ م
گِرد بالین - ف - ایک قسم کا چھوٹا تکیہ ؛ بم
گِرد بُر - ف - بڑھئی کا برما ؛ بم
گِرد بر آمدن - ف - کسی چیز کی تلاش اور تجسس میں چاروں طرف پھرنا ؛ غ
گِرد بر آوردن - ف - پامال کرنا - ہلاک کرنا - برباد کرنا - خراب کرنا - مٹا دینا ؛ غ - بم
گِرد بندی - ف - کیاریاں بنانا ؛ ر
گِرد پائے - ف - تخت کے ارد گرد بیٹھنے کی جگہ ؛ ب
گِرد چیزے نگردیدن - ف - کسی چیز کے پاس نہ پھٹکنا - اُس سے الگ رہنا ؛ ز
گِردر - ف - شہر - قصبہ ؛ پہاڑ کے نیچے کی زمین ؛ پہاڑی زمین ؛ ب
گِردِ ران - ف - ران کی ہڈی جس پر بہت گوشت ہو ؛ عیش و رفاہیت سے بھی مراد ہے ؛ ب
گِردِ رو - ف - منہ کے ارد گرد موتیوں کی وہ لڑی جو عورتیں منہ کے گرد باندھتی ہیں ؛ ب
گِرد سرِ کسے گردیدن - ف - کسی پر قربان ہونا ؛ بم
گِرد زمرد - ف - معشوق کا نیا اُگا ہوا سبزہ ؛ سید
گردِش - ف - دورہ ؛ ب تبدیلی ؛ پھراؤ - حرکت ؛ ب سیر سپاٹا ؛ ز
گِردِ شب - ف - رات کا اندھیرا ؛ ب
گِرد شُدہ - ف - حشرات الارض ؛ ب
گِردک - ف - خیمہ ؛ حجلہ ؛ دلھن کا چھپرکھٹ - ایک قسم کی روٹی ؛ چیستان جس کو پہیلی کہتے ہیں ؛ ب
گِردِ کار گشتن - ف - کسی کام کا مرتکب ہونا ؛ ن
گِرد کردن - ف - جمع کرنا ؛ بم
گِرد کسے گرفتن - ف - کسی کو گھیر لینا ؛ ز
گِردکِ مینا } ف - مرد آسمان
گُلگوں چرخ } ن
گِردگان - ف - اخروٹ ؛
گِردگان بر گنبد - ف - ناپائداری و بے ثباتی سے مراد ہے ؛ بم
گردن - ف - مشہور عضو ہے ؛ ب
گُردن - ف - پہلوان ؛ دلاور ؛
گردنا - ف - گروانک - اباب ؛ اُبلے ہوئے گوشت کے کباب ؛ لوہے یا لکڑی کی سیخ جس سے کباب بناتے ہیں یا تنور سے روٹیاں اُتارتے ہیں ؛ ن ب
گردن از تازی کشیدن - ف - مطیع ہونا ؛ مانوس ہونا ؛
گردناک - ف - غبار آلودہ ؛ تباہ و ویران ؛ بم
گردنامہ - ف - بھاگے ہوئے کا تعویذ

گُرْدَناں - ف - بہت سے پہلوان اور دلاور ۔ ش
گُرْدَنانِ نَظْم - ف - مشہور شاعروں سے کنایہ ہے ۔ ب
گُرْدَن اَنداخْتَن } ف - سر
گردن نرم کردن } جھکانا
مطیع ہونا ۔ بم
گُرْدنائے - ف - لٹو ایک قسم کی لکڑی جس سے بچوں کو چلنا پھرنا سکھاتے ہیں ۔ ب
گُرْدنائے چرخ - ف - آسمان ب - ج
گُرْدن باریک - ف - ہموار ملائم ۔ مطیع ۔ فرمانبردار ۔ بم
گُرْدن برافراختہ - ف - خوبصورت ۔ قوی ۔ زورمند - طاقت دار ۔ بم
گَرْدَن بِشَمْشیر خارِیدَن ف - خود قتل ہونے کا اقرار کرنا - قتل ہونا ۔ ب
گَرْدَن بلند شُدَن - ف - گردن کا اونچا کرنا - کسی سے نادم اور شرمندہ نہ ہونا ۔
گُرْدَن بناخن خارِیدَن
گُرْدَن خارِیدَن - ف - بہانہ

کرنا - عذر لانا ۔ بم
گُرْدَن بَنْد } ف - جگنو - چمپاکلی
گُرْدبندن } ڈھکدھکی ۔ بم
گُرْدن پیچیدَن - ف - انکار کرنا - کسی کے حکم سے نافرمانی کرنا ۔ ب
گُرْدَن دادَن بہ کَسے - ف - مطیع اور تابعدار ہونے سے مُراد ہے ۔
گُرْدِندہ - ف - آسمان ۔ ب
گُرْدن زَدَن - ف - قتل کرنا - گردن مارنا ۔
گَرْدَن زَن - ف - جلاد ۔ بم
گَرْدَنِ شُتُر - ف - ہمیانی پُر زر ۔ ب
گُرْدَن فَراز - ف - مغرور - متکبر - صاحب حُسن ۔ بم
گُرْدن کَش - ف - متکبر ۔ مغرور ۔ سرکش ۔ نافرمان ۔ باغی - قوی - دلاور ۔ ب - بم
گُرْدَن کُشادَن - ف - متوجہ ہونا ۔ گردن اُٹھانی ۔ گردن کھول دینی - قید سے رہا کرنا ۔ مص - غرور کرنا ۔
گَرْدَن کَشانِ نظم - ف - مشہور

شاعر ۔ صاحب قدرت شاعر ۔
گَرْدَن کَشی - ف - سرکشی - غرور - تکبر ۔ ج
گَرْدِنْگ } ف - احمق - بیوقوف
گَرْدِنْگل } دیوث ۔ ب
گُرْدَن کَشیدَن - ف - مرادف گردن پیچیدن ۔ ب
گَرْدَنَہ - ف - چپاتی کا بیلن ۔ پہاڑ کی گھاٹی ۔ پہاڑ کی چڑھائی کا پیچیدہ اور تنگ راستہ ۔ ز
گُرْدَن نہادَن - ف گردن جھکانی - عاجز ہونا - فروتنی کرنا مطیع ہونا - قبول کرنا - راضی ہونا ۔ بم
گُرْدَنی } ریاست اور شجاعت
گُرْدنیں } سے مُراد ہے ۔ بم
گُرْدنی کَرْدَن - ف - سرکشی اور نافرمانی کرنا ۔ ب
گُرْدُو - ف - اخروٹ ۔ ب
گَرْدُوں - ف - آسمان - گاڑی چھکڑا - رتھ - چرخی ۔ بم - غ
گَرْدُوں گرائے - ف - ترقی کا خواہاں - بلندی چاہنے والا ۔ بم

**گُردُونِ مینا** - ف - آسمان ؛ ج - پ

**گُردُونِ ہمّت** - ف - ع - بلند ہمت ؛ ہم

**گُردَہ** - ف - مشہور عضو ہے ؛ ش

**گُردَہ** - ف - مصوروں کا خاکہ ؛ ہم

**گُردَہ پوشیدن** - ف - کُشتی لڑنے کے وقت جسم پر مٹی ملنا ؛ ہم

**گُردہ بان** - ف - نگہبان ؛ ج - ب

**گُردَہٴ چرخ** }
**گُردَہٴ گردوں** } ف - آفتاب - ماہتاب ؛ پ

**گُردَہ گاہ** - ف - گردے کی جگہ یعنی کمر پہلو ؛

**گُردَہ نان** - ف - ٹکیہ ؛ ز

**گُردِیدن** - ف - پھر مطالعہ کرنا ؛

**گُرز** - ف - مشہور ہتیار + ہاون کا دستہ - آلہ تناسل سے بھی مُراد ہے ؛ ب

**گُرزِیدن** - ف - علاج کرنا - چارہ کرنا ؛ پ ج

**گُرزِش** - ف - فریاد

**گُرزماں** - ف - آسمان - فلک الافلاک - عرش ؛ ب

**گُرزَن** - ف - جڑاؤ تاج ؛ ب

**گُرزَہ** - ف - بڑے سانپ کا پھن - دہشتناک + گرز ؛ غ

**گُرزَہٴ گاؤ پیکر**
**گُرزَہٴ گاؤ چہر**
**گُرزَہٴ گاؤ سار**
**گُرزَہٴ گاؤ سر**
**گُرزَہٴ گاؤ میش** } ف - فریدون کا گرز ؛ ج ما

**گُرزِن** - ف - تاج کیانی + پیکان دار تیر + زنبیل ؛ ب

**گُرس** - ف - بھوک ؛ ہم

**گُرِشتن** - ف - مخفف گریستن - رونا ؛ ب

**گُرُسنگی** - ف - بھوکھ ؛ ب

**گُرُسنَہ**
**گُرُشنَہ** } ف - بھوکھا ؛ ہم ؛ غ

**گُرُسنہٴ چشم** - ف - کنجوس بخیل - لالچی - فقیر ؛ ب

**گُرُسنہ چشمانِ کنعاں** - ف - حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائی ہیں - ج

**گرسنہ**

**گرِفت** - ف - پکڑا + پکڑا گیا پکڑ - ملامت - سرزنش - طعنہ مواخذہ ؛ ن - ب

**گرِفتار** - ف - پھنسا ہوا - پکڑا ہوا + گرفتاری ؛ ج - ہم

**گرِفتاری** - ف - گرفت کرنا - پکڑنا ؛ ج

**گرِفت کردن** - ف - مواخذہ کرنا - اعتراض کرنا ؛ ہم

**گرِفتن** - ف - پکڑنا - لینا - کاٹنا - بند کرنا - بند ہونا - طعنہ مارنا - اعتراض کرنا - اکھاڑنا + شروع کرنا - قرض کرنا - سیکھنا + پوچھنا + تسخیر کرنا - چاند یا سورج کا گہنانا + برداشت کرنا - متحمل ہونا + رکھنا - کرنا - تاثیر کرنا ؛ ہم - غ

**گرِفتنِ چراغ** - ف - گل کرنا + بجھانا + غ

**گرِفتنِ دل** - ف - تنگ ہونا + دل کا اکٹھانا ؛ ہم

**گرِفتنِ خاطر** - ف - دل کا رنجیدہ ہونا ؛ ہم

**گرِفتنِ ماہ** - ف - چاند گہن

گرفتہ - ف - گپ - طعنہ + اعتراض
قیدی + بخیل + ملول + ناخوش
پیشگی اُجرت ÷ ب ہم
گرفتہ زدن - ف - طعنہ کرنا -
لاف مارنا + سرزنش کرنا ÷ ب
گرفتہ زدن - ف - طعنہ دینا -
گپ مارنا ÷ ب
گرگ - ف - جنگی + ٹون +
ڈیوٹی ÷ ز
گرگج - ف - سرکوب جو قلعہ فتح
کرنے کے واسطے مٹی پتھر اور
لکڑی سے بناتے ہیں ÷ ب
گرگ - ف بھیڑیا ÷ ب
گرگابی ف - ایک قسم کی جوتی
÷ ج
گرگ آشتی - ف - نفاق +
کسی مصلحت سے بطریق فریب
دشمن سے ظاہری صلح کر لینا ÷ ب
گرگ آشنائی - ف - ظاہری
دوستی - بظاہر دوست اور اندر
سے دشمن ہونا ÷ بم
گرگاؤ - ف - گرگابی ÷ ۲ - ب
گرگِ باراں دیدہ - ف -
شخص آزمودہ کار گرم و سرد
زمانے کا دیکھے ہوئے ÷ بم

گرگ بند - ف - وہ شخص جو چند
بھیڑیوں میں پھنس جائے
ایسا آدمی جانبر نہیں ہوتا اور
قیدی سے بھی کنایہ ہے ÷ بم
گرگ بندی - ف - آدمی کا
سات بھیڑیوں کے درمیان
پھنس جانا کہ وہ پھر زندہ
نہیں رہ سکتا ÷ بم
گرگ پیر - ف - اُس شخص سے
کنایہ ہے جو زمانہ کا گرم و سرد
دیکھے ہوئے ہو - آزمودہ کار ÷
گرگ در پیرہن داشتن ÷
ناجنس کے ساتھ صحبت رکھنا
÷ بم
گرگ دو - ف - پویہ دوڑنا -
آہستہ آہستہ دوڑنا ÷ ب
گرگ دیزہ - ف - خاکستری
رنگ + اطلس ÷ ب
گرگرہ - ف - بڑبڑانا + ندی کے
پانی کی اُوپر سے نیچے گرنے
کی آواز ÷ ب - ن
گرگرو - ف - صانع نام خداتعالےٰ
شاہی تخت ÷ ب
گرگر - ف باقلا - نوبیا ÷ ب
گرگِ سیمین سُم - ف - غالب اور
پُرزور آدمی ÷ ب
گرگِ فسوں گر - ف - دُنیا +
جہان + آسمان ÷ ب
گرگِ مست - ف - مست
بھیڑیا + ظالم + ستمگر + معشوق ÷ ن
گرگِ مسیحا دم - ف - صبح سے
مُراد ہے ÷ ع
گرگن - ف - بھنے ہوئے
ادھ پکے دانے ÷ ب
گرگن } ف - کھجلی کا مریض
گرگین } ÷ ب
گرگینہ - ف - پوستین ÷ ب
گرگینہ بجائے حریر پوشیدن
ف - بجائے آرام کے مصیبت
اختیار کرنا - آرام چھوڑ کر سختی
اُٹھانا ÷ بم
گرم - ف - تتا - سرد کا ضد مجازاً
جلد - شتاب + بہت ÷ بم
گرم - ف - رنج - غم ÷ ب
گرما - ف - موسم گرما ÷ ب
گرمابان - ف - گرمابہ - حمام -
حمام والا ÷ ب
گرمابہ } ف - حمام - گرم غسل
گرمادہ } خانہ ÷ ب
گرماپیما ف - تھرمامیٹر ÷ ن

**گرم اُفتادن در کار کسے** - ف - کسی کے کام میں بے حد مشغول ہونا ÷ بم

**گرم جوش** - ف - بہت تپاک والا ÷ غ - ز

**گرمجوشی** - ف - محبت اور اختلاط کرنا ÷ غ

**گرم جوشیدن** - ف - بہت محبت کرنا ÷ غ

**گرم خانہ** - ف - سرپوشیدہ باغ ÷ ز

**گرم خانۂ حمّام** - ف - حمّام کا گرم درجہ ÷ ر

**گرم خو** - ف - تندخو ÷ بم

**گرم خون** - ف - بڑا دوست بڑا یار ÷ بم

**گرم خیز** - ف - چالاک - تیزرو - سحرخیز - صوفی - تہجد خواں ÷ بم - ب

**گرم دِلان** - ف - عاشق لوگ ÷ ب

**گرم راندن** - ف - دوڑنا - جلدی کرنا ÷ ج

**گرم دماغی** - ف - غرور اور تکبّر سے کنایہ ہے ÷ غ

**گرم رَو** - ف - تیزرَو + بے صبر عاشق + چالاک سالک ÷ ب

**گرم و سرد** - ف - زمانے کے حادثے - زمانے کے نشیب و فراز - رنج و راحت - سختی و نرمی - برائی و بھلائی ÷ بم

**گرم و سرد آزمودن** - ف - تجربہ کار ہونا ÷ ز

**گرم و سرد چرخ** - ف - آسمانی حادثے + سورج و چاند ÷ ب

**گرم سیر** - ف - گرم ولایت گرم ملک ÷ ب - م

**گرم شُدن بازار** - ف - بارونق ہونا + بہت آدمیوں کا جمع ہونا ÷ بم

**گرمک** - ف - تصغیر گرم + ایک قسم کا معمولی میٹھا خربوزہ ہے ÷ ن - ب

**گرم کردن** - ف - غضبناک کرنا + خفا کرنا + اختلاط کرنا + پیار کرنا + تیز کرنا ÷ بم

**گرم کین** - ف - زور آور دشمن - قوی دشمن ÷ بم

**گرم گاہ** - ف - دوپہر کا وقت ÷ بم

**گرم گو** - ف - موثر تقریر آدمی + وہ آدمی جس کی تقریر میں تاثیر ہو ÷ بم

**گرمہ** - ف - وہ میوہ جو بہار سے پہلے پک جائے - اور بہار سے پہلے پکا ہوا خربوزہ بالخصوص ÷ ب

**گرمہ بیز** / **گرمہ ویز** - ف - تنگ سوراخ کی چھلنی ÷ ب

**گرمی** - ف - ضد سردی + مجاز جوش محبت + غصہ + جلدی + چالاکی + تیز روی ÷ بم - ز

**گرمیخ** - ف - لوہے یا لکڑی کی بڑی میخ جو طویلہ کے دونوطرف گاڑتے ہیں اور بیچ میں ایک لمبی رسّی باندھ کر اُس کے ساتھ گھوڑے باندھتے ہیں ÷ ب

**گرمیٔ خونابہ** - ف - رونے میں جلدی اور زیادتی ÷ ب

**گُرِنج** - ف - چاول + شکن + سلوٹ - کونا - گوشہ ÷ ب

**گرنجار** - ف - چاولوں کا کھیت ÷

**گُرِنج بشیر** - ف - شیر برنج - کھیر ÷ ب

گرندہ - ف - کچ جو جلاہوں کا ایک اوزار ہے ÷ ب

گرنگ - ف - لشکرگاہ - میدان لڑائی ÷ ب

گرو - ف - رہن + مجازاً شرط + سبقت + غلام + قید ÷ بم ع

گرو بستن - ف - شرط باندھنا ÷ بم

گرو بندی - ف - کیاریاں بنانا ÷ بم

گرور - ف - واجب الوجود متقابل ممکن ÷ ب

گرُوزہ - ف - مترادف گروہ ÷ ب

گروغ - ف - دروغ - جھوٹ ÷ ب

گروک - ف - رسّی کا بنڈل ÷ ز

گروگان - ف - گرو - رہن مرہون + غلام ÷ ب

گروگال - ف - آلہ تناسل ÷ ق

گروگرد - ف - خدا تعالےٰ کا نام (اس کے معنے ہیں ب - صاحب قدرت - صانع - خالق غالب مراد دینے والا ÷ ن - ب

گروہ - ف - قوم - غول - کی جماعت ÷ ب

گروہہ - ف - گولہ - بندوق کی گولی - غلیل کی گولی ÷ ب

گرہ بر گرہ - ف - غم بر غم - رنج پر رنج - اندیشہ بر اندیشہ فکر بالائے فکر - سخت مشکل پیچ در پیچ ÷ بم

گرویدن - ف - رغبت کرنا - ایمان لانا ÷ بم

گِرہ - ف - گانٹھ ÷ ب

گرہ - ف - گھڑا - ٹھلیا ÷ ب

گرہ بباد زدن - ف - ناپائدار چیز پر بھروسہ کرنا + عمر پر اعتماد کرنا - ناممکن کام کا ارادہ کرنا ÷ بم

گرہ بُر - ف - کیسہ کترا - گانٹھ کترا - گانٹھ چور ÷ بم

گرہ بر ابرو زدن
گرہ بر ابرو آوردن } نا
گرہ بر ابرو انداختن
تیوری چڑھانی - غصہ کرنا ÷ بم

گرہ بر ابرو کردن
گرہ بر جبیں زدن } نا
تیوری چڑھاتی خفا ہونا ÷ بم

گرہ بر باد - ف - دُنیا کی بے اعتباری ÷ ب

گرہ بر سرِ چیزے زدن - ف - کسی چیز پر گانٹھ مارنی - روک رکھنا - بند کرنا ÷

گرہ برگوش زدن - ف - کسی کی بات نہ سننا - بہرہ ہونا ÷ ب

گرہ بسایہ زدن - ف - ناپائدار دُنیا پر اعتبار کر لینا - بے بقا چیز پر بھروسہ کرنا ÷ بم

گرہ بکار انداختن
گرہ بکار زدن } ف نا
مشکل ڈال دینا - حاجت روائی نہ کرنا ÷ بم

گرہ در گلو بستن
گرہ در گلو شکستن } ف
گلا بند ہو جانا + دہشت اور گھبراہٹ ظاہر ہونا ÷ بم

گرہ در ابرو زدن - ف - تیوری چڑھانی + بے دماغ ہونا ÷ بم

گرہ زدن
گرہ نہادن } ف - گانٹھ دینا - دنیا کا مال جمع کرنا ÷ بم

گرہ گوشت - ف - غدود ÷

**گَرِی** - ف - گز + جریب + پیمانۂ غلہ - گھڑیاں کا کٹوا + کھجلی - کی بیماری ہونا ؛ ب

**گِری** - ف - گریہ + گریستن کا امر - رو - گیری کا مخفف ؛ ب

**گِرِے** - ف - گرہ - گانٹھ + گردن ؛ ب

**گَڑیال** - ف - گھنٹہ - گھڑیال ؛ ب

**گَڑِیاں** - ف - حمام کی انگیٹھی + فدا - قربان ؛ ب

**گِڑیاں** - ف - رو رہے ہیں - نالاں - روتا ہوا ؛ ب

**گِرِیانیدن** - ف - رلانا ؛ ز

**گِریبان گِرِفتن** - ف - عذر کرنا - مقابلہ کرنا ؛ بم

**گَرِیباں** - ف - کنٹھا - یہ لفظ مرکب ہے گرے بمعنی گردن اور بان بمعنی محافظ سے ؛ بم

**گِریبان چراغے گِرِفتن** - ف - پرتو اور نور صفائی حاصل کرنا ؛ ب

**گَرِیباں دامن گَردن** - ف - مراقبہ میں سر جھکانا ؛ ب

**گَرِیباں کشیدن** - ف - اپنی طرف مائل کرنا - رغبت دلانا + اُبھارنا - لے چلنا ؛ ز

**گِریباں گِرِفتہ آوردن** - ف - زبردستی لانا ؛ بم

**گَرِیبانی** - ف - کرتہ - پیرہن ؛ ب

**گُرِیچ، گَرِیچہ** - ف - چھوٹا گھر + زمین دوز نقب + جیل کا کنواں ؛ ب

**گُرِیختن** - ف - بھاگنا ؛ بم

**گُرِیز** - ف - بھاگنا اور اصطلاح شعرا میں ایک مضمون سے دوسرے مضمون پر آجانا + گریغ - بم

**گُرِیزانیدن** - ف - بھگانا ؛ ب

**گُرِیزپا** - ف - بھگوڑا غلام + بھگوڑی لونڈی + دردمند + متوحش - ناپائدار ؛ غ

**گُرِیزگاہ** - ف - وہ جگہ جہاں بھاگ کر پناہ لیں ؛ بم

**گُرِیزیدن** - ف - بھاگنا ؛ ب

**گِرِیس** - ف - مکروحیلہ - فریب خوشامد ؛ ب

**گِرِیستَن** - ف - رونا ؛ بم

**گِرِیستن ہَوا** - ف - مینہ برسنا ؛ ب

**گِرِیسہ** - ف - فریب خوشامد ؛ ب

**گِرِیسیدن** - ف - مکروفریب کرنا - خوشامد کرنا ؛ ب

**گُرِیشنگ** - ف - بلبل کی آواز + قلندروں کی آواز ؛ ب

**گُرِیشنگ** - ف - چھنگلیا - کن انگلیا ؛ ن

**گُرِیغ** - ف - مبدل گریز کا ؛ ب

**گُرِیفتن** - ف - مرادف گریختن - بھاگنا ؛ ب

**گَرِیوازہ** - ف - عورتوں کے گلے کا ہار ؛ ب

**گِرِیو دُوم** - ف - امانت سے انکار کرنا ؛ ب

**گَرِیوَن** - ف - واؤ کی بیماری ؛ ب

**گَرِیوہ** - ف - پشتہ یعنی بلند زمین - ٹیلہ ؛ ب

**گِرْیَہ** - ف - رونا - رقت ؛ بم

**گِرْیَہ از چشم کُشادن** - ف - آنکھ کو رلانا ؛ بم

**گِرْیَہ در گلو پیچیدن، گِرْیَہ در گلو گِرِہ شدن** - ف - شدت گریہ وزاری سے گھگی بندھ جانا - سانس بند ہوجانا ؛ بم

**گریہ درگلو داشتن**۔ف۔ رونے کو تیار ہونا ۔ ہم

**گز**۔ف۔ کپڑا اور زمین ناپنے کا آلہ + تیر بغیر پرو پیکان + جھاؤ کا درخت ۔ ب

**گز**۔ف۔ دندان ۔ دانت ۔ ب

**گزارا**۔ف۔ سخن ادا کرنے والا ۔ ب

**گزار**۔ف۔ نشتر + تصویر کا خاکہ + گزاردن سے امر کا امر کا صیغہ + ادا کر ۔ ب

**گزاردن**۔ف۔ ادا کرنا تصویر کا خاکہ کھینچنا ۔ ب

**گزارش**۔ف۔ ادا کرنا + بیان ۔ عبارت کی تشریح + خواب کی تعبیر ۔ ب

**گزارش گر**۔ف۔ خواب کی تعبیر بتانے والا + قبول کرنے والا + لانے والا + پہچاننے والا + ادا کرنے والا + عرض کرنے والا ۔ بیان کرنے والا ۔ ب

**گزارش نامہ**
**گزارشی نامہ**
**گزار نامہ**
**گزاردہ نامہ** } ف۔ تعبیر نامہ خواب کی تعبیر کی کتاب تفسیر ۔ ب

**گزارہ**۔ف۔ مترادف گزارش ۔ ب

**گزارندگاں**۔ف۔ راویوں سے مراد ہے ۔ ز

**گزارہ**۔ف۔ ہسٹری + قصّہ ۔ ج

**گزاشتن**۔ف۔ چھوڑنا ۔ ادا کرنا ۔ ب ۔ ج

**گزاف**
**گزافہ** } ف۔ جھوٹ + بیہودہ باتیں + شیخی + بڑائی + بے حد ۔ بے حساب ۔ ز

**گزاف رنگاں**
**گزاورنگاں**
**گزاونگاں** } ف۔ جلد جلدی شتاب ۔ ب ۔ ج

**گزالہی**۔ف۔ اکبری گز جو اکتالیس انگل کا تھا ۔ غ

**گزال**۔ف۔ کاٹا ہوا ۔ ج

**گزائیدن**۔ف۔ کٹوانا ۔ ج

**گزاوہ**۔ف۔ کجاوہ ۔ ہودہ ۔ ب

**گزاسے**۔ف۔ صیغہ امر + کاٹ + کاٹنے والا ۔ دکھ دینے والا ۔ ب

**گزائیش**۔ درخور ۔ لائق سزاوار ۔ ب

**گزاپش**۔ف۔ گائے وغیرہ کے ہانکنے کی لاٹھی + پیچش ۔ ب ۔ نگ

**گزائیدن**
**گزیدن** } ف۔ کاٹنا ۔ ڈ مارنا ۔ مس

**گزر**۔ف۔ مخفف گزیر ۔ چارہ و علاج ۔ ب

**گزرانیدن**۔ف۔ گزارا ۔ پیشکش کرنا ۔ خاکہ کھینچنا ۔ نگ ۔ ب

**گزردن**۔ف۔ علاج کرنا ۔ ب ۔ ج

**گزرگردن**۔ف۔ عبور کرنا ۔ گزرنا ۔ نگ

**گزرنامہ**۔ف۔ خواب نامہ + تعبیر نامہ ۔ ب ۔ مص

**گزشانگاں**
**گزملک** } ف۔ خراسانی گز ۔ ڈیڑھ ہاتھ کا گز ۔ ن

**گزبازی** ف۔ ایک قسم کا ناچ ہے ۔ ہم

**گزپا**۔ف۔ سارس جانور جس کی ٹانگیں بہت لمبی ہوتی ہیں ۔ غ

**گزر**۔ف۔ گاجر ۔ ہم

**گزر**۔ف۔ چارہ و علاج + چرواہوں کا تھیلا ۔ ب

گزشتن - ف - گزرنا - گزر جانا ہار چکنا - ختم ہونا + مجازاً مرجانا ×

گزف - ف - قیر - ایک قسم کا سیاہ گوند جو کشتی کو لگاتے ہیں × ب

گزک - ف - ایک قسم کی خوردنی ہے جو شراب خوار ذائقہ شراب بدلنے کے لئے کھاتے ہیں × ب

گزگردن - ف - پیمایش کرنا ناپنا × بم

گزلک - ف - چھری - چاقو × ن - ش

گزم - ف - جھاؤ کا درخت ×

گزمار - ف - کاٹنے والا سانپ زہریلا سانپ × ن

گزمازک ) ف - جھاؤ کا
گزمازو ) پھل × ب

گزمہ - ف - پولیس - چوکی ×

گزمہ باشی - ف - پولیس افسر - تھانہ دار + کوتوال ×

گزند - ف - صدمہ - دکھ - تکلیف - رنج - آسیب آفت + نظر بد × یم - ب

گزنند - ف - گھاس کی بھری ہوئی بوری × ب

گزنے - ف - تر و خشک - تر و خشک مٹی × ب

گزہ - ف - نقارہ بجانے کی چوب × ب

گزیت - ف - ایک قسم کا تیر + ٹیکس - خراج محصول جزیہ × ب

گزید ) ف - جزیہ - باج -
گزیدہ ) خراج - محصول - ب - غ

گزیدن - ف - پسند کرنا - اختیار کرنا - منتخب کرنا - چن لینا × ب

گزیدن - ف - کاٹ کھانا - دانت سے کاٹنا - ڈنک مارنا × بم

گزیدہ - ف - پسندیدہ - اختیار کیا ہوا × ب

گزیدہ - ف - کاٹ کھایا ہوا × ب

گزیر - ف - چارہ - علاج × ب

گزیرہ - ف - مترادف گزیر - چارہ - علاج × ب

گزین - ف - پسندیدہ - عمدہ گزیدن کا امر + اختیار کنندہ × ب

گزینش ) ف - پسندیدہ -
گزینہ ) چنا ہوا + پسندیدگی خاصیت × ب

گزینہ - ف - ٹھٹھیروں کا لمبا ہتھوڑا + خزانہ + خیمہ بنانے کا موٹا کپڑا × ب

گزینی - ف - خاصیت × ب

گزیہ - ف - خراج - محصول - ٹکس + جزیہ اسی کا معرب ہے × غ

گژاژ - ف - پرندوں کا پوٹ × ب

گژف - ف - قیر - سیاہ گوند × ب

گسار دن - ف - چھوڑنا - کھانا - (دوسرے معنوں میں صرف غم اور شراب میں مستعمل ہوتا ہے - جیسے غمگسار - (غمخوار) میگسار (میخوار) × ب

گسارِیدن - ف - مترادف گساردن × بم

گستاخ - ف - شوخ - چالاک - بے ادب + بیباک × ب

**گُستاخ چشم** - ف - وہ آدمی جس کی آنکھ سے غصہ اور خفگی ظاہر ہو اور جو اس کی طرف دیکھے اُس پر خوف اور ہیبت طاری ہو - یا چار چشم آدمی جس کی آنکھ کسی آفت سے نہ جھپکے اور یہ کمال شجاعت کی دلیل ہے اسی لئے مجازاً شجاع اور بہادر کو کہتے ہیں ÷ بم

**گُستاخ دست** - ف - ہاتھ کا چالاک - جلدی کام کرنے والا ÷ ب

**گُستاخ رُوے** - ف - بے شرم - بے حیا ÷ بم

**گُستاخ گوے** - ف - جو گفتگو میں ذرا نہ جھجکے - جو چاہے بکتا چلا جائے ÷ بم

**گُستاخی** - ف - بے ادبی ÷ بم

**گُستَر** - ف - بچھاؤ ÷ بچھانے والا ÷ بم

**گُستَرانیدَن** - ف - بچھانا ÷ ج

**گُستَردَن** - ف - بچھانا ÷ ب

**گُستَرِش** - ف - بچھانے کی چیز - خواہ بچھونا خواہ فرش خواہ جال ہو ÷ ب

**گِسَستَن** - ف - ٹوٹنا - توڑنا ÷ بم

**گُسَستہ دل** - ف - رنجیدہ دل ÷ بم

**گُسَستہ عنان** / **گُسَستہ لجام** / **گِسَستہ مہار** - ف - آزاد آدمی - اُشتر بے مہار ÷ سرکش ÷ جھگڑالو ÷ وبات نہ سننے والا ÷ بم - ب

**گِسَستہ نُور** - ف - نیا چاند - ہلال - کشتی نما سنہری رُوپہلی پیالہ ÷ ب

**گُسِل** - ف - امر حاضر - از گسیختن - توڑ ÷ ب

**گُسلانیدَن** - ف - توڑنا ÷ مص

**گُسِلیدَن** - ف - توڑنا ÷ بم

**گُشن** - ف - بھوک ÷ ب

**گُشنَہ** - ف - بھوکا ÷ ب

**گشنا مار** - ف - بہت بھوک - و بھوک کا غلبہ ÷ ب

**گُشنگی** - ف - بھوک ÷ ب

**گسی** - ف (مخفف گسیلی) بھیجنا - روانہ کرنا - وداع کرنا ÷ ب

**گِسیختَن** - ف - ٹوٹنا - توڑنا ÷ بم - مص

**گِسیل** - ف - دفع کرنا - رخصت کرنا ÷ روانہ کرنا ÷ بھیجنا ÷ ب

**گَش** - ف - خوب - خوش - خوش رفتار ÷ خوش خرام ÷ ب - ن

**گِش** - ف - دل ÷ ب

**گُش** - ف - بلغم ÷ ب

**گُشاد** - ف - ضد بَست - کھولا فراخ ÷ فتح ÷ ظفر ÷ خوشی ÷ خوبی ÷ کمان کو خوب کھینچ کر تیر کو چٹکی سے رہا کرنا ÷ (یہ لفظ علاقہ ماوراء النہر میں کاف عربی سے بولا جاتا ہے) ÷ ن - غ

**گُشادنامہ** - ف - شاہی فرمان منشور ÷ عنوان - سرخی ÷ ب

**گُشادہ دل** - ف - سخی - کریم خوشحال - خوش رُو ÷ ثنا خواں سخنور ÷ ب - ص

**گُشادہ رُو** - ف - خوش رُو - خوشحال - ثنا خواں - سخنور ÷ ن

**گُشادہ زَبان** - ف - فصیح و بلیغ - سخنور و خوشحال ÷ خوش رُو ÷ ب - ن

**گشادہ ہنگاماں**۔ف۔چاروں فصلیں۔بہار+خزاں+گرمی+جاڑا÷ب

**گشت**۔ف۔مرادف شد۔ہؤا+محو کرنا+مٹا دینا+دیکھنا خربزہ+اندرائن÷ب

**گشتا**۔ف۔بہشت جنت÷ب

**گشت**۔ف۔ہؤا۔ہوگیا+پھرنا+سیر÷ب

**گشتر**۔ف۔خوشتر۔خوبتر÷غ

**گشتن**۔ف۔ہونا+پھرنا۔سیر کرنا+گزرنا+مرادف برگشتن۔پھر جانا÷بم۔مص

**گشتہ**۔ف۔مرادف شدہ÷بم

**گشتہ**۔ف۔اُلٹا۔معکوس+احول۔بھینگا÷ب

**گشن**۔ف۔کثرت۔بُہتات÷

**گشن**۔ف۔نر ضد مادہ+مادہ کا نر کو طلب کرنا۔مادہ کا گابھن ہونا+درخت خرما وہیں پھل لگنا÷ب

**گشنی**۔ف۔نر کا مادہ سے جفتی کھانا÷ب

**گشنیز**۔ف۔دھنیا÷ب

**گشنیز**۔ف۔مٹک کر چلنا÷ب

**گشنیزِ خضرم**۔ف۔انگوری شراب÷ب

**گشی / گشی**۔ف۔خوشی۔خوشحالی+تندرستی+ٹہلنا۔جلوہ گری÷ب

**گفت**۔ف۔گفتگو۔گفتار۔بات چیت۔کلام÷بم

**گفتار / گفتارہ**۔ف۔بات چیت۔گفتگو۔تقریر÷بم

**گفتار درہم**۔ف۔بے جوڑ بات سخن نامربوط÷بم

**گفتگو**۔ف۔بات چیت÷ج

**گفتن**۔ف۔کہنا۔مجازاً گانا لکھنا۔کرنا÷مص

**گفتہ**۔ف۔کہا ہؤا÷ج

**گل**۔ف۔پھول۔واضح ہو کہ جہاں لفظ گل بغیر اضافت کے تنہا مذکور ہوتا ہے۔وہاں خاص گل سرخ یعنی گلاب کا پھول مراد ہوتا ہے۔اور اگر کسی درخت کی طرف مضاف ہوتا ہے تو اُسی درخت کا پھول مراد ہوتا ہے۔جیسے گلِ نرگس۔گلِ سوسن وغیرہ+داغ+آگ کا انگارہ+مجازاً نتیجہ۔فائدہ+بہتر خوب÷ن۔بم۔غ

**گِل**۔ف۔گارا۔کیچڑ۔ملتانی مٹی جس سے عورتیں سر دھوتی ہیں÷ب۔نگ

**گلاب**۔ف۔گلاب کے پھولوں کا عرق÷بم

**گلِ ابر**۔ف۔بدلی کا ٹکڑا÷بم

**گلاب زن**۔ف۔گلابدانی گلاب پاش÷بم

**گلابِ گلگوں**۔ف۔شرابِ سرخ سے مراد ہے÷

**گلابہ**۔ف۔گارا۔کیچڑ÷غ

**گلابی**۔ف۔منسوب بہ گلاب+وہ چھوٹا سا شیشہ جس میں گلاب اور شراب وغیرہ ڈالتے ہیں۔ایک قسم کا امرود÷بم

**گلِ آتشی**۔ف۔سدا گلاب+جو ہمیشہ کھلتا ہے۔یا گلِ سرخ جس کا عرق کھینچتے ہیں÷بم

**گلاج**۔ف۔ایک قسم کی باریک چپاتی ہے جو نشاستہ اور مرغ کے انڈوں کی سفیدی سے تیار ہوتی ہے اور اُسے شربت میں ڈال کر کھاتے ہیں

دری زبان میں کوے کو کہتے ہیں ۔ن

**گلِ اَحمر** } ف ۔ گلاب کا
**گلِ حَمرا** } پھول ۔ہم

**گلِ ارمنی** ۔ف ۔ سرخ رنگ کی سیاہی مائل مٹی ۔ب

**گل از چراغ گرفتن** ۔ف چراغ کو روشن کرنا ۔ گل لینا ۔ہم

**گلِ آسمان** ۔ف ۔ سورج ۔ج

**گلِ آفتاب گرداں** ۔ف ۔ سورج مکھی کا پھول ۔ز

**گلِ افشاں** } ف ۔ آتش
**گلِ فشاں** } بازی کی

پھلجھڑی ۔ پھول بکھیرنا ۔ شادی کے موقعوں پر پھول بکھیرنا ۔ پھینکنا ۔ہم

**گل آگیں گردن** ۔ف ۔ پیالے یا صراحی کو سرخ شراب سے بھرنا ۔ب

**گلالہ** ۔ف ۔ گھونگریالے بال زلف ۔ کرتہ ۔غ ۔ب

**گلاں** ۔ف ۔ ایک قسم کی میدہ کی روٹی ہوتی ہے جیسے دو پرت ہوتے ہیں اور اسے دودھ میں ڈال کر کھاتے ہیں ۔ جمع گل ۔ برخلاف قیاس ۔ پھول ۔ب

**گل اندام** ۔ف ۔ محبوب نازک بدن ۔ نازک مزاج ۔ہم

**گلانی** ۔ف ۔ پھول بیچنے والا ۔ باغبان ۔غ

**گلانیدن** ۔ف ۔ کپڑا جھاڑنا ۔ب

**گلنام** } ف ۔ قلندروں
**گلبانگ** } اور نقارچیوں کی

بلند آواز ۔ بلبل کے چہکنے کی آواز ۔ خوش آواز ۔ خوشخبری کی آواز ۔ شادی کے وقت لوگوں کے شور کی آواز ۔ب ۔غ

**گل بجمالت** ۔ف ۔ تحسین و تعریف کے موقع پر بولتے ہیں ۔ہم

**گل بدن** ۔ف ۔ مشہور کپڑا ۔ محبوب ۔ہم

**گلبرگ** ۔ف ۔ گلاب کے پھول کی پنکھڑی ۔ مجازاً معشوق کا لب ۔ہم

**گلبن** ۔ف ۔ درختِ گل پھول کا درخت ۔ن ۔ب

**گلبند** ۔ف ۔ ایک قسم کا رنگین کپڑا جس کو ہندی میں باندھنو کہتے ہیں ۔ہم ۔غ

**گل و بوٹہ** ۔ف ۔ پھول بوٹا ۔ز

**گلِ بیگانہ** ۔ف ۔ خودرو پھول ۔ نیا پھول ۔غ

**گلِ پارسی** ۔ف ۔ ایک سرخ رنگ پھول ہے جسے صد برگ اور گلنار بھی کہتے ہیں ۔ب ۔ن

**گلِ پارسی** ۔ف ۔ ایک قسم کی مٹی جس سے عورتیں سر دھوتی ہیں ۔ب

**گلِ پیادہ** ۔ف ۔ ضد گلِ سوارہ ۔ زمین سے لگوان بوٹے دار پھول ۔ جیسے نرگس ۔ سوسن ۔ سنبل ۔ بنفشہ وغیرہ ۔ب ۔ن

**گلِ پیزک** ۔ف گل خیرہ گل خطمی ۔ز

**گلِ تسبیح** ۔ف ۔ تسبیح کا امام ۔ہم ۔غ ۔ جنگلی پھول ۔ خودرو پھول ۔

**گُلِ جعفری** - ف - ایک
زرد رنگ پھول ہے ÷ غ
**گُلِ چشم** - ف - آنکھ کی پُھلی۔
مرض مشہور ہے ÷ بم
**گُلچۂ دِماغ** - ف - ناک کا پھول
نونگ ÷ ز
**گُلچہر** - ف - وُہ شخص جس کا
چہرہ مثل گلاب کے پھول ہو۔
معشوق سے مراد ہے ÷ بم
**گُلِ چیدن** - ف - پھول چننا
تماشا دیکھنا + فیض اُٹھانا ÷
بم
**گُلچین** - ف - پھول چننے والا +
تماشا دیکھنے والا فیض حاصل
کرنے والا ÷ بم
**گُلِ حجر** - ف - آگ سے مراد ہے
÷ بم
**گُلِ حکمت** - ف پتلی مٹی
میں کپڑے کو لتھیڑ کے مٹی یا
شیشے کے برتن پر لپیٹتے ہیں - اور
پھر اُسپر مٹی چڑھاتے ہیں تاکہ وُہ
برتن آگ میں پھٹ نہ جائے ÷ غ
**گُلخن** - ف - آگ کی جگہ بھٹی -
مجازاً لفظی معنی آگ کا گھر
گل بمعنی آگ کا انگارہ اور خن
مخفف خانہ ہے) مجازاً وہ جگہ
جہاں کوڑا کرکٹ ڈالیں) ÷
ب - غ
**گُلِ خواندن** - ف - ولایت
کے جواریوں کی اصطلاح میں
اپنے کُل مال کو ایک ہی مرتبہ
داؤ پر رکھ دینا ÷ غ
**گُلِ خودرو** - ف - وُہ پھول
جو بغیر بوئے ہوئے خود بخود
اُگے مثل لالہ کوہی وغیرہ کے ÷ غ
**گُلِ داؤدی** - ف - صد برگ -
مشہور پھول ہے ÷ بم
**گُل در آب انداختن** -
ف - تازہ فتنہ برپا کرنا ÷ بم
**گُل در چراغ اُفتادن**
ف - چراغ کا روشن کرنا ÷ بم
**گُلدستہ** - ف - پھولوں کا
بندھا ہوا اکٹھا ÷ بم
**گُلدُم** - ف - بُلبُل ÷
**گُل دمیدن** - ف - پھول
کھلنا ÷ بم
**گُلِ دورُوے** - ف - ایک
دورنگا پھول ہے جو اندر سے
سرخ اور باہر سے زرد ہوتا
ہے اسے گُلِ رعنا - گلِ زیبا
و گُلِ قحبہ بھی کہتے ہیں ÷ بم - ن
**گُلِ دوزی** - ف پھولدار
کپڑا ÷ ز
**گُلرُخ** - ف - ایک شخص جس
کے رُخسار گُلاب کے پھول
کی مثل ہوں + معشوق سے
مراد ہے ÷ بم
**گُلِ رعنا** - ف - دیکھو گُل
دو روے ÷ بم
**گُلرنگ** - ف - وُہ چیز جس کا
رنگ مثل گلاب کے پھول کے
ہو ÷ بم
**گُلریز** - ف - سرخ پھولوں
والا کپڑا + ایک قسم کی آتشبازی
ہے جس کو ہندی میں پھلجھڑی
کہتے ہیں ÷ بم
**گُلزار** - ف - باغ + ایک راگ
کا نام ÷ بم
**گُلزارِ ابراہیم** - ف - نمرود
نے حضرت ابراہیم علیہ السلام
کو آگ میں ڈلوادیا تھا - اور
وُہ آگ بحکم خدا پھولوں کا
باغ بن گئی تھی ÷ غ
**گُلِ زدن** - ف - حریف کو لڑائی
اور کُشتی کے لئے طلب کرنا ÷ بم

گُلِ زرد - ف - گیندے کا پھول + زرد رنگ کا پھول + چہرۂ زرد سے بھی مراد ہے + گلاب ٭ ذ

گُلِ زردِ فلک - ف - سورج ٭ ب

گُلزمین - ف - عمدہ زمین کا ٹکڑا ٭ بم

گُل سازی - ف - پھول بنانا ٭ ذ

گُلِستان } ف - پھولوں کی
گُلِستان } جگہ - باغ ٭ غ

گُلِستاں زادہ - ف - باغ کا سبزہ + لونڈی اور غلام کا لڑکا ٭ بم - غ

گُلِ سُرخ - ف - سرخ پھول گلاب کا پھول + مجازاً آفتاب ٭ ب

گُلِ سرسبد - ف - چوٹی کا پھول + رونق کی چیز + وہ شے جو اپنے ہمجنس میں عمدہ اور بہتر ہو اور ممتاز ہو - اس لئے کہ پھول بیچنے والوں اور باغبانوں کا معمول ہے کہ جو پھول سب پھولوں میں اچھا اور بڑا ہوتا ہے - اسکو ٹوکری میں سب پھولوں کے اوپر رکھتے ہیں ٭ بم

گُلِ سِریس - ف - ایک پھول کا نام ٭ ذ

گُل سوار - ف - بوٹے دار پھول ٭ بم

گُلِ شب افروز - ف - ایک قسم کے پھول کا نام ہے بم

گُلِ شبّو - ف - ایک قسم کا پھول جو رات کو خوشبو دیتا ہے ٭ بم

گُل شُدن - ف - ظاہر ہونا کمال عزت پیدا کرنا ٭ ب

گُل شُدنِ شمع و چراغ - ف - بجھ جانا ٭ بم

گُل شُدہ - ف - کیچڑ ہوا ہوا ٭ ذ

گُلشکر - گلقند ٭ بم

گُلشکری - ف - ایک قسم کا حلوا ٭ ب

گُل شگفتن - ف - یعنی عجیب و غریب امر ظاہر ہونا ٭ بم

گُل شگفتن - ف - پھول کھلنا - کسی عجیب امر کا ظہور میں آنا ٭ بم

گُلِ شگفتہ - ف - کھلا ہوا پھول + آگ کا دہکتا ہوا انگارہ ٭ بم

گُلشن - ف - پھولوں کا مقام - باغ (یہ لفظ گل بمعنی پھول اور شن کلمۂ نسبت سے مرکب ہے) ٭ بم - غ

گُلشنِ قُدس - ف - عالم جبروت ٭ ب

گُلِ صد برگ - ف - گلاب کا پھول + گلنار فارسی کا پھول + گیندے کا پھول + بم - غ

گُلِ صد برگِ آسماں - ف سورج ٭ ب

گُلِ عذار - ف - محبوب + بم

گُلغز - ف ایک قسم کی نرم پشم جس کے کپڑے اور شال بنائے جاتے ہیں ٭ ب

گُلغنچہ } ف - تازہ - بٹنہ ٭
گُلغونہ } ب

گُلغُندہ } ف - دُھنکی ہوئی
گُلغندہ } روئی کا گاڑھا گالا + روئی کا گالا + سست آدمی ٭ ب

موٹا آدمی ؛ پ

**گلغنچہ** - ف - گدگدی ؛ پ

**گلفام** - ف - گلرنگ - گلاب کے پھول کی طرح کا رنگ ؛ معشوق سے مراد ہے ؛ بم

**گل فرستادن بہ کسے ۔ گل ہمچشمی فرستادن** - کنا - مقابلہ کے لئے بلانا ؛ بم - غ

**گلفشاں** - ف - دیکھو گلریز پھول پھینکنا ؛ بم

**گل فجہ** - ف - گل رعنا - گل دو رنگ ؛ پ

**گلقند** - ف - مشہور دوا ہے اور معشوق کے ہونٹ سے بھی کنایہ ہے ؛ بم

**گلک** - ف - طعنہ ؛ پ

**گل کاغذی** - ف - کاغذ کے رنگ برنگی پھول ؛ بم

**گل کاری** - ف - گلکاری ؛ ر

**گل کرد** - ف - ظاہر ہوا ؛ ب

**گل کردن** - ف - ظاہر ہونا - ظاہر کرنا ؛ بم - ب - غ

**گل کردن چراغ** - ف - چراغ بجھانا + دیا روشن کرنا - دیا روشن ہونا ؛ بم - غ

**گل کشتی** - ف - وہ پھول جو ایک پہلوان کشتی لڑنے کی غرض سے دوسرے پہلوان کے پاس بھیجتا ہے اور یہ رسم ولایت میں بہت ہے + ایک مثنوی کا نام جو میر نجات نے کشتی کی اصطلاح میں تصنیف کی ہے ؛ بم - غ

**گل کوبی** - ف - بہار کے شروع میں باغ کی سیر ؛ بم

**گل کوزہ** - ف - پھولوں کا گلدستہ جو کوزہ میں رکھ کر مجلس میں رکھتے ہیں ؛ ن

**گلگجہ** - ف - وہ شادی اور خوشی جو بچہ کے عقیقہ کے دن کرتے ہیں ؛ ب

**گل گز** - ف - جھاؤ کے درخت کے پھول سے مشابہ رنگ اور یہ رنگ سرخ ہوتا ہے کسی قدر کبودی مائل یعنی عباسی رنگ ؛ غ

**گلگشت** - ف - پھولوں کی سیر + باغ کی سیر - مجازاً مطلق سیر ؛ بم

**گلگل** - ف - نارنگی کی برابر ایک نہایت کھٹا نیبو ہے - جس میں اس کی ترشی کے سبب سوئی گل جاتی ہے ؛ پ

**گلگل** - ف - گوگل - بہت بہت ہنسا ؛ بم

**گل گندم** - ف - ایک گھاس کی جڑ ہے ؛ ن

**گلگونہ** - ف - سرخ رنگ + خسرو پرویز کے گھوڑے کا نام + مجازاً ہر عمدہ اور بہتر گھوڑے کو کہتے ہیں ؛ ش - ک - ن - غ

**گلگون چرخ** - ف - آسمان ؛

**گلگونہ** - ف - گل رخسار + گلرنگ + اُبٹنہ - غازہ ؛ پ

**گل گیتی** - ف - مرادف گل پیادہ + ایک پھول کا نام بھی ہے ؛ ب

**گلگیر** - ف - شمع کے گل کترنے کی قینچی ؛ بم

**گلمالہ** - ف - معماروں کی کرنی ؛ غ

**گل مخمل** - ف - ایک روئیں دار سرخ پھول ؛ ز

**گلمر** - ف - ایک نہایت خوشبودار

پھُول کا نام + تیر کی بھال ٭ ب ۔ ن

**گُلِ مورِد** ۔ ف ۔ آس کا پھُول ۔ املتاس کا پھول + ز

**گُلِ مُشکی** ۔ ف ۔ ایک نہایت خوشبودار سیاہ رنگ کے پھُول کا نام ٭ بم ۔ غ

**گُلِ مَہتاب** ۔ ف ۔ ایک قسم کا پھول ۔ گُلِ چاندنی ۔ وُہ چاندنی جو درخت کے پتوں کے درمیان سے زمین پر پڑتے ہیں ٭ بم

**گُلِ میزان** ۔ ف ۔ ستارہ زہرہ اس لئے کہ زہرہ کا مقام بُرج میزان ہے ٭ بم

**گُلنار** } ف ۔ انار کے درخت کی ایک قسم ہے جس میں پھل نہیں لگتا ۔ فقط پھُول ہی پھُول لگتے ہیں ۔ جو گلاب کے پھُول کے برابر ہوتا ہے ۔ اور اس میں قریباً سو پتیاں ہوتی ہیں ٭ غ
**گُلنارِ فارسی** }

**گُلِ ناشگفتہ** ۔ ف ۔ مجازاً کنواری عورت سے مُراد ہوتی ہے ٭ ز

**گُلِ نشاط** ۔ ف ۔ شراب سے کنایہ ہے ٭ ب

**گُلَنگبین** ۔ ف ۔ شہد کا گلقند ٭ ب

**گُلُو** ۔ ف ۔ گلا ٭ بم

**گُلُو بَستہ** ۔ ف ۔ خاموش ۔ چُپکا ٭ بم

**گُلُو بَند** ۔ ف ۔ وُہ رُومال جو گلے سے باندھیں ٭ ج

**گُلُو بَندہ** ۔ ف ۔ پیٹ کا بندہ ۔ بسیار خوار ۔ پیٹو ٭ ج

**گُلُوتَہ** ۔ ف ۔ لڑکوں کا ٹوپا ٭ ب ۔ ن

**گُلِ وَرَک** ۔ ف ۔ جنگلی خاردار درخت کا پھُول ٭ ز

**گُلُو سوز** ۔ ف ۔ خوشنما ۔ خوش آئند ۔ میٹھا ۔ شیریں ۔ اس لئے کہ جو چیز میٹھی ہوتی ہے وُہ کھاتے وقت گلے کو جلاتی ہے ۔ اور زیادہ پیاس لگاتی ہے ۔ اور حُسنِ گلوسوز ۔ حُسنِ صبیح (گورے رنگ) سے کنایہ ہے ۔ جو برخلاف سانولے رنگ کے ہے کہ اُسکو حُسنِ ملیح (نمکین) کہتے ہیں ٭ بم

**گلو شاخ شاخ** ۔ ف ۔ اُن داستانوں سے کنایہ ہے جو لوگوں کے مجمع میں بہ آوازِ بلند کہی جاتیں

**گُلُولہ** ۔ ف ۔ گولی ۔ گولہ ٭ ب

**گُلُولہ بازی** ۔ ف ۔ ایک کھیل جو انگریز کھیلتے ہیں + ز

**گُلُولہ ریزی** ۔ ف ۔ گولیاں بنانا ٭ ہ

**گُلُونَد** ۔ ف ۔ ہدیہ ۔ تحفہ ٭ ب

**گُلُوَہ** ۔ ف ۔ سوراخ تنور ۔ تنور کی موری ٭ ب

**گُلُوئے آسیا** ۔ ف ۔ (چکی کا گلا) چکی میں اناج ڈالنے کا سوراخ ٭ ب

**گُلّہ** ۔ ف ۔ آسمان گیری ۔ وُہ کپڑا جو چھت پر بطور سائباں لگاتے ہیں ٭ ب

**گِلَہ** ۔ ف ۔ شکایت ٭ ب

**گُلَہ** ۔ ف ۔ گھونگریالے بال ۔ زلف ٭ ن

**گَلّہ** ۔ ف ۔ ریوڑ جانوروں کا غول ٭ ب

**گُلہ موش** ۔ ف ۔ بید مُشک ٭ ج ۔ ب

**گُلِ ہاشم** ۔ ف ۔ چنبیلی کا پھُول ٭ ن

**گَلّہ بان** ۔ ف ۔ ریوڑ والا ۔ گڈریا ٭ ب

گلّہ بانی - ف - گلّہ کی نگہبانی ÷ ج

گُلِ ہَیچِشتی } ف - گُل کُشتی
گُل ہَمکاری } جس کی تحقیق
اُوپر گزر چکی ÷ غ

گِلی - ف - مٹی کی چیز - کیچڑ ÷ ج ب - ز

گِلیچہ - ف - ہچکی - چاند یا سورج
کی ٹکیا - روغنی روٹی کی ٹکیا ÷ ب

گِلیز - ف - رال جو منہ سے
بہتی ہے ÷ ب

گِلیگر - ف - گلکار - معمار ÷ ب

گِلیم - ف - کمل - کملی ÷ ب

گِلیم از آب بر آوردن }
گِلیم از دریا بیروں آوردن }
گِلیم بیروں بُردن }
ف - خوفناک جگہ سے بچ نکلنا ÷ بم

گِلیم خویشتن بیروں بُردن
ف - آپ تیر کر نکل آنا - صرف
اپنی جان بچا لینا - اپنے تئیں
ہلاکت سے بچا لینا ÷ بم

گِلیم شُوے - ف - گدڑی
دھونے والا - گدڑی دھو -
اشنان یا زعفران کی جڑ ÷ ب

گِلبن گوے - ف - کرۂ
زمین سے مُراد ہے ÷ ب

گُم - ف - کھویا ہُوا ÷ ج

گُمار - ف - پاؤں کی آہٹ ÷ ب

گُماشتن - ف - مقرر کرنا ÷ ج

گُماشتہ - ف - مقرر کیا ہُوا وُہ
شخص جو کسی کی طرف سے کام
کے لئے مقرر ہو ÷ ج

گُمان } ف - ظن - شک
گُمانہ } ÷ بم

گُماں بُردن - ف - خیال
کرنا ÷ بم

گُمانَد - ف - گمان کرتا ہے ÷ ب

گُم بودگی - ف - ڈر جانا -
ہراساں ہونا ÷ بم

گُمراہ - ف - راہ بھُولا ہُوا ÷ ج

گُمراہی - ف - راہ بھُولنا -
ضلالت ÷ بم

گُم رفتن - ف - بے راہ
جانا ÷ بم

گُمرِسچی - ف - چُنگی کا افسر ÷ ز

گُمرک خانہ - ف - چُنگی کا محکمہ
چُنگی خانہ ÷ ز

گُمرزدہ - ف - گمراہ ÷ غ

گُمرزن - ف - نیست اور معدوم
کرنے والا - خراب کرنیوالا ÷ غ

گُم شُدہ لبِ دریا - ف - وُہ
آدمی جو تیرنا جانے اور پانی
میں ڈوب جائے ÷ ب

گُم کردن - ف - ضائع کرنا -
کھو دینا ÷ بم

گُم کردہ پے - ف - جس
آدمی کا کھوج نہ لگے - بے
نشان و بے سراغ - وُہ
آدمی جس کا کام کرنے کا نشان
کسی کو معلوم نہ ہو ÷ ب

گُم کردہ فرزند - ف - حضرت
یعقوب علیہ السّلام سے مُراد
ہے ÷ بم

گُم گرفتن چیزے - ف -
کسی چیز کو نیست اور معدوم
جان کر اُس کا قصد نہ کرنا ÷ غ

گُمگُم - ف - نقب اور سرنگ
لگانے میں زمین کھدنے
کی آواز ÷ غ

گمُوں - ف - رعایا ÷ ز

گُمیز - ف - پیشاب ÷ ب - ن

گُناہ - ف - خطا ÷ بم

گُناہ کسے از کسے خواستن
ف - کسی کا گناہ معاف کروانا -
کسی کی سفارش کرنی ÷ بم

گُناہگار۔ ف۔ خطاکار ؛ ج

گُنبَد / گُنبَدہ } ف۔ گول عمارت + قُبّہ + پھول کی کلی + کُودنا + بُلبُلہ + پیالہ + پ۔ ن

گُنبَدِ آب۔ ف۔ حباب۔ پانی کا بُلبُلہ ؛ ب

گُنبَدِ اَزرَق / گُنبَدِ آفت پَذیر } ف۔ آسمان ؛ ب

گُنبَدِ اَعظَم۔ ف۔ عرشِ مجید ؛ ب

گُنبَدِ تیز رَو۔ ف۔ آسمان سے مراد ہے ؛ ج۔ ب

گُنبَدِ جانِستاں
گُنبَدِ حراقہ رَنگ
گُنبَدِ خضرا
گُنبَدِ دوَر گَشت
گُنبَدِ دُولاب رَنگ
گُنبَدِ شَنگَرف
گُنبَدِ صُوفی لباس
گُنبَدِ طاق بیس
گُنبَدِ فیروزہ خشت
گُنبَدِ گیتی نَوَرد } آسمان ؛ ب

گُنبَدِ چار بَند۔ ف۔ بہ لحاظ اربعۂ عناصر دنیا سے مُراد ہے۔ اور بعض کہتے ہیں۔ پوز پچھم۔ اُتر۔ دکھن کے اعتبار سے آسمان سے مُراد ہے ؛ پ

گُنبَد ساختن۔ ف۔ بدکاری کے لیئے اپنے چوتڑ اُٹھانے ؛ غ

گُنبَدِ کاشنی۔ ف۔ مُنقّش گُنبَد ؛ ز

گُنبَدِ گَردَاں۔ ف۔ مُراد آسمان ہے ؛ ز

گُنبَد لاجوَردی۔ ف۔ آسمان سے مُراد ہے ؛ ز

گُنبَدِ مائل۔ ف۔ فلک آفتاب چوتھا آسمان ؛ ب

گُنبَدِ مُعَنبَر۔ ف۔ معشوق کے سر کے بال ؛ ب

گُنبَدِ لاجوَرد / گُنبَدِ نیلگون } ف۔ آسمان ؛ ز

گُنبَد مُقَرنَس
گُنبَدِ نارنج
گُنبَدِ نارَنگ
گُنبَدِ نیلوفری } ف۔ آسمان ؛ ز

گُنبَدی۔ ف۔ ایک ستون والا خیمہ ؛ ب

گَنج۔ ف۔ متجر۔ مغرور۔ خودستا ؛ ب

گَنج۔ ف۔ خزانہ ؛ ب

گُنج۔ ف۔ گنجائش ؛ ب

گَنجار۔ ف۔ مترادفِ گنجارہ۔ غازہ ؛ ب

گَنجارَہ۔ ف۔ اُبٹنا۔ گلگونہ ؛ پ

گَنجِ اَفراسیاب۔ ف۔ افراسیاب کا وہ خزانہ جو خسرو پرویز نے پایا ؛ ب

گَنجِ اِلٰہی۔ ف۔ قرآن مجید + قناعت ؛ ب

گُنجایش۔ ف۔ سمائی ؛ ج

گَنجِ باد۔ ف۔ خسرو پرویز کا دوسرا خزانہ ؛ ب

گَنجِ بادآوَرد۔ ف۔ خسرو پرویز کے ایک خزانہ کا نام۔ اس نام کی یہ وجہ ہے کہ قیصر رُوم نے اسی پرویز کے خوف سے چند جہاز زر سرخ سے بھر کے کسی جزیرہ کی طرف پوشیدہ کرنے کے لیئے بھیجے تھے باد مخالف سے وہ جہاز پرویز کے ملک کی طرف آنکلے۔ پرویز نے اس مال پر قبضہ کر لیا۔ تو گویا یہ خزانہ ہوا لے آئی تھی۔ اصطلاح میں گنج بادآورد

مال مُفت کو کہتے ہیں ÷ غ
گنجِ باآژدہا۔ ف۔ اس مال سے مُراد ہے جس سے کسی کو فیض نہ پہنچے ÷ ز
گنجِ بادہ۔ ف۔ خسرو پرویز کا آٹھواں خزانہ۔ جسے گنجِ گاؤ بھی بولتے ہیں ÷ ب
گنجِ حکیم۔ ف۔ سورہ فاتحہ ÷ پ
گنجِ خاکی۔ ف۔ آدم + بنی آدم ÷ ب
گنجِ خانہ۔ ف۔ مخزن + خزانہ گاہ ÷ بم
گنجِ خضرا۔ ف۔ خسرو پرویز کا چھٹا خزانہ ÷ ب
گنجِ دار۔ ف۔ موسیقی کے ایک لحن کا نام ہے ÷
گنجِ دان۔ ف۔ خزانہ رکھنے کی جگہ ÷ بم
گنجِ دیوار گشت۔ ف۔ وُہ خزانہ جو دیوار کی نیو میں گڑا ہوا ہو + اُن دو یتیموں کا خزانہ جس کی دیوار حضرت خضر علیہ السّلام نے درست کی تھی ÷ ب
گنجر + گنجرہ۔ ف۔ غازہ۔ گلگونہ ÷ ب
گنجِ رواں۔ ف۔ قارون کے سے مُراد ہے۔ اِس لئے کہ قارون کا خزانہ روزِ قیامت تک زمین کے نیچے دھنستا چلا جائے گا ÷ ب۔ بم
گنجِ سوختہ۔ ف۔ گنجِ سنجیدہ خسرو کا پانچواں خزانہ ÷ پ
گنجِ شادآورد۔ ف۔ خسرو کا ساتواں خزانہ ÷ ب
گنجِ شائگان۔ ف۔ یہ بھی گنجِ بادآورد کا نام ہے۔ اِس نام کی وجہ یہ ہے کہ شائگان بمعنی فراخ اور لائق اور بہتر اور خوب اور عمدہ کے ہے۔ اس لئے کہ شائگان اصل میں شاہگان تھا یعنی بادشاہ کے لائق چونکہ یہ خزانہ بہت بڑا اور عمدہ تھا اس لئے یہ نام ہوُا۔ یا یہ وجہ ہے کہ شائگان بمعنی کار بے مزدوری یعنی بیگار کے ہے۔ چونکہ یہ خزانہ مفت اور بے مشقت خسرو پرویز کے ہاتھ آیا تھا اس لئے یہ نام ہوُا ÷ ب۔ غ
گنجشک۔ ف۔ چڑیا۔ چڑا ÷ پ ن
گنجِ عُروس۔ ف۔ خسرو کا پہلا خزانہ ÷ ب
گنجِ فریدُوں۔ ف۔ موسیقی کا ایک راگ ÷ ب
گنجفہ۔ ف۔ مشہور بازی ہے
گنجِ قارُوں۔ ف۔ قارُون کا خزانہ جو بے شمار تھا ÷ غ
گنجِ گاو۔ ف۔ جمشید کے خزانوں میں سے ایک خزانہ کا نام ہے۔ جو بہرام گور کے زمانہ میں ظاہر ہوا تھا۔ کہتے ہیں کہ ایک کسان اپنے کھیت کو پانی دے رہا تھا۔ ناگاہ ایک سوراخ نمودار ہوُا جس میں تمام پانی سما گیا اور اس کے اندر سے ایک عجیب آواز نکلی۔ کسان یہ حالت دیکھ کر بہرام کے پاس آیا اور کل کیفیت بیان کی۔ بہرام نے وہاں جاکر کھیت کے کھودنے کا حُکم دیا۔ زمین کے نیچے ایک بلند عمارت ظاہر ہوئی۔ بہرام اسکے اندر داخل ہوُا۔ وہاں اُس نے سونے کی ڈھلی ہوئی دو

بھینسیں دیکھیں جن کی آنکھیں
یاقوت کی تھیں۔ اور پیٹ سونے
کا انار۔ سیب۔ بہی اور امرودوں
سے بھرا ہُوا تھا۔ اور اُن سنہری
میووں میں قیمتی مروارید جڑے ہوئے
تھے۔ دونو بھینسوں کے آگے سونے
کی کھرلی تھی جن میں لعل و یاقوت
زمرد اور جواہر بھرے ہوئے تھے۔
بھینسوں کے چاروں طرف جواہر سے
جڑے ہُوئے سونے کے شیر۔ چیتے۔ بھیڑیے
گورخر۔ چکور۔ مور۔ وغیرہ ہر قسم
چرند پرند تھے۔ دونو بھینسوں
پر جمشید کا نام کھدا ہُوا تھا۔
غرض یہ تمام خزانہ بہرام گور کے
ہاتھ آیا جسے اُس نے نہایت
دریا دلی سے فقراء و مساکین
کو بانٹ دیا ٭ ب
گنج گاوان / گنج گاومیش۔ ف۔ مترادف گنج گاو ٭ پ
گنجُور۔ ف۔ خزانہ رکھنے والا
خزانچی۔ خزانہ کا مالک۔ یہ لفظ
اصل میں گنج وَر تھا جس کے
لفظی معنی خزانے والا تخفیف کے لئے
واو کے ماقبل کو ضمہ دیا اور واو کو
ساکن کر دیا۔ اسی طرح لفظ رنجور اور
مزدور ہے کہ یہ بھی اصل میں رنجوَر
اور مزدوَر تھے ٭ غ
گنجوُر۔ ف۔ مترادف گنجور ٭ ب
گُنجیدن۔ ف۔ سمانا۔ مجازاً لائق
و سزاوار ہونا ٭ بم
گنجینہ۔ ف۔ مزید علیہ گنج۔ خزانہ
٭ بم
گنجینہ دار۔ ف۔ خزانچی ٭ ب
گُند۔ ف۔ خایہ۔ خصیہ ٭ ب۔ ن
گَند۔ ف۔ بُوے بد ٭ ب
گَندا۔ ف۔ بدبودار شے ٭ ب
گندالے۔ ف۔ متعفن۔ بدبُودار
٭ ب
گُنداور۔ ف۔ دلاور۔ شجاع
بہادر۔ سپہ سالار ٭ ب
گَندہ پیر۔ ف۔ بُوڑھی عورت
جو نہایت بُوڑھی ہو ٭ ب۔ ن
گُندِز۔ ف۔ قلعہ جو بابل میں
ضحاک نے بنایا تھا جس میں
بیشمار جادوگر رہتے تھے ٭ ب
گَندش۔ ف۔ گندھک۔
گوگرد ٭ ب
گَندک۔ ف۔ گندھک۔
بارود ٭ ب
گَندُم۔ ف۔ گیہوں ٭ بم۔
گَندُم بُو دادہ۔ ف۔ بھُنے
ہُوئے گیہوں ٭ ز
گَندُم گوُن۔ ف۔ گیہواں
رنگ ٭ بم
گَندُم نُما جو فروش۔ ف۔
دغاباز جس کا ظاہر کچھ اور
باطن کچھ ہو ٭ بم
گَندُمہ۔ ف۔ مستا ٭ ج
گَندنا۔ ف۔ مشہور سبزی ہے
٭ غ
گَندنازار۔ ف۔ گندنے کا
کھیت ٭ ج
گَندناگوُن۔ ف۔ کسی قدر
مائل بہ سیاہی سبز رنگ سے
مُراد ہے ٭ ب۔ غ
گَندناگوہر۔ ف۔ اندرائن ٭ ج
گُندہ۔ ف۔ مقابل باریک ا۔
موٹا۔ ولدار ٭ دبیز ٭ سپڑا ٭
آٹے کا پیڑا ٭ گول چیز ٭
شامی کباب ٭ ب۔ ن
گَندہ۔ گَندا۔ ف۔ ناپاک۔
بدبُو ٭ ب۔ ن
گَندہ دِماغ۔ ف۔ متکبر۔
سرکش ٭ بم
گَندہ مغز۔ ف۔ مغرور۔ سرکش ٭ بم

گندہ مغزی۔ ف۔ بڑبولا۔ پن۔ غرور کے کلمے کہنا۔ شیخی بگھارنا ٭ ب

گندیدن۔ ف۔ کسی چیز کا سڑ جانا اور اُس میں سے بدبُو کا آنا ٭ ج

گُنگ۔ ف۔ گونگا ٭ ب

گُنگ۔ ف۔ ٹیڑھی بیڑھی پُشت والا + ایک سوداوی ہوا جس سے بالوں کی جڑ میں کھجلی اُٹھتی ہے۔ اور جب تک بال نہیں اُکھڑتے چین نہیں پڑتا ٭ ب۔ ن

گُنگار۔ ف۔ وہ سانپ جس نے تازہ کینچلی جھاڑی ہو ٭ ب

گُنگ دہ زُبان۔ ف۔ گُل سُرخ ٭ ب

گَنگَل۔ ف۔ ظرافت۔ خوش طبعی۔ دل لگی ٭ ب

گُنگلاج۔ ف۔ تتلا + ب

گُنہ۔ ف۔ گناہ کا مخفف ہے ٭ ج

گُنہگار۔ ف۔ گناہ کرنے والا ٭ ج

گَو۔ ف۔ گڑھا۔ زمین نشیب معتبر + قوی + بزرگ + شجاع۔ پہلوان + مخفف گاؤ + بیل ٭ ب

گَو۔ ف۔ گیند + گھنڈی + گفتن کا امر ٭ ب

گُوا۔ ف۔ گواہ کا مخفف ہے ٭ ب

گُواچُو } ف۔ جھولا۔ پینگ
گُواچہ } ٭ ب

گُوار } ف۔ خوش ذائقہ +
گُوارا } زود ہضم + خوش مزہ ٭ بم

گُواران۔ ف۔ خوش ذائقہ + زود ہضم ٭ بم۔ مص

گُوارِش } ف۔ ایک خوش
گُوارِشت } ذائقہ اور ہاضم مُرکب دوا ہے جس کو جُوارش بولتے ہیں ٭ ب

گوارندہ۔ ف۔ خُوش ذائقہ۔ زود ہضم ٭ بم۔ مص

گُوارُول۔ ف۔ داد کی بیماری ٭ ب

گوارہ۔ ف۔ گہوارہ + بھیڑوں کا چھتّا + گائے۔ بھینس کا گلّہ ٭ ب

گُوارِیدن۔ ف۔ ہضم ہونا۔ مجازاً پسند ہونا ٭ مص۔ ز

گُواز } ف۔ ایک پتلی سی لکڑی
گُوازہ } ہوتی ہے جس سے بیلوں کو ہانکتے ہیں ٭ ب

گُواژ } ف۔ ملامت۔ جھڑکی
گُواژہ } طعنہ ٭ ن

گُواش۔ ف۔ رنگ + صفت ٭ ب

گُواشمہ۔ ف۔ آسانی + اوڑھنی ٭ ن

گُوال۔ ف۔ نشو ونما + نشو و نما پانے والا + نشو و نما پایا ہُوا + امر از گوالیدن + گُون۔ بوری۔ جُوال اسی کا معرب ہے ٭ ب

گُوالبار۔ ف۔ بھاری بوجھ + غ

گُوالیدن۔ ف۔ جمع کرنا + نشو و نما پانا۔ بڑھنا ٭ ب۔ ن

گُوال۔ ف۔ جمع گو، پہلوان دلاور ٭ ب

گَوانجی۔ ف پہلوانوں کا سردار۔ سپہ سالار ٭ ب

گُوانگا۔ ف۔ گھنڈی + تکمہ + سورج + ب

دیتے ہیں تو وُہ زندہ ہو جاتی
ہے ÷ غ ۔ م
ماءُ الوَرد ۔ ع ۔ عرق گلاب ÷ غ
ماءِ مَعِین ۔ ع ۔ جاری پانی ÷ غ
مَآب ۔ ع ۔ مرجع ۔ ٹھکانا ۔
جائے آرام ۔ قرارگاہ ÷ ش
مَابَعدَ الطَّبِیعِیَّۃ ۔ ع ۔ علم
الٰہی ÷ غ
مابُون ۔ ع ۔ میبیا ÷ غ
مابَقا ۔ ع ۔ بچا ہُوا ۔ باقی
رہا ہُوا ۔ بقیہ ÷ ع
مابَین ۔ ع ۔ درمیان ÷ ج
مابہِ الاِمتیاز ۔ ع ۔ تشخص ۔
پہچان ÷ ز
مات ۔ ف ۔ شاہ شطرنج کا
قید ہو جانا ÷ بم
ماتِح ۔ ع ۔ کنوئیں سے پانی
نکالنے والا ÷ م
ماتَقدّم ۔ ع ۔ وُہ چیز جو پہلے
گزُر چکی ہو ÷ ج
ماتَم ۔ ع ۔ رونا پیٹنا ۔ مُردے
پر نوحہ کرنا ۔ عورتوں کا مجمع ÷ ص
ماتَم دِیدہ ۔ ماتمی ÷ بم
مِاتَین ۔ ع ۔ ماتۃ کا تثنیہ ۔
دوسو ÷ غ

مآثِر ۔ ع ۔ جمع مَأثرہ ۔ نیک
کام + عمدہ نشانیاں + اچھی
یادگاریں ۔ جو آدمی مرنے کے
بعد چھوڑ جائے ÷ ج
مآثِم ۔ ع ۔ جمع مأثم کی جو اثم
کا مصدر میمی ہے ÷ مب
مَأثَم ۔ ع ۔ گناہ ÷ غ ۔ ج
ماثُور ۔ ع ۔ منقول + نقل شدہ
جزا دیا ہُوا ÷ ش
ماثُورہ ۔ ع ۔ نقلی بات ۔ ادعیۂ
ماثورہ ۔ وُہ دعائیں جو جناب
رسولِ خدا صلّی اللہ علیہ وسلّم
سے منقول ہیں ÷ ج
مأثُوم ۔ ع ۔ گنہگار شمار کیا گیا ÷ مب
ماجِ ۔ ف ۔ روایت کنندہ ۔ راوی ۔
چاند ÷ ب
ماجِد ۔ ع ۔ صاحبِ بزرگی ۔
صاحبِ شرف ÷ ش
ماجِدہ ۔ ع ۔ بزرگ عورت +
بلند مرتبہ عورت (تانیث ماجد)
÷ غ
ماجرا ۔ ع ۔ واردات ۔ سرگزشت
گزرے ہوئے زمانہ کا حال ۔
وُہ چیز جو گزر گئی ÷ ش
ماجرا گزُردن ۔ ف ۔ سرگزشت

بیان کرنا ÷ بم
ماجُور ۔ ع ۔ اجر دیا گیا ۔ نیک
بدلا دیا گیا ۔ ثواب دیا گیا ÷ غ
ماچ ۔ ف ۔ چُوما ۔ بوسہ ÷ ب
ماچ کردن ۔ ف ۔ بوسہ
لینا ÷ ر
ماچہ ۔ ف ۔ مادہ ۔ نر کی ضد ۔
یہ لفظ خصوصیت کے ساتھ
خچر پر بولا جاتا ہے ۔ مادہ اور
ماچہ میں فرق یہ ہے کہ مادہ
جننے والی کو کہتے ہیں اور
ماچہ غیر جننے والی کو ۔ اسی
لئے جس شخص کی عورت بانجھ
ہو جاتی ہے ۔ اسکی نسبت کہتے
ہیں کہ زنِ فلانی ماچہ شدہ است ÷ آ
ماچین ۔ ف ۔ چونی ہوئی چیز ÷ نجم
ماح ۔ ع ۔ مرغی کے انڈے
کی سفیدی ÷ ش
ماحَصَل ۔ ع ۔ محصول حاصل
شدہ + مجازاً خلاصہ ۔ حاصل
مطلب ÷ بم ۔ ج
ماحَضَر ۔ ع ۔ وُہ شے جو وقت
پر حاضر ہو ۔ وُہ شے جو سرِدست
موجود ہو + فارسی والے اُسے
کھانے کے لیئے استعمال کرتے

ہیں جو سرِدست گھر میں موجود
ہو ✤ بم ۔ ع

**مَاحِی** ۔ ع ۔ محو کرنے والا ۔ مٹانے
والا ۔ نیست و نابود کرنے
والا ✤ ج

**مَاخ** ۔ ف ۔ کھوٹا سونا ✤ کھوٹی
چاندی ✤ پست ہمت ✤ بؔ

**ماچِی** ۔ ف ۔ عجمی نسل کا گھوڑا
ایک طرف سے عربی ۔ دوسری
طرف سے تُرکی ہو ✤ ب

**مَاخَذ** ۔ ع ۔ وُہ جگہ جہاں سے
کوئی چیز لیں ۔ مشتقات کی
اصل ✤ مصدر ✤ ع ۔ ج

**مَاخُوذ** ۔ ع ۔ گرفتار ۔ پکڑا ہُوا ۔
لیا ہُوا ✤ غ

**ماخُول** } ف ۔ مالیخولیا کا مخفف
**ماخولیا** } ہے جو ایک سوداوی
دماغی مرض ہے ۔ مجازاً اُس
شخص کو بھی کہہ دیتے ہیں جو
مرض مذکور میں مبتلا ہو ۔
جیسا کہ وحشی اور اسیری لاہجی کے
اِن اشعار سے ظاہر ہے ۔ وحشی ؎
ماخولیا گر نیستم جویم چرا خونخوارہ را
کو قصدِ جان من کند من جاں برائے او دہم
اسیری لاہجی ؎
کے بود جز شاہد و رند را دیگر خیال
زاہدِ ماخُول ہردم در خیال دیگر است

**ماد** ۔ مخفف مادر ✤ ب

**مادام** ۔ ع ۔ جب تک ۔ اس وقت
تک ۔ تا وقتیکہ ۔ ہمیشہ ✤ ج

**مادامُ الحیٰواۃ** ۔ ع ۔ زندگی
بھر ✤ ج ۔ د

**مادامَ العُمر** ۔ ع ۔ عمر بھر ✤ ج ۔ ز

**مَادُبَہ** ۔ ع ۔ ضیافت ✤ دعوت ✤
ولیمہ ✤ سب

**مَادِح** ۔ ع ۔ تعریف کرنے والا ✤ ج

**مادِخ** ۔ بزرگ ۔ ارجمند ✤ ج

**مَادَر** ۔ ف ۔ ماں ۔ والدہ ✤ ش

**مادرِ آب و آتش** ۔ ف ۔
بہت گریہ کنندہ ۔ درد سے
رونے والا ✤ ب

**مادَر اَندر** ۔ ف ۔ دیکھو
ماوندر

**مادَر باغ** ۔ ف ۔ باغ ۔
زمین ✤ ب

**مادَر بَختَن** ۔ ف ۔ ایک بےمعنی
لفظ ہے لیکن مادر بنخطا کے
مقابلہ میں آتا ہے ۔ طغرا ؎
طعنہ مشک خطائی شدہ مادر بختن
بسکہ پیدا شدہ مادر بنخطا در کشمیر

**مادَر بُنخَطا** ۔ ف ۔ ایک گالی ہے
جس کا مفہوم یہ ہے کہ تیری ماں
نے تیرے جننے میں خطا کی ہے
یعنی تو حرامی مُوت ہے ✤ غ

**مادَر زاد** ۔ ف ۔ وُہ عیب
یا خوبی جو پیدائشی ہو ✤ ج

**مادرِ مادَر** ۔ ف ۔ نانی ✤ ز

**مادَری** ۔ ف ۔ وُہ چیز جو ماں
کی طرف منسوب ہو ✤ ج

**مادَگی** ۔ ف ۔ گھنڈی ✤ مادری
منسوب بطرف مادہ ✤ ج

**ماوَندر** ۔ ف ۔ سوتیلی ماں ✤ ب

**مادُون** ۔ ع ۔ سوا ۔ علاوہ ۔
بجز ✤ غ

**مادہ** ۔ ف ۔ مادین ۔ مونث ۔ نر
کی ضد ۔ اس لفظ کا استعمال
غیر انسان میں ہوتا ہے ۔
عورت کو مادہ کہنا صحیح نہیں
ہے ✤ ج

**مادّہ** ۔ ع ۔ ہر چیز کی اصل
ہیولا ۔ میٹر ۔ عنصر ✤ مجازاً
استعداد ۔ ملکہ ۔ باب ۔ مقدمہ ۔
بارہ جیسے در مادہ فلاں یعنی
در باب یا در بارہ فلاں ✤ غ

**مادّی** ۔ ع ۔ وُہ چیز جو مادے سے بنی ہو ✤ ج

مادِیان ۔ ف ۔ گھوڑی ؛ غ
مأذون ۔ ع ۔ اجازت یافتہ ؛ ش
مار ۔ ف ۔ سانپ ۔ میار کا مخفف
مخفف ماور ۔ بیمار ۔ غرجستان کے حکام ؛ ب
مارا ۔ ف ۔ ہمارے تئیں ہمکو ؛ ج
مارِ اِشفَند ۔ ف ۔ ہر شمسی مہینے کی انیسویں تاریخ ؛ ب
مار اُفسا ۔ ف ۔ سانپوں کا منتر جاننے والا ۔ مجازاً مطلق افسونگر ؛ ب ۔ غ
مآرِب ۔ ع ۔ جمع مَأرُبہ احتیاجیں ضرورتیں ؛ مب ۔ ش
مار بَدَشتِ دیگر گرفتن ۔ ف ۔ کسی کو مشکل کام کا حکم دینا ؛ ب ۔ ن
مار بدشت گرفتن ۔ ف
مار خوردن ۔ مشکل کام کرنا ۔ رنج و سختی اٹھانا ؛ ب ۔ ن
مار بَرِه ۔ ف ۔ دایہ منہ بولی ماں ؛ غ
مار پیچ ۔ ف ۔ پرخم ۔ لشکر کے جھنڈے کا پھریرہ ۔ وہ

تصویر جو چند باہم پیچیدہ سانپوں کی مانند بنی ہو ؛ غ
مارِ پیچیدہ ۔ ف ۔ زنجیر سے کنایہ ہے ؛ ش
مارِ پیکر دَرفش ۔ ف ۔ آہ یا آسمان سے کنایہ ہے ؛ غ
مار چوبہ ۔ ف ۔ ہالون ؛ ب
مار حِمیَری ۔ ف ۔ ضحاک بادشاہ سے کنایہ ہے جو قبیلہ حمیر سے تھا ؛ ع
مارِ خوازہ ۔ ف ۔ پہاڑی بیل جسکو گوزن کہتے ہیں ۔ پہاڑی گوسفند ؛ ب
مارِدی ۔ ف ۔ سرخ رنگ ؛ آ
مار دَر پیرہن ۔ ف ۔ دشمن نزدیک سے کنایہ ہے ؛ ب ۔ ن
مارِ دوزبان ۔ ف ۔ منافق سے مراد ہے ؛ ب ۔ ن
مارِستان ۔ ف ۔ شفاخانہ ؛ آ
مار ضحاک ۔ ف ۔ وہ دو سانپ جو ضحاک بادشاہ کو دونو شانوں کے درمیان پیدا ہو گئے تھے ۔ اور ہر روز دو آدمیوں کے سر کا بھیجا کھاتے تھے ۔ نیز زنجیر کے سر سے بھی مراد ہے ؛ غ

مارِ فش ۔ ف ۔ ضحاک ؛ ب
مارق ۔ ف ۔ نشانہ ۔ انگریزی لفظ مارک سے مفرس ہے ؛ ب
مارق ہم نداشت ۔ ف ۔ نشان بھی نہ تھا ؛ ذ
مارکی ۔ ف ۔ مارکوئیس کا ہے ۔ شہزادوں کا خطاب ہے ؛ نہ
مار گزرہ ۔ ف ۔ بڑے پھن کا کالا سانپ ؛ غ
مار گزیدہ از رسن ترسید ۔ ف ۔ مثل ہے کہ مظلوم اپنے سے ہر بڑے کو ظالم جانتا ہے ؛ ن
مار گیر ۔ ف ۔ مکار ۔ حیلہ باز ؛ بم
مار ماہی ۔ ف ۔ بام مچھلی ۔ اصطلاحاً منافق ۔ دورویہ ؛ ن
مار مصری ۔ ف ۔ نیزہ و سنان مصری ؛ ب
ماران ۔ ع ۔ سرزمین ؛ م
مارِ مُہرہ ۔ ف ۔ ایک مُہرہ ہوتا ہے جو پرانے سانپوں کے سر میں سے نکلتا ہے ۔ یہ مُہرہ زہروں کے اثر کو دور کر دیتا ہے ۔ پادزہر ۔ تریاق ؛ ب

مارُون - ف - ایک پتھر ہے جسکو سرے کے ساتھ لگاتے ہیں - تو سفید چشم پھلی وغیرہ کو رفع کر دیتا ہے ٭ ب

مارِ نہ سَر - ف - آسمان سے کنایہ ہے - اس لئے کہ آسمان کے نو طبق ہیں ٭ ب

مارِی - ت - ہلاکت ٭ غ

ماری - ف - ہلاک شدہ ٭ ب

ماریرہ - ف - سوتیلی ماں ٭ ب

ماز - ف - شکن - سلوٹ - شگاف ٭ مازو کا مخفف جو ایک مشہور پھل ہے ٭ ب - ن

مازاغ - ف - قرآن مجید کی آیت کریمہ مازاغ البصر و ما طغیٰ کی طرف اشارہ ہے - یعنی شب معراج جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھ انوارِ الٰہی کی طرف سے کسی اور طرف نہیں پھری ٭ ع

مازُو - ف - مشہور پھل ہے ٭ ب

مازہ - ف - پیٹھ کے درمیان کی ہڈی - ریڑھ ٭ ب

مازوَر - ف - اژدہا - ثعبان ٭ ب

ماس - ف - اماس کا مخفف - ورم سوجن - ہیرا - الماس ٭ ب

ماسَبق - ع - گزشتہ - وہ چیز جو پہلے گزر چکی ہو ٭ ج

ماست - ف - دہی - وہ دہی جس میں پانی ملایا جائے - لسّی ٭ ب - ش

ماست بَند - ف پنیر بنانیوالا ٭ غ

ماست کشیدن - ف - آسان کام کرنا ٭ ن

ماسِخ - ع - پھیکا - بے مزہ ٭ غ

ماسِکہ - ع - وہ قوت جو غذا کو معدہ میں روکتی ہے ٭ غ

ماسَلف - ع - گزشتہ ٭ غ

ماسُور - ع - گرفتار - قیدی ٭ ج

ماسُورِین - ع - جمع ماسُورہ ٭ غ

ماسِی - ف - بے پرواہ بیباک ٭ ب

ماسیدن - ف - دہی - جمانا - منجمد ہونا ٭ ب

ماش - ع - ایک قِسم کا سیاہ رنگ کا چھوٹا سا غلہ ہے ٭ مونگ ٭ ش - ج

ماشرا - سُریانی - ایک قسم کا ورم ہے جو پیشانی وغیرہ پر ہو جاتا ہے ٭ ورم دموی ٭ ب

ماشُو - ف - ایک قسم کی چھلنی ٭ ب

ماشوب - ف - چھلنی مخفف میاشوب یعنی آزردہ نہ ہو ٭ ب

ماشُورہ - ف - بونٹے وغیرہ کی ٹونٹی ٭ سوت کی نلی - کچّے سوت کی گگڑی پنڈیا ٭ ب - ن

ماشُورہ عاج - ف - معشوق کی گردن ٭ ب

ماشِطہ - ع - وہ عورت جو دوسری عورتوں کے سر میں کنگھی کرنے کا پیشہ کرے - وہ عورت جو دلھن کے سر میں کنگھی کرکے اُسے آرائش دے ٭ ش - غ

ماشہ - ف - لوہاروں کی سنسی جس سے گرم لوہا پکڑتے ہیں - بندوق کا طوطا یا گھوڑا جس کے منہ میں توڑا رکھ کر بندوق داغتے ہیں - آٹھ رتی کا وزن ٭ ب

ماشی - ع - پیدل چلنے والا ٭ ج

ماشین - ف - مشین کی کل ٭ ن

ماص - س - ماہ - یہ لفظ سنسکرت کا ہے ٭

ماص - ع - چوسنے والا ٭ ن

ماصَدَق ۔ع۔ وُہ چیز جو صادق
ہو۔ معنی۔ مفہوم۔ مضمون ٭ج
ماصُول ۔ ۔ موسیقی کا ایک
آلہ ہے ٭
ماضِغہ ۔ع۔ احمق ۔ چبانے
کی قوت ٭ج
ماضی ۔ع۔ گزرا ہُوا زمانہ ٭ج
ماضِیہ ۔ع۔ گزشتہ ٭غ
ماطِر ۔ع۔ برسنے والا ٭ج
ماعُون ۔ع۔ گھر میں برتنے
کی چیز جیسے ہانڈی ۔ توا ۔
فرش وغیرہ ۔ زکوۃ ٭
ش ۔غ
ماغ ۔ف۔ ایک سیاہ پرند کا
نام جو اکثر پانی پر بیٹھتا ہے ۔
کہرہ ۔ ایک قسم کا کبوتر ۔
ابلق ٭غ
ماعِز ۔ع۔ بکری ٭ج
مافات ۔ع۔ وُہ چیز جو فوت
ہوگئی ۔ وُہ چیز جس کے کرنے
کا وقت گزر گیا ٭غ
مافوق ۔ع۔ اوپر ٭ج
ماق ۔ع۔ آنکھ کا وُہ کویا
جو ناک کی طرف ہے ٭غ
ماقبل ۔ع۔ پہلے ٭ج

ماقلّ و دلّ ۔ع۔ وہ کلام
جس کے لفظ تھوڑے ہوں
اور مطلب پورا ٭غ
ماقہ ۔ف۔ دروازہ بند کرنے
کی لکڑی ۔ ہوڑہ ٭ب
ماقوت ۔ف۔ ایک قسم کا
حلوا ہے ٭ب
ماکر ۔ف۔ آئندہ ۔ پرسوں ٭ب
ماکُول ۔ع۔ کھانے کی چیز ۔
کھائی ہوئی چیز ٭ب
ماکو ۔ف۔ جُلاہوں کا ایک آہنی
آلہ ہے جس سے کپڑا بنتے ہیں
اور ہندی میں جسے نال کہتے
ہیں ٭ب
ماکیاں ۔ف۔ مُرغی ٭ب
ماکیاں بدر کردن ۔ف۔ بخل
خسّت سے مُراد ہے ٭ن
ماکیان بر در کُنند ۔ف۔
بہت بخل سے مُراد ہے ٭ن
ماکیانِ زاغ رنگ ف
رات سے مُراد ہے ٭ن
مآل ۔ع۔ جائے رجوع ۔ جائے
بازگشت ۔ لوٹنے کی جگہ ۔ انجام
نتیجہ ٭غ
مال ۔ع۔ دھن ۔ دولت ۔ روپیہ

پیسہ ٭غ
مالاکلام ۔ع۔ جس میں دم مارنے
کی گنجائش نہ ہو ۔ وُہ بات
جس میں کسی کو کلام نہ ہو ٭ج
مالامال ۔ف۔ بھرا ہُوا ۔ لبا
لب ٭ش
مالایُطاق ۔ع۔ وُہ کلام جس
کے کرنے کی طاقت نہ ہو ٭ج
مالاینحل ۔ع۔ وُہ چیز جو کھل
نہ سکے ۔ کٹھن ۔ سخت ۔ دشوار ٭غ
مالایعنی ۔ع۔ وُہ چیز جس سے
کسی کی کچھ مُراد نہ ہو ۔ بیہودہ
بیکار ۔ بے فائدہ ۔ عبث ٭ج
مالح ۔ع۔ شور ۔ نمکین ٭ج
مالزادہ ۔ف۔ قیمتاً خریدی
ہوئی چیز ۔ غلام ٭ب
مالُس ۔ی۔ سیاہ ٭پ
مال و جہات ۔ع۔ نقد و
جنس مال و اسباب وغیرہ ٭ہم
مالش ۔ف۔ مالیدگی ۔ ملنا
طبیعت کا قے کرنے پر مستعد ہونا ۔ جی
متلانا ۔ ماندگی ۔ راہ کی تھکن ٭ج
مالش گری ۔ف۔ عورتوں
سے بوس و کنار کرنا ٭غ
مال ضامن ۔ف۔ مال کی

ضمانت دینے والا ٭ ج
مال ضامنی - ف - مال کی ضمانت ٭ ج
مالِک - ع - صاحب - خداوند آقا - دوزخ کے مؤکل کا نام ٭ ج - غ
مالِکانہ - ف - حقِ مالکیت مالک کی طرح جیسا مالک ٭ ج
مالِکُ علی الاِطلاق - ع - اللہ تعالے ٭ ز
مالِکیّت - ع - مالک ہونا - مالک پن ٭ ج
مالگزار - ف - سرکاری زمین وغیرہ کا محصول دینے والا ٭ ج
مالگزاری - ف - سرکاری زمین وغیرہ کا محصول ادا کرنا ٭ ج
مالِ ناطِق - ع - حیوانات جیسے اُونٹ وغیرہ ٭ بم
مالُوف - ع - وُہ چیز جس سے اُلفت ہو - مانُوس ٭ غ
مال و متاع - ع واسباب ٭ غ
مال و منال - ع - مال اور مرتبہ مال و دولت ٭ غ
مالہ - ف - میڑا + مُلا ہے کی

کوبخ - الش یعنی ہاتھ پاؤں کا سونتنا - بھرا ہُوا معماروں کی کرنی ٭ ب
مالی - ف - بہت ٭ ب
مالِیہ - ع - زر مال گزاران - معاملہ - محاصل ٭ ج
مالِیّت - ع - دھن + دولت - قیمت ٭ ج
مالیخُولیا - ع - یُونانی خلل دماغ - سودا - خیالِ خام - یہ ایک قسم کا جنُون ہے - اس میں اور مانیا میں یہ فرق ہے کہ اِس کا مریض کسی کو ستاتا نہیں - بخلاف مانیا کے کہ اُس کا مریض دوسروں کو ایذا پہنچاتا ہے - اِس لفظ کی اصل مالیخُولیا ہے - اور یہ ایک یُونانی لفظ ہے جس کے لفظی معنی خلطِ سیاہ کے ہیں - چونکہ یہ مرض سوداوی ہے اور سودا کا رنگ سیاہ ہے اس لئے اس کا یہ نام ہُوا ٭ غ
مالِیدن - ف - ملنا ٭ ج
مالِیدہ - ف - ملا ہُوا - ملیدہ اسی کا مخفف ہے ٭ ج
مالِیدہ گوش - ف - ہوشیار - خبردار

مام - ف - مادر - ماں ٭ ب
ماما - ف - بڑھیا - بُوڑھی عورت جنانے والی دائی ٭ ج
ماماچہ - ف - دائی جنائی جو بچہ جناتی ہے ٭ ن
مامَضیٰ - ع - وُہ جو گزر گیا ٭ ج
مامک - ف - ماں - والدہ محبت کے طور پر مام کی تصغیر ہے
مامَن - ع - امن کی جگہ ٭ ش
مامِ ناف - ف - دائی جنائی ٭ ج - ش
مامنِ رضا - ع - مشہد مقدس سے مُراد ہے کیونکہ وہاں حضرت علی موسےٰ رضا علیہ السلام کا مزار شریف ہے جو شیعوں کے لئے عذابِ الٰہی سے امن کی جگہ ہے ٭ غ
مامُور - ع - وُہ شخص جس کو حکم دیا گیا ہو ٭ ج
مامُوریّت - ع - کسی عہدہ پر مُقرر ہونا ٭ ذ
مامُول - ع - امید کیا گیا ٭ ج
مامُون - ع - بے خوف خطرہ محفوظ - امن میں ٭ ج
مامیثا - (سُریانی) ایک قسم کی

بدمزہ گھاس ÷ ب

**مامیران** - ع - میرا ÷ ب

**ماں** - ف - گھر - اسباب ضوملا ت خانہ (ضمیر جمع متکلم) ہم + ہم کو (ماندن کا امر - ٹھیر - چھوڑ رہ) شبیہ + نظیر + مانند ÷ ب

**مانا** - ف - شبیہ + مانند - نظیر - مشابہ - شاید + تحقیق ÷ ب

**مانافت** - ف - دائی جنائی ناف ÷ ب

**مانح** - ع - بخشنے والا ÷ ج

**ماندریل** - ف - یہ افریقہ میں ایک قسم کا بن مانس ہے ÷ نج

**ماندگی** - ف - عاجزی تکان

**ماندن** - ف - رہنا مشابہ ہونا بمعنی گذاشتن - چھوڑنا ÷ ج

**مانستن** - ف - مشابہ ہونا ÷ ب

**مانستہ** - ف - مشابہ مشابہ کیا ہوا ÷ ب

**مانع** - ع - منع کرنے والا - روکنے والا ÷ ج

**مانگ** - ف - چاند ÷ ب

**مانند** - ف - مشابہ ملتا جلتا ب

**مانند آباد** - ف - عالمِ برزخ ÷ ب - ج

**مانندِ سنگ بستن** - ف - بہایت سخت باندھنا ÷ ج

**مانورک** - ف - سرخاب ÷ پ

**مانوس** - ف - وُہ چیز جس سے اُنسیت ہو + مرغوب طبع ÷ ج

**مانیا** - ی - ایک قسم کا جنون ہے، جس کا مریض بوجہ اس کے کم اس میں درندوں کی سی خاصیت پیدا ہو جاتی ہے - لوگوں کو ضرر پہنچانے کا قصد کرتا ہے ÷ ع

**مانیدن** - ف - کسی چیز کے مانند ہونا - مشابہ ہونا ÷ ب

**ماویٰ** - ع - ٹھکانا ÷ ش

**ماورائے** - ع - سوا - علاوہ ÷ ج

**ماؤف** - ع - بروزن مفعول آفت رسیدہ + دُکھ پہنچا ہوا ÷ ع

**مأوّل** - ع - بروزن مقرر تاویل کیا گیا یعنی وُہ کلام جو ظاہری معنی سے غیر ظاہری معنی کی طرف پھیر گیا ہو ÷ غ

**ماہ** - ف - چاند - مہینہ ÷ ب

**ماہا** - ف - آجکل کی فارسی میں بجائے ہایان کے استعمال کرتے ہیں + ہم ÷ ز

**ماہا** - ف - مہار اشتر ÷ ن

**ماہ پارہ** } ف - صاحبِ حسن و
**مہ پارہ** } جمال سے مُراد ہے ÷ ب - ن

**ماہانہ** - ف - ماہواری ÷ ج

**ماہِ پَرویں** - ف - زربسی ÷ ج

**ماہ پیکر درفش** - ف - رات ÷ ب

**ماہتاب** - ف - چاند کی روشنی چاندنی ÷ ب

**ماہتاب بگز پیمودن** - ف - لفظی معنی چاندنی کو گز سے ناپنا - چونکہ یہ بات ناممکن ہے اس لئے امرِ محال کا قصد کرنے اور لغو و بے فائدہ کام کرنے سے کنایہ ہے ÷ غ

**ماہتابی** - ف - وُہ چبوترہ جو مکان کے صحن اور باغ وغیرہ میں بناتے اور اُس پر بیٹھکر چاندنی کی سیر دیکھتے ہیں ÷ بم

**ماہِ جلالی** - ف - جلال الدّین ملک شاہ سلجوقی کا مقرر کیا ہُوا شمسی مہینہ - جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کا مقرر کیا ہُوا شمسی مہینہ جسے ماہِ الٰہی بھی کہتے ہیں ÷ غ ماہ فروردین ÷

**ماہچہ** - ف - وُہ چاندی یا سونے

کا چاند جو فوج کے جھنڈے پر لگاتے ہیں ؛ ب

**ماہِ چو شاخِ گوزن** - ف - پہلی سے تیسری تک کا چاند ؛ ب

**ماہِ چہار ہفتہ** - ف - معدوم لاشئی ؛ ج

**ماہِ خرگہی** - ف - وہ چاند جو ہالہ میں ہو - مجازاً معشوق ؛ ب - ج

**ماہ در عقرب** - ف چاند کا برج عقرب میں ہونا - اسوقت نیک کام کرنا منحوس خیال کیا جاتا ہے ؛ غ

**ماہر** - ع - کسی کام میں بڑا اُستاد ہونا ؛ ج

**ماہر** - ف - کل - فردا لخت ژند و پاژند ؛ ب

**ماہِ رہمہ** - - برمہ ؛ ب

**ماہرُو** - ف - معشوق - چاند کی مانند چہرہ ؛ بم

**ماہرُوزہ** - ف - تاریخ سال ؛ ب - ج

**ماہ ژوُن** - انگریزی - ماہِ جون ؛ ز

**ماہِ سیام** - ف - دیکھو ماہ نخشب ؛ ب

**ماہِ سیما** } ف - محبوب معشوق
**ماہِ طلعت** } ؛ بم

**ماہِ سی روزہ** - ف - پہلی رات کا ہلال بہت باریک چاند بیمار وضعیف معشوق ؛ ب

**ماہِ سی شبہ** - مٹا ہوا - دو شدہ ؛ ب

**ماہِ قصب پوش** } ف - وہ
**ماہِ قصب دوختہ** } معشوق جس نے کتان کے کپڑے پہنے ہوں ؛ ب

**ماہِ کاشغر** - ف - ترکستان کا معشوق - ماہ مقنّع ؛ ب

**ماہ کنعان** - ف - حضرت یوسف علیہ السلام سے مراد ہے ؛ بم

**ماہِ گرفت** - ف - چاند گہن ہوا ؛ م - ص

**ماہِ گوسالہ کُش** - ف - بہرام گور کی وہ کنیزک جو گوسالے کو محل پر لے گئی تھی ؛ ن

**ماہ ماہ گفتن** - ف - ولایت میں عورتیں بچوں کا منہ دھلاتے وقت جب وہ روتے ہیں - آسمان کی طرف اشارہ کرکے ماہ ماہ کہتی ہیں - تاکہ اس بہانے سے بچے اُدھر متوجہ ہو کر رو دیں

نہیں ؛ بم

**ماہِ مُزوّر** - مکرو فریب کا چاند دیکھو ماہِ نخشب ؛ ج

**ماہ منجوقِ چتر** - ف - چتر کا زرّین قبہ جو اُس کے اوپر ہوتا ہے ؛ ب

**ماہ ماتم** - ف - ماہ محرّم ؛ ز

**ماہِ مقنّع** } ف - وہ چاند
**ماہِ نخشب** } جو حکیم ابن عطا نے سیام کے کنویں سے اپنے جادو اور شعبدہ کے زور سے نکالا تھا - مقنّع اس حکیم کے باپ یا دادا کا نام ہے - اور نخشب ترکستان میں ایک شہر ہے - جہاں سے سیام کا کنواں چھ میل کے فاصلہ پر ہے - یہ چاند چار مہینے تک ہر رات سیام کے کنوئیں سے نکلتا تھا - اور چاروں طرف بارہ بارہ میل تک اسکی روشنی پہنچتی تھی ؛ غ

**ماہو** - ف - زیب و زینت ؛ ب شتربانوں کی لاٹھی ؛

**ماہوَر** - ف - وہ باغ جو اونچی جگہ ہو ؛ ز

**ماہ و سال** - - مدام - ہمیشہ ؛ نہ

ماہوار - ف - ہر مہینے - مہینے مہینے ٭ ب
ماہوت پاک کُن - ف - برش ٭ ز
ماہور - ف - موسیقی کے ایک راگ کا نام ہے ٭ ب
ماہ ورق - ف - آسمان سے مُراد ہے ٭
ماہہ - ف - بڑھیوں کا برمہ
ماشہ - تولہ کا بارھواں حصہ آٹھ رتی کا وزن ٭ غ
ماہی - ف - مچھلی + (جمع ماہیان) ٭ ش - ب
ماہیائے - ف - جمع ماہ و ماہی ٭ ف - ش
ماہیِ بلورین - ف معشوق کی اُنگلی ٭ ج - غ
ماہیانہ - ف - ماہواری - وہ چیز جو کسی کو ماہ بماہ دی جائے جیسے تنخواہ وغیرہ + مچھلی کا سالن ٭ ب
ماہیت - ع - اصلیت - حقیقت ٭ ش
ماہیچہ - ف - سوّیاں ٭ ب
ماہی و چشمۂ خضر - ف معشوق کی زبان - مُنہ ٭ ب
ماہیچۂ دشت - ف - بگلائی ٭ ز
ماہی خوار - ف - ایک پرند ہے جو دریا سے مچھلیاں پکڑ پکڑ کر کھاتا ہے ٭ ج
ماہیدان - ف - حوض ٭ ب
ماہی روبیان - ف دریائی ٹڈی ٭ ن
ماہیِ زرّیں - ف - ریگ ماہی ٭ ب
ماہیِ سپہر - ف - برج حُوت ٭ ن - ج
ماہی وَرق - ف - ڈھال ٭ ب
ماہِ یمانی - ف - یمن کا چاند - آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے مُراد ہے ٭ ب
مائی - ف - حشرات الارض زمین کے اندر رہنے والے جانور ٭ ب
مائت - ف - مرنے والا ٭ ج
مایُحتاج - وہ چیز جس کی طرف انسان کی حاجت پڑتی ہے - ضروری چیز ٭ ج
مائدہ - ع - کھانے سے بھرا ہُوا خوان نعمتوں کا خوان ٭ غ
مائدۂ خرگہی - ف - آسمانی نعمتیں ٭ ب
مائدۂ سالار - ف - چاشنی
مائدۂ ” کہ گیر بہتم دستر خوان ٭ ب
مائدۂ مسیح - ع - وہ خوان جو حضرت عیسےٰ علیہ السلام پر آسمان سے اُترا تھا ٭ غ
مائع - ع - رقیق چیز - پتلی چیز - بہنے والی چیز - سیال ٭ غ
مایُعرف - ع - جو چیز معلوم ہو + گھر کا مال و اسباب جو مال بچھونے کے نیچے رکھا ہو ٭ غ
مائق - ع - بے وقوف آدمی ٭ ج
مایُقرأ - ع - وہ خط جو پڑھا جاسکے ٭ ج
مائل - ع - کسی طرف کو جھکنے والا + متوجہ + مشتاق + خواہشمند + کسی کی طرف جھکا ہُوا ٭ غ
مائن - ع - جھوٹا - دروغگو ٭ غ
مایندر - - سوتیلی ماں ٭ ب
مایوس - ع - نا اُمید - بے آس -

ان معنی میں یہ لفظ صرف فارسی
میں استعمال ہوتا ہے۔ اہل
عرب نا امید کو آئس کہتے ہیں
اور مایوس اس چیز کو کہتے
ہیں جس کے ملنے کی امید نہ
ہو ؛ غ

مایہ۔ف۔مقدار۔ مادہ جو نر
کی ضد ہے + پونجی۔ سرمایہ۔
موسیقی کے ایک راگ کا
نام ہے ؛ غ

مایہ دار۔ف۔گف اور موٹی
چیز۔ وہ فوج جو لشکر کے
پیچھے ہوتی ہے۔ چنڈول ؛ ج

مایۂ شب۔ف۔رات کا
اندھیرا ؛ ن

مائی۔ع۔ ماء اور ماوراء النہر
کی طرف نسبت ہے + پانی
چیز + ماوراء النہر کا رہنے والا۔
ماوراء النہر کی چیز ؛ غ

مَبا۔ف۔مباد کا مخفف ہے
نہ ہو جیو + ست ہو جیو ؛ ن

مَبات۔ع۔رات گزارنا ؛ غ

مُباح۔ع۔جائز۔ روا۔ حلال ؛ غ

مُباحثہ۔ع۔ باہم بحث کرنا ؛
ج۔س

مَباحِث۔ع۔ جمع بحث،
بحث کے مقام ؛ م

مَباد } ف۔ دعائیہ کلمہ ہے۔
مَبادا } مت ہو جیو۔ خدا ایسا
نہ کرے ؛ بم۔ن

مُبادِر۔ع۔جلدی کرنیوالا۔
سبقت لے جانے والا ؛ ش

مُبادَرت۔ع۔جلدی کرنا
جرأت۔ دلیری + پھرتی۔
سبقت + ش

مُبادَلہ۔ع۔بدلہ کرنا ؛ ش

مَبادی۔ع۔ جمع مبداء۔
ابتدائی اُمور ؛ ج

مَبادیِ عالیہ۔ع۔عقول
عشرہ + فرشتے ؛ غ

مُبادِی العُلوم۔ع۔ وہ
شروع کی باتیں جو علوم کے
شروع کرنے میں ضروری
ہیں ؛ نہ

مُبارہ۔ف۔گوسفند کی وہ آنتیں
جو گوشت اور چاول سے
بھر کر بھونی ہوئی ہوں ؛ آ

مُبارا } ع۔میاں بی بی کا
مُبارات } ایک دوسرے
سے جدا ہونا ؛ غ

مُبارِز۔ع۔ دشمن کے مقابلہ
میں میدانِ جنگ میں آنے
والا۔ لڑنے والا سپاہی ؛ ش

مبارَزت۔ع۔جنگ۔
لڑائی ؛ ش

مُبارَک۔ع۔ بابرکت ؛ ش

مُباسَطت۔ع۔ پھیلانا۔
کسی کے ساتھ کشادہ روئی
سے پیش آنا۔ مجازاً دوستی
اور محبت کا برتاؤ کرنا ؛ ج

مُباسَلت۔ع۔ شجاعت۔
جوانمردی ؛ ج

مُباشِر۔ع۔کسی کام کا ارتکاب
کرنے والا + جماع کرنے
والا ؛ ش

مباشَرت۔ع۔کسی کام
میں پڑنا + جماع کرنا ؛ غ

مُباعَدت۔ع۔ دوری۔
مفارقت ؛ ج

مَباقِل۔ع۔ جمع مَبقَلہ،۔
ترکاری کے کھیت ؛ غ

مَبال۔ع۔پیشاب گاہ ؛ غ

مُبالا۔ع۔مُبالات کا مخفف
ہے ؛ غ

مُبالات۔ع۔ڈر۔خوف۔

فکر - اندیشہ - پروا ÷ غ
**مُبالغہ** - ع - کسی کام میں
سخت کوشش کرنا - زیادتی
کرنا - بات کا بتنگڑ بنانا - اصطلاح
شعراء میں کسی شے کا وصف
اس کی اصلیت سے زیادہ
بیان کرنا - مبالغہ اغراق کسی
سے کا ایسا وصف بیان کرنا
جو عقلاً ممکن ہو اور عادۃً ناممکن
ہو - مبالغہ تبلیغ کسی شے کا
ایسا وصف بیان کرنا جو عقلاً و
عادۃً دونوں طرح ممکن ہو مگر
واقع میں جھوٹ ہو - مبالغہ غلو
کسی شے کا ایسا وصف بیان
کرنا جو عقلاً و عادۃً دونو
طرح ناممکن ہو ÷ غ
**مَبایعے خرید شدہ** - ف - بہت
ہی روپوں سے خریدا گیا ÷ ز
**مَبانی** - ع - جمع مبنا - بنیادیں
مکانات - مضامین - اعضاء
چہ - غ
**مُباہات** - ع - فخر کرنا -
اترانا ÷ غ
**مُباہجہ** - ع - آپس میں فخر کرنا
حُسن و خُوبی میں مل کر
خوش ہونا ÷ ج
**مباہلہ** - ایک دوسرے کو نفرین
کرنا - آپس میں ایک دوسرے
پر لعنت کرنا - آپس میں
کوسنا ÷ غ
**مُباہی** - ع - فخر کرنے والا -
اترانے والا ÷ غ
**مُبایَعت** - ع - بیعت کرنا ÷
ش
**مبایَنت** - ع - دوری - جُدائی
÷ ش
**مُبت** - ف - عار - ننگ ÷ غ
**مُبتَدا** - ع - شروع - جملۂ اسمیہ
کا پہلا جزو ÷ ش
**مُبتَدع** - ع - بدعتی - بدعت
کرنے والا ÷ ج
**مُبتَدی** - ع - شروع کرنے
والا - نو آموز ÷ ج
**مُبتَذَل** - ع - ذلیل - خوار
بے قدر ÷ ج
**مُبتَر** - ع - دُم کٹا - بے اولاد
خاب دشمن ÷ ج غ
**مُتبَسِم** - ع - ہنسنے والا - کھلنے
والا ÷ ج
**مُبتغا** - ع - پسندیدہ - خواہش
**مُبتغیات** - جمع ÷ غ
**مُبتلا** - ع - بلا میں پھنسا ہوا -
پھنسا ہوا - آزمایا ہوا - ش
**مُبتلی** - ع - آزمانے والا -
امتحان لینے والا ÷ ش
**مُبتنی** - ع - بنانے والا - بننے
والا ÷ غ
**مُبتنے** - ع - بنایا ہوا ÷ غ
**مُبتہج** - ع - خوش - شاداں -
فرحاں ÷ غ
**مَنبثوثہ** - ع - پراگندہ ÷ غ
**مَبحَث** - ع - جائے بحث -
محل بحث ÷ ج
**مُبدِع** - ع - بغیر نمونہ پیدا کرنے
والا - خدا تعالے ÷ ج
**مُبدّل** - ع - بدلا ہوا ÷ ج
**مَبدا** - ع - شروع - ابتدا - غ
کسی شے کے نکلنے کی جگہ ÷
**مبدا فیاض** - ع - خدائے
تعالے ÷ غ
**مُبذّر** - ع - فضول خرچ ÷ ش
**مَبذول** - ع - خرچ کی ہوئی
چیز - بخشی ہوئی شے ÷ ش
**مُبرا** - ع - پاک - بری - ش
**مُبرات** - ع - پاک چیز ÷ غ

مُبرّد - ع - ٹھنڈک پہنچانے والی چیز - (جمع مبرّدات) ش
مُبرّد - ع - سرد کرنے والی چیزیں ؛ ش
مَبرز - ع - پاخانہ نکلنے کی جگہ ؛ ش
مُبرم - ع - محکم - مضبوط ؛ ش
مَبرور - ع - پاک - وُہ جس کے ساتھ نیکی کی گئی ہو ؛ ش
مُبرو - ع - سوہان - سوہن ؛ ع
مُبرہن - ع - وُہ مسئلہ جس پر دلیل قائم کی گئی ہو ؛ ش
مُبرقع - ع - موسیقی کے ایک پردے کا نام ہے ؛ غ
مَبسُوط - ع - پھیلا ہُوا - فراخ - کشادہ - لمبا - فقہ کی ایک کتاب کا نام ؛ غ
مَبسُوطہ - ع - فراخ - کشادہ - پھیلی ہوئی (مونث) ؛ غ
مُبشّر - ع - خوشخبری پہنچانے والا - بشارت دینے والا ؛ ش
مُبشّر نبام - ع - ف - نام بنام نکر خوشخبری دینے والا - حضرت عیسےٰ ء سے مُراد ہے ؛ ب
مَبشَل - ف - مت - لنک - مت لپٹ - مت سو ؛ ب - ج
مَبشُول - ف - غصّے نہ ہو - پریشان نہ ہو - غُصّے نہ کر - پریشان نہ کر - دیکھنے سمجھنے اور کام کرنے سے باز رہ ؛ ب - ج
مُبصّر - ع - بینائی والا - پہچاننے والا ؛ ش
مِبضع - ع - فصد کھولنے کا نشتر ؛ غ
مَبطخہ - ع - خربُوزے کی بیل ؛ غ
مُبطِل - ع - باطل کرنے والا ؛ غ
مَبطُون - ع - وُہ شخص جس کو پیٹ کی بیماری ہو ؛ ش
مَبعُوث - ع - وُہ شخص جو پیغمبری پر کھڑا کیا گیا - وُہ شخص جو قبر سے اُٹھایا گیا ؛ غ
مَبقلہ - ع - ترکاری کا کھیت (جمع مباقل) ؛ غ - ج
مُبقی - ع - باقی رکھنے والا ؛ غ
مُبل - ع - خانہ داری کا سامان ؛ ز
مُبل - ع - گرانے والا - شفا یافتہ - آنسو ٹپکانے والا - تر کرنے والا ؛ غ
مَبلغ - ع - انتہا - نہایت - وُہ جگہ جہاں تک کسی کی پہنچ یعنی رسائی ہو - مقدار - تھوڑا بہت - ایک زاید لفظ بھی ہے جو زرِ نقد کی صفت میں واقع ہوتا - بعض زرِ نقد کی صفت میں مُبلغ میم کے پیش سے کہتے ہیں - غ
مُبلّغ - ع - پہنچانے والا ؛ م
مَبنی - ع - بنایا گیا - صَرف و نحو کی اصطلاح میں وُہ لفظ جس کا آخر ہمیشہ ایک ہی حالت پر رہے - اور کسی عامل کا اثر قبول نہ کرے ؛ غ
مُبہم - ع - پوشیدہ بات - وُہ کلام جس کا مطلب صاف طور پر سمجھ میں نہ آئے ؛ ش
مَبہُوت - ع - حیران - بھوچکا - ہکّا بکّا ؛ ش
مُبہی - ع - وُہ دوا یا غذا جو قوت

یاہ کو بڑھائے۔ عوام میں مشہور ہے لیکن صحیح نہیں ہے صحیح لفظ آگے مذکور ہے ؛
مَبِیت۔ ع۔ رات گزارنا۔ رات گزارنے کی جگہ ؛ غ
مَبِیع۔ ع۔ بِکی ہوئی چیز۔ خریدی ہوئی چیز ؛ ش
مُبِین۔ ع۔ ظاہر + آشکارا ظاہر کرنے والا ؛ ش
مُبَیِّن۔ ع۔ بیان کرنیوالا ؛ ش
مُبَیَّن۔ ع۔ بیان کیا گیا ؛ ش
مُبِہی۔ ع۔ وہ غذا یا دوا جو قوت بڑھائے ؛ غ
مَپَاش۔ ف۔ مپاش کا اِمالہ ہے۔ مت چھڑک ؛ غ
مَتیٰ۔ ع۔ کب۔ کس وقت۔ جس وقت ؛ غ
مَتاب۔ ع۔ بازگشت۔ لوٹنے کی جگہ + لوٹنا ؛ م
مُتابَعَت۔ ع۔ اطاعت۔ فرمانبرداری ؛ ش
مُتابِع۔ ع۔ پیروی کرنے والا ؛ ش
مُتأثِّر۔ ع۔ اثر قبول کرنیوالا ؛ ع ج

مُتاجَرَت۔ ع۔ باہم سوداگری کرنا ؛ ش
مُتأخِّر۔ ع۔ پچھلا۔ جمع مُتأخِّرین ؛ ج
مُتأذِّی۔ ع۔ ایذا پانے والا آزردہ ہونے والا ؛ ج
مُتارہ۔ ف۔ آفتابہ۔ چمڑے کا بنا ہوا برتن۔ جسے سطھرہ کہتے ہیں ؛ ب
مُتأسِّف۔ ع۔ افسوس کرنے والا ؛ ج
مَتاع۔ ع۔ پونجی۔ سرمایہ گھر کا اسباب۔ اسباب سوداگری ؛ ش
مُتاعِب۔ ع۔ جمع تَعَب، رنج۔ تکلیفیں ؛ غ
مَتاعِ رُوی دَشت۔ ف کم قیمت اور حقیر چیز جو ہاتھ پر رکھ کر بیچتے پھریں ؛ بم
مَتاعِ غَرَقی۔ ف۔ آلۂ تناسل ؛ بم
مَتاعِ غُرُور۔ ف۔ دھوکے کی پونجی۔ دھوکے کی ٹٹی + دُنیا۔ جہان۔ کنایۃً حیض کا چیتھڑا ؛ بم

مَتاعِ کَس نَخَر۔ ف۔ ناقص پونجی جس کا کوئی خریدار نہ ہو ؛ بم
مَتاعِ کَم اَرزِش۔ ف۔ کم قیمت چیز۔ حقیر شے ؛ ز
مُتألَّف۔ ف۔ مرکب کیا گیا ملایا ہُوا۔ ترکیب دیا ہُوا ؛ ج
مُتألِّم۔ ف۔ رنجیدہ۔ دُکھیا دردناک۔ دردمند۔ ایذا پانے والا ؛ ش
مُتألِّہین۔ ف۔ جمع مُتألِّہ، اللہ والے۔ علم الہیات کے عالم ؛ غ
مُتأمِّل۔ ع۔ تامل کرنے والا سوچ بچار کرنے والا۔ غور و فکر کرنے والا ؛ ج
مَتانَت۔ ع۔ اُستواری۔ محکمی۔ سنجیدگی۔ بھاری بھرکم ہونا ؛ غ
مُتأہِّل۔ ع۔ جورو لڑکوں والا۔ بیوی بچوں والا ؛ غ
مُتَبادِر۔ ع۔ جلدی سے ذہن میں آنے والا + سبقت کرنے والا ؛ ج

مُتَبایِن - ع - ایک دوسری کی ضد - مغائر - مخالف ÷ غ

مُتَبَحِّر - ع - بہت بڑا عالم - زبردست عالم - جید عالم - وہ عالم جو سمندر کی مانند علم سے پُر ہو ÷ غ

مُتَبَدِّل - ع - بدلا ہوا - تبدیل کیا ہوا ÷ ج

مُتَبَرِّک - ع - برکت پانیوالا - بابرکت ÷ ج

مُتَبَسِّم - ع - مسکرانے والا -

مُتَبَلِّد - ع - کُند ذہن - غبی ÷ غ

مُتَبَنّٰی - ع - بیٹا بنایا ہوا - منہ بولا بیٹا - لے پالک - فرزندی میں لیا ہوا ÷ ش

مُتَبَنّاۃ - ع - لے پالک لڑکی ÷ ش

مُتبُوع - ع - پیروی کیا گیا - وہ شخص جس کے لوگ تابع ہوں - سردار ÷ ج

مُتَبَسِّم - ع - مسکرانے والا - ہنسنے والا ÷ ش

مُتَتابِعَہ - ع - پے در پے آنے والی - لگاتار ÷ غ

مُتَجاوِز - ع - گزرنے والا - تجاوز کرنے والا ÷ ج

مُتَجاہِل - ع - جان بوجھ کر جاہل بننے والا ÷ ج

مُتَجَبِّرَہ - ع - ظالموں کا گروہ ظالموں کی جماعت ÷ غ

مُتَجَسِّس - ع - تلاش کرنے والا - ڈھونڈھنے والا ÷ ج

مُتَجَلّی - ع - روشن - آشکارا ÷ ج

مُتَحَتِّم - ع - واجب - ضروری یقینی ÷ غ

مُتَحَدّ - ع - ایک ہونے والا - ایک ÷ ج

مُتَحَرِّک - ع - حرکت کرنے والا ÷ ج

مُتَحَصِّن - ع - قلعہ میں پناہ پکڑنے والا ÷ ج

مُتَحِف - ع - تحفہ دینے والا ÷ غ

مُتحَف - ع - تحفہ دیا گیا ÷ غ

مُتَحَقِّق - ع - ثابت شدہ ÷ م

مُتَحَلّی - ع - زیور پہننے والا - آراستہ ÷ ش

مُتَحَمِّل - ع - برداشت کرنے والا سہنے والا - بُردبار ÷ ج

مُتَحَیِّر / مُتَحَیَّر } ع - حیران ہو چکا ÷ ج

مُتَخاصِم - ع - جھگڑا کرنے والا - جھگڑنے والا - دشمن ÷ ج

مُتَخاصِمَین - ع - تثنیہ - مدعی مدعا علیہ - فریقین - مقدمہ ÷ ج

مُتَخاصِمِین - ع - جمع متخاصم، آپس میں جھگڑنے والے ÷ ج

مُتَخَصِّص - ع - خصوصیت رکھنے والا ÷ م

مُتَخَلِّل - ع - خلل انداز - رخنہ انداز ÷ ج

مُتَخَلخِل - ع - پولا - وہ چیز جو ٹھوس نہ ہو ÷ م

مُتَخَیَّل - ع - خیال کیا گیا ÷ ج

مُتَخَیِّلَہ - ع - قوت خیال ÷ ش

مُتَداوِل / مُتَداوِلَہ } ع ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں جانے والی چیز - مُروّج ÷ ش

مُتَداولی - ع - چیز مُروّجہ ÷ ذ

مُتَدارِک - - ایک بحر کا نام ÷ غ - (د - بیان علم عروض)

مُتَدَرِّع - ع - زرہ پوش ÷ غ

مُتَدَیِّن - ع - دیندار ÷ ش

مُتَرادِف - ع - وہ چند الفاظ جن کے معنی متحد ہوں - ایک دوسرے کے مترادف کہلاتے

ہیں۔ جیسے علب (دل) افواد
اول، حسان (دل) کہ تینوں
کے ایک معنی ہیں ٭ غ
مُتَراقی۔ع۔ منتر پڑھنے والا۔
افسوں گر ٭ غ
مُتَراکِب۔ع۔ ایک پر ایک
چڑھا ہُوا ٭ ش
مُتَراکِم۔ع۔ ایک کے اُوپر
چڑھا ہُوا۔ ایک ہجوم کرنیوالا ٭ ش
مُتَرَتِّب۔ع۔ ترتیب دیا گیا
گیا ٭ ج
مُتَرَجِّم۔ع۔ ترجمہ کرنے
والا ٭ ج
مُتَرَدِّد۔ع۔ آنے جانے
والے۔ آمدرفت رکھنے والے
متفکر۔ مذبذب ٭ ج۔ غ
مُتَرجَم۔ع۔ ترجمہ کیا گیا۔
ایک زبان سے دوسری
زبان میں نقل کیا گیا ٭ ج
مُتَرَدِّدِین۔ع۔ جمع مُتَرَدِّد۔
آنے جانے والے ٭ ج غ
مُتَرس۔ ۔ وُہ لکڑی جو
کوچہ یا مکان کے دروازے
کے پیچھے لگاتے ہیں۔ تاکہ
دروازہ نہ کھُلے (پنجابی) ہوڑہ

ہیڑ وُہ بھاری لکڑی جو قلعہ
کی دیوار پر دشمن پر مارنے
واسطے رکھتے ہیں۔ وُہ ڈراونی
صورت جو زمیندار کھیت میں
کھڑی کرتے ہیں ٭ ن۔
ب۔۔ ہ
مُتَرَسِّل۔ع۔ خط بھیجنے والا
بھیجنے والا ٭ ج
مُتَرَشِّش۔ف۔ موتراشیدن
سے عربی طور پر اسم مفعول
بنا لیا ہے۔ ڈاڑھ منڈا۔ داڑھی
منڈانے والا ٭ غ
مُتَرَشِّح۔ع۔ ٹپکنے والا ٭ غ
مُتَرَصِّد۔ع۔ اُمیدوار۔
اُمید رکھنے والا ٭ غ
مُتَرَقَّب۔ع۔ انتظار کیا گیا۔
اُمید رکھا گیا ٭ مب
مُتَرَقِّب۔ع۔ انتظار کرنے
والا۔ منتظر ٭ مب
مُتَرَقّی۔ع۔ ترقی کرنے والا۔
اُوپر چڑھنے والا ٭ ج
مُتَرَنَّم۔غ۔ گایا گیا ٭ مب
مُتَرَنِّم۔ع۔ گانے والا ٭ مب
مَتروک۔ع۔ چھوڑا ہُوا۔
ترک کیا ہُوا ٭ ج

مُتَزائد۔ع۔ زیادہ ہونے
والا۔ بڑھنے والا ٭ ج
مُتَزَلزِل۔ع۔ کانپنے والا۔
ہلنے والا۔ ڈگمگانے والا
٭ ج
مُتَزَلزَل۔ع۔ ہلایا ہُوا۔
حرکت دیا ہُوا ٭ ج
مُتَساقِط۔ع۔ گرنے والا ٭ ج
مُتَساوی۔ع۔ برابر ٭ ج
مُتَّسِع۔ع۔ فراخ کشادہ ٭ مب
مُتَسَلِّط۔غ۔ غالب۔ غلبہ کرنے
والا ٭ ج
مُتَسَلَّط۔ع۔ غلبہ دیا ہُوا۔
وُہ شے جس پر غلبہ کیا جائے ٭ مب
مُتَشابِہ۔ع۔ ہم شکل۔ ہم صورت
ہم شبیہ۔ وُہ لفظ جس کے
معنی کئی پہلو لئے ہوں۔
(جمع متشابہات) ٭ ج
مُتَشاعِر۔ع۔ بناوٹی شاعر ٭ ج
مُتَشَخِّصہ۔ع۔ عزت دار
عورت ٭ ز ——— ۔
مُتَشَکِّل۔ع۔ شکل اختیار کرنے
والا ٭ ج
مُتَشَکّی۔ع۔ گلہ کرنے والا۔
شکایت کرنے والا ٭ مب

مُتَصَاعِد - ع - اُوپر چڑھنے والا ٭ ج

مُتَصَدِّع - ع - پھٹنے والا - سردردی والا ٭ غ

مُتَصَدّی - ع - پیشکار - پیش آنے والا - دفتر میں کام کرنے والا ٭ ج - غ

مُتَصَرِّف - ع - تصرّف کرنے والا - قابض ٭ ج

مُتَّصِف - ع - وُہ چیز جو کسی صفت کے ساتھ موصوف ہو - وُہ شے جس کے ساتھ کوئی وصف لگا ہو ٭ م

مُتَّصِل - ع - پاس - قریب ملتا ہُوا ٭ ج

مُتَصَوَّر - ع - تصوّر کیا ہُوا سوچا ہُوا - خیال کیا ہُوا ٭ ج

مُتَضَاد - ع - ایک دوسرے کا مخالف ٭ غ

مُتَضَائِف - ع - ایک دوسرے سے نسبت رکھنے والا ٭ غ

مُتَضَائِق - ع - ایک دوسرے سے تنگ ہونے والا ٭ غ

مُتَضَرِّر - ع - گڑگڑانے والا ٭ ج

مُتَضَعِّف - ع - ضعیف - کمزور - جو اپنے کو ضعیف دکھلاوے ٭ ج

مُتَضَمِّن - ع - شامل ٭ ج

مُتَطَرِّق - ع - راہ پانے والا - ٭ ج

مُتَظَلِّم - ع - فریادی - داد خواہ ٭ ج

مُتَعَارِض - ع - سامنے آنے والا - در پے ہونے والا - سائل - مجازاً - مخالف - مُقابل ٭ ج

مُتَعَارَف - ع - مشہور - جانا پہچانا ہُوا - دستور کے مطابق - مروّج ٭ مب

مُتَعَارِک - ع - سزا دینے والا - گوشمالی کرنے والا - ستا دینے والا - حاجت روا - کامیاب - جنگ کرنے والا - اکٹھا ہونے والا ٭ غ

مُتَعَاقِب - ع - پیچھے آنے والا ٭ ج

مُتَعَال } اونچا - بلند ہونے والا - عالی ٭ غ
مُتَعَالی }

مُتَعَبِّد - ع - عابد - عبادت گزار ٭ ج

مُتَعَدِّد - ع - چند ٭ ج

مُتَعَدّی - ع - حد سے بڑھنے والا - ظالم - زیادتی کرنے والا - وُہ فعل جو تنہا فاعل پر تمام نہ ہو - اور مفعول کو بھی چاہے لازم کی ضِدّ ٭ ج غ

مُتَعَذِّب - ع - خوشگوار ٭

مُتَعَذِّبہ - ع - کھانے پینے کی خوشگوار چیزیں ٭ غ

مُتَعَذِّر - ع - دشوار - مشکل ٭ ج

مُتَعَرِّض - ع - پیش آنے والا - روکنے والا - مانع ٭ ج

مُتَعَسِّر - ع - دُشوار - مشکل ٭ ج

مُتَعَصِّب - ع - اپنی بات کی پچ کرنے والا - اپنوں کی پچ کرنے والا - دین کی پچ کرنے والا ٭ ج

مُتَعَطِّش - ع - پیاسا ٭ ج

مُتَعَفِّف - ع - متقی - پرہیزگار ٭ ج

مُتَعَلِّق - ع - لگاؤ رکھنے والا - علاقہ رکھنے والا ٭ ج

مُتَعَلِّم - ع - علم سیکھنے والا - طالبِ علم - شاگرد ٭ ج

مُتَعَنِّت - ع - خطا پکڑنے والا

عیب نکالنے والا ÷ ج

مُتَعَنِّد ۔ ع ۔ دشمن ۔ عناد رکھنے والا ۔ (جمع فارسی ، متعندان)

مُتَعَنِّف ۔ ع ۔ سرزنش کرنے والا سختی سے پیش آنے والا ÷ غ

مُتَغَوِّسب ۔ ع ۔ رنجیدہ ۔ رنج کشیدہ ÷ ک

مُتَعَوِّد ۔ ع ۔ خوگر ۔ عادی ۔ عادت کرنے والا ÷ ج

مُتْعَہ ۔ ع ۔ میعادی نکاح ÷ ب

مُتَعَہِّد ۔ ع ۔ ذمہ دار ۔ کام میں مشغول ۔ اپنے عہد کو تازہ کرنے والا ÷ مب ۔ ج

مُتَعَیَّن ۔ ع ۔ مقرر کیا ہُوا ÷ ج ۔ مب

مُتَغَیَّر ۔ ع ۔ بدلا ہُوا ÷ ج

مُتَفَاوِت ۔ ع ۔ وہ چیز جو دوسری چیز سے مشابہ نہ ہو ۔ وہ چیز جو اپنے اوصاف میں دوسری چیز سے جُدا ہو ÷ ج

مُتَفَائِل ۔ ع ۔ فال نکالنے والا ۔ فال لینے والا ÷ غ

مُتَفَتِّش ۔ ع ۔ ڈھونڈنے والا تلاش کرنے والا ÷ ج

مُتَفَحِّص ۔ ع ۔ تلاش کرنے والا ۔ ڈھونڈھنے والا ÷ ج

مُتَفَرَّج ۔ ع ۔ سیرگاہ ۔ تماشہ گاہ ۔ تفریح گاہ ÷ ج

مُتَفَرَّع ۔ ع ۔ کسی چیز سے شاخ کی طرح پھوٹنے والا ÷ ج

مُتَفَرِّق ۔ ع ۔ علیحدہ ۔ جُدا ÷ ج

مُتَّفِق ۔ ع ۔ اتفاق کرنے والا ایکا کرنے والا ÷ ج

مُتَّفِقُ الْکَلِمَہ ۔ ع ۔ یک زبان ÷ ز

مُتَفَکِّر ۔ ع ۔ فکر مند ۔ وہ شخص جسکو فکر لاحق ہو ÷ ج

مُتَفَنِّن ۔ ع ۔ صاحب ہنر قانون دان ÷ مب

مُتَقَاضی ۔ ع ۔ تقاضا کرنے والا ÷ ج

مُتَقَارِب ۔ ع ۔ بحر کا نام ہے ÷ ج

مُتَقَاعِد ۔ ع ۔ سُستی کرنے والا ۔ بیٹھ رہنے والا ۔ پنشنی

قبول کرنے والا ÷ ج

مُتَقَبِّل ۔ ع ۔ قبول کرنے والا ÷ م

مُتَقَدِّم ۔ ع ۔ آگے ۔ بڑھنے والا پہلا ۔ (جمع مُتَقَدِّمین) ÷ ج

مُتْقِن ۔ ع ۔ مضبوط (مذکر) ÷ ش

مُتْقِنَہ ۔ ع ۔ ،، (مونث) ش

مُتَّقِی ۔ ع ۔ ڈرنے والا ۔ پرہیزگار ۔ بچنے والا ÷ غ

مُتَّکَا ۔ ع ۔ تکیہ لگانے کی جگہ تکیہ گاہ ÷ ش

مُتَّکائے پریشانی ۔ ف ۔ سُوت یا اُون کی بٹی ہوئی ایک رسّی ہوتی ہے جس سے صوفی لوگ مراقبہ کے وقت اپنی کمر اور زانو باندھ لیتے ہیں ۔ اور اُسے کمندِ وحدت بھی کہتے ہیں ہندی سیلی ÷ غ

مُتَکَاثِف ۔ ع ۔ گاڑھا ۔ موٹا ۔ دلدانہ ÷ ج

مُتَکَبِّر ۔ ع ۔ تکبّر کرنے والا ۔ مغرور ۔ (جمع متکبّرین) ÷ ج

مُتَکَسِّر ۔ ٹوٹنے والا شکستہ ہونے والا ÷ ج

مُتَکَفِّل ۔ ع ۔ ضامن کفیل ذمہ دار ÷ غ

مُتَکَلِّف ۔ تکلّف کرنے والا ÷ غ

مُتَکَلِّم - ع - بولنے والا - کلام
کرنے والا - علم کلام کا عالم -
(جمع متکلّمین) ÷ ج
مُتَکَوِّن - ع - وجود پکڑنے
والا - مخلوق ÷ نیستی سے ہستی
میں آنے والا ÷ ج
مُتَّکی - ع - تکیہ لگانے والا ÷ ج
مُتَلاشی - ع - پریشان ÷ معدوم
÷ خراب ÷ لاشے سے ماخوذ
ہے - عام لوگ جو اس لفظ
کو تلاش کرنے والے کے
معنی میں استعمال کرتے ہیں -
صحیح نہیں ہے - کیونکہ تلاش
بمعنی جُستجو ترکی لفظ ہے اِس
کا اسم فاعل تلاشی ہے -
پس جُستجو کرنے والے کے
معنی میں لفظ تلاشی صحیح
ہے نہ متلاشی ÷ غ
مُتَلاطِم - ع - تمانچہ مارنے
والا - موجیں مارنے والا - لہریں
ارنے والا - مَوّاج - موج زن ÷ ج
مُتَلَأْلِی - ع - روشن - چمکدار
÷ ج
مُتَلَبِّس - ع - لباس پہننے
والا - چھپنے والا - چھپا ہوا ÷ ج

مُتَلَذِّذ - ع - لذت اُٹھانے
والا ÷ ج
مُتَلَطِّخ - ع - آلودہ - لتھڑنے
والا ÷ ج
مُتْلِف - ع - ضائع کرنے والا
تلف کرنے والا - کھونے
والا ÷ ش
مُتَلَوِّن - ع - رنگ برنگ
ہونے والا ÷ ج
مُتَلَہِّف - ع - افسوس کرنے
والا - اندوہگین - غمگین ÷ ج
مُتَماثِل - ع - مُشابہ - مانند ÷ ج
مُتَمادی - ع - لمبا - دراز -
بعید ÷ غ
مُتَمَتِّع - ع - نفع اُٹھانے
والا ÷ ج
مُتَمَثِّل - ع - صورت پکڑنے
والا ÷ ج
مُتَمَرِّد - ع - سرکش - نافرمان
÷ ج
مُتَمَزِّق - ع - پھٹنے والا - ٹکڑے
ہونے والا ÷ ج
مُتَمَشّی - ع - چلنے والا ÷ ج
مُتَمَکِّن - ع - جگہ پکڑنے والا -
رہنے والا - اسم مُعرب یعنی وہ

اسم جس کے اخیر حرف کا اعراب
اختلاف عوامل کی وجہ سے
ہمیشہ بدلتا رہے اور ایک
حالت پر قایم نہ رہے ÷
مُتَمَلِّق - ع - چاپلوسی کرنے
والا - خوشامدی - للو پتو
کرنے والا ÷ ج
مُتَمِّمات - ع - وہ چیزیں جو
کسی چیز کو تمامیت کو پہنچائیں
کسی چیز کو تمام اور کامل کرنے
کرنے والی چیزیں ÷ ع
مُتَمَنّی - ع - تمنا کرنے والا
خواہشمند ÷ سب
مُتَمِّم - ع - تمام کرنے والا -
کامل کرنے والا ÷ ج
مُتَمَنّیٰ - ع - وہ چیز جسکی خواہش
ہو - وہ چیز جس کی آرزو
ہو - (جمع ÷ متمنیات) ÷ سب
مُتَمِّم مَکارِمِ اَخلاق - ع
تمام خوبیوں والا ÷ ر
مُتَمَوِّج - ع - موج مارنے
والا - لہریں مارنے والا ÷ ذ
مُتَمَوِّل - ع - دولتمند ÷ ذ
مَتْن - ع - پیٹھ - مجازاً وہ
اصل کتاب جو شرح کرنیکے قابل ہو ÷ غ

مُتَناہی -ع - انتہا کو پہنچنے والا
وہ چیز جس کی انتہا ہو -
(مونث متناہیہ) ٭ ج
مُتَنَبِّہ -ع - واقف - آگاہ -
خبردار ٭ ج
مُتَنَزِّہ -ع - پاکیزہ - بے
عیب ٭ ج
مُتَنَعِّم -ع - نازو نعمت میں گزران
کرنے والا - چین سے بسر
کرنے والا ٭ غ
مُتَنَفِّر -ع - نفرت کرنیوالا ٭ غ
مُتَنَوِّعَہ -ع - رنگ برنگ
کی چیزیں - طرح طرح کی چیزیں
قسم قسم کی چیزیں ٭ غ
مُتَنَوِّع -ع - رنگ برنگ
ہونے والا - طرح طرح کا
قسم قسم کا ٭ ج
مُتَواتِر -ع - پَے درپَے
لگاتار ٭ ج
مُتَوارِی -ع - چھپنے والا
٭ ش
مُتَوازِی -ع - برابر -
مقابل ٭ ج
مُتَواضِع -ع - عاجزی
کرنے والا - اپنے آپ کو
کم تر سمجھنے والا ٭ ج
مُتَوافِر -ع - زیادہ ہونے
والا - بہت کثیر ٭ ج
مُتَوالی -ع - پے در پے
ہونے والا - لگاتار ٭ ج
مُتَوَّج -ع - تاجدار ٭ ج
مُتَوَجِّہ -ع - توجہ کرنے والا
دھیان اور خیال کرنے
والا ٭ ج
مُتَوَحِّش -ع - وحشت اختیار
کرنے والا - وحشت میں
ڈالنے والا - وحشت دلانے
والا ٭ ج
مُتَوَرِّع -ع - پارسا - پرہیز
گار ٭ ج
مُتَوَزِّع -ع - پراگندہ -
پریشان ٭ ج
مُتَوَسِّل -ع - وسیلہ ڈھونڈنے
والا ٭ ج
مُتَوَصِّل -ع - ملنے والا - وصل
اختیار کرنے والا ٭ ج
مُتَوَطِّن -ع - ساکن - باشندہ -
رہنے والا ٭ ج
مُتَوَفّٰی -ع - مرا ہُوا - وفات
پایا ہُوا - مردہ ٭ ج
مُتَوَفّی -ع - مارنے والا -
وفات دینے والا ٭ ج
مُتَوَقِّع -ع - اُمید رکھنے
والا - اُمیدوار ٭ ش
مُتَوَقِّف -ع - دیر کرنے
والا - توقف کرنے والا ٭ ج
مُتَوَکِّل -ع - خدا پر بھروسہ
کرنے والا ٭ ج
مُتَوَلِّد -ع - پیدا ہونے
والا ٭ ج
مُتَوَلِّی -ع - کام پر رہنے والا
دوستی رکھنے والا - برسرکار
رہنے والا ٭ ج
مُتَوَلّی چیرہ زباں -ع
عطارو ماب
مُتَوَہِّم -ع - وہم کرنے
والا ٭ ج
مُتَوَہَّم -ع - وہم کیا گیا -
وہ بات جو وہم میں آئے
وہمی بات ٭ ج
مُتَّہ - بڑھیوں کا برما جس سے
لکڑی میں سوراخ کرتے
ہیں ٭ ش
مُتَّہَمات -ع - رسوائی کرنے

والا - پردہ کرنے والا ٭ ج

**مُتَہاوِن** - ع - سُستی کرنے والا - سُست - خوار - حقیر ٭ ج

**مُتَّہَم** - ع - وُہ شخص جس کو تہمت لگائی گئی ہو - تہمت لگایا ہُوا ٭ م

**مُتَہَوِّر** - ع - بہادر - بے باک ٭ ن

**مَتیاس** - سب - خدا کا انعام ٭

**مُتَیَّم** - ع - خوار - ذلیل - درد مند - عاشق ٭ ج

**مُتَیَمِّن** - ع - بابرکت - برکت والا - (متیمنات) برکت والی چیزیں ٭ م

**مَتِین** - ع - پائدار - مضبوط ٭ م

**مَثاب** - ع - لوٹنے کی جگہ - وُہ جگہ جہاں بہت پانی ہو ٭ غ

**مُثاب** - ع - ثواب دیا گیا بدلہ دیا گیا - پہاڑ کا راستہ ٭ غ

**مَثابَت** / **مَثابَہ** - ع - مانند - مشابہ ہونا - بازگشت حدودرجہ ٭ غ

**مِثال** - ع - شبیہ - مانند - نظیر - تصویر - حُکم - قاضی کا حُکمنامہ - بادشاہی فرمان پَروانہ ٭ غ

**مَثالِب** - ع - لوگوں کی بُرائیاں - عیب - مناقب کی ضد ٭ ش

**مَثالِث** - ع - سہ تارہ - جو ایک مشہور ساز ہے ٭ غ

**مِثالَہ** - ع - شاہی حُکم ٭ غ

**مَثانی** - ع - سورہ فاتحہ ٭ غ

**مَثانہ** - ع - وُہ تھیلی جس میں پیشاب جمع رہتا ہے پُھکنا ٭ ش

**مُثبَت** - ع - ثابت کیا ہُوا - لکھا ہُوا ٭ ش

**مُثَبَّت** - ع - برقرار رکھا گیا ٭ ش

**مِثقال** - ع - ساڑھے چار ماشہ کا وزن ٭ غ

**مِثل** - ع - مانند - مُشابہ - مِثل اور مثال میں یہ فرق ہے کہ مثل وُہ چیز ہے جو کسی چیز کے ساتھ اُس کے جملہ اُوصاف میں مشابہ ہو - بخلاف مثال کے کہ اس کے لئے جملہ اُوصاف میں مُشابہ ہونا ضروری نہیں ہے بلکہ ادنےٰ مماثلت کافی ہے ٭ غ

**مَثَل** - ع - مثال - کہاوت ٭

**مُثَلَّث** - ع - اصطلاح علم ہندسہ میں تکون جیسی یہ شکل ہے △ فقہ کی اصطلاح میں وُہ انگور کا شیرہ جو آگ پر جوش دینے سے دو تہائی جل جائے اور ایک تہائی باقی رہے - لُغت کی اصطلاح میں وُہ لفظ جس کا پہلا حرف زیر - زبر - پیش تینوں طرح سے پڑھنا صحیح ہو اور اُس کے معنی ہر حالت میں ایک ہی رہیں جیسے لفظ (صُفُوت) - سہ حرفی لفظ جیسے مہر - اور ماہ - اصطلاح علم تعویز میں وُہ شکل جس کے ہر طرف سے تین تین خانے ہوں جیسے یہ شکل ہے ٭ غ

|   |   |   |
|---|---|---|
|   |   |   |
|   |   |   |

**مُثَلَّث نِشان** - ع - وُہ ذی قدر جس کے سامنے لوگ

ادب و تعظیم سے بیٹھیں ۔ دوا زانو بٹھانے والا ۔ غ

مُثَلَّثاتُ الافلاک ۔ع ۔ آسمان کے بارہ بُرج ۔ چونکہ ہر تین برجوں کی شکل مثلث ہے اس لئے مثلثات کہتے ہیں ۔ عالموں نے ان برجوں کو بلحاظ خاصیت چار قسموں پر منقسم کیا ہے ۔ جس کی تفصیل یہ ہے ۔ مثلثِ آبی سرطان ۔ عقرب ۔ حوت ۔ مثلث آتشی حمل ۔ قوس ۔ اسد ۔ مثلثِ بادی ، جوزا ۔ میزان ۔ دلو ۔ مثلث خاکی ، ثور ۔ سنبلہ ۔ جدی ۔ غ

مَثَل زَن ۔ف ۔ مثال ۔ بیان کرنے والا ۔ کہاوت کہنے والا ۔ مثال مارنے والا ۔ بم

مَثَل شُدن ۔ف ۔ مشہور ہونا ۔ بم

مِثلِ عُطارِد و بُودن ۔ف ۔ منشی اور وزیر ہونا ۔ ب

مِثلِ کبک سَرِ را زیرِ بَرف کَردہ ۔ف ۔ چکور کی طرح سر نیچے کیے ہوئے ہو ۔ یہ کنایہ ہے ۔ مثلاً اب مُنہ کیوں چھپاتے ہو ۔ ن

مُثلہ ۔ع ۔ کسی کے ناک کان کاٹ کر اُس کی صورت بگاڑنا ۔ وہ شخص جس کے دشمنوں نے ناک کان اور دیگر اعضا کاٹ کر اُس کی صورت بگاڑ دی ہو ۔ غ ۔ ج

مُثمِر ۔ع ۔ پھلدار درخت ۔ پھل لانے والا ۔ پھل دینے والا ۔ نتیجہ دینے والا ۔ غ

مُثَمَّن ۔ع ۔ وُہ چیز جس سے آٹھ کے عدد کو تعلق ہو ۔ آٹھ پہلو ۔ ہشت پہلو ۔ غ

مُثَمَّن رَوضَہ ۔ع ۔ بہشت پہلو سے باغ ۔ آٹھ درجے والا باغ ۔ آٹھ بہشت ۔ غ

مُثنیٰ ۔ع ۔ دہرایا ہوا ۔ دُہرا ۔ دو سے نسبت رکھنے والا ۔ ش

مَثنیٰ ۔ع ۔ دو ۔ دو ۔ ش

مَثنَوی ۔ع ۔ وُہ نظم جس کی ہر ایک بات کا علٰحدہ علٰحدہ قافیہ ہو ۔ اور نظم جس کے ہر دو مصرعوں کا علٰحدہ علٰحدہ قافیہ ہو ۔ ج

مُثوب ۔ع ۔ ثواب دیا گیا ۔ (ثواب عبادت کے صلہ کو کہتے ہیں ) ۔ غ

مَثُوبات ۔ع ۔ جمع مَثُوبہ ، نیکیوں کے بدلے ۔ غ

مَثُوبَت } ع ۔ نیکی کا عوض
مَثُوبہ } بھلائی کا بدلہ ۔ عبادت کا پھل ۔ غ

مَثویٰ ۔ع ۔ آرام کی جگہ ۔ جائے قرار ۔ ٹھکانا ۔ ج

مُثِیب ۔ع ۔ نیکی کا بدلہ دینے والا ۔ غ

مَثِیل ۔ع ۔ ہم صورت ۔ مانند ۔ مُشابہ ۔ ج

مُج ۔ع ۔ مونگ ۔ ش

مُجّ ۔ معرب ۔ سبز ماش ۔ ش

مُج ۔ف ۔ راوی مخفف ماج ۔ اور تابع مہمل ہے کج کا ۔ ب

مُجاب ۔ع ۔ جواب دیا گیا ۔ قبول کیا گیا ۔ ش

مُجادِل ۔ع ۔ جھگڑنے والا ۔ ش

مُجادَلہ ۔ع ۔ جھگڑا ۔ ش

مَجاذِیب ۔ع ۔ مجذوب ۔ خُدا کی محبت میں کھنچے ہوئے لوگ آپے سے گزرے ہوئے لوگ ۔ ش ۔ غ

مُجارِي - ع - جمع مجریٰ - روانی کی جگہیں ÷ ج

مَجارِیِ بَدَن - ف - ع - رگیں ÷ ذ

مُجاز - ع - راہ - رہگزر - وُہ لفظ جسے اُس کے غیر حقیقی معنی میں استعمال کیا جائے ÷ ج
کِسی لفظ کے وُہ معنی جو حقیقی نہ ہوں - حقیقت کی ضد ÷ ج

مُجازا - ع - مُجازات کا مخفف ہے ÷ غ

مُجازات - ع - بدلہ دینا - عوض دینا (نیکی بدی کے بدلے میں مستعمل ہے) ÷ غ

مَجازی - ع - وُہ چیز جو مجاز کی طرف منسوب ہو - غیر حقیقی ÷ ج

مُجازی - ع - نیکی بدی کا بدلہ دینے والا - نیکی بدی کا عوض دینے والا ÷ غ

مَجاعت - ع - بھُوک ÷ ش

مَجال - ع - جولانگاہ - دوڑنے کا میدان - مجازاً ÷ موقع ÷ محل - حوصلہ - طاقت ÷ قدرت ÷ غ - ج

مُجالِس - ع - مصاحب - ہم صحبت جلیس - پاس بیٹھنے والا ÷ ج

مَجالِس - ع - جمع مجلس - جلسیں - محفلیں - جلسے ÷ ج

مُجالَسَت - ع - ہمنشینی - چند شخصوں کا باہم ملکر بیٹھنا ÷ ش

مَجالی - ع - جمع مُجلیٰ - جلوہ گاہیں - مجازاً آئینے ÷ غ

مَجامع - ع - جمع مجمع و مجمعے - جلسیں - جمع ہونے کی جگہیں ÷ ج

مُجامِع - ع - جماع کرنے والا - عورت سے صحبت کرنے والا ÷ ش

مُجامَعَت - ع - عورت سے ہم بستر ہونا - صحبت کرنا - جماع کرنا ÷ ش

مُجامَلَت - ع - نیکی کرنا ÷ ش

مُجانَبَت - ع - کِسی چیز سے دُور ہونا - کِسی کام سے یکسو ہونا ÷ اجتناب کرنا - کنارہ پکڑنا - علٰحدہ ہونا ÷ ش

مَجّان - ع - بیہودہ - مفت - بے فائدہ ÷ غ

مُجانِس - ع - ہم جنس ÷ ج

مُجانَسَت - ع - ہم جنسی ہم قومی ÷ ش

مَجانِین - ع - مجنون - دیوانے سڑی - پاگل ÷ ج

مُجاوَبَہ - ع - جواب دینا ÷ ج

مُجاوِر - ع - ہمسایہ - پڑوسی ÷ ج

مُجاوِرانِ فَلَک - ف - سبعۂ سیارہ - تمام ستارے ÷ ب

مُجاوَرَت - ع - ہمسائگی - پڑوس - قُرب - نزدیکی ÷ ش

مُجاوِز - ع - تجاوز کرنے والا - درگزر کرنے والا ÷ ج

مُجاہِد - ع - کوشش کرنے والا - راہ خدا میں لڑنے والا - جمع مجاہدین ÷ ش

مُجاہَدہ - ع - رنج ÷ مشقت کوشش ÷ نفس کو مارنا ÷ راہ خدا میں لڑنا ÷ ش

مُجاہِز - ع - تیاری کرنے والا - اسباب رکھنے والا ÷ غ

مُجاہِز اَرواح - ع - ذات الٰہی ÷ سرورِ کائنات ÷ ب

مُجاہِز کال - ف - سُود ÷ ج ÷ ب

مَجبُور - ع - وُہ شخص جو زبردستی کِسی کام پر مقرر کیا گیا ہو -

ناچار۔ بے بس۔ بے اختیار ٭ ع

مجبوری ۔ع۔ بے اختیاری
بے بسی۔ ناچاری ٭ ز

مجبول ۔ع۔ پیدا کیا گیا ٭ ج

مجتاز ۔ع۔ حد سے گزرنے
والا ٭ غ

مجتبیٰ ۔ع۔ برگزیدہ۔ پسندیدہ۔
مقبول۔ چھانٹا ہوا۔ چنا ہوا
٭ ش

مجتث ۔ع۔ جڑ سے اکھڑا
ہوا۔ علم عروض کی ایک
بحر کا نام ٭ م

مجتمع ۔ع۔ جمع کیا ہوا۔ اکٹھا
کیا ہوا ٭ ش۔ ج

مجتنب ۔ع۔ کسی چیز سے
علیحدگی اختیار کرنے والا۔
پرہیز کرنے والا۔ کنارہ
پکڑنے والا ٭ ش

مجتمع ۔ع۔ جمع کیا ہوا۔ اکٹھا
کیا ہوا ٭ ش ۔ج

مجتہد ۔ع۔ کوشش کرنے
والا۔ نیک رستہ نکالنے والا۔
فقہ کے مسائل نکالنے والا۔
(جمع مجتہدین) ش

مجد ۔ع۔ بزرگی۔ برتری۔ شرف
فضیلت ٭ ش

مجد ۔ع۔ کوشش کرنے والا ٭ غ

مجداف ۔ع۔ پانہ۔ چپو۔ کشتی
کا چپو ٭ غ

مجدد ۔ع۔ کسی کام کو از سرِ نو
کرنے والا + دین کی بدعتوں
کا دور کرنے والا + دینی احکامات
کو رواج دینے والا (جمع مجددین)
٭ ج

مجدد ۔ع۔ نیا۔ نیا کیا گیا ٭ ج

مجدر ۔ع۔ وہ شخص جو چیچک
میں مبتلا ہو۔ چیچک رو۔
آبلہ رخ ٭ ج۔ غ

مجذوب ۔ع۔ خدا کی محبت
میں کھنچا ہوا۔ آپے سے
گزرا ہوا ٭ ش

مجذور ۔ع۔ وہ عدد جو کسی
عدد کو فی نفسہ ضرب دینے
سے حاصل ہو۔ جیسے چار کا
مجذور ۱۶ ہے۔ عدد کی پہلی
قوت ٭ ج۔ ش

مجذوم ۔ع۔ کوڑھی ٭ ج۔ ش

مجرا ۔ع۔ رواں کرنا۔ رواں
کیا گیا۔ جاری کیا گیا + مجازاً
ملاقات۔ امرا۔ سلام بعد تسلیمات + غ

مجرب ۔ع۔ آزمودہ۔ آزمایا
ہوا۔ تجربہ کیا ہوا ٭ ج

مجرد ۔ع۔ تنہا۔ اکیلا۔ تارک
دنیا + بے عورت۔ حکیموں
کی اصطلاح میں وہ شے
جو مادہ سے پاک ہو جیسے
فرشتہ۔ روح ٭ غ

مجرب ۔ع۔ آزمانے والا۔
تجربہ کرنے والا ٭ ج

مجرک / مجرگ } ف۔ بیگار ٭ ہ

مجردات ۔ع۔ (جمع مجرد)۔
عقول عشرہ۔ ارواح۔ فرشتے
+ وہ چیزیں جو مادہ سے
پاک ہیں ٭ ج۔ غ

مجرم ۔ع۔ گنہگار ٭ ش

مجروح ۔ع۔ زخمی۔ گھائل ٭ ج

مجرہ ۔ع۔ کہکشاں۔ بے نہایت
چھوٹے چھوٹے ستاروں کا
ایک مجموعہ ہے جو اکثر راتوں
میں آسمان پر مثل راہ کے
دکھلائی دیتا ہے ٭ ش۔ غ

مجری ۔ع۔ جاری ہونے کی
جگہ۔ روانی کی جگہ۔ اصطلاح
شعر میں حرف روی کی حرکت

کو کہتے ہیں ؛ غ

مُجرّی - ف - عطار اور دوا فروش کا وہ برتن جس میں وہ دوا رکھتا ہے ؛ ب

مَجَسّ - ع - نبض گاہ نبض دیکھنے کی جگہ ؛ غ

مُجسطی کُشا ء } ف - کتاب
مجسطی کُشای } مجسطی کے مسائل کو حل کرنے والا - بڑا حساب جاننے والا - بڑا ہندسہ دان ؛ ش - ب - غ

مُجَسَّم - ع - جسم دار ؛ ش

مُجَسَّمہ - ع - پتھر کی مورت ؛

مُجَسَّمۂِ نِصف تَنہ - ف - آدھے دھڑ کی مورت ؛ ر

مُجَصَّص - ع - گچ کیا ہوا ؛ غ - ج

مُجَعَّد - ع - گھونگریالے بال ؛ ج - غ

مُجَفِّف - ع - خشک کرنے والا ؛ ش

مُجَلّٰی - ع - جلا دیا ہُوا - چمکایا ہُوا - صاف - روشن - آشکارا ؛ ج

مُجَلّی - ع - جلا کرنے والا - چمکانے والا - روشن کرنے والا ؛ ج

مُجَلَّد - ع - جلد بندی کیا ہُوا ؛ ج

مَجلِس - ع - بیٹھنے کی جگہ مجازاً وہ مقام جہاں لوگ جمع ہوں ؛ ش

مَجلِس اَفروز - ف - شراب انگوری ؛ ہ - ب - ج

مَجلِسِ سَنا - ع - شہر کے امیروں کی مجلس ؛ ر

مَجلِس نَویس - ف - اخبار نویس - دربار شاہی کا واقعہ نویس ؛ غ

مُجمَّد - ع - جمی ہوئی چیز ؛ ج

مُجمرۂِ نُقرہ پوش - ف - دنیا جہاں ؛ ب - ج

مِجمَر - ع - انگیٹھی ؛ ش

مَجمَع - ع - جمع ہونے کی جگہ - مجلس - محفل - بھیڑ - ہجوم - انبوہ ؛ ج - ش

مَجمَعُ البَحرَین - ع - دو دریاؤں کے ملنے کی جگہ ؛ غ

مُجمَعٌ عَلَیہ - ع - وہ امر جس پر لوگوں کا اتفاق ہو - متفِق علیہ ؛ غ

مُجمَل - ع - وہ کلام جو تفصیل کا محتاج ہو ؛ غ

مُجمَلات - ع - وہ آیات قرآنی جن کے معنی تفصیل کے محتاج ہیں ؛ غ

مَجمُوع } ع - جمع کیا ہُوا -
مَجمُوعَہ } اکٹھا - تمام و کمال سب سارا - کُل ؛ ج

مَجمُوعۂِ طِلائے مینا - ف - سونے کی جڑاؤ سینی - سونے کی میناکاری کی ہوئی سینی ؛ ر

مِجَنّ - ع - ڈھال ؛ غ

مُجَنَّح - ع - بازو دار - جناح دار ؛ غ - ج

مُجَنَّدَہ - ع - جمع کیا گیا - جمع ہونے کی جگہ ؛ غ

مَجنُون - ع - پاگل - دیوانہ - سڑی ؛ ش - غ

مُجَوِّز - ع - تجویز کرنے والا - روا رکھنے والا - جائز رکھنے والا ؛ غ

مُجَوَّز - ع - تجویز کیا ہُوا - جائز کیا ہُوا ؛ غ

مَجُوس - ع - جمع مجوسی - ایک

آتش پرست قوم ہے ؛ ج۔ ب

مُجوَّف ۔ع۔ کھوکھلا۔ وہ چیز جو اندر سے خالی ہو ؛ غ

مُجُون ۔ع۔ شوخی۔ ہزل۔ بیباکی۔ نڈر ہونا ؛ غ

مَجہُورات ۔ع۔ حروف مہموسہ کے سوا باقی حروف ؛ غ

مَجہُول ۔ع۔ نامعلوم۔ وہ فعل جس کا فاعل معلوم نہ ہو ؛ ج

مَجِی ۔ع۔ آنا ؛ ش

مُجِیب ۔ع۔ جواب دینے والا قبول کرنے والا ؛ ش

مَجِید ۔ع۔ بزرگ ؛ غ

مُجِیر ۔ع۔ پناہ دینے والا ؛ غ

مُچ ۔ف۔ پہنچا۔ کلائی ؛ ک

مَچِیدن ۔ف۔ ناز سے چلنا ؛ ب ۔ ن

مُچلکا ۔ت۔ وہ عہد نامہ جو
مُچلکہ گنہگاروں سے لکھوایا جائے ؛ ش ۔ غ

مُحّ ۔ع۔ انڈے کی زردی ؛ ن

مُحابا ۔ف۔ چھوڑ دینا۔ مروت۔ اعانت۔ مدد۔ نگہداشت۔ لحاظ۔ رعایت اصل لفظ مُحابات ہے مگر فارسی والے تائے فوقانی کو حذف کرکے اس کا استعمال کرتے ہیں ؛ ش ۔ غ

مُحادثہ ۔ع۔ گفتگو۔ آپس میں بات چیت کرنا ؛ ش

مُحاذات ۔ع۔ مقابلہ۔ تقابل مقابل ہونا۔ روبرو ہونا۔ آمنے سامنے ہونا ؛ ش

مُحاذی ۔ع۔ مقابل۔ آمنے سامنے ہونے والا۔ روبرو ہونے والا ؛ ش

مُحارِب ۔ع۔ لڑنے والا۔ جنگ کرنے والا ؛ ش

مُحارَبہ ۔ع۔ لڑائی۔ جنگ۔ (جمع محاربات) ؛ ش

مُحارَست ۔ع۔ نگہبانی ؛ ج

مَحارِم ۔ع۔ (جمع محرم) رازدان۔ پردہ والے، جو گھر میں آسکے ؛ ج ۔ غ ۔ ش

مَحارِیب ۔ (جمع محراب) محرابیں ؛ ج ۔ غ

مُحاسِب ۔ع۔ حساب لینے والا۔ حساب جاننے والا ؛ ش

مُحاسَبہ ۔ع۔ حساب ؛ ش

مَحاسِن ۔ع۔ خلاف قیاس (جمع حسن) خوبیاں۔ بھلائیاں داڑھیاں ؛ غ

مَحاسِن از آسیا سپید کردن ۔ف۔ کمال بے وقوفی سے مراد ہے۔ جیسے کہتے ہیں دھوپ میں داڑھی سفید کرنا ؛ بہ

مُحاصِر ۔ع۔ گھیرنے والا۔ محاصرہ کرنے والا ؛ ج

مُحاصَرہ ۔ع۔ چاروں طرف سے کسی کی راہ کو بند کردینا گھیر لینا ؛ ج

مُحاضَرات ۔ع۔ معاملات۔ یاد رکھی ہوئی باتیں۔ موافق حال نقلیں۔ مناسب مقام حکایتیں۔ گزشتہ کہانیاں یعنی علم تواریخ ؛ غ ۔ بہ

مُحاط ۔ع۔ چاروں طرف سے گھرا ہوا ؛ ش

مُحافِظ ۔ع۔ نگہبان ؛ ش

مُحافَظت ۔ع۔ نگہبانی ؛ ش

مَحافِل ۔ع۔ (جمع محفل) مجلسیں۔ مجمعے ؛ غ

مُحافّہ ۔ع۔ ڈولی۔ پالکی۔ فارسی والے محافہ بغیر تشدید

فاء کے استعمال کرتے ہیں ÷ ع

**مُحاق** ۔ع۔ چاند کا گھٹنا۔ چاند کی تین آخری تاریخیں جن میں چاند غایب رہتا ہے۔ اس لفظ کی میم کو زیر زبر اور پیش تینوں حرکتیں درست ہیں ÷ غ

**مُحاکا** / **مُحاکات** ۔ع۔ محاکات کا مخفف ہے۔ آپس میں بات چیت کرنا۔ قصے کہانیاں کہنا ÷ غ

**مُحاکمات** ۔ع۔ جمع محاکمہ۔ فیصلے۔ مقدمات ÷ ش۔غ

**مُحاکمہ** ۔ع۔ فیصلہ۔ جھگڑے کے واسطے حاکم کے پاس جانا۔ مقدمہ ÷ غ۔ش

**مُحال** ۔ع۔ غیر ممکن۔ ناممکن ان ہونی بات۔ش

**مَحال** ۔ع۔ مکر و حیلہ ÷ غ

**مَحالّ** ۔ع۔ جمع مَحَلّ۔ مقامات۔ ضلعے۔ اُترنے کی جگہیں ÷ غ

**مُحالات** ۔ع۔ جمع محالہ۔ ناممکنات۔ غیر ممکن چیزیں ج۔غ

**مَحامِد** ۔ع۔ جمع مَحمَدَہ۔ خوبیاں تعریفیں۔ نیک خصلتیں ÷ ش

**مَحامِل** ۔ع۔ جمع مَحمِل۔ ہودج ÷ ج

**مُحامَلت** ۔ع۔ مل کر بوجھ اُٹھانا ÷ غ

**مُحاوَرت** ۔ع۔ جواب دینا آپس میں بات چیت کرنا ÷ ج

**مُحاورات** ۔ع۔ جمع محاورہ۔ آپس کی گفتگوئیں ہمکلامیاں ÷ ج

**مُحاوِل** ۔ع۔ گرد پھرنے والا۔ سوچنے والا ÷ غ

**مُحاوَلہ** ۔ع۔ کسی چیز کا ارادہ کرنا۔ کسی چیز کا طلب کرنا ÷ ج۔غ

**مُحاوَرہ** ۔ع۔ باہمی گفتگو۔ آپس میں بات چیت کرنا۔ ایک دوسرے کو جواب دینا ÷ ج

**مُحِبّ** ۔ع۔ دوست رکھنے والا۔ دوستی کرنے والا۔ پیار کرنے والا۔ عاشق ÷ ش

**مَحَبّت** ۔ع۔ دوستی۔ اُلفت پیار ÷ غ

**مَحبَرہ** ۔ع۔ دوات ÷ ج

**مَحبَس** ۔ع۔ قید خانہ ÷ ج

**مَحبُوب** ۔ع۔ پیارا۔ دوست معشوق ÷ ش

**مَحبُوبہ** ۔ع۔ معشوقہ ÷ ش

**مَحبُوس** ۔ع۔ قیدی ÷ ج

**مُحتاج** ۔ع۔ حاجتمند۔ غریب۔ فقیر۔ مفلس ÷ ج

**مُحتاط** ۔ع۔ احتیاط رکھنے والا ÷ ج

**مُحتال** ۔ع۔ حیلہ گر۔ مکار۔ (مذکر) ÷ ش

**مُحتالہ** ۔ع۔ حیلہ گر۔ مکارہ۔ (مونث) ÷ ش

**مُحتَجِب** ۔ع۔ پردہ میں ہونے والا۔ پوشیدہ۔ پنہاں۔ چھپا ہوا ÷ ش

**مُحتَجِبات** ۔ع۔ جمع مُحتَجِبہ۔ پردہ نشین عورتیں ÷ غ

**مُحتَرِز** ۔ع۔ پرہیز کرنے والا۔ اپنے آپکو نگاہ رکھنے والا ÷ ج

**مُحتَرِف** ۔ع۔ ہم پیشہ ÷ ع

**مُحتَرِفہ** ۔ یہ لفظ فرقہ یا جماعت

کی صفت میں واقع ہوتا ہے
پیشہ ور لوگ۔ کاری گر ؛ غ
مُحْتَرِق ۔ ع ۔ سوختہ ۔ جلا ہُوا ۔ ج
مُحْتَرَم ۔ ع ۔ عزت کیا گیا ۔ حُرمت کیا گیا ؛ ج
مُحْتَسِب ۔ ع ۔ شمار کرنے والا ۔ حساب کرنے والا ۔ وہ جو خلاف شرع باتوں پر مواخذہ کرے ؛ غ
مُحْتَشِم ۔ ع ۔ دھن دولت اور نوکر چاکر والا ؛ غ
مُحْتَفِل ۔ ع ۔ سربراہ ۔ بہت کوشش و وضاحت سے کلام کرنے والا ؛ میب
مُحْتَظ ۔ ع ۔ بہرہ یاب ۔ مجازاً خوش ؛ غ
مُحْتَکِر ۔ ع ۔ وہ غلّہ بیچنے والا جو گرانی کی نیت سے غلّہ کو رکھ چھوڑے ؛ غ
مُحْتَمَل ۔ ع ۔ وہ بات جس کا احتمال ہو ؛ ج ۔ غ
مُحْتُوم ۔ ع ۔ واجب کیا ہُوا لازم کیا ہُوا ؛ ج
مُحْتَوِی ۔ ع ۔ شامل ۔ گھرنے والا ؛ ش

مُحَجَّر ۔ ع ۔ جالی دار دیوار ۔ پردہ کی دیوار ۔ جنگلہ ؛ ز
مُحَجَّل ۔ ع ۔ سرخ یا سیاہ رنگ کا گھوڑا جس کے چاروں ہاتھ پاؤں سفید ہوں ؛ غ
مِجْمَرَہ ۔ ع ۔ بنگھی ۔ پچھنہ ؛ غ
مِحْجَن ۔ ع ۔ چوگان ۔ بلّا ؛ غ
مَحْجُوب ۔ ع ۔ پردہ میں چھپا ہُوا ۔ پوشیدہ ؛ ش
مَحْجُوبَہ ۔ ع ۔ پردہ میں چھپی ہوئی ۔ پردہ نشین عورت ۔ شرمیلی + وہ لکڑی جو دروازے کے پیچھے رکھ دیتے ہیں ۔ تاکہ کوئی دروازہ نہ کھولے ؛ غ
مَحْجُوبَۂ اَحْمَر ۔ ع ۔ احمد کا الف ؛ ش
مَحْجُور ۔ ع ۔ منع کیا گیا ۔ حرام کیا گیا ؛ ش
مُحَدَّب ۔ ع ۔ گوبدار + وہ چیز جو شل قبہ کے ہو + کرہ کی بیرونی سطح ؛ ج
مُحَدِّث ۔ ع ۔ علم حدیث کا عالم ؛ غ

مُحْدِث ۔ ع ۔ احداث کرنے والا ۔ نئی بات نکالنے والا بے وضو و ناپاک ؛ غ
مَحْدُود ۔ ع ۔ حد کیا گیا ۔ حدود سے گھرا ہُوا ۔ تناہی ؛ ج
مَحْذُور ۔ ع ۔ وہ چیز جس سے ڈر لگے ۔ ڈراونی چیز ؛ غ
مَحْذُوف ۔ ع ۔ دور کیا ہُوا ۔ کلمہ کا وہ حرف جس کو کلمہ سے گرا دیا ہو ؛ ش
مِحْراب ۔ ع ۔ مسجدوں کا وہ طاق جس میں امام کھڑے ہو کر نماز پڑھاتا ہے ۔ بالاخانہ + صدر مجلس ؛ ش
مِحْرابِ جَمشید ۔ ف ۔ جامِ جہاں نما ۔ سورج ۔ آگ ؛ ش ۔ ب
مِحْرابِ شَکَر پُورَہ ۔ ف ۔ سنبوسہ ؛ ج ۔ ب
مِحْراب گاہ } ف ۔ مسجد ؛ غ
مِحْراب گہ
مِحْرابی ۔ ف ۔ مسجد + ایک قسم کی خمدار تلوار ؛ غ
مِحْراک ۔ ع ۔ بہت پھرنے والا افسوس کنندہ + نام اسرافیلؑ ؛ ع

مُحَرِّر - ع - ف - لکھنے والا - غلام آزاد کرنے والا ÷ ش

مُحَرَّرَہ } مذکر - لکھا ہوا آزاد
مُحَرَّرہ } مونث - لکھا ہوا ÷ ش

مُحَرِّرانِ فَلَک - ع - بڑا تارا، ستارے ÷ ب

مُحَرِّض - ع - اُکسانے والا - اُبھارنے والا - ورغلانے والا ÷ غ

مُحَرَّض - ع - اُبھارا ہوا - اُکسایا ہوا - ورغلایا ہوا ÷ غ

مُحَرَّف - سیدھائی سے پھیرا ہوا - ترچھا - ٹیڑھا ÷ غ

مُحَرِّف - ع - سیدھائی سے پھیرنے والا - ترچھا کرنے والا ÷ ش

مُحْرِق - ع - جلانے والا ÷ ش

مُحْرِقَہ - ع (مونث) جلانے والی ÷ ش

مُحَرِّک - ع - حرکت دینے والا ÷ ج

مُحَرِّص - ع - حرص دلانے والا ÷ غ

مُحَرَّم - ع - حرام کیا ہوا - مسلمانوں کے پہلے مہینے کا نام ÷ ش

مُحْرِم - ع - حج کا احرام باندھنے والا - حرم کعبہ میں داخل ہونے والا ÷ ش

مَحْرَم - ع - عورت کا وہ قریبی رشتہ دار جس کے ساتھ اُس کا نکاح حرام ہو - مجازاً واقف کار ÷ ش - غ

مُحَرَّمات - ع - حرام چیزیں - وُہ باتیں جن کا کرنا شرعاً جائز نہیں ہے ÷ ج

مَحْرَمان - ف - جمع فارسی مَحْرَم واقف کار ÷ ز

مَحْرَمِ راز - ف - بھید جاننے والا ÷ ذ

مَحْرُور - ع - گرم مزاج ÷ غ

مَحْرُوس - ع - حفاظت کیا گیا - محفوظ ÷ ش

مَحْرُوسہ - ع - محفوظ - وُہ چیز جس کی حفاظت کی جائے (ممالک محروسہ) شاہی ملک جن کی حفاظت جاتی ہے - کنایتہً اپنے ملک ÷ ع

مَحْرُوم - ع - بے نصیب ÷ ہم

مَحْزُون - ع - غمگین - رنجیدہ ÷ ج

مُحْسِن - ع - نیکی کرنے والا - نیکوکار ÷ ش

مُحْسِنات - ع - جمع مُحْسِنَہ - نیکیاں - خوبیاں ÷ غ

مُحْسَنَہ - ع - نیکی - خوبی ÷ غ

مُحْسِنَہ - ع - نیکی کرنے والی ÷ ش

مُحْسِنِین - ع - جمع مُحْسِن - نیکی کرنے والے ÷ ش

مَحْسُوب - ع - حساب کیا گیا - شمار کیا گیا ÷ ش

مَحْسُود - ع - وُہ شخص جس پر لوگوں کو حسد ہو - وُہ شخص جو اس قابل ہو کہ لوگ اُس پر حسد کریں - وُہ شخص جس پر لوگوں کو رشک ہو - وُہ شخص جو اس قابل ہو کہ لوگ اس پر رشک کریں ÷ ش

مَحْسُوس - ع - وُہ شے جو حواس خمسہ کے ذریعہ سے معلوم ہو سکے - معلوم کی ہوئی شے - آشکارا - ظاہر ÷ غ ش

مَحْشَر - ع - میدان قیامت ÷ ش

مَحْشَر خِرام } ف - معشوق ÷ ہم
مَحْشَر قد }

مَحْشُو - ع - بھرا ہو - آگندہ

فارسی میں بغیر تشدید واؤ
کے بھی آتا ہے ؞ غ
مَحشُور ۔ ع ۔ قیامت کے دن
اُٹھایا گیا ؞ ش
مَخشُوش ۔ ع ۔ جلایا گیا ۔
مکروہ ۔ آلودہ ؞ غ
مُحشّٰے ۔ ع ۔ حاشیہ چڑھایا
ہُوا ؞ ش
مُحشّٰی ۔ ع ۔ حاشیہ چڑھانے
والا ؞ ش
مُحَصِّل ۔ ع ۔ تحصیل کرنے
والا ؞ ش
مُحَصَّل ۔ ع ۔ حاصل کیا ہوا ؞ غ
مُحْصِن ۔ ع ۔ پرہیزگار ۔ پاک
دامن ۔ بیاہا ہُوا ۔ (جمع
مُحصِنین) ؞ ج
مُحصَنات ۔ ع ۔ جمع مُحصَنہ ۔
خاوند والی عورتیں ۔ پرہیزگار
عورتیں ۔ پاکدامن عورتیں ۔
آزاد عورتیں ؞ ج
مُحصَنہ ۔ ع ۔ پاک دامن عورت
پرہیزگار ۔ عورت ۔ خاوند
والی عورت (جمع محصنات) ؞ ش
مُحصِنین ۔ ع ۔ جمع مُحصِن ۔
پرہیزگار مرد ؞ ش

مَحصُود ۔ ع ۔ کٹی ہوئی کھیتی
؞ ص
مَحصُور ۔ ع ۔ حصر کیا ہُوا ۔
گھِرا ہُوا ۔ قید ؞ ج
مَحصُول ۔ ع ۔ حاصل کیا ہُوا ؞ ش
مَحض ۔ ع ۔ خالص ۔ بڑا ۔
صِرف ؞ ج
مَحضَر ۔ ع ۔ مجمع ۔ چک ۔ وثیقہ
نیک محضر ۔ وہ شخص جو لوگوں
کو اُن کی پیٹھ پیچھے نیکی سے
یاد کرے ؞ ج ۔ غ
محضر بر آب نوشتن ۔ ف ۔
بیہودہ کام کرنا ۔ لغو حرکت
کرنی ؞ بم ۔ غ
مَحظُوظ ۔ ع ۔ صاحب نصیب ۔
بہرہ مند ۔ بختور ۔ نصیب ور ؞ ش
مَحفَظہ ۔ ع ۔ نوٹ بک ۔ یادداشت
کی کتاب ؞ ر
مَحفِل شکستن ۔ ف ۔ محفل
سے اُٹھ کھڑے ہونا ؞ نہ
مَحفِل ۔ ع ۔ آدمیوں کے جمع
ہونے کی جگہ ۔ مجلس ۔ مجمع ؞ ش
مَحفِل نام و ننگ ۔ ف ۔
قیامت ؞ نہ
مَحفُوظ ۔ حفاظت کیا گیا ؞ ش

مَحفُوف ۔ ع ۔ چاروں طرف
سے گھِرا ہُوا ؞ ش
مِحَفَّہ ۔ ع ۔ ڈولی ؞ ش
مَحق ۔ ع ۔ باطل کرنا ۔ پاک
کرنا ۔ گرمی کا کسی چیز کو
جلا دینا ۔ کھٹنا ۔ گھٹانا ؞
غ ۔ ش
مُحَقَّر ۔ ع ۔ حقیر ۔ ذلیل ؞ ج
مُحَقِّق ۔ ع ۔ تحقیق کرنے والا
ٹھیک باتوں کا خواہاں ۔ حقیقت
کا تلاشی ؞ ش
مُحَقَّق ۔ ع ۔ تحقیق شدہ امر ۔
فن خوشنویسی میں ایک خط
کا نام ہے ؞ ش
مُحَقِّقین ۔ ع ۔ تحقیق کنندے ؞ ش
مِحَک ۔ ع ۔ کسوٹی ۔ یہ لفظ
میم کے زیر و زبر دونو
طرح سے درست ہے ؞ ش
مِحَکِّ زر ۔ ع ۔ ف ۔ ایمان
ایمان کی کسوٹی ۔ حجر اسود
؞ ج ۔ ب ۔
مِحَکِّ زریں ۔ ع ۔ ف ۔
کسوٹی ۔ حجر اسود ؞ ش ۔ ج ۔ ب
مُحکَم ۔ ع ۔ مضبوط ۔ پایدار ؞ ش
مُحکَمات ۔ ع ۔ قرآن مجید کی وہ

ثابتیں جن کے معنی صریح اور صاف ظاہر ہیں۔ اور اُن میں تاویل کی ضرورت نہیں ہے ؛ غ

مُحکمہ ۔ ع ۔ کچہری ۔ عدالت دفتر ؛ ش

مُحکمۃُ التّمیز ۔ ع ۔ ہائی کورٹ چیف کورٹ ؛ ز

مُحکمۂ اِستیناف ۔ ع ۔ عدالت اپیل ؛ ز

مُحکمۂ جزا ۔ ف ۔ عدالتِ فوجداری ؛ ز

مُحکمۂ حقوق ۔ ف ۔ عدالت دیوانی ؛ ز

مَحکُوم ۔ ع ۔ مطیع ۔ تابع ۔ فرماں بردار ؛ ج

مَحکی (مذکر) مَحکیّہ (مؤنث) وُہ امر جس کی حکایت کی جائے ؛ ش

مَحَل ۔ ع ۔ جگہ ۔ مکان ۔ منزل مجازاً بادشاہ یا امیر کا مکان فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید لام کے آتا ہے ؛ ج ۔ بم

مَحَلّات ۔ ع ۔ جمع محلّہ ۔ منزلیں مکانات ۔ اُترنے کی جگہیں + شہر کے ٹکڑے ؛ ج ۔ ش

مِحلَب ۔ ع ۔ دودھ دُہنے کا برتن ۔ ایک خوشبودار درخت ؛ غ ۔ ب

مَحلِّ نظر ۔ ع ۔ مقامِ فکر ۔ کنایۃً اعتراض کی جگہ ؛ غ

مَحلُوج ۔ ع ۔ بنولہ سے جُدا کی ہوئی روئی + دُھنکی ہوئی روئی ؛ ج

مَحلُول ۔ ع ۔ حل کیا ہُوا ۔ گھولا ہُوا ؛ ج

مَحَلّہ ۔ ع ۔ اُترنے کی جگہ ۔ مقام منزل ۔ شہر کا حِصّہ ؛ ش

مُحلّیٰ ع ۔ سنوارا ہُوا ۔ سجا ہُوا زیور سے سجا ہُوا ؛ غ

مَحمَدَت ۔ ع ۔ تعریف ۔ ستائش ؛ غ

مُحمّدی ۔ ع ۔ محمد صلی اللّٰہ علیہ وسلم کا تبیع ۔ مسلمان ؛ ج

مَحمِل ۔ ع ۔ اُونٹ کا کجاوہ (جمع محامل) ؛ ش

مَحمُودہ ۔ ع ۔ تعریف کیا گیا ؛ ش

مَحمُودہ ۔ ع ۔ تعریف کی گئی ۔ سقمونیا ؛ ش ۔ ب

مَحمُول ۔ ع ۔ لادا ہُوا ۔ منطق کی اصطلاح میں مبتدا کو موضوع اور خبر کو محمول کہتے ہیں ۔ گمان کیا ہُوا ؛ غ

مَحمُوم ۔ ع ۔ وُہ شخص جسے بخار ہو ؛ ج

مِحَن ۔ ع ۔ جمع محنت ، محنتیں ۔ مشقّتیں تکلیفیں ؛ ش ۔ ج

مَحن ۔ ع ۔ بخشنا + آزمانا + مارنا ؛ ش

مِحنَت ۔ ع ۔ آزمائش + امتحان + دُکھ + بلا + رنج مُشقّت + تکلیف ؛ ش ۔ ج

مِحنت سرا ۔ ف ۔ محنت کا گھر ۔ دنیا ؛ ز

مَحو ۔ ع ۔ زائل کرنا ۔ دُور کرنا مِٹانا ۔ فنا ۔ استغراق فارسی والے عاشق اور دیوانے کو کہتے ہیں ؛ غ

مِحوَر ۔ ع ۔ وُہ چیز جس پر کوئی چیز گردش کرے ۔ جیسے کمہار کے چاک کی کیلی جس پر چاک گھومتا ہے ۔ گاڑی کا دُھرا جس پر پہیہ گردش کرتا ہے ۔ علمِ ریاضی کی اصطلاح میں وُہ وہمی خط جس کا ایک سرا قُطب شمالی اور دوسرا قطب جنوبی سے پیوستہ ہے اور اور زمین اُس کے گرد گردش کرتی ہے ؛ غ

مَحُوط - ع - احاطہ کی جگہ - گھِرا ہُوا - چار دیواری ٭ غ

مُحَوَّل - ع - سپرد کیا ہُوا - سونپا ہُوا - حوالہ کیا ہُوا ٭ غ

مُحْیِی } مُحْیّ } ع - زندہ کرنے والا ٭ ج

مَحْیَا - ع - زیست - زندگی - حیات ٭ ج

مُحَیَّا - ع - چہرہ - مُنہ ٭ غ

مَحِیض - ع - حیض ٭ غ

مُحِیط - ع - احاطہ کرنے والا گھیرنے والا - گھیرا + دائرہ کا گول خط ٭ غ

مُحِیل - ع - حیلہ گر - مکّار - فریبی ٭ غ

مُخ - ف - پٹنا - پٹا ہُوا + مست لیٹ + آگ ٭ ب - ن

مُخ - ف - بھاری لگام + کھجور کا درخت ٭ ب - ن

مُخّ - ع - سر کا بھیجا - ہڈی کا گودا - مغز - مجازاً ہر شے کا خلاصہ ٭ ب

مَخَاتِیم - ع - جمع مختوم - مُہر لگایا ہُوا ٭ غ

مُخَادِع - ع - دھوکے باز ٭ غ

مُخَادِعات - ع - جمع مخادعت ٭ غ

مُخَادَعَت - ع - مکر - فریب دغا - مکر کرنا - فریب دینا - جمع مخادعات ٭ غ

مَخَادِیم - ع - جمع مخدوم - واجب الخدمت لوگ ٭ غ

مَخَاذِیل - ع - جمع مخذول - رسوا ٭ غ

مَخَارِج - ع - جمع مخرج - نکلنے کی جگہیں ٭ ج

مَخَازِن - ع - جمع مخزن - خزانے ٭ ج

مُخَاصَمَت } مُخَاصَمَہ } ع - آپس کی لڑائی دشمنی ٭ پ

مُخَاض - ع - حاملہ شیرنی + اونٹ کا دوسالہ بچّہ + دروازہ کسی کام میں مشغول ہونا ٭ غ

مُخَاط - ع - آب بینی - رینٹ ٭ غ

مُخَاطِب - ع - وہ شخص جس سے بات کی جائے ٭ ش

مُخَاطَب - ع - خطاب کرنے والا ٭ ش

مُخَاطَبات - ع - جمع مخاطبہ آپس کی باتیں - نامے خطوط + ج - غ

مُخَاطَرَہ - ع - خطر - خطرہ - اندیشہ - وہ بات جو دل میں آئے ٭ ج

مُخَاطَہ - ع - سپستان - لسوڑے کا درخت ٭ ب

مُخَافَتَت - ع - آہستہ پڑھنا ٭ غ

مَخَافَة - ع - خوف - ڈر ٭ ج

مَخَالِب - ع - جمع مخلب - درندوں اور شکاری پرندوں کے پنجے ٭ س

مُخَالَطَت - ع - آپس میں میل جول کرنا - ہم نوالہ و ہم پیالہ ہونا ٭ ش

مُخَالِف - ع - خلاف کرنے والا - دشمن ٭ ج

مُخَالَفَت - ع - دشمنی - اختلاف ٭ ج

مُخَالِفِ مال - ع - سخی کریم ٭ ش

مُخْبِر - ع - خبر دینے والا + جاسوس ٭ ش

مُخْبِرِ صادِق - ع - سچی خبر دینے والا - جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے ٭

مُخَبَّط - ع - عاجز ٭ ش

**مُخنت** - ف - اُمید ÷ ن

**مُختار** - ع - اختیار کرنے والا - صاحب اختیار + اختیار کیا ہُوا - انتخاب کیا ہُوا - چھانٹا ہُوا - پسندیدہ ÷ ج

**مُختارِ حق** - ع - نبی آخرالزمان ÷ ب

**مُختال** - ع - اکڑنے والا - متکبّر ÷ غ

**مُخترِع** - ع - نئی بات نکالنے والا ÷ ج

**مُخترَع** - ع - نیا نکالا ہُوا ÷ ج

**مُختصّ** - ع - خاص کیا گیا ÷ ج

**مُختصَر** - ع - کوتاہ ÷ ج

**مُختل** - ع - وُہ شے جس میں خلل ہو - فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید لام کے مستعمل ہے ÷ غ - ہم

**مُختلّ الحواس** - ع - مسلوب العقل - دیوانہ ÷ ز

**مُختلِف** - ع - اختلاف کرنے والا - جُدا - علیحدہ ÷ ج

**مُختلَف فیہ** - ع - وُہ امر جس میں اختلاف ہو ÷ ز

**مُختتم + مُختوم** - ع - مُہر لگایا ہُوا ÷ ع

**مَختون** - ع - ختنہ کیا ہُوا ÷ ش

**مُخدِّر** - ع - وُہ چیز یا دوا جو اعضاء کو سُن یا بے حس کر دے ÷ غ

**مُخدِّرات** - ع - جمع مُخدِّرہ' اعضاء کو سُن اور بے حس کرنے والی دوائیں - ہیجان لانے والی دوائیں - نیند اُچاٹ کرنے والی دوائیں ÷ غ

**مُخدَّر** - ع - وُہ عضو جو سُن ہو جائے + پردہ میں بیٹھنے والا ÷ غ

**مُخدَّرات** - ع - جمع مُخدَّرہ' پردہ نشیں عورتیں ÷ ش

**مُخدَّراتِ قُدسی** - ع - رموز الٰہی و اسرار الٰہی سے مُراد ہے ÷ ز

**مُخدَّرہ** - ع - پردہ نشین عورت ÷ ش

**مَخدوش** - ع - مجازاً وہ امر جس میں خدشہ ہو + چھیلا ہُوا - خراش دار ÷ غ

**مَخدوم** - ع - واجب الخدمت - بزرگ - بڑا - مالک - آقا ÷ ش

**مَخذول** - ع - ذلیل کیا ہُوا - ذلیل - خوار ÷ ش

**مُخرِّب / مُخرِب** - ع - اُجاڑنے والا ویران کرنے والا تباہ و برباد کرنے والا ÷ ج

**مَخرَج** - ع - نکلنے کی جگہ ÷ ج

**مُخرِج** - ع - باہر نکالنے والا ÷ ج

**مُخرَّد** - ف - مُصفّا - خرادہ کیا ہُوا ÷ فش

**مَخرَقہ** - ع - شرمندگی ÷ غ

**مِخرَقہ** - ع - تلوار کھیل کا آلہ - قلندروں کی کسوٹی + قلندروں کی گدڑی ÷ غ

**مَخروش** - ف - چھیلا ہُوا ÷ غ

**مَخروط** - ع - خراط پر چڑھایا ہُوا - تراشا ہُوا - چھیلا ہُوا - وُہ چیز جو گاجر کی مانند اُتار چڑھاؤ رکھتی ہو یعنی اُس کا سرا باریک ہو اور پیندا چوڑا ÷ غ

**مَخروطی** - ع - وُہ چیز جو گاجر کی مانند اُتار چڑھاؤ رکھتی ہو یعنی جس کا ایک سرا باریک ہو اور دوسرا چوڑا ÷ غ

مخزن - ف = جمع کرنے کی جگہ
خزانے کی جگہ + ج
مَخزُون - ع - خزانہ میں رکھی
ہوئی چیز ٭ ش
مَخزُونات - ع - جمع مخزونہ،
خزانہ میں رکھی ہوئی چیزیں۔
چھپے ہوئے بھید ٭ غ
مَخزُونہ - ع - خزانہ میں رکھی
ہوئی چیز ٭ ش
مُخشِتان - ف - نخلستان ٭ ت
مَخصُوص - ع - خاص کیا
ہوُا ٭ ج
مَخصُوص دَم بُودن -
ف - زندگی میں ایک سانس
باقی رہنا ٭ ج
مُخَضَّب - ع - رنگا ہوُا۔
خضاب کیا ہوُا ٭ ج
مُخَطَّط - ع - لکیروں والا۔
دھاریدار + نقشین + وہ
معشوق جس کا خط نکل آیا
ہو ٭ ج - ش
مَخطُور - ع - جو دل میں گزرے +
وہ چیز جس میں خوف واندیشہ
ہو - فکر + اندیشہ + ہلاکت
سے نزدیک کیا ہوُا + منع کیا
گیا ٭ غ
مَخطُوبہ - ع - منگیتر - وہ عورت
جس کے ساتھ نکاح کی
خواستگاری کی گئی ہو ٭ غ
مُخطی - ع - وہ شخص جو نیکی
کا ارادہ کرے اور اچانک
اور بے قصد - اُس سے
خطا سرزد ہو جائے ٭ غ
مُخَفَّف - ف - ہلکا کیا ہوُا +
وہ حرف جو بغیر تشدید ہو ٭ غ
مَخفی - ع - چھپا ہوُا ٭ ج
مُخِلّ - ع - خلل ڈالنے والا۔
خلل انداز ٭ ج
مِخلَب - ع - درندوں اور
شکاری پرندوں کا پنجہ ٭ ش
مُخَلَّد - ع - ہمیشہ - مدام ٭ ج
مُخلِص - ع - رہائی دلانے
والا - خالص دوست۔ سچا
دوست ٭ ش
مَخلَصی - ف - رہائی - اصل
لفظ مخلص ہے یا کی زیادتی
فارسیوں کا تصرّف ہے ٭ غ
مُخلَع - ع - خلعت دیا گیا ٭ غ
مُخُفت - ف - خفتن سے
خلاف قیاس نہی کا صیغہ ٭ غ
مُخلِف - ع - کبوتر کا بچہ۔
چھوٹے - خوبصورت لڑکے
٭ ب - ج
مُخَلَّفات - ع - ترکہ - ورثہ
مَخلُوط - ع - ملا ہوُا - ملا
جلا ٭ غ
مَخلُوق - ع - پیدا کیا ہوُا۔
دُنیا - جہاں ٭ ج
مَخلُوقات - ع - جمع مخلوق
دُنیا - اہل دُنیا ٭ ج
مُخَلّی - ع - خالی کیا ہوُا -
چھوڑا ہوُا ٭ ش
مُخَلّی بالطّبع - ع - وہ جو
اپنی طبیعت پر چھوڑ دیا گیا
ہو - بے روک ٹوک - مطلق
العنان ٭ غ
مُخَمَّر - ع - خمیر کیا ہوُا - گوندھا
ہوُا - آمیز کیا ہوُا - تیار ٭ غ
مُخَمَّس - ع - پنج گوشہ - پانچ
کونوں والا + وہ نظم جس کے
ہر ایک بند میں پانچ پانچ
مصرعے ہوں + وہ چیز جو
پانچ جزوں سے مرکب
ہو - پانچ حرفوں والا لفظ
موسیقی کا ایک اصول جسے

ہندی میں تال کہتے ہیں ÷ غ

مخمصہ - ع - شدت کی بھوک +
وُہ جلن جو سینہ اور پیٹ میں
بھوک کی شدت سے پیدا ہوتی
ہے - مجازاً - شدتِ غم پیچ و
تاب + اضطراب ÷ غ

مخمل - ف - مشہور ریشمی کپڑا
ہے جو نہایت ملایم اور روئیں
دار ہوتا ہے ÷ بم

مخملِ دو خوابہ - ع - ایک
قسم کا مخمل ہے جس کے دونو
طرف رواں ہوتا ہے - (خواب
= رووان) بم - ج

مخملِ گوزک / مخملِ گرگ } ف - مخمل کی ایک قسم
ہے ÷ ج

مخمور - ع - شراب پیئے ہوئے
متوالا - نشہ میں چُور ÷ ش

مخنث - ع - ہیجڑا ÷ ش

مخندہ - ف - لپٹنے والا ÷ ب

مخیدن - ف - چپکنا + پھسلنا +
ہلنا + نافرمانی کرنا ÷ ب

مخیدہ - ف - چپکا ہوا - ہلایا ہوا
پھسلا ہوا ÷ غ - ب

مخیر - ع - اختیار دیا گیا ÷ ج

مخیر - ع - دوسرے کو اختیار دینے
والا - بڑا نیک - بڑا سخی +
ج

مخیز - ف - گھوڑے کی مہمیز ÷

مخیض - ع - چھاچھ ÷ غ

مخیل - ع - وُہ چیز جو خیال
میں آئے ÷ ج

مخیلہ - ع - محلِ خیالی - یعنی
دماغ ÷ غ

مخیلہ - ع - قوت خیال ÷ غ

مُد - ع - ایک پیمانہ ہے جو اہلِ
اعراق کے نزدیک دو رطل
کا ہوتا ہے ÷ ش

مَد - ع کشش + افزونی +
زیادتی + درازی + لمبائی -
وُہ لمبا خط جو حساب میں لکھتے
ہیں + وُہ خط جو الفِ ممدود
پر لکھتے ہیں + دریا کا چڑھاؤ
جسے ہندی میں جوار کہتے ہیں
÷ ش

مدالبصر - ع - نظر پہنچنے کی
حد - جہاں تک نظر پہنچے +
ج -

مدالنہار - ع - دن کا خوب
طرح پھیل جانا - چاشت
کا وقت - پہر دن چڑھے
کا وقت ÷

مدّاح - ع - تعریف کرنے
والا ÷ ش

مداخل - ع - جمع مدخل،
داخل ہونے کی جگہیں +
آمدنیاں - مکانات - گھر ÷ ج

مداخلت - ع - دخل دینا ÷ ج

مداد - ع - دوات کی سیاہی ÷ ش ج

مداد پاک کُن - ف - ربڑ
جس سے حرف صاف کرتے
ہیں ÷ ر

مدار - ع - دورہ کرنے کی
جگہ - چکر لگانے کی جگہ -
گردش کی جگہ - ستارے
کے گردش کرنے کی جگہ +
دائرہ - حلقہ + مجازاً وُہ
چیز جس پر کوئی چیز موقوف
ہو ÷ ش

مدارا - ف - رعایت - خاطر
تواضع + نرمی کا برتاؤ + خوشامد
للوچپو - عربی لفظ مدارات
ہے - فارسی والے اکثر تا کو
حذف کر کے استعمال کرتے
ہیں ÷ ش

مُدارات - ع - رعایت خاطر
تواضع - نرمی کا برتاؤ ٭ ش
مُدارات - ع - جمع مُدار - دائرے
جن پر ستارے گردش کرتے
ہیں - گول چکر ٭ غ
مُدارُ المَہام - ع - سلطنت
کا منتظم - وزیر - سلطنت کا
ذی اختیار کارندہ جس پر
سلطنت کا تمام کاروبار موقوف
ہو ٭ ج
مَدارِج - ع - جمع مدرج
راہیں - درجے - سیڑھیاں ٭ ج ش
مَدارِس - ع - جمع مدرسہ -
درسگاہیں - مدرسے ٭ ج
مُدارَست - ع - باہم پڑھنا
اور پڑھانا ٭ ج - ش
مُداعَبَت - ع - مزاج - خوش
طبعی - دل لگی - چُہل ٭ ج ش
مُدافِع - ع - دفع کرنے والا ٭ ج
مُدافعَت - ع - ایک دوسرے
کو دفع کرنا ٭ ش
مُدام - ع - ہمیشہ - شراب ٭ ش
مُداوا - ف - دوا دارو کرنا -
علاج کرنا - عربی لفظ مداوات
ہے - فارسی والے ت کو حذف
کر کے استعمال کرتے ہیں ٭ غ
مُداوات - ع - دوا دارو کرنا
علاج کرنا ٭ ش
مُداوَمَت - ع - ہمیشگی ٭ ش
مُداہِن - ع - دین میں سستی
کرنے والا - چکنی چُپڑی باتیں
کرنے والا - ہاں میں ہاں
ملانے والا ٭ ج - غ
مُداہَنَت - ع - چکنی چُپڑی
باتیں کرنا - بد دینوں کی ہاں
میں ہاں ملانا - دین میں
نرمی اختیار کرنا - نفاق -
چرب زبانی - خوشامد - لُلّو پتّو ٭ غ
مَدائح - ع - جمع مدیحہ - تعریفیں ٭ غ
مَدائن - ع - جمع مدینہ - شہر ٭ ش
مُدبَر - ع - پیٹھ دیا گیا - یعنی وہ
شخص جس کی طرف دولت
و اقبال نے پیٹھ پھیری ہو - غ
بے نصیب - برگشتہ بخت ٭
مُدبِّر - ع - تدبیر کرنے والا - صاحب
تدبیر ٭ ش
مُدبَّرَہ - ع - وہ باندی یا غلام
جس کی آزادی کو اُس کے
آقا نے اپنی موت پر معلق کیا ہو
وہ دوا جس کی اصلاح کر کے
اُس کا مزہ دور کر دیا گیا ہو -
مثلاً مارا ہوا پارہ یا فولاد
وغیرہ مُدبّرہ کہلاتا ہے ٭ غ - ج
مَدِ بلبل - ف - بلبل کا نالہ ٭ م
مُدّت - ع - دیر - عرصہ ٭ ش
مُدّتِ عِدّت - ع - وہ
مدت جس میں مطلقہ اور بیوہ
عورت کو شرع شریف سے
نکاح کرنے کی اجازت نہیں ہے
یہ مدت حمل کی حالت میں
مطلقہ اور بیوہ دونوں کے
لئے وضع حمل ہے - ورنہ مطلقہ
کے لئے تین حیض یا تین مہینے
اور بیوہ کے لئے چار مہینے
دس روز ہیں ٭ غ
مَدح - ع - تعریف ٭ ش
مِدحَت - ع - تعریف ٭ غ
مَدخل - ع - دخل کرنا - داخل
ہونا - دخل کی جگہ - (مصدر
میمی بھی ہے - اسم مفعول بھی
اور اسم ظرف بھی ہے) ش - غ
مُدخِل - ع - بخیل - کنجوس ٭ غ
مَدخُول - داخل کیا ہوا ٭ ش
مَدخُولہ - ع - وہ عورت جس سے
صحبت کی گئی ہو ٭

مَدَد - ع - کُمک ۔ ش

مَدَدگار - ف - مدد کرنے والا ۔ ج

مَدَر - ع - ڈھیلا - مجازاً زمین ۔ ش - ج

مُدِر - ع - پیشاب لانے والی چیز ۔ ج

مِدرار - ع - بڑا برسنے والا بادل ۔ ع

مُدَرِّس - ع - پڑھانے والا درس دینے والا ۔ ج

مَدرُوس - ع - بیہودہ + پرانا ۔ ع

مَدرَسہ - ع - تعلیم گاہ - درس گاہ ۔ ش

مَدرَسۂ ماہم اَنگہ - ف - ت وُہ مدرسہ جو ماہم بیگم اکبر بادشاہ کی دائی نے پرانی دہلی میں بنوایا تھا - ماہم مخفف ہے ماہم بیگم کا اور اَنگہ ترکی میں دایہ کو کہتے ہیں - چونکہ اکبر اس کو ماہم انگہ کہتا تھا اس لئے اس کا یہ نام مشہور ہو گیا ۔

مُدرِک - ع - بات کو خوب پہنچنے والا سمجھنے والا ۔ ج - ش

مُدرَک - ع - سمجھا ہوا - دریافت کیا ہوا ۔ ج - ش

مُدرِکات - ع - عقلیں - دانشیں ۔ غ

مُدرِکہ - ع - وُہ قوت جس سے انسان اشیاء کی حقیقت معلوم کرتا ہے - یعنی عقل و ذہن ۔

مُدّعیٰ ﴾ ع - مطلب - آرزو - وُہ چیز جس کا دعویٰ کیا جائے ۔ ج - ش
مُدّعا ﴿

مُدّعی - ع - دعوے کرنے والا ۔ ج

مُدّعا علیہ - ع - وُہ شخص جس پر دعوے کیا گیا ہو ۔ ج

مُدغَم - ع - حرف جو دوسرے حرف میں داخل کر دیا گیا ہو ۔ ش - ج

مَدفَن - ع - دفن کی جگہ - قبر - گور ۔ ج

مَدفُون - ع - دفن کیا ہوا - گاڑا ہوا ۔ ج

مَدفُونِ یَثرب - ع - حضرت رسالت مآب صلعم ۔ ز

مُدَاق ﴾ دھوبیوں کی موگری ۔ ش - ج
مِدَقہ ﴿

مُدَقِّق - ع - بال کی کھال نکالنے والا - باریک بات نکالنے والا ۔ غ

مَدقُوق - ع - کوٹا ہوا - باریک کیا ہوا - وُہ شخص جس کو تپِ دق ہو ۔ ج - غ

مِدَل - مف - میڈل - تمغہ ۔ ز

مُدَلَّل - ع - وہ امر جو دلیل سے ثابت ہو - وہ امر جس پر دلیل قائم کی گئی ہو - با دلیل ۔ غ

مَدلُول - ع - اہل منطق کی اصطلاح میں معنی کو کہتے ہیں ۔ غ

مِدم - مف - میڈیم - بی بی - بیگم ۔ ر

مُدَمِّل - غ - زخم کو بھرنے والی چیز ۔ غ

مُدُن - ع جمع مدینہ - شہر ۔ ش

مَدَن - ف - صیغہ امر عیش و عشرت اور سیر و سیاحت کو نہ جا ۔ ب

مَدَنی - ع - شہر کا رہنے والا شہر مدینہ کا رہنے والا ۔ ش

مَدَنگ - ع - لکڑی کی تالی - کنجی ۔ ن

مَدّوجزر - ع - جوار بھاٹا جو سمندر میں آتا ہے - دریا کا اُتار چڑھاؤ ÷ غ

مُدَوَّر - ع - گول - حلقہ دار ÷ ش

مُدَوَّن - ع - وُہ مضامین جو کتاب میں جمع کئے گئے ہوں ÷ غ

مَدہُوش - ع - حیران - سرگشتہ متحیر - ہکّا بکّا - بھونچکّا ÷ غ

مدہُون - ف - ع - رنگین کھال ÷ ش - مب - ن

مَدِیح ﴾ ع - تعریف - (جمع
مَدِیحہ ﴾ مدایح) ÷ غ

مَدِید - ع - دراز - لمبا - کھچا ہُوا - علم عروض کی ایک بحر کا نام ÷ ج

مُدِیر - ع - پھرانے والا چکّر دینے والا - مینجر - اڈیٹر ÷ ر - ش

مَدِینَہ - ع - شہر ÷ ش

مَدیُون - ع - مقروض - قرضدار ÷ ش

مُد - ف - صاحب - خداوند یہ لفظ دوسرے لفظ کے ساتھ مل کر استعمال ہوتا ہے جیسے اشفندارمُد ÷ ب

مُذاب - ع - پگھلایا ہُوا - گلایا ہُوا ÷ ش

مَذاق - ع - قوّت ذائقہ - اصطلاحاً خوش طبعی ظرافت ÷ ع

مُذاکَرہ - ع - باہم ذکر کرنا - مل کر یاد کرنا ÷ ش

مَذاکِیر - ع - خلاف قیاس - جمع ذکرٌ - عضو تناسل ÷ ش

مَذاہِب - ع - جمع مذہب طریقے - راہیں ÷ ج

مَذبَح - ع - ذبح کرنے کی جگہ ÷ ج

مُذَبذَب - ع - متردد - وہ شخص جس کے دل میں دھکڑ پکڑ ہو ÷ ش

مَذبُوح - ع - ذبح کیا ہُوا ÷ ج

مَذرُوع - ع - گز سے ناپا ہُوا ÷ ج

مُذَکَّر - ع - نر - مادہ کی ضد - یاد دلایا ہُوا ÷ ش

مُذَکِّر - ع - یاد دلانے والا نصیحت کرنے والا ÷ ش

مُذَکِّر سَماعی - ع - زن پرست جورو کا غلام ÷ ش

مَذکُور - ع - وُہ شخص یا چیز جس کا ذکر کیا گیا ہو - فارسی میں بمعنی ذکر کے بھی مستعمل ہے - ÷ ج

مَذَلَّت - ع - رسوائی خواری - ذلّت ÷ ش

مَذَمَّت - ع - ہجو - بُرائی - بدی ÷ ش

مَذمُوم - ع - بد - بُرا - قبیح قابلِ مذمّت ÷ ش

مَذمُومَہ - ع - بُری - قابل مذمّت ÷ ش

مُذنِب - ع - گنہگار ÷ ش

مَذہَب - ع - راہ - رستہ دین - آئین - طریق ÷ غ

مُذَہَّب - ع - سونا چڑھا ہُوا سونے کا ملمع کیا ہوا ÷ ش

مَذی - ع - ایک سفید لیسدار رطوبت ہے - جو غلبۂ شہوت کے وقت مردوں کے پیشاب کے مقام سے نکلتی ہے - اس میں اور منی میں یہ فرق ہے کہ اس کے نکلنے سے شہوت زائل نہیں ہوتی

اونٹ نکلنے سے شہوت زائل ہو
جاتی ہے ÷ ش
مُرّ - ع - کڑوا - تلخ - ایک مشہور
دوا کا نام ÷ ش
مَرّیف - پچاس - شمار خاص
کبھی تحسینِ کلام کے لئے
زائد بھی آتا ہے ÷ غ
مِرآء - ع - لڑائی جھگڑا ÷ ش
مُرابَحت - ع - نفع پر بیچنا
÷ غ
مَرابِع - ع - منزلیں - مکانات
÷ غ
مُرابطات - ع - جمع مرابط
دو چیزیں جو باہم رابطہ رکھتی
ہوں ÷ غ
مِرآۃ } ع - آئینہ - منہ دیکھنے
مِرآت } کا شیشہ - درپن ÷ غ
مِراتا - ہ - مرشہ - جمع
مراتیاں ÷ نر
مَراتِب - ع - جمع مرتبہ -
درجے - رتبے - مرتبے ÷
سیڑھی ÷ ج
مَراتِب چہار گانہ - ف -
شریعت - طریقت - معرفت
اور حقیقت ÷ غ

مَراتِب سِتّہ - ع - صوفیوں
کی اصطلاح میں یہ چھ مقام
ہیں - (۱) احدیت - (۲)
وحدیت (۳) ارواح مجردہ
(۴) ملکوت (۵) عالم ملک
یا عالمِ شہادت - (۶) عالم
انسان کامل ÷ غ
مَراثی - ع - جمع مرثیہ - نوحے -
مرثیے ÷ ج
مُراجَعت - ع - لوٹنا - رجوع
کرنا - اُلٹا پھرنا - واپس
آنا ÷ ج
مِراح - ع - خوشی - نشاط ÷ غ
مَراح - ع - آرام پانے کی
جگہ ÷ غ
مَراحِل - ع - جمع مرحلہ -
منزلیں ÷ ج
مَراحِل نشین - ف - ساتوں
ستاروں میں سے کوئی ایک
ستارہ ÷ ب
مَراحِم - ع - جمع مَرحمہ -
مہربانیاں ÷ ج
مُراد - ع - ارادہ کیا گیا -
قصد مطلب ÷ ش
مُرادفت - ع - باہم ردیف

ہونا - کسی کے پیچھے سواری
پر بیٹھنا - دو شخصوں کا ایک
گھوڑے یا اونٹ وغیرہ پر
سوار ہونا ÷ ج
مُرادِف - ع - کسی کے ساتھ
سواری پر بیٹھنے والا - وہ
لفظ جو دوسرے لفظ کا
ہم معنی ہو ÷ ج
مِرارَہ - ع - پتّہ ÷ غ
مَرارَہ - ع - تلخی ÷ غ
مَرازِبہ - ع - ف - جمع
مرزبان ÷ ج - غ
مُراسَلات - ع - جمع مراسلہ -
خطوط - نامے - پیغامات ÷ ع
مُراسَلہ - ع - نامہ - پیغام -
خط - آپس میں خط و کتابت
کرنا - آپس میں نامہ و پیغام
بھیجنا ÷ ش
مَراسِم - ع - خلاف قیاس
(جمع رسم) - رسمیں نشانیاں
دستور ÷ ش - غ
مِراش - ف - قے ÷ ب
مَراصِد - ع - جمع مرصد - دیکھو مرصد ÷ ع
مُراضَعت - ع - بچے کو دودھ

پلانا ÷ ش

**مُراعات** - ع - رعایت + نگہبانی - حفاظت سلوک ÷ ش

**مُراعاتُ النّظیر** - ع - رعایتِ لفظی - مثلاً لفظ گُل کے ساتھ خار و بُلبُل کا ذکر کرنا ÷ غ

**مُراعی** - ع - رعایت کرنے والا ÷ ش

**مَراعی** - ع - چراگاہیں ÷ غ

**مراغہ** - ع - جانور کا لوٹنا - تڑپنا ÷ غ

**مُرافعات** - ع - جمع مُرافعہ - عرضیاں - مقدمات کی اپیل ÷ ش - غ - ج

**مُرافق** - ع - ہمراہ - ہم سفر ساتھ دینا ÷ ش

**مَرافق** - ع - جمع مِرفق، کُہنیاں ÷ ج

**مُرافقت** - ع - رفاقت - سفر میں ساتھ دینا ÷ ش

**مُراقِب** - ع - اُمید رکھنے والا + ڈرنے والا - مراقبہ کرنے والا - حضورِ قلب سے خدا کی طرف متوجہ ہونے والا - اُمیدوار + نگہبان ÷ غ

**مُراقبہ** - ع - نگاہ رکھنا - حفاظت کرنا + حضورِ دل سے خدا کی طرف متوجہ ہونا ÷ غ

**مَراقی** - ع - مرقات - سیڑھیاں - زینے ÷ ج

**مِراقی** - ع - وہ شخص جس کو مِراق ہو - اور مِراق مالیخولیا کی قسم سے ایک بیماری ہے، جس کا سبب پیٹ کی اُس جھلی میں جسے مراق کہتے ہیں - مادۂ سودا کا اجتماع اور اُس کا پھول جانا ہے ÷ غ

**مَراکب** - ع - جمع مرکب، سواریاں - کشتیاں - جہاز ÷ ج

**مُرال** - ف - بارہ سنگھا ÷ ز

**مَرام** - ع - مطلب - مقصد - مُراد (جمع مرامات) ÷ ج

**مُراوَدت** - ع - کسی سے کوئی امر چاہنا - آمدرفت کرنی ÷ ش

**مُراہِق** - ع - وہ لڑکا جو بالغ ہونے کے قریب ہو ÷ غ

**مَراہم** - ع - جمع مَرہم، مشہور دوا ہے جو زخموں میں استعمال کی جاتی ہے ÷

**مَرایا** - ع - خلاف قیاس جمع مِرآۃ، آئینے - مُنہ دیکھنے کے شیشے - درپن ÷ غ

**مَربَد** - ع - اُونٹ وغیرہ کے بٹھانے کی جگہ ÷ ش - غ - ج

**مَربِض** - ع - بھیڑوں کا باڑہ ÷ غ

**مَربِط** - ع - باندھنے کی جگہ ÷ غ

**مُربّع** - ع - چوکھونٹا - وہ شے جس کے چار کونے ہوں اور لمبان چوڑان میں برابر ہو - ایک قسم کی بیٹھک جس کو پالتھی مار کر بیٹھنا کہتے ہیں - سولہ خانوں کا تعویذ ÷ ع

**مُربّع طولانی** / **مُربّع مستطیل** } وہ چوکھونٹا جس کا طول اُس کے عرض سے زیادہ ہو ÷ غ

**مُربّع نشین** - ف - چار زانو بیٹھنے والا - پالتھی مار کر بیٹھنے والا ÷ ج - غ

**مَربوب** - ع - پرورش کیا ہوا - پالا ہُوا ÷ ج

مَرْبُوط - ع - بندھا ہُوا۔ تعلّق + وابستہ ۔ علاقہ رکھنے والا + لگاؤ رکھنے والا ÷ ج - ش

مُربّی - ع - پالنے والا - پرورش کرنے والا ÷ غ

مربی - ع - مشہور شئے ہے ÷ غ

مَرَت - ف - زندہ ÷ ب

مرّۃ - ع - ایک بار - ایک دفعہ ÷ ج

مَرّۃً بَعْدَ اُخریٰ - ع - پے درپے کئی کئی دفعہ ÷ ز

مُرتاض - ع - ریاضت کرنے والا ÷ غ

مُرتّب - ع - انتظام کیا گیا - قرینہ پر لگایا ہُوا ÷ ش

مرتبان - ع - اصل میں ہندوستان کے ایک جزیرہ کا نام ہے - جہاں مُربّے رکھنے کے چینی برتن بنتے ہیں - مجازاً ان برتنوں کو بھی مرتبان کہتے ہیں ÷ پ

مُرتِّب - ع - ترتیب دینے والا - انتظام کرنے والا ÷ ش

مُرتبط - ع - ربط دیا گیا - لگایا ہُوا ÷ ج

مَرتبہ - ع - رُتبہ - درجہ ÷ ش ج

مَرتبۂ اوّل حِساب - ع - اکائیاں ÷ غ

مرتبۂ دوم حِساب - ع - دہائیاں ÷ غ

مرتبۂ جمع الجمع - ع - مقام وحدت ÷ ز

مُرتّبہ - ع - ترتیب دیا ہُوا - قرینہ سے لگایا ہُوا (مؤنث) ÷ ش - غ

مُرتجَل - ع - قصیدہ کا وُہ شعر جو فی البدیہہ کہا گیا ہو ÷ غ

مُرتحَل - ع - کوچ - کوچ گاہ ÷ سب

مُرتد - ع - مذہب اسلام سے پھرنے والا ÷ غ

مُرتسم - ع - نقش ہونے والا ÷ ج

مُرتشی - ع - رشوت لینے والا ÷ ش

مُرتضےٰ - ع - انتخاب کیا ہُوا - چُنا ہُوا - پسندیدہ - حضرت علی رضؓ کا لقب ÷ ج

مُرتضوی - ع - وُہ چیز جو جناب مرتضےٰ علیہ السلام کی طرف منسوب ہو ÷ غ

مَرتع - چراگاہ ÷ ش

مُرتعِش - ع - کانپنے والا ÷ غ

مُرتفع - ع - بلند - اُونچا کیا ہوا - دُور کیا ہُوا ÷ غ

مُرتفع - اونچا - بلند ÷ ش

مُرتک - ف - مُردار سنگ ÷ سب

مُرتکب - ع - اختیار کرنے والا - عمل میں لانے والا ÷ غ

مَرتکو - ف - چڑیا ÷ ب

مُرتہن - ع - وُہ شخص جو لوگوں کی چیزیں اپنے پاس رہن رکھے ÷ غ

مَرثیہ - ع - مُردے کے اوصاف بیان کرنا ÷ ش

مَرج - ع - چراگاہ ÷ ش

مَرَج - ع - فساد - تباہی - کام کا بگڑ جانا ÷ ش

مَرجان - ع - مونگا ÷ ش ب

مَرجاوہ / مَرجادہ - ف - چھڑے کی ایک بڑی گوں گھاس بھر کر اُس پر تیر کر دریا سے پار اُترتے ہیں ÷ ب - ج

مَرجانِ پُرْوَرْدہ - ف - سرخ شراب - معشوق کے لب شراب

کہنہ * ش ۔ ہ

مُرَجِّح ۔ ع ۔ کسی چیز پر کسی چیز کو فوقیت دینے والا * ج

مُرَجَّح ۔ ع ۔ کسی چیز پر فوقیت دیا گیا * ج

مَرْجَع ۔ ع ۔ لوٹنے کی جگہ ۔ جائے بازگشت ۔ جائے رجوع * ج وُہ اسم جس کی طرف ضمیر پھرے

مِرْجَل ۔ ع ۔ تانبے کی بڑی دیگ * ج

مَرجُمَک ۔ ف ۔ مسور * ن ۔ ہ

مَرجُو ۔ ع ۔ اُمید کیا گیا * اُمید * ش

مَرجُوح ۔ ع ۔ وُہ چیز جس پر دوسری چیز کو فوقیت دی گئی ہو ۔ عاجز مغلوب * ش ۔ غ

مَرجُوع ۔ جس سے رجوع کیا گیا * ج

مَرجُوم ۔ ع ۔ ہنکایا گیا ۔ دُور کیا گیا ۔ دفع کیا گیا سنگسار کیا گیا * ش ۔ ع

مَرَح ۔ ع ۔ اکڑنا ۔ کمال خوش ہونا * ن

مَرحبا ۔ ع ۔ مرحبا ۔ خوش آمدی شاباش ۔ یہ کلمہ اہل عرب مہمان کے لئے کہتے ہیں جس کے معنی یہ ہیں کہ تیرے لئے ہمارے ہاں تنگی نہیں ہے بلکہ فراخی ہے * ش ۔ ر

مَرحلہ ۔ ع ۔ منزل * ش ۔ ر

مَرحمت ۔ ع ۔ مہربانی ۔ رحم * ش

مَرحُوم ۔ ع ۔ رحمت کیا گیا * ش

مَرخ ۔ ع ۔ روغن ۔ ملنا ۔ ایک درخت بھی ہے * غ ۔ ج

مَرخشنہ ۔ ف ۔ شُوم ۔ نحس منحوس * ج ۔ ن

مُرَخَّص ۔ ع ۔ رخصت کیا گیا * ج

مُرَخَّم ۔ ع ۔ وُہ کلمہ منادیٰ جس کا اخیر حرف تخفیف کی غرض سے حذف کر دیا گیا ہو * غ

مَرد ۔ ف ۔ عورت کی ضد ۔ نر آدمی * ش

مَرداب ۔ ف ۔ لمبا چوڑا اور گہرا تالاب ۔ کھڑا پانی * پ

مُرد ۔ ع ۔ جمع امرد ۔ بے ریش لڑکے * غ

مُرداب ۔ ف ۔ بدر رو ۔ موری * ج

مُرداد ۔ ف ۔ فارسیوں کے پانچویں مہینے کا نام جس میں آفتاب بُرج اسد میں ہوتا ہے ۔ اور تقریباً ہندی ماہ بھادوں اور انگریزی ماہ جولائی اگست سے ملتا ہے اس فرشتہ کا نام جو جاڑہ کی فصل اور وقت مرداد اور ماہ مرداد کا موکل ہے ہر شمسی مہینے کا آٹھواں دن جس میں پارسی جشن کرتے ہیں اس کا نام اُنکے یہاں نیلوفر ہے * پ

مُردار ۔ ف ۔ مردہ کی لوتھ ۔ مرا ہوا * ج

مُرداسنگ / مُردار سنگ ۔ ف ۔ مشہور دوا ہے * پ

مَرداں ۔ ف ۔ جمع مَرد ۔ نر آدمی * ج

مَردانِ عُلوی * مَردانِ عُلوی ہفت تن ۔ ع ۔ سبع سیّارہ ۔ ساتواں اوتار *

مَردانگی ۔ ف ۔ مردمی ۔ مردی * ج

مَردانِ مَرد ۔ ف ۔ بہادر سپاہی * غ

مَردِ چوں بیمرد نامرد جانے
بگیرد - ف - یعنی جب پاک جاتا
ہے ناپاک آتا ہے - رسالت
مآب کی وفات کی طرف
اور طویس مخنث پیدا ہونے
کی طرف اشارہ ہے - وہ
عرب کے چھ مشہور گویّوں سے
ہے ÷ ن
مردِ حق - ف - ع - خدا کا
مرد ÷ ر
مردِ خدا - ف - خدا کا ولی ÷ ج
مُردری - ف - میراث ÷ ش
مُردریگ - ف - ترکہ - میراث ÷
ب - ج
مردِ زباں - ف - گفتگو کرنے
کے قابل ÷ ر
مردک - ف - چھوٹا مرد -
حقارت کا کلمہ ہے جو بطور
گالی کے بولتے ہیں ÷ ج
مردگیر - ف - چیتے کی طرح
ایک ہتیار ہے ÷ ن
مُردگان - ف - جمع مُردہ،
مرے ہوئے لوگ مُردے ÷ ج
مردگیراں - منا - بُت پرستوں
کا ایک جشن ہے جس میں
مرد عورتوں کے تابع ہوتے
ہیں - اور یہ جشن ماہ اسفندار
کی تاریخوں میں ہوتا ہے ÷ م
مَردُم - ف - ایک مرد - چند
مرد - یہ لفظ مفرد اور جمع
دو نو معنی میں مستعمل ہوتا ہے
اور مردمان اس کی جمع ہے +
آنکھ کی پتلی ÷ ش - غ
مردم گزاے - ف -
ظالم ÷ ج
مردمِ آبی - ف جل مانس
یہ آدمی کی صورت پر ایک
دریائی جانور ہوتا ہے ÷ بم
مردم آزار - ف - آدمیوں
کا ستانے والا - ظالم ÷ ج
مردم پیچ - ف - مردم کش -
مردم انداز + ایک قسم کا
ہتیار ÷ ن
مردمک - ف - آنکھ کی
پتلی ÷ غ
مردم گیا - ف - آدمی کے
مشابہ ایک گھاس ہے
جو چین میں پیدا ہوتی ہے
اور نر و مادہ دو نو قسم کی
ہوتی ہے ÷ ج - غ
مردمہ - ف - پتلی ÷ ب - ج
مردمی - ف - مردانگی + مروت +
حلم + بردباری + انسانیت
رعایت ÷ ج - غ
مردِ میدان - ف - جنگی
آدمی - حریف - مقابل ÷ غ
مُردن - ف - مرنا ÷ بم
مردود - ع - رد کیا ہوا +
لوٹایا ہوا - دفع کیا ہوا -
بے عزت - ذلیل ÷ ش
مُردہ - ف - مرا ہوا ÷ بم
مَردہ - ع - جمع مارد، -
سرکش ÷ ش
مُردَہ - ف - بہادر ÷ غ
مُردہ رُوی - ف - میّت
مُردَہ ری کا ترکہ -
میراث ÷ ب ن
مُردَہ ریگ - ف - ناچیز -
کمینہ - فرومایہ - عاجز + ذلیل
مُردہ کی میراث ÷ ش
مَردی - ف - مردانگی ÷ ج
مَرز - ف - زمین + آباد زمین
وہ زمین جو کھیتی کرنے کے
قابل ہو + کھیت + سرحد +
مجامعت + مباشرت + ب

مُزُر - ف - مقعد کا سوراخ
چوہا - ن - ب
مِرزا - ف (اس کی اصل میرزا ہے) امیرزادہ - سردار زادہ + ج
مَرزُبان } ف - زمیندار زمین
مَرزُبان } کا مالک + حاکم
بادشاہ + سرحد کا نگاہ رکھنے والا - نگہبان + آتش پرستوں کا عالم اور سردار + ب
مرزبوم - ف - جاے پیدائش - وطن + ج
مرزُغان - ف - دوزخ - بہشت کی ضد - انگیٹھی + آتشدان - گورستان - قبرستان + ب
مرزغن - ف - گورستان - آتشدان + ب
مرزگول - ف - آلہ تناسل + ق
مرزمان - ف - ثوابت میں سے دو ستاروں کا نام ہے جنہیں اہل عرب مرزمین کہتے ہیں + ب
مرزمین - ع - ثوابت میں سے دو ستاروں کا نام ہے جنہیں اہل عرب مرزمین کہتے ہیں + ب

مَرزَن - ف - چوہا + ب
مرزنجوش - مب } ایک قسم
مرزنگوش - ف } کا خوشبودار
ریحان ہے جسے ہندی میں دونہ کہتے ہیں - معشوق کی زلف کو اس سے تشبیہ دیتے ہیں + ج
مرزُو - ف - کھیت + ب
مرزُوان - ف - دیکھو مرزبان + ب - ج
مرزُوی - ف - کھیت + ب
مرزہ - ف - ایک قسم کی سبزی + ستاروں کی کرنی + چراغدان + ب - ج
مَرس - ف - ایک کھٹ میٹھا میوہ ہے + ب
مرشت - ف - نہ رہے - مٹ جائے - نابود ہو جائے + ب
مُرسِل - ع - بھیجنے والا + ش
مُرسَل - ع - بھیجا ہوا - رسول پیغمبر + ش
مُرسَلہ - ع - بھیجی ہوئی + ش
مُرسَلہ پیوند - ف - قلم + ب - ج
مُرسلینر - انگریزی سلطنت کی تعریف میں گیت گانا + ز

مُرسَلین - ع - جمع مُرسل - انبیاء - پیغمبر خدا کے بھیجے ہوئے + ش
مرسوب - ع - تہ نشین تلچھٹ + غ
مرسوم - ع - مجازاً روزینہ + درماہہ + وظیفہ + راتبہ + غ
مُرشَح - ع - سیراب + غ
مُرشِد - ع - ہدایت کرنے والا رہنما + ش
مرصاد - ع - گھات - انتظار کی جگہ - راہ کشادہ + ش - غ
مَرصَد - ع - رصد کی جگہ - (جمع مراصد) + ش
مُرصّع - ع - جڑاؤ - جواہر سے جڑا ہوا + مقفی نظم و نثر + ش
مَرَض - ع - بیماری - روگ دکھ + ج
مرضےٰ - ع - جمع مریض - بیمار لوگ + ج
مُرضِع } ع - بچے کو دودھ پلانے
مُرضِعہ } والی عورت - دایہ - انّا + ش
مَرضی - ع - پسندیدہ - پسند کیا ہوا - مرغوب + ش
مَرطوب - ع - تر - بھیگا ہوا -

وُہ چیز جس میں تری ہو ۔ ش

مَرْطُوبی ۔ ع ۔ بلغمی مزاج والا ۔ غ

مَرْطِیس ۔ ف ۔ ایک لاجوردی رنگ کا پتھر ہے جو دردِ دل کے لئے نافع ہے ۔ ب

مَرْعیٰ ۔ ع ۔ چراگاہ ۔ مویشیوں کے چرنے کی جگہ ۔ ش

مُرعَّش ۔ ع ۔ کبوتروں کی ایک قسم جو کلا کرتے جاتے ہیں ۔ اور اُوپر چڑھتے جاتے ہیں ۔ بعض کہتے ہیں کہ اِس قسم کے کبوتر نامہ بر ہوتے ہیں ۔ انوری سہ

شعرم بہمہ جہاں رسیدہ است
مانندِ کبوترانِ مرعش

یہ لفظ میم کے زبر اور پیش دونو طرح سے درست ہے ۔ ش ۔ ج

مَرْعُوب ۔ ع ۔ خوف زدہ ۔ ج

مَرْعی ۔ ع ۔ رعایت کیا گیا لحاظ کیا گیا ۔ ج

مَرْغ ۔ ف ۔ دوب ۔ ایک قسم کی گھاس ہے ۔ ش

مَرْغ ۔ ع ۔ تھوک ۔ غ

مُرغ ۔ ف ۔ پرند ۔ طائر ۔ آفتاب ۔ ب

مُرغابی ۔ ف ۔ مشہور دریائی پرند ہے ۔ بم

مُرغِ آتش خوار ۔ ف ۔ سمندر یہ چوہے کی برابر ایک جانور ہوتا ہے ۔ جو آتشکدوں میں پیدا ہوتا ہے ۔ اور جب آگ سے باہر نکلتا ہے مرجاتا ہے لیکن بعض کہتے ہیں کہ یہ ایک پردار کیڑا ہے جو آگ میں نہیں جلتا ۔ اور بعض مرغ آتش خوار چکور کو کہتے ہیں ۔ غ

مُرغِ آذر افروز ۔ ف ۔ ققنس ۔ ب

مُرغِ آمین ۔ ف ۔ ستارہ کف الخضیب ۔ یا ایک فرشتہ ہے جو ہوا میں اُڑتا رہتا ہے ۔ اور ہر ایک کی دُعا پر آمین کہتا ہے ۔ غ

مُرغِ الٰہی ۔ ف ۔ رُوح ۔ ب

مُرغانِ سدرہ } ف ۔ فرشتے ۔ ب
مُرغانِ عرشی }

مُرغانِ اُولی اجنحہ ۔ ف ۔ فرشتے ۔ بم

مُرغَبات ۔ ع ۔ جمع مرغب مرغوب چیزیں ۔ غ

مُرغِ باغ ۔ ف ۔ بلبل ۔ ب

مُرغِ بام ۔ ف ۔ بلبل ۔ قمری ۔ ب

مُرغِ بیضۂ فولاد ۔ ف ۔ مرغ کی وُہ تصویر جو خود پر بنی ہوئی ہوتی ہے ۔ غ

مُرغِ چمن ۔ ف ۔ بلبل ۔ ب

مُرغِ حق گو ۔ ف ۔ ایک پرند ہے جو راتوں کو درخت پر اُلٹا لٹک کر حق حق کہا کرتا ہے ۔ بم

مُرغِ خوشخواں ۔ ف ۔ بلبل ۔ ب

مُرغِ دل ۔ ف ۔ دل اور عقل سے کنایہ ہے ۔ ن

مُرغِ رنگین تاج ۔ ف ۔ خروس ۔ مرغا ۔ ن

مُرغِ روز ۔ ف ۔ آفتاب ۔ ن

مُرغزار ۔ ف ۔ سبزہ زار ۔ وُہ زمین جس میں دُوب بکثرت اُگی ہوئی ہو ۔ ب

مُرغِ زر ۔ ف ۔ آفتاب ۔ مُرغابی کی صُورت کی سونے کی صراحی ۔ ش ۔ ن

مُرغِ زَرِّیں۔ف۔ تیتر
کے مشابہ ایک پرند ہے جو
کسی قدر مور سے بھی مشابہت
رکھتا ہے۔ اُس کے بال و پر
سنہری مائل اور مثل سونے کے
چمکتے ہیں۔سر پر کلغی رکھتا ہے
اور قد میں مرغی کے برابر ہے۔
نیز آفتاب سے بھی مُراد ہے۔غ
مُرغزَن۔ف۔گورستان۔
ب۔ج
مُرغِ زَند خِوان۔ف۔بُلبُل
۔ش۔ج
مُرغِ زِیرک۔ف۔مرغ
حق گو۔طوطی۔غ
مُرغِ زِیرک سار۔ف۔
مینا۔ش
مُرغِ سَبز قَبا۔ف۔ہریل۔ن
مُرغِ سَحَر۔ف۔کنایۃً بُلبُل
مُرغا۔قُمری۔صبح کو اُٹھنے
والا عابد۔ب
مُرغِ سَحَرخَوان۔ف۔کنایۃً
بُلبُل۔قُمری۔مُرغا۔ب
مُرغِ سُلیمان۔ف۔ہُد ہُد۔ب
مُرغِ شب آویز۔ف۔مرغ
حق گو۔ب

مُرغِ شب آہنگ۔ف۔
بلبل۔ش
مُرغِ شب خِوان } ف۔
مُرغِ شب خیز } بُلبُل
مُرغا۔ج۔ب
مُرغِ صُبح } ف۔بُلبُل
مُرغِ صُبح خِوان } مُرغا۔ب۔غ
مُرغِ طَرَب۔ف۔بُلبُل۔گویا
۔مطرب۔نامہ بر کبوتر۔ب
مُرغِ عیسیٰ۔ف۔چمگادڑ۔ب
مُرغِ فلک۔ف۔فرشتہ۔ب
مُرغِ قبلہ نما۔ف۔تانبے کا
ایک مرغ بناتے ہیں جس کا
سر ہمیشہ قبلہ کی طرف رہتا
ہے۔غ
مُرغِ قناری۔ف۔ایک
نہایت خوش رنگ
چڑیا۔ن
مُرغک وانا۔ف۔بولنے
والی طوطی۔ب
مُرغِ گوشت رُبا۔ف۔
چیل۔ب۔ج
مُرغِ لب۔ف۔کلام۔ب
مُرغِ مسیحا۔ف۔چمگادڑ۔ش
مُرغِ مجنوں۔ف۔وہ پرند

جس نے مجنوں کے سر کے
بالوں میں گھونسلا بنا لیا تھا
مُرغِ نرگس۔ف۔پدّا۔ن
مُرغِ نامہ آور۔ف۔ہُد ہُد
قاصد۔ن
مُرغِ نامہ } ف۔نامہ بر کبوتر
مُرغِ نامہ بر } ۔ش
مُرغوا۔ف۔فال بد۔نفرین۔ب
مَرغوب۔ع۔وہ چیز جس
کی خواہش ہو۔پسندیدہ۔ش
مَرغول } ف۔پیچ و تاب
مَرغولہ } دئے ہوئے
بال مڑے ہوئے بالوں
کا گھونگر۔یہ لفظ گھونگریالے
بالوں کی صفت میں آتا
ہے۔خوش آواز پرندوں
کی آواز۔گویّوں کی ایک خاص
آواز جسے ہندی میں گٹکری
کہتے ہیں۔عیش۔نشاط۔ٹے
خری (موے مرغول۔گھونگریالے
بال) ب
مُرغِ ہُمایوں فال۔ف
ہُما۔ب
مُرغِ یاقوت۔ف۔آگ۔ب
مَرفَد۔ع۔بڑا پیالہ۔غ۔ج

**مِرفَق** - ع - کہنی - (جمع مرافق) ÷ ج

**مُرفُوع** - ع - بلند کیا ہُوا - اُونچا - بلند - اُٹھایا ہُوا + وُہ حرف جس پر پیش ہو ÷ ش

**مُرَفَّہ** - ع - آسودہ حال - خوش حال ÷ ج

**مُرَفَّہ الحال** - ع - خوش حال آسودہ حال ÷ ج

**مَرَق** - ع - شوربا ÷ غ

**مِرقات** } ع - زینہ - سیڑھی
**مِرقاہ** } ج

**مَرقَد** - ع - خوابگاہ - قبر ÷ ش

**مُرَقَّع** - ع - تصویروں کی کتاب + فقیروں کی گُدڑی ÷ غ

**مُرَقَّع دارِ ابلیسی** } ع - ف
**مُرَقَّع دارِ ماتی** } شیطان کا گروہ - تقویٰ و تصوّف کی حالت میں ناشائستہ عمل کرنے ÷ ب - ج

**مَرقُوم** - ع - لکھا ہُوا ÷ ج

**مُرَکَّب** - ع - لکھنے کی سیاہی + وُہ چیز جو دو یا چند چیزوں سے مل کر بنی ہو ÷ ش

**مَرکَب** - ع - سواری کشتی جہاز ÷

**مَرکَبِ زین پُشت** - ف - دو کوہان دار اُونٹ ÷ غ

**مَرکَز** - ع - دائرہ کے بیچوں بیچ کا وُہ نقطہ جس سے محیط تک جتنے خط نکالے جائیں سب برابر ہوں ÷ ش ÷ غ

**مَرکَزِ چرخ** } ف - زمین یا
**مَرکَزِ خاک** } زمین کے بیچ کا نقطہ ÷ غ

**مِرکَن** - ع - لگن - طشت + تغار ÷ ش - غ

**مَرکُوب** - ع - سواری ÷ ج

**مَرکُوز** - ع - گڑا ہُوا ÷ ج

**مَرگ** - ف - موت ÷ ش

**مَرگِ سُرخ** - ف - قتلِ عام - یا وبا ÷ ر

**مَرگ و میر** - ف - وبا ÷ ز

**مَرگا مَرگ** - ف - وبائے عام - بلائے عام - مرگِ عام طاعون ÷ ب

**مَرگِ پیچ** - ف - بہادروں کا معمول ہے کہ پگڑی کا ایک سرا بل دے کر کان اور گردن کی طرف لٹکا دیتے ہیں - اس طرح کی پگڑی کو مرگ پیچ کہتے ہیں - کیونکہ ایسی پگڑی باندھنے والے ہر وقت موت کے منہ میں رہتے ہیں ÷ غ

**مَرگِ مُوش** - ف - سنکھیا - طاعون ÷ ب

**مَرگ نو مُبارک باد** - ف - یہ اس مقام پر بولتے ہیں - جہاں کوئی نیا فساد برپا ہُوا ہو - یا کوئی کسی پر حد سے زیادہ عاشق ہُوا ہو ÷ ع

**مُرگُو** - ف - چڑیا ÷ ب

**مَرگی** - ف - وبا ÷ غ

**مَرَم** - ف مرہم کا مخفف ہے ÷ ب

**مُرمُرا** - معف - گاڑی کے پہیوں کی آواز + دو لکڑیوں کی رگڑ کی آواز کو مُرمُرا کہتے ہیں ÷ ب

**مَرمَّت** - ف - کسی چیز کا خلل دور کرنا - بگڑے ہوئے کو سنوارنا ÷ ج

**مَرمَر** - ایک قسم کا سفید سنگ مشہور پتھر ہے - جس کو رخام بھی کہتے ہیں ÷ ش

مِرنْد و مرکم - ف - میرندو
مرتم ❖ نقش
مُژوا - ف - نیک فال - نیک
دُعا ❖ ش - ب
مژوارِید - ف - موتی ❖ ش
مژوارِید کشتن - ف - نیا
منصب پانا - ترقی کرنا ❖ ن
مژوارِید تشبیہی - ف - یعنی
خوشنما مدوّر موتی ❖ ز
مُروّت - ع - مروی - مردانگی
انسانیت + آدمیت ❖ ش
مُروّج - ع - رواج دینے
والا ❖ ج
مُروَّج - ع - رائج ❖ ج
مِروَحہ - ع - پنکھا ❖ ش
مرور - ع - گذرنا ❖
ش
مَروش - ف - روشن کردن
کی نہی ہے یعنی روشن نہ کر ❖ ب
غ
مَرؤس - ع - مطیع - تابع - خادم - محکوم - رعایا ❖
مَروشیدن - ف - کسی چیز کی
عادت ڈالنا + مُفلسی کے
وقت کسی چیز کا رنج کھینچنا ❖ ب
مُروَّع - ع - ڈرایا گیا ❖ غ
مُروَّق - ع - ٹپکایا ہوا - صاف

پانی ❖ ج
مُروَّدہ - ف - مفرّس - ایک
خوشبو معطر کرنے والی چیز ❖
مَروی - ع - روایت کیا گیا ج
❖ غ
مَرّہ - ع - ایک بار - ایک دفعہ
ایک مرتبہ ❖ غ
مِرّہ - ع - صفرا + قوت + توانائی
+ عقل ❖ غ
مَرہَم - ع - مشہور دوا ہے
جو زخموں پر لگائی جاتی ہے ❖ ش
مرہم بر ریش کسے نہادن
ف - غمخواری اور دلداری کرنا
❖ ز
مَرہُون / مَرہُونہ - ع - وہ چیز جو
گرو ہو ❖ ش
مَرِیّ - ع - حلقوم میں ایک
رگ ہے جس کے رستے سے
معدہ میں روٹی اور پانی پہنچتا
ہے + گوارا + ہضم پچتا ❖ غ
مِرے - ف کوشش کرنا -
کسی کے قدر و مرتبہ اور
بزرگی میں برابری کرنا مقابلہ
کرنا - لڑائی جھگڑا کرنا ❖
ج - غ

مِرّیخ - ع - سبع سیارہ میں
سے ایک ستارہ کا نام ہے
جو پانچویں آسمان پر ہے -
ہندی میں اسے منگل کہتے
ہیں ❖ ب
مرّیخ آفتاب عَلَم - ف -
بھڑکتی ہوئی آگ ❖ ب - ج
مرّیخ زُحل خوار - ف -
دہکتے ہوئے کوئلے - انگیٹھی
❖ ب - غ
مرّیخ سَلَب - ف - لباس
سُرخ ❖ ب - ج
مَرِید - ع - سرکش - نافرمان
رانده - خدا کے حکم سے سرکشی
کرنے والا ❖ ش
مُرِید - ع - ارادہ کرنے والا
دینی شاگرد - با ارادت ❖ ش
مُرِی زبانک - ف -
خوب کلاں ❖ ب - ہ
مَرِیش - ف - زخمی نہ کر نیز
مبدل مریز - مت گرا ❖ غ
مَرِیض - ع - بیمار - روگی ❖ ش
مَرئی - ع - وہ شے جو دکھائی
دے سکے (جمع مرئیات) ❖ غ
مَرِیم عُور - ف - خزاں میں

شاخِ انگور ÷ ش - غ

مَز - ف - چوسنا - چوس ÷ ب

مُز - ع - کھٹ میٹھا ÷ ش

مِز - ع - افزونی - زیادتی ÷ ش

مَزابِلہ - ع ، جمع مَزبَلہ ، - کوڑیاں ÷ غ

مِزاج - ع - وُہ کیفیت جو دو یا چند چیزوں کے باہم ملنے سے پیدا ہو - طبیعت - خاصیت - خو - عادت ÷ ش - غ

مِزاجِ گوہراں - ف - اربعہ عناصر ÷ ب - ج

مِزاج گوئی - ف - خُوشامد گوئی ÷ ن - ب

مُزاج / مُزاحت } ع - خُوش طبعی - دل لگی - ہنسی - چُہل ÷ ج - مب - ص

مَزّاح - ع - بڑا دل لگی باز - بڑا خوش طبعی کرنے والا ÷ ج -

مُزاحِف - ع - علمِ عروض کی اصطلاح میں بحر کے اس رُکن کو کہتے ہیں جس میں کسی قِسم کا تغیر ہُوا ہو - (جمع - مُزاحفات) ÷ غ

مُزاحِم - ع - کسی پر تنگی کرنے والا - کسی کو رنج پہنچانے والا - روکنے والا - ہجوم کرنے والا ÷ غ

مُزاحمت - ع - تنگی - روک ÷ ش ÷ ج

مَزاد - ع - توشہ دان ÷ ش

مَزار - ع - زیارت گاہ - بزرگوں کی قبر ÷ ش - غ

مُزارِع - ع - کھیتی کرنے والا - کِسان ÷ غ

مَزارِع - ع ، جمع مزرع ، کھیت ÷ ش

مَزَلّ - ع - پاؤں پھسلنے کی جگہ ÷ غ

مَزالِق - ع ، جمع مَزلق ، - پاؤں پھسلنے کی جگہ ÷ غ - ج

مُزامیر - ع ، جمع مِزمار ، - بجانے کی بانسریاں - گویّوں کے ساز ÷ ج - غ

مَزامیرِ داؤدُ - ع - زبور کی آئتیں - خوش آواز یا نغمے - راگ ÷ ر

مُزاوجت - ع - ملنا - آپس میں قریب ہونا ÷ مب

مُزاولت - ع - مشق - مہارت ÷ ش

مُزبَلہ - ع - کوڑی - ش

مَزبُور - ع - لکھا ہُوا - ش

مُزجات - ع - اندک - تھوڑا - حقیر - بے اعتبار ÷ ش

مُزخرف - ع - ملمع کی ہوئی شے - جھوٹی بات جس پر سچ کا ملمع کیا گیا ہو - (جمع مُزخرفات) ش - غ

مزاد گردنِ متاع - ف - نرخ بڑھا دینا ÷ ج

مُزد - ف - مزدوری - اُجرت خواہ دُنیا کی ہو - خواہ دین کی ÷ ش - ب

مُزدبر - ف - مزدور ÷ ج - ب

مُزدِ دندان - ف - فقیروں کی دانت گھسائی ÷ ش - ج

مُزدَوِج - ع - ہم قرین - ہم صحبت - باہم ملا ہُوا - اہلِ بدیع کی اصطلاح میں بمعنی مثنوی ÷ غ

مُزدَوِجہ - ع - ہم قرین - مونث

مُزدُور - ف - مزدوری کرنے والا - یہ لفظ مرکب ہے مُزد

بمعنی اُجرت اور کلمہ وَر بمعنی صاحب سے یعنی صاحبِ اُجرت اور یہ لفظ بفتح میم غلط مشہور ہے ٭ غ

مُزدُورِ دیو / مزدُورِ دیوان } ف۔ نَوکام کرنے والے ٭ ب۔ ج

مُزدُوری۔ ف۔ اُجرت ٭ ج

مُزَرَّد۔ ع۔ زرہ پوش ٭ ک

مَزرَع / مَزرَعَہ } ع۔ کھیت ٭ ش۔ ج

مَزرَعۂ خاک۔ ف۔ زمین آدمی، یا کسی جانور کا بدن وغیرہ

مَزرُوع۔ ع۔ بوئی ہوئی چیز ٭ ش

مُزَعفَر۔ ع۔ زعفرانی۔ زرد رنگ کا ایک قسم کا میٹھا پلاؤ ہے جس کے چاولوں کو زعفران میں رنگتے ہیں۔ ٭ غ

مُزَکّٰے۔ ع۔ پاک کیا گیا۔ وہ مال جس کی زکوٰۃ ادا کر دی گئی ہو ٭ ش

مَزگت۔ ف۔ مسجد۔ عبادتخانہ سجدہ کرنے کی جگہ ٭ ن۔ ب۔ ج

مُزگَہ۔ ف۔ ہوائے تیرہ ٭ پ

مَزکُوم۔ ع۔ وُہ شخص جسکو زُکام ہو ٭ ش

مُزَکّی۔ ع۔ پاک کرنے والا۔ اپنے مال کی زکوٰۃ دینے والا ٭ ج

مَزَلّت۔ ع۔ پھسلنا۔ لغزش کرنا ٭ ج

مَزَلَّت۔ ع۔ پھسلنے کی جگہ (جمع مَزَلّات) ٭ ج

مُزلِق۔ ع۔ لغزش دینے والا۔ پھسلانے والا ٭ ب

مُزلِقَہ۔ ع۔ مذ (تانیث)

مِزمار۔ ع۔ بجانے کی نَے۔ بانسری۔ اصطلاحاً۔ گویّوں کا ہرباجا ٭ غ

مِزمَر۔ ع۔ عُود۔ جو ایک قسم کا مشہور باجا ہے ٭ بربط ٭ غ

مَزمَزا خوردن۔ ف۔ تھوڑا تھوڑا چُوس کر کھانا ٭ فص۔ ج

مُزَمَّل۔ ف۔ تانبے یا پیتل کی ٹونٹی۔ پیچ۔ (جیسے نلکے وغیرہ میں ہے) ٭ ب۔ ج

مُزَمِّل۔ ع۔ کپڑے میں لپٹا ہوا ٭ م

مُزمِن۔ ع۔ دیرینہ۔ کُہنہ۔ پُرانا ٭ لنگڑا ٭ شل ٭ اپاہج ٭ غ

مُزن۔ ع۔ ابر۔ ابر سفید ٭ ابر نیسان ٭ ش

مُزَوِّر۔ ع۔ وُہ غذا جو بیمار کی تسلّی کے لئے پکائیں نرم غذا جو مریض کو دیں ٭ غ

مُزَوَّر۔ ع فقیجھوٹا ٭ مکّار۔ فریبیا ٭ ج

مَزَہ۔ ف۔ لذّت۔ چسکا ٭ ج

مَزِی۔ ع۔ مخفف۔ مَزِیت۔ بمعنی زیادتی ٭ غ

مِزِیج۔ ع۔ یائے مجہول سے امالۂ مزاج۔ طبیعت ٭ غ

مَزِید۔ ع۔ مصدر میمی ہے۔ بمعنی زیادتی۔ افزونی ٭ اسم مفعول بھی ہے۔ بمعنی زیادہ کیا گیا ٭ ش۔ غ

مَزِیدن۔ ف۔ چوسنا ٭ ش۔ ب۔ ج

مُزِیل۔ ع۔ دور کرنے والا۔ کسی چیز کے نشانوں کا مٹانے والا ٭ غ

مُزَیَّن - ع - زینت دیا گیا - آراستہ ÷ غ

مُزَیِّن - ع - آراستہ کرنے والا - مجازاً نائی ÷ غ

مُژدَگانی - ف - وہ نقدیا جنس جو خوشخبری پہنچانے والے کو دیں ÷ خوشخبری ÷ ب

مُژدَہ - ف - خبر خوش - بشارت - خوشحالی ÷ ب

مُژگان - ف - جمع مژہ - پلکیں - کبھی اس کا استعمال مفرد پر بھی ہوتا ہے - اگرچہ اصل میں زائے فارسی کے فتحہ سے ہے مگر بیشتر بہ سکون مستعمل ہے ÷ ہ - ب

مژگاں بر مژگاں کشیدن
مژگاں برہم زدن
مژگاں بہم بستن
مژگاں بہم سودن
ف - پلک مارنا - آنکھ مارنا ÷ بم

مژگاں بر ابرو زدن
ف - منہ پھیر لینا ÷ بم

مژگاں سفید کردن - ف
بوڑھا ہونا ÷ بم

مُژنگ - ف - ناخوشی - غم - غصہ ÷ ب - ن

مَس - ف - بزرگ - سردار - مجرموں کے پاؤں میں ڈالنے کی بیڑی ÷ ب

مَسّ - ع - چھونا - ہاتھ - لگانا ÷ ب

مِس - ف - تانبا ÷ ب

مَسا - ع - شام - وقت شام ÷ ش

مُسابَقت - ع - باہم سبقت لے جانا ÷ ش

مَساجِد - ع - جمع مسجد ÷ ش

مَسّاح - ع - زمین کا بڑا پیمائش کرنے والا ÷ ش

مُساحَت - ع - زمین کا پیمائش کرنا ÷ ش - غ

مُسارَعت - ع - باہم شتابی اور جلدی کرنا ÷ ش

مُسارَقت - ع - مل کر چوری کرنا ÷ ش

مَساس - ع - ہاتھ سے ملنا - جماع کرنا - ہاتھ پھیرنا ÷ غ

مُساعِد - ع - یاری دینے والا - مددگار ÷ ج

مُساعَدت - ع - یاری کرنا - مدد کرنا ÷ ج

مَساعی - ع - جمع - مسعاۃ - کوششیں - جلدیاں ÷ مب

مَساغ - ع - رواں ہونے کی جگہ - کسی چیز کی روانی کی جگہ ÷ غ

مَسافات - ع - جمع مسافت - بیابانوں کی دوریاں - منزلوں کی دوریاں ÷

مَسافَت - بیابانوں کی دوری - منزلوں کا فاصلہ ÷ غ

مُسافِر - ع - سفر کرنے والا ÷ ج

مُسافَرت - ع - سفر کرنا ÷ ج

مَساق - ع - ہنکانے کی جگہ ÷ ج

مَساکِن - ع - جمع مسکن - مکانات ÷ ج

مَساکِین - ع - جمع مسکین - غریب - محتاج - مفلس ÷ ج

مَسّال - ع - جوال دوز - گون سینے والے ÷ غ - م

مَسالِک - ع - جمع مسلک - رستے - راہیں ÷ ج

مَسائَلت - ع - پوچھنا - درخواست

کرنا۔ سوال کرنا ۞ ج

**مُساکمت** ۔ع۔ باہم صُلح اور آشتی کرنا۔ صلح۔ دوستی ۞ ج

**مَسَام** ۔ع۔ جمع مَسَم، بہت باریک اور چھوٹے سُوراخ جو تمام جلد انسان وغیرہ میں ہر رونگٹے اور بال کے نیچے ہوتے ہیں جن سے پسینہ نکلتا ہے۔ فارسی میں بغیر تشدید میم کے مُستعمل ہے ۞ غ

**مَسامات** ۔ع۔ بدن کے بہت چھوٹے چھوٹے سوراخ جن سے پسینہ نکلا کرتا ہے ۞

**مُسامح** ۔ع۔ صلح کرنے والا۔ کسی کام میں کسی کے ساتھ آسانی کرنے والا ۞ ج

**مُسامحت** ۔ع۔ چشم پوشی کرنا۔ جوانمردی کرنا۔ طرح دینا۔ آسان کرنا کام کا کسی پر نرمی کرنا۔ صلح کرنا۔ کسی چیز کو آسان اور سہل جان کرنا اُس کی طرف توجہ نہ کرنا ۞ غ۔ ج

**مُسامَرت** ۔ع۔ قصّہ کہنا۔ کہانی کہنا ۞ ش

**مَسامع** ۔ع۔ مِسمع۔ کان۔ ج

**مُساوات** ۔ع۔ برابری کرنا۔ برابری ۞ ج

**مُساوَرت** ۔ع۔ ایک دوسرے پر کُودنا ۞ ج

**مُساوَمت** ۔ع۔ گرانی کی امید پر کسی چیز کے فروخت کرنے میں توقف کرنا۔ دیر کرنا ۞ غ

**مُساوی** ۔ع۔ برابر ۞ ش

**مَساوی** ۔ع۔ جمع سیئہ، بدیاں۔ گناہ ۞ غ

**مُساوِی الاَضلاع** ۔ع۔ وُہ چیز تکونہ یا چوگوشہ وغیرہ جس کے سب ضلعے وگوشے برابر ہوں ۞ غ

**مُساہَلت** ۔ع۔ آسان خیال کرنا۔ سہل جاننا۔ مجازاً بمعنی سُستی کرنے کے بھی مُستعمل ہے ۞ غ

**مُساہِم** ۔ع۔ شریک۔ حصّہ دار ۞ غ

**مُساہَمت** ۔ع۔ شرکت۔ ساجھا ۞ ع

**مُسایَرہ** ۔ہ۔ع۔ چلنے میں برابری کرنا ۞ ج

**مَسائِل** ۔ع۔ جمع مَسئلہ۔ وُہ باتیں جو پوچھی جائیں ۞ ع

**مُسَبِّبُ الاَسباب** ۔ع۔ سبب پیدا کرنے والا ۞ ج

**مُسَبِّح** ۔ع۔ تسبیح کرنے والا۔ خُدا کو پاکی کے ساتھ یاد کرنے والا ۞ ج

**مُسَبِّحہ** ۔ع۔ انگشت شہادت ۞ ج

**مُسَبِّحانِ مَلاءِ اَعلےٰ** ۔ع۔ تسبیح یعنی خدا کو پاکی کے ساتھ یاد کرنے والے گروہ برتر۔ فرشتوں سے کنایہ ہے ۞ ع

**مُسَبَّع** ۔ع۔ سات حصّے کیا گیا۔ وُہ چیز جس کے سات پہلو ہوں۔ ایک قسم شعر کی جس کا ہر بند سات مصرعے رکھتا ہو ۞ غ

**مَسبُوق** ۔ع۔ وُہ چیز جس پر کوئی سابق ہو۔ گزشتہ گزرا ہُوا ۞ غ

**مَست** ۔ف۔ متوالا ۞ ج۔ بم

**مُشت** ۔ف۔ غم۔ اندوہ۔ رنج۔ حاجت۔ شکایت۔ ناگر موتھا ۞ ب

مُستاجِر - ع - ٹھیکہ دار - اِجارہ لینے والا ٭ صب
مُشتارہ - ف - مُردہ - ایک خوشبودار کڑوی گھاس ہے ٭ ن
مُستاصَل - ع - برباد - تباہ - جڑ سے اُکھاڑا ہوا ٭ ج
مُستاہِل - ع - لائق - سزا وار ٭ غ
مَستانہ - ف - مست کے مانند متوالے کے موافق ٭ ہم
مُستانِس - ع - اُلفت قبول کرنے والا - خوگر - محبّت دار ٭ ج
مُستانِف - ع - شروع کرنے والا - ایک طرف کھڑا ہونے والا - تابعدار - آہستہ - مجازاً بمعنی جُدا اور علیحدہ ٭ ج
مُستَبِد - ع - وہ شخص جو کسی کام کرنے پر اکیلا مُستعد ہو ٭ غ
مُستَبدَل - ع - بدل کیا گیا ٭ غ
مُستَبشِر - ع - خوش ہونے والا - خوشخبری طلب کرنے والا ٭ غ
مُستَبصِر - طلب بینائی کرنے والا - بینا دِل ہونیوالا ٭ ج - غ

مُستَبعَد - ع - دُور کیا گیا - دُور - دُشوار ٭ ج - غ
مُستَبِین - ع - واضح - روشن - ظاہر - آشکارا ٭ غ
مُستَتبِع - ع - پیروی کرنے والا ٭ ع
مُستَتِر - ع - پنہاں - پوشیدہ - پردہ میں ہونے والا ٭ غ
مُستَثنیٰ - ع - باہر لایا گیا - خاص کیا گیا - جُدا کیا گیا - الگ کیا گیا ٭ ش
مُستَجاب - ع - جواب دیا گیا - مجازاً بمعنی قبول کیا گیا - مانا گیا ٭ ع
مُستَجار - وہ شخص جس سے کوئی پناہ طلب کرے اور امان مانگے ٭ غ
مُستَجمِع - ع - جمع کرنے والا ٭ ج
مُستَجِیب - ع - دعا قبول کرنے والا ٭ ج
مُستَجِیر - ع - پناہ ڈھونڈنے والا - امان چاہنے والا اور معنی پناہ اور امان دینے والے کے بھی آیا ہے ٭ غ

مُستَحاضہ - ع - وہ عورت جس کو معمولی ایام حیض سے زیادہ خون آوے ٭ غ
مُستَحَبّ - ع - عمدہ کام پسندیدہ کام - محبوب - پیارا ٭ ش
مُستَحدَث - ع - نئی چیز پیدا کی گئی ٭ ج
مُستَحدِث - ع - نئی چیز پیدا کرنیوالا ٭ ج
مُستَحسِن - نیک معلوم کرنے والا ٭ ج
مُستَحسَن - ع - نیک معلوم کیا گیا - پسند کیا گیا ٭ ج
مُستَحضِر - ع - یاد رکھنے والا ٭ ع
مُستَحفِظ - ع - حفاظت کرنے والا ٭ ج
مُستَحِق - ع - لائق - حقدار ٭ ج
مُستَحکَم - ع - مضبوط - اُستوار ٭ ج
مُستَحِیل - ع - محال - نا ممکن - ایک حال سے دوسرے حال پر پھرنے والا - حیلہ کرنے والا - بہانہ کرنے والا ٭ غ
مُستَخبِر - ع - خبر ڈھونڈھنے والا ٭ غ
مُستَخدِم - ع - خدمت چاہنے والا ٭ غ

مُستخدَم - ع - وُہ شخص جس سے خدمت چاہیں ÷ غ

مُستخرَج - ع - باہر لایا گیا ایک مطلب نکلا ہُوا + باہر نکالا ہُوا ÷ ج

مُستخف - ع - حقیر - سبک + خفیف جاننے والا ÷ ج

مُستخلَص - ع - چھوڑا گیا اور خلاص کیا گیا ÷ ج

مُستخیف - ع - دوڑنے والا ÷ ج

مُستدام - ع - ہمیشہ اور ہمیشگی چاہنے والا ÷ ج

مُستدعی - ع - خواہش مند - کسی بات کی درخواست کرنے والا ÷

مُستدِل - ع - دلیل مانگنے والا ÷ ک

مُستدیر - ع - ہر شے گول ÷ ش

مُستذَل - ع - خوار و ذلیل رکھا گیا ÷ غ

مُستّر - ع - بروزن مُنوّر - بمعنی پوشیدہ ÷ غ

مُسترَد - ع - واپس دیا گیا ÷ غ

مُستراح - ف - جائے آرام و آسائش - فراغت اور راحت کی جگہ - مجازاً پاخانہ پھرنے کی جگہ - جائے ضرور ÷ غ

مستِ راح - ف - مست شراب - متوالا ÷ غ

مُسترخی - ع - سُست + ڈھیلا + نیچے لٹکا ہوا ÷ غ

مُسترشِد - ع - طلب ہدایت کرنے والا + سیدھی راہ کا خواہاں + مُرید ÷ ج

مُسترضی - ع - رضاجو - خوشنودی چاہنے والا ÷ غ

مُسترضا - ع - راضی - رضامند ÷ غ

مُسترَق - ع - وُہ مال جو چوری ہو جائے ÷ غ

مُسترَق - ع - غلامی میں لیا ہُوا ÷ غ

مُستروِح - ع - خُوشبو سونگھنے والا - راحت لینے والا ÷ ج - غ

مُستزاد - ع - زیادہ کیا گیا - ایک قسم شعر کی جس کے ہر مصرعہ کے آخر میں ایک کلمہ وزن سے زیادہ لاتے ہیں ÷ غ

مُستسعِد - نیک بختی اور سعادت ڈھونڈنے والا - طلب نیکی کرنے والا + یاری اور مدد چاہنے والا ÷ غ -

مُستسقی - ع - پینے کے واسطے پانی مانگنے والا - چونکہ مرض اِستسقا کی بعض قسم میں پیاس بہت ہوتی ہے اِس لئے اس کے مریض کو بھی مُستسقی کہتے ہیں ÷ ش - غ -

مُستشار - ع - وُہ شخص جس سے صلاح اور مشورہ کریں غ - ممبر کونسل ÷ ز غ

مُستشرِق - ع - تاباں - روشن ÷ ش

مُستشِم - ع - سونگھنے والا ÷ غ

مُستشہِد - ع - گواہی طلب کرنے والا ÷ سب

مُستشیر - ع - مشورہ کرنے والا ÷ ش

مُستصحِب - ع - صحبت رکھنے والا ÷ غ

مُستصوِب - ع - بہتر مناسب ÷ ج

مُستضی - ع - روشنی چاہنے والا - روشنی قبول کرنے والا ÷ غ

مُستطاب - خوش - باصرہ + پاک + لذیذ ؛ غ
مُستَطاع - ع - تابعدار - فرماں بردار ؛ غ
مُستطیع - ع - صاحبِ قدرت صاحبِ استطاعت ؛ غ
مُستَطِیل - ع - جسم دراز + لمبی چیز + اور اصطلاح ہندسہ میں وُہ جسم جس کا طول زیادہ اور عرض کم ہو - جیسے یہ شکل ؛ غ

مُستَظہِر - ع - یاری چاہنے والا - مدد مانگنے والا + قوی پُشت ہونے والا طلب پُشت پناہ کی کرنے والا ؛ ش
مُستَعار - ع - عاریت لیا ہوا چند روز کے لئے مانگا ہُوا ؛ ش
مُستَعان - ع - وُہ شخص جس سے مدد طلب کریں - مدد طلب کیا گیا ؛ ش
مُستَعجِل - ع - دوڑنے والا - شتابی اور جلدی کرنے والا ؛ ج

مُستَعِد - ع - مُہیّا - موجود - تیار ؛ ش
مُستَعذِب - ع - شیریں میٹھا - کیا گیا ؛ ش
مُستَعفی - ع - نوکری چھوڑنے والا + معافی کا چاہنے والا ؛ مسب
مُستَعلِیات - ع - وُہ حروف جن کے پڑھنے سے زُبان تالو سے لگ جاتی ہے ؛ ع
مُستَعمَل - ع - عمل میں لایا ہُوا - کام میں لایا گیا ؛ ج
مُستَعِیر - ع - رعایت چاہنے والا ؛ غ
مُستَعِین - ع - اعانت چاہنے والا - مدد مانگنے والا ؛ ج
مُستَغاث - ع - وہ شخص جس سے فریاد رسی اور انصاف چاہیں ؛ ج
مُستَغاثی - ع - فریادی - داد خواہ - انصاف چاہنے والا ؛ غ
مُستَغرِق - ع - غرق ہونے والا + اپنی تمام طاقت سے کوئی کام کرنے والا + کابل + کُل پر پہنچنے والا + ڈوبنے والا ؛ غ
مُستَغرَق - ڈوبا ہُوا - ش
مُستَغفِر - ع - گناہوں سے توبہ چاہنے والا ؛
مُستَغنی - ع - بے پرواہ
مُستَغِیث - ع - فریادی داد خواہ ؛ ج
مُستَفاد - ع - فائدہ لیا ہُوا + وہ چیز جو بطور فائدہ کے حاصل ہوئی + حاصل + فائدہ ؛ ج
مُستَفِید - ع - فائدہ حاصل کرنے والا ؛ ج
مُستَفِیض - ع - طلب فیض کرنے والا ؛ ش
مُستَقبَح - ع - زشت - بد - بُرا ؛ ج
مُستَقبِل - ع - سامنے آنے والا + زمانہ آئندہ جو مُقابِل زمانہ ماضی اور حال کے ہے ؛ غ
مُستَقبَل - ع - مصوروں کی اصطلاح میں تصویر دو چشمی جس کے دونوں رخسارے ظاہر ہوں بمقابلہ نیم رخ کے کہ تصویر یک چشمی کو کہتے ہیں ؛ غ

مُستَقَر - ع - جائے قرار - ٹھیرنے کی جگہ ٭ ر
مُستَقَرُّ الخِلافہ } ع - دار الخلافہ
مُستَقَرِ حکومت } دار السلطنت
مُستَقَرِ عِزّت } ٭ ز - غ
مُستَقصی - ع - کسی چیز کی انتہا کو پہنچنے والا ٭ غ
مُستَقِل - ع - مضبوط - صاحب استقلال - مستحکم - کسی کام پر تنہا قائم ہونے والا + تھوڑا شمار کرنے والا + فارسیوں کی اصطلاح میں بمعنی زن منکوحہ کے بھی آتا ہے - اور اُن دکانوں کے بھی جو مکان کے نیچے ہوں - اور اُن کے کرایہ سے مالکِ مکان کو فائدہ پہنچے ٭ غ
مُستَقِیم - ع - راست - سیدھا جو کج کے مقابل ہے - وُہ چیز جو سیدھی کھڑی ہو ٭ غ
مُستَکبِر - ع - گردن کش - مغرور - متکبّر ٭ ج
مُستَکرِم - ع - طالب بخشش کی کرنے والا ٭ ج
مُستَکرِہ - ع - مکروہ جاننے والا + بُرا جاننے والا + مکروہ + ناخوش ٭ ج
مست گُزارہ - ف - وہ مست اور متوالا جس کی مستی حد سے گزر گئی ہو ٭ بم - غ
مُستَلَذّات - ع - مرغوب چیزیں - مزیدار چیزیں - لذت دار چیزیں - وُہ چیزیں جن سے لذت حاصل ہو ٭ غ
مُستَلزِم - ع - لازم پکڑنے والا ٭ غ
مُستَلقی - ع - چت لیٹنے والا ٭ غ
مُستَمَال - ع - مائل - رجوع - کیا گیا - تسلّی اور دلاسا دیا گیا ٭ غ
مُستَمِر - ع - استوار + روان + دائم - پیوستہ - ہمیشہ دائمی ٭ ج - غ
مُستَمِرَہ - ع - (تانیث) ٭
مُستَمشِک - ع - چنگل مارنے والا + ج
مُستَمِع - ع - سُننے والا ٭ ج
مُستَملح - ع - نمکین + غ
مُستَمَند - ف - اندوہگین - غمگین - مجازاً بمعنی حاجت مند - یہ لفظ مرکّب ہے مُست بمعنی غم اور اور حاجت اور مند بمعنی صاحب اور خاوند سے ٭ ب
مُستَنبِط - ع - باہر لانے والا - نکالنے والا - بانی علم وغیرہ ٭ غ
مُستَنبَط - ع - وُہ چیز جو باہر لائی گئی ہو اور باہر نکالی گئی ہو - جگہ باہر نکالنے اور باہر لانے چیز کی ٭ غ
مُستَنبَطات - ع - جمع مستنبط ٭ غ
مُستَنَد - ع - وُہ چیز جس سے پیٹھ لگا کر بیٹھیں + وُہ شخص جسکی طرف پناہ لے جائیں ٭ غ
مُستَنِد - ع - کسی چیز سے پیٹھ لگا کر بیٹھنے والا - پناہ ڈھونڈنے والا + غ
مُستَنکِر - ع - بد - زشت - بُرا ٭ غ
مُستَنِیر - ع - روشنی کی طلب کرنے والا + نور ڈھونڈھنے والا + اور بمعنی مطلق روشن کے بھی آیا ہے + غ
مُستَوثِق - ع - مضبوطی پکڑنے والا - مضبوط ٭ ج
مُستَوجِب - ع - سزاوار - لائق + ش

مُشتَوحِش - ع - وحشت ڈھونڈنے والا ✽ غ
مُشتَوِدع - ع - امانت نگاہ رکھنے والا ✽ ش
مُشتَودَع - ع - امانت کی جگہ ✽ ش
مُشتَودَعات - ع - امانتیں - امانت رکھی ہوئی چیزیں ✽ غ ✽
مَشتُور - ع - چھپا ہوا - چھپانے والا - یہ صیغہ اسم مفعول کا بمعنی اسم فاعل کے بھی آیا ہے - جیسا قرآن شریف میں حجاباً مستوراً ✽ غ
مَشتُورَہ - ع - چھپی ہوئی چیز ✽ غ - مستور (مؤنث)
مُشتَوسَع - ع - فراخ - کشادہ ✽ غ
مُشتَوفا } ع - پورا کیا گیا - اور تمام کیا ہوا ✽ غ
مُشتَوفیٰ
مُشتَوفِز - ع - آمادہ - مستعد ✽ ج
مُشتَوفی - ع - پورا اور تمام لینے والا - سب کو گھیرنے والا - میر منشی جو اور حساب کرنے والوں سے حساب لے ✽ غ - ش

مُشتَوقِد - غ - بھڑکانے والا - بڑکانے والا ✽ م
مُشتَولی - ع - غالب - زورآور - کسی پر غلبہ پانے والا - غلبہ کرنے والا ✽ ش ✽ ج
مُشتَوہِب - ع - طلب ہبہ کی کرنے والا - بخشش چاہنے والا ✽ ج
مُشتَوی - ع - ہموار - برابر ✽ ج
مِستہ - ف - صیغہ نہی کا ہے ستہیدن سے بمعنی مُستیز یعنی مت لڑ ✽ ب
مُشتَہ - ف - ظلم - غم - رنج - ناگر موتھا ✽ ب
مُشتِہ - ف - شکاری پرندوں کی خوراک ✽ ب
مُشتَہام - ع - سرگشتہ - حیران ✽ ج
مُشتَہان - ع - ذلیل ✽ خوار ✽ وہ شخص جو لوگوں کی نظروں میں سُبک ہو ✽ غ
مُشتَہجَن - ع - مکروہ - زشت - بُرا - عیب دار ✽ غ
مُشتَہزی - ع - ٹھٹھے باز ٹھٹھا کرنے والا ✽ دل لگی کرنے والا ✽ ج - م

مُشتَہِل - ع - نیا چاند دیکھنے والا - بڑے زور شور سے برسنے والا ✽ ج
مُشتَہلِک - ع - ہلاک ہونے والا - تباہ ہونے والا ✽ ج
مُستی - ف - نشہ - جوش - شہوت ✽ ش
مُستَیقِظ - ع - بیدار - جاگتا ہوا - نگہبانی کرنے والا ✽ غ - ج
مسجِد - ع - عبادت کرنے کی جگہ ✽ ش
مَسجَد - ع - پیشانی - سجدہ کرنے کی جگہ ✽ ہ
مَسجِدِ اقصیٰ - ع - بڑی مسجد - دور کی مسجد - بیت المقدس ✽ غ - ج
مُسَجَّع - ع - سخن باقافیہ مقفّیٰ یعنی قافیہ بندی کیا ہوا ✽ غ
مُسَجَّل - ع - قاضی کا مہر کیا ہوا نامہ - مجازاً بمعنی درست اور آراستہ کے بھی آتا ہے ✽ غ
مَسجُور - ع - وہ شے جو پانی سے پُر اور لبالب ہو ✽ غ
مَسجُون - ع - قیدی ✽ ش
مَسح - ع - ہاتھ سے ملنا - ہاتھ

پھیرنا۔ جماع کرنا۔ م
مِسْحَات ۔ع ۔ زمین کھودنے
کا آلہ ۔ بیلچہ ۔ پھاوڑہ وغیرہ ٭
ج ۔ غ
مِسْحَل ۔ع ۔ گورخر ٭ غ ج
مَسْحُوق ۔ ع ۔ پسا ہُوا ۔ گھسا
ہُوا ٭ ج
مَسْخ ۔ ع ۔ اچھی صورت سے
بُری صورت میں تبدیل
ہو جانا ٭ ش
مُسَخَّر ۔ع ۔ تابع کیا گیا ۔ تسخیر کیا
گیا ۔ فرمانبردار ۔ مطیع ٭ ش
مَسْخَرَہ ۔ ف ۔ وُہ شخص جس پر
دوسرے لوگ ٹھٹھا کریں ٭ ش
مُسَخِّن ۔ گرم کرنے والا ۔ ج
مُسَخِّنات ۔ ع گرم کرنے والیاں
یعنی وُہ چیزیں جن سے گرمی
حاصل ہو ٭ ش
مَسْخُوط ۔ ع ۔ غصہ کیا گیا ٭ ج
مُسَدَّس ۔ ع ۔ شش پہلو ۔
ایک قسم شعر کی جو اس بیت
پر چار مصرعے اور زیادہ
کرتے ہیں ٭ غ
مَسْدُود ۔ ع ۔ بند کیا گیا ٭ ج
مَسَرَّت ۔ ع ۔ خوشی ٭ ش ج

مُسَرَّج ۔ ع ۔ وُہ گھوڑا جس
پر کاٹھی ڈالی ہوئی ہو ٭ ج
مَسْرَجہ ۔ ع ۔ چراغدان ٭ ش
مِسْرَد ۔ ع ۔ لوہے کا آلہ جس
سے چمڑے میں سوراخ کرتے
ہیں ٭ ہندی سُتالی ٭ غ
مُسْرِع ۔ ع ۔ جلدی کرنے
والا ۔ وُہ پیک یعنی قاصد جو
بہت تیز چلتا ہو ٭ غ
مُسْرِف ۔ ع ۔ بیجا خرچ کرنے
والا ۔ فضول خرچ ۔ حد سے
باہر نکلنے والا ٭ ش
مَسْرُود ۔ ف ۔ دُعا منتر ٭ ب
مَسْرُور ۔ ع ۔ خوش ۔ ج
مَسْرُوق ۔ ع ۔ چوری کیا گیا
چُرایا گیا ٭ ج
مَسِرَۂ چرخ ۔ ف ۔ چاند ۔
قمر ٭ ب ۔ ج
مُسَطَّح ۔ ع ۔ پھیلا ہُوا ۔ بچھا
ہُوا ۔ سطح کیا گیا ٭ ج
مَسْطُور ۔ ع ۔ لکھا گیا ۔ مسطر
بندی کیا گیا ٭ ج
مَسْعُود ۔ ع ۔ سعادت کیا گیا
نیک بخت ٭ ش
مَسْقَطُ الرَّاس ۔ ع ۔ پیدائش
کی جگہ ۔ وطن جہاں آدمی پیدا
ہُوا ہو ۔ لفظی معنی اس کے
سر کے گرنے کی جگہ ۔ چونکہ
پیدا ہونے کے وقت بچہ کا
سر پہلے زمین پر آتا ہے
لہٰذا خصوصیت سر کی گئی ٭ ش
مِسْک ۔ مب ۔ مشک کا معرب
ہے ٭ ش ۔ غ ۔
مُسْکِت ۔ ع ۔ چُپ کرنے
والا ٭ ش
مُسْکِر ۔ ع ۔ نشہ پیدا کرنیوالی چیز ۔
مستی لانے والی شے ۔ جمع مسکرات ٭ ش
مِسْکَلَک / مِسْکَل } ف ۔ مُنہ سے بجانے کا ساز ۔ ب ۔ غ ۔ ش
مَسْکَن / مَسْکِن } ع ۔ رہنے کی جگہ ۔ گھر ٭ ش ۔ غ
مُسَکِّن ۔ ع تسکین دینے
والا ۔ نیچے بٹھا دینے والا ٭ غ
مَسْکَنَت ۔ ع ۔ مفلسی ۔ محتاجی ٭
مَسْکُوکات ۔ ع ۔ چھپے ہوئے
سکّے ٭ ج
مَسْکَہ ۔ ف ۔ جھاگ ۔ مکھن ٭ ن
مِسْکِین ۔ ع ۔ بڑا
بے حرکت ۔ نہایت
بے وقوف ۔ خوار ۔

ضعیف اور اہل شرع مسکین
اس کو کہتے ہیں جسکے پاس
کچھ نہ ہو۔ اور فقیر اُس کو
کہتے ہیں جس کے پاس
اس قدر مال نہ ہو۔ جس پر
زکوٰۃ واجب ہو ؛ غ
مِسگَر۔ ف۔ ٹھٹھیرا۔ تانبے کے
برتن بنانے والا ؛ ز
مُسَلَّح۔ ع۔ ہتھیار بند ؛ غ
مَسلَخ۔ ع۔ وُہ جگہ جہاں چوپایوں
کے پوست یعنی کھال کھینچی
جائے۔ اور کبھی مجازاً بمعنی
ذبح کرنے حیوانوں کے بھی
آتا ہے ؛ غ
مُسَلسَل۔ ع۔ سلسلہ بندی
کیا گیا۔ زنجیر سے بندھا ہوُا
آپس میں پیوند دیا گیا ؛
زنجیر بند ؛ ج غ۔
مُسَلَّط۔ ع۔ وُہ شخص جو کسی
پر مقرر کیا گیا ہو۔ اور مجازاً
بمعنی مغلوب ؛ غ
مُسَلِّط۔ ع۔ کسی پر کسی آدمی
کا مقرر کرنے والا۔ مجازاً
بمعنی غالب۔ اور زور
آور ؛ غ

مِسلَفہ۔ ع۔ باہی ہوئی زمین
+ ناہموار زمین کو ہموار
کرنے کا آلہ ؛ ج
مَسلَک۔ ع۔ راہ۔ رستہ ؛ ج
مُسلِم۔ مُسلمان ؛ ج
مُسَلَّم۔ تسلیم کیا ہوُا۔ مانا ہوُا۔
یقین کیا گیا۔ سلامت رکھا
گیا۔ اور سپرد کیا گیا ؛
ج۔ غ۔
مُسَلِّم۔ ع۔ ماننے والا۔ تسلیم
کرنے والا۔ سلامت رکھنے
والا ؛ ج
مُسلمان۔ ف۔ جو شخص مذہب
اسلام کا رکھتا ہو ؛ غ
مُسلِمین۔ ع۔ جمع مُسلِم ؛ ج
مَسلُوب۔ ع۔ مٹایا ہوُا +
لے گیا ہوُا + لوٹا ہوُا +
چھینا ہوُا ؛ ج۔ غ
مَسلُوخ۔ ع۔ صاف کی
ہوئی۔ اور کھال کھینچی ہوئی
بکری وغیرہ ؛ غ
مَسلُوک۔ ع۔ جاری کیا
گیا۔ آمد و رفت کیا گیا +
سلوک کیا گیا ؛ ج۔ غ
مَسلُول۔ کھینچا ہوُا + باہر

نکالا ہوُا + وُہ شخص جس
کو سل کا مرض ہے۔ سیفِ
مسلول۔ میان سے باہر
کھینچی ہوئی تلوار ؛ غ
مُسَمّےٰ۔ ع۔ نام کیا گیا۔ یعنی
صاحب نام ؛ غ
مِسمار۔ ع۔ لوہے کی مینخ
کیل۔ کھونٹی ؛ ش
مُسَمَّر۔ ع۔ وُہ چیز جس میں
کیلیں جڑی ہوں۔ خواہ
کیلیں لوہے کی ہوں یا
چاندی وغیرہ کی ؛ غ
مُسَمَّط۔ ڈورے میں
پروئی ہوئی شئے۔ موتیوں
کی لڑی ؛ غ
مِسمَع۔ ع۔ گوش۔ کان +
پانی بھرنے کے ڈول کے
میچ کا حلقہ یا دستہ ؛ غ
مَسمُوع۔ ع۔ سُنا گیا ؛ ج
مَسمُوم۔ ع۔ زہر دیا گیا ؛ ج
مُسمَن۔ ع۔ موٹا۔ فربہ ؛ غ
مِسَنّ۔ ع۔ فسان ؛ غ
مُسِنّ۔ ع۔ بہت بوڑھا شخص ؛ ش
مَسنَد۔ ع۔ تکیہ گاہ۔ بڑا
تکیہ ؛ ش

مُسْنَد - ع - روزگار - زمانہ
پسر خواندہ یعنی لے پالک -
مُنہ بولا - حرامزادہ - وُہ
چیز جس سے پیٹھ لگا کر
بیٹھیں - وُہ شخص جس کی
طرف پناہ لے جائیں - وُہ چیز
جس سے دوسری چیز کو آڑ
لگائی ہو - اور علم نحو کی اصطلاح
میں خبر کو مُسْنَد اور مُبتدا کو مُسْنَد اِلیہ
کہتے ہیں - اور فعل بھی مُسْنَد
ہوتا ہے ؛ ع

مُسَنَّد - ع - بلند کیا گیا ؛ ش

مُسْنَد آرا - ف - گدی نشین ؛
ج -

مُسْنَدِ آسودگاں - ف - قبر
دُنیا ؛ ج

مُسْنَدِ جَم - ف - ہوا ؛ ج

مُسْنُون - ف - بدبُو - گندہ -
سٹری ہوئی چیز - روشن کیا
گیا - اور وہ چیز جس کا کرنا
شرع میں سُنّت ہو ؛ ش

مَسْنُونُ الوَجہ - ع - وہ شخص
جس کا چہرہ اور ناک
لمبی ہو ؛ ک

مِسْواک - ع - وُہ لکڑی
جس سے دانت صاف
کرتے ہیں ؛ ش

مِسْواۃ - ع - زمین درست
کرنے کا ایک آلہ ہے ؛ پ

مِسْواط - ع - کفگیر ؛ ک

مِس بَنْد - ف - اُس شخص
کو کہتے ہیں جو کسی کا پابند
ہو - اور کہیں نہ جا سکے ؛ ن

مُسْوَدَّہ - ع - سیاہ - مجازاً
نوشتہ - لکھا ہوا - اور وہ
چیز جو پہلے سرسری طور پر
لکھی جائے تاکہ دوسری
دفعہ صفائی اور خوبی سے لکھیں ؛ غ

مُسْہِل - ع - جُلّاب - دست
آور دوا ؛ غ

مسہاے زرانْدُودہ - ف
منافقانہ خبث ، جھُوٹ جو
مشابہ سچ کے ہو ؛ ن

مَسْئَلَہ / مَسْلَہ - ع - سوال - وہ
بات جو دریافت
کرنے اور پوچھنے کے قابل
ہو - وُہ بات جو لوگوں میں
پوچھی جائے ؛ غ

مَسْئُول - ع - چاہا گیا -
سوال کیا گیا ؛ غ

مَسْئُولات - ع - وہ مقدمات
جو واقعات میں موجود ہوں
اکثر لوگوں کو اُن پر
اطلاع نہ ہو - سوال کئے
گئے - پُوچھے گئے ؛ غ

مُسِّی - ع - بدکردار - بد
افعال - گنہگار ؛ ک

مِسّی - ف - تانبے کی چیز ؛
خ -

مِسِیحَہ - ف - موسیچہ کا مخفف
ہے - اور یہ قمری کے
مشابہ ایک سفید پرند
ہے - اور بعضے کہتے ہیں
بمعنی صَعوہ جس کو ہندی
میں ممولا کہتے ہیں ؛ غ

مَسِیخ - ع - بے مزہ ؛ ج

مَسِیخ یکشبہ - ف - شراب
دوشاب - اور دوشاب
انگور کا شیرہ جس پر ایک
رات گزر جائے - اور وہ
کھٹا ہو جائے ؛ غ

مَسِیر - ع - مصدر میمی ہے -
بمعنی جانا اور سیر کرنا - اور
اسم ظرف بھی ہے جانے
اور سیر کرنے کی جگہ ؛ غ

مَسِیل - ع - پانی کے جاری ہونے کی جگہ ٭ ش
مُشابِہ - ع - مانند - مثل - نظیر ٭ ج
مشاجرہ - ع - مخالفت - جھگڑا - ش
مُشابہت - ع - آپس میں مثل و نظیر ہونا ٭ ش
مُشار - ع - اشارہ کیا گیا ٭ غ
مشارٌ اِلَیہ - ع جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہو ٭ غ
مَشارِب - ع - جمع مَشرَب - پانی پینے کی جگہیں ٭ غ
مُشارِک - ع - شریک ہونے والا ٭ ج
مَشارِع - ع - جمع مَشرَع - راستے ٭ غ
مَشّاطہ - ع - کنگھی کرنیوالی عورت - یعنی جس کا پیشہ عورتوں کے سروں میں کنگھی کرنے اور دُلھنوں کی طرح آرائش دینے کا ہو - اور عرف حال میں مشاطہ اس دلالہ کو کہتے ہیں جو دُلھن دولھا کی شادی بیاہ کرادے - کٹنی اور غایبی

ہیں یہ لفظ بغیر تشدید شین کے بھی آیا ہے ٭ غ
مُشاع - ع - جس کی تقسیم نہ ہوئی ہو - جو مُشترک ہو - فاش کیا گیا - آشکارا - ظاہر - اور اکثر استعمال اس کا زمین پر ہوتا ہے یعنی وہ زمین جو چند آدمیوں کی شرکت میں ہو - اور ابھی اُس کی تقسیم نہ ہوئی ہو ٭ غ
مَشاعِر - ع - جمع مَشعَر - حاجیوں کی عبادت کرنے کی جگہیں - قربانی کرنے کی جگہیں ٭ غ
مُشاعَرہ - ع - باہم جمع ہو کر شعر خوانی کرنا - آپس میں شعر پڑھنا ٭ ش
مَشاعِل - ع - جمع مَشعَل ٭ شعلے - کام - بڑے بڑے چراغدان ٭ ش
مَشاغِل - ع - جمع مَشغَلہ - بہت سے شغل - بہت سے کام ٭ ج
مُشافَہہ - ع - روبرو ہونا - سامنے بات اور گفتگو کرنا ٭ ش
مَشاقّ - ع - جمع مشقّت - سختیاں - غ

مَشّاق - ع - کسی کام کی بہت مشق کرنے والا ٭ غ
مُشاکِل - ع - مانند ہونے والا - ہم شکل ہونیوالا شعر کی اُنیس بحروں میں سے ایک بحر کا نام ٭ غ
مُشاکَلت - ع - مانند ہونا ہم شکل ہونا ٭ ش
مَشامّ - شونگھنے کی قوت کا محل جو ناک کی تامی اور دماغ کے شروع میں ہے - فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید میم کے مستعمل ہے ٭ ش
مُشاوَرت - ع - باہم مشورہ کرنا ٭ ش
مُشاہَدہ - ع - دیکھنا ٭ ش
مُشاہَرہ - ع - ماہانہ تنخواہ ٭ ش
مَشاہیر - ع - جمع مشہور - نامور لوگ ٭ ج
مَشائخ - ع - جمع شیخ - بوڑھے لوگ - عالم - صوفی - بزرگ ٭ ش
مُشائِع - ع - پیچھے سے آکر ملنے والا - ہمراہ - مصاحب ٭ ج
مَشایَعت - ع - پیروی کرنا - کسی کے ساتھ یاری کرنا -

ہمراہ رخصت کرنے کے لئے
تھوڑی دور جانا۔ جنازہ
کے ہمراہ جانا ؛ ش
**مَشّائِین** ۔ع ۔ جمع مَشّاء،
حکماء کا وہ گروہ جو اشیاء کی
حقیقتوں کی دریافت دلیلوں
سے کرتے تھے یعنی دلیلوں
اور علامتوں سے اپنا مقصد
پا لیتے تھے۔ مَشی کے معنی
چلنے کے ہیں۔ مراد اس
جگہ دلیل چلانا ؛ غ
**مُشْبَع** ۔ع ۔ سیر کیا گیا۔ آسودہ
پیٹ بھرا۔ اور فتحہ و ضمہ و
کسرہ کو اس قدر پڑھا جائے
کہ فتحہ سے الف اور ضمہ سے
واو اور کسرہ سے یا پیدا
ہو ؛ غ
**مُشَبَّک** ۔ع ۔ جالیدار وہ
شے جس میں سوراخ سوراخ
ہوں ۔ جالی ؛ غ
**مُشَبَّکِ قَلْعَہ** ۔ف ۔ انگیٹھی ۔
عود ۔ سوز ۔ آسمان ؛ ج ۔ ب
**مُشْت** ۔ف ۔ مُکّا ۔ مٹھی ۔ ملا
ہُوا ۔ ناگر موتھا ؛ ب
**مَشْت** ۔ف ۔ بھرا ہُوا ۔ موٹا
ولدار ؛ ب
**مِشْت** ۔ف ۔ ندی ۔ نہر ؛ ن
**مُشْتِ اَفْشار** ۔ف ۔ دیکھو زر
مُشت افشار ؛ ب
**مُشْتاسَنگ** ۔ف ۔ گوپھیا ۔ وہ
پتھر جس میں ہاتھ سے پکڑ
کر پھینکنے کی جگہ بنی ہوتی
ہے اور اسکو اٹھاتے ہیں ؛ ب
**مُشْتاق** ۔ جس کو کسی کا
اشتیاق ہو ؛ ش
**مُشْتِ آتِشی** ۔ف ۔ آتش
پرست ۔ ظالم لوگ ؛ ب ۔ ن
**مُشْتَبَہ** ۔ع ۔ جس میں شُبہ ہو ۔
شک کیا گیا ؛ ج
**مُشْتَت** ۔ع ۔ پراگندہ ۔ پریشان ۔
متردد ؛ غ
**مُشْتِ خاک** ۔ف ۔ آدمی
اور مال دنیا سے مُراد ہے ؛ ن
**مُشْتَرَک** ۔ع ۔ ساجھے کی چیز ۔
وہ لفظ جو کئی معنوں کے لئے
بنایا گیا ہو ۔ یعنی ہر ایک
معنی کے واسطے علیحدہ علیحدہ
موضوع ہو ۔ جیسے جاریہ کے
معنی لونڈی ۔ آفتاب ۔ کشتی ؛
غ ۔ ج ۔
**مُشْتِ رَنْد** } ف ۔ پڑھول
**مُشْت رَنْدَہ** } رندہ ؛ ب ۔
**مُشْتَری** ۔ع ۔ خریدار ۔ مول
لینے والا ۔ بیچنے والا ۔ ایک
ستارہ کا نام جو چھٹے آسمان
پر ہے ۔ اس کو نجومی لوگ
سعد اکبر کہتے ہیں ۔ اور اُس
کا نام قاضی فلک بھی ہے ۔
فارسی میں اس کو برجیس
کہتے ہیں ۔ اور ہندی میں برہسپت
کیمیا گروں کی اصطلاح میں
مُشْتَری رانگہ کو کہتے ہیں ۔
اور سکندر نامہ میں ایک مقام
پر سفید کاغذ مراد ہے ؛ غ
**مُشْتِ زَن** ۔ف ۔ گھونسا مارنے
والا ۔ کشتی گیر سے کنایہ ہے ۔
اس لئے کہ کشتی کا معمول ہے
کہ اپنے بازوؤں وغیرہ پر
گھونسے مارتے ہیں تاکہ جسم
طاقت وار اور سخت ہو
جائے ؛ ش ۔ غ
**مُشْتِ زِیاد** ۔ف ۔ مخالف ۔
حقیر ۔ مردوں کا گروہ ؛ ن
**مُشْتَعِل** ۔ع ۔ شعلہ مارنے
والا ۔ اور بھڑکنے والا ؛ ش

**مُشتغِل** - ع - مشغول ہونے
والا - مُنہ پھیر لینے والا - بیزار
جیساکہ اِس شعر میں ؎
نہ سودائے جاناں بجاں مُشتغِل
بہ ذکرِ حبیب از جہاں مُشتغِل
پہلے مصرعہ میں بمعنی مشغول
اور دوسرے میں بمعنی بیزار
اور مُنہ پھیرنے والا ؛ غ

**مُشتق** - ع - وُہ لفظ جو دوسرے
لفظ سے بنایا گیا ہو - فارسی
میں یہ لفظ بغیر تشدید قاف
کے بھی آتا ہے ؛ غ

**مُشتمال** - ف - وُہ مالش
جو کُشتی گیر اپنے بدن پر کرتے
ہیں - اور بازوؤں پر گھونسے
مارتے ہیں - تاکہ جسم طاقت دار
اور سخت ہو جائے - بدن کا
مَلنا - حمام میں بدن کی میل
چھڑانا ؛ غ

**مُشتمِل** - ع - شامل ہونیوالا -
کسی چیز پر محیط ہونے والا ؛ ش

**مُشتُو** - ف - ایک سرخ رنگ
کا پھول ہے ؛ ب - ج -

**مُشتوارہ** - ف - رندہ - مُٹھی
بھر چیز ؛ ب

**مُشتُوت** - ع - پراگندہ ؛ غ

**مُشتہ** - ف - چاقو اور چھری
وغیرہ کا دستہ - خنجر اور تلوار
وغیرہ کا قبضہ - دُھنے کی
مُٹھیا ؛ ب

**مُشتہَر** - ع - شہرت دیا گیا ؛ ج

**مُشتہِر** - ع - شہرت دینے
والا ؛ ج

**مُشتہا** - ع - مرغوب - خواہش
کیا گیا ؛ ج

**مُشتہی** - ع - خواہش کرنے
والا - رغبت کرنے والا -
آرزو مند ؛ غ

**مُشتہیات** - ع - جمع مُشتہا
مرغوب چیزیں - خواہش
کی گئی چیزیں ؛ غ

**مِشتی** - ف - ایک قسم کا ریشمی
کپڑا جو نہایت لطیف اور
نازک ہوتا ہے ؛ ن

**مُشتے** - ف - مٹھی بھر - چیز قلیل
مقدار - تھوڑی سی
جماعت ؛ غ

**مُشجَّر** - ع - وہ کپڑا جس پر
درختوں کی تصویریں بنی
ہوں ؛ غ

**مَشحُون** - ع - پُر - بھرا ہوا ؛ ش

**مُشخَّص** - ع - تجویز کیا گیا -
خاص کیا گیا ؛ ج

**مُشدَّد** - ع - خوب کس کر باندھا
گیا - وُہ حرف جو تشدید سے
پڑھا جائے ؛ ج

**مَشرَب** - ع - پانی پینا -
پانی پینے کی جگہ - چشمہ - مجازاً
مذہب - دین - آئین - طور
طریق - پنتھ ؛ غ

**مِشربہ** - ع - پانی پینے کا
برتن ؛ غ

**مُشرِّح** - ع - کھول کھول
کر بیان کرنے والا ؛ ش

**مُشرَّح** - ع - کھول کھول
کر بیان کیا گیا ؛ غ

**مِشرَط** - ع - نشتر - پچھنہ ؛ ش

**مُشرِف** - ع - بلند - بلند
ہونے والا - خبردار - صدر
محرر - میر محرر - نزدیک - سامنے
قریب - قریب ہونے والا -
اُوپر سے نیچے کو جھانکنے
والا ؛ غ

**مُشرَف** - ع - جائے بلند -
بلند مقام ؛ غ

مُشَرَّف - ع - بزرگی دیا گیا ÷ غ
مُشَرَّفہ - وہ نامہ اور خط جو اعلےٰ شخص کی جانب سے ادنےٰ کی طرف ہو ÷ غ
مُشَرَّفہ - ع - بزرگی دی گئی چیز - (تانیث مُشَرَّف) ÷ غ
مَشرِق - ع - پورب ÷ ش
مَشرِق کُشادہ زالِ زر - ف - آفتاب صبح ÷ ج - ب
مُشرِقات - ع - جمع مُشرِق - روشن چیزیں - چمکدار چیزیں - مجازاً ستارے ÷ غ
مَشرِقَین - ع - مشرق و مغرب یہ تثنیہ تغلیبی ہے ÷ غ
مُشرِک - ع - خدا کا شریک ٹھیرانے والا ÷ ج
مَشرُوح - ع - شرح کیا گیا - کھول کر بیان کیا گیا ÷ ج
مَشرُوط - ع - شرط کیا گیا ÷ ج
مَشرُوع - ع - جائز - شرع شریف کے مطابق ÷ ج
مُشط - کنگھا - کنگھی ÷ پ ش
مُشعبِد - ع - بازی گر - بھان متی شعبدہ کرنے والا ÷ ش

مُشعبِدانِ حُقّۂ سبز - ف - چاند - سورج - ساتوں تارے ÷ ج - ب
مُشعِر - ع - خبر دینے والا ÷ غ
مَشعَر - ع - مکّہ معظّمہ میں وہ جگہ جہاں پر ایام حج میں قربانی کرتے ہیں - حاجیوں کے سر منڈانے کی جگہ حاجیوں کے عبادت کرنے کی جگہ ÷ غ
مَشعَرہ - شعر پڑھنے کی جگہ ÷ غ
مُشَعشَع } ع - تاباں - روشن - پانی ملی ہوئی شراب ÷ غ
مُشَعشَعہ }
مَشعَل - ع - شمع ÷ ج
مَشعَل بہ کف گرفتن - ف - دادخواہی - نالش کرنا ÷
مَشعَلچی - ف - مشعل والا - شمع رکھنے والا ÷ ج
مَشعَلۂ روز - ف - آفتاب ÷ ج
مَشعَل کُشاں - ف - کافرولا کی ایک قوم ہے ÷ شیاطین ÷ غ
مَشعَلِ وادیِ کلیم - ف - وہ نور اور تجلّی جو وادیِ ایمن

میں موسےٰ علیہ السلام پر اندھیرے میں ظاہر ہوئی تھی ÷ غ
مِشعَلہ } ع - مشعل ÷ غ
مَشعَلہ }
مَشعُوف - ع - شیفتہ - عاشق - محب ÷ غ
مَشغَلہ - ع - کام - شغل - شور غل ÷ غ
مَشغُوف - ع - جس کے دل کے پردہ میں کوئی امر پہنچ گیا ہو ÷ غ
مَشغُول - ع - کام میں لگا ہوا ÷ ش
مِشفَر - ع - اونٹ کا ہونٹ ÷ ج
مُشفِق - ع - مہربانی کرنے والا - مہربان - دوست آدمی کسی پر شفقت کی راہ سے ڈرنے والا ÷ غ - ج
مَشق - ع - کسی کام کو ہر روز کرنا ÷ بم
مَشقِ عملِ بدی میکنند - ف - ہاتھ کی صنعت کی مشق کرتے ہیں ÷ ز
مَشقّت - ع - محنت - تکلیف ÷ ج

**مُشقی** - ف - وہ کاغذ جس پر حرفوں کی مشق کریں۔ لکھنے کی وصلی ؛ غ

**مُشک** - ف - کستوری - مشہور خوشبو ہے - یہ لفظ میم کے کسرہ اور ضمہ دونوں طرح سے درست ہے - اس لئے کہ فارس کے لوگ میم کے کسرہ سے اور ماورالنہر والے میم کے ضمہ سے پڑھتے ہیں ؛ ش

**مُشک** - ف - سقّوں کی مشک ؛ ب

**مُشک بر زخم افشاندن** - ف - زخم کو تازہ کرنا - جلتے کو اور جلانا - اس لئے کہ زخم مشک کے چھڑکنے سے خراب اور تباہ ہو جاتا ہے ؛ غ

**مُشک بُو** - مشک کی سی خوشبو ؛ ز

**مُشکِ بید** - ف - درخت بید کی ایک قسم ہے جسکا پھول خوشبو دار ہوتا ہے ؛ ن

**مُشک تر** - ف - مشک خالص ؛ ج

**مُشک دانہ** - ف - خوشبو دانہ جسے عورتیں سوراخ کرکے ہار میں ڈالتی ہیں موسیقی کے ایک راگ کا نام ؛ ب

**مُشک رنگ** - ف - ایک خوش آواز کالا سیاہ جانور ؛ فش

**مَشکچہ** - ف - مشکیزہ ؛ ش

**مُشک و شراب گردان** - ف - کسی کے بیہوش کرنے سے مراد ہے ؛ بم - غ

**مُشک دُم** - ف - ایک سیاہ رنگ خوش آواز پرند ہے ؛ ب

**مُشک را کافور کردن** - ف - یعنی سیاہ بالوں کو سفید کر دیا - مراد یہ کہ بوڑھا ہو گیا ؛ ش

**مُشکِ زمین** - ف - ایک خوشبو دار گھاس ہے ؛

**مُشک فروشاں** - ف - (جمع مشک فروش) خوشخو - اچھی عادت والے ؛ ن

**مُشک فشاں** - ف - وہ آدمی جس کے منہ سے گفتگو کے وقت خوشبو آوے ؛ خوش خلق ؛ ن

**مُشکک** - ف - ایک خوشبو دار گھاس ہے ؛ ب

**مُشکِل** - ع - کٹھن - دشوار ؛ ش

**مُشک مالی** - ف - باربد کی تصنیف سے لحن کا نام ؛ ب

**مُشکمالی** } ف - خالص مشک
**مُشک ناف** } مجازاً سیاہی ؛ ز ؛ ش

**مُشک نافہ** - ف مشک خالص اور مشکنافہ ایک خوشبودار گھاس کا نام ہے ؛ ب

**مِشکوٰۃ** - ع - چراغدان - فانوس بڑا طاق جس میں چراغدان اور قندیل رکھیں ؛ ش

**مُشک و حریر** - ف سیاہی اور کاغذ سے مراد ہے ؛ ن

**مَشکُور** - ع - ستودہ پسندیدہ شکر کیا گیا ؛ غ

**مَشکُوک** - ع - شک کیا گیا ؛ ج

**مَشکُول** - ف - مشکیزہ ؛ ب ج

**مُشکُولہ** - ف - مشک ؛ ب ج

**مُشکُو** } ف - بتخانہ - مجازاً
**مُشکوے** } امیروں اور بادشاہوں کا محل ؛ ب

**مَشکیچہ** - ف - مشکیزہ - گلِ نسرین ؛ ن

**مَشکیزہ** - ف - چھوٹی مشک ؛ ن

مُشکینچہ۔ف۔خال ٭ ن

مُشکیں سناں۔ف۔مژگان معشوق ٭ ن

مُشکیں کُلاہ۔ف۔زلف ٭ ن

مُشلول۔ع۔جس کے ہاتھ پیر بے حس ہو گئے ہوں۔اپاہج ٭ ج

مُشمِّر۔ع۔وُہ شخص جو دوڑنے کے لئے دامن کو کمر میں لپیٹ لے ٭ غ

مُشمَّر۔ع۔اس تیز رفتار گھوڑے سے کنایہ ہے جو دوڑنے پر مُستعد ہو ٭ غ

مِشمِش۔ع۔زردالو۔خوبانی ٭ ش۔غ

مَشمول۔ع۔سب طرف سے احاطہ کیا گیا۔چاروں طرف سے گھیرا گیا۔شامل کیا گیا ٭ غ

مَشموم۔ع۔وُہ چیز جو سُونگھی جائے۔خوشبودار شے۔معطّر چیز ٭ ش

مَشمومات۔ع۔جمع مَشمومہ خوشبو۔چیزیں۔سونگھنے کے لائق چیزیں ٭ غ

مُشنّع۔ع۔بد۔بُرا۔ملامت کیا گیا ٭ ع

مُشنگ۔ف۔بروزن تفنگ۔چور۔ڈاکو۔راہزن۔ایک قسم کا غلّہ ٭ ن

مِشواز۔ع۔دستار۔پگڑی ٭ م

مَشوب۔ع۔آمیختہ۔ملا ہُوا۔مخلوط۔ملا جُلا ٭ ش

مِشواذ۔ع۔دستار۔پگڑی ٭ ک۔م

مَشورَہ۔ع۔صلاح پُوچھنا۔کسی سے کام کا انجام دریافت کرنا ٭ ج

مَشورَہ باکلاہ کردن۔ف۔چھوڑنا۔جُدا کرنا ٭

مُشوِّش۔ع۔پریشان کرنے والا ٭ ش

مُشَوَّش۔ع۔پریشان کیا گیا ٭ ش

مُشَوَّق۔ع۔شوق دلایا گیا ٭ ع

مُشوِّق۔ع۔کسی کو شوق دلانے والا ٭ غ

مَشُوق۔ع۔شایق۔عاشق ٭ ج

مشوم۔ع۔منحوس ٭ ش

مَشوِی۔ع۔بریاں۔بُھنا ہوا ٭ غ

مَشہَد۔ع۔حاضر ہونے کی جگہ۔شہادت کی جگہ۔شہادت گاہ۔شہیدوں کا قبرستان ٭ ج۔غ

مُشہَّر۔ع۔شہرت دیا گیا ٭ ج

مَشہُود۔ع۔حاضر کیا گیا۔موجود ٭ ج

مشہُور۔ع۔شہرت دیا گیا۔کاٹھی سے نکالی ہوئی تلوار ٭ ج

مُشہِّی۔ع۔یہ صیغہ اسم فاعل کا ہے۔متعدی بہ دو مفعول اشتہا پیدا کرنے والا۔بھوک لگانے والی چیز ٭

مَشئُوم۔ع۔یعنی منحوس ٭ ج

مَشی۔ع۔اپنے پیروں سے آہستہ آہستہ چلنا۔ٹہلنا۔چہل قدمی کرنا ٭ ج

مَشِیّت۔ع۔چاہنا۔خواہش گر استعمال میں یہ لفظ خواہش اور مرضی حق تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے ٭ غ

مُشیَّد۔ع۔گچ اور چونہ سے

مضبوط اور محکم کرنے والا۔ استوار کرنے والا ؛ غ
مُشَیَّد۔ ع۔ وہ عمارت جو گچ اور چونہ سے مضبوط اور بلند کی گئی ہو ؛ ش
مُشِید۔ ع۔ گچ کیا گیا۔ مجازاً محکم و مضبوط و استوار کیا گیا ؛ غ
مُشِیر۔ ع۔ اشارہ کرنے والا۔ مشورہ دینے والا۔ صاحب مشورت ؛ ش
مَشِیمَہ۔ ع۔ وُہ جھلی جس میں بچہ ہوتا ہے۔ اور اکثر اسی جھلی میں بچہ لپٹا ہُوا پیدا ہوتا ہے۔ آنکھ کے چھٹے پردے کا نام ؛ ک
مَصّ۔ ع۔ چُوسنا ؛ ش
مُصاب۔ ع۔ مصیبت زدہ۔ وہ شخص جس کو رنج پہنچا ہو ؛ ش
مُصابَرَت۔ ع۔ سختی پر صبر کرنا ؛ ش
مَصابِیح۔ ع۔ مصباح۔ چراغ ایک کتاب کا نام ؛ غ
مُصاحِب۔ ع۔ ہم صحبت ہمنشیں ؛ ش
مُصاحَبَت۔ ع۔ باہم صحبت کرنا ؛ ش
مَصاحِف۔ ع۔ جمع مُصحف، کتابیں۔ رسالے ؛ ج۔ غ
مَصادِر۔ ع۔ جمع مصدر، ؛ ج
مُصادَرَت } ع۔ تاوان لینا
مُصادَرَہ } تاوان دینا ؛ غ
مُصادَقَت۔ ع۔ آپس میں دل سے دوستی رکھنا۔ دلی دوستی ؛ ک
مُصادَمَت۔ ع۔ باہم صدمہ پہنچانا ؛ ک
مُصارَعَت۔ ع۔ باہم کُشتی لڑنا ایک دوسرے کو زمین پر پچھاڑنا ؛ ک
مَصارِف۔ ع۔ جمع مصرف، خرچ کرنے کی جگہیں ؛ غ
مَصاعِب۔ ع۔ دشواریاں۔ مشکلیں + سختی کی جگہیں ؛ غ
مَصاعِد۔ ع۔ جمع مَصعد، ۔ بلند جگہیں۔ اُونچے مقام ؛ غ
مَصاف۔ ع۔ جمع مَصَفّ، صف باندھنے کی جگہیں۔ فارسی بغیر تشدید فا کے بمعنی جنگ اور مقام جنگ کے مستعمل ہے ؛ غ
مَصاف دادن۔ ف۔ لڑنا ؛ ز
مُصافات۔ ع۔ دوستی۔ اخلاص ؛ ک
مُصافَحَہ۔ ع۔ ملاقات کے وقت ہاتھ سے ہاتھ ملانا ؛ غ
مَصاقِع۔ ع۔ جمع مِصقَع، فصیح و بلیغ ؛ غ
مَصاقِل۔ ع۔ جمع مِصقَلَہ۔ زنگ چھڑانے اور جلا کرنے کے اوزار ؛ غ
مَصالِح۔ ع۔ جمع مَصلحت، بھلائیاں۔ اور فارسی میں ان معنوں میں بھی مستعمل ہے۔ کسی چیز کی درستی کا اسباب اور سامان۔ وُہ چیزیں جن سے دوسری چیز کی اصلاح کریں۔ عمارت کی ضروریات جیسے چُونہ اور لکڑی اور اینٹ وغیرہ ؛ غ
مُصالَحَت۔ ع۔ باہم صُلح کرنا ؛ ک
مُصالَقَہ۔ ع۔ ظاہرداری +

رشوت دینی ÷

**مُصَاہَرَت** ۔ ع ۔ خسر کرنا اور داماد کرنا ۔ یہ لفظ دونوں معنوں میں مستعمل ہوتا ہے ÷ ک

**مَصَائِب** ۔ ع ۔ جمع مُصِیبت ÷ ش

**مَصَائِد** ۔ ع ۔ صید کی خلاف قیاس جمع ہے ۔ شکارہ ÷ غ

**مَصَدّب** ۔ ع ۔ پانی کے گرنے کی جگہ ۔ دریا کا دہانہ ÷ ج ۔ غ

**مِصْبَاح** ۔ ع ۔ چراغ ÷ ش

**مُصَبّغ** ۔ ع ۔ رنگا ہوا ۔ رنگین ÷ ج

**مُصَحِّح** ۔ ع ۔ تصحیح کرنے والا ÷ ج

**مُصْحَف** ۔ ع ۔ وہ کتاب جس میں رسالے اور صحیفے جمع ہوں اسی واسطے قرآن شریف کو مصحف کہتے ہیں ۔ کہ اس میں سورتیں جمع ہیں ÷ غ

**مُصْحَفِ تُعلی** ۔ ف ۔ ع ۔ حمائل شریف ÷ ج

**مُصْحَفِ یاقُوت** ۔ ف ۔ خط یاقوت سے لکھا ہوا قرآن

**مُصَحَّف** ۔ ع ۔ وہ لفظ جو نقطوں کے فرق سے دوسرا لفظ ہو جائے ۔ جیسے عید سے عَبْد اور توشہ سے بوسہ ÷ غ

**مَصْحُوب** ۔ ع ۔ ساتھ کیا گیا ÷ ج

**مِصْدَاق** ۔ ع ۔ وہ چیز جس پر کوئی معنی منطبق ہو سکیں وہ شے جس پر کوئی مضمون مضمون صادق آسکے ۔ جیسے ہر ایک آدمی انسان کا مصداق ہے ÷ غ

**مَصْدَر** ۔ ع ۔ نکلنے کی جگہ ۔ واپس آنے کی جگہ ۔ باہر آنے کی جگہ ۔ وہ کلمہ جس سے افعال اور صفات بنائے جائیں ÷ ش

**مُصَدَّر** ۔ ع ۔ مُقدّم رکھا گیا اول اور ابتدا میں لایا گیا ÷ ش

**مُصَدِّع** ۔ ع ۔ درد سر پیدا کرنے والا ۔ جُدا جُدا کرنے والا ۔ مجازاً تکلیف دینے والا ۔ جیسے مُصَدِّع خدمت

ے شوم ÷ ج ۔ غ

**مُصَدِّق** ۔ ع ۔ یقین کرنے والا ۔ سچ جاننے والا ۔ صدقہ وصول کرنے والا ÷ ج

**مَصْدُور** ۔ ع ۔ صادر کیا گیا ÷ ج

**مَصْدُوق** ۔ ع ۔ سچا سمجھا گیا وہ شخص جس سے سچی بات کہی گئی ہو ÷ ج

**مُصِرّ** ۔ ع ۔ اصرار کرنے والا ۔ کسی کام پر کھڑا ہونے والا ۔ کسی کام کی ہٹ کرنے والا ÷ غ

**مِصْرَان** ۔ ع ۔ تثنیہ ۔ مصر کوفہ اور بصرہ سے کنایہ ہے ÷ غ

**مِصْرِ زُلیخا پناہ** ۔ ف ۔ آدمی کا بدن ÷ ج ۔ ب

**مِصْرَع** / **مِصْرَاع** ۔ ع ۔ دروازہ کا ایک پٹ یعنی کواڑ ۔ شعر کا آدھا حصہ ÷ غ

**مَصْرَع** ۔ ع ۔ پچھڑنے کی جگہ ۔ زمین پر گرنے کی جگہ ÷

**مِصْرَعۂ پیچیدہ** ۔ ف ۔ وہ مصرعہ جس کا مضمون مشکل ہو ÷ بم

مِصرعۂ بند ⎫ ف - عمدہ مصرع
مِصرعۂ برجستہ ⎬ بغیر محنت اور
مِصرعۂ ریختہ ⎭ فکر کے بے
تکلف موزوں ہو جائے ؛
مَصرِف - ع - اسم ظرف کا
صیغہ ہے - خرچ کرنے کی
جگہ ؛ غ
مُصرِف - ع - خرچ کرنے
والا ؛ ج
مِصرَم - ع - لوہے کا آلہ جس
سے غلہ کاٹا جاتا ہے یہندی
ہنسیا ؛ ج
مَصرُوع - ع - زمین پر پچھاڑا
ہُوا - وہ شخص جس کو صَرع
کا عارضہ ہو - اس عارضہ
میں بھی آدمی زمین پر گر
پڑتا ہے ؛ ج
مُصرِعِ خاوری - ف ع
طلوع و غروب کا آفتاب ؛
ج - ب
مَصرُوف - ع - مشغول ؛
ز
مِصری - ع - شہر مصر کا رہنے
والا + وہ چیز جو مصر کی
ہو ؛ ع

مَصطَبَہ - ع - میخانہ - شرابخانہ
یہ لفظ سین اور صاد اور ضاد
تینوں حرفوں کے ساتھ آیا
ہے ؛ غ
مُصطَفٰے - ع - برگزیدہ - مقبول -
قبول کیا گیا - صاف کیا گیا
یعنی انسانی بُری صفتوں
سے صاف ؛ غ
مُصطَفَوی - ع - منسوب -
طرف حضرت محمد مصطفٰے صلے
اللہ علیہ وسلم کے ؛ غ
مَصطَکیٰ - ع - ایک زرد رنگ کا
گوند ہے جو مشہور دوا ہے
مگر یہ لفظ یائے تحتانی سے
مشہور ہے - دراصل آخر
میں الف ہے ؛ غ
مِصقَع - ع - فصیح و بلیغ ؛ ش
مِصقَل ⎫ ع - وہ لوہے کا
مِصقَلَہ ⎭ آلہ جس سے چھری
اور تلوار وغیرہ کا زنگ
چھڑائیں اور چمکائیں ؛ ش
مُصَقَّل ⎫ ع - روشن - صاف
مَصقُول ⎭ کیا گیا - زنگ
دور کیا گیا ؛ غ
مُصَلّا - مُصَلّٰی - ع - نماز

پڑھنے کی جگہ جانماز + عید
گاہ + خصوصاً عید گاہ
شیراز ؛ غ
مُصَلَّب - ع - وہ کپڑا جس
میں صلیب یعنی چلیپا کی
تصویریں بنی ہوں ؛ ج
مُصلِح - ع - اصلاح کرنے
والا + درست کرنے والا ؛ ج
مَصلَحَت - ع - کام کی خُوبی
نیک صلاح - نیک تجویز ؛ م
مَصلُوب - ع - سولی دیا گیا -
پھانسی دیا گیا - صلیب پر
چڑھایا گیا ؛ ح
مُصَلّی - ع - نماز پڑھنے والا -
آنحضرت صلعم پر درود بھیجنے
والا ؛ ش
مُصمَت - ع - ٹھوس ؛ ج
مُصَمِّت - ع - خاموش اور
چُپ کیا گیا ؛ ش
مُصَمَّم - ع - قصد کیا گیا
مضبوط اور مستحکم ارادہ کیا -
گیا ؛ ج
مُصَنِّف - ع - کتاب تصنیف
کرنے والا ؛ ج
مُصَنَّف - مُصَنَّفَہ - ع تصنیف

کیا گیا۔ کتاب و رسالہ وغیرہ ÷ ش

**مُصَنَّفات** ۔ع۔ جمع مُصَنَّفَہ۔ کتابیں۔ تصنیفات ÷ ج

**مَصْنُوع** ۔ع۔ وُہ چیز جو کاریگر سے بنی ہو۔ بنائی ہوئی شے ÷ ج۔ک

**مُصَوِّر** ۔ع۔ تصویر کھینچنے والا ÷ ج

**مُصَوِّرہ** ۔ع۔ عورت کے رحم میں ایک قوت ہے جو بحکم خالق بچے کی شکل ماں باپ کی صورت پر بناتی ہے ÷

**مَصُوص** ۔ع۔ مرغ بریاں جو گرم مصالحہ ڈال کر سرکہ میں چھوڑا جائے۔ تاکہ ترش اور ذائقہ دار ہو جائے ÷ ع

**مَصُون** ۔ع۔ بروزن مَقُول۔ بمعنی نگاہ رکھا گیا۔ محفوظ حفاظت کیا گیا ÷ ج

**مُصِیب** ۔ع۔ کسی کلام یا کسی چیز کی حقیقت کو خوب پہنچنے والا۔ درستی اور نیکی پانے والا ÷ ج

**مُصِیبَت** ۔ع۔ دکھ۔ تکلیف حادثہ ÷ ج

**مَصِیر** ۔ع۔ جائے بازگشت۔ پھرنا

رجوع کرنا۔ مائل ہونا ÷ ش

**مُصَیقَل** ۔ع۔ روشن کیا گیا۔ چمکایا گیا۔ زنگ چھڑایا گیا ÷ ش

**مُصَیقِل** ۔ع۔ صاف کرنے والا۔ چمکانے والا ۔غ

**مَضاء** ۔ع۔ گزرنا۔ روانی ÷ غ

**مَضاجِع** ۔ع۔ جمع مَضْجَع۔ خوابگاہیں۔ سونے کے مقامات ÷ م

**مُضاجَعَت** ۔ع۔ باہم یک جا سونا ÷ غ

**مُضادَّت** ۔ع۔ باہم ضد ہونا۔ کسی کے ساتھ دشمنی کرنا ÷ غ

**مُضادَّہ** ۔ع۔ باہم ضد ہونا۔ اس صورت میں یہ مصدر رہے اور بمعنی چیز مونث آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ ضد کرنے والی۔ اس صورت میں یہ صیغہ مؤنث اسم فاعل کا ہے ÷ ج

**مَضارّ** ۔ع۔ جمع مَضَرَّت۔ بمعنی نقصان و تکلیف گزند پہنچانے والی چیزیں ÷ غ

**مَضارِب** ۔ع۔ جمع مَضْرَب۔ مارنے کی جگہیں ÷ ک

**مُضارَبَت** ۔ع۔ کسی کو مال تجارت کے لئے دینا جس کا نفع شرکت میں ہو ÷ م

**مُضارِع** ۔ع۔ شریک۔ شبیہ۔ مانند۔ وُہ فعل جس میں حال و استقبال یعنی موجود او آئندہ دونوں زمانے پائے جائیں۔ علم عروض کی ایک بحر کا نام ÷ غ

**مُضاعَف** ۔ع۔ دوچند۔ دُونا۔ صرف کی اصطلاح میں وُہ کلمہ جس کے آخر میں دو حرف ایک جنس کے آویں ÷ غ

**مُضاعَفَت** ۔ع۔ دونا کرنا دوچند کرنا۔ دوہرے حلقوں کی زرہ ÷ ش

**مُضاف** ۔ع۔ منسوب متعلق ÷ غ

**مُضافات** ۔ع۔ منسوبات۔ متعلقات۔ وُہ گاؤں جو کسی شہر کے متعلق ہوں ÷ غ

**مُضارَعَت** ۔ع۔ مشابہ ہونا۔ شریک ہونا ÷ ش

**مُضاف اِلَیہ** ۔ع۔ وُہ اسم ہے جس کی طرف کسی شے کو نسبت دیں۔ جیسے زید کا گھوڑا۔ گھوڑا مضاف۔ زید مضاف الیہ کا حرف اضافت ہے ÷ ج

مَضٰی مَا مَضٰی - ع - گزرا جو کچھ کہ گزرا ۔ غ

مَضَارِب - ع - جمع مِضمار - گھوڑ دوڑ کے میدان ۔ غ

مَضَامِین - ع - جمع مضمون - معانی - مطالب - مقاصد - نطفے جو پشت پدر میں ہوں ۔ ش

مُضَاہات - ع - کسی چیز کے مانند ہونا ۔ ش

مُضَاہِی - ع - مانند - مشابہ ۔

مَضَایِق - ع - جمع مضیق ، تنگ جگہیں ۔ غ

مُضَائِقہ - ع - تنگی - ایک دوسرے کو باہم تنگ کرنا ۔ ش

مضایقت - ع - تنگی ۔ ش

مَضبَطہ - ف - میموریل - عرضداشت

مَضبُوط - ع - ضبط کیا گیا - مستحکم ۔ ج

مَضجَع - ع - خواب گاہ - سونے کی جگہ ۔ ج

مَضحَک - ع - ہنسی کا مقام وہ چیز یا وہ آدمی جس پر لوگ ہنسیں ۔ غ

مُضحِک - ع - ہنسانے والا ۔ غ

مُضحِکات - ع - وہ لطیفے جن سے ہنسی آوے - ہنسانے والی چیزیں ۔ ج

مُضِرّ - ع - ضرر پہنچانے والا ۔ ج

مِضراب - ع - وہ آلہ جس سے ماریں - ستار بجانے کا اوزار - بڑا مارنے والا ۔ ج

مُضِرّات - ع - ضرر دینے والی چیزیں ۔ ز

مَضَرّت - ع - ضرر - گزند ۔ ش

مَضرُوب - ع - مارا گیا - یعنی جس پر ضرب اور مار پڑی ہو ۔ ج

مَضرُور - ع - وہ شخص جس کو ضرر اور گزند پہنچا ہو - ضرر رسیدہ ۔ ج

مُضطَر - ع - بے اختیار - بیچارہ - مجبور ۔ ش

مُضطَرِب - ع - بے قرار - اضطراب والا ۔ ش

مَضغ - ع - چبانا ۔ ش

مُضغَہ - ع - گوشت کا ٹکڑا ۔ ش

مُضِل - ع - گمراہ کرنے والا ۔ ج

مِضمار - ع - دبلا کرنے کا آلہ وہ میدان جہاں گھوڑے دوڑائے جائیں - اس لیئے کہ کسی قدر دبلے ہو کر چالاک ہو جائیں ۔ ش - غ

مُضمَحِل - ع - نیست اور محو ہونے والا - ناچیز - سست فارسی میں یہ لفظ بغیر تشدید لام کے مستعمل ہے ۔ ش

مُضمَر - ع - پنہاں پوشیدہ - دل میں رکھی ہوئی بات بھید ۔ ش

مُضَمَّر - ع - وہ گھوڑا جو تیز رفتار اور پتلی کمر کا ہو یا موٹا گھوڑا ۔ غ

مَضمَضہ - ع - کلّی ۔ ش

مَضمُوم - ع - پیش دیا گیا - جیسے دال دُم کی پیوستہ کیا ہوا - ملایا ہوا ۔ ج

مَضمُون - ع - درمیان میں لیا ہوا - مجازاً بمعنی مطلب ۔ غ

مَضنُون - ع - بخل کیا گیا ۔ ج

مُضِیّ - ع - روشن ہونے والا - لازم اور متعدی دونوں طرح درست ہے ۔ غ

مُضِیع - ع - ضائع کرنے والا ؛ غ
مَضِیق - ع - جائے تنگ - تنگ مقام ؛ ع
مَطا - ع - پُشت - پیٹھ ؛ غ
مُطابِق - ع - موافق - برابر ؛ ش
مُطابَقت - ع - موافقت برابری ؛ ج
مَطار - ع - اُڑنا - اُڑنے کی جگہ ؛ غ
مَطارِح - ع - جمع مَطرَح ، ڈالنے کی جگہیں - تھیلیاں - چڑیاروں کے تھیلے جس میں پرند جانوروں کو پکڑ پکڑ کے ڈالتے ہیں ؛ غ
مُطارَحَہ - ع - کسی سے بات کہنا - مجازاً مشورہ کرنا - اور بمعنی خوشامد کے بھی استعمال ہوتا ہے ؛ غ
مُطارَحات - ع - جمع مُطارَحَہ ، باتیں - مشورے - خوشامدیں ؛ غ
مُطاع - ع - اطاعت اور فرمانبرداری کیا گیا - سردار - مخدوم - وُہ شخص جس کی لوگ تابعداری کریں ؛ غ
مَطاعِم - ع - جمع مَطعَم ، کھانے خوراکیں - کھانے کی چیزیں ؛ ج
مَطاعِن - ع - عیب طعنے ؛ غ
مَطاف - ع - گرداگرد پھرنے کی جگہ - طواف کرنے کی جگہ ؛ غ
مَطالِب - ع - جمع مطلب ، مُرادیں ؛ ج
مُطالَبَہ - ع - طلب کرنا - واپس مانگنا ؛ ج
مَطالِع - ع - جمع مطلع ؛ ج
مُطالَعَہ - ع - دیکھنا ؛ ش
مَطامِع - ع - جمع طمع ، لالچ - مگر یہ جمع خلاف قیاس ہے - جس طرح محاسن حُسن کی جمع ہے ؛ غ
مُطاوِع - ع - فرمانبرداری کرنے والا ؛ غ
مُطاوَعَت - ع - تابعداری کرنا ؛ غ
مَطاوِی - ع - جمع مَطوِی ، شکنیں - پیچیدگیاں ؛ ش
مَطایا - ع - جمع مَطِیَّہ ، وُہ چوپائے جن کی پیٹھ پر سوار ہوتے ہیں - جیسے گھوڑا - اونٹ - گدھے - خچر وغیرہ ؛ ش
مُطایَبَہ - ع - کسی کے ساتھ خوش طبعی اور مذاق کرنا - تہذیب کے ساتھ دل لگی کرنا ؛ ش
مَطَبّ - ع - وُہ مقام جہاں طبیب بیٹھ کر بیماروں کا علاج کرے ؛ غ
مَطبَخ - ع - کھانا پکانے کی جگہ - باورچیخانہ ؛ ج
مُطبِخ - ع - کھانا پکانے والا - باورچی ؛ غ
مَطبَخی - ف - باورچی ؛ ج
مُطَبَّق - ع - تہ بر تہ کیا گیا - وہ برتن جو سرپوش دار ہو - کپڑے کی ایک قسم ہے ؛ غ
مَطبُوخ - ع - عموماً وُہ چیز جو آگ پر پکائی گئی ہو - خصوصاً جوش کی ہوئی دوا ؛ غ
مَطبُوع - ع - خوش آئندہ - مرغوب طبع - پسند کی گئی - طبع کی گئی چھاپی گئی ؛ ج
مِطحَن - آسیا - چکّی ؛ غ
مَطحُول - ع - وہ شخص جس کو تلی کا عارضہ ہو - یعنی اُس کی تلی میں کوئی مرض ہو ؛ ش

مَطَر - ع - باراں - مینہ ÷ ش -
مُطَرّا - ع - تازگی دیا گیا -
تازہ - مجازاً صاف اور
آبدار ÷ غ
مِطْران - ع - مجوسیوں کا
پیشوا ÷ غ
مُطْرِب - ع - گویا - گانے
والا - ڈوم ÷ ش
مُطْرِبَہ - ع - ڈومنی - مونث ہے ÷ ش
مَطْرَح - ع - ڈالنے کی جگہ
وُہ تھیلا جس میں چڑیمار جانوروں
کو پکڑ پکڑ کر ڈالتا جائے ÷ ش غ
مُطَّرِد - ایک وتیرہ پر
ہونے والا - ایک دوسرے
کے پیچھے ہونے والا - مستقیم
÷ ش
مِطْرَد - ع - چھوٹا نیزہ - برچھی
جس سے جانوروں کو ماریں
اور اُن کا شکار کریں ÷ ش
مُطَرَّز - ع - زینت دیا گیا ÷ غ
مُطْرَف - ع - چادر - برقع ÷
ج - غ
مُطَرَّف - ع - وُہ گھوڑا جس کا
سر اور دُم سیاہ یا سپید ہو
اور باقی اعضا اور رنگ کے ہوں ÷ غ

مِطْرَقہ - ع - لہاروں کا ہتوڑا
گھن ÷ م
مَطْرُود - ع - نکالا گیا - راندہ
شدہ - مردود ÷ ش
مِطْرَیس - ع - وُہ آڑ جو خندق
کے آگے پناہ یا حفاظت کے
لئے درخت کی ٹہنیوں وغیرہ
سے بنا لیتے ہیں ÷
مَطْعَم - ع - کھانے کی چیز ÷ ج
مَطْعُومات - ع - کھانے کی
چیزیں ÷ غ
مَطْعُون - ع - نیزہ مارا گیا -
برچھی مارا گیا - وُہ شخص جو طاعون
میں مبتلا ہو ÷ مجازاً عیب
کیا گیا - معیوب ÷ غ
مُطَلّا - ع - طلا کیا گیا - سونے
کا ملمع کیا ہوا ÷ ج
مَطْلَب - ع - طلب کی جگہ -
مراد - معنی ÷ ج
مَطَلَب - ف - نہ طلب کر ÷ غ
مُطَّلَع - ع - خبردار کیا گیا - آگاہ
کیا گیا ÷ غ
مُطَلَّس - ع - سکہ دار روپیہ ÷ غ
مَطْلَع / مَطْلِع - ع - ستاروں کے نکلنے
کی جگہ - مجازاً قصیدہ یا

غزل کی پہلی بیت جس کے
دونوں مصرعوں میں قافیہ
ہو ÷ ج غ
مُطَّلِع - ع - واقف ہونے
والا ÷ غ
مُطَلَّق / مُطَلَّقہ - ع - طلاق دی ہوئی
عورت ÷ ک - م
مُطْلَق - ع - آزاد - بے قید
رواں کیا گیا - قید سے رہا
کیا گیا ÷ غ
مُطْلَقُ الْعِنان - ع - آزاد -
بلا غرض - باگ چھوٹا ہوا ÷ غ
مَطْلُوب - ع - مقصد -
معشوق - وُہ چیز جس پر کہ
نظر پڑے ÷ ش -
مَطْمُورہ - ع - پوشیدہ اور
پنہاں کیا گیا - چھپایا گیا - چور خانے
اور تہ خانہ سے بھی کنایہ ہے
÷ ش - غ
مَطْمَح - ع - نظر پڑنے کی جگہ -
وُہ چیز جس پر نظر پڑے ÷ ش
مُطْمَئِن - ع - بے فکر - اطمینان رکھنے والا ÷ غ
مُطْنِب - ع - درازی دینے
والا - طول دینے والا - بہت
بکنے والا ÷ م

مُطَجَّن - ع - ماہی توے میں
مُطَجَّنَہ کی بھُنا ہُوا گوشت ٭ ب
مُطَوَّق - ع - جس کو طوق پہنایا
گیا ہو ٭ غ
مَطْوِیّ - ع - پیچیدہ شدہ - لپٹا
گیا - پیچیدہ - لپٹا ہُوا ٭ غ
مَطْوِیّات - ع - لپٹی ہوئی -
چیزیں ٭ غ
مَطْوِیّاتِ ضَمِیر - ع - دل
کے ارادے ٭ غ
مُطَہَّر - ع - پاک کیا گیا ٭ ج
مَطْہَر - ع - طہارت کی جگہ ٭ ج
مِطْہَرہ - ع - آفتابہ - پانی کا
برتن جس سے وضو کریں ٭ غ
مُطَیَّب - ع - خوشبودار کیا
گیا - پاک کیا گیا ٭ غ
مُطَیِّب - ع - خوشبو دینے
والا - پاک ہونے والا ٭ غ
مَطِر - ع - برسنے والا ٭ ش
مُطِیع - ع - فرمانبردار - خادم -
اطاعت کرنے والا ٭ ش
مُطَیَّن - ع - مٹی سے لیپا
ہُوا ٭ غ
مَطِیَّہ - ع - سواری کی چیز -
گھوڑا - اُونٹ وغیرہ ٭ ش

مَظالِم - ع - جمع مَظْلِمَہ - ظلم
بے انصافیاں ٭ غ
مَظانّ - ع - گمان لے جانے
کی جگہیں - اگرچہ لفظ جمع
ہے مگر کبھی بمعنی واحد بھی
استعمال ہوتا ہے - جیسے
مَشامّ ٭ غ
مُظاہِر - ع - کسی کو مدد دینے
والا ٭ ج
مَظاہِر - ع - ظاہر ہونے کی
جگہیں - (جمع مَظْہَر) ٭ ج
مَظْرُوف - ع - وہ چیز جو کسی
برتن میں رکھی جائے ٭ ش
مُظَفَّر - ع - فتحمند - فتحمندی
دیا گیا - فتح پایا ہُوا ٭ ش
مُظْلِم - ع - تاریک ٭ ش
مِظَلّہ - ع - سائبان ٭ غ
مَظْلِمَہ - ع - ظلم و ستم کرنا - بے
انصافی - داد خواہی کرنا -
انصاف چاہنا ٭ غ
مُظْلِمَہ - ع - تاریک - تانیث
مُظْلِم ٭ ع
مَظْلُوم - ع - ظلم رسیدہ -
وہ شخص جس پر بے انصافی
ہوئی ہو ٭ ج

مَظْنُون - ع - گمان کیا گیا ٭ ج
مَظِنَّہ - ع - گمان لے جانے
کی جگہ ٭ غ
مَظْہَر - ع - ظاہر ہونے کی
جگہ ٭ ج
مُظْہِر - ع - ظاہر کرنے والا ٭ ج
مَعَ - ع - ساتھ - ہمراہ ٭ ج
مِعاء - آنت ٭ ش
مَعاً - ع - فوراً - اسی وقت -
ساتھ ہی ٭ ج
مَعابِد - ع - جمع مَعْبَد - پُوجا
کی جگہیں - عبادت خانے ٭ ج
مَعابِر - ع - کشتیاں جن پر سوار
ہو کے دریا سے گزرتے
ہیں - دریا کے پُل ٭ ج
مُعاتَب - ع - غصہ کیا گیا ٭ غ
مُعاتِب - غصہ کرنے والا ٭ غ
مُعاتَبَت - ع - غصہ کرنا ٭ غ
مَعاد - ع - جائے بازگشت
لوٹ کر جانے کی جگہ - مجازاً -
آخرت - قیامت ٭ ج
مُعاتَب - ع - غصہ کیا گیا
٭ غ
مُعادات - ع - آپس میں
ایک دوسرے سے دشمنی کرنا -

دشمن ہونا ÷ ش

**مُعادِل** - ع - مساوی - برابر ÷ ش

**مُعادَلَت** - ع - برابری بساوات عدل کرنا - انصاف کرنا ÷ ش

**مَعادِن** - ع - جمع مَعْدَن، کانیں ÷ ج

**مَعاذ** - ع - جائے پناہ - پناہ دینا ÷ ش

**مَعاذَ اللّٰہ** - ع - خدا پناہ دے - خدا کی پناہ ÷ ش

**مَعاذِیر** - ع - عذر - بہانے ÷ ج

**مَعارِج** - ع - جمع معراج - سیڑھیاں ÷ ج

**مَعارِس** - ع - اترنے کی منزلیں ÷ غ

**مُعارِض** - ع - مقابلہ - جھگڑا کرنے والا ÷ ج

**مُعارَضَہ** - مقابلہ - جھگڑا - مُناقشہ ÷ ش

**مَعارِف** - شناسایان - جان پہچان کے مقامات - آشنا لوگ + اہل علم وفضل سررشتۂ تعلیم - نامور لوگ - مشہور آدمی ÷ غ - ز

**مَعارِک** - ع - جمع مَعْرَکَہ - لڑائی کی جگہیں - جنگ کے میدان ÷ غ

**مُعارَکَت** - ع - آپس میں جنگ کرنا - ایک دوسرے کو مارنا ÷ ش

**مَعاش** - ع - زندگانی کرنا + اور وہ چیز جس سے زندگانی کی جائے + دنیا ÷ ش

**مَعاشِر** - ع - جمع مَعْشَر - گروہ ÷ ش

**مُعاشِر** - ع - کسی کے ساتھ زندگی کرنے والا - ہم صحبت رفیق ÷ ش

**مُعاشَرَت** - ع - آپس میں مل جل کر زندگی بسر کرنا - کسی کے ہمراہ عیش کرنا ÷ ش

**مُعاصِر** - ہم عصر - ہم عہد - ہم زمانہ ÷ غ

**مَعاصِی** - ع - بہت گناہ ÷ ش

**مُعاضِد** - ع - مددگار - یاری دینے والا ÷ ش

**مُعاضَدَت** - ع - مدد دینا - یاری کرنا - ایک دوسرے کا بازو ہونا ÷ ش

**مُعاطَفَت** - ع - مہربانی کرنا ÷ ج

**مُعاف** - ع - بخشا گیا - عفو کیا گیا ÷ ج

**مُعافی** - ع - اسم فاعل کا صیغہ ہے - عفو کرنے والا - معاف کرنے والا ÷ غ

**مُعاقِب** - ع - عذاب کرنے والا ÷ ش

**مُعاقِد** - ع - گرہ دینے والا - عقد کرنے والا - نکاح کرنے والا - عہد باندھنے والا ÷ ج ÷ سب

**مَعاقِد** - ع - گرہ باندھنے کی جگہیں - ضمانت اور عہد کرنے کی جگہیں ÷ غ

**مُعاقَبَت** - ع - عذاب کرنا - یعنی کسی کو باندھنا اور مارنا ÷ ش

**مُعاقَدَہ** - ع - باہم ایک بات پر عہد کرنا - نکاح کرنا - ضمانت کرنا ÷ غ - سب -

**مُعالِج** - ع - علاج کرنے والا - حکیم ÷ ج

**مُعالَجَہ** [illegible]

**مُعالَجَت** [illegible] کرنا - علاج کرنا [illegible]

**مَعالِم** - ع - جمع مَعْلَم - [illegible] صیغہ [illegible]

[illegible]

علامت صانع حقیقی کی ہے
اس لیے مُعالم کے معنی عالَم
اور جہان اور دُنیا کے ہیں ۔ غ
مَعالِی ۔ ع ۔ جمع معلی ۔ بلندیاں ۔ غ
مُعامِل ۔ ع ۔ معاملہ کرنے والا ۔
بیچنے والا ۔ مول لینے والا ۔
اور سکندر نامہ میں مشتاق
اور آرزو مند سے کنایہ ہے ۔
اور شریک محفل سے بھی کنایہ ہے ۔ غ
مُعامَلہ ۔ ع ۔ باہم مل کر کوئی
کام کرنا ۔ غ
مُعانِد ۔ ع ۔ دشمنی کرنے والا ۔
دشمن ۔ ش
مُعانَدَت ۔ ع ۔ باہم دُشمنی
کرنا ۔ ش
مَعانِس ۔ ع ۔ بن بیاہی جوان
عورتیں ۔ غ
مُعانِق ۔ ع ۔ گلے لگنے والا ۔
وہ شخص جو کسی سے گلے ملے ۔ ش
مَعان ۔ ع ۔ جائے امداد ۔ جگہ ۔ غ
مَعانِی ۔ ع ۔ ایک علم کا نام ۔ غ
مُعانقہ ۔ ع ۔ آپس میں بغلگیر
ہونا ۔ گلے لگنا ۔ ش ۔ غ
مَعانِی ۔ ع ۔ جمع مُعنی ۔ مطلب
مُرادیں ۔ غ

مُعاوَدَت ۔ ع ۔ لوٹ آنا ۔ پھر
کر آنا ۔ ش
مُعاوَضَت ۔ ع ۔ عوض کرنا
بدلہ کرنا ۔ ش
مُعاوِن ۔ ع ۔ مددگار ۔ مدد
دینے والا ۔ ج
مُعاوَنَت ۔ ع ۔ آپس میں
ایک دوسرے کی مدد کرنا ۔
یاری کرنا ۔ ج
مُعاہِد ۔ ع ۔ عہد کرنے والا ۔
ہم عہد ۔ ش
مُعاہَدہ ۔ آپس میں عہد و
پیمان باندھنا ۔ ش
مَعائِب ۔ ع ۔ جمع مَعیب اور
معیب ، مصدر میمی ہے بمعنی عیب ۔ غ
مَعایِش ۔ ع ۔ جمع مَعیشت ، زندگی
کے اسباب ۔ ش ۔ ع
معاینہ ۔ ع ۔ کسی چیز کو آنکھ سے
سامنے دیکھنا ۔ باہم دیکھنا ۔
کسی کے ساتھ نقد معاملہ کرنا ۔ ش
مَعبَد ۔ ع ۔ جائے پرستش
عبادت کی جگہ ۔ خصوصاً نصاریٰ
کا عبادت خانہ ۔ غ
مَعبَر ۔ ع ۔ رہ گزر ۔ دریا سے
اترنے کی جگہ ۔ غ

مِعبَر ۔ ع ۔ کشتی ۔ وہ شے جس کے
سبب دریا سے پار اُتریں ۔
پُل ۔ غ
مُعَبِّر ۔ ع ۔ خواب کی تعبیر بیان
کرنے والا ۔ غ
مُعَبَّر ۔ ع ۔ تعبیر کیا گیا ۔ غ
مَعبُود ۔ ع ۔ عبادت کیا گیا ۔ پوجا
کیا گیا ۔ یعنی وہ جس کی عبادت
کریں ۔ ش
مُعتاد ۔ ع ۔ عادت کیا گیا ۔
مقدار ہر روز کی جتنی عادت ہو ۔ ج
مُعتَبَر ۔ ع ۔ اعتبار کیا گیا ۔ ج
مُعتَدی ۔ ع ۔ حد سے گزرنے والا ۔
بڑا ظالم ۔ اصل میں یہ لفظ
معتدی تھا ۔ غ
مُعتَدبہ ۔ ع ۔ شمار گرفتہ شدہ
یعنی معتبر اور قابل اعتبار ۔ غ
مُعتَدِل ۔ ع ۔ مزاج میں مساوی
یعنی جس میں کمی اور زیادتی
نہ ہو ۔ مساوی ۔ برابر ۔ ج
مُعتَذِر ۔ ع ۔ عذر کرنے والا ۔ ج
مُعتَرِض ۔ ع ۔ اعتراض کرنے
والا ۔ حائل ہونے والا ۔ آگے
آجانے والا ۔ بدلگام گھوڑا
روکنے والا ۔ م

**مُعْتَرِف** - ع - اقرار کرنے والا
صبر کرنے والا ۔ پہچاننے
والا ۔ م

**مُعْتَزِل** - ع - گوشہ نشین -
یکسو ہو کر بیٹھنے والا ۔ م

**مُعْتَصِم** - ع - چنگل مارنے والا -
پناہ لینے والا - مدد مانگنے والا ۔
گناہ سے باز رہنے والا ۔ م

**مُعْتَضِد** - ع - یاری گیرندہ -
مدد مانگنے والا - گناہ سے باز
رہنے والا ۔ م

**مُعْتَقِد** - ع - اعتقاد رکھنے والا
دِل سے یقین رکھنے والا ۔ ج

**مُعْتَکِف** - ع - عبادت کے لئے
مسجد میں بیٹھنے والا - کسی
چیز سے باز رہنے والا ۔ م

**مُعْتَل** - ع - بیمار ہونے والا -
علم صرف کی اصطلاح میں وہ
فعل یا اسم جس میں حرف
علت ہو - اور حرف علت
تین ہیں - و - ا - ی ۔ غ

**مُعْتَمَد** - ع - جس پر اعتماد کیا گیا -
بھروسہ کیا گیا -

**مُعْتَمِد** - ع - کسی پر اعتماد کرنے
والا ۔ بھروسا رکھنے والا ۔ غ

**مُعْتَنِی** - ع - کسی کی بیمارداری
کرنے والا - اہتمام کرنے
والا ۔ غ

**مَعْتُوب** - ع - غصہ کیا گیا ۔ ع

**مَعْتُوہ** - ع - بروزن مقبول -
وِلدادہ - بے عقل - بیہوش
جو کبھی دیوانوں کی طرح بات
کرے اور کبھی عقلمندوں کی سی ۔ غ

**مُعْجِب** - ع - متکبر - غرور والا -
خود پسند - ناز کرنے والا - اترانے
والا ۔ غ

**مِعْجَر** - ع - اوڑھنی ۔ ش

**مُعْجِز** - ع - عاجز کرنے والا - وہ
بات جو خلاف عادت ہو -
نبی کی کرامات ۔ غ

**مُعْجِزَات** - ع - جمع مُعْجِزَہ -
وہ باتیں جن کے کرنے پر
آدمی قادر نہ ہو ۔ غ

**مُعْجِزَہ** - ع - عاجز کرنے والا -
واضح ہو کہ اگر نبی سے کوئی
ایسی بات خلاف عادت ظاہر
ہو جس کے کرنے میں اور مخلوق
عاجز ہو تو اس کا نام معجزہ
ہے - اور اگر کسی ولی سے ایسی
بات صادر ہو تو اس کا نام
کرامت ہے - اور اگر کسی کافر
سے ایسی بات ظاہر ہو تو
اسکو استدراج کہتے ہیں ۔ غ

**مُعَجَّل** - ع - جلدی کیا گیا - بے
مہلت ۔ ش

**مُعَجِّل** - ع - جلدی کرنے والا -
پیشی لے جانے والا ۔

**مُعْجَم** / **مُعْجَمَہ** - ع - وہ حرف یا حروف
جن پر نقطے ہوں ۔ ع

**مُعَجَّم** / **مُعَجَّمَہ** - ع - وہ الفاظ جو دراصل
عرب کے ہوں - مگر اہل
عجم اُن کو بہت استعمال کریں
اور اپنے کلام کی جنس سے
جانیں ۔ غ

**مَعْجُون** - ع - گوندھا ہوا - خمیر
کیا گیا - طبیبوں کی اصطلاح
میں وہ پیسی ہوئی چند دوائیں
جو شہد یا قند وغیرہ کے قوام
میں گوندھیں - خواہ یہ مرکب
خوش مزہ ہو یا بد مزہ برخلاف
جوارش کے کہ اس میں خوش
مزہ ہونا شرط ہے ۔ غ

**مُعِدّ** - ع - آمادہ اور تیار کرنے
والا - بنانے والا ۔ غ

**مُعَدّ** - ع - آمادہ اور تیار کیا گیا

بنایا ہؤا ٭ غ

**مُعَدِّلُ النَّہار** - ع - آسمان کے عین بیچوں بیچ ایک دائرہ ہے - جو آسمان کو برابر برابر دو حصوں پر تقسیم کرتا ہے - اور مشرق سے مغرب تک چلا گیا ہے - قطب شمالی اس دائرہ کا دکھائی دیتا ہے - او قطب جنوبی اس دائرہ کا سوائے زمین خط استوا اور اُس کے آس پاس کی زمینوں کے دکھائی نہیں دیتا - اُس کو مُعَدِّلُ النہار اس لئے کہتے ہیں کہ جب آفتاب کی سیر اس دائرہ پر واقع ہوتی ہے تو رات اور دن برابر ہو جاتا ہے - مگر یہ سیر آفتاب کی اس دائرہ پر سال میں دو مرتبہ ہوتی ہے - ایک اوّل حمل اور دوسری آخر سنبلہ میں ٭ ع

**مَعْدِلَت** - ع - عدل - انصاف ٭ غ

**مُعْدِم** - ع - نیست کرنے والا ٭ ج

**مَعْدِن** - ع - چاندی اور سونے وغیرہ کی کان ٭ ک

**مَعْدِنی** - ع - وُہ سے جو کان سے نکلے ٭ ج

**مَعْدُود** - ع - گنا ہؤا - شمار کیا گیا - تھوڑی چیز ٭ غ

**مَعْدُوم** - ع - نیست کیا گیا - گُم ٭ ج

**مِعْدَہ**
**مَعْدَہ**
**مَعِدہ** } ع - ایک عضو کا نام ہے جو پیٹ میں ہوتا ہے - اور اس میں غذا جا کر ٹھیرتی اور ہضم ہوتی ہے ٭ غ

**مُعَذِّب** - ع - عذاب کرنے والا - شکنجے میں کھینچنے والا -

**مُعَذَّب** - ع - عذاب دیا گیا - شکنجے میں کھینچا گیا - دبایا گیا ٭

**مُعَذِّر** - ع - عذر کرنے والا - بہانہ اور حیلہ کرنے والا ٭ وُہ لڑکا جس کا سبزہ آغاز ہؤا ہو ٭ م دبانے والا ٭ م

**مَعْذِرَت** - ع - عذر کرنا - حیلہ کرنا - عُذر - بہانہ - حیلہ - معافی چاہنا ٭ ش - ج

**مَعْذُور** - ع - عُذر کیا گیا ٭ ش

**مَعْذُول** - ع - ملامت کیا گیا ٭ م

**مُعْرّا** - ع - ننگا - خالی ٭ ش

**مِعْرَاج** - ع - اوپر چڑھنے کا آلہ کھلی ہوئی - سیڑھی - عروج ٭

بلندی مرتبہ - قرب خدا ٭ ش

**مِعْرَاض** - ع - بے پر کا تیر جس کو فارسی میں تیر گز کہتے ہیں ٭ ش

**مُعَرَّب** - ع - وُہ لفظ جو عجمی ہو - اور عربوں نے اُس میں تصرّف کرکے اپنے کلام کی جنس سے بنا لیا ہو ٭ ش

**مُعْرَب** - ع - زیر - زبر پیش دیا ہؤا - اعراب دیا ہؤا - ظاہر - آشکارا ٭ علم نحو کی اصطلاح میں وُہ لفظ جس کا آخر اختلاف عوامل سے بدل جائے ٭ غ

**مُعْرِب** - ع - بیان کرنے والا ٭ اعراب دینے والا ٭ فحش بکنے والا ٭ ش

**مُعَرْبِد** - ع - لڑاکا - بدخو - جنگجو ٭ م

**مَعْرَج** - ع - نردبان - سیڑھی ٭ ش - م

**مَعْرَج** - ع - اوپر چڑھنے کی جگہ ٭ ش

**مُعَرَّج** - ایک نہایت نفیس پھولدار کپڑے کا نام - اور معرّج گر اُس کا بنانے والا ٭ م - ز

**مُعَرِّج گرانِ فلک** - ف - قضاؤ قدر سے مُراد ہے - جو کارخانہ دارِ آسمانوں کے ہیں عقولِ عشرہ سے بھی مُراد ہے - اور وُہ دس مقرّب فرشتے ہیں - کہ حکماء کے اعتقاد میں آسمانوں کو اُنہیں نے بنایا ہے ؛ ش - ہ - غ

**مَعْرِض** } ع - کسی چیز کے ظاہر ہونے کی جگہ - جائے عرض ؛ ش - غ
**مَعْرَض**

**مُعْرِض** - ع - رُوگردانی کرنے والا - منہ پھیرنے والا ؛ ج

**مُعَرِّف** - ع - تعریف کرنے والا - پہچنوانے والا - حد تبلانے والا ؛ ش

**مُعَرَّف** - ع - پہچانا گیا - تعریف کیا گیا ؛ ش

**مَعْرِفَت** - ع - شناخت - پہچان - پہچاننا ؛ ش

**مُعَرِّفی کَردن** - ف - جان پہچان کرنا - صاحب سلامت کرنا - شناسائی کرنا ؛ ز

**مُعَرِّق** - ع - پسینہ لانے والی شے ؛ ش

**مَعْرَکہ** - ع - میدانِ جنگ - لڑائی کی جگہ - لشکر کے انبوہ کی جگہ - یہ اسمِ ظرف کا صیغہ ہے ؛ ش - غ

**مَعْرَکہ گیر** - ف - کشتی گیر - اور دوسرے اہلِ بازی جو بازار میں تماشا کر کے لوگوں کو اپنے پاس جمع کرلیں ؛ بم

**مُعْرَوری** - ع - ننگی پیٹھ کے گھوڑے کا سوار ؛ غ

**مَعْرُوض** - ع - عرض کیا گیا - پیش کیا گیا ؛ ج

**مَعْرُوف** - ع - پہچانا ہوا - مشہور - نیکی - علمِ صرف کی اصطلاح میں وہ فعل جو فاعل کی طرف نسبت رکھتا ہو - اور مجہول وُہ فعل جو مفعول کی طرف نسبت رکھتا ہو ؛ غ

**مَعْز** - ع - بکری - بکرا - ایک ہو یا بہت ؛ ج - م

**مُعَزّ** - ع - عزّت کیا گیا - عزت دیا گیا ؛ م

**مُعِزّ** - ع - عزّت دینے والا - خدا کا اسمِ صفت ہے ؛ م

**مُعَزِّی** - ع - سوگوار - ماتم زدہ ؛ غ

**مُعَزَّز** - ع - عزّت کیا گیا - عزت دار ؛ مب

**مُعَزِّم** - ع - عزیمت خواں - افسوں گر - منتر پڑھنے والا ؛ ش - غ

**مُعَزَّم** - ع - افسوں زدہ - وُہ شخص جس پر منتر کیا گیا ہو ؛ ش - غ

**مَعْزُول** - ع - بیکار کیا گیا - بیکار ؛ م

**مُعَزِّی** - ع - ماتم پرسی کرنے والا ؛ غ

**مُعْزِی** - ع - جسکی ماتم پرسی کیجائے یعنی منسوب ؛ غ

**مَعْزِی اِلَیہ** - ع - منسوب الیہ ؛ غ

**مُعْسِر** - ع - مفلس - غریب محتاج ؛ ج

**مُعَسَّر** - ع - مشکل - دشوار ؛ مب

**مُعَسْکَر** - ع - لشکر گاہ - فوج کی چھاؤنی - لشکر کے اُترنے کی جگہ ؛ غ

**مُعْشار** - ع - دہ یکی لینا - دسواں حصہ لینا - دسواں حصہ ؛ غ - مب

**مَعْشَر** - اقارب - رشتہ دار - گروہ لوگ - دوستوں اور عزیزوں کا ؛ غ

گھوڑوں کے لئے گھاس چھیلی
جائے۔ کھرپا ٭ غ
مَعَ الحدیث } ع۔ الحاصل
مَعَ القصۃ } الغرض القصہ قصہ
مَعلَف۔ ع۔ گھاس ڈالنے
کی جگہ ٭ ج
مُعلّق۔ ع۔ لٹکا ہوا ٭ غ
مُعلّقات۔ ع۔ جمع مُعلّق و مُعلّقہ
لٹکی ہوئی چیزیں ٭ ج
مُعلّق زن۔ ف۔ کلا کرنے
والا۔ بازی کرنے والا۔ نٹ۔
ناچنے والا ٭ م
مُعلّق کشیدن } ف۔ کلا کرنا
مُعلّق زدن } بازی کرنا۔
اوندھا ہو کے جلدی سے
سیدھا ہو جانا۔ جس طرح
کبوتر اُڑتے ہیں۔ اور نٹ
کلا کرتے ہیں ٭ م۔ غ
مُعلَم۔ ع۔ نقاشی کیا گیا۔
نقشدار ٭ ش
مُعلّم۔ ع۔ سکھانے والا۔ اُستاد
کشتی کے ملّاح اور جہاز کے
ناخدا کو بھی مُعلّم کہتے ہیں اس
لئے کہ وہ اس فن کا ماہر
ہے ٭ م

مُعلّم۔ ع۔ سکھایا ہوا + تعلیم
دیا ہوا۔ ادب سکھایا ہوا۔
اس کا استعمال اکثر حیوانات
میں ہوتا ہے۔ جیسے سگِ مُعلّم
طوطیٔ مُعلّم۔ وغیرہ ٭ ش۔ غ
مِعلَم۔ ع۔ علامت نشانی ٭
مُعلّمِ اوّل۔ ع۔ حکیم ارسطو سے
کنایہ ہے۔ اس لئے کہ پہلے
اسی نے علم حکمت کو کتاب
میں لکھ کر شاگردوں کو
پڑھایا ہے۔ اور اس سے
پہلے حکماء شاگردوں کو
زبانی تعلیم دیتے تھے ٭ م
مُعلّمِ ثانی۔ ع۔ ابو نصر فارابی
سے مُراد ہے۔ اس لئے کہ
کتبِ حکمت کو جو حکماء سابق
نے یونانی زبان میں لکھا
تھا۔ اس نے عربی زبان
میں ترجمہ کرکے شاگردوں
کو پڑھایا ٭ غ
مُعلّمِ ثالث۔ ع۔ بوعلی سینا ٭ ز
مُعلّمِ کتابی۔ ع۔ مدرّس۔ مدرّسہ
مُعلّمِ مکتب ٭
مُعلّمِ الملائک۔ ع۔ شیطان
کا لقب ہے ٭ غ

مَعلول۔ ع۔ وہ شے جس کا
کوئی سبب اور باعث ہو۔
اور بمعنی بیمار غلط ہے۔ اس
لئے کہ عِلّت سے جو معنی
مرض کے ہے صیغہ صفت
عَلیل آتا ہے نہ معلول لیکن
باوجود اس امر کے بعض ثقات
کے کلام میں واقع ہوتا ہے ٭ غ
مَعلوم۔ ع۔ جانا ہوا۔ مجازاً
مال و زر روپیہ و اشرفی۔
اس لئے کہ زر اس قدر مشہور
ہے جس کے نام لینے کی ضرورت
نہیں ہے ٭ غ
مُعمّا۔ ع۔ پوشیدہ چیز۔ چھپی
ہوئی شے + نابینا یعنی اندھا
کیا گیا۔ اصطلاحاً۔ چیستان
پہیلی ٭ غ
مِعمار۔ ع۔ عمارت بنانے والا۔
تعمیر کرنے والا۔ راج مستری ٭ ش
مُعمّر۔ ع۔ آباد کیا ہوا۔ کہن
سال۔ بوڑھا۔ سِن رسیدہ
٭ ج۔ م
مَعمعان۔ ع۔ موسم گرمی کی
شدّت ٭ ش۔ ج
مُعمّم۔ ع۔ وہ شخص جو سر پر عمامہ

اور پگڑی باندھے ہو ۔غ
مَعْمُور ۔ع ۔آباد ۔بھرا ہوا ۔
پُر ۔ش
مَعْمُورَہ ۔ع ۔بستی ۔شہر ۔ش م
مَعْمُورَۂ عَمْرولَیث ۔ع ۔شیراز
جسے عَمرولَیث نے بنایا ۔ش
مَعْمُوری ۔ف ۔منسوب
طرف معمور کے ۔آبادی سے
مُراد ہے ۔آباد ہونا ۔ج
مَعْمُول ۔ع ۔عمل کیا گیا ۔وُہ
بات جو روزمرہ کی جائے ۔غ
مُعَنْبَر ۔ع ۔وُہ چیز جس میں
عنبر ملایا گیا ہو ۔خوشبودار
سیاہ رنگ سے بھی کنایہ ہے ۔ج ز
مُعَنْبَر دام ۔ف ۔معشوق کے
سر کے بالوں اور زلف سے
کنایہ ہے ۔
مُعَنْبَر سایبان ۔ف ۔معشوق
کی بھووں سے کنایہ ہے ۔
مُعْنِس ۔ع ۔جوان کنواری
لڑکی ۔غ
مُعَنْوَن ۔ع ۔عنوان کیا گیا ۔
یعنی دیباچہ کیا گیا ۔غ
مَعْنَوِی ۔ع ۔منسوب معنی
سے ۔باطنی ۔ج

مَعْنٰے ۔ع ۔مقصود ۔مطلب ۔مراد
مضمون ۔اس کے آخر میں
الف مکسورہ ہے ۔مگر فارسی
میں یائے معروف سے مزون
مرضی مستعمل ہے ۔غ
مَعْنیٔ بیگانہ ۔ف ۔نیا مضمون
جس کو پہلے کسی نے نہ
باندھا ہو ۔بم
مُعَوَّج ۔ع ۔کج ۔خم ۔ٹیڑھا ۔ش
مُعَوَّق ۔ع ۔باز رکھا گیا ۔
قید میں رکھا گیا ۔ مجازاً
بمعنی مُشکل اور دشوار کے
مستعمل ہے ۔غ
مِعْوَل ۔ع ۔پتھر کاٹنے کا بسولہ ۔غ
مُعُونَت ۔ع ۔مدد کرنا ۔مدد
یاری ۔ش
مَعَہٰذا ۔ع ۔ساتھ اس بات
کے ۔باوجود اس بات کے ۔ع
مَعْہُود ۔ع ۔پُرانا ۔قدیم ۔کہنہ
عہد کیا گیا ۔پیمان کیا گیا ۔غ
مِعْیار ۔ع ۔کسوٹی ۔چاندی
اور سونا تولنے کا کانٹا ۔ش غ
مُعِیب ۔ع ۔عیب کرنے
والا ۔عیب دار ۔غ
مَعِیَّت ۔ع ۔رفاقت ۔ج

مُعِید ۔ع ۔اعادہ کرنے والا
کسی کام کا بار بار کرنے
والا ۔غ
مُعِیرُ الْمَمالک ۔ع ۔خزانے
کا داروغہ ۔یہ استعمال
فارسیوں کا ہے ۔ر
مُعِیر ۔ع ۔عاریت دینے
والا ۔غ
مَعِیش ۔ع ۔زندگانی ۔
مَعِیشَت } زندگی ۔زندگی کرنا
وُہ چیز جس سے زندگی کریں
سبب زندگی ۔ش یم ۔غ
مُعِیل ۔ع ۔عیالدار آدمی ۔
وُہ شخص جس کے لڑکے
بالے نیز اور متعلق بہت
ہوں ۔ش
مُعِین ۔ع ۔مدد کرنے والا ۔ش
مَعِین ۔ع ۔جاری ۔رواں
وہ پانی جو جاری ہو ۔ش
مُعَیَّن ۔ع ۔مقرر کیا گیا ۔
خاص کیا گیا ۔ش
مَعْیُوب ۔ع ۔عیب دار
عیب کیا گیا ۔ش
مَغ ۔ف ۔گڑھا ۔ندی ۔گڑھا
ب ۔مص

**مِنغ** - ع - مخفف - مینغ ÷ ب
**مُغ** - ف - آتش پرست - شراب بنانے والا ÷ ب
**مغابن** - ع - ران کی جڑیں - جٹھے ÷ ج
**مُغاث** - ع - ایک دوا کا نام جو ایک جنگلی درخت کی چھال ہے ÷ ش
**مُغاورت** - ع - آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ بیوفائی کرنا - چھوڑ دینا کسی چیز کو ترک کر دینا ÷ غ - ش
**مغار** - ع - وہ غار جو پہاڑ میں ہو ÷ ش
**مُغارہ** - ع - پہاڑ کی کھوہ - وہ غار جو پہاڑ میں ہو - گڑھا ÷ م
**مُغازلت** - ع - محبوب کے ساتھ بازی کرنا - آپس میں غزل کہنا ÷ ش
**مُغاضبت** - ع - کسی پر غصہ کرنا ÷ ش
**مَغاک** - ف - گڑھا - یہ لفظ مرکب ہے مغ بمعنی گہرائی اور اک سے جو کلمہ نسبت کا ہے ÷ غ
**مُغاکِ ظلمت** - ف - زمین آدمی کا بدن ÷ ب ش
**مُغاکِ غار** - ف - قبر ÷ ب ش
**مُغالبت** - ع - کسی پر غلبہ ڈھونڈھنا ÷ ج
**مُغالطہ** - ع - کسی کو غلطی میں ڈالنا ÷ ج
**مُغان** - ف - جمع مغ آتش پرست لوگ ÷ ہ
**مُغانہ** - آتش پرستوں کی طرح ÷ ب
**مغایرت** - ع - باہم غیر ہونا - مخالفت ÷ ج
**مُغبّر** - ع - غبار آلودہ - تیرہ رنگ ÷ ج
**مَغبوط** / **مَغبوطہ** - ع - محسود - حسد کیا گیا - رشک کیا گیا ÷ ج
**مَغبون** - ع - وہ شخص جس کو نقصان پہنچا ہو - زیان پہنچا ہوا ÷ ش
**مُغتبط** - ع - محسود - حسد کیا گیا ÷ ص
**مُغتذی** - ع - غذا پانے والا ÷ ج
**مُغتنم** - ع - غنیمت معلوم کیا ہوا غنیمت لیا گیا ÷ ش
**مُغرا** - ع - تعجب کیا گیا - تعجب انگیز - سریش سے چپکایا گیا ÷ غ
**مَغرب** - ع - سورج کے ڈوبنے کی جگہ ÷ ش -
**مُغرِب** - ع - دُور جانے والا غائب ہونے والا ÷ ج
**مَغربی** - ف - اشرفی ÷ غ
**مُغرف** - ع - چلّو میں پانی لینے والا ÷ غ
**مِغرفہ** - ع - کفگیر - ڈوئی - کفچہ ÷ م
**مُغرَق** - ع - زین و لگام جس پر سونا چاندی چڑھا ہوا ہو ÷ ک
**مَغرور** - ع - فریفتہ ÷ ش
**مغرورِ سر تیداندہ** - ف - بے عقل آدمی ÷ بم
**مغرورہ کردہ اند** - ف - خدا کر دیے ہیں ÷ ہ
**مَغروق** - ع - ڈوبا ہوا - غرق کیا گیا ÷ ج
**مَغرہ** - ع - گیرو - ایک سرخ

رنگ کی مٹی ہے ؛ ع

مَغز - ف - گودا - دماغ بھیجا ؛ ج

مَغزِ اُستخواں - ف - مغزِ ظلم ؛ ن

مَغز پالُودہ - ف - مغز صاف ؛ ف

مَغز تر کردن - ف - بات کرنا ؛ ب

مَغز در سر کردن - ف - چُپ ہونا ؛ ب

مَغز روشن کردن - ف - دماغ روشن کرنا ؛ م

مَغز سخن سوختن - ف - غصّہ اور غضب کے وقت بات کرنے کی بے انتظامی ؛ ع

مَغز شیر بر آوردن - ف - کمال شجاعت ظاہر کرنا ؛ م

مِغزَل - ع - چرخہ کا تکلا ؛ ع

مَغزی - ف - ایک قسم کا حلوا ہے جس میں مغز بادام و پستہ پڑتا ہے ؛ ع

مَغز بن - ایک قسم کا حلوا +

مَغسُول - ع - دھویا ہُوا غسل دیا گیا - نہلایا ہُوا + وہ سہل اور ذلیل وحقیر کلام جو عمدگی سے خالی ہو ؛ م

مَغشُوش - ع - خیانت کیا گیا کھوٹ ملایا ہُوا ، غیر خالص ؛ ش

مَغشی - ع - جس پر غشی آ گئی ہو - بیہوش ؛ ج

مَغص - ع - مروڑا ، پیچش ، شکم کی انتڑی اور پیٹ کا درد ؛ غ

مُغضِب - ع - غصّہ والا - غصّہ اور غضب دلانے والا ؛ ج

مغضُوب - ع - وُہ شخص جس پر غصّہ کیا گیا ہو غضب کیا گیا ؛ ش

مِغفَر - ع - لوہے کا خود ؛ ش

مَغفِرت - ع - بخشش - گناہ بخشنا ؛ ش

مَغفُور - ع - بخشا گیا - مغفرت کیا گیا ؛ ش

مُغل - ت - ایک فرقہ ہے جو تُرکستان کی ایک اعلیٰ قوم ہے - سادہ دل ؛ ش ع

مِغلاق - قفل - دروازہ کی زنجیر ؛ غ

مَغلطہ - ع - وُہ مقام جہاں لوگ شبہ اور غلطی میں پڑیں ؛ غ

مُغلّظہ - ع - موٹا - دلدار - سخت - مضبوط اور استوار کیا گیا ؛ ع

مُغلَق - ع - بند دروازہ
مُغلَقہ (تانیث) - مشکل کلام جس کے معنی سمجھنا آسان نہ ہو ؛ غ

مَغلُوب - ع - عاجز - غالب کیا گیا ؛ ج

مَغلُوق - ع - بند کیا ہُوا دروازہ ؛ ج

مَغلُول - ع - لوہے کا طوق گردن میں ڈالا ہُوا - عذاب کا طوق ڈالا گیا ؛ ج

مُغمَد - ع - پوشیدہ کیا گیا - چھپایا ہُوا - تلوار غلاف میں کی ہوئی ؛ غ

مُغمِز - ع - غمزہ کرنے والا - آنکھوں سے اشارہ کرنے والا ؛ ع

مَغمُور - ع - ڈوبا ہُوا - غرق شدہ ؛ ج

مَغمُوز - مَعیُوب - عیب دار ؛ ج

مَغمُوم - ع - غمگین - رنجیدہ ؛ ج

مُغمَدگی - ع - اگرہ - وُہ گوشت

کی گرہ جو بدن پر گوشت
سے اُبھر کر گول مروڑی
سی بن جاتی ہے۔ پنجابی۔
موکا۔ اُردو مَسّا۔ ف۔ س

**مُغَنّی** ۔ ع۔ گانے والا۔ گویّا۔
ڈوم ٭ ج

**مُغْنی** ۔ ع۔ بے پرواہ کرنے
والا بے نیاز کرنے والا ٭ ج

**مُغَنّیہ** ۔ ع۔ گانے والی ۔
ڈومنی ٭ ج

**مُغیب** ۔ ع۔ غائب ہونا۔
غائب۔ غائب شدہ ٭ ج

**مُتَغَیَّب** ۔ ع۔ غائب کیا گیا ٭

**مُغیث** ۔ ع۔ فریاد رس۔ وہ
شخص جو کسی کی فریاد کو پہنچے ٭ ج

**مُغیر** ۔ ع۔ غارت کرنے والا۔
شتابی اور جلدی کرنے
والا۔ لوٹنے والا ٭ غ

**مُغیل** ۔ ع۔ ببول کا درخت ٭ ج

**مُغیلاں** ۔ ع۔ ببول کا درخت۔
کیکر۔ یہ لفظ مفرد ہے اس
کی اصل اُم غیلاں تھی۔
اُم بمعنی مادر اور غیلاں
جمع غول کی۔ چونکہ یہ درخت
جنگل میں ہوتا ہے اور وہاں
اکثر دیو رہتے ہیں۔ اس
مناسبت سے اُم غیلان
نام ہوا یعنی مادر دیوان
کثرت استعمال سے الف
کو حذف کر کے مغیلاں کہنے لگے ٭ ج

**مَفاتح** ۔ ع۔ جمع مفتح بمعنی
کنجی۔ اور جمع مفتح بمعنی خزانہ ٭ ج

**مَفاتیح** ۔ ع۔ جمع مفتاح کنجیاں ٭ غ

**مُفاجا** ۔ ع۔ مفاجات کا مخفف
ہے۔ ناگاہ ٭ ش

**مُفاجات** ۔ ع۔ اچانک ہونا
دفعتہً ہو جانا۔ ناگاہ ہونا ٭ ش

**مُفاخرت** ۔ ع۔ بزرگی اور ہنر
میں کسی کے ساتھ فخر اور ناز
کرنا ٭ ش

**مُفاخِر** ۔ ع۔ فخر کرنے والا ٭
ش

**مُفاخِرہ** ۔ ع۔ فخر کرنے والی ٭ ش

**مُفارِق** ۔ ع۔ فرق کرنے
والا ٭ م

**مَفارِق** ۔ ع۔ جمع مفرق بمعنی مانگ
سر۔ سر کے بالوں کی مانگیں ٭ غ

**مُفارقت** ۔ ع۔ جدائی ٭ ش

**مَفازہ** ۔ ع۔ رہائی پانے کی
جگہ۔ فتح و فیروزی کی جگہ۔
کامیابی کی جگہ۔ مجازاً جنگل
بیابان ٭ غ

**مَفاسِد** ۔ ع۔ جمع مفسدہ،
برائیاں۔ خرابیاں ٭ ج

**مَفاصِل** ۔ ع۔ جمع مفصل،
ہاتھ اور پاؤں کے جوڑ بند ٭ ج

**مُفاصَلہ** ۔ ع۔ ایک دوسرے
سے جدا ہونا۔ باہمی فرق ٭ ج

**مَفاوِز** ۔ جمع مفاز، پہنچنے
کی جگہیں۔ منازل۔ مقامات ٭

**مُفاوَضہ** ۔ ع۔ ایک دوسرے
کو سونپنا اور سپرد کرنا۔ شرکت
کرنا۔ کسی بات میں کسی کی برابری
کرنا۔ اہل انشا کے محاورہ میں بمعنی خط
اور مکتوب کے مستعمل ہے۔ مجازاً
بمعنی جماع کے بھی آیا ہے ٭ غ

**مُفاوَضات** ۔ ع۔ وہ مکتوب
جو بڑے چھوٹوں کو لکھیں اور
مراسلات و مکتوب جو
برابر والوں کو لکھے جائیں ٭ غ

**مُفت** ۔ ف۔ وہ چیز جو بے
محنت ملے۔ رائگاں ٭
ش۔

**مِفتاح** ۔ ع۔ کلید۔ کنجی۔ علم
معانی کی ایک کتاب کا نام ٭ غ

**مُفتخر** - ع - فخر کرنے والا - بڑائی اور شیخی بگھارنے والا ÷ ج

**مُفتخَر** - ع - فخر کیا گیا - بزرگ ÷ ج

**مُفترَضات** - ع - وہ چیزیں جو فرض اور واجب کی گئی ہیں ÷ غ

**مُفتری** - ع - بہتان لگانے والا - کسی پر تہمت اُٹھانے جھوٹ بات بنانے والا ÷ غ

**مُفتقِر** - ع - محتاج - فقیر ÷ غ

**مَفتَّل** - ع - بٹنا ہُوا - بنا ہُوا ÷

**مُفتنین** - ع - فساد اٹھانے والے - فتنہ انداز لوگ ÷ غ

**مَفتُوح** - ع - کھولا ہُوا - فتح کیا ہُوا ÷ ج

**مَفتُون** - ع - فتنہ و فساد میں ڈالا ہُوا - شیفتہ - مُبتلا عاشق ÷ ش

**مُفتی** - ع - فتویٰ دینے والا ÷ ش

**مُفخَّر** - ع - فخر کیا گیا ÷ بہت بزرگ ÷ ج

**مَفخَر** - ع - مصدر میمی ہے - فخر کرنا - ناز کرنا ÷ غ

**مُفخَّم** - ع - بزرگ رکھا گیا - بہت عزّت اور حرمت کیا گیا - بڑا بزرگ ÷ ج

**مَفَر** - ع - بھاگنے کی جگہ - یعنی وُہ جگہ جہاں آدمی کسی آفت سے بھاگ کر جائے اور وہاں آرام پائے - بھاگنے کا رستہ ÷ غ

**مُفرِّج** - ع - غم کا دُور کرنے والا ÷ م

**مُفرِّج گِراں فَلک** - ع - فرشتے - ستارے ÷

**مُفرِّح** - ع - فرحت دینے والا دل کو فرحت دینے والی دوا ÷ غ

**مُفرِّحُ القلوب** - ع - دلوں کو فرحت بخشنے والا ÷ ج

**مُفرد** - ع - وُہ جو مرکّب نہ ہو - تنہا - فارسی اصطلاح میں بمعنی بندہ فرمانبردار کے بھی آتا ہے ÷ غ

**مُفردات** - ع - جمع مفرد، تنہا - حروف تہجی - جو الگ الگ لکھے جاتے ہیں - یک سے دس تک کی گنتی ÷ غ

**مُفرد سَوار** - ف - شہسوار ÷ ج

**مُفرَدَہ** - ع - تنہا - اکیلا ÷ غ

**مُفرِط** - ع - حد سے زیادہ گزرنے والا ÷ زیادہ ہونے والا - مجازاً کثیر ÷ زیادہ ÷ غ

**مَفرَغ** - ع - پانی گرانے کی جگہ ÷ غ

**مُفرَّغ** - لوہے کو گلا کر ڈھالنے کے بعد مفرغ کہتے ہیں ÷

**مُفرِّق** - ع - پراگندہ اور پریشان کر دینے والا ÷ ع

**مَفرِق** - ع - سر کے بالوں کے دو حصہ کرنے سے جو لکیر پڑ جاتی ہے ہندی میں اُس کو مانگ کہتے ہیں ÷ غ

**مَفرُوز** - ع - جُدا کیا گیا ÷ غ

**مَفروز کَردن** - ف - جُدا کرنا ÷

**مَفرُوش** - ع - بچھایا گیا - بچھونا ÷ ج

**مَفرُوض** - ع - فرض اور واجب کیا گیا ÷ ج

**مَفرُوغ** - ع - گرا ہُوا - جو کسی کام سے فارغ ہو چکا ہو ÷ غ

مَفرُوغ ساختن - ف - ادا کرنا۔ سبکدوش کرنا ۔ ذ

مَفزَع - ع - پناہ کی جگہ ۔ ش

مُفسّخ - ع - ایک بیماری کا نام ہے۔ جس کا بیمار یہ سمجھتا ہے کہ میرا عضو ٹکڑے ٹکڑے کیا جارہا ہے ۔ غ

مُفسِد - ع - فساد کرنے والا ۔ ج

مُفسَدہ - ع - فساد - دنگا ۔ ج

مُفَسِّر - ع - معنی بیان کرنے والا - تفسیر کرنے والا ۔ ج

مَفسُوخ - ع - فسخ کیا گیا - اگلی صورت بگاڑی گئی - قول و قرار توڑا گیا ۔ ج

مَغشُوش - ع - سُست عقل - بیہودہ - جھوٹا ۔ ب

مَفصِل - ع - بدن کا جوڑ - پیوندگاہ ۔ غ

مُفصّل - ع - تفصیل کیا گیا - کھول کر بیان کیا گیا - جدا کیا گیا ۔ غ

مِفضال - ع - بڑا احسان کرنے والا - بڑا فضل و بخشش کرنے والا ۔ ش

مُفضِح - ع - رسوا کرنے والا ۔ غ

مُفضَّل - ع - افزوں اور زیادہ کیا گیا - فوقیت اور برتری دیا گیا ۔ غ

مُفَضِّل - ع - زیادتی دینے والا - فوقیت اور برتری دینے والا ۔

مُفضِل - ع - نیکی کرنے والا ۔ غ

مَفضُول - ع - وہ شخص جس پر کسی کی فضیلت ہو ۔ غ

مُفضِی - ع - پہنچانے والا - مباشرت کرنے والا - جماع کرنے والا ۔ غ

مُفطِر - ع - روزہ کھولنے والا ۔ ج

مُفَطِّن - ع - سمجھانے والا - فہمایش کرنے والا ۔ سب

مَفطُور - ع - پیدا کیا گیا - چیرا اور پھاڑا گیا - شگافتہ شدہ ۔ غ

مَفعُول - ع - کیا ہوا وہ شئے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو ۔ ج

مَفقُود - ع - گم کیا ہوا - کھویا ہوا ۔ ج

مُفکِّر - ع - فکر کرنے والا ۔ ج

مَفکُوک - ع - جدا کیا گیا - چھڑایا گیا ۔ ج

مِفلاک - ف - خالی ہاتھ

مفلس ۔ ب - ش

مُفلِح - ف - رہائی پانے والا

مُفلِس - ع - جس کے پاس پیسہ نہ ہو - محتاج - غریب ۔ ج

مَفلُوج - ع - فالج زدہ - جسکو فالج کی بیماری ہو ۔

مَفلُوک - ع - جدا کیا گیا - چھڑایا گیا ۔ ج

مُفوَّض - ع - کام کسی کو سپرد کیا ہوا ۔ ش

مُفوِّض - ع - کسی کو کام سپرد کرنے والا

مَفہُوم - ع - معنی مطلب ۔ ج

مُفِید - ع - فائدہ دینے والا ۔ ج

مُفِیض - ع - فیض پہنچانے والا ۔ ج

مُفِیق - ع - ہوش میں آنے والا - ہوشیار - ہوش والا ۔ ش

مَقابِر - ع - جمع مقبرہ - مردوں کی قبروں کی جگہیں - قبرستان - گورستان ۔ ج

مُقابِل - سامنے ہونے والا ۔ ج

مُقابَلہ - ع - آپس میں برابری کرنا - آپس میں روبرو ہونا - آمنا سامنا ۔ ج

مُقاتِل - ع - جنگ کرنے والا ٭ ج

مُقاتَلہ - ع - باہم قتل کرنا ٭ ج

مقادیر - ع - جمع مقدار - اندازے ٭ ج

مُقاربت - ع - نزدیک - قرب کسی شے سے نزدیک ہونا ٭ ج

مُقارعت - ع - باہم قرعہ ڈالنا - آپس میں تلوار مارنا ٭ ش

مقارنت - ع - باہم نزدیک ہونا - نزدیک کرنا - دو ستاروں کا ایک برج میں ایک درجہ اور ایک دقیقہ میں اکٹھا ہونا ٭ ش

مقاریض - ع - جمع مقراض - قینچیاں ٭ ج

مُقاسمت - ع - باہم تقسیم کرنا - آپس میں بانٹ لینا - کسی سے قسم کھانا - کسی کو کوئی چیز دے ڈالنا ٭ ج

مَقاصِد - ع - جمع مقصد - مطالب - علم کلام کی ایک کتاب کا نام ہے ٭ ج

مُقاسات - ع - رنج کھینچنا دکھ اٹھانا ٭ ج

مُقاطع - ع - قطع کرنے والا کسی چیز کو اجارہ اور ٹھیکہ پر لینے والا ٭ ج

مقاطع - ع - تمامی اور انتہا کی جگہیں ٭ ج

مُقاطعت - ع - کاٹنا اور قطع کرنا ٭ ج

مَقاطِیع - ع - جمع مقطع - قطع کرنے اور کاٹنے کی جگہیں ٭ ج

مَقاعِد - ع - جمع مقعد - بیٹھنے کی جگہیں ٭ ج

مَقال - ع - گفتگو - بات چیت ٭ ج

مَقالہ - ع - کہی ہوئی بات - قیام کی جگہ - اور اصطلاح موسیقی میں سرود کا پردہ ٭ ج

مَقام - ع - اقامت - ٹھیرنا - قیام - جائے قیام - علم موسیقی میں ایک پردے کا نام ٭ غ

مُقامات - ع - جمع مقام - مراتب اور قواعد اور حکایات سے کنایہ ہے جیسے مقامات حریری وغیرہ ٭ غ

مقامات رضوان - ع - بہشت ٭ ب

مُقامر - ع - حریف - جواری ٭ ش

مُقامرت - ع - قمار بازی - جوا کھیلنا ٭ ش

مَقامِ محمود - ع - نیکوں کا اعلیٰ درجہ - ایک مقام کا نام جہاں پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم معراج کی رات کو پہنچے تھے ٭ غ

مَقامِ مُصلّیٰ - ع - وہ جگہ جہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے نماز پڑھی تھی ٭ ب

مقاوم - ع - برابری کرنے والا ٭ ش

مُقاوَمت - ع - کسی کے ساتھ برابری کرنا ٭ ش

مَقاہیر - ع - جمع مقہور - قہر کئے گئے لوگ - غضب کئے گئے لوگ ٭ غ

مُقایسہ - ع - قیاس اور اندازہ کرنا ٭ ج

مَقبَرہ - ع - گور - قبر کی جگہ ٭ ج

مِقبَض - ع - رستے کھنچے ہوئے جو گھوڑوں کے آگے تانتے ہیں تاکہ سیدھے کھڑے رہیں ٭ غ

مُقبِل - ع - خدا کا حکم قبول کرنے والا - کسی چیز کی طرف

منہ کرنے والا۔ سامنے ہونے
والا۔ روبرو ہونے والا۔
صاحبِ اقبال۔ دولت والا
÷ غ۔ ج
مُقبَل۔ ع۔ قبول کیا گیا۔ روبرو
کیا گیا۔ عزت دار۔ منہ چڑھا
جس کی بات حاکم مانے ÷ غ
مقبُوض۔ ع۔ قبضہ کیا گیا۔
قبضہ میں لیا گیا۔ پکڑا گیا ÷ ج
مَقبُول۔ ع۔ قبول کیا ہُوا ÷
مَقت۔ ع۔ دشمنی ÷ غ
مُقتَبِس۔ ع۔ روشنی لینے والا ÷
آگ لینے والا ÷ غ
مُقتَدا / مُقتَدے۔ ع۔ وہ شخص جس
کی اور لوگ پیروی
کریں۔ پیشوا۔ دینی سردار ÷ غ
مُقتَدِر۔ ع۔ قدرت رکھنے والا
طاقت دار۔ زور آور ÷ ش
مُقتَدی۔ ع۔ پیروی کرنے
والا۔ پیرو ÷ ش
مُقتَر۔ ع۔ فقیر۔ مفلس۔ محتاج ÷ ج
مُقتَصِد۔ ع۔ بیچ کی چال چلنے
والا۔ حدِّ اوسط نگاہ رکھنے
والا ÷ ج
مُقتَصِر۔ ع۔ تھوڑے پر صبر
کرنے والا ÷ ج
مُقتَضا / مُقتَضے۔ ع۔ چاہا گیا۔ خواہش
کیا گیا۔ مجازاً مُراد
مطلب ÷ ج
مُقتَضَب۔ ع۔ قطع کیا گیا۔
کاٹا گیا۔ علم عروض کی ایک
بحر کا نام ÷ غ
مُقتَضی۔ ع۔ خواہش کرنے والا۔
چاہنے والا ÷ ج
مُقتَفی۔ پیچھے سے آنے والا۔
پیرو ÷ ج
مَقتَل۔ ع۔ وہ زمین جہاں پر
کوئی قتل کیا گیا ہو ÷ وہ مقام
جہاں پر زخم لگنے سے آدمی مر
جائے ÷ غ
مَقتُول۔ ع۔ قتل کیا ہُوا ÷ ک
مِقدار۔ ع۔ اندازہ ÷ ک
مِقدام۔ ع۔ بہادر۔ شجاع ÷ ش
مُقدَّر۔ ع۔ نصیب۔ وہ چیز
جو تقدیر میں ہو۔ تقدیر کا
لکھا ہُوا ÷ ش
مَقدرت۔ ع۔ قدرت۔ توانائی
طاقت ÷ دولتمندی ÷ غ۔ ش
مُقدَّس۔ ع۔ پاک۔ (مذکر) ش
مُقدَّسہ۔ ع۔ پاک۔ (مونث)
مُقدِم۔ ع۔ آگے جانے والا ÷ غ
مُقدِّم۔ ع۔ پیش کرنے والا ÷ ش
مُقدَّم۔ ع۔ پیش کیا گیا۔ چودھری
منطق کی اصطلاح میں قضیہ
شرطیہ کے پہلے جزو کو مقدم
اور دوسرے کو تالی کہتے
ہیں۔ چاند کی چھبیسویں منزل
کا نام ÷ غ
مَقدَم۔ سفر سے آنا ÷ غ
مَقدَمُ العَین۔ ع۔ گوشہ چشم
ناک طرف ÷ غ
مُقدِّمۃُ الجَیش۔ ع۔ لین
دوری۔ فوج کا وہ دستہ
جو فوج کے آگے آگے اس
غرض سے بھیجا جائے کہ
فوج کے لیئے منزلیں مقرر
کرے۔ پیش خیمہ ÷ غ
مُقدِّمہ۔ ع۔ آگے جانے والا
پیش کرنے والا۔ کتاب کا
ابتدائی حصّہ جس میں کی
غرض وغایت وغیرہ بیان
کی جائے ÷ غ
مُقدَّمہ۔ ع۔ پیش کیا گیا۔ مجازاً
کسی کے حال کی واردات ÷ غ
مَقدُور۔ ع۔ قدرت دیا گیا۔ قوت
طاقت۔ زور ÷ ج

مَقَر - ع - قرار گاہ ÷ ج
مُقِر - ع - اقرار کرنے والا ÷
مِقْراض - ع - کاٹنے کا اوزار
مِقْراض } کترنی - قینچی ÷ ج
مِقْراض بر کسے راندن -
ف - قدر و منزلت کرنا ÷ بم
مِقْراضِ شُتر گردن - ف -
ایک قسم کی قینچی جو خمدار ہوتی
ہے ÷ غ
مِقْراضک - ف - کُشتی کا
پیچ ہے کہ دونوں پاؤں حریف
کی گردن میں ڈال کر گرا
دیتے ہیں ÷ غ
مِقْراضِ ہندی ف - سروتا
جس سے چھالیا کاٹتے ہیں ÷ غ
مِقْراضہ - ع - ایک قسم کا تیر -
نام حلوا ÷ غ
مِقْراضی - ع - ایک حلوے
کا نام ÷ بم
مُقَرَّب - ع - نزدیک کیا گیا -
پاس بیٹھنے والا ÷ ج
مَقْرُبہ - ع - خویشی - عزیزداری
÷ ج
مُقَرَّر - ع - قرار دیا گیا - ٹھہرایا
گیا - تقرر کیا گیا ÷ ج

مُقَرِّر - ع - قرار دینے والا -
تقریر کرنے والا ÷ ج
مُقَرَّض - ع - کاٹا ہوا - کترا
ہوا ÷ ش
مُقَرَّط - ع - گوشوارہ سے
زینت دیا گیا ÷ ج
مِقْرَعہ - ع - مارنے کی لکڑی -
دھوبیوں کی کندی ÷ تازیانہ
کوڑا ÷ ج
مُقَرنَس - ع - مخروطی شکل
کی عمارت - بلند عمارت ÷ ش
مَقْرُوض - ع - قرضدار - وہ
شخص جس پر کسی کا قرض ہو
قرض دیا ہوا ÷ ج
مَقْرُون - ع - ملایا ہوا ÷ ج
مُقْرِی - ع - لڑکوں کو قرآن
شریف پڑھانے والا - کور
مقری - اس اندھے حافظ
سے مراد ہے جو قرآن شریف
لڑکوں کو پڑھاوے - اور
اکثر ایسے حافظ مادر زاد اندھے
ہوتے ہیں - واضح ہو کہ مادر
زاد اندھا کبھی اپنے کو خواب میں
آنکھوں والا یعنی بینا نہیں
دیکھتا - اور جو درمیان

میں اندھا ہو جاتا ہے - وہ
اپنے کو خواب میں بینا دیکھتا
ہے ÷ غ
مَقْسَم - ع - تقسیم کی جگہ ÷ غ
مُقْسَم - ع - قسم کھایا گیا ÷ ز
مُقْسَم بِہ - جس کی قسم کھائی
جائے ÷ ز
مَقْسُوم - ع - بانٹا ہوا - تقسیم
کیا گیا ÷ ش
مَقْسُوم عَلَیہ - ع - اس پر
تقسیم کیا گیا ÷ ز
مَقْسُوم عَلَیہ اَعظم - ع - وہ
بڑے سے بڑا عدد جو کئی
عددوں کو پورا تقسیم کر
دے ÷
مُقَشَّر - ع - چھلکا اُتارا ہوا -
وہ چیز جو چھیلی گئی ہو ÷ ج
مِقَصّ - ع - کترنی - قینچی ÷ ج
مَقْصَد - ع - قصد کرنے کی
جگہ - مجازاً مطلب - مراد یہ
لفظ بفتح صاد غلط مشہور ہے -
اس لئے کہ قصد - یقصد -
باب ضرب یضرب سے آیا ہے ÷ غ
مُقَصِّر - ع - کم کرنے والا ÷
تقصیر کرنے والا ÷ ش

مُقصَّر - ع - کم کیا گیا - تقصیر کیا گیا ÷ ج
مَقصُود - ع - قصد کیا گیا - ارادہ کیا گیا ÷ ج
مَقصُودِ کُن فکاں - ع - آنحضرت صلعم سے مُراد ہے ÷ غ
مَقصُور - ع - کم کیا گیا - گھٹایا گیا - اور چھوٹا کیا گیا ÷ ج
مَقصُورہ - ع - چھوٹا حجرہ - چھوٹی چوکی مسجد میں امام کے کھڑے ہونے کی جگہ ÷ ج
مَقضی - ع - ادا کیا گیا - تمام کیا گیا ÷ غ
مَقضیّہ - ع - ادا کی گئی - تمام کی گئی ÷ م (تانیث مقضی)
مِقطّ - ع - قط زن - قط گیر ÷ ج
مُقطّر - ع - ٹپکایا گیا - وہ چیز قطرہ قطرہ کرکے ٹپکائی جائے ÷
مُقطّع - ع - قطع کیا گیا - کاٹا گیا - وہ چیز جس کی اطراف کی زیادتیاں چھانٹ کے اُسکو درست کرلیا ہو - چھوٹے قد کا آدمی ÷ ج
مَقطَع - ع - کاٹنے کی جگہ - تمامی کا مقام - غزل اور قصیدہ کی اخیر بیت ÷ ش
مَقطُوع - ع - قطع کیا ہُوا - کاٹا ہُوا - ٹکڑے ٹکڑے کیا ہُوا - وہ شخص جو کسی سبب سے قافلہ کی ہمراہی سے چھٹ گیا ہو ÷ قطع کیا ہُوا کپڑا ÷ ج
مَقعَد - ع - جائے نشست بیٹھنے کی جگہ - مجازاً دُبر - پاخانے کا مقام ÷ م
مُقعّر - ع - جائے عمیق - گہری جگہ - گڑھا جو گہرا کھدا ہُوا ہو ÷ غ
مُقفّیٰ - ع - قافیہ کیا گیا ÷ ش
مُقل - ع - گوگل ÷ غ
مُقِل - ع - درویش - فقیر ÷ قلیل یعنی تھوڑا کرنے والا ÷ غ
مِقلاد - ع - کلید - کنجی - (جمع مقالید) ÷ ش
مُقلّد - ع - کسی کے پیرو ÷ ج
مُقلّد پیشہ - ف - نقل کرنے والا ÷ ناچنے والا - گانے والا ÷ غ
مُقلقل - ع - بے قرار - شراب ÷ غ
مُقلقلہ - ع - آواز صراحی و شیشہ ÷ غ
مِقلمہ - ف - پر کے قلم بنانے کا چاقو - یہ ایک قسم کا چاقو ہوتا ہے - جس میں پر کو دبانے سے قلم بن جاتا ہے ÷ ز قلمدان ÷ مب
مَقلَہ - ع - وہ پتھر جس سے پانی تقسیم کریں ÷ ش
مُقلہ - ع - آنکھ ÷ ن
مِقلید - ع - کنجی - (جمع مقالید) ÷ ش
مُقلیاثا - ع - یہ لغت سریانی ہے - تخم ترہ تیزک جس کو ہالوں کہتے ہیں ÷ پ
مقناطیس - ع - ایک پتھر ہے جو لوہے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے - اس لفظ میں بجائے قاف - غین معجمہ بھی آیا ہے ÷ غ
مِقناع - ع - بُرقع ÷ ش
مِقنَب - ع - شیر کا جنگل - شکاری کا شکاردان ÷ مب
مِقنعہ - ع - باریک چادر جو ایک عرض کی ہو - ایک پٹی اوڑھنی ÷ غ

مُقَنِّن - ع - قانون بنانے والا
قانون جاننے والا ٭ غ
مُقَنّی - ع - نہر یا نالی کھودنے
والا ٭ ع
مِقْوَد - ع - بیلوں وغیرہ کے
کھینچنے کا آلہ + رسا - باگ ڈور +
باگ - مہار - مجازاً وہ رسا
جس سے کشتی کو کھینچتے ہیں ٭ غ
مُقَوَّر - ع - قوارہ کی شکل کا
کاٹا ہوا ٭ غ
مِقْوَس - ع - گھوڑوں کی رسی ٭ غ
مُقَوَّس - ع - وہ شے جو
کمان کی مانند خمدار ہو -
خمیدہ چیز ٭ ش
مُقَوقِس - ع - ایک طوقدار
پرندے کا نام ہے ٭ غ
مَقُولاتِ عَشَر - ع - دس
باتیں جو ممکن میں پائی جاتی
ہیں یعنی ہر مخلوق چیز یا جوہر
ہوگی - یا غرض - جوہر وہ ہے
جو بذات خود قایم ہو - اور
غرض وہ ہے جو دوسرے کے
ساتھ قایم ہو - اور غرض نو
ہیں :- اوّل کیف یعنی کیفیت
مثل ذائقہ - مزہ - رنگ وغیرہ -
دوّم - کم - یعنی اتنا اُتنا چھوٹا
موٹا ٭ سوّم این یعنی مکان
میں ہونا - چہارم متیٰ یعنی
وقت میں ہونا - پنجم اضافت
یعنی کسی چیز کی طرف منسوب
ہونا - ششم - وضع یعنی
وہ صورت جو بلحاظ امور
خارجی کے کسی چیز کو حاصل ہو
جیسے قبلہ رُخ ہونا - ہفتم - فعل
یعنی فعل کے اثر کرنے کی حالت
ہشتم - انفعال فاعل کے اثر
قبول کرنے کی ہیئت - نہم
مِلک یعنی چیز کا کسی ایسی چیز
گھرا رہنا - جو اس کے ساتھ
ہے - جیسے آدمی کے کپڑے
پس ایک جوہر اور نو عرض مکر
دس چیزیں ہوئیں - ان سب
کو مقولات عشر کہتے ہیں ٭ غ
مِقْوَل - ع - زبان + بہت
بولنے والا ٭ ج
مُقَوِّم - ع - قیمت کرنے والا -
راست اور سیدھا رکھنے والا ٭ ش
مُقَوِّی - ع - قوت اور طاقت
دینے والا ٭ ش
مقہور - ع - قہر و غضب کیا گیا
وُہ شخص جس پر بادشاہ یا
خدا کا غصہ پڑے ٭ ش
مِقْیاس - ع - اندازہ + اوزار
وُہ شے جس سے اندازہ کریں ٭ غ
مِقیاسُ الحَرارت - ع -
حرارت کے اندازہ کرنے کا
آلہ + جس کو انگریزی میں
تھرمامیٹر کہتے ہیں ٭ ز
مِقیاسُ الہَوا - ع - ہوا کے
دباؤ معلوم کرنے کا آلہ ٭ ز
مُقِیت - ع - توانا - طاقت دار
+ روزی دینے والا - نگاہ
رکھنے والا - گواہ - حاضر ٭ ش
مُقَیَّد - ع - قید کیا گیا - قیدی ٭ غ
مُقَیَّش - ع - وُہ چیز جس پر
چاندی یا سونے کے سفید
اور باریک تار لپٹے ہوں ٭ غ
مَقِیل - ع - دوپہر کا سونا ٭ غ
مُقیم - ع - رہنے والا ٭ ش
مُقیمِ منزلِ ہَفتم - ف - زحل
ستارہ ٭ ب
مُقّی - ع - قے لانے والی چیز
مب
مَک - ف - چوسنا ٭ ب
مُک - ع - چھوٹا نیزہ ٭ ب

**مُکابَدَہ**۔ع۔ رنج اُٹھانا ÷ ش

**مُکابِر**۔ع۔ وہ شخص جو اپنی بزرگی جتانے کے لیے کسی سے بحث کرے۔ غلبہ کرنے والا۔ جنگ کرنے والا ÷ غ

**مُکابَرَہ**۔ع۔ بحث کر کے کسی پر اپنی بزرگی ثابت کرنا۔ غلبہ کرنا۔ جنگ کرنا ÷ غ

**مُکاتَب**۔ع۔ وہ غلام جسے مالک یہ تحریر لکھ دے کہ اگر تُو اپنی محنت مزدوری سے جس قدر قسطوں میں اتنا زر ادا کر دے۔ تو تُو آزاد ہے ÷ غ

**مُکاتَبَہ**۔ع۔ آپس میں خط و کتابت کرنا۔ مجازاً نامہ اور خط کو بھی کہتے ہیں۔ غلام کو آزاد کر دینا۔ اُسی غلام کے ذاتی مال کے عوض میں یعنی اُسکو اُسی کے ہاتھ سے بیچ ڈالنا ÷ غ

**مَکّار**۔ع۔ مکر کرنے والا۔ فریبی ÷ ش

**مَکارِم**۔ع۔ جمع مکرمت، بزرگیاں۔ نوازشیں ÷ ش

**مَکارِہ**۔ع۔ بروزن مَساجد رنج۔ سختیاں۔ مکروہات ÷ غ

**مَکّارَہ**۔ع۔ بڑی مکر اور فریب کرنے والی عورت ÷ ش

**مُکاری**۔ع۔ کرایہ کرنیوالا ÷

**مُکاس**۔ع۔ معاملہ میں سختی کرنا ÷ ش

**مَکاسِب**۔ع۔ پیشے۔ حرفے۔ خلاف قیاس کسب کی جمع ہے

**مُکاشَحَت**۔ع۔ دشمنی کرنا ÷

**مُکاشَفَہ**۔ع۔ ولی اللہ کے دل میں امور غیبی کے اسرار کا ظاہر ہو جانا ÷ ش

**مُکافات**۔ع۔ باہم برابر ہونا۔ برابر کھڑا ہونا + بدی کا بدلہ) سزا ÷ غ

**مُکافَحَہ**۔ع۔ روبرو جنگ کرنا۔ بوسہ لینا + ہم کلام ہونا۔ بات چیت کرنا ÷ ش

**مَکامِن**۔ع۔ جمع مکمن، چھپنے کی جگہیں۔ گھاتیں ÷ غ

**مَکان**۔ع۔ رہنے کی جگہ۔ مطلق جگہ ÷ غ

**مَکانَت**۔ع۔ مرتبہ۔ عزت ÷ غ

**مُکاہَنَت**۔ع۔ غیب کی خبر دینا ÷ ج

**مُکاوَحَت**۔ع۔ دشمنی۔ عداوت + کوشش۔ جنگ ÷ ش

**مَکائِد**۔ع۔ جمع مکیدہ۔ بداندیش۔ بدی ÷ غ

**مُکائَلَہ**۔ع۔ مل کر پیمانے سے ناپنا ÷ ج

**مُکِبّ**۔ع۔ منہ کے بل گرنے والا ÷ غ

**مَکبُول**۔ع۔ قید کیا گیا۔ قیدی ÷ غ

**مَکتَب**۔ع۔ لکھنے کی جگہ۔ کتاب کی جگہ۔ مجازاً مدرسہ اسکول ÷ غ

**مکتب خانہ**۔ف۔ تحقیق کی رو سے یہ ترکیب غلط ہے۔ اس لئے کہ مکتب صیغہ اسم ظرف کا ہے۔ یعنی جائے کتاب۔ اب اس کے ساتھ خانہ کی ضرورت نہیں ہے۔ لیکن بعض اُستاد اپنے اشعار میں بطریق تجرید لائے ہیں۔
ظہوری سے کنم در عشق مکتب خانہ خود کوہ و ہامون را + بیاموزم طریق عاشقی فرہاد و مجنوں را ÷

باایں ہمہ ایسے الفاظ سے پرہیز اولےٰ ہے ⁂ غ
مُکتَسِب - ع - کسی چیز کا اپنی کوشش سے حاصل کرنے والا - کسب کرنے والا ⁂
مُکتَسَب - ع - وُہ چیز جو اپنی سعی اور کوشش سے حاصل کی گئی ہو ⁂ مب
مُکتَسَبَہ - ع - محنت اور مشقّت سے حاصل کی ہوئی چیز ⁂ مب
مُکتَسَبِی - ع - محنت سے حاصل کی ہوئی شے - اس لیے کہ مکتسب مصدر میمی بھی ہے بمعنی اکتساب - اور جب یائے نسبت مصدر سے ملحق ہوتی ہے تو کبھی معنی مفعول کے بھی حاصل ہوتے ہیں -
مُکتَسِی - ع - چھپنے والا + کملی میں پوشیدہ ہونے والا + کملی اوڑھنے والا ⁂ غ
مُکتَفِی - ع - کافی - کفایت کرنے والا ⁂ غ
مُکتَنِس - ع - کوڑا اکٹھا کرنے والا ⁂ غ
مُکتَنِف - ع - پناہ ڈھونڈھنے والا - یکسو ہونے والا ⁂ غ
مَکتُوب - ع - لکھا ہُوا - لکھا گیا -
مَکتُوم - ع - پوشیدہ - پنہاں - بھید + پوشیدہ کیا گیا ⁂ ج
مَکث - ع - دیر کرنا - انتظار کرنا ⁂ ج
مُکث / مِکث - ع - درنگ - دیر ⁂ ج
مِکثَار - ع - پُرگو - باتُونی - کثیر الکلام ⁂ غ
مُکحِّل - ع - وہ شخص جو سُرمہ لگائے ہوئے ہو ⁂ غ
مَکحَل - ع - سرمہ دانی ⁂ غ
مِکحَل - ع - سُرمہ لگانے کی سلائی ⁂ ش
مُکحُلَہ - ع - سرمہ دانی ⁂ ج
مَکحُول - ع - جو سرمہ لگائے ہوئے ہو ⁂ غ
مُکَدَّر - ع - کدورت آمیز - گدلا ⁂ ج
مَکر - ع - فریب - دغا ⁂ ش
مُکَرَّر - ع - دوبارہ - بار بار کیا گیا - دُہرایا ہُوا ⁂ غ
مُکَرَّم - ع - عزت دیا گیا - بزرگی دیا گیا - گرامی کیا گیا ⁂ ش
مُکرِم - ع - بخشش کرنے والا - بزرگوار رکھنے والا - مہربانی کرنے والا ⁂ ش
مَکرُمَت - ع - بزرگی - نوازش ⁂ ک
مَکرُوب - ع - غمگین - اندوہناک ⁂ ش
مَکرُوہ - ع - کراہت کیا گیا - ناپسند ⁂ ش
مَکسُور - ع - ٹوٹا ہُوا - شکستہ - وُہ حرف جس پر زیر ہو ⁂ غ
مَکشُوف - ع - کھولا گیا + ظاہر کیا گیا ⁂ ج
مَکظُوم - ع - گرفتارِ غم + دل غصّہ کھایا ہُوا ⁂ ج
مُکعَّب - ع - چار گوشہ کیا گیا
وہ نوجوان عورت جو نار پستان ہو ⁂ غ
مُکَفِّر - ع - گُناہ کا کفارہ دینے والا - کسی کو کافر کہنے والا ⁂ غ
مَکفُوف - ع - باز رکھا گیا ⁂ نابینا - اندھا + پیراہن + پیٹتے ہوئے ⁂ ش
مُکفِی - ع - کفایت دینے والا ⁂ غ
مُکَلَّف - ع - تکلیف دیا گیا ⁂ ف - تکلف کیا گیا - ٹیپ ٹاپ کیا گیا ⁂ ج
مُکَلَّل - ع - درخشاں - چمکتا ہُوا

مُلمّع کیا گیا۔ سر پر تاج رکھے۔ ہوئے ؞ غ

**مُکمَّل** ۔ع۔ پورا کیا گیا۔ تمام اور کامل کیا گیا ؞ ج

**مُکمِّل** ۔ع۔ پورا کرنے والا۔ تمام اور کامل کرنے والا ؞ ج

**مَکمَن** ۔ع۔ گھات کی جگہ۔ پوشیدہ ہونے اور چھپ رہنے کی جگہ۔ پوشیدہ ہو کر داؤ لگانے کی جگہ ؞ غ

**مَکمُون** ۔ع۔ پوشیدہ۔ چھپا ہُوا ؞ ج

**مِکناس** ۔ع۔ جاروب۔ جھاڑو ؞ غ

**مُکنَت** ۔ع۔ قدرت۔ تونگری ؞ غ

**مِکنَسَہ** ۔ع۔ جھاڑو ؞ غ

**مَکنُوز** ۔ع۔ خزانہ کیا گیا۔ اور مجازاً بمعنی پوشیدہ رکھا گیا ؞ غ

**مَکنُون** ۔ع۔ پوشیدہ رکھا گیا چھپایا ہُوا۔ گوہر مکنون مجازاً قیمتی اور آبدار موتی کو کہتے ہیں۔ اس لئے کہ بوجہ بیش قیمت ہونے کے ایسے موتی کو حفاظت سے چھپا کر رکھتے ہیں ؞ غ

**مَکُوک** ۔ف۔ بمعنی ماکو۔ جسے ہندی میں نال کہتے ہیں۔ اور یہ جُلاہوں کا ایک آلہ ہوتا ہے۔ جس میں تاگا رکھ کر چلاتے ہیں ؞ غ

**مَکّوک** ۔ع۔ وہ لگن جس میں پانی پلایا جاتا ہے ؞ ج

**مُکوکَب** ۔ع۔ ستارہ دار کیا گیا۔ روشن۔ وہ چیز جس میں چاندی سونے کے ستارے لگے ہوں ؞ غ

**مُکوَّن** ۔ع۔ ہست کیا گیا۔ پیدا کیا گیا ؞ ج

**مَکنُونِ خاطِر** ۔ع۔ دل کی پوشیدہ بات ؞ ز

**مُکوَّنات** ۔ع۔ مخلوقات۔ موجودات ؞ غ

**مِکیال** ۔ع۔ پیمانہ ؞ غ

**مُکِید** ۔ع۔ مکر کرنے والا ؞ غ

**مِکیدَت** ۔ع۔ بد اندیشی یعنی کسی کے حق میں بُرا چاہنا ؞ غ

**مَکیدن** ۔ف۔ چُوسنا۔ نیز بمعنی جوشیدن ؞ ب

**مُکِیس** ۔ع۔ بیائے مجہول۔ مکاس کا امالہ ہے۔ معاملہ میں نہایت تنگی اور طلبی کرنا۔ بیچنے میں وقت اور دیر کرنا۔ مرد باوقار کسی کام میں نہایت تاکید اور مبالغہ کرنا۔ نقصان۔ کمی۔ باج خراج ؞ غ

**مَکِیل** ع۔ وُہ چیز جس سے
**مِکیلہ** کوئی شے ناپی جائے۔ پیمانہ ؞ ب

**مَکِیل** ۔ع۔ پیمانہ سے ناپا گیا ؞ غ

**مِکِین** ۔غ۔ مکان رکھنے والا۔ مکاندار۔ مکان میں رہنے والا۔ صاحب مکان۔ صاحب منزلت۔ صاحب مرتبہ ؞

**مُکیِّفات** ۔ع۔ جمع مُکیّف، نشہ پیدا کرنے والی چیزیں ؞ ج

**مِگَاتَریَوم** ۔ ۔ ایک جانور کا نام ہے جس کا پتہ پُرانی تاریخوں سے ملتا ہے۔ مگر زمانہ حال میں عنقا صفت ہے۔ یہ انگریزی لفظ میگتریم موئنّث ہے ؞ ر

**مَگَر** ۔ف۔ پر۔ لیکن ؞ بم

**مَگزِین** ۔ ۔ سامان رکھنے کی جگہ ؞

**مَگس** ۔ف۔ مکھی ؞ بم

**مَگس گیر** ۔ف۔ مکڑی ؞ بم

**مَگس ران** ۔ف۔ مورچھل چوہیری ؞

مَکَل - ف - مینڈک ٭ ج

مَکِل - ف - جونک - زلو ٭ ب ج

مِل - ف - بال - خواہ کسی چیز کا ہو ٭ ج

مُل - ف - شراب ٭ بم

مُلآء - ع - مبالغہ کا صیغہ ہے - بمعنی بہت بھرا ہوا ہوا - بسیار پُر - مُراد اس سے وُہ وہ شخص ہے جو علم سے بہت بھرا ہوُا اور پُر ہو یعنی بہت پڑھا ہوُا - بڑا عالم - فارسی کے استعمال میں آخر یہ لفظ بغیر ہمزۂ آخر کے آتا ہے ٭ ع

مَلا - ع - صحرا - جنگل + آشکارا ظاہر - اور کبھی مُراد انجمن اور محفل سے بھی ہوتی ہے ٭ غ - ج

مَلَاء - ع - اشراف اور بزرگ لوگوں کا گروہ ٭ سب

مَلاء الاَعلےٰ - ع - فرشتوں کا گروہ ٭ غ

مَلابِس - ع - جمع ملبس - لباس پہننے کے کپڑے ٭ ج

مُلابَسَت - ع - آپس میں بہت مشابہ رکھنا - کسی چیز کی شبیہ ہونا ٭ ش

مَلّاح - ع - کشتی بان - کشتی چلانے والا ٭ ج

مَلاحَت - ع - نمکینی حُسن کی نمکینی + خوب صورتی + نمکدانہ - سانو رنگ ٭ ج

مَلاحِد } ع - جمع ملحد - بے
مَلاحِدَہ } دین لوگ ٭ غ

مُلاحِظَہ - ع - گوشہ چشم سے دیکھنا - کنکھیوں سے دیکھنا + مجازاً دیکھنا ٭ ج

مَلاذ - ع - جائے پناہ - پناہ کی جگہ ٭ ج

مُلازِم - ع - کسی کے پاس یا کسی جگہ پر ہمیشہ رہنے والا اور اسی مناسبت سے نوکر کو ملازم کہتے ہیں ٭ ش

مُلازَمَت - ع - کسی جگہ ہمیشہ رہنا - لازم پکڑنا - کسی جگہ ہمیشہ رہنا ٭ ش

مُلازہ - ف - وُہ گوشت کا ٹکڑا جو حلق میں لٹکا ہوتا ہے ہندی (کوّا) ٭ ب

مَلاسَت - ع - نرمی + ہمواری صفائی ٭ غ

مُلاصِق - ع - لگا ہوُا چسپیدہ ٭ ج

مِلاط - ع - گارا یا چونہ جس سے دیوار کی اینٹیں وصل کرتے ہیں ٭ ش

مُلاطِف - ع - مہربانی کرنے والا ٭ ش

مُلاطَفَت - ع - مہربانی کرنا - کسی ساتھ نیکی کرنا ٭ ش

مُلاطَفَہ - ع - کسی کے ساتھ نیکی کرنا - مجازاً خط - نامہ - مُراسلہ ٭ ع

مَلاعِب - ع - جمع لعب - کھیل کود - بازی ٭ ج

مُلاعَبَت } ع - کسی کے ساتھ
مُلاعَبَہ } بازی کرنا - کھیلنا ٭ ج

مَلاعِق - ع - جمع مِلعقہ - چمچے ٭ ج

مَلاعِنَہ - ع - ملعون کی خلاف قیاس جمع ہے - یعنی لعنت کیے گئے لوگ ٭ ع

مَلاعِین - ع - جمع ملعون - لعنت کیے گئے لوگ - مردود لوگ ٭ ج

مُلاقات - ع - ایک دوسرے سے ملنا ٭ ش

مُلاقی - ع - ملنے والا ٭ ش

مِلاک - ع - کسی چیز کی اصل وُہ چیز جس کے ساتھ کوئی چیز قائم ہو ٭ ش

مَلال - ع - رنجیدگی طبیعت کا اُداس ہونا۔ اُکتا جانا۔ غمگین ہونا ۔ش

مَلالت - ع - اُداسی - رنج - آزردگی ۔ش

مَلام - ع - ملامت کرنا۔ سرزنش کرنا۔ ملامت کی جگہ ۔غ

مَلامت - ع - بُرا بھلا کہنا - جھڑکنا ۔ج

مُلامَسَت - ع - چھونا - ہاتھ لگانا - جماع کرنا ۔ش

مَلاآن - ع - پُر کرنے والا - بھرنے والا - مجازاً بھرا ہوا ۔غ

مَلاں - ف - لاندن سے نہی کا صیغہ ہے۔ مت ہلا - مت جھاڑ ۔ش

مَلاہی - ع - جمع لَہو۔ کھیل کود - بازی ۔غ

مَلائِک - ع - جمع مَلَک۔ مَلائِکہ - فرشتے ۔غ

مُلائِم - ع - نرم - فراہم ہونے والا۔ مناسب - طبیعت کے موافق ۔غ

مُلائِمت - نرمی - سازداری

مناسبت - دو چیزوں کو باہم جمع کرنا ۔غ

مُلَبَّس - ع - کپڑے پہنایا گیا۔ لباس پہنے ہوئے - چھپایا گیا ۔ج

مَلبَس - ع - پوشاک - لباس ۔غ

مِلبَن - ع - اینٹ بنانے کا قالب ۔ج

مَلبُوس - ع - پہننے کا کپڑا - مثل قبا اور پیراہن اور پگڑی اور ٹوپی وغیرہ کے ۔ج

مَلبُوسات - ع - پہننے کے کپڑے ۔ج

مِلَّت - ع - دین - مذہب - گروہ - شریعت ۔ج

مِلتاع - ع - جلنے والا - مجازاً مشتاق - حریص -

مُلتانی - ف - ولایت میں مطلق ہندو کو ملتانی کہتے ہیں ۔غ

مُلتَبَس - ع - پوشیدہ - چھپا ہوا - اشتباہ کیا گیا ۔ج

مُلتَثَم - ع - بوسہ کی جگہ - چوما ہوا ۔ج

مُلتَثِم - ع - چومنے والا - بوسہ لینے والا ۔ج

مُلتَجا - ع - پناہ کی جگہ - پناہ لینا ۔ج

مُلتَجی - ع - پناہ ڈھونڈھنے والا - التجا کرنے والا ۔ج

مُلتَحَد - ع - پناہ کی جگہ ۔غ

مُلتَحَم - ع - زخم انگور لایا ہوا - زخم جو بھر گیا ہوا - وہ زخم جو خشک ہونے کے قریب ہو گیا ہو ۔مب

مُلتَحِمہ - ع - آنکھ کے سات طبقوں میں سے باہر والا پہلا طبقہ ۔غ

مُلتَزِم - ع - التزام کرنے والا - اپنے اوپر لازم پکڑنے والا ۔مب

مُلتَصِق - ع - ملا ہوا - لگا ہوا - چپکا ہوا ۔مب

مُلتَفِت - ع - التفات کرنے والا - توجہ کرنے والا ۔مب

مُلتَقا - ع - ملاقات کی جگہ جہاں دو چیزیں ملیں ۔غ

مُلتَقِط - ع - چننے والا - چگنے والا - اُٹھا لے والا - رق[illegible] کرنے والا ۔ع

مُلتَقَط - ع - چُنا ہوا - چُگا ہوا -

اُٹھایا ہؤا۔ رفو کیا ہؤا ٭ غ

**مُلتمِس** ۔ع۔ عرض کرنے والا ٭ ج

**مُلتوِی** ۔ع۔ پیچ در پیچ ہونے والا۔ لپٹنے والا۔ دیر کرنے والا۔ ایک قسم کی نبض کی حرکت ہے۔ جو مانند رسّی کے پیچیدہ معلوم ہوتی ہے ٭ غ۔ ج

**مُلتہِب** ۔ع۔ آگ بھڑکنے والی۔ شعلہ بھڑکنے والا ٭ غ

**مُلتئِم** ۔ع۔ التیام اور پیوستگی اور وصل دینے والا۔ زخم کے دونوں طرف کے کناروں کو ملا دینے والا۔ ملنے والا ٭ ش

**مُلتئَم** ۔ع۔ وُہ زخم جس کے دونوں کنارے مل کر اچھا ہو گیا ہو ٭ ش

**مَلجا** ۔ع۔ جائے پناہ۔ پناہ کی جگہ ٭ ش

**مَلجائے نوح** ۔ع۔ کوہ ارارٹ یا جودی جس پر حضرت نوح کی کشتی طوفاں کے بعد ٹھیری تھی ٭ ش

**مَلچخ** ۔ف۔ غُلولہ۔ غُلّہ دب

**مِلح** ۔ع۔ نمک ٭ ج

**مَلح** ۔ع۔ پرندوں کا دونو بازوؤں

سے تڑپنا ٭ ش

**مُلِحّ** ۔ع۔ کسی بات میں مبالغہ کرنے والا ٭ غ

**مُلحِد** ۔ع۔ راہ حق سے پھرنے والا + فاسق ۔ بے دین ٭ ج

**مُلحِق** ۔ع۔ پہنچنے والا۔ دریافت کرنے والا۔ پہنچانے والا۔ وُہ چیز جو آخر میں آکر ملے۔ ملنے والا ٭ م

**مُلحَق** ۔ع۔ لگا ہؤا۔ ملا ہؤا + اصطلاحاً حرامزادہ ٭ م

**مُلحَم** ۔ع۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو نہایت نرم اور ملائم ہوتا ہے + وُہ شخص جس کی روزی شکارہ کے گوشت پر ہو ٭ ک

**مَلحَمہ** ۔ع۔ جنگ عظیم کی جگہ + بڑا فتنہ۔ بڑا فساد + بڑی جنگ ٭ ص

**مَلحُوظ** ۔ع۔ لحاظ کیا گیا۔ دیکھا گیا۔ کن انکھیوں سے دیکھا گیا ٭ ش

**مَلخ** ۔ع۔ ٹڈی ٭ ش

**مَلخ زدن کِشت را** ۔ف۔ ٹڈیوں کا کھیت کو تباہ و ویران کرنا ٭ بم

**مُلخّص** ۔ع۔ پاک کیا گیا۔ خالص کیا گیا۔ خلاصہ کیا گیا ٭ غ

**مُلزِم** ۔ع۔ کسی کے ذمہ کوئی کام کر دینے والا۔ لازم اور واجب کر دینے والا ٭ م

**مَلزُوم** ۔ع۔ لازم کیا گیا۔ جس کو کوئی چیز لازم ہو ٭ ج

**مُلصِق** ۔ع۔ چپکنے والا۔ ملنے والا ٭ غ

**مُلصَق** ۔ع۔ لگایا گیا۔ چپٹا ہؤا + پیوستہ کیا گیا + اصطلاحاً حرامزادہ ٭ ش

**مُلعَقہ** ۔ع۔ عاشق۔ چمچہ۔ طبیبوں کی اصطلاح میں معجون اور شہد میں اٹھارہ ماشے کا ملعقہ ہوتا ہے اور دوسری دواؤں میں ساڑھے چار ماشے کا ٭ غ

**مَلعُون** ۔ع۔ لعنت کیا گیا۔ مردود ٭ ک

**مَلفُوف** ۔ع۔ لپیٹا ہؤا۔ لفافہ کیا گیا ٭ ج

**مَلِق** ۔ع۔ خوشامدی ٭ ش

**مَلَق** ۔ع۔ مٹا دینا۔ دوست رکھنا۔ چاپلوسی کرنا ٭ غ

**مُلقّب** ۔ع۔ لقب دیا گیا۔ نام یا معنی وصفی دیا گیا ٭ ج

مُلَقِّن - ع - تلقین کرنے والا ؛ غ

مَلَک - ع - فرشتہ ؛ غ

مَلِک - ع - بادشاہ (جمع ملوک) ؛ غ

مُلک - ف - ماش سے بڑا ایک غلہ ہے جو بیلوں کو کھلاتے ہیں ؛ پ

مُلک فربہ کردن - ع - ف - آباد کرنا + قوت دینا ؛ ب

مِلک - ف - وہ سفیدی جو ناخنوں کے سرے پر پیدا ہو جاتی ہے ؛ پ

مِلک - ع - مالکیت - وہ چیز جو کسی کا حق ہو + سیدھی راہ + جاگیر + اسباب + مال ؛ غ

مُلک - ع - ایک دیس جو ایک بادشاہ کے قبضے میں ہو - تمام زمین ؛ ج

مَلَکات - ع - جمع ملکہ استعداد حصول شے کی قوتیں ؛ غ

مَلَکاتِ رَدِیّہ ہشتگانہ - ف - حسد - بغض - بخل - حرص - جھوٹ - غضب - غرور - بیحیائی ؛ غ

مَلَکاتِ فاضلہ - ع - اچھی خصلتیں ؛ غ

مَلَکاتِ فاضلہ چہارگانہ - ف - حکمت - شجاعت - عفت - عدالت ؛ غ

مَلَکُ الموت - ع - وہ فرشتہ جو جان نکالتا ہے - عزرائیل علیہ السلام ؛ ج

مُلک آوازہ - ف - بلند آواز ؛ ش

مَلَکت - ع - بادشاہی ؛ غ

مَلَکُوت - ع - بادشاہی + تصرف + پروردگاری + فرشتوں کا عالم + اور صوفیوں کے نزدیک عالم ارواح کو کہتے ہیں - اور بعضوں نے بمعنی عالم غیب لکھا ہے ؛ غ

مَلَکہ - ع - مہارت - استعداد ؛ ش

مَلِکہ - ع - بادشاہ کی بیوی ؛ ج

مَلَکی - ع - منسوب طرف مَلَک بمعنی فرشتہ - فرشتہ جیسی ؛ ج

مِلکِ یمین - ع - فقہ کی اصطلاح میں بمعنی لونڈی اور غلام - اس لئے کہ یمین لغت میں بمعنی غلبہ کے ہے - اور لونڈی غلام غلبہ اسلام سے ہاتھ آتے تھے - مگر اب مجازاً ہر لونڈی غلام زرخرید کو کہتے ہیں ؛ غ

مِلَل - ع - جمع مِلّت ؛ غ

مُلَمَّع کارِ شیطانی - ف - ع - وہ شخص جو جھوٹ کو سچ کر دکھاتا ہو ؛ ب

مُلَمَّع - ع - روشن کیا گیا + چمکایا گیا + روش + چکول + وہ چیز جس پر چاندی یا سونا ترکیب مقررہ سے چڑھایا گیا ہو - اور وہ قسم اشعار کی جن میں ایک مصرعہ یا بیت عربی اور اور ایک فارسی کی ہو ؛ غ

مَلُنْد - ف - نہی کا صیغہ ہے جھوٹ نہ بول - گپ مت مار ؛ غ

مَلَنگ - ف - ننگا - برہنہ سر و پا + بیہوش + مست + لنگیدن کی نہی مَلنگ مت کر ؛ ب

مِلواح - ع - وہ پالتو جانور جو شکاری لوگ شکار کرنے کو لے جاتے ہیں ؛ غ

مُلَوَّث - ع - آلودہ - لتھڑا ہوا ؛ غ

مُلوک - ع - جمع مَلِک - بادشاہ ؛ ج

مَلُول - ع - رنجیدہ - اُداس
غمگین ٭ س
مَلُوم - ع - ملامت کیا گیا ٭
ش
مُلَوَّن - ع - رنگ آمیزی
کیا گیا - رنگ برنگ کیا
گیا ٭ غ
مَلَوَین - ع - روز و شب -
دن رات ٭ غ
مَلَہ - ف - پارچہ خود رنگ ٭
مُلْہِم - ع - الہام کرنے والا -
دل میں نیک بات ڈالنے
والا یعنی خدا ٭ غ
مُلْہَم - ع - صاحب الہام -
الہام ٭ غ
مَلْہُوف - ف - غمگین - مظلوم
٭ ج
مُلْہی - ع - غافل کرنے والا -
کھیل کود میں لگانے والا ٭
غ
مَلی - ع - دولت والا ٭ غ
مَلِیح - ع - نمکین - نمک آلودہ -
مجازاً - سانولا رنگ ٭ ح
مَلِیک - ع - مالک - صاحب -
خدا تعالےٰ کا نام ٭ غ

مَلِیم - ع - سزاوار ملامت ٭ ش
مُلَیِّن - ع - نرمی کرنے والا
- قبض دُور کرنے والی
دوا ٭ ج
مِلْیُون - ع - دس لاکھ ٭ ز
مَمات - ع - موت - مرنا ٭ ج
مُماثِل - ع - ہم مثل - مانند
ہونے والا - مشابہ ہونے
والا - برابر ٭ ش
مُماثَلَت - ع - مشابہت ٭ ش
مُمارَسَت - ع - تجربہ کرنا +
کوشش کرنا + کسی کام میں
مشق بہم پہنچانا + تلاش کرنا -
جستجو کرنا ٭ ج - ش
مُمازَجَت - ع - آمیختگی - ارتباط
- ملنا ٭ ج
مُماس - ف - گڑھا - پستی -
نشیب ٭ ب
مُماس - ع - چھونا - دو چیزوں
کا آپس میں ملنا ٭ غ - ج
مُماسِخ - ع - صورت کو مسخ کرنے
والا ٭ خ
مُماشات - ع - ہمراہی کرنا -
ساتھ ساتھ چلنا ٭ ش
مُماطَلَت - ع - دفع الوقت

کرنا - دیر کرنا - کسی کام کا پیچھے
ڈال دینا ٭ ش
مَمالِک - ع - جمع مملکت کی -
بادشاہی مقامات - سلطنت
کے مقام ٭ ج
مَمالِیک - جمع مملوک - لونڈی
غلام زر خرید چیزیں ٭
ج
مَمال - ف - بمعنی ماش ٭ ز
مُمانَعَت - ع - باز رکھنا - منع
کرنا ٭ ج
مَمایَزَت - ع - جُدا کرنا ٭ غ
مُمْتاز - ع - امتیاز دیا گیا +
عزت اور آبرو دیا گیا +
جُدا کیا گیا ٭ م
مُمْتَحِن - ع - آزمانے والا ٭ ش
مُمْتَحَن - ع - آزمایا گیا ٭ ش
مُمْتَد - ع - کشیدہ - دراز ٭ ش
مُمْتَزِج - ع - ملنے والا ٭ غ
مُمْتَثِل - ع - ہم مثل - فرمان
بردار ٭ ج
مُمْتَلی - ع - بھرا ہوا - پُر ٭ غ
مُمْتَنِع - ع - روکا گیا - باز
رکھا گیا ٭ ص
مُمْتَہَن - ع - خوار اور ذلیل کیا گیا -

مُجَدَّ - ع - بزرگی دیا گیا -
بزرگ + مب
مُمِدّ - ع - مدد کرنے والا + ش
مُمَدِّد - ع - ایک رگ کا نام
ہے - جس سے بدن کے
پٹھے کھنچ جاتے ہیں + غ
مَمدُوح - ع - تعریف کیا
گیا - پھیلایا گیا + ش
مَمدُود - ع - دراز کیا گیا -
پھیلایا گیا + ش
مَمَر - ع - راہ گزرنے کی جگہ -
گزرنے کی راہ - مجازاً بمعنی
سبب + ش
مُمَرَّد - ع - وہ عمارت جو
چمکدار اور سادہ اور ہموار
ہو + غ
مَمزُوج - ع - آمیختہ - ملایا ہوا -
وہ شراب جس میں پانی یا
گلاب وغیرہ ملا کر پیوں +
ج - ف -
مُمسِک - ع - چنگل مارنے
والا - باز رکھنے والا - روکنے
والا - خرچ نہ کرنے والا +
بخیل - کنجوس + ش
مُمسِکُ الاَعِنّۃ مُمسِکُ العِنان
ع - آسمان کی بارہ شکلوں
میں سے ایک شمال کی طرف
شکل - جس میں ایک مرد
ایک ہاتھ میں تازیانہ اور دوسرے
میں گھوڑے کی باگ لئے کھڑا
ہے + غ
مَمسُوح - ع - مسح کیا گیا -
کسی عضو پر یا سر پر ہاتھ ملا
گیا + ج
مَمضُوغ - ع - چبایا گیا + غ
مُمطِر - ع - برسنے والا - مینہ + غ
مَمقُوت - ع - دشمن کیا گیا -
دشمن بنایا گیا - مبغوض + مب
مُمکِن - ع - حاصل ہونے والا -
پیدا ہونے والا - جو بات ہو
سکے - جو انہونت نہ ہو + اور
کبھی بمعنی مخلوق اور انسان
کے بھی آتا ہے + غ
مُمَکِّن - ع - قائم کرنے والا -
قدرت دینے والا + مب
مُمَکَّن - ع - قائم کیا گیا - قدرت
دیا گیا + مب
مُمکِنُ الوُجُود - ع - وہ چیز
جس کا نہ وجود ضروری ہو
نہ عدم + ش
مُمِلّ - ع - رنجیدہ کرنے والا
+ غ
مَملُکَت - ع - مقام سلطنت
ملک + بادشاہت - اور اُس
کے لام کو فتحہ اور کسرہ بھی
آیا ہے + غ
مَملُو - ع - بھرا ہوا - پُر - مگر
فارسی میں بغیر تشدید واو
کے بھی آتا ہے + ش
مَملُوک - ع - لونڈی غلام -
زرخرید چیز + ش
مَمنُوع - ع - منع کیا گیا - روکا
گیا + ص
مَمنُون - ع - احسان کیا گیا -
نعمت دیا گیا + نقصان کیا
گیا + ش
مُمَوَّہ - ع - بروزن مقدس
ملمع اور زراندود کیا گیا - وہ
جھوٹ جسکو فریب سے مثل
سچ کے بنا لیا ہو + غ
مُمَہَّد - ع - بچھایا گیا - آراستہ
کیا گیا + تمہید کیا گیا - پہلے
مطلب سے وہ بات لکھی گئی
جس پر مطلب کا سمجھنا موقوف
ہو + ج

مُمَہِّد - ع - بچھانے والا - آراستہ کرنے والا ✦ تمہید کرنے والا ✧ ج

مُمَیِّز - ع - تمیز دینے والا ✧ ش

مُمَیَّز - ع - ممتاز - سب سے جُدا ✦ ش

مَنّ - ع - نعمت دینا - احسان رکھنا - نقصان کرنا - ترنجبین شیرخشت - وہ رطوبت شیریں جو مثل شبنم کے قوم موسےٰ پر برسی تھی ✦ وزن معلوم کا نام - اور من ہند ی کا وزن چالیس سیر کا - اور وزن سیر کا اکثر ملکوں میں مختلف ہوتا ہے - اور طبیبوں کے نزدیک اکثر وزن من کا دو رطل ہوتا ہے ✧ غ

مَن - ف - ضمیر واحد متکلم کی - یعنی مَیں - اور بمعنی نسبت کے بھی جیسے دشمن منسوب بہ دشنا جو مخفف ہے دشت بمعنی بر وے کا اور بمعنی تو دے کے بھی جیسے خرمن میں - خر بمعنی کلاں یعنی تو دہ کلاں - دِل - ترازو کی ڈنڈی کا سوراخ ✧ م

مَنا - ف - منازل کا مخفف ہے ✧ غ

مُنا - ع - جمع مُنیہ - آرزوئیں ✧ غ

مَناب - ع - کھڑے ہونے کی جگہ - کسی کا قائم مقام ہونا ✧ م

مَنابر - ع - جمع مِنبر ✧ ج

مَنابِع - ع - جمع منبع - چشمہ ✧ ج

مُناجات - ع - سرگوشی کرنا - کان میں بات کہنا - مجازاً خدا کی جناب میں اس طور پر دُعا کرنی کہ اس کو حاضر جان کر جس طرح باتیں کرتے ہیں ✧ ج

مُناخ - ع - اونٹ کے بٹھلانے کی جگہ ✧ ج

مَناخ - ع - خواب کا محل سونے کی جگہ - آرام اور آسودگی کی جگہ ✧ غ

مَناخِر } ع - جمع منخر - ناک
مَناخِیر } کے نتھنے - ناک کے سوراخ ✧ غ

مَناخیر وَر - ف - دروازہ کی بینی یعنی وہ لمبا ٹکڑا لکڑی کا جو ایک تختہ در میں وصل ہوتا ہے اور دُوسرا اپٹ اُس پر بند کرتے وقت آکر ٹھہرتا ہے واضح ہو کہ مناخیر اگرچہ لفظ جمع ہے - مگر اس ترکیب میں بمعنی واحد مستعمل ہے ✧ غ

مُنادے - ع - آواز دیا گیا - پکارا گیا - اور مرادف ندا کا بھی آیا ہے ✧ غ

مُنادَمَت - ع - باہم ندیم ہونا - ہم صحبت ہونا - ہمنشینی ✧ ش

مُنادِی - ع - ندا کرنے والا - پکارنے والا - ڈھنڈورا - فارسی میں بمعنی ندائے بھی مستعمل ہوتا ہے - اور بمعنی ڈھول کی آواز کے بھی آیا ہے - جو لوگوں کی آگاہی کے واسطے بجاتے ہیں ✧ غ

مَنارِگُلَّہ - ع - کلہ منار - چوروں وغیرہ کے سر جو دوسروں کی عبرت کے واسطے اُوپر تلے چُن دیتے ہیں ✦

مَنادِیل - ع - جمع مندیل رومال ✧ ج - غ

مَنار } ع - چراغدان - جائے
مَنارہ } نور - اُونچا ستون خواہ

اینٹ کا ہو - خواہ لکڑی کا -
وُہ بلند جگہ جس پر چراغ
روشن کر کے رکھیں - مجازاً
اذاں کہنے کی جگہ - اور وُہ
ستون جو مسجد کے پہلو وہاں
میں بناتے ہیں ٭ غ
**مُنازِع** - ع - جھگڑا کرنے
والا ٭ ش
**مُنازَع فِیہ** - ع - وُہ امر
جس کی بابت جھگڑا ہو ٭ ...
**مُنازعت** - ع - باہم جھگڑا
کرنا ٭ ش
**مَنازِل** - ع - جمع منزل - ج
اُترنے کی جگہیں - مکانات ٭
**مَنازِل شناساں** - ع - ف -
عارفانِ الٰہی ٭ ب ج
**مَنازِل قمر** - ع - ہر مہینہ کی
۲۸ راتوں میں چاند کی ۲۸
منزلیں مقرر ہیں - اگر مہینہ
تیس دن کا ہو - تو چاند دو
شب نظر نہیں آتا - اور اگر
۲۹ دن کا ہو تو ایک شب
نظر نہیں آتا ٭ ج - غ
**مُناسِب** - ع - نسبت رکھنے
والا - لگاؤ رکھنے والا ٭ غ -

**مُناسَبت** - ع - باہم لگاؤ
رکھنا - آپس میں نسبت
رکھنا ٭ غ
**مَناسِک** - ع - جمع منسک -
حاجیوں کی عبادت کرنے
کی جگہیں - مجازاً حج کے
ارکان مثل طواف کعبہ اور
قربانی وغیرہ کے ٭ غ
**مَناشِیر** - ع - جمع مَنشُور -
بادشاہی فرمان ٭ ج
**مَناص** - ع - جائے پناہ +
لوٹنا + بھاگنا ٭ ش
**مَناصِب** - ع - جمع منصب
سرپا اور قائم ہونے کی جگہ
مجازاً بڑے عہدے ٭ ج غ
**مُناصَحت** - ع - نصیحت
کرنا ٭ ش
**مُناصَرت** - ع - مدد دینا ٭ ج
**مُناصَفہ** - ع - کسی چیز کا آپس
میں آدھو آدھ کر لینا ٭ ش
**مُناصَلہ** - ع - تیر اندازی میں
**مُناضَلہ** - مقابلہ ٭ غ - ج
**مَناط** - ع - مصدر میمی ہے کسی
چیز کے ساتھ ملنا - اور بمعنی
حاصل المصدر کے مستعمل ہے

بمعنی در آویختگی و پیچیدگی - اور
اسم ظرف کا بھی صیغہ ہے بمعنی
جگہ ملنے اور لٹکنے کسی چیز کی
اور مجازاً کبھی بمعنی مطلب
اور مقصد کے بھی مستعمل ہوتا
ہے ٭ غ
**مُناطَحت** - ع - باہم سینگوں
سے لڑنا - ایک دوسرے
کے ٹکر مارنا - مجازاً مطلق لڑنا
**مَناظِر** - ع - جمع منظر - دیکھنے ٭ ج
کے لائق مقامات + جھروکے
کھڑکیاں ٭ غ
**مَناظِرات** - ع - جمع مناظرہ
**مُناظَرہ** - ع - کسی چیز کی حقیقت
اور ماہیت میں باہم فکر
کرنا - ایک علم کا نام جس
میں علم مباحثہ کے قاعدے
مندرج ہیں ٭ غ
**مَنّاع** - ع - بہت منع کرنے
والا - بڑا روکنے والا ٭ ب
**مَناعت** - ع - عزیز ہونا
استوار ہونا + محکمی -
استواری ٭ ض
**مُنافِ** - ع - نفی کرنے والا -
ضد ٭ ص

مُنافات - ع - ایک دوسرے کو نفی کرنا + باہمی ایک دوسرے کو نیست کرنا - نقیض - ضدیت جیسی رات و دن اور گرمی و سردی میں ۞ غ

مَنافِذ - ع - جمع منفذ، جاری ہونے کی جگہ - راہیں ۞ غ

مُنافِر - ع - نفرت کرنے والا + ش

مُنافرت - ع - باہم نفرت کرنا + حاکم کے پاس ہمراہ کسی شخص کے واسطے ثابت کرنے بزرگی حسب اور نسب کے جانا ۞ ش

مُنافسہ - ع - رغبت کرنا کسی میں بطور مساوات کے تعرض کرنا + حسد کرنا + رشک کرنا ۞ غ

مُنافِع - ع - فائدہ دینے والا ۞

مَنافِع - ع - جمع منفعت، - بمعنی نفع اور فائدے کے ۞

مُنافِق - ع - نفاق رکھنے والا - وہ شخص جس کے دل میں کچھ اور ہو - اور ظاہر اُسکے خلاف کرے ۞ ص

مُنافی - ع - نیست کرنے والا + باطل کرنے والا ۞ ضد ۞ غ

مَناقِب - ع - جمع منقبت، اوصاف حمیدہ ۞ ج

مُناقشہ - ع - جھگڑا کرنا - نزاع کرنا - لڑائی - جھگڑا ۞ ج

مُناقِض - ع - توڑنے والا - مخالف ۞ ص

مُناقضہ - ع - ایک دوسرے کی بات کو توڑنا - اعتراض - جھگڑا ۞ ص

مَناکِب - ع - جمع منکب، - دوش - مونڈھے ۞ ج

مُناکحت - ع - نکاح کرنا - عورت و مرد کا باہم نکاح ہونا ۞ ش

مَناکِیب - ع - جمع منکوب، - بدحال - مفلس - سختی رسیدہ ۞ غ

مَناکِیر - ع - جمع مُنکر، - بد اور بُری باتیں - ناشائستگیاں ۞ ج

مُنال - ع - جائے یافت + کسی شے کے حاصل ہونے کی جگہ جیسے اراضی - ملک جاگیر - باغ - کھیتی - دُکان یہ سب جگہیں حصول مال اور زر کی ہیں - ان کو منال کہتے ہیں ۞ غ

مَنام - ع - خوابگاہ - سونے کی جگہیں - خوابگاہ + نیند ۞ ش

مَنامات - ع - جمع منام، ۞ غ

مَنّان - ع - بہت بڑا احسان اور نیکی کرنے والا + بڑی نعمت دینے والا + خدا تعالےٰ کا نام ۞ ج - ش

مَناہِج - ع - جمع منہج، کشادہ اور سیدھی راہیں ۞ ج

مُناہَدت - ع - ایک دوسرے کی طرف لڑائی کا قصد کرنا - انگلیوں پر فال لینا + فال کے لیئے پانسہ ڈالنا ۞ ج

مَناہِل - ع - جمع منہل، چشمے ۞ ج

مَناہی - ع - جمع منہی، - منع کی ہوئی چیزیں - خلاف شرع اور ناجائز اور بُری باتیں ۞ ج

منایا - ع - جمع مَنیۃ، موتیں ۞ ج

مُنبَت - ع - اُگنے کی جگہ ۞ ج
مُنبَت - ع - اُگایا گیا نقاشوں اور معماروں کی اصطلاح میں وُہ چیز جس پر اُبھرے ہوئے نقش ہوں - جیسے روپے وغیرہ پر سکہ کا نقش ۞ غ
مِنبر - ع - بلند ہونے کا آلہ - یعنی ایک قسم کی سیڑھی جو لکڑی یا اینٹ کی اکثر مسجدوں وغیرہ میں بنی ہوتی ہے اور اس پر عالم لوگ بیٹھ کر نصیحت وغیرہ کرتے ہیں - اور خطبہ وغیرہ پڑھتے ہیں ۞ غ
مِنبر آلودگان - ع - ف - فاسقوں کا بدن ۞ ب ج
مِنبرِ نُہ پایہ - ع - ف - عرش اعظم ۞ ب
مُنبَسِط - ع - کشادہ ہونے والا + کھلنے والا + پھیلنے والا + مسرور + خوش حال ۞ ج
مَنبَع - ع - چشمہ - پانی کی سوت ۞ ج
مُنبَعِث - ع - برانگیختہ ہونے والا ۞ ش
مُنبَعَث - ع - برانگیختہ کیا گیا ۞ غ

مَنبَل - ف - کاہل - سُست + بیکار - بد اعتقاد ۞ ب
مُنبَل - ف - منکر - راہ سے بھٹکا ہُوا ۞ ب
مُنبَل دارو - ف - زخموں کو بھر لانے والی ایک گھاس ہے ۞
مَنبَلی - ف - بد اعتقادی + سستی + کاہلی + منکری + شتی ۞ ب
مُنَبِّہ - ع - خبردار کرنے والا ۞ ج
مُنَبَّہ - ع - خبردار کیا گیا ۞ ج
مُنبی - ع - خبر دینے والا ۞ غ
مِنَّت - ع - کسی کے ساتھ نیکی اور احسان کرنا + نکوئی - احسان ۞ ش
مُنتَبِہ - ع - آگاہ - خبردار ۞ ج
مُنتِج - ع - نتیجہ دینے والا ۞ ج
مُنتَجِم - ع - روشن ۞ ج
مُنتَحِل - ع - کسی چیز کا اپنے واسطے دعوٰے کرنے والا + دوسرے کے کو اپنا بتانے والا + اپنے کو کسی مذہب میں داخل کرنے والا ۞ ب

مُنتخَب - ع - خلاصہ - برگزیدہ + مقبول + خلاصہ کیا گیا + انتخاب کیا ہُوا + چھانٹا ہُوا - چُنا ہُوا ۞ ج
مُنتَزِع - ع - کسی چیز میں سے کھینچ کر نکالنے والا ۞ ج
مُنتَسِب - ع - لگاؤ رکھنے والا + کسی کے ساتھ نسبت رکھنے والا ۞ ص
مُنتَسَج - ع - بُنا ہُوا ۞ غ
مُنتَشِر - ع - بکھرنے والا + پراگندہ + پھیلنے والا ۞ ص
مُنتَصِب - ع - عہدہ پانے والا - کسی کام پر قائم ہونے والا ۞ ص - ج
مُنتَظِم - ع - انتظام کرنے والا - راست اور درست ہونے والا ۞ غ
مُنتَعِل - ع - جُوتا پہننے والا ۞ ج
مُنتَفِع - ع - فائدہ مند - فائدہ لینے والا ۞
مُنتَفی - ع - نیست ہونے والا ۞ غ
مُنتَقِد - ع - نقد لینے والا - پرکھنے والا ۞ ج

مُنتَقَد - ع پرکھا گیا - کھرا کیا گیا - پاک صاف ؛ ج
مُنتَقےٰ - ع - چنا ہوا - برگزیدہ ؛ ج
مُنتَقِل - ع - ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے والا ؛ غ
مُنتَقِم - ع - بدلہ لینے والا - کسی سے کینہ کا عوض لینے والا ؛ غ
مُنتِن - ع - بُودار ؛ غ
مُنتَہی - ع - انتہا کو پہنچنے والا ؛ ش
مُنتَہِز - ع - فرصت پانے والا غنیمت سمجھنے والا ؛
مُنتَہےٰ - ع - جائے انتہا - ہر چیز کا اخیر ؛ ج
مُنتَہَے الجُمُوع - ع - جمع کا وُہ وزن جو پھر جمع نہ ہو سکے جس طرح وزن مفاعل بجائے مفاعیل کا ؛ غ
مَنثُور - ع - بن بند خاموشی - متفرق - پراگندہ - وُہ کلام جو نظم نہ ہو ؛ غ
مُنج - ف - بھڑ - شہد کی مکھی ؛ ب
مَنجَک - ف - ریوند ؛ ب
مُنج زِراوشان - ف - گل خیری ؛ ہ

مُنجَر - ع - کھینچا گیا ؛ غ
مُنجِس - ع - ناپاک کرنے والا ؛ ص
مُنجَک - ف - کودنا - ایک قسم کا شعبدہ جس کی صورت یہ ہے کہ شعبدہ باز پانی سے ایک پیالہ بھر کر اس میں لوہے کے چند ٹکڑے ڈالتے ہیں - پھر انہیں شعبدے سے کداتے ہیں ؛ ب
مُنجَل - ع - کھرپا - درانتی ؛ ش
مَنجَل - ع - کسی چیز کے ڈالنے کی جگہ ؛ ع
مَنجَاب - ف - لفظی معنی پانی ڈالنے کی جگہ - اصطلاحاً وہ گڑھا اور چہبچہ جس میں حمام اور باورچی خانے وغیرہ کا گندہ اور بدبودار پانی جمع ہو ؛ ب
مُنجَلی - ع - ظاہر - آشکارا - روشن - وطن سے باہر جانے والا ؛ غ
مُنَجِّم - ع - نجومی - جوتشی ؛ ش
مُنجَمِد - ع - سردی سے جما ہوا سردی سے ٹھٹھرا ہوا - جیسے پانی اور گھی سردی سے جم جاتا ہے ؛ ج - غ
مُنجِیات و مُہلِکات احیا - ع - احیا مخفف احیاء العلوم اور یہ دونوں اس کے دو بابوں کے نام ہیں، جن میں ہلاک کرنے والی اور نجات دینے والی باتوں کا بیان ہے ؛ ز
مَنجَنِیق - ع - بڑا فلاخن - ڈھینکلی - اور یہ ایک آلہ ہوتا ہے جس میں بڑے بڑے پتھر رکھ گھما کر قلعہ کی دیوار پر مارتے ہیں تاکہ وہ ٹوٹ جائے ؛ غ
مَنجَنیق - ف - پاڑ جو مکان کی تعمیر کے لئے لکڑیوں کی باندھتے ہیں ؛ ز
مَنجُوش - ع - بچھونا [illegible]
مَنجُوق - ع - یعنی سونے یا چاندی کی ایک چیز جو شکل چاند کے بنا کر فوج کے نشان پر نصب کرتے ہیں ؛ غ
مُنجِیات - ع - نجات دینے والیاں ؛ غ

مِنْحَت - ع - بڑھئی کا رندہ - بسولہ ٭ غ

مُنْحَدِر - ع - اوپر سے نیچے اترنے والا ٭ ج

مُنْحَرِف - ع - پھرا ہوا - خم کھایا ہوا - برگشتہ ہونے والا - ٹیڑھا ٭

مُنْحَنِی - ع - خمیدہ - جھکا ہوا - خم کھایا ہوا - کبڑی پیٹھ کا مجازاً بمعنی ضعیف اور ناتواں کے بھی مستعمل ہے ٭ غ

مُنْحَل - ع - کشادہ ہونے والا - کھلنے والا ٭ غ

مَنْحُوت - ع - تراشا ہوا چھیلا ہوا ٭ غ

مَنْحُول - ع - وہ شعر جو کسی اور کا ہو - اور دوسرا شخص بغیر تغیر الفاظ اور مضمون کے اپنا بنا دے ٭ غ

مِنْخَر / مَنْخَر - ع - ناک کا نتھنا ٭ ش

مُنْخَرِط - ع - چھلی ہوئی شے - یعنی وہ چیز جو بہ سبب تراشنے کے سب طرف سے صاف ہو گئے ہوں مجازاً بمعنی آراستہ اور درست ہونے والے کے مستعمل ہے اور بمعنی گئے دعا میں پرویا جانے والا ٭ غ

مُنْخَرِم - ع - ناک کٹا ہوا ٭ غ

مِنْخَرَین / مَنْخِرَین - ع - ناک کے دونو سوراخ ٭ غ

مُنْخَرِق - ع - پھٹنے والا ٭ غ

مُنْخَفِض - ع - نشیب میں گرا ہوا - پست ہونے والا ٭ غ

مُنْخُل / مُنْخَل / مُنْخُل - ع - آٹا چھاننے کی چھلنی ٭ ش - مب - غ

مَنْد - ع - دوسرے کلمات کے ساتھ مل کر صاحب کے معنی دیتا ہے - جیسے دردمند - صاحب درد - دانشمند - صاحب دانش وغیرہ ٭ ب

مَنْدبور - ف - رستہ چلنے کی زیادتی سے تھکا ہوا - ماندہ - پریشان حال ٭ ب - ج

مُنَدِّد - ع - وہ شخص جو کسی کے راز کو ظاہر اور فاش کرے ٭ غ

مُنْدَرَج - ع - درج کیا گیا - داخل کیا گیا ٭ ش

مُنْدَرِس - ع - کہنہ - پرانا - فرسودہ - گھسا ہوا - خصوصاً پرانا کپڑا ٭ ش

مُنْدِش - ف - فرش - بچھونا ٭ ش

مُنْدَفِع - ع - دفع ہونے والا ٭ غ

مُنْدَفَہ - ع - دھنکی ہوئی روئی - گالہ ٭ غ

مَنْدَک - ف - پارہ پارہ - کساد بازاری - متاع کی ناروائی ٭ غ

مَنْدَل / مَنْدَلہ - ف - وہ دائرہ جس کو منتر اور عزیمت پڑھنے والے اپنے گرداگرد زمین پر کھینچ لیتے ہیں - عود ٭ ب

مُنْدَمِج - ع - داخل ہونے والا - شامل ہونے والا ٭ ش

مُنْدَمِل - ع - گھاؤ بھرنے والا - وہ زخم جس کا گوشت بھر کر اچھا ہو گیا ہو ٭ غ

مَنْدُوب - ع - رویا گیا - نوحہ اور ماتم کیا گیا - وہ لفظ جو بین کے طور پر رونے میں کہا جائے ٭ غ - ج -

مُنْدِیل - ع - رومال - دستار پگڑی + پٹکہ جو کمر میں باندھتے ہیں + غ - ج

مُنْذِر - ع - ڈرانے والا - حضرت محمد صلعم کے ناموں میں سے ایک نام ہے اسلئے کہ حضرت نبی کافروں کو عذاب دوزخ سے ڈراتے تھے + غ

مُنْزَجِر - ع - باز رہنے والا + ج

مُنْزَحِف - ع - دور ہونے والا - سمت معقولیت سے - وزن صحیح سے دور ہونے والا + غ

مَنْزِل - ع - اُترنے کی جگہ لیکن اکثر بمعنی اُس جگہ کے مستعمل ہے - جہاں مسافر واسطے سونے اور آرام کرنے کے اُترتے ہیں اور بمعنی مطلق مکان اور گھر کے بھی مستعمل ہوتا ہے + غ

مُنْزَل - ع - نیچے اُتارا گیا - نیچے بھیجا گیا + غ

مُنْزِل - ع - نیچے اُتارنے والا + ج

مَنْزِلَت - ع - رتبہ درجہ + غ

مَنْزِلِ جاں - ع - ف - بدنِ انسانی + ج

مَنْزِلِ حُزْن } ع - دنیا +
مَنْزِلِ خاکی } ج

مَنْزِلِ بُنْہِرہٗ فریب - ع - ف - دُنیا + ج

مَنْزِلِ سارچمہ - ف - چھرے کی مار کی جگہ + ز

مَنْزِل گاہ - ف - واضح ہو کہ اگرچہ منزل خود بمعنی جائے نزول ہے اور لفظ گاہ اُسکے ساتھ بیکار معلوم ہوتا ہے - لیکن کلام فصحا میں بہت آیا ہے - اور وجہ اس کی یہ ہے کہ اس میں ترکیب مقلوب ہے - یعنی گاہ منزل تھی گاہ بمعنی مطلق زمین اور منزل بمعنی مکان خاص پس اس صورت میں اضافت عام کی طرف خاص کے ہے + غ

مَنْزُوع - ع - کھینچا گیا - نکالا گیا + ج

مُنْزَوِی - ع - گوشہ اختیار کرنے والا - خلق سے ایک طرف ہونے والا + گوشہ میں بیٹھنے والا + غ

مُنَزَّہ - ع - پاک - صاف + ش

مِنْسَاۃ } ع - ہاتھ کی لکڑی
مِنْسَأۃ } لاٹھی - عصا + ش

مُنْسَد - ع - انسداد کیا گیا - رکا گیا - بند باندھا گیا + ج

مُنْسَرِح - ع - شعر کی ایک بحر کا نام + غ

مِنْسَفَہ - ع - چوب پنج شاخہ جس سے غلہ کی ٹھریاں درست کرتے ہیں + غ

مَنْسَک - ع - عبادت کی جگہ حاجیوں کی قربانی کرنے کی جگہ

مُنْسَلِک - ع - کسی چیز میں آنے والا - لڑی میں پرو دیا جانے والا + ج

مَنْسُوب - ع - نسبت کیا گیا + ش

مَنْسُوج - ع - بافتہ شدہ - بُنا ہوا - ایک قسم کا ریشمی کپڑا - اور کبھی زربفت سے بھی مراد ہوتی ہے + غ

مَنْسُوخ - ع - دور کیا گیا - مٹایا گیا - نیست کیا گیا + غ

مَنْسِی - ع - فراموش کیا گیا + ش

مَنِش - ف - خو - طبیعت - مزاج ٭ ب
مَنشا - ع - پیدا ہونے کی جگہ - ہونے کی جگہ مجازاً سبب - واضح ہو کہ منشا کے آخر میں بعد الف کے ہمزہ لکھنا غلط ہے - اس طرح (منشاء) اسلئے کہ یہ جو الف ہے یہ ہی ہمزہ ہے - الف نہیں ہے ٭ غ
مُنشَآت - ع - پیدا کی ہوئی چیزیں - اور مُراد اس سے مسودے - عبارتیں تصنیفیں ٭ غ
مِنشار - ع - آرہ جس سے لکڑی کے تختے وغیرہ چیرے جاتے ہیں ٭ ب
مُنشِد - ع - شعر پڑھنے والا ٭ غ
مُنشَرِح - ع - کھلا ہوا - آشکارا ٭ ج
مُنشِط - ع - خوشی میں ملانے والا ٭ ج - ش
مُنشَعِب - ع - شاخ در شاخ ہونے والا - پراگندہ بکھیلا ہوا - علم صرف کی ایک کتاب کا نام ٭ غ
مُنشَق - ع - پھٹا ہوا - ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا -
مَنشُور - ع - پراگندہ - پھیلا ہوا - فرمان بادشاہی جس میں لطف اور عنایت کا مضمون ہو ٭ ش
مَنِش گُزار - ف - طبیعت کا برہم ہونا - شگوفہ - قے ٭ ب
مَنِش گَشتہ - ف - برگشتہ - طبیعت، مریض - علیل ٭ ب
مَنشُورِ نو بیسانِ باغ - ف - باغ کے پرندے جیسے بلبل - قمری وغیرہ ٭ ب
مُنشیِ فَلَک - ف - عُطارد ٭ ب
مُنشی - ع - آغاز کرنے والا - کسی بات کا اپنے دل سے پیدا کرنے والا ٭ غ
مَنصَب - ع - قایم ہونے کی جگہ - برپا ہونے کی جگہ - مجازاً بمعنی رتبہ - عہدہ - جلیل القدر - مرتبہ - واضح ہو کہ یہ لفظ صاد کے فتحہ سے غلط ہے - مگر یہ غلط عام ہے - عوام نہیں ہے اسلئے کہ شاعروں نے اس کا قافیہ لب اور غبغب کے ساتھ کیا ہے ٭ غ
مَنصَب بَر خویشتن نِہادن - ع - ف - اپنے کو ذی رُتبہ و معزز سمجھنا ٭ ز
مُنصَبِغ - ع - رنگین ہونے والا ٭ غ
مُنصَرِف - ع - ایک حال سے دوسرے حال پر پھرنے والا - نحو کی اصطلاح میں وُہ اسم جو کسرہ اور تنوین کو قبول کرے - برخلاف غیر منصرف کے کہ وُہ کسرہ اور تنوین قبول نہیں کرتا ہے ٭ غ
مُنصِف - ع - انصاف کرنے والا ٭ ج
مَنصُوب - ع - کھڑا کیا ہوا - قایم کیا ہوا - وُہ حرف جس پر زبر ہو ٭ ش
مَنصُوبہ - ع - کوئی شے برپا کی ہوئی - تدبیر شطرنج کی بازی - نرد کی ساتویں بازی ٭ غ
مَنصُور - ع - یاری دیا گیا مدد

دیا گیا ÷ ش

مَنْصُوص - ع - وُہ امر جو قرآن شریف کی آیت صریح یا حدیث صحیح سے ثابت ہو - اور محتاج تاویل کا نہ ہو ÷

مِنَصَّہ - ع - وُہ تخت یا چوکی جس پر دُلھن کو بٹھا کر جلوہ دیں ÷ غ

مُنْضِج - ع - پکانے والا - اور پختہ کرنے والا - مادہ اور خلط اور زخم وغیرہ کو پکانے والی دوا ÷ غ

مُنَضَّد - ع - تو بر تو - ایک دوسرے پر چُنا ہُوا - تہ بر تہ رکھا ہُوا ÷ غ

مُنْضَم - ع - ملایا گیا ÷ ج

مَنْضُود - ع - تہ بر تہ چُنا ہُوا ÷ ج

مُنْطَبِع - ع - منقوش ہونے والا - چھپنے والا ÷ غ

مُنْطَبَع - ع - چھاپا گیا ÷ ج

مُنْطَبِق - ع - تہ بر تہ ہونے والا - مجازاً برابر - موافق مطابق ÷ غ

مُنْطَفی - ع - بجھنے والا - بجھا ہُوا ÷ غ

مَنْطِق - ع - بات کہنا - گفتگو - ایک علم کا نام ÷ غ

مِنْطَق / مِنْطَقَہ - ع - کمر بند - پٹکہ ÷ ش

مِنْطَقَۃُ البُرُوج - ع - آسمان پر ایک بہت بڑا دائرہ ہے - جس پر بارہ بُرج آسمانی واقع ہیں ÷ غ

مُنْطَمِس - ع - نیچے بیٹھ جانے والا - محو اور نیست ہونے والا ÷ غ

مَنْطُوق / مَنْطُوقَہ - ع - سخن - کلام اور بمعنی مضمون اور معانی کے بھی آیا ہے ÷ ش - غ

مُنْطَوِی - ع - لپٹا ہُوا ÷ غ

مِنْطِیق - ع - فصیح - خوش کلام ÷ ش

مَنْظَر - ع - جائے نظر - آنکھ - چہرہ - دریچہ - کھڑکی ÷ غ

مَنْظَرِ نیم خالہ - ف - آسمان گنبد ÷ ب - ج

مَنْظُوم - ع - پرویا گیا - نظم کیا گیا - وُہ کلام جو نثر نہ ہو ÷

مَنْظُومَہ - ع - نظم کیا ہُوا رسالہ وغیرہ - تانیث منظوم ÷ ش - ج

مَنْع - ع - باز رکھنا - روکنا ÷ ص

مَنْعِ کَلِیم - ع - جواب لن ترانی ÷ غ

مِنْعَام - ع - بہت بخشش کرنے والا - بہت نعمت دینے والا ÷ ک

مُنْعَدِم - ع - نیست ہونے والا - نابود اور محو ہونے والا ÷ غ

مُنْعَطِف - ع - مُڑنے والا لوٹنے والا - خم کھانے والا ÷ ش

مُنْعَقِد - ع - بستہ ہونے والا - جمنے والا ÷ ج

مُنْعَکِس - ع - عکس قبول کرنے والا ÷ ج

مُنَعَّل - ع - وُہ چیز جو گھوڑے کی نعل کی شکل پر ہو ÷ غ

مُنْعِم - ع - مالدار - نعمت دینے والا ÷ ک

مَنْعُوت - ع - تعریف کیا گیا - صفت کیا گیا ÷ غ

مُنْغُر } ف۔ شراب پینے کا
مُنْغُرک } بڑا پیالہ ٭ ب
مُنَغَّص ۔ع۔ مُکدّر۔ تیرہ
مجازاً بمعنی رنجیدہ ٭ غ
مُنْغَمِس ۔ع۔ غریق۔ ڈوبا
ہوُا ٭ غ
مُنْفَجِر ۔ع۔ پھٹا ہوا۔ چرا ہوا۔
چشمہ ٭ ج
مِنْفَخ ۔ع۔ لوہاروں کی دھونکنی
جس سے آگ دھوکتے ہیں٭
ک
مُنَفِّخ ۔ع۔ وہ چیز جو پیٹ
میں ریح پیدا کرے اور
پیٹ پھُلائے ٭ ع
مَنْفَذ ۔ع۔ گزُرنے کی جگہ۔
گھسنے کی جگہ۔ جاری ہونے
کی جگہ ٭ راہ ٭ مسام ٭ سوراخ
٭ ج
مُنْفَرَج ۔ع۔ کُشادہ ٭ سب
مُنْفَرِد ۔ع۔ تنہا۔ اکیلا ٭ سب
مُنْفَسِخ ۔ع۔ فاسد۔ تباہ۔
خراب ٭ سب ۔ ج
مُنْفَصِل ۔ع۔ جُدا۔ علیحدہ ٭ ب
مُنْفَصِم ۔ع۔ ٹوٹا ہوا۔ ختم
کیا ہُوا ٭ سب

مُنْفَطِر ۔ع۔ شگافتہ ہونے
والا۔ چرا ہُوا ٭ سب
مَنْفَعَت ۔ع۔ نفع۔ فائدہ ٭ ج
مُنْفَعِل ۔ع۔ اثر قبول کرنے
والا۔ شرمندہ۔ خجل ٭ م
مُنْفِق ۔ع۔ خرچ کرنے والا۔
کسی کو روٹی کپڑا وغیرہ دینے
والا ٭ م
مُنْفَک ۔ع۔ جُدا جُدا کیا گیا
٭ م
مَنْفُوش ۔ع۔ دھنکی ہوئی
شے ٭ سب
مَنْفی ۔ع۔ نیست کیا گیا۔ نفی
کیا گیا ٭ غ
مُنْقاد ۔ع۔ مطیع۔ فرمانبردار۔
عاجزی کرنے والا ٭ غ
مِنْقار ۔ع۔ چونچ ٭ ش
مِنْقارِ قار ۔ع۔ ف۔ قلم
کا وہ حِصّہ جس سے لکھتے
ہیں ٭ ش
مِنْقارِ گُل ۔ع۔ ف۔ زبان ٭ ش
مِنْقاش ۔ع۔ موچنہ جس سے
بال اُکھیڑتے ہیں۔ نہرنی
جس سے ناخن وغیرہ
تراشتے ہیں ٭ غ

مُنَقّیٰ ۔ع۔ پاک کیا گیا۔ صاف
کیا گیا۔ اور یہ جو عوام مویز
کو منقے اکہتے ہیں غلط ہے۔
مویز خشک انگور ٭ غ
مَنْقَبَت ۔ع۔ ہنر۔ تعریف۔
اصطلاح میں اہل بیت
نبی صلعم اور اصحاب کبار
کی تعریف اور ثنا کو کہتے ہیں ٭ غ
مُنْقَبِض ۔ع۔ کھِچا ہُوا۔ تنگ
کر کے باندھا ہُوا۔ سمٹا ہُوا
سکڑا ہُوا ٭ م
مُنَقَّح ۔ع۔ جھوٹ سے پاک
و صاف کیا ہُوا۔ وُہ شے جس
میں دروغ نہ ہو ٭ غ
مُنْقَرِض ۔ع۔ کترا ہُوا۔
گزرا ہُوا ٭ م
مُنْقَسِم ۔ع۔ تقسیم ہونے
والا ٭ م
مُنَقَّش ۔ع۔ نقش و نگار
کیا ہُوا ٭ سب
مَنْقَصَت ۔ع۔ نقصان۔
عیب ٭ غ
مُنْقَضَت ۔ع۔ نقیض۔
شکستگی ٭ غ
مُنْقَضی ۔ع۔ گزشتہ گزرا ہُوا ٭ ج

نانِ از تنورِ سرد پختہ بر آمدن - ف - امر عجیب وقوع میں آنا ٭ بم

نانبا - ف - نانبائی کا مخفف ہے - روٹی پکانے والا + باورچی + اصل میں نان ابائی تھا - نان روٹی اور ابا شوربہ کو کہتے ہیں یعنی روٹی سالن بیچنے والا ٭ غ

نان بہ دیوار زدن
نان بر دیوار نشستن
نان در تنورِ سرد بستن
} نا نہ حرکت کرنی - بے فائدہ کام کرنا ٭ بم

نانِ تلخ - ف - باسی روٹی ٭ ب

نانجوے - ف - بھیک مانگنے والا ٭ ب

نانِ چاشت - ف - صبح کے وقت کا کھانا - چاشت کے وقت کی روٹی ٭ ز

نانِ حادثہ خام بودن - ف - مغلوم ہونا + نامرد ہونا ٭ ب

نانِ حلال - ف - روٹی جو کھیتی باڑی اور اپنی محنت اور کوشش سے کما کر کھائیں + طاعت - زہد اور تقوے سے بھی مراد ہے ٭ ب

نانِ خر چنگ - ف - چاند ٭ ب

نانخواہ - ف - اجوائن + بھیک مانگنے والا ٭ ن - ب

نانِ خوردن و نمکدان شکستن + نان و نمکدان شکستن - ف - ناشکری کرنا - حرامخواری کرنا ٭ بم

نانخورش - ف - وہ چیز جس کے ساتھ روٹی کھائی جائے - سالن وغیرہ ٭ بم

نانخورش خانہ - ف - سرکہ ٭ بم - ج

نان در انبان نہادن - ف - سفر کرنا + سفر کو تیار ہونا ٭ بم

نان در روغن افتادن - ف - خاطر خواہ - کامیاب ہونا - نفع پانا ٭ بم

نانِ دہقان - ف - بادشاہی روٹی ٭ ب

نانِ رباط - ف - لنگر کی روٹی وہ روٹی جو خانقاہوں میں ملتی ہے ٭ ز - ج

نان زدن
نانِ شکستن
} ف - روٹی کھانی ٭ بم

نانِ زرین - ف - آفتاب ٭

نانس - - قاصد ٭ و

نانِ سفیدِ فلک - ف - چاند سے کنایہ ہے ٭ ب

نانِ سیمین - ف - چاند ٭

نانِ شبیرین - فہ قحط ٭ بم

نانِ شیرین بودن - ف - روٹی کا بہم نہ پہنچنا - قحط پڑ جانا ٭ ب - بم

نانِ گلاج - ف - ایک حلوا ہے - وہ نازک روٹی جو نشاستہ اور مرغ کے انڈے سے پکا کر قند کے شیرے میں ڈال کر کھائیں ٭ ب

نانِ گلاغ - ف - ایک گھاس ہے جس کے تخم کو کوا دوست رکھتا ہے - اور اسی تخم کو روٹی پر چھڑک کر پکاتے ہیں ٭ بم - ب

نانِ گرمِ چرخ ف - سورج ٭ پ

نانِ گور - ف (مرادف آب گور) کمینہ + خسیس - بخیل + بمکحرام ب - ن

نانمش - ف - اَن دیکھی چیز + بیراہی کرنا + ن - ب - ھ

نامِنشیدن - ف - جہان میں نامراد رہنا + ب ج

نانو - ف - لوری + ب - ص - ن

نانوا - ف - نانبائی + ش

نان وحلوا - ف - شیخ بہاؤالدین آملی کی ایک مختصر مثنوی کا نام + غ

نانِ وقف - ف - خدا کے نام کی روٹی - لنگر خانے کی روٹی + ز

نانہادہ - ف - وہ شے جو تقدیر میں نہ ہو + ناموجود + ن

نانیوشاں - ف - ناشنیدہ - ناگاہ - بے خبر - بے اطلاع + ن

ناؤ - ف - ندی + نالہ + کشتی + پرنالہ + ب - ن

ناوابیدن - ف - خم دینا - ٹیڑھا کرنا + ب

ناؤوان - ف - پرنالہ - بدررَو + ن

ناوَر - ف - ممکنات - مخلوقات + ن

ناوَرد - ف - جنگ و جدل + ن

ناوَردگاہ - ف - لڑائی کا میدان + ن

ناوَر فرتاش - ف - ممکن الوجود + ن - ب

ناؤس - ف - بروزن طاؤس آتشکدہ + کفار کا عبادت خانہ + ب

ناوَک - ف - ایک قسم کا تیر + ب

ناوَک - ف - ناؤ کا مصغر ہے جس کے معنے کھوکھلی لکڑی کے ہیں - مجازاً تیر + غ

ناوَکِ سحری - ف - صبح کی بد دُعا + ب

ناوکِ قلبی - ف - دل کی آہ - ہجو + ب

ناونوش - ف - بانسری کا نغمہ سُننا اور شراب پینا - حاصل معنی عیش و عشرت + غ

ناوَہ - ف - پرنالہ - بدررَو + غ

ناوِیدن - ف - ناز سے چلنا + ٹیڑھا ہونا - جھکنا + رونا + اونگھنا + ب

ناوَیرہ - ف - ناپاک - دکھوٹ ملا ہُوا + ن - ھ

ناہار - ف - اصل میں ناآہار تھا اور آہار - خورش کو کہتے ہیں - یعنی وُہ شخص جس نے صبح سے کچھ نہ کھایا ہو + ن - ب

ناہج - ع - راہ کا چلنے والا + کشادہ راہ پیدا کرنے والا + غ

ناہد - ع - نار پستان یعنی وُہ لڑکی جس کی چھاتیاں نئی اُٹھی ہوں + م - غ

ناہق - ع - گدھا + م

ناہِض - ع - پرند جانور کا بچہ جس کے پر درست اُڑنے کے قابل ہو گئے ہوں + م

ناہِل - ع - پہلے پانی پینے والا اونٹ - پیاسا - سیراب + ب

ناہَمتا - ف - بے مثل - بے مانند + ج

ناہموار - ف - نیچا اونچا - جو برابر نہ ہو + مجازاً بے ادب نالائق + ع

ناہَنجار - ف - بے راہ + بم

ناہی - ع - منع کرنے والا + روکنے والا + بم

ناہی } ف۔ مترادف ناہید
ناہیدہ } ستارہ زہرہ ۔ ب
ناہید ۔ ع۔ ستارہ زہرہ۔ جو
تیسرے آسمان پر ہے اور
اُسکو مطربۂ فلک بھی کہتے
ہیں ۔ ب ۔ غ
نائے ۔ ف نے ۔ بانسری +
گلا ۔ حلق + فخر ۔ مباہات ۔ ب
نایاب ۔ ف ۔ جو چیز نہ مل سکے
[illegible]
نائے انباں ۔ ف ۔ بین ۔
ب ۔ بم ۔ ہ
نائب ۔ ع۔ قائم مقام +
پیشکار ۔ مب ۔ بم ۔ غ
نائبان ۔ ف ۔ غار کا محافظ۔
نائبِ تنگری ۔ ع۔ ت۔
(خدا کا نائب ؛ مُراد بادشاہ۔
خلیفہ ۔ ب ۔ ہ
نائبہ ۔ ع ۔ حادثہ ۔ واقعہ +
تپ روزمرّہ ۔ مب
نائی ۔ ف ۔ بانسری بجانے
والا ۔ ب
نائے تُرکی ۔ ف ۔ کرنا ۔ ب
نائچہ ۔ ف ۔ حقے کا نیچہ ۔
نائحہ ۔ ع ۔ نوحہ کرنے والی عورت

مُردہ پر بَین کرنے والی ۔ مب
نائرہ ۔ ع ۔ آگ + دُشمنی +
بھاگنے والا + اور اسی معنی
اخیر کی مناسبت سے قافیہ
کے نو حرفوں میں سے آخر
حرف کا نام اس لئے کہ یہ
حرف حرُوف قافیہ کے کنارے
پر ہوتا ہے تو گویا درمیان
حرُوف سے بھاگ گیا ہے ۔ غ
نائزہ ۔ ف ۔ لوٹے کی ٹوٹی ۔
خُولدار نلی ۔ ب ۔ ن
نائک ۔ ع ۔ جماع کرنے
والا ۔ مب
نائل ۔ ع ۔ پہنچنے والا ۔ پانے
والا + عطا ۔ بخشش ۔ مب
نائم ۔ ع ۔ خفتہ ۔ سوتا ہُوا ۔
سونے والا ۔ م
نائے مشک ۔ ف ۔ مرادف
نائے انبان ۔ بین ۔ ب ۔ ن
نائیدن ۔ ف ۔ فخر کرنا ۔ ڈینگ
مارنا ۔ ب
نایافت ۔ ف ۔ وہ چیز جس
کا ملنا ناممکن ہو + معدوم +
نایاب ۔ ن
نَباء ۔ ع ۔ خبر ۔ م

نَبات ۔ ع ۔ ہری گھاس ۔
روئیدگی ۔ م
نَبات ۔ ف ۔ قند سفید جس
کو بعض اہل ہند مصری کہتے
ہیں ۔ ب ۔ ن
نَباتات ۔ ع ۔ جمع نبات ۔ ج
نَباج } ف ۔ سوت +
نَباغ } سوکن ۔ ب
نُباح ۔ ع ۔ کُتّے کی آواز ۔ مب
نِباح ۔ ع ۔ کُتّے کا بھونکنا ۔
ہرن وغیرہ کا آواز کرنا ۔ مب
نَبارش ۔ ف ۔ وہ لکڑی
(تُل) جو چھت کی ٹوٹی ہوئی
لکڑی کے نیچے جو گرنے کے
قریب ہو رکھ دیتے ہیں ۔
تاکہ گر نہ پڑے ۔ ب ۔ ن
نَبّاش ۔ ع ۔ کفن چور ۔ م
نَبّاض ۔ ع ۔ نبض پہچاننے والا
طبیب حاذق ۔ دانا ۔ ش ۔
واضح ہو کہ یہ مبالغہ کا صیغہ
نہیں ہے بلکہ صیغہ نسبت کا
ہے جیسے عطّارہ) ۔ غ
نَبالت ۔ ع ۔ دانست ۔ اچھی
نیک اور بزرگ ہونا ۔ اُستاد
ہونا ۔ مب ۔ م

نِبالہ - ع۔ تیر گری - تیر تراشنا ۔ ب

نَباہت - ع۔ بزرگوار و مشہور ہونا - چمک - شان - عزت ۔ م

نَبائرہ - ع۔ جمع نبیرہ - پسر زادگاں - پوتے ۔ غ

نَبائل - ع۔ جمع نبیلہ - بزرگ لوگ - بزرگ کام - عجائبات - نیکیاں ۔ مب - غ

نَباید - ف۔ نہ چاہئے ایسا نہ ہو - مبادا ۔ ن - بم

نَبت - ع۔ اگنا - روئیدگی ۔ م

نَبذ - ع۔ تھوڑا ٹکڑا - تھوڑی چیز - کسی چیز کا بقیہ - پھینکنا ۔ م

نبذے - ف - بعضے - اندکے ۔ ع

نَبر - ع - مطرب کا آواز بلند کرنا - اٹھانا ۔ م

نِبراس - ع - چراغ - لالٹین - شمع ۔ م

نَبرہ - ف - (مبدل نوزدہ) - لڑائی جنگ ۔ ن

نَبرد گاہ - ف - میدانِ جنگ ۔ م

نَبرد
نَبردہ } ف - دلاور - بہادر ۔ ن - مب

نَبَس
نُبسہ } ف - نواسی - بیٹی کا لڑکا ۔ ن

نَبشتن - ف - لکھنا ۔ مص

نَبض - ع - رگ کا اچھلنا ۔ م

نَبَضان - ع - رگ کا حرکت کرنا ۔ مب

نبضِ چیزے بچنگ افتادن
" " بدست آمدن
" " آوردن
ف - کسی چیز کی حقیقت پر مطلع ہونا ۔ بم

نبضِ خورشید - ف - آفتاب کی کرن ۔ بم

نبضِ ملتوی - ع - نبض کی ایک قسم کی حرکت ہے اس قسم کی حرکت مریض کی خطرناک حالت پر دلالت کرتی ہے ۔ غ

نَبع - ع - چشمہ زمین سے نکلنا - پانی کا زمین سے پھوٹ کر اوپر آنا ۔ مب - ایک قسم کا درخت جس کی کمانیں بنتی ہیں - اور اس کی شاخوں کے تیر ۔ مب

نَبق - ع - بیری کا بیر - لکھنا ۔ م

نَبک - ع - زمین کے چھوٹے چھوٹے ٹیلے ۔ م

نُبنگ - ف - پانی کے نالے اور چشمہ سے رسنا ۔ ن

نُبُل - ع - استنجے کا ڈھیلا ۔ ب

نَبَل - ع - تیر - تیر پھینکنا - آگاہی ۔ م - مب

نُبوّت - ع - خبر دینا - پیغمبری ۔ م - مب

نَبہ - ع - آگاہ ہونا - بھولے ہوئے کا یاد آجانا ۔ مب

نَبہرہ - ف - کھوٹا - پست ہمت - کمینہ - برا - بزرگ - ناگہاں - پوشیدہ - بے خبر ۔ ن

نَبی - خبر دینے والا - پیغمبر جو خدا کی طرف سے بندوں کی ہدایت کے لئے آیا ہو - واضح ہو کہ نبی عام ہے - خواہ صاحب کتاب ہو یا نہ ہو - اور رسول خاص ہے - یعنی وہ پیغمبر جو صاحب کتاب ہو ۔ غ

نُبے - ف - مصحف - کلام الٰہی - قرآن شریف ۔ ن - ظ

نُبید - ف - نوید - خوشخبری ۔ ب

نَبیذ - ع - وہ شربت جو خرما اور جو سے بنائی جاوے -

اور بعضوں نے بمعنی اُس شراب
کے لکھا ہے جس کو ہندی
میں بوزہ کہتے ہیں ۔ م ۔ غ
**نبیرہ** ۔ ف ۔ پوتا + پوتی +
نواسا + نواسی ۔ ب
**نبیسہ** ۔ ف ۔ مترادف نبیرہ ۔
**نبیل** } ع ۔ خوبصورت +
**نبیلہ** } بزرگ + دانا ۔ عقلمند
فربہ + موٹا ۔ غ
**نبیہ** ۔ ع ۔ بزرگ + نام آور ۔
جو بزرگی کے ساتھ مشہور
ہو ۔ م ۔ مب
**نتاج** ۔ ع ۔ زادہ ۔ پیدا شدہ ۔
جنا ہُوا ۔ م
**نتاس** ۔ ف ۔ خوبی ۔ خوشی ۔
فراغت ۔ ن
**نتاسیدن** ۔ ف ۔ فراغت
سے گزر کرنا ۔ خوشحالی میں بسر
کرنا ۔ ن ۔ ب
**نتانست** ۔ ف ۔ نتوانست
کا مخفف ہے ۔ مص
**نتائج** ۔ ع ۔ (جمع نتیجہ) ۔ بچے
اولاد ۔ م
**نتائج و آثار** ۔ غ ۔ موالید
ثلاثہ یعنی نباتات ۔ حیوانات
جمادات سے مُراد ہے ۔
نیز حرارت + برودت +
رطوبت + یبوست سے
بھی مُراد ہے ۔ غ
**نتح** ۔ ع ۔ پسینہ + عرق + پسینہ
بہنا ۔ گرمی کا پسینے کو بہانا ۔ مب
**نتش** ۔ ع ۔ چبھے ہوئے کانٹے
وغیرہ کا موچنے سے نکالنا ۔ مب
**نتف** ۔ ع ۔ بال نوچنا ۔ مب
**نتن** ۔ ع ۔ بدبو ۔ مب
**نتو** ۔ ع ۔ اُبھار ۔ عضو کا اونچا ہو
جانا ۔ سوجنا ۔ مب
**نتیجہ** ۔ ع ۔ بچہ پیدا ہُوا ہُوا +
غرض ۔ غ
**نتیجۂ سنگ** ۔ ف ۔ آگ +
معدنیات ۔ چاندی سونا ۔ لوہا
تانبا ۔ لعل و جواہر ۔ ب ۔ ش
**نث** ۔ ع ۔ خبر پھیلانا ۔ فاش
کرنا ۔ ظاہر کرنا ۔ مب
**نثا** ۔ ع ۔ نیک و بد خبر ۔ مب
**نُثار** ۔ ع ۔ وہ چیز جو کسی کے سر
پر سے نچھاور کریں ۔ زر و گوہر
وغیرہ کی قسم سے ۔ م ۔ ش
**نِثار** ۔ ع ۔ بکھیرنا + نچھاور کرنا +
روپیہ وغیرہ کسی پر سے تصدق
کرنا ۔ ش ۔ غ
**نثر** ۔ ع ۔ پراگندہ + پراگندہ
کرنا ۔ بکھیرنا + وہ سُخن جو خلاف
نظم کے ہو ۔ م ۔ غ
**نثرہ** ۔ ع ۔ ناک کی جڑ ۔ یا ناک
کا اندر ۔ یا ناک کا نرمہ + بلّی
کا کھانسنا اور چھینکنا + آدمی
اور شیر کی دونوں موچھوں
کے درمیان کی کشادگی ۔ برج
اسد میں دو ستارے ہیں +
چاند کی آٹھویں منزل ۔ غ ۔ مب
**نج** ۔ ف ۔ منہ کے اندر کا حصہ ۔
**نجابت** ۔ ع ۔ شرافت ۔ اصالت
بزرگواری + گرمی ہونا ۔
غ ۔ م
**نجات** ۔ ع ۔ مخلصی ۔ رستگاری
چھٹکارا ۔ رہائی ۔ م
**نجاح** ۔ ع ۔ مخلصی ۔ رستگاری
چھٹکارا + کامیابی + حاجت
برائی ۔ غ ۔ م
**نجاد** ۔ ع ۔ تلوار کا پرتلہ ۔ م
**نجار** ۔ ع ۔ بڑھئی ۔ م
**نجار** ۔ ف ۔ گلگونہ ۔ غازہ ۔ ن
**نجار** ۔ ع ۔ اصل + جڑ +
ذات ۔ م

**نجارت** - ع - بڑھئی کا پیشہ ٭ م - مب

**نجار شروال** - ف - خاقانی سے کنایہ ہے جو مشہور شاعر ہیں - اس لئے کہ اُن کے والد بڑھئی کا پیشہ کرتے تھے ٭ غ

**نجارہ** - ع - لکڑی کی چھیلیں برادہ ٭ مب

**نجاست** - ع - پلیدی پلید ہونا ناپاک - مب

**نجائب** - ع - جمع نجیب، **نجبا** - ع - عمدہ اُونٹ + مرد اصیل - بزرگ - برگزیدہ - و بزرگوار ٭ مب

**نجح** - ع - فیروزی - کامیابی ٭ م - مب

**نجد** - ع - زمین بلند + گھر کی آرایش + بہادری کے رو سے غالب آنا + پسینہ + غم و اندوہ + راہنما + راستے کا ماہر + نیز عرب میں ایک بلند ملک ہے ٭ م - مب

**نجدت** - ع - شجاعت - دلیری لڑائی جنگ + سختی + مصیبت ٭ پ

**نجس** - ع - ناپاک ہونا پلید ناپاک ٭ م - مب

**نجس** - ع - پلید + ناپاک ٭ مب پ

**نجف** - ع - تودۂ خاک - بلند جگہ + ٹیلہ + ایک شہر کا نام جہاں حضرت علی کرم اللہ وجہٗ کی تربت ہے ٭ م مب

**نجل** - ع - اولاد + فرزند + نسل باپ + باپ + جننا + کسی چیز کو پھینک دینا ٭ مب

**نجق** / **نجک** / **نجک** - ت - ت - چھوٹا نیزہ / ایک قسم کی تبرزین جو سپاہی نوک زین سے لٹکاتے ہیں ٭ ب - ن مبدل مخفف پاچخ ٭

**نجم** - ع - ستارہ + بیل و بوٹا ٭ م - مب

**نجم الہند** - ف - خطاب - یعنے ستارۂ ہند ٭ ز

**نجند** - ف - غمگین - اُداس ٭ ب - ن

**نجوی** - ع - راز - سرگوشی - کسی سے راز کہنا ٭ مب

**نجو** - ع - سرگوشی کرنا - کسی سے راز کہنا ٭ مب - ش

**نجوال** - ف - زعفران ٭ ب - ن

**نجوم** - ع - جمع نجم - ستارے ٭ مب

**نجیب** - ع - عمدہ اُونٹ + شریف + بزرگ + مرد اصیل ٭ پ

**نجید** - ع - دلیر - بہادر ٭ مب

**نجیر** / **نجیل** - ف - جھاؤ کے درخت کا پھل ٭ ب

**نجیف** - ع - چوڑے پیکان کا تیر ٭ م

**نجاق** - ف - ایک قسم کا اوزار + تبرزین + اصل میں نجک ہے - جس کو ترک قاف سے پڑھتے اور الف اظہار فتحہ کے لئے صرف لکھنے میں آتا ہے - پڑھنے میں نہیں ٭ م

**نحاریر** - ع - جمع نحریر - دانشمند زیرک + عقلمند ٭ م

**نحاس** - ع - مس - تانبا - آگ - وہ دھواں جس میں آگ کا شعلہ نہ ہو + اصل - سرشت طبیعت ٭ م

**نحافت** - ع - دُبلاپن لاغری کمزوری - ناتوانی ٭ مب

**نحت** - ع - چھیلنا - سرشت طبیعت ٭ مب

نَحَر - ع - سینہ ۔ اونٹ کا قربانی کرنا ۔ اور سینہ پر زخم مارنا ۔ مب

نِحْرِیر - ع - زیرک ۔ عقلمند ۔ عالم ۔ م ۔ مب

نَحْس - ع - بدبخت ۔ نامبارک ۔ جس کا انجام اچھا نہ ہو ۔ مب

نَحْسَین فَلَک - ع - زحل اور مریخ ۔ غ

نَحْل - ع - شہد کی مکھی ۔ کسی کے ذمے کوئی بات بے اصل لگا دینا ۔ مب

نِحَل - ع - جمع نِحْلَت ۔ باطل مذہب ۔ بخششیں ۔ م

نِحْلَت - ع - عورت کا حق مہر دینا ۔ حق مہر کا ظاہر اور مقرر کرنا ۔ مہر کا دعوے کرنا ۔ بخشش بے عوض ۔ مذہب باطل ۔ قرض حسنہ ۔ وہ قرض جو بلا سود دیا جائے ۔ م

نَحْنُ - ع - ہم ۔ ضمیر متکلم مع الغیر کی ضمیر مرفوع منفصل ۔ غ

نَحْو - ع - طریق ۔ راہ ۔ مانند ۔ طرف ۔ قصد ۔ ارادہ ۔ ایک علم کا نام جس سے کلام عرب کے آخر کا حال معلوم ہوتا ہے ۔ مب م

نُحُوسَت - ع - نامبارکی ۔ بدبختی ۔ م

نُحُول - ع - لاغری ۔ دبلاپن ۔ بیماری یا سفر سے لاغر ہو جانا ۔ مب

نِحْی - ع - بکری کے چمڑے کی مشک یا خاص وہ مشک جو گھی کے واسطے ہو ۔ غ

نَحِیب - ع - سخت رونا ۔ چلّا کے رونا ۔ م

نَحِیف - ع - دبلا ۔ لاغر ۔ ناتواں ۔ مب

نَخ - ف - ریشم اور سوت وغیرہ کا دھاگا ۔ صف لشکر ۔ کملی ۔ ایک دیو کا نام ۔ ایک قسم کا بیش قیمت کپڑا ۔ ہل کی پھال ۔ سب

نَخ - ف - کسی کے پیچھے اُس کے قدم بہ قدم چلنا ۔ ب

نَخّاس - ع - بردہ فروش اور بہائم فروش ۔ وہ بازار جہاں غلام اور حیوان فروخت کرتے ہیں ۔ سب ۔ غ

نُخاع - ع - حرام مغز ۔ پشت کے مہروں کا مغز ۔ مب

نُخالہ - ع - چھان ۔ مب

نَخَب - ع - انتخاب کرنا ۔ باہر نکالنا ۔ م

نُخالہ گوے - ف - بیہودہ گو ۔ م

نُخْبَہ - ع - انتخاب کی کوئی چیز ۔ برگزیدہ ۔ مب

نَخْچ - ف - ایک گھاس ہے جس سے جھاڑو بنائی جاتی ہے ۔ ن

نَخْچَد - ف - لوہے کا میل ۔ ن ۔ ب

نَخْچَر + نَخْچَل } ف - چٹکی
نَخْچَنْد + نِخْچِیل } ن - ب

نَخْچِیر - ف - پہاڑی شکاری بکرا ۔ شکار ۔ شکاری ۔ شکار کیا ہوا جانور ۔ جنگلی جانور مثل ہرن وغیرہ کے ۔ شکار گاہ ۔ ب ۔ ن

نَخْچِیرال - ف - جمع نخچیر ۔ شکار ۔ باربد کی ایجاد کی ہوئی ایک الاپ ۔ ن

نَخْچِیر گاں - ف - موسیقی کا ایک راگ ہے ۔ ب

نخچیر گاہ - ف - شکار گاہ ۔ م
نخچیر وال - ف - شکاری آدمی
شکار کرنے والا ۔ ب
نخراز - ف - وہ بکرا جو گلّے
کے آگے رہتا ہے ۔ ب - ن
نُخزی - ف - پہلا - اول +
جو لڑکا پہلے پیدا ہو پلیٹھی
کا لڑکا ۔ ن
نخزُہ - ف - مترادف نخست
پہلا ۔ ب
نخُست - ف - اول - پہلا
نخستین واضح ہو کہ نخستین
میں یا اور نؔ زائد ہے ۔ غ
نَخَع - ع - ناک - نکلنا ۔ م - مب
نَخل - ع - درخت خرما - کھجور
کا درخت - مفرد اور جمع
دونوں پر بولا جاتا ہے ۔
مب - س
نَخلِ بُن - ف - کھجور کا درخت
۔ م - غ
نخلبیدہ - ف - باغبان - مالی
مصور جو موم سے درختوں
اور میوں کی شکل بناتا ہے ۔
نخلِ تابُوت - ف - ایک
قسم کی آرایش ہے جو مردوں

کے تابُوت پر کرتے تھے - اور
یہ رسم ایران میں شائع تھی
اب ہندوستان میں بھی
کرتے ہیں ۔ م - غ
نخلِ طُور - ف - وادی ایمن
میں حوالی کوہ طور کے ایک
درخت تھا جس پر حضرت
موسٰے علیہ السلام کو تجلّی
نور دکھائی دی تھی ۔ غ
نخلِ ماتم - ف - دیکھو نخلِ
تابوُت - یعنی جو آرایش کی
رسم مُردہ کے تابُوت پر
کرتے ہیں ۔ غ
نخلِ مریم - ع - وہ کھجور کا
درخت جس کے نیچے حضرت
عیسٰے علیہ السلام پیدا ہوئے
تھے ۔ غ
نخلِ موم - ف - وہ درخت
جو موم سے بناتے ہیں ۔ غ
نخلہ - ع - ایک درخت خرما +
کھجور کا ایک درخت + نخل
کے ساتھ تا خو حدت لگنے
سے مفرد کے ساتھ خاص
ہو گیا ۔ مب - ص
نخوت - ع - بزرگی - ناز -

تکبر - غرور ۔ م - مب
نُخُود - ف - چنا ۔ م - ج
نخود بریز - ف - بھڑ بھونجا ۔ م
نخودی - ف - چنے کے مشابہ
ایک رنگ ہے ۔ غ
نخیر - ع - ناک سے آواز
کرنا ۔ مب
نخیز - ف - ذخیرہ + پنیری کی
جگہ - وہ زمین جس میں کسی
درخت کا تخم بو دیں - اور
جب درخت نکل آوے تو
وہاں سے کھود کر دوسری
جگہ پر لگا دیں + گھات لگانے
کی جگہ ۔ ب
نخیز - ف - کمینہ - درختوں کا
ذخیرہ + گھات ۔ ن
نخیز گاہ - ف - کمین گاہ +
گھات ۔ ن
نخیل - ع - کھجور کا درخت +
اس لفظ کا اطلاق مفرد اور
جمع دونوں پر آتا ہے - بظاہر
یہ جمع نہیں ہے - بلکہ اسم
جمع ہے ۔ غ
نِدّ - ع - مانند - ہمتا - نظیر ۔ م
نَد - ف - رُبشیدہ + نیادتی - خوبی
نمو ۔ ن - ب

نَدّ - ع - ایک قسم کی مُرکّب
خوشبو جو عنبر - عود - صندل
اور لوبان وغیرہ سے تیار
ہوتی ہے ٭ م - ن
نِدا - ع - آواز - پُکار + آواز
کرنا + اسم اور مصدر دونو طرح
آیا ہے ٭ مب
نَدا - ع - تری - نم + نمناک
زمین ٭ م - مب
نَدّاف - ع - روئی دُھنکنے
والا دُھنا ٭ مب
ندامت - ع - پشیمانی -
پشیمان ہونا ٭ مب
نداوت - ع - تری - نمناکی ٭ مب
نَدب - ع - مُردے پر رونا -
اُس کی خوبیوں کا شمار کرنا +
جو آدمی کام میں ہوشیار
ہو - تیز رَو گھوڑا + کسی کو
کسی کام کے لئے بُلانا - اور
برانگیختہ کرنا ٭ مب
نَدَب - ع - جو چیز درمیان
رکھ کر جوئے میں شرط
لگاتے ہیں - تیر اندازی -
زخم کا نشان جو باقی رہتا ہے +
اور زخم کے نشان کا سخت
ہونا ٭ مب - م
مُندبہ - ع - نوحہ - شیون - ماتم ٭
نُدرت - ع - تنہائی - کمی ٭ م
نَدف - ع - روئی دُھنکنا -
چارپایہ کا اپنے ہاتھ پاؤں
کو چلنے میں چُستی سے اُٹھانا -
درندہ کا زُبان سے پانی
پینا + انگلیوں کے ساتھ
پستان سے دودھ دُہنا +
آسمان سے مینہ یا برف
برسنا ٭ مب
نَدَم - ع - پشیمان ہونا ٭ مب
نُدما - ع - جمع ندیم - اُمراء کا
ہمنشین + شراب نوشی کا
حریف و مصاحب ٭ مب
نَدمان - ع - پشیمان + شراب
نوشی کا حریف + بزرگوں
کا ہمنشیں ٭ مب
نُدور - ع - کسی چیز یا بہت
چیزوں کے درمیان سے
گر جانا + ظاہر ہو جانا + آزنا +
مرنا + گھاس اور درخت کا
پتے نکالنا یا سرسبز ہو جانا
گر پڑنا + تنہا رہ جانا +
نکلنا ٭ مب
نَدید - ع - ہمتا - نظیر - مانند
٭ م - مب
نَدیم - ع - شرابخواری کا
مصاحب + سلاطین و اُمرا کا
ہمنشین - پشیمان ٭ م
نَذارت - ع - خوف - ڈر
ڈرنا ٭ مب
نُذُر - ع - ڈر - ترس - بیم ٭ مب
نَذر - ع - عہد - پیمان + وہ
چیز جو اپنے اُوپر واجب
کرلیں + نذرانہ - بھینٹ -
چڑھاوا - منّت ٭ مب
نَذل - ع - کمینہ مرد -
فرومایہ ٭ مب
نَذیر - ع - ڈرنا + ڈرانے
والا + ڈرایا گیا + پیغمبر صلعم کا
توصیفی نام - اس لئے کہ
آپ اپنی اُمت کو عذاب
دوزخ وغیرہ اور نافرمانی
خدا سے ڈراتے تھے +
مصدر اور صفت دونوں
طرح آیا ہے ٭ مب
نَر - ف - مادہ کی ضد - مذکر +
آلہ رجولیت - نریمان کا
مخفف جو رستم کے پردادا کا نام ہے +

دریا کی لہر + درخت کی بیچ
والی شاخ + ناہموار + بدنما - زشت ن

نَرا - ف - چھوٹی سی دیوار جو
کسی چیز کے ڈھانپنے کے لئے
اس کے گرد بناتے ہیں ؛ ب

نَراک - ف - ہمیشہ ؛ ن

نَرجِس - ع - نرگس کا معرب
ہے + ایک مشہور پھول ہے
جس کے ساتھ معشوق کی
آنکھ کو تشبیہ دیتے ہیں ؛ ب

نَرخ - ف - کسی چیز اور اناج
وغیرہ کا بھاؤ + رواج - رونق ب

نَرد - ف - ایک مشہور کھیل
ہے جس کو بزرجمہر نے شطرنج
کے مقابلہ میں ایجاد کیا + چوسر
و شطرنج وغیرہ کی گوٹ + درخت
کا تنا ؛ ب - بم

نَردبان - ف - (اصل نوردبام)
سیڑھی - زینہ ؛ ن

نَرزد - ف - نیرزد کا مخفف ہے
نہ قیمت پائے ؛ ب

نَرسَک - ف - مسور ؛ ن

نَرگ - ف - اکھاڑہ - پہلوانوں
کے زور کرنے کی جگہ + شکار
کے روکنے کے لئے لوگوں
حلقہ باندھنا ؛ ب - غ

نَرگال - ف - سخت اور ناہموار
گداگر ؛ ب

نَرگاؤ - ف - بیل ؛ ج

نَرگدا - ف - بے شرم گدا ؛
ن - ب

نَرگس - ف - ایک پھول کا
نام ہے - مجازاً محبوب کی آنکھ ب

نَرگسِ شَہلا - ف - ایک قسم
کا نرگس ہے جس میں بجائے
زردی سیاہی ہوتی ہے اور
بعضے کہتے ہیں نرگس سفیدی مائل
بہ سیاہی ہے ؛ غ بم

نَرگسِ مَخمور - ف معشوق اور
محبوب کی آنکھ سے کنایہ ہے ؛ ب

نَرگسِ نیم خواب - ف -
محبوب کی آنکھ سے کنایہ ہے ؛ ب

نَرگس و گل - ف - محبوب
کے کان اور آنکھ سے کنایہ ہے ؛ ب

نَرگسہ - ف - ہاتھی دانت
یا ہڈی کا بنا ہوا مصنوعی
نرگس جسے مکانوں کی چھتوں
پر لگاتے ہیں - مجازاً ستارے ؛ ن

نَرگسی - ف - ایک قلیہ کا نام
جو مرغی کے انڈوں سے ترکیب
پاتا ہے - ایک قسم کے پلاؤ
کا نام + آنکھ سے اشارہ کرنا +
طعنہ دینا + ایک قسم کا کپڑا ؛
بم - غ

نَرگسی زَدن - ف - سین
مارنا - کنکھیوں سے اشارہ
کرنا + طعنہ دینا ؛ بم - غ

نَرمادہ - ف - صندوق اور
کواڑ وغیرہ کا پیچ ؛

نَرمادگی - ف - جھڑ جس کے
سبب قفل لگتا ہے ؛

نَرم - ف - ملائم - گداگدا سخت
کا مقابل ؛ بم

نَرم آہنی - ف - عاجزی -
بزدلی ؛ غ

نَرم بُر - ف - لوہاروں اور
ترکھانوں کا ایک اوزار ہے +
چاپلوس اور خوشامد گو
آدمی ؛ ب - ھ

نَرم بیز - ف - باریک چھلنی +
تنگ سوراخ کی چھلنی ؛ ب بم

نَرم آہن - ف - بزدل -
ڈرپوک ؛ بم

نَرم چشم - ف - سخت رو -
بے شرم - بے حیا ؛ بم

**نَرم دَشت** - ف - ایک قسم کا ملائم کپڑا ÷ ب - بم

**نَرم سار** - ف - حلیم - صاحبِ حِلم ÷ ب

**نَرم شانہ** - ف - جس کو جو کچھ کہیں مان لے - جو تکلیف دیں - سر نہ پھیرے - کاہل سُست - مطیع ÷ بم

**نَرم گردن** - ف - تابعدار - فرمانبردار ÷ ب - بم

**نَرم لگام** - ف - رام گھوڑا - مطیع + فرمانبردار ÷ ب - بم

**نَرم نَرم** - ف - آہستہ آہستہ ÷ ع

**نَرمی** - ف - گدگداپن سختی کی ضد + صفائی اور ہمواری سے کنایہ ہے جو ناہمواری اور کھُردراپن کے دُور کرنے کے بعد حاصل ہوتی ہے ÷ ز بم

**نَرمۂ گوش** - ف - کان کی لَو ÷ ج

**نَر میش** - ف - مینڈھا ÷ ج

**نَرَہ** - ف - نر مقابل مادہ - عضو تناسل - آلت مردی - سخت ناپسند - ناہموار جیسے نرہ دیو + اور پانی کی موج کو بھی کہتے ہیں اور بعضی درخت کے بھی آیا ہے + اور تالی کے دندانے کو بھی کہتے ہیں + اور مخنّث کے معنے میں بھی آیا ہے جس میں مرد اور عورت دونو کی علامت ہوتی ہے - گداگر ÷ ج

**نَرّۂ آب** - ف - پانی کی موج - لہر ÷ ب - ہ

**نَرّۂ دیو** - ف - بد صورت دیو - دیو نر ÷ ب - غ

**نَری** - ف - عضو تناسل - خواہ انسان کا ہو خواہ دوسرے جانور کا ÷ ب

**نَریم / نَریمان** - سلم "رستم پہلوان کے دادا" کے باپ کا نام ÷ ب - ہ

**نِزار** - ف - لاغر - دُبلا - گوشت جس میں چربی نہ ہو ÷ ہ - ن

**نِزاع** - ع - آرزومند ہونا - آرزومندی + جھگڑا + آپس میں خصومت اور دشمنی کی راہ سے کشاکش کرنا ÷ م - غ

**نَزاکت** - ف - نازکپن ÷ غ

**نزاکت کردن** - ف - اپنی نازک مزاجی کا اظہار کرنا ÷ غ

**نزاہت** - ع - پرہیزگاری بدی سے دُور ہونا ÷ م - مب

**نَزح** - ع - کنوئیں کا پانی کھینچنا ÷ مب

**نزد** - ف - نزدیک کا مخفف ہے ÷ ب

**نزدیک** - ف - پاس - قریب ÷ ج

**نَزر** - ع - قلیل - تھوڑا - ہمیزہ ÷ م

**نَزع** - ع - ایک شے کو اُسکی جگہ سے کھینچنا + جان کندن دم توڑنا ÷ مب

**نَزف** - ع - کنوئیں کا تمام پانی کھینچ لینا - کنوئیں کے پانی کا خشک ہونا + آنسوؤں کا ختم جانا + کثرت سے خون بہنا + تمام خون بہ جانا - جھگڑے اور خصومت میں حجت کا منقطع ہونا ÷ مبم

**نُزل** - ع - برکت - سرد پانی + وُہ کھانا وغیرہ جو مہمان کے آتے ہی اُس کے آگے رکھیں ÷ مب

**نِزم / نزہم** - ف - دھند - کہر - وہ غبار و بخار جو سردی کے موسم میں زمین کے قریب قریب ہوتا ہے - اور ہوا کو تاریک و مکدر کر دیتا ہے ÷ ب - ن

نُزُول - ع - اُترنا - کسی کے
ہاں مہماں ہونا + مینہ کا میں
اُترنا ۞ مب
نَغزَہ - ف - چھت - سقف ۞ ب
نُزہَت گاہ / نُزہَت کدہ - ف - تر و تازہ اور سرسبز
مقام - پاکیزہ جگہ - سیر و تفریح
کی جگہ ۞ ش - بم
نُزہَت - ع - بُعد - دوری
ناخوشی اور غمناکی سے دُور
ہونا + پاکیزگی ۞ مب
نَزِیدن - ف - باہر کھینچنا -
باہر نکالنا ۞ ب
نَزِیف - ع - تپ زدہ + مست
بیہوش + وہ شخص جس کا خون
بہت نکلا ہو - اور اس سبب
وُہ سُست ہو گیا ہو + وُہ
شخص جس کی زبان اور رگیں
پیاس کے سبب سے خشک ہو
گئی ہوں ۞ مب
نُزِیل - ع - نو وارد - مہمان +
بابرکت کھانا ۞ م - مب
نَژاد - ف - اصل - نسب - اصیل
نجیب ۞ ش
نَژلوہ - ف - اصیل نجیب +
اصل - نسب ۞ ب
نَژنار - ف - بانگ - فریاد -
نعرہ ۞ ب
نَژَم - ف - مرادف نزم -
کُہر - دُھند ۞ ن
نَژَند - ف - اوندھا - سرنگوں -
سرگشتہ + افسردہ خاطر +
غمگین - خشمناک - پست ۞ ب
نَژَہ - ف - درخت کی لطیف
اور نازک شاخ - گلاب کی
پتیوں کی صورت پر چاندی
سونے کے کٹے ہوئے ورق
جنہیں بادشاہوں اور دُولھوں
کے سر پر نثار کرتے ہیں ۞ ب
نَژِیدن - ف - (مرادف نزیدن)
کھینچنا ۞ ب
نَس - ع - خشک ہونا - اُونٹ
کو چلانا ۞ م
نُس - ف - منہ کا گرد اگرد +
ہوش + عقل ۞ ب - ن
نِساء - ع - عورتیں - خلاف
قیاس - امراۃ کی جمع ہے ۞ ع - م
نَسا - ف - مُردہ مقابل زندہ -
وُہ جگہ جہاں آفتاب کی روشنی
نہ پہنچے یا کم پہنچے ۞ ب
نِسا - ف - مرے ہوئے آدمی
وغیرہ کا گوشت اور ہڈیاں ۞
ب - ن
نَسا - ایک رگ ہے چوتڑ سے
پنڈلی تک ۞ م
نَسّاج - ع - کپڑا بننے والا +
جولاہا + زرہ بنانے والا +
جھوٹا + باتیں بنانے والا ۞ مب
نَسائج - ع - جمع نسیجہ، کپڑے
۞ ج - غ
نَسائم - ع - جمع نسیم، -
ہوا نرم ۞ ج - م
نَسَب - ع - نسل - اصل +
نژاد + یا خاص کر جدّی
قرابت ۞ م - مب
نِسَب - ع - جمع نسبت ۞ غ - م
نِسبَت - ع - کسی چیز سے
لگاؤ - علاقہ رکھنا + پدری
قرابت + یا عام ۞ م - مب
نَسپار - ف - انگور نچوڑنے کی
جگہ ۞ ب
نِسپہ - ف - دیوار کا ردہ ۞
ب - ن
نِستاک - ف - بحش ۞ ب - ن
نَستَر - ف - نشتر کا مخفف ہے -

جو سفید رنگ نہایت خوشبودار پھول ہوتا ہے ؛ ب-ن

نَشْتَرَن } ف-ایک پھول کا
نَسْتَرَوَن } نام ہے جو خوشبودار ہوتا ہے عربی میں اُسکو نسترن کہتے ہیں اور ہندی میں سیوتی کہتے ہیں ؛ ن غ

نَسْتَعْلِیق - ع - یہ لفظ اصل میں نسخ تعلیق تھا - چونکہ یہ خط نسخ اور تعلیق سے نکلا ہے اس لئے یہ نام اس کا ہُوا - پس بہ سبب کثرت استعمال اور تخفیف کے خائے معجمہ کو حذف کر دیا ؛ بم - غ

نَسْتَعْلِیق حَرف زدن ف - تکلف سے فصیح اور بلیغ گفتگو کرنا - الفاظ کو اُن کے مخرج سے ادا کرنا ؛ بم - غ

نَسْتَعْلِیق گو - ف - تکلف کے ساتھ - فصاحت و بلاغت سے کلام کرنے والا - الفاظ کو اُن کے مخرج سے نکالنے والا ؛ بم - غ

نَسْتُوہ - ف - جنگی - جو لڑائی جھگڑے سے نہ تھکے ؛ ب - ن

نَسْتُہَن } ف - پیران ویسہ کا
نَسْتِیہَن } بھائی جو جنگ دوازدہ رخ میں بیژن کے ہاتھ سے مارا گیا تھا ؛ ب ن غ

نَسْج - ع - کپڑا بُننا - بات کو آراستہ کرکے لانا + ہوا کا طول و عرض میں چلنا ؛ سب

نَسْخ - ع - منسوخ کر دینا - ایک چیز کو ناکارہ کر کے اُس کی جگہ دوسری چیز رکھ دینی + دُور کرنا - زائل کرنا + مٹانا + لکھنا + کسی چیز کی صورت بگاڑ دینا + خط عربی کا نام جسکو خواجہ عماد الدین نے نکالا تھا ؛ سب

نُسَخ - ع - جمع نُسْخہ - کتابیں ؛ غ

نُسْخہ - ع - کتاب + لکھا ہُوا - وُہ پرچہ جس پر حکیم دوا لکھ کر بیمار کو دیتا ہے ؛ سب - غ - بم

نُسْخہ بُرْدَن اَز چیزے
" بَرداشتن "
" بَرگرفتن "
} نقل کرنا ؛ بم

نَسْر - ع - گِدھ - جو ایک شکاری جانور ہے کہتے ہیں - اس کی عمر ہزار سال ہوتی ہے - اور چار سو فرسنگ سے دیکھ سکتا ہے + ایک بُت کا بھی نام ہے ؛ سب

نَسَر - ف - وُہ جگہ جہاں آفتاب کی روشنی نہ پہنچے + وہ سائبان جو پہاڑ پر لکڑی اور پھونس سے بناتے ہیں ؛ ن

نَسْرِ طائر - ع - ایک ستارہ کا نام ہے جو کرگس کی شکل پر ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا اُڑنے کو تیار ہے اور یہ ستارہ منطقۃ البروج کے اُتر کی طرف واقع ہے اور اس کو عقاب بھی کہتے ہیں ؛ غ

نَسْرِ واقع - ع - کرگس کی شکل پر ایک روشن ستارہ ہے جو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا اوپر سے نیچے کو آرہا ہے + اور یہ ستارہ آسمان پر قطب جنوبی کی طرف ہے ؛ سب غ بم

نَسْرِین - ف - سیوتی کا پھول ؛ روغ - سب

نَسْرَین - ف - نسر کا تثنیہ ہے اور یہ آسمان پر دو ستارے ہیں - ایک کو نسر طائر اور دوسرے

کو نسٹر واقع کہتے ہیں۔ اور یہ
دو خوبصورت کرگس یعنی گدھ کے
ہیں ؛ غ
**نَسطُورِی** - ع - دانشمند -
ترسایاں پادری ؛ غ
**نَسطُورِیَّہ** - ع - نصاریٰ کا
ایک فرقہ ہے ؛ مب
**نَسف** - ع - بنیاد کا اُکھڑنا ؛ ب
**نَسق** - ع - بات کو ایک روش
پر چلانا - ترتیب دینا + اور
بعض کلام کو بعض پر عطف کرنا ؛ مب
**نَسَق** - ع - ترتیب دی گئی بات
ایک روش پر لائی ہوئی + اور
دانتوں وغیرہ کی لڑی جو
برابر اور ہموار ہو ؛ مب
**نَسق بَند** - ف - انتظام کرنے
والا - ملک کا قاعدہ اور قانون
مقرر کرنے والا ؛ م
**نَسَقچی** - ف - چوبدار - شہر اور
لشکر کے لوگوں کا انتظام
کرنے والا ؛ غ
**نَسک** - ف - مسُور - خارخسک
گوکھرو ؛ ب
**نَسک** - ع - دھونا - پاک
کرنا ؛ م

**نُسُک** - ع - قربانی - عبادت -
قربانی کرنی - عبادت کرنی +
مب - م
**نُسُک** - ع - جمع نَسیکہ -
قربانیاں ؛ مب
**نَسل** - ع - فرزند - اولاد ؛ مب
**نَسلِ اَنگُور** - ف - سیاہ انگور
کی شراب ؛ ب
**نَسَم** - ع - جمع نَسَمَہ - مردم ؛
مب - م
**نَسَمات** - ع - جمع نَسَمہ -
خوشبوئیں + جانیں ؛ ص - غ
**نَسَمَہ** - ع - آدمی + رُوح -
سانس ؛ مب - م
**نِسناس** - ع - بن مانس ؛ مب
**نِسوان** } ع - خلاف قیاس مب
**نِسوَۃ** } جمع اِمرَاَۃ - عورتیں ؛ غ - ن
**نَسوُدِی** - ف - کاشتکار ؛ ن
**نِسیءَ** - ع - اُدھار اور دیر
کرنی ؛ مب
**نَسِیءُ** - ع - دیر - تاخیر - اُدھار
سے فروخت کرنا ؛ مب
**نِسیان** - ف - خلاف کرنا
مخالفت کرنی ؛
**نَسیان** - ع - بھلکڑ - جو بہت
جلد بھول جائے ؛ مب
**نِسیان** - ع - فراموشی - بھول
فراموش کرنا - بھولنا - ترک
کرنا ؛ مب
**نَسیاً مَنسِیّاً** - ع - یاد سے گیا
گزرا - بالکل بھولا ہوا ؛ غ
**نَسِیب** - ع - شخص عالی نسب
مناسب ؛ مب
**نَسِیج** - ع - بے نظیر علم وغیرہ
میں + بُنا ہوا جامہ + حریر
زر باف کی ایک قسم ہے ؛
مب - گ
**نَسِیم** - ع - نرم ہوا ؛ م - مب
**نَسِیمَن** - ف - نماز پڑھنا -
عبادت کرنا ؛ ب
**نَسِیئَہ** - ع - قرض - اُدھار -
خلاف نقد ؛ م
**نَش** - ع - بیس درم کا تول
آدھا اوقیہ ؛ مب
**نَش** - ف - سایہ - ٹوپی کا سایہ
سایہ دار جگہ ؛ ب - ن
**نَشاءَ** - ع - پیدا کرنا + نو پید
ہونا - مجازاً بمعنی جان کے
مستعمل ہوتا ہے ؛ م - غ
**نِشا** - ف - بمعنی نشاستہ ؛ ب

نُشّاب - ع - تیر ؛ مب - م

نَشّاب - ع - تیرگر - تیر بنانے والا ؛ مب

نَشأت - ع - پیدائش - عالم موجودات - نیا پیدا ہونا - نوجوان ہونا + شروع کرنا - پیدا کرنا ؛ م - مب

نشاءِ تعلّق } ع - عالم تعلق -
نشاءِ صُوری } عالم ظاہر - دنیا سے مُراد ہے ؛ ذ

نَشأتین - ع - دنیا و آخرت ؛ ع ج

نِشاخت - ف - بٹھایا معین کیا ؛ ب

نِشاختن - ف - نشاندن بٹھلانا - معین کرنا ؛ ب

نِشاختہ - ف - بٹھلایا ہُوا - معین کیا ہُوا ؛ ب

نِشاخیدن - ف - نشاندن بٹھلانا - معین کرنا ؛ ب

نِشارہ - ف - گلی ہوئی لکڑی جو آٹے کی مانند ہو جائے ؛ ب

نُشارہ - ع - لکڑی اور ہاتھی دانت وغیرہ کا بُرادہ ؛ م مب

نِشاشتن - ف - بٹھلانا ؛ ب

نِشاندن - ف - بٹھلانا - رکھنا ؛ ب

نِشانشتن - ف - بٹھلانا ؛ ج

نَشاط - ع - خوشی کرنا ؛ مب - م

نَشاط از پُشت راندن - ف - جماع سے کنایہ ہے ؛ ذ

نَشّاف - ع - جاذب - سیاہی چوس + اپنی طرف کھینچنے والا ؛ غ ج

نَشاف - ع - دیوانگی - جنون خبط ؛ غ

نِشاک - ف - شکر - قند ؛ ب

نِشان - ف - فوج کا عَلم - لشکر کا جھنڈا + بادشاہ کا فرمان + نشانی + علامت - داغ - نشانہ - ہدف ؛ غ ب - بم

نِشانِ آفتاب و شیر - ف - ایرانی سلطنت کا شیر اور آفتاب کا نشان ؛ ذ

نِشانِ اقدس - ف - شاہ ایران کے خاص سلطنتی تمغے ؛ ذ

نِشانِ تمثال - ف - شاہِ ایران کی تصویر کا تمغہ ؛ ذ

نِشانہ - ف - تیر مارنے کی جگہ - گولی مارنے کی جگہ ؛ ج ذ

نِشانیدن - ف - بٹھلانا - لٹک جانا ؛ ج

نَشَب - ع - کسی چیز سے لپٹ جانا ؛ م

نَشَب - ع - ہر ایک قسم کی جائداد - خواہ لونڈی غلام ہوں - خواہ مال اور دولت خواہ املاک وغیرہ ہو ؛ مب

نِشپیل - ف - قُلّاب - مچھلی پکڑنے کا کانٹا ؛ ب - ن

نَشت - ف - خراب - ضائع - سست - پژمردہ + زبون ؛ ب

نِشت - ف - خوش - نیک - خوشی - عیش ؛ ب - ن

نِشتر - ف - نیشتر کا مخفف ہے فصد کھولنے کا نشتر ؛ ب

نِشخار } ف - مترادف نشخوار
نِشخوار } جگال
نِشوار } ب

نُشخوار - ف - مخفف نوشخوار جُگالی - جیسے بکری اور گائے وغیرہ جگالی کرتی ہیں ؛ ذ - م

نِشدت - ع - جستجو کرنا - گم ہوئی چیز کو ڈھونڈنا + آواز ؛ مب

نَشر - ع - بُوئے خوش - خوشبو - دوبارہ گھاس کا ہرا ہونا + آرہ سے لکڑی چیرنا + بچھانا -

پھیلانا + خبر کا فاش کرنا - مجازاً زندگی ۔ م - غ

**نَشَر** - ع - پراگندہ ہونا - پراگندہ + پراگندگان - واحد اور جمع دونو مقام پر استعمال ہوتا ہے ۔ م - مب

**نَشَز** - ع - اونچی جگہ + اونچا مکان اونچا بیٹھنا + بلندی چاہنا + م - غ

**نُشرہ** - ع - تعویذ جو حفاظت اطفال کے لیئے لکھیں + افسون + منتر ۔ مب

**نَشرہ** - ف - ختم قرآن کی خوشی + وُہ کاغذ یا وصلی جس پر زعفران اور شنگرف سے بروز مکتب نشینی لڑکوں کے لئے لکھتے ہیں ۔ غ

**نِشَستن** - ف - بیٹھنا - رہنا قیام کرنا ۔ بم

**نِشَستنِ آتش** } ف - آگ
**" چراغ** } اور چراغ کا بُجھنا ۔ بم

**نِشَستنِ آفتاب** } ت
**" ماہتاب** } ت - سورج اور چاند کا غروب ہونا ۔ بم

**نِشَستن بر چیزے** - ف - کسی چیز پر سوار ہونا ۔ ز

**نِشَستنِ تب** } ف - تپ اور
**" رنج** } رنج کا دُور ہونا ۔ بم

**نِشستن چو خاک** - ف - بیٹھنے اور آرام سے مراد ہے - اور نیز خوار اور سرنگوں بیٹھنے سے مُراد ہے ۔ ز

**نِشستنِ صُورتِ کار** - ف - کام کا سنور جانا + کام صلاح پذیر ہونا ۔ بم

**نَشط** - ع - بغیر چرخی کے ڈول سے پانی کھینچنا + سانپ کا کاٹنا ۔ م

**نَشف** - ع - کاغذ کا سیاہی کو جذب کرنا - کپڑے کا پسینے کو جذب کرنا ۔ م

**نَشق** - ع - سونگھنا ۔ م

**نَشک** - ف - صنوبر کا درخت ۔

**نشکال** - ف - چٹکی ۔ ر

**نِشگرِدہ** - ف - جلد سازوں اور چماروں کا ایک اوزار ہے - جس سے چمڑا کاٹتے ہیں - رانپی ۔ ب - ن

**نشکرہم** - ف - بمعنی نشکار نکنم - یعنی ہیں شکار نہ کرونگا ۔ مص

**نِشکنج** - ف - وہ انگلیوں کے سروں یا ناخنوں سے کسی کا گوشت اس طرح پکڑنا کہ درد کرنے لگے - ہندی میں چٹکی لینا کہتے ہیں ۔ ب - ن

**نِشکنجیدن** - ف - چٹکی لینا - ۔ ب - ن

**نشکہد** - ف - وُہ ڈرتا نہیں پرواہ نہیں کرتا - نشکوہیدن کی ماضی ۔ ن

**نَشَل** - ف - چنگل مارنا - پیٹنا ۔ ن

**نَشَل** - ف - دو چیزوں کا ایک دوسری پر سینا یا چپٹانا ۔ پ

**نُشو** - ف - ہموار - صاف - سادہ - پھیلنے والا - نرم ۔ ب

**نَشو** - ع - پیدا کرنا - نشو ونما پانا + جوان ہونا + بڑھنا ۔ مب

**نِشوار** - ف - بمعنی نشخوار جسکی ہندی جُگالی ہے ۔ ب

**نَشوان** - ف - مست + متوالا ۔ م - مب -

**نَشوۃ** - ع - ظاہر ہونا - مست

ہونا۔ متوالا ہونا ؛ م۔ مب

**نُشُور** ع۔ زندہ ہونا + یَومُ النشور + روز قیامت سے مُراد ہے ؛ م

**نُشُوز** ع۔ عورت کا ناموافقت کرنا۔ عورت کا اپنے شوہر کی نافرمانی کرنا ؛ م

**نَشُوق** ع۔ رقیق دوائی جو ناک میں ڈالیں ؛ م

**نَشو وَنَما** ع۔ پیدا ہونا۔ اُگنا۔ بڑھنا۔ اور نما کو بضمہ نون پڑھنا غلط ہے۔ کیونکہ نما لفظ عربی ہے بمعنی افزائش اور بالیدگی کے ؛ غ

**نَشّہ** ف۔ شراب وغیرہ کی بیہوشی ؛ ب

**نِشیب** ف۔ پستی۔ پست زمین۔ نِچان ؛ ب

**نَشید** ف۔ شعر پڑھنا۔ آواز بلند کرنا ؛ غ۔ مب

**نِشید** ف۔ شعر + سرود گانے کی آواز ؛ ب

**نِشیدن** ف۔ رکھنا مخفف ہے نشانیدن کا ؛ ب

**نَشیط** ع۔ خوش۔ شادمان ؛ م

**نِشیم** ف۔ نشیمن کا مخفف بمعنی آشیانہ + آرام گاہ۔ نشستگاہ ؛ ب۔ ن

**نِشیمن** ف۔ خلوت گاہ۔ آرام گاہ + پرند کا گھونسلا ؛ غ

**نِشیمن دیو** ف۔ دُنیا سے مراد ہے ؛ ب

**نِشِین** ف۔ بیٹھنے والا۔ دیگر ترکیب کی حالت میں صیغہ امر کا بمعنی بیٹھ ؛ قطب۔ ن

**نَصّ** ع۔ ظاہر کرنا + بلند کرنا + وُہ ایت جو اپنے معنی پر وضاحت کے ساتھ دال ہو ؛ م۔ مب۔ غ

**نِصاب** ع۔ مال کی وُہ مقدار جس پر زکواۃ واجب ہو۔ اقل درجہ اس مال کا چاندی میں دو سو درم اور سونے میں بیس مِثقال ہے۔ فارسی میں اکثر بمعنی زر اور سرمایہ پونجی کے مستعمل ہوتا ہے ؛ م۔ غ

**نُصّاح** ع۔ جمع ناصح۔ نصیحت کرنے والا ؛ ب

**نَصارٰے** ع۔ جمع نصرانی عیسائی لوگ ؛ ج

**نِصال** ع۔ جمع نَصْل، تیروں اور نیزوں کی بھالیں ؛ م۔ غ

**نَصائح** ع۔ جمع نصیحت ؛ ج

**نَصْب** ع۔ برپا کرنا۔ دشمن رکھنا + زبر دینا + حرکت زبر کی کلمہ معرب میں جس طرح فتحہ کلمہ مبنی میں ہوتا ہے ؛ م۔ غ

**نَصَب** } ع۔ بت اور جو چیز
**نُصُب** } واسطے پُوجا کے قائم کریں + اور نَصَب بمعنی رنج و سختی بھی ہے ؛ م۔ غ

**نَصْبُ العَین** ع۔ مدِّ نظر۔ منظور خاطر + مقابل چشم ؛ غ

**نُصح** ع۔ نصیحت کرنا + پند دینا۔ نیکی چاہنا + نصیحت۔ پند ؛ ج

**نَصْر** ع۔ یاری کرنا۔ مدد دینا (جمع ناصر) ؛ م

**نُصَّر** ع۔ جمع ہے ناصر کی ؛ مب

**نَصرانی** ع۔ عیسائی۔ وُہ شخص جو عیسوی مذہب رکھتا ہو ؛ غ

**نُصرت** ع۔ یاری کرنا۔ مدد دینا۔ مدد ؛ غ۔ م

نَصَنع -ع- سفید چمڑا + ایک قسم کا نہایت سفید کپڑا ؛ مب
نِصْف -ع- آدھا - ½ ؛ م
نَصَفَت -ع- انصاف - نیاؤ ؛
نِصْفی -ف- ایک قسم کا شراب کا پیالہ + پیالہ ؛ غ
نَصْل -ع- تیر اور نیزہ کی نوک - بھال ؛ ع
نَصُوح -ع- صاف خالص و خالص شہد ؛ م
نُصُوص -ع- جمع نص - وہ آیات قرآنی جن کے معنی ظاہر اور صاف صاف ہوں ؛ غ
نُصُول -ع- جمع نَصل - تیروں اور نیزوں کی بھالیں نوک ؛ غ
نَصیب -ع- قسمت حصّہ بہرہ ؛ م
نَصیبہ -ع- بہرہ - روزی - حصّہ ؛ م
نَصیح -ع نصیحت کنندہ ؛ مب
نَصیحت -ع - پند - بھلی بات - خیرخواہی ؛ م
نَصیحت گُزار -ف- ناصح ؛ بم
نَصیر -ع- مددگار - یاری کرنیوالا ؛ م

نُصیری -ع- فدائی - جاں نثار - ایک فرقہ کا نام جو نُصیر کی طرف منسوب ہے اور نُصَیر فدائیاں حضرت علی رضی اللہ سے ایک شخص کا نام ہے ؛ غ
نَصیف -ع- اَن سلی چادر یعنی ایک بر کپڑا + اَدھا - ہر چیز کا + نوکر ؛ غ
نُضار -ع- سونا خالص - زر - طلا ؛ م - غ
نَضارت -ع- تازگی - آبداری و خوبی ؛ مب
نُضج -ع- میوے کا پختہ ہونا + زخم اور مادہ اور خلط کا پکنا ؛ م
نَضح -ع- پانی کھینچنا ؛ غ
نَضَر -ع- زر + تر و تازگی + تازہ روئی ؛ غ
نَضَر -ع- خالص چیز ؛ غ
نَضرت - نعمت - تونگری + تر و تازگی + خوبی ؛ مب
نَضو -ع- ورم کا ہٹ جانا + پانی کا زمین میں جذب ہو جانا ؛

نَضو -ع- کپڑے اُتار کر برہنہ ہونا + گھوڑے کا آگے نکل جانا + خضاب کا رنگ زائل ہو جانا ؛ مب
نُضُوب -ع- پانی کا زمین میں جذب ہو جانا + رواں اور جاری ہونا + مرنا ؛ مب
نَضیج -ع- پختہ - پکا ہُوا ؛ مب
نَضید -ع- تو بر تو - تہ بر تہ رکھا ہُوا - رخت ؛ مب
نَضیر -ع- تازہ - آبدار + زر ؛ م
نِطاق -ع- کمربند - ہندج - پٹکہ ؛ مب
نَطح -ع- گائے - بکری وغیرہ کا سینگ مارنا ؛ م
نِطَع / نَطع -ع- چمڑے کا بچھونا - اور فرش + وہ کھال جس کو فقیر لوگ کمر پر لپیٹتے ہیں ؛ مب - بم - غ
نَطع پوشاں -ف- پہلوانوں سے کنایہ ہے - اس لئے کہ کشتی لڑنے کے وقت چمڑے کا جانگیا پہنتے ہیں ؛ غ
نِطع شقائق پوش -ع- ف - دُہ

زمین جو گُل اور لالہ سے پُر
ہو ÷ ن
نَطعی - ف - چمڑے کا جانگیا
جس کو پہلوان کُشتی لڑنے
کے وقت پہنتے ہیں ÷ غ
نَطَف - ع - عیب - بدی +
تباہی - عیب کی آلودگی +
تُہمت لگانا ÷ مب
نُطَف - ع - جمع نُطفہ ÷ مب
نُطُف - ع - جمع نطفہ، صاف و
ستھرے پانی کا ڈول اور مشک
میں جو تھوڑا سا پانی رہ جاتا ہے ÷ مب
نُطَف - ع - جمع نُطفہ، منی ÷ مب
نُطفہ - ع - صاف پانی - مرد
کی منی ÷ مب
نُطفہ - ع - گوشوارہ ÷ مب
نُطُق - ع - جمع نِطاق، -
کمربند - پٹکے ÷ مب
نُطق - ع - خطبہ + سپیچ - تقریر
لکچر - بات کرنا - بولنا -
گویائی ÷ مب - ر
نُطو - ع - دُور ہونا + دُوری
خاموشی ÷ م - مب
نُطُول - ع - داؤں کے
جوش دیئے ہوئے
پانی سے کسی عضو کو
دھارنا - پاشویہ کرنا -
گرم پانی کا نزیرہ
دینا ÷ مب
نَطُول - ع - دواؤں کا
جوش دیا ہُوا پانی جس
سے کسی عضو کو دھاریں ÷ مب
نُظّار - ع - جمع ناظر، نظر
کرنے والے + دیکھنے والے ÷
نَظَارت - ع - نظر کرنا - کسی
چیز کو دیکھنا - نگہبانی ÷ م غ
نظارت - ع - سر رشتہ -
صیغہ ÷ ز
نظارت پیشہ - ف - نگہبان +
خواجہ سرا ÷ غ
نَظّارگاں } ف - دیکھنے
نَظّارگیاں } والے ÷ بم
نَظّارگی - ف - دیکھنا - دیدہ
بازی کرنا + مجازاً دیکھنے والا
تماشائی ÷ ع
نَظارہ - ع - کسی چیز کو دیکھنا -
فارسی میں تشدید ظاہر سے بھی مستعمل ہے ÷ م - غ
نظّارہ - ع - دیکھنے والے
نظر کرنے والے ÷ مب - م
نظارہ - ع - دوربین ÷ ز
نَظّارہ بکرہ - خوردبین ÷ ز
نظّارہ مقرّبہ - دوربین ÷ ز
نظارۂ مکبّرہ - غ - خوردبین ÷ ز
نَظافت - ع - پاکیزگی ÷ مب
نِظام - ع - جواہر کی لڑی -
دھاگا جس میں جواہر پروئے
جائیں + کسی چیز کی آراستگی +
انتظام - کسی انتظام کا سلسلہ
÷ مب - غ - بم
نُظّام - ع - جمع ناظم - منتظم
کرنے والے - شعر کہنے والے -
موتی پرونے والے ÷ غ
نِظام } جنگی
نِظامی } فوجی ÷ ز
نظامِ بطلیموس - ع - یونانی
حکیم بطلیموس کا نظام جس
میں زمین مرکزِ عالم قرار
دی گئی ہے - اور تمام کواکب
مع سورج چاند وغیرہ اس کے
گرداگرد گردش کرتے ہیں ÷ ز
نظامِ شمسی - ع - فیثاغورث
کا نظام جس میں آفتاب
مرکزِ عالم قرار دیا گیا ہے اور
تمام کواکب سیّارہ زمین وغیرہ
اسکے گرد گردش کرتے مانے گئے
ہیں ÷ ز

نِظامیہ۔ ع۔ جنگی فوج ۔ ذ
نَظَائِر۔ ع۔ جمع نظیر۔ شالیں ۔ ج
نَظَر۔ ع۔ غور سے دیکھنا + مدد دینا۔ سوچنا + انتظار کرنا۔ فال بتانا۔ حکم کرنا ۔ مب
نَظَر آب دادن } ف۔ فیض
بَنَظَر " " } دید حاصل کرنا + مرغوب شے کے دیکھنے سے آنکھوں کو ٹھنڈک بخشنا ۔ م
نَظَر باز۔ ف۔ وہ شخص جو صرف دیکھنے کا مزہ اُٹھائے ۔ م
نَظَر بر چیزے دوختن
" " " بستن
ف۔ کسی چیز کی طرف کمال توجہ کرنی ۔ م
نَظَر بَند۔ ف۔ نظر حوالے۔ وہ جو نظر سے غائب نہ ہونے پائے ۔ م
نَظَر تنگ۔ ف۔ کنجوس ۔ م
نَظَر داشتن۔ ف۔ دیکھنا۔ عاشق ہونا ۔
نَظَر داشتن بر چیزے
ف۔ دیکھنا ۔ م
نَظَر زدن۔ ف۔ دیکھنا ۔ م
نَظَر سیاہ کردن بر چیزے۔ ف
کمال رغبت سے دیکھنا + کسی چیز پر شیفتہ اور مفتون ہونا ۔ م
نَظَر غلط انداز۔ ع۔ ف۔ معشوق کی ایسی نظر سے کنایہ ہے جو عاشقوں کو غلطی میں ڈالے یعنی ہر عاشق یہ ہی جانے کہ یہ خاص ہم ہی کو دیکھتا تھا ۔ غ
نَظَر گردانیدن از چیزے
" گرفتن " "
ف۔ منہ۔ پھیرنا۔ اعراض کرنا ۔ م
نَظَر گاہ۔ ف۔ اولیاؤں کی آستاں ۔ م
نَظَر گرم کردن بچیزے }
" نہادن در چیزے }
ف۔ ملاحظہ کرنا + دیکھنا ۔ م
نَظَرِی۔ ع۔ مقابل بدیہی + حکمت کی دو قسموں میں سے ایک قسم ہے واضح ہو کہ حکمت نظری کو حکمت علمی بھی کہتے ہیں ۔ ش
نَظَر یافتن۔ ف۔ تربیت پانا ۔ م ع
کسی سے فیضیاب ہونا ۔ غ
نَظْم۔ ع۔ موتی کی لڑی۔ دھاگے میں موتی پرونا + کلام موزوں شعر آراستہ کرنا + ترتیب دینا ۔ مب غ

نَظْم آرائے شروان۔ ف۔ خاقانی شاعر سے کنایہ ہے ۔ غ
نَظْم سنجی } ع۔ ف
نَظْم گستری } شاعری ۔ م
نَظْم و نَسَق۔ ع۔ انتظام۔ بندوبست۔ آرائش۔ آراستگی ۔ ج
نَظِیر۔ ع۔ مانند۔ مثل ۔ مب
نَظِیف۔ ع۔ حلال۔ پاک و صاف ۔ غ۔ مب
نَعَّاب۔ ع۔ کوّے کا بچّہ ۔ غ
نِعَاج۔ ع۔ جمع نعجہ ۔ مب
نُعَاس۔ ع۔ غنودگی نیند کرنا ۔ م
نِعَال۔ ع۔ جمع نعل۔ جوتے۔ گھوڑے کے نعل ۔ مب
نِعَامہ۔ ع۔ شترمرغ ۔ م
نُعَامیٰ۔ ع۔ جنوب کی ہوا ۔ مب
نَعَائِم۔ ع۔ چاند کی بیسویں منزل + نعامہ کی جمع بھی ہے ۔ غ
نَعْت۔ ع۔ تعریف۔ صفت + تعریف کرنا + خاص کر صفت رسول اللہ صلعم کی ۔ م۔ ش
نَعَج۔ ع۔ سفید ہونا۔ خالص سپیدی ۔ م
نَعْجہ۔ ع۔ مادہ میش + بھیڑی ۔ م مب

نَعرَہ - ع - زور کی آواز ؛ مب
نَعَش - ع - سستے ڈرائے سستے
جسم ؛ مب
نَعش - ع - جنازہ - بنات النعش
کو بھی کہتے ہیں اور یہ سات
ستارے ہیں ؛ غ
نَعشِ کَسے بہ تیر زَدَن - ف
کمال بغض و عداوت رکھنا ؛ بم
نَعل - ع - جوتی - پاپوش + وُہ
لوہا جو کفش کی ایڑی اور گھوڑے
وغیرہ کے پاؤں میں لگاتے
ہیں - نگدر ؛ مب - غ
نَعل اَفگندن - ف - گھوڑے
کا دوڑنا - گھوڑے کا
چلنے سے عاجز ہو جانا -
ناکام رہنا - اُمید سے محروم
ہونا + غ - بم
نَعلبَند - ف - وُہ شخص جو
چوپاؤں کے نعل باندھتا ہے ؛ بم
نَعل بَہا - ف - وُہ روپیہ جو
راجہ اور بادشاہ اپنے ملک
کی حفاظت کے لئے دوسرے
بادشاہ کو دے تاکہ وُہ اسکے
ملک کو تاراج نہ کرے ؛ غ - بم
نَعل بر آتش نہادن - ع - ف

مترادف نعل در آتش افگندن
بیقرار کرنا ؛ بم
نَعل وارُوں کَردَن - ع - ف
وُہ کام جس کا سُراغ نہ ملے ؛ بم
نَعل دَر آتش - ع - ف -
بیقرار - یہ ایک عمل ہے کہ
جس کو اپنی محبت میں بیقرار
کرنا منظور ہے - تو گھوڑے
کی نعل پر اُس کا نام لکھ کر
آگ میں ڈال دیتے ہیں - اور
کچھ افسوں پڑھتے ہیں - پس
وُہ شخص اپنے طالب کی محبت
میں بیقرار ہو کر اس کے
پاس چلا آتا ہے - اور اس
کا مطیع ہو جاتا ہے اور معنی
اضطراب اور بیقراری کے
بھی لکھا ہے ؛ ب - بم - غ
نَعل دَر آتش نہادَن - ع
ف - کسی کو اپنی محبت میں
بیقرار کرنا ؛ بم
نَعل رِیختَن - ع - ف - گھوڑے کا
دوڑنا - گھوڑے کا چلنے سے عاجز
ہو جانا ؛
نَعلِ زَنگی
نَعلِ شام } ف - چاند ؛ بم
نَعل وارُوں بَستَن - ع - ف

کسی کو بہکا دینا ؛ بم
نَعل و داغ - ع - ف - ولایت
کے عاشق مزاج اور قلندر
اپنے سینے پر نعل کی شکل
کا داغ کرتے ہیں ؛ بم
نَعلَین - ع - جوتیاں ؛ غ - بم
نَعلَینِ چوبِیں - ع - ف -
کھڑاویں ؛ غ
نِعَم - ع - جمع نعمت - نعمتیں ؛ م
نَعَم - ع - آرے - بلے - ہاں +
چوپائے مثل اُونٹ گائے
وغیرہ کے ؛ م
نَعماء - ع - نعمت - یہ صیغہ اسم
جنس کا ہے جمع نہیں ہے -
اور بعضے اس کو اسم جمع کہتے
ہیں ؛ غ
نِعمَ البَدَل - ع - بہتر بدلہ -
نیک عوض ؛ غ
نِعمَتِ جَذرِ اَصَمّ - ع -
نعمت - بہشت بہشت ؛ پ
نِعمَت - ع - دسترس + مال و
دولت - ناز + خوشی عیش
آسودگی - آسائش - کسی کے
ساتھ نکوئی بخشش - عطا ؛ مب
نِعمَت کدہ - ع - ف - بہشت ؛
بم - ب

نَعناع } ع - پودینہ ٭
نُعنُع } مب

نُعُوت - ع - جمع نعت - صفتیں ٭ غ

نَعُوذُ - ع - پناہ مانگتے ہیں ہم ٭ ج

نَعُوذُ بِاللہ - ع - ہم خدا سے پناہ مانگتے ہیں ٭ ج

نَعُوس - ع - شیر دار - دودھ والی اونٹنی ٭

نُعُوظ - ع - آلہ تناسل کی استادگی ٭ م

نُعُومَت - ع - نازک ہونا - نرم ہونا ٭ م - مب

نَعی - ع - خبر مرگ + کسی کے مرنے کی خبر کسی کو پہنچانا + کسی کی بدی کہ شہرت دینا + کسی کی موت کی خبر مشہور کرنا ٭ م - ب

نَعیب } ع - کوے کی آواز ٭
نَعیق } م - مب

نَعیم - ع - بہشت + نعمت + عطیہ + نیکی + دسترس - مال - ناز ٭ مب - غ

نِغاک - ف - بلہ - احمق - حرامزادہ ٭ ب

نُغام - ف - بدرو + بدنما + سیاہ فام + ناخوش - زشت ٭ ن - ب

نَغخواد } ف - اجوائن ٭
نَغخوالال } ب - ج

نَغز - ف - نادر - خوب - عجیب - غریب - عمدہ ٭ ن - ب

نَغزک - ف - (مصغر نغز) ہر شے نادر اور خوب اور لطیف + ہر چھوٹا کام جو خوبی کے ساتھ ہو + اصطلاحاً آرام + انبہ ٭ ن - ب

نَغز بُوے - ف - عمدہ خوشبودار ٭ م

نُغُل - ف - عمیق - گہرا ٭ ن

نَغَل - ف - وہ جگہ جہاں بکریاں بھیڑیں رات کو جنگل میں رہیں ٭ ب - ن

نَغِل - ع - بد نسب - بد اصل - خراب چمڑا + کینہ ور ہونا + سخن چینی کرنا + لوگوں میں تباہی ڈالنا ٭ م

نَغَل - ع - چمڑے کا تباہ ہونا - بد اصل ہونا ٭ م

نُغَم - ع - جمع نُغمہ - گیت - راگ ٭ م

نَغَمات - ع - جمع نَغمہ - خوش اور نرم اور ملائم اور خوب دلکش آوازیں ٭ غ

نُغمہ - ع - مرغوب اور دلکش آواز ٭ مب

نغمہاے نیم رنگ - ف - وہ نغمے جو ناتمام رہ جائیں ٭ غ

نُغُنغہ - ف - آواز لطیف - نغمہ + سرود - راگ ٭ غ

نِغوسہ } ف - کسی کا دل توڑنا
نِغوشہ } ڈھارس بندھانا - تسلی دینا + الغات اضداد سے ہے !٭ ن

نِغوشا } ف - آتش پرست
نِغوشاک } گبر + ایک دین سے دوسرے دین کی طرف پھرنے والا ٭ ب

نُغول - ف - دیکھو نُغُل ٭ ہ - ن

نَغول - ف - عمیق - گہرا + بعید - دور دراز + تمام کامل ٭ ہ - ن

نِغول - ف - نردبان - سیڑھی ٭ ب

نَغولہ - ف - سر کے بال پیچ دے جس کو ہندی میں جوڑا کہتے ہیں - اور بمعنی زلف معشوق کے بھی آیا ہے ٭ م - ب

**نَغُولی** - ف - تعمّق - غور ؛ ج - غ

**نَفّاثات** - ع - عورتیں جادو گرنیاں جو رسی یا ڈورے میں منتر پڑھ پڑھ کے گرہیں لگاتی ہیں ؛ غ

**نَفّاخ** - ع - متکبّر - پھلانے والا ؛ م

**نَفاد** - ع - چرخ وغیرہ ختم ہو جانا - ہو چکنا ؛ م

**نَفاذ** - ع - تیر کا نشانہ کو توڑ کر پار ہو جانا + فرمان اور نامہ کا جاری ہونا - حکم کا جاری ہونا ؛ م

**نِفار** - ع - بہت متنفّر ؛ ج

**نَفّاس** - ع - وہ خون جو عورت کو بعد جننے کے آتا ہے ؛ م

**نَفاست** - ع - خون نفاس آنا - عورت کا زچہ ہونا + حسد اور بخیلی کرنا + خوبی + پسندیدگی - لطافت ؛ م - غ

**نَفّاع** - ع - بہت مفید ؛ غ

**نَفّاع** - ع - جمع نافع ؛ غ

**نِفامع** - ف - شراب پینے کا بڑا پیالہ ؛ ب

**نَفاق** - ع - رواں ہونا - جاری ہونا + رواج پانا + ضد کساد ؛ م

**نِفاق** - ع - دل میں کچھ اور ظاہر کچھ کرنا - دوغلاپن + دشمنی رکھنا ؛ م

**نَفام** - ف - کالا رنگ - سیاہ رنگ - سیاہ فام ؛ ن
**نفایہ**

**نَفائح** - ع - جمع نفحہ - خوشبوئیں ؛ خ - غ

**نَفائِس** - ع - جمع نفیسہ - عمدہ اور پسندیدہ چیزیں ؛ غ

**نَفایہ** - ع - کھوٹی چیز - ردّی پھینکی ہوئی چیز ؛ مب

**نِفت** - ف - ایک قسم کا سیاہ روغن ہے جو زمین سے اُبلتا ہے اور اسی کا معرب نفط ہے مٹی کا تیل ؛ ب

**نَفث** - ع - پھونکنا + کسی چیز کا فضلہ منہ سے پھینکنا ؛ غ ؛ م

**نَفج** - ف - وہ کاغذ جس پر کچھ لکھے ہیں ؛ ب

**نَفج** - ف - کاغذ ؛ ب

**نَفج** - ع - عورت کے پستانوں کی وجہ سے کرتے کی اونچائی ؛ سب

---

**نَفح** - ع - ہوا کا چلنا + خوشبو کا پھیلنا ؛ م

**نَفَحات** - ع - جمع نفحہ - خوشبوئیں ؛ ج - ع

**نَفحَہ** - ع - خوشبو ؛ م

**نَفخ** - ع - پھوکنا - ہوا سے بھرنا ؛ م - ع

**نَفَخ** - ع - سوج جانا ؛ م

**نَفَخات** - ع - جمع نفخہ ؛ ع

**نَفخَہ** - ع - آماس شکم - ایک مرتبہ پھوکنا ؛ سب

**نَفخۂ رُوح** - ع - وہ دم جو جبرائیل علیہ السّلام نے حضرت مریم کی آستین میں دیا تھا ؛ ب

**نَفخۂ صُور** - ع - وہ کرنا جو حضرت اسرافیل قیامت کو پھونکینگے ؛ ج

**نَفَذ** - ع - کسی چیز کی روانی - کسی چیز کا جاری ہونا ؛ سب

**نَفَر** - ع - تین سے دس تک آدمیوں کا گروہ + فارسی میں ایک شخص پر اُس کا اطلاق ہوتا ہے اور بمعنی چاکر کے بھی آیا ہے ؛ م - ع

**نَفرت** - ع - رمیدگی - بیزاری

کسی چیز سے بھاگنا۔ گھن کرنا
بیزار ہونا ۞ م ۔ غ
**نفرتک** ۔ ۔ ایک نفر۔ ایک
شخص ۞ ز
**نِفری** ۔ ف ۔ نفرین کا مخفف
ہے ۔ لعنت ۔ بد دُعا۔ ملامت ۞ آ
**نِفرین** ۔ ف ۔ بد دعا۔ ملامت
پھٹکار۔ لعنت ۞ ب ۔ ن
**نِفریدن** ۔ ف ۔ بد دُعا کرنا۔
ملامت کرنا۔ (ماضی نِفرید) ۞ ن
**نَفْس** ۔ ع ۔ جان ۔ روح + خون ۔ تن
چشم زخم نزدیک حقیقت ۔ ذات ارادہ
نیت + ننگ ۔ عار ۔ عیب ۔
قوت + شماتت + عذاب +
بزرگی ۔ ارجمندگی + فارسی
میں بمعنی آلت تناسل کے
بھی مستعمل ہے ۞ م ۔ غ
**نَفَس** ۔ ع ۔ دم ۔ سانس ۔ پانی
کا گھونٹ + واضح ہو کہ سانس
کے آنے اور جانے دونوں
حرکتوں کو ملا کر مجموعہ ایک
نفس ہے ۔ جمع اس کی
(انفاس) ۔ آتی ہے ۞
مب ۔ غ
**نَفَس آباد** ۔ ع ۔ ف ۔ سینہ بدن

پھیپھڑا ۞ م ۔ ب
**نَفْسِ امّارہ** ۔ ع ۔ وہ نفس
جو انسان کو بُرے کاموں
کی ترغیب دیتا ہے ۔ امّارہ
مبالغہ کا صیغہ ہے ۔ بمعنی سخت
حکم کرنے والا ۞ غ
**نَفْسُ الاَمْر** ۔ ع ۔ کسی کام کی
حقیقت ۔ اصل ۔ مدعا ۔
ثابت ۔ تحقیق ۔ واقعی ۞ غ
**نَفْسانی** ۔ ع ۔ منسوب حرف
نفس کے ۞ ج
**نَفْسانیت** ۔ ع ۔ خود غرضی
ہٹ دھرمی ۞ ج
**نفس برآوردن** ۔ ع ۔
ف ۔ گفتگو کرنا ۞ م
**نفسِ بہیمی** ۔ ع ۔ حیوان چوپائے
کی جان + اور مُراد اس سے
نفس آمّارہ ہے ۞ غ
**نَفَس درازی** ۔ ع ۔ زیادہ
گوئی سے مُراد ہے ۞ م
**نَفَس دُرست کردن** ۔ ع
ف ۔ مترادف نفس راست
کردن ۞ م
**نَفَس راست کردن** ع
ف ۔ تھوڑا سا توقف کرنا ۞ م

جانا ۔ آرام لینا ۞ م ۔ غ
**نَفَس رُبا** ۔ ع ۔ ف ۔ وہ کلام
جس کا پڑھنا زبان پر سہل
ہو ۞ غ
**نَفَس زَدَن** ۔ ع ۔ ف سانس
لینا ۞ م
**نَفَس سوختن** ۔ ف ۔ ہانپنا
دم کا پھول جانا ۔ جیسا کہ
دوڑنے اور زیادہ محنت کر بیٹھنے کے
بعد کیفیت ہو جاتی ہے ۔ اور
نفس سوختن زیادہ محنت
کرنے سے بھی کنایہ ہے ۞ م غ
**نَفَس شماری** ۔ ع ۔ ف ۔ جان
کندن کی حالت ۞ م
**نَفَس فرورفتن** ۔ ع ۔ ف ۔
چپ ہونا ۔ دم بند ہونا ۞ م
**نَفْسِ کُل** ۔ ع ۔ عرش ۞ غ
**نَفَس گسستہ** } ع ۔ ف چپ
**نَفَس سوختہ** } چاپ خارش ۞ م
**نَفَس کشادن** ۔ ع ۔ ف ۔ کلام
کرنا ۞ غ
**نَفْسِ لوّامہ** ۔ ع ۔ وہ نفس جو
انسان کو گناہ کرنے پر ملامت
کرتا ہے اور ایسا نفس نیکوں
اور اچھے لوگوں کو حاصل ہوتا ہے ۞ غ

**نفسِ مطمئنہ** - ع - یہ - وُہ نفس ہے جو بُری باتوں سے بالکل پاک وصاف ہے اور کُل اچھی باتوں سے موصوف اور خدا کے پاس نہایت اطمینان سے جاتا ہے ؛ غ

**نفسِ ناطقہ** - ع - حکماء کی اصطلاح ہیں بمعنی رُوح اور جان ہے - غ

**نفسِ نباتی** - ع - وُہ روح جو روئیدگی اور درختوں میں ہوتی ہے ؛ غ

**نفسِ واپسیں** - ع - ف - مرتے وقت کی سانس ؛ بم

**نفسی** - ع - اپنا ذاتی نفس کی طرف منسوب ہے ؛ ج

**نَفَسی** - ع - سانس کا - یہ نَفَس کی طرف منسوب ہے ؛ ز

**نفش** - ع - روئی اور اُون تُومنا ؛ م

**نفض** - ع - جھاڑنا - لرزانا ؛ م

**نفرا** - [illegible] ب - یہ ایک قسم کا روغن ہے جو سفید اور سیاہ ہوتا ہے ملک شیروان میں زمین سے اُبلتا ہے اور کبھی مجازاً بارت

کو بھی کہتے ہیں ؛ م - ن

**نفطہ** - ع - چیچک - آبلہ ؛ سب

**نفع** - ع - فائدہ - سُود ؛ م

**نفق** - ع - خرچ کا تمام ہو جانا ختم ہو جانا - پانی وغیرہ کا جاری ہونا + سرنگ کا سُوراخ ؛ م

**نفقہ** - ع - کھانا کپڑا اور خرچ وغیرہ جو اولاد اور بیوی وغیرہ کو دیں ؛ سب

**نفل** - ع - عطیہ + زاید عبادت وُہ عبادت جو بندہ پر واجب نہ ہو ؛ غ

**نَفَل** - ع - مال غنیمت - لوٹ کا مال ؛ م

**نفوخ** - ع - سوکھی دوا جو بطور ناس کے ناک میں چڑھائیں ؛ م - غ

**نفوذ** - تیر کا نشانہ کو توڑ کر پار نکل جانا - گزر جانا - فرمان یا نامہ کا جاری ہونا - اثر کرنا ؛ م - غ

**نفور** - ع - بھاگنے والا + بھاگنے والی ؛ سب

**نفور** - ع - نفرت کرنا - گریز کرنا ؛ م

**نفوسِ ثلاثہ** - ع - نفسِ امّارہ نفسِ لوّامہ - نفسِ مطمئنہ - اور ارواحِ ثلاثہ سے بھی کنایہ ہے یعنی رُوحِ حیوانی رُوحِ نباتی - روحِ جمادی ؛ غ

**نفوسِ قدسیہ** - ع - پاک ذاتیں - نیکوں کی روحیں + نیک لوگ + فرشتے ؛ غ

**نفول** - ف - دور - عمیق - غور ؛ ج - غ

**نفی** - ع - انکار کرنا + دور کرنا + دور ہونا + ہنکانا + شہر بدر کرنا + جلاوطن کرنا ؛ سب

**نفیس** - ع - قیمتی چیز - عمدہ چیز - پسندیدہ شے ؛ سب - ج

**نفیسہ** - ع - تانیث نفیس ؛

**نفی کردن** - ع - ف - شہر بدر کرنا - دُور کرنا - معدوم کرنا ؛ غ

**نفیر** - ع - فریاد - نالہ - آواز - بھاگنے والی فوج ؛ غ - سب

**نفیر نامہ** - ع - ف - فوج اور لشکر کے جمع کرنے کا بادشاہی حکمنامہ ؛ ب

**نقا** - ع - پاکیزگی ؛ غ

**نقاب** - ع - روئے بند زنان

وُہ پردہ جو عورتیں مُنہ پر
ڈالتی ہیں ٭م۔مب
نَقّاب۔ع۔نقب لگانے والا۔
سُرنگ کھودنے والا ٭
نِقابَت۔ع۔سرداری۔
انساب کا علم ٭مب۔ص
نَقابَت۔ع۔سردار ہونا۔
انساب قوم سے واقف ہونا ٭مب۔ص
نِقابِ خضرا۔ف۔آسمان ٭چ
نِقابِ نیلی۔ف۔رات ٭ش
نِقاب لاجوَرد کشیدن۔
ع۔ف۔ترک کرنا + چھوڑ
دینا ٭بم
نَقّاد۔ع۔روپے اور اشرفی
کا پرکھنے والا + کھوٹے کو
کھرے سے الگ کرنے
والا ٭م
نِقار۔ع۔کینہ۔عناد۔عداوت ٭غ
نَقّارچی۔ف۔نقارہ بجانے
والا ٭ج بم۔بلا تشدید بھی
استعمال ہوا ہے ٭
نَقّاری۔ع۔منبّت کار ٭ر
نَقّاش۔ع۔نقش کرنے والا۔
چِتیرا ٭مب

نَقّاشانِ چمن۔ع۔ف۔
چکن ساز کپڑوں پر ڈوری
یا دھاگوں سے بیل بوٹے
بنانے والے درزی ٭ز
نَقّاشی۔ع۔نقش کرنے
کا پیشہ ٭ج
نِقاط۔ع۔جمع نُقطہ۔ نقطے ٭م
نَقّال۔ع۔نقل کرنے والا ٭ج
نُقاوَت۔ع۔پاکیزہ ہونا ٭مب
نُقاوہ۔ع۔برگزیدہ۔پسندیدہ ٭
خُلاصہ ٭مب
نَقاہَت۔ع۔بیماری کا
ضعف۔ناتوانی۔ناطاقتی ٭ج
نَقائِص۔ع۔جمع نقیصہ۔
سخن چینی۔عیب۔بُری
خصلتیں ٭ج۔مب
نَقب۔ع۔سُوراخ کرنا۔
دیوار میں سیندھ لگانا۔سرنگ
لگانا + اس لئے کہ سوراخ
بمعنی سرنگ بھی آتا ہے ٭
م۔غ
نُقَبا۔ع۔جمع نقیب ٭مب
نُقبَہ۔ع۔کھجلی۔خارش۔اور یہ
ایک مرض ہے جو خشکی اور
غلبۂ خون سے پیدا ہوتا ہے ٭
مب۔م

نقد۔ع۔ضد۔اُدھار +
آمادہ کرنا + نقد دینا + روپے
اشرفی کا پرکھنا ٭مب اور
بمعنی زر مسکوک یعنی روپیہ +
اشرفی + پیسہ + اور کبھی
مجازاً بمعنی دِل اور ذات +
اور فی الحال یعنی ابھی اور
پسر یعنی فرزند کے بھی آیا ہے ٭غ
نَقداً۔ع۔فارسی میں بمعنی
بالفعل اور فی الفور اور
ابھی کے مستعمل ہے ٭غ
نَقدِ جاں ۔ع۔ف۔رُوح
نَقدِ رواں ۔ رائج سکّہ ٭غ
نَقدِ شش روزہ۔ع۔ف
دُنیا و ما فیہا ٭ب
نَقدِ گیراں۔ع۔ف۔طالبان
دُنیا۔رشوت خوار لوگ ٭ب
نَقر۔ع۔کوٹنا + کھودنا + مرغ
کا دانہ چُننا + لکڑی کاٹنا +
سنکھ بجانا + عیب کرنا ٭مب
نِقرات۔ع۔سرود کے فقرے
جس کو ہندی تک وکڑی
کہتے ہیں ٭غ
نِقرِس۔ع۔طبیب حاذق۔
ایک درد شدید کا نام ہے جو

پیروں کی انگلیوں سے اٹھتا
ہے ؛ سب - غ
**نُقرہ** - ع - گلی ہوئی چاندی
گڑھا جس میں بارش اور
رَو کا پانی گرے خصوصاً وہ
گڑھا جو انسان کی گُدّی میں
ہوتا ہے ؛ م
**نُقرہ باآہن رسیدن** - ف
نیکی بدی سے فراغت پا صنعت
سے خوشی غم سے بدل جانی
؛ م
**نُقرۂ پا** - ع - ف - ایک پرند
کا نام جس کے پاؤں سفید
رنگ ہوتے ہیں ؛ غ
**نُقرۂ تابناک** - ع - ف -
وہ کلام جو نہایت عمدہ ہو -
سخن آبدار ؛ ذ
**نُقرۂ خام** - ع - ف - خالص
چاندی - پاکیزگی - صفائی ؛
م - ب
**نُقرۂ خنگ** - ع - ف - وہ
گھوڑا سفید رنگ جو مثل
چاندی کے روشن ہو - فارسی
میں لفظ خنگ بمعنی مطلق سفید
کے ہے جیسے خنگ بُت سفید بت ؛ م غ

**نُقرۂ خنگ زرتشتی** - ع - ف
سورج ؛ ب - ج
**نُقرۂ زیبقی** - ف - خالص
چاندی - سفید اور براق
چاندی ؛ م
**نُقرۂ شاخدار** - ع - ف -
مترادف نقرہ زیبقی ؛ ج
**نُقرئی** - ع - ف - چاندی کی
چیز ؛ ج
**نَقش** - ع - مشہور ہے - ایک
قِسم قوالوں کے راگ کی
جو خراسانیوں نے نکالا ہے -
جوے کا وہ داؤ جو موافق
مطلب کے آوے + اور معنی
لیاقت اور سزاواری کے
بھی آیا ہے ؛ غ
**نقش ایار** - شراب -
سرخ ؛
**نقش بجرام** - ع - زرشتی بیٹھا
دیکھنے کا آدمی ؛
**نقش بد نشستن** - ع - ف
وہ داؤ جو مُراد کے موافق
نہ آوے ؛ غ
**نقش برآب** - ع - ف - نا
پائدار - لاحاصل ؛ م

**نقش برآب زدن** - ع - ف
بیفائدہ کام کرنا - مترادف
نقش برآب کشیدن ؛ م
**نقش برآب کشیدن** -
ع - ف - عبث اور بے فائدہ
کام کرنا + وہ کام جس کو
پائداری نہ ہو ؛ م - غ
**نقش بستن** - ع - ف -
پیدا کرنا + صورت بنانا + تصوّر
کرنا - خیال باندھنا ؛ ب - ج
**نقشبند** - ع - ف - منقّش -
نقاش و مصوّر خالق اور صانع
سے کنایہ ہے ؛ ج - م
**نقش بے غُبار** - ع - ف -
مظلوم کی بد دُعا ؛ ش
**نقش پرگارِ کُن** - ع - ف -
تمام مخلوقات ؛ ب
**نقش پرمور** - ع - ف - شہد
کی مکھی یا بھڑ کا چھتا ؛ ب - ج
**نقش برخاستن** - ع - ف
**نقش پرواز کردن** | بہ صلہ
**نقش رفتن** | از زائل
**نقش ریختن** | ہونا
مٹ جانا ؛ م
**نقش چیزے داشتن** - ع - ف

کسی چیز کی استعداد اور اُس
کا حوصلہ رکھنا ÷ بم
نقشِ جہاں - ف - ایک باغ
کا نام جو اصفہان میں ہے ÷ غ
نقشِ حرام - ف - مترادف
نقش بحرام ÷ بم
نقشِ خاکِ گوہری - ف
اصیل و نجیب آدمی کی صورت
÷ ب
نقشِ خوب نشستن - ع
ف - کام کا حسب منشا ہونا
÷ ز
نقشِ دل - ع - ف - یقین
سے کنایہ ہے ÷ ز
نقشِ دیوار - ع - ف -
سراسیمہ - حیران ÷ بم
نقشِ زدن - ع - ف - نقش
لکھنا - کامیاب ہونا - مراد کے
موافق داؤں پڑ جانا ÷ ز
نقشِ زیاد - ف - اسم بلا مسمیٰ
- وہ چیز جو دیکھنے کے قابل
نہ ہو ÷ ج - ب
نقشِ شستن - ع - ف - بصابہ از
نقشِ سترون
نقشِ سُتُردن
زائل کرنا محو کرنا ÷ بم

نقشِ طراز - نقش گر - ع - ف
مصور - نقاش ÷ بم
نقشِ عروسی - ع - ف -
سہرہ - وہ سرود جو شادی
نکاح کے وقت مخصوص ہے ÷ ج
نقشِ قرینہ - ع - ف - ایک
نقش کے مقابل جو دوسرا
نقش ہو ÷ غ
نقشِ قندھارہ - ع - ف -
خوب اور دلکش صورت ÷ ش
نقشِ کسے بہ تیر زدن -
ف - کسی سے کمال عداوت
رکھنا ÷ بم
نقشِ گزارش - ع - ف -
وہ قصہ جو بیان کرنے کے
قابل ہو ÷ ز
نقشِ نشاندن - ع - ف -
اعتبار پیدا کرنا ÷ بم
نقشِ نشستن - ع - ف -
اعتبار حاصل ہونا ÷ بم
نقشِ نیرنگ - ع - ف -
دین - آتش پرستی کی رسم ÷ ز
نقشِ نیک - ع - ف - اچھا
زمانہ جو جلد گزر جائے ÷ ب
نقشِ ورنگ - - ڈیل

ڈول ÷ ز
نقشہ - ع - تصویر - خاکہ ÷ ج
نقص - ع - کمی - کم ہونا - کم
کرنا ÷ مب
نقصان - ع - کمی ÷ مب
نقصانی - ع - مزید علیہ
نقصان ÷ بم
نقض - ع - عہد وغیرہ کا توڑنا ÷
نقطہ - ع - (جمع نقطہ) مب
نقطہ - ع - مشہور ہے علم حکمت
اور ہندسہ کی اصطلاح میں
بمعنی منتہائے خط یعنی خط
کی انتہا ÷ غ
نقطۂ انتخاب - ع - وہ نقطہ
جو کسی شعر مرغوب یا عمدہ مضمون
کے سامنے کتاب کے حاشیہ
پر یاد داشت کے واسطے
دے دیتے ہیں - اور صوفیہ
کی اصطلاح میں خدا کی ذات ÷ غ
نقطۂ تقاطع ربیعی - ع -
دائرہ منطقۃ البروج دائرہ
معدل النہار سے جائی تقاطع
کرتا ہے - اس تقاطع سے
جو دو نقطے پیدا ہوتے ہیں
اُن میں سے ہر ایک کو نقطۂ

اعتدال کہتے ہیں۔ اس لئے جب ۲۱ مارچ اور ۲۱ ستمبر کو سُورج اِن نقطوں پر پہنچتا ہے۔ تمام دُنیا میں دن اور رات برابر ہوتے ہیں جس نقطے سے گزُر کر آفتاب شمال کی طرف جاتا ہے اُسے نقطۂ اعتدال ربیع کہتے ہیں اور جس نقطہ سے گزُر کر جنوب کی طرف جاتا ہے اُسے نقطۂ اعتدال خریفی کہتے ہیں ۞ ج

**نُقطۂ جائے گیر** ۔ ع ۔ ف زمین سے مُراد ہے ۞ غ

**نُقطۂ ریختن** ۔ ع ۔ ف ۔ رمل کے فال دیکھنے سے مُراد ہے ۞ م ۔ غ

**نُقطۂ روشن ترپرکار** ۔ ع ۔ ف ۔ قطب آسمانی ۔ مرکز عالم ۔ سرور کائنات صلعم ۞ ب

**نقطۂ زرہ** ۔ ع ۔ ف ۔ زرہ کے حلقے میں لگانے کی میخ ۞ غ

**نقطۂ زرّیں** ۔ ع ۔ ف ۔ سورج ۞ ب

**نُقطۂ سہو** ۔ ع ۔ وُہ نقطہ جو حرف بے نقطہ پر بھول سے دے دیں ۞ م

**نقطۂ شک** ۔ ع ۔ وُہ نقطہ جو کسی لفظ یا مضمون مشکوک کے مقابل کتاب کے حاشیہ پر واسطے یادداشت کے لگا دیں ۔ اور صوفیوں کی اصطلاح میں اس جہان ظاہری کو کہتے ہیں ۞ م ۞ غ

**نُقطۂ گل** ۔ ع ۔ ف ۔ مرکز زمین ۔ کرۂ زمین ۞ ب

**نُقطہ گاہ** ۔ ع ۔ ف ۔ دائرہ کا مرکز اور کبھی مکہ معظمہ کی زمین بھی مُراد ہوتی ہے ۞ د

**نُقطۂ مُقابل** ۔ ع ۔ ف ۔ ہمسر اور ہم مثل سے کنایہ ہے اور کبھی حریف سے بھی کنایہ ہوتا ہے ۞ م

**نُقطۂ موہُوم** ۔ ع ۔ وُہ باریک نقطہ جس کے وجود کو وہم تصوّر کرے اور ظاہر میں دکھائی نہ دے ۔ اور جوہر فرد اور جزو لایتجزّے کو بھی کہتے ہیں یعنی وُہ مقدار جو تقسیم قبول نہ کرے ۞ م

**نُقطۂ نوک ریز** ۔ ف ۔ روشنائی کی بُنکی جو قلم کی نوک سے کاغذ پر گر پڑے ۞

**نُقطۂ دائرہ** ۔ ع ۔ ف ۔ مرکز زمین + سرور کائنات صلعم ۞ ب

**نَقع** ۔ ع ۔ غبار ۔ گرد ۞ م

**نَقل** ۔ ع ۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ۔ مجازاً کسی چیز کا نمونہ بنانا اور لکھنا ۞ م ب ۔ غ

**نَقَل** / **نَقِل** } ع ۔ حاضر جوابی ۔ تیز زبانی ۞ م

**نُقل** ۔ ع ۔ وُہ چیز جو بعد شراب پینے کے کھاتے ہیں از قسم میوہ و کباب وغیرہ ۔ ایک مشہور مٹھائی کا نام ۞ م

**نَقلِ رُوح** ۔ ع ۔ ایک عمل ہے ۔ بعضے اہل ریاضت کا کہ اپنی رُوح کو دوسرے کے جسم میں لے جاتے ہیں بشرطیکہ وُہ جسم جان سے خالی ہو اور اس عمل کو خلع بدن بھی کہتے ہیں ۔ معنی اس کے بدن کا چھوڑ دینا ۞ غ

نُقلِ شیرِ لب - ف معشوق کے
بوسہ سے کنایہ ہے ٭ ز
نُقلِ ماتم - ف - ماتم کا کھانا ٭ م
نَقَلَہ - ع - جمع ناقل، نقل کرنے
والے ٭ ج
نُقلے ندارد - ع - ف - کوئی فکر
کی بات نہیں ہے - کوئی مضائقہ
نہیں ہے ٭ ز
نِقمت - ع - کینہ - بغض - عداوت
دشمنی - عذاب - عقوبت ٭
م - مب
نُقود - ع - جمع نقد ٭ ج
نُقوش - ع - جمع نقش ٭ ج
نَقوح - ع - پانی میں بھیگی ہوئی
دوا اور میوہ + بھگوئی ہوئی
دوا کا پانی جو بیمار کو پلاتے
ہیں ٭ غ
نُقول - ع - جمع نقل ٭ ج
نَقِی - ع - برگزیدہ - پاک - خالص ٭ مب
نِقی - ع - ہڈی کا گودا ٭ مب
نَقیب - ع - بزرگ + سردار
وہ شخص جس کو لوگوں کے
نسب معلوم ہوں + قوم کا
جاننے والا + مرد کار آگاہ ٭ م مب
نَقیبُ الاشراف - ع - سادات
کے بزرگوں کا خطاب ہے
سادات کا پیشرو ٭ ک
نَقیبانِ بار - ع - ف - فرشتے
ملائکہ - دربانِ شاہی ٭ ش ک
نَقیر - ع - وہ گڑھا جو کھجور کی
گٹھلی کی پشت پر ہوتا ہے -
شگاف خرما - اور بمعنی حقیر اور کم
حقیقت کے بھی آیا ہے + اور
نقیر و قطمیر سے اندک و بیش
مراد ہے - اور کبھی بلحاظ نسبت
اندکی و بیشی کے صغیر و کبیر سے
بھی کنایہ ہوتا ہے ٭ م - غ
نَقیصت - ع - سخن چینی -
عیب - زشتی - برائی - کمی -
نقصان - بدی - خوئے بد -
مب - م
نَقیض - ع - توڑنے والا +
واضح ہو کہ نقیض اور ضد میں
فرق ہے - نقیض وہ ہے کہ
جو نہ ایک ساتھ میں جمع ہو سکے
اور نہ معدوم ہو سکے جیسے ہست
اور نیست اور موت اور زندگی -
اور ضد وہ ہے کہ ایک ساتھ
جمع نہ ہو سکے - جیسے سیاہ اور
سفید - لیکن یہ دو نو معدوم ہو
سکتے ہیں یعنی ممکن ہے کہ زرد
ہو یا سرخ ہو ٭ غ
نَقیع - ع - آب - استادہ +
وہ کنواں جس میں پانی بہت
ہو + بانگ + فریاد + آب خوشگوار
آبِ شیریں اور سرد + پانی میں
تر کئے ہوئے میوے + پانی
میں بھیگی ہوئی دوائیں + بھگوئی
دواؤں کا پانی جو بیمار کو پلاتے
ہیں ٭ مب
نَقیق - ع - بلی - مینڈک اور
مرغی کی آواز ٭ غ - مب
نَقیعہ - ع - سفر سے واپس
آنے کی ضیافت ٭ غ
نَقِیَّہ - ع - مونث نقی - پاک -
خالص + برگزیدہ ٭ ج
نَقِیَّہ - ع - کلمہ - سخن ٭ ج
نَک - ف - پھٹکڑی ٭ ب
نِک - ف - مخفف اینک ٭ ن
نُک - ف - نوک کا مخفف ہے
پونچ ٭ ن
نَکاب - ف - پھٹکڑی
پھٹکڑی کا پانی ٭ ب
نِکاب نِکاپ نِکاف
ف - میر شکاروں کا جری دستانہ ٭
ب - ن

**نُکاب** } ع۔ اُونٹ کے کھان
**نُکاف** } کی لَو کی ورم ۔ مب
**نِکایَت** ۔ ع۔ قصداً دشمن کو
گزند پہنچانا ۔ م
**نِکات** ۔ ع۔ جمع نُکتہ ۔ مب
**نِکاح** ۔ ع۔ شادی کرنا + جماع
کرنا ۔ م۔ مب
**نِکاحی** ۔ ف۔ شادی کی ہوئی
عورت ۔ ج
**نَکال** ۔ ع۔ سزا۔ عذاب +
فضیحت ۔ مب
**نَکَب** ۔ ع۔ رنج۔ سختی ۔ مب
**نَکْبا** ۔ ع۔ ہوا جھکڑ + وہ ہوا جو
درمیان بادِ صبا اور بادِ شمال
کے چلے ۔ مب
**نَکْبَت** ۔ ع۔ خواری۔ ذلّت۔
خستگی۔ درد مندی۔ رنج ۔ م
**نُکَت** ۔ ع۔ جمع نکتہ۔ نقطے +
باریکیاں ۔ مب۔ م
**نَکَت** ۔ ع۔ لکڑی وغیرہ سے
زمین کا کھودنا + سر کے بل گرانا +
طعام کی ایک قسم ۔ مب
**نُکتَہ** ۔ ع۔ پاکیزہ بات جو پوشیدہ
یعنی ہر شخص کی سمجھ میں نہ آسکے
اور معنی نکتہ کے بھی آیا ہے ۔
م۔ مب

**نُکتَۂ بادی** ۔ ع۔ ف۔ ملائم
اور دلپسند کلام ۔ ب
**نُکتَۂ پُرکار** ۔ ع۔ ف۔ دقیق
اور دلپسند کلام ۔ ب
**نُکتَہ داں** ۔ ف۔ باریک بات
کا جاننے والا + بڑا عقلمند ۔ م
**نُکتَہ گیر** ۔ ع۔ ف۔ عیب گیر ۔ م
**نُکتَہ سنج** ۔ ع۔ ف۔ سخن فہم۔
عقلمند۔ شاعر ۔ م
**نَکْث** ۔ ع۔ رسی کا بل کھولنا
قول اور عہد کا توڑنا + مجازاً
بمعنی مُطلق قطع اور توڑنے
کے آتا ہے ۔ م۔ ع: اشناسائی
نا آشنا ۔
**نَکْح** ۔ ع۔ شرمگاہِ عورت ۔ مب
**نَکِد** ۔ ع۔ مرد بدفال + دشوار
خوے + کمی دہش + دشوار
عیش ۔ مب۔ م
**نُکُر** ۔ ع۔ زیرکی ۔ مب
**نَکَر** ۔ ع۔ زیرک ۔ مب
**نُکْر** ۔ ع۔ ناشکری + ناخوشی +
مجازاً عذاب ۔ غ
**نَکِرَہ** ۔ ع۔ ناشناسائی + ناآشنا + وہ اسم
جو غیر معین شے کے لئے وضع کیا گیا ہو
جیسے آدمی کہ ہر ایک آدمی کو

آدمی کہتے ہیں کسی خاص شخص
کا نام نہیں۔ معرفہ کی ضد +
مب۔ م
**نِکَرْزَدَہ** ۔ ف۔ مٹی کا کوزہ یا
پانی پینے کا برتن ۔ ب
**نُکْس** ۔ ع۔ بیماری کا پھر عود
کرنا ۔ م
**نَکْس** ۔ ع۔ اوندھا کرنا ۔ م۔ مب
**نُکُوص** ۔ ع۔ بد دل ہونا جس
کام کے پہلے درپے ہوں۔
اس سے برگشتہ ہونا ۔ مب
**نُکُوب** ۔ ع۔ جمع نکبۃ۔ رنج
و سختی ۔ مب
**نُکُول** ۔ ع۔ قسم کھانے سے
انکار کرنا + بددلی کرنا + دشمن
سے روگردانی کرنا ۔ مب
**نِکوہِش** ۔ ف۔ ملامت + دھمکی
سرزنش ۔ ب
**نِکوہیدن** ۔ ف۔ ملامت
کرنا ۔ ب
**نِکوہیدَہ** ۔ ف۔ ملامت کیا
گیا۔ ناپسندیدہ + قابلِ ملامت +
زشت۔ خراب ۔ ب
**نِکوہیدَہ رائے** ۔ ف۔ بدعقل
جس کی رائے مستحق ملامت ہو ۔ م

نکوئی - ف - بھلائی ٭ م - ج
نکہت - ع - منہ کی خوشبو ٭ مطلق خوشبو ٭ مب - م
نکیر - ع - فرشتہ ٭ نکرین سے ایک کو نکیر کہتے ہیں ٭ ب
نگ - ف - سر کا تالو ٭ ب
نگ - ف - نگینہ کا مخفف ہے ٭ غ
نگار - ف - نقش ٭ بت ٭ تصویر ٭ معشوق با جمال ٭ محبوب ٭ مہندی کا وہ نقش جو معشوق اپنے ہاتھ پاؤں پر بناتے ہیں ٭ ن - ب
نگار ارمنی - ف - معشوقۂ فرہاد یعنی شیریں سے مراد ہے ٭ غ
نگار بستن - ف - مہندی لگانی ٭ م
نگار بستہ - ف - معشوق ٭ غ
نگار خانہ } - ف - تصویروں کا مکان ٭ بت خانہ ٭ ن
نگارستان } ل
نگار دادن - ف - نقش کرنا - لکھنا ٭ ز
نگار دیدہ - ف - حنا مالیدہ - مہندی لگے ہوئے ٭ م
نگارش - ف - لکھنا ٭ ج
نگار عالم - ف - بہت خوب صورت ٭ ج
نگارگر - ف - نقاش ٭ مصوّر ٭ م
نگاریدن - ف - مترادف نگاشتن ٭ ش
نگارین - ف - معشوق ٭ منسوب بہ نگار ٭ نقش دار مہندی سے نقش کیا ہوا ہاتھ ٭ ن - م
نگارین زبان - ف - جو ظاہر دوستی کا دم مارے اور فی الواقع ایسا نہ ہو ٭ م
نگارین نورد - ف - نام کتاب ٭ م
نگاشتن - ف - لکھنا - نقاشی کرنا ٭ ب
نگاہ - ف - نظر ٭ م
نگاہبان - ف - چوکیدار ٭ ج
نگاہداشت - ف - حفاظت ہوشیاری ٭ خبرداری ٭ ج
نگاہداشتن - ف - نظر میں رکھنا - حفاظت کرنی ٭ م
نگاہ کردن - ف - مرادف نگریدن دیکھنا ٭ م
نگر - ف - دیکھ ٭
نگران - ف - دیکھنے والا منتظر ٭ ب
نگرستن - ف - مخفف نگریستن ٭ ب - ج
نگریدن - ف - دیکھنا ٭ ب
نگریستن - ف - دیکھنا نگاہ کرنا ٭ ب
نگوں - ف - خم شدہ - گرا
نگونسار } اوندھا ٭ ن - ب
نگوں بخت - ف - واژوں بخت ٭ بدبخت ٭ بدنصیب ٭ م
نگوں طشت - ف - آسمان ٭ ب
نگوں ہمت - ف - کم ہمت پست ہمت ٭ م
نگہبان - ف - چوکیدار ٭ ج
نگہبانی - ف - حفاظت ٭ ج
نگین - ف - نگینہ ٭ ج
نگین پیادہ - ف - بے جڑا نگینہ ٭ م
نگین سوار - ف - جڑا ہوا نگینہ ٭ م
نگین عاشق و معشوق - ف - ع - مختلف رنگ کے دو نگینے جو ایک ہی خانے میں جڑے

ہُوئے ہوں ÷ بم

نَلبَکی } پ ر چ ۔ طشتری ÷
نَلبَکِیں } ز

نِلشک ۔ ف ۔ قرضدار ۔ مقروض ÷ ن

نلُک ۔ ف ۔ پہاڑی آلو ÷ ن

نَلَم ۔ ف ۔ خوب ۔ خوشنما ÷ ب

نَم ۔ ف ۔ تری ۔ رطوبت ÷ ب

نَماء ۔ ع ۔ بڑھنا ۔ بلند ہونا ۔ افزوں ہونا ۔ نرخ گراں ہونا ÷ مب

نُماد ۔ ۔ مرادف نمود ۔ نمایاں ہُوا ۔ نمایاں کیا ÷ ب

نُمار ۔ ف ۔ اشارہ ۔ جمع نماراں ۔ ن ۔ ب

نَمارِق ۔ ع ۔ جمع نمرقہ ۔ تکیے ÷ مب

نَماز ۔ ف ۔ پرستش ۔ خدمتگاری فرمانبرداری ۔ بندگی ۔ اطاعت عبادت ۔ مجازاً سجود ÷ ن ۔ ب

نَماز بُردن ۔ ف ۔ پرستش کرنا اطاعت کرنا ÷ بم

نماز بُردن سو ۔ ف ۔ تیدن ÷

نمازی ۔ ف ۔ نماز پڑھنے والا ۔ پاک و صاف ۔ شستہ ÷ بم ۔ ج

نمازی کردن ۔ ف ۔ پاک کرنا صاف کرنا ÷ غ

نَماک ۔ ف ۔ خوشنمائی ۔ رونق نمک ÷ ن

نَمّام ۔ ع ۔ غماز ۔ چغلخور ۔ پودینہ ÷ مب ۔ م

نَمّامی ۔ ع ۔ غمازی ۔ چغلخوری ÷ ج

نُمانُما ۔ ۔ خودنمائی ÷ و

نُمایاں ۔ ف ۔ نہایت واضح آشکارا ۔ دراز ۔ گہرا ÷ بم

نُمایش ۔ ف ۔ دکھلاوٹ ۔ نمو داری ۔ ظاہری کام ÷ ج

نُمایشِ آب ۔ ف ۔ شراب سے مراد ہے ÷ ب

نَمائِق ۔ ع ۔ جمع نمیقہ ۔ مکتوب ۔ خط ۔ چٹھی ÷ غ

نمایہ ۔ ف ۔ نمونہ ۔ مانند ÷ ن

نَمتک ۔ ف ۔ ایک میوہ ہے جسے آلو بالو کہتے ہیں ÷ ن

نَمچ ۔ ف ۔ تری ۔ رطوبت ÷ ن

نَمَد ۔ ف ۔ نمدہ ÷ ج

نَمَدپوش ۔ ف ۔ نمدہ پہننے والا ۔ خوگیر ÷ بم

نَمَد در آب داشتن ۔ ف ۔ مکر و فریب کرنا ۔ دغا دینے کا فکر کرنا ÷ مب

نَم دَرِ جگر داشتن ۔ ف ۔ سینہ تر رکھنا ۔ کچھ پونجی رکھنی مفلس نہ ہونا ÷ بم

نَم دیدہ } ف ۔ نمناک ۔
نَم کردہ } سیلا ÷ بم

نَمَدزین ۔ ف ۔ وہ نمدہ جو زین کے نیچے گھوڑے کی پیٹھ پر ڈالتے ہیں ۔ اور اس کو خوگیر کہتے ہیں ۔ معنی خوگیر کے پسینے کا جذب کرنے والا ۔ بم ۔ ب

نَمَدمال ۔ ۔ نمدہ بنانے والا ÷ بم

نَمِر ۔ ع ۔ پلنگ ۔ چیتا ۔ مشہور درندہ ہے ÷ م

نُمرُق } ع ۔ چھوٹے تکیے ÷
نُمرُقہ } م

نُمرہ ۔ ۔ عدد ۔ نمبر شمار ÷ ر

نُمس } ف ۔ راسو ۔ نیولا ۔
نُمشک } ب

نَمُش ۔ ف ۔ مکر ۔ حیلہ ۔ دغا بازی ÷ ن ۔ ب

نَمشیدن ۔ ۔ مقصود پانا ۔ مطلب کو پہنچ جانا ÷ ب

نَمش ۔ ع ۔ ایک مرض ہے جس سے بدن کی کھال پر چھیپ

کی طرح دھبے پڑ جاتے ہیں ÷ غ

**نمط** - ع - بچھونا + فرش - رنگین نساط + شطرنج + روشن دستور ÷ غ

**نمطہائے تنگ** - ع - ف - راگ کی باریکیاں - سرود کے باریک پردے ÷ غ

**نم قوت در جگر داشتن** ف - ع - قوت کی تری دل میں رکھنا + بے طاقت اور کمزور نہ ہونا ÷ ز

**نمک** - ف - مشہور ہے اور کبھی بمعنی لذت کے بھی آتا ہے ÷ بم

**نمک انگیختن**
**نمک انگیزیدن**
**نمک ریزیدن**
} ف - رونے سے مراد ہے ÷ بم ن

**نمک بر آتش افگندن** ف - شور و غوغا کرنے سے مراد ہے ÷ ن

**نمک بر جراحت زدن**
" " **زخم پاشیدن**
" " **ریش راندن**
" " " **افگندن**
} ف - زخم پر نمک چھڑکنا - دکھ پر دکھ دینا ÷ بم

**نمک بر جگر داشتن** - ف محنت پر محنت اور عذاب پر عذاب اٹھانے سے مراد ہے ÷ بم

**نمک حرام** - ف - وہ شخص جو اپنے مالک کا خیر خواہ نہ ہو ÷ بم

**نمک حلال** - ف - آقا کا خیر خواہ ÷ بم

**نمک خوردن**
**نمکدان شکستن**
} ف نمک حرامی کرنا ÷ بم - ب

**نمکدان** - ف - نمک رکھنے کا برتن + معشوق کا منہ ÷ بم

**نمکدان در آتش افگندن** ف - فتنہ اٹھانا - غل مچانا ÷ بم

**نمکدان شکستن** - ف - نمکحرامی کرنا - بے وفائی کرنا ÷ بم

**نمک در جگر داشتن** - ف مترادف نمک بر جگر داشتن ÷ ز

**نمکزی** - ف - ایک قسم کا حلوا ہے جس میں شہد و میوہ جات پڑتے ہیں ÷ ن ب

**نمک سود** - ف - نمکین - خشک گوشت کے کباب ÷ ب

**نمکین** - ف - منسوب طرف نمک کے یعنی نمک ملا ہوا + اصطلاح میں بمعنی مسخرے کے بھی آتا ہے ÷ غ

**نمکینہ** - ف - وہ دہی اور لسی جس میں زیرہ - نمک - دھنیا کوٹ کر ملایا گیا ہو ÷ ب

**نمگیرہ** - ف - وہ شامیانہ جو پلنگ وغیرہ پر بطور چھت کے لگاتے ہیں تاکہ شبنم کی نمی سے محفوظ ہے ÷ بم - ج

**نمل** - ع - چیونٹی - چیونٹیاں + ایک مرض کا نام جس میں چھوٹے چھوٹے دانے بدن پر پیدا ہو جاتے ہیں ÷ مب م

**نملہ** - ع - پھنسیاں صفراوی ہوتی ہیں جو بتدریج پھیل جاتی ہیں + ایک چیونٹی + سخن چین ÷ مب - م

**نملۂ جاورسیہ** - ع - غ - گاورس کے مشابہ پھنسیاں ہوتی ہیں جن کی جڑ سرخ اور منہ سفید ہوتا ہے ÷ غ

**نمناک** - ف - تری سے بھرا ہوا ÷ بم

نَم نَداشتن - ف - مُفلس و نادار ہونا ؞ م

نَم نَم باراں - ف - آہستہ آہستہ بارش ؞ ز

نُمُوّ - ع - بڑھنا - زمین سے گھاس کا اُگنا - فارسی میں بغیر تشدید واؤ کے آتا ہے ؞ م - غ

نُمُود - ف - علامت - نشان ظاہر + رونق + خُوبی + شان شوکت ؞ غ

نُمُودار - ف - ظاہر ؞ م

نَمُودار - ف - ظاہر - آشکارا + دلیل + برہان - رہبر + نمونہ - مانند ؞ ب - ھ - ل

نُمُودن - ف - دیکھنا - دکھانا + کرنا ؞ ج

نُمُوذَج - معرب نمونہ ؞ غ

نَمُوسَک - ف - تیہو ؞ ب ن

نَمُوشَک - ف مترادف نموسک یعنی تیہو ؞ ب

نَمُوک - ف - تیر کا نشانہ ؞ ب

نَمُوم - ع - سخن چین - چغلخور - ورغلانے والا ؞ مب

نُمُونَہ - ف - نمونہ - دکھانے کی چیز + مثل - مانند - مشابہ ؞ بدنما ؞ ن - ج

نَمی - ف تری ؞ ج

نَمِید - ف - مخفف نا اُمید ؞ ب -

نَمیدن - ف - میل کرنا - توجّہ کرنی ؞ ب

نُمِیدن - ف - نا اُمید ہونا ؞ ب

نَمِیر - ع - پاکیزہ پانی ؞ مب

نَمیرا - ف - شرح - کسی لفظ کے معنے بالتفصیل بیان کرنا ؞ ب

نَمِیقہ - ع - لکھا ہُوا - مکتوب - نامہ - خط - جمع نمائق ؞ غ

نَمِیم - ع - چغلخور ؞ غ

نَمیمہ - ع - چغلخوری + آواز نرکش آور کتابت + نرم کلام کی آواز ؞ مب - م + حرکت نرم آواز ؞

نَنگ - ف - عار - شرم + عیب + جنگ و جدل ؞ ن

نَنگ - ت - ترجمۂ لفظ (را) تیں ؞

نَنگسار - ف - صورت کا بدل ہو جانا + مسخ ہو جانا + بقاعدہ تناسخ انسان کی روح کا کسی حیوان کے قالب میں آجانا ؞ ن

نَنگ نامَہ - ف - جنگ نامہ ؞ ب

نَنگ نامَہ - ف - نظم یا نثر جس میں ہجو ہو - جنگ نامہ ؞ ب

نَنگین - ف - معیوب - زشت بُرا - بدنام ؞ ب - ن

نَنو + نَنُوہی + نَنی - ف - جھنگوڑا - ہنڈولا ؞ ز

نَنہ - ف - ماں - مترادف ننہ ؞ ز

نَو - ف - نیا + دلیر + پہلوان + نالہ وزاری ؞ ن

نَوا - ف - مطلق آواز - راگ + نغمہ + موسیقی کے بارہ مقاموں سے ایک نام + تونگری + سامان - اسباب + لشکر - فوج شکر - سپاس + بیٹا + پوتا + نذرانہ + پیشکش + جزیہ + سازگاری + موافقت + خوراک - قوت - غذا + گرفتار قید + کسی کے عوض میں دوسرے کو قید میں بٹھانا + گِرو - رہن + مغلوں کے ایک گروہ کا نام ؞ ب - غ

نَوا - ع - جمع نواۃ - خرمے کی گٹھلی ؞ مب

**نَوّاب** - ع - بہت نیابت کرنے والا ٭ غ

**نُوّاب** - ع - جمع نائب - نیابت کرنے والے ٭ غ

**نَوابِت** - غ - جمع نابِت - گھاس + روئیدگیاں ٭ ج

**نَواة** - ع - خرما کی گٹھلی ٭ م

**نَواح** - جمع ناحیہ - اطراف ٭

**نواحی** - ع - جمع ناحیہ - اطراف ٭ ج ملک کے کنارے ٭ سب

**نَواخانہ** - ف - قید خانہ ٭ ب

**نَواخوانی** - ف - گیت گانا ٭ غ

**نَواخت** - ف - اصطلاحاً بمعنی موافق - مطابق - برابر لائق ٭ بم

**نَواختن** - ف - نوازنا + مرد اور مطلب کو پہنچانا + خوش کرنا + گانا + بجانا + کشتی گیروں کی اصطلاح میں حریف کو زمین پر دے مارنا ٭ ب - غ

**نَواختہ** - ف - خیر و خیرات ٭ ب - ن

**نَواخل** - ع - جمع نخل کی خلاف قیاس اور نخل بمعنی درخت خرما ٭ غ

**نُواد** - ف - زیان - نقصان - زبان ٭ ب

**نَوادِر** - ع - جمع نادرہ - عجیب غریب چیزیں ٭ ج

**نَوادہ** - ف - پوتا - بیٹے کا بیٹا + فرزند عزیز ٭ ب - ن

**نَوادی** - ف - مرادف ندیدی تُونے نہیں دیکھا ٭ ع

**نَواریدن** - ف - نگلنا ٭ ن - ب

**نَواڑہ** - - چھوٹی کشتی بیڑہ مجموعہ کشتی ہا ٭

**نَواز** - ف - نوازش - نوازندہ + نواختن سے امر بھی ہے ٭ ب

**نَوازادہ** - ف - پوتا + نواسا + پوتی + نواسی ٭ ن

**نَوازال** - ف - نوازش کنندہ آواز دہندہ + موسیقی کا ایک پردہ ہے ٭ ب - غ

**نَوازِش** - ف - مہربانی عنایت

**نوار** - ف - جس سے پلنگ بُنتے ہیں + ہندی نواڑ ٭ ب - ج

**نَوازِشات** - ف - جمع نوازش مہربانیاں - عنائتیں ٭ ج

**نَوازِل** - ع - جمع نازلہ - مصیبتیں ٭ سب - ج

**نَوازِندگی** - ف - باجا بجانا ٭ ج

**نَوازیدن** - ف - مرادف نواختن ٭ ب

**نَواساز** - ف - گویّا ٭ ج

**نَواسہ** - ف - بیٹی کا بیٹا + پوتا ٭ ب

**نُواشتہ** - ف - کچی اینٹیں - پکی اینٹیں + اینٹوں کی دیوار ٭ ن - ب

**نَواصِب** - ع - مسلمانوں کا ایک گروہ ہے جو حضرت علیؓ سے دشمنی رکھتا ہے - اسکو ناصبیہ بھی کہتے ہیں ٭ سب

**نَواصی** - ع - جمع ناصیہ - پیشانی کے بال + اور فارسی میں ناصیہ بمعنی پیشانی کے مستعمل ہے ٭ سب - بم

**نَوافِج** - جمع نافج - معرب نافہ ٭ غ

**نَوافِل** - ع - جمع نافلہ زوائد مطلب سے زائد چیزیں + مال غنیمت + بخششیں - عطیہ وغیرہ واجب نمازیں ٭ سب

**نُوال** - ع - بخشش - عطا ٭ م

**نُوالہ** - ف - لقمہ ٭ ن - ب

نوآلہ بر۔ - کارد - چھری ٭پن
نوالبیدن ۔ف۔ رونا۔ ہلنا ٭
نوآموز۔ف۔ نوسیکھا۔ مُبتدی ٭ج
نوامیس۔ع۔ جمع ناموس ٭غ
نوال۔ف۔ خراماں + جنبان لرزاں۔ صاحب وجد۔ نالہ وزاری کرنے والا۔ کبڑا + ٹیڑھا + پرانا دبلا آگاہ + ہوشیار ٭ب۔ن
نوآورد۔ف۔ نئی بات نکالی ہوئی ٭ج
نوادۂ پسری } ف۔ پوتا
نوۂ پسری } ٭ز
نوادۂ دختری } ف۔ دھوتا
نوۂ دختری } نواسہ ٭ز
نواہی۔ع۔ جمع ناہیۃ، ۔ نہی۔ وہ باتیں جن کا کرنا شرع میں منع ہے ٭غ
نوائے۔ف۔ موسیقی کے بارہ مقاموں میں سے ایک مقام کا نام ٭غ
نوائے خارکن۔ف۔ موسیقی کے ایک راگ کا نام ٭ب
نوائب۔ع۔ جمع نائبہ، مار حوادث۔ مصیبتیں۔ بلائیں ٭مب
نوائر۔ع۔ جمع نائرہ، شعلے۔ کینے۔ عداوتیں ٭غ + مب
نوائے خسروانی۔ف۔ باربد کی ایجاد کی ہوئی ایک لحن کا نام ٭ب
نوائے فاختہ۔ف۔ موسیقی کی ستر تالوں میں سے ایک تال ہے اور اسکو سور فاختہ بھی کہتے ہیں ٭غ
نوائیدن۔ف۔ گانا + آواز کرنا + ناز سے چلنا۔ نالہ کرنا۔ فریاد کرنا ٭ب۔ن
نوئین۔ف۔ امیر۔ سردار ٭غ
نوآئین۔ف۔ زیبا + آراستہ + زیبائش۔ آرائش + نئی بات نکالنے والا۔ آراستگی کرنے والا نیا طریقہ ٭ب
نوآئین ترین۔ف۔ وہ شخص جو بہت سی نئی نئی باتیں نکالے ٭بم
نُوَب۔ع۔ جمع نوبت باریاں ٭مب
نُوب۔ع۔ حبشیوں کا ایک گروہ ہے اور اس کو نوبہ بھی کہتے ہیں۔ نوبی اس کا مفرد ہے ٭م
نوباوہ۔ف۔ نورسیدہ۔ نئی چیز + طرفہ چیز + نیا میوہ + نیا درخت + تحفہ + عمدہ + تازہ ٭ب۔ن
نوباوہ کردن۔ف۔ میوہ نواں کرنا۔ بہاری پھل کو پہلی دفعہ چکھنا ٭بم
نوبت۔ کسی چیز کا وقت + مرتبہ + دفعہ + باری مصیبت ٭م
نوبت۔ف۔ نقارہ + بڑا خیمہ + بارگاہ + فرصت ٭ب ع
نوبت خانہ۔ف۔ جہاں نقارہ بجائیں ٭ج
نوبت گاہ۔ف۔ پہرے کی جگہ + جیل خانہ + نوبت خانہ ٭بم
نوبتی۔ف۔ نقارہ بجانے والا نقارچی + نقارخانہ + پاسبان + چوکی خانہ + چوکیداروں کا خیمہ + بارگاہ سلاطین + کوتل گھوڑا ٭ب۔بم
نوبتی دار۔ف۔ خیمہ کا پہرادار سنتری ٭بم
نوبتی گاہ۔ف۔ وہ جگہ جہاں خیمہ لگا بیٹھیں ٭بم
نوبر۔ف۔ نورسیدہ۔ نیا پھل + لڑکی نارپستان ٭ب۔ن

نَوبَردَہ۔ف۔ت۔ غلامِ نو خرید۔ بردہ ترکی میں غلام کو کہتے ہیں ٭غ

نَوبَرکَردَن۔ف۔ نئے پھل کو اوّل مرتبہ اُس کی فصل میں کھانا ٭بم

نَوبَہار۔ف۔نئی بہار بسنت کا موسم+ایک بتخانہ کا نام۔ ایک آتشکدہ کا نام ٭ب

نَوبَہاری۔ف۔موسیقی کی ایک سُر+باربد کا ایجاد کیا ہُوا ایک راگ ہے ٭ب

نَوبَہ خیز۔ف۔باری کا تپ لرزہ ٭نہ

نَوپَیدا۔ف۔جو چیز ابھی پیدا ہوئی ہو ٭ج

نَوتاش۔ف۔ہمیشہ دائم ٭ان ب

نَوتوبَہ۔ع۔وُہ شخص جس نے نئی توبہ کی ہو ٭بم

نَوتی۔ف۔ملّاح۔ناخدا ٭نہ

نَوجَوان۔ف۔گبرو جس کی ابھی داڑھی مونچھ نہ نکلی ہو ٭ب

نَوجِیَہ۔ف۔سیلاب۔فرشتہ ٭ب

نَوچَہ۔ف۔نوجوان ٭بم

نَوج۔ف۔درخت صنوبر ٭ب ن

نَوح۔ع۔آواز قمری و کبوتر۔ نوحہ کرنا ٭ب۔ن

نَوحَہ۔ع۔مردے پر رونا۔اور اچھی صفتوں کا بیان کرنا ٭بم ج

نَوحَہ گَر۔ف۔نوحہ کرنے والا۔ نوحہ کرنے والی ٭ج

نَوخاستَہ۔ف۔نوجوان+ جوان نو آموز+ناتجربہ کار ٭بم۔ج

نَوخَط۔ف۔نئی چیز۔وہ جوان جو سبزہ آغاز ہو ٭بم

نَوخَطیِ عالَم۔ف۔موسم بہار کا نیا اُگا ہُوا سبزہ ٭ب

نَوَد۔ف۔نوّے۔۹۰ ٭ب

نَوداراں۔ف۔شاگردانہ۔ اُستاد کا شاگرد کو انعام ٭ب ن

نَودارانی۔ف۔شاگردانہ+ وُہ زر جو خوشخبری دینے والوں اور شاعروں کو دی جائے ٭ب

نَوَدَرَہ } ف۔نورسیدہ۔نوپیدا حادث+فرزند عزیز ٭ب ن
نَودَرَہ }

نَودَرَہ۔ف۔نیا تازہ۔فرزند عزیز ٭ن

نَوَدَرَہ۔ف۔ہوا کا گرہ ٭ب

نَوَدَہ۔ ۔پوتا ٭ب

نُور۔ع۔روشنی+فارسی میں کبھی بمعنی سُورج کے مستعمل ہوتا ہے ٭بم

نَور۔ع۔شگوفہ کلی غنچہ ٭ب

نُورِ اِسپَہبُد }
نُورِ اِسپَہبُود } ف۔ نفس ناطقہ روحِ انسانی ٭ہ
نُورِ اِسفَہبُد }
نُورِ اِسفَہبُود }

نُورِ الٰہی۔ف۔خدا کا نور ٭ج

نُورانی۔ع۔روشن۔منوّر۔ منسوب طرف نور کے۔الف اور نون اس میں زائد ہے۔ جیسے حقانی اور ربانی ٭ج

نَوراہاں۔ف۔سوغات۔ تحفہ جو سفر سے لاتے ہیں ٭ب ن

نُوربَخش۔ع۔ف۔روشنی دینے والا ٭ج

نُورِ پَیمبَر۔ع۔ف۔رسولِ خدا صلعم ٭ب

نُورِ چَشم۔ع۔ف۔آنکھ کا نور مجازاً فرزند۔بیٹا ٭ج

نَوَرد۔ف۔تہ۔پیچ۔بل+فرش بساط+جُلاہوں کی گول لکڑی جس پر بُنا ہُوا کپڑا لپیٹتے جاتے ہیں+مشابہ+ شبیہ۔برابر۔جنگ۔خصومت لائق۔سزاوار۔مناسب پسندیدہ۔بچھونا کرنا+

کنج - گوشہ - سوراخ + اندوختہ
ذخیرہ - پیراہن کا دامن + اور
کبھی لومڑی کے سوراخ سے
بھی مراد ہوتا ہے۔ اس لئے کہ
وہ بھی پیچ در پیچ ہوتا ہے ÷ غ
نَوَردِ مُلوکانہ - ف - وہ نفیس
پوشاک جو بادشاہوں کے
لائق ہو ÷ ند
نَوَردَہ - ف - پیراہن - قبالہ +
پیچیدہ ÷ ب
نَوَردَن } ف - لپیٹنا
نَوَردِیدَن } طے کرنا +
نہ کرنا ÷ ب
نَوَرَس - ف - تازہ پکا ہوا
میوہ - ہر چیز تازہ نورسیدہ
ایک کتاب کا نام جو علم موسیقی
کے قاعدوں میں سلطان
ابراہیم عادل شاہ ممدوح
ظہوری نے زبان ہندی میں
تصنیف فرمائی ہے ÷ بم - غ
نُورِ عَذرا - ع - عیسیٰ اور مریم
کا نور ÷ ب
نُورگُستَرانیدَن - ع - ف -
ظاہر کرنا - نیک کہنا - دیکھنا
التفات کرنا ÷ ب

نُورِ مُبین } ف - حضرت
نورِ بخشش } رسالت مآب
سے مراد ہے ÷ ب
نَورَنجَہ - ف - تالاب ÷ ب - ن
نُورَند - ف - ترجمہ ÷ ن
نَوروز - ف - ماہ فروردین کا
پہلا دن - جس روز کہ آفتاب
نقطۂ حمل پر آتا ہے۔ مطابق
۲۲ مارچ کے یہ فارسیوں
کی عید کا دن ہے - موسیقی
کے ایک پردے کا نام ÷ غ - بم
نوروزِ بُزرگ } ف
نَوروزِ خارا } موسیقی
نوروزِ عَرَب } میں تین
شعبوں کا نام ÷ ب - بم
نَوروزِ خاصّہ - ف - ع
نوروزِ بزرگ - فروردین کا
چھٹا دن ÷ ب - ن
نوروزِ عامہ - ف - ع
فروردین کا پہلا دن ÷ ب - ن
نَوروزی - ف - وہ تحفہ جو
نوروز کے دن بادشاہ کی
نذر کریں ÷ غ
نَورَہ - ع - چونہ ایک چیز
مرکب کا نام جس کو چونہ اور

ہڑتال سے بناتے ہیں - اور
اس کے لگانے سے بال اڑ
جاتے ہیں ÷ مب - غ
نَورہال - ف - تحفہ - سوغات
جو سفر سے لاتے ہیں ÷ ش
نُوری - ف - سفید طوطی
+ ایک قسم کا زرد آلو ÷ غ
نُوز - ف - ہنوز کا مخفف ہے +
نیز - صنوبر کا درخت ÷ ب - ن
نَوزادگانِ چمن - ف -
بیل بوٹے - نئے پھول -
شگوفے اور شاخیں ÷ مب
نُوزدَہ - ف - اُنیس - (۱۹)
۱۹ ÷ ج
نوس } ف - کمان شیطان
نوسہ } دھنک ÷ ب
نوش - ف - زندگی - امرت +
آب حیات + شیریں - میٹھا
خوش + خوش مزہ + تریاق
شہد - اور نوشیدن کا امر ہے
پی + مخفف نیوش - سن ÷ ب ن ش
نوشابہ - ف - آب حیات + خوش
مزہ پانی ÷ ب - ج
نوشادر - ف - مشہور کھار
ہے - مشابہ نمک سے ÷ ب

نوش باد } ف۔ موسیقی کے
نوش بادہ } ایک پردہ کا
نام ہے ٭ ب
نِوِشت۔ ف۔ تحریر۔ لکھت
اور ماضی نوشتن سے بمعنی
لکھا ٭ ب
نِوِشتن۔ ف۔ لکھنا ٭ ب
نَوَشتن۔ ف۔ لپیٹنا ٭ ب
نِوِشتہ۔ ف۔ لکھا ہوا۔ سند ٭ ب
نوشدارو۔ ف۔ مشہور معجون
ہے۔ تریاق + شراب کا نام ٭ ن
نوشت۔ ف۔ دیکھو نوش۔
و ماضی نوشتن کہ بمعنی نوشیدن
و آشامیدن ہے ٭ ن۔ ب
نوش گیا۔ ف۔ ایک گھاس
کا نام ہے جو زہروں کی دفع
کرنے والی ہے ٭ ن۔ ب
نَوشُدہ۔ ف۔ نو پیدا۔ حادث
قدیم کی ضد ٭ ن
نوشِ لبنا۔ ف۔ موسیقی کے
ایک راگ کا نام ٭ ن۔ ج
نوشنجہ۔ ف۔ میٹھا + خوش
گوار + خوش مزہ ٭ ن
نوشندہ۔ ف۔ پینے والا ٭ ج
نوشہ۔ ف۔ نوجوان بادشاہ
اور نئے داماد کو بھی کہتے ہیں
دولھا ٭ ن
نوشہ۔ ف۔ خوش + خوشی + غم
کھانا + غمخواری کرنا ٭ ب۔ ن
نوشیدن۔ ف۔ پینا۔ سننا ٭ ہم
نوشین۔ ف۔ شیریں میٹھا
خوش مزہ ٭ ب
نوشینِ لعل۔ ف۔ لبِ
معشوق ٭ ن
نَوط۔ ع۔ لٹکنا۔ لٹکانا ٭ م
نَوع۔ ع۔ گونہ۔ قسم۔ اور
وہ کلی جو عین حقیقت اپنے
افراد کی ہو۔ جیسے انسان کو
زید عمر۔ بکر۔ خالد وغیرہ
پر اطلاق کرتے ہیں اور نوع ہیں
کہ ہر فرس کو کہ سکتے ہیں ٭ م۔ غ
نوعروسانِ چمن۔ ف۔
مرادف نوزادگانِ چمن + نئے
پودے نئی شاخیں سنئے
پھول و شگوفے ٭ ب
نوعروسانِ روز۔ ف۔
شگوفہ لگے درخت کھلے ہوئے
درخت ٭ ب
نُوفہ۔ ف۔ شور و غوغا ٭ ب
نوق۔ ع۔ جمع ناقہ۔ اونٹنیاں
نوک۔ ف۔ پرندوں کی چونچ
ہر تیز چیز کا سرا ٭ ن
نوکِ دیدہ۔ ف۔ پلکوں
سے کنایہ ہے ٭
نَوکَر۔ ف۔ خدمتگار ٭ ن
نوکندہ۔ ف۔ تازہ توڑا ہوا
پھول جو مرجھایا ہوا نہ ہو ٭ ن
نوکیسہ۔ ف۔ مرادف نودولت
جسکو یکایک دولت مل جائے ٭ ن
نَول۔ ع۔ عطا دینا بخشش
کرنا ٭ م
نُول۔ ف۔ پرندوں کی چونچ
لوٹے کی ٹونٹی ٭ ن۔ ب
نُولہ۔ ف۔ کلام ٭ ن۔ ج۔ ب
نَوم۔ ع۔ خواب۔ نیند۔ سونا ٭
نَومید۔ ف۔ نا امید ٭ ج
نومیدی۔ ف۔ یاس۔ نا
امیدی ٭ ج
نُون۔ ع۔ مچھلی۔ تلوار کی تیزی
دوات + دوات کی سیاہی +
رات + چاہِ زنخدان + حروف
تہجی کا ایک حرف ٭ م۔ غ
نُون۔ ف۔ درخت کا تنہ +
اور مخفف کنوں کا جو مخفف
اکنوں کا ہے ٭ ن۔ غ

نَوَند - ف - تیز رفتار گھوڑا + تیز رَو سوار + تیز فہم آدمی - سپند ، ہرمل + بلند آواز ÷ ن - ب

نُون وَالقلم - ع - ایک سورۂ قرآنی کا نام - اور دُنیا سے بھی کنایہ ہے - اس سے کہ دوات اور قلم لوازم دُنیا سے ہیں ÷ غ

نَونِہال - ف - درخت کا نیا پودا ÷ م

نَونِیاز - ف - نیا عاشق + وہ لڑکا جو نومشق ہو - مبتدی نیا مُرید ÷ ب - ن

نَوِی - ف - تازگی - نیاپن ÷ ب

نُوے - ف - قرآن مجید - کلامِ خدا ÷ ن

نَویان - ف - مترادف - نوئیں ÷ غ ب

نَوِیم - ف - محض - صرف - خالص ÷ ب - ن

نُوئین - ف - نوآئین کا مخفف ہے ÷ غ

نَوییں - ف - اصل میں داماد کو کہتے ہیں - اور بمعنی پادشاہ زادہ اور امیر اعظم کے بھی ہے ÷ غ

نَوِید - ف - خوشخبری ÷ ن

نَویدَن - ف - رونا - زاری کرنا + حرکت کرنا - ہلنا + لرزنا ÷ ب - ن

نَوِیساندَن
نَوِیسانیدَن } ف - لکھوانا ÷ ج

نہ - ف - نہیں ÷ ب

نِہ - ف - بمعنی شہر جیسے نیشاپور کہ اصل میں نِہ شاپور تھا یعنی شہر شاہ پور کا + نہادن کا امر ÷ ب

نُہ - ف - نو - (۹) ÷ ب

نُہا - ع - جمع نُہیہ - عقلہا - عقلیں ÷ سب

نِہاب - ع - جمع نُہب - غارت لُوٹ - لُوٹ کا مال ÷ سب

نِہاد - ف - بُنیاد - اصل خلقت پیدائش - طینت ، باطن + سرشت + نہادن کی ماضی ÷ ب - ن

نِہاد - ف - رسم و روش - طرز و عادت ÷ ب

نِہادَن - ف - رکھنا - چھوڑ جانا ÷ ب - ن

نَہار - ع - روز - دن ÷ م سب

نَہار - ف - دوپہر کا کھانا ÷

نہار - ف مخفف ناہار - وہ شخص جس نے صبح سے کچھ نہ کھایا ÷ ن

نِہار - ف - خوف - ڈر - گھٹنا گھٹنا - پگھلنا ÷ ب - ن

نہارہ - ف - مترادف نہاری صبح کا ناشتہ ÷ ب

نَہاری - ف - صبح کا ناشتہ اور عرف میں ایک قسم کا شوربا ہے گوشت جو بوقت صبح کھاتے ہیں ÷ غ

نِہاریدن - ف - گھٹنا - پگھلنا گھٹنا + خوف کھانا + ڈرنا ÷ ن - ب

نُہاز - ف - وہ بکری یا بھیڑ جو گلے کے آگے آگے رہے - اسی مناسبت سے قوم کے سرداروں اور پیشواؤں کو بھی کہتے ہیں ÷ ن - ب

نِہال - ف - نورستہ - خوبصورت درخت + مجازاً سرسبز و شاداب - کامیاب ÷ ن
توشک ، نہالی ، بستر ، شکار ÷ م

نِہال ساختن - ف - درخت بونا ÷ غ

نِہالہ - ف - نیا اُگا ہوا خوشنما درخت - درخت کی شاخیں ÷ سب

شکاری پرانے کپڑے لٹکا کر
ایک جانب زمین کے نیچے
جال لگاتے ہیں۔ تاکہ جانور
اس میں پھنس جائیں۔ شکار
شکارگاہ۔ کمین گاہ۔ صیاد ٭ ب
نِہاگِگہ } ف۔ وہ گڑھا
نِہاکہ گاہ } جس میں شکاری
چھپ کر شکار پر نشانہ لگاتے
ہیں ٭ ب۔ ن
نِہالی } ف۔ بستر۔ توشک
نِہالیں } ٭ غ۔ بم
نِہاں۔ ف۔ پوشیدہ۔ چھپا
ہؤا۔ ضد آشکارا ٭ بم۔ ن
نِہاں پیکراں۔ ف۔ فرشتوں
اور پریوں سے مراد ہے ٭ آ
نِہایں۔ آہنگ۔ نوہارہ ٭ آ
نِہانخانہ } ف۔ تہ خانہ۔
نِہاندرہ } گنجینہ۔ خزینہ
اور شل اس کے جو دیوار
کے گوشہ میں بناتے ہیں ٭ ب
نِہاں شُدن۔ ف۔ چھپ
جانا ٭ ج
نِہانی۔ ف۔ پوشیدگی ٭ ج
نِہانی کُشائے۔ منجم
ستارہ شناس ٭ بم

نِہاوند۔ ف۔ موسیقی کے ایک
پردہ کا نام ہے۔ جو آدھی
رات کے وقت گایا جاتا ہے
٭ ن۔ غ
نِہایت۔ ع۔ انتہا۔ انجام۔
حد ٭ م۔ مب
نِہاَیتش۔ ع۔ آخرکار۔ انجام
کار۔ الحاصل۔ القصہ ٭ ز
نَہب۔ ع۔ لوٹنا۔ غارت
کرنا۔ غنیمت۔ لوٹ کا مال ٭ مب
نُہ بام۔ ف۔
نُہ پایہ۔ ف۔
نُہ پردہ۔ ف۔
نُہ حصار مینا ف ع۔
نُہ رواق۔ ف
نُہ سپہر۔ ف
نُہ شہر بالا۔ ف
نُہ صحیفۂ گردوں۔ ف ع
نُہ طارمہ ف ع
نُہ طبق۔ ف ع
نُہ قصر۔ ف ع
نُہ کاخ۔ ف۔
نُہ مقرنس ف۔ ع
} نو آسمان ٭ ب۔ ج
نُہبت۔ ع۔ لوٹ۔ لوٹنا ٭ مب
نُہبہ۔ ع۔ لوٹ۔ غارت ٭

نُہ پدر۔ ف۔ نوآسمان جنکو
آبائے علوی بھی کہتے ہیں ٭ ب
نُہ پہ چہ۔ نُہ پس چہ کا
مخفف ہے ٭ ر
نَہج۔ ع۔ راہ راست۔ راہ
کشادہ۔ فارسیوں نے
نہج بفتحتین بھی استعمال
کیا ہے ٭ غ۔ بم۔
نُہ حُجرہ۔ ف۔ نوآسمانوں
سے مراد ہے ٭ ب
نَہر } ع۔ دریا کی شاخ
نَہَر } ندی ٭ م
نہ وہ۔ ف۔ زیور ٭ ن۔ ج
نہشتن۔ ف۔ رکھنا۔ چھوڑنا ٭ ن
نَہش۔ ع۔ سانپ بچھو وغیرہ
کا ڈنگ۔ سانپ کتے وغیرہ
کا کاٹنا ٭ م
نُہضت۔ ع۔ اٹھنا۔ قصد
کرنا۔ لیکن بمعنی کوچ کے
مستعمل ہے ٭ غ
نُہ عرض۔ ف۔ ع۔ یہ ہیں
کیف۔ کم۔ این۔ متیٰ۔ اضافت۔
وضع۔ فعل۔ انفعال۔ ملک
ان کی تفصیل مقولات عشرہ
میں ہے ٭ ع

نہُفت - ف - ماضی ہے نہفتن
کی بمعنی چھپایا اور پوشیدہ کیا
اور پوشیدہ کے معنی میں بھی
آتا ہے + بادشاہوں کی
خلوت سرا + موسیقی کا ایک
راگ + وہ محراب (دفینہ)
جو دیواروں کے درمیان
یا دیوار کے کونے میں بناتے ہیں + ب
نہفتن - ف - چھپنا چھپانا +
نہم - ف - نواں حصہ - درجِ مص
نہمار - ف - مشکل - عظیم - بزرگ
+ بہت - دفعتہً - ناگاہ + یک
بہ یک - اچانک + عجیب + ب ن
نہمت - ع - ہمت باندھنا
ارادہ کرنا + کسی چیز پر حرص
کرنا - مُراد + غ
نُہفتیاں - ف - دیگ کا
سرپوش تنور کا سرپوش + ب ن
نہفتیدہ - ف - (اصل نہاں
بودہ) پوشیدہ بات + دفینہ
- ہر ایک پوشیدہ چیز + ب ن
نہنبن - ف - مخفف دیگ کا
سرپوش - تنور کا سرپوش + ب ن
نہنگ - ف - مگرمچھ - مجازاً
قلم اور تلوار + ب

نہنگ - ف - گھڑیال - ناکہ -
مگرمچھ - دریائی مشہور جانور
ہیں + ب
نہنگِ سیاہ - ف - آبدار
تلوار سے کنایہ ہے + ب
نہنگانِ نیام - ف - میان
کی ہوئی تلواریں + ب
نہنگِ جاں سوز - ف
کنایہ تلوار سے +
نہنگِ زیرِ خفتاں } ف
نہنگِ ہندی
تلوار + ب - ج
نہنگِ شمشیر - ف - تلوار
ہندی + ب - ج
نہنگِ فلک - ف - ع -
برج حوت - برج سرطان + ب
نَہ نَہ - ف - ماں + ن
نُہود - ع - اٹھنا - چھاتیوں کا
اٹھنا - ابھرنا + عورت کا
نار پستان + م - مب
نُہور - ف - آنکھ - نگاہ - نظر +
قہر و غضب کی نگاہ + ن
نُہوض - ع - کوچ کرنا -
رواں ہونا - اٹھنا - حرکت
کرنا + غ

نُہوکت - ع - لاغری - دبلاپن
فرسودگی + غ
نَہی - ع - باز رکھنا - منع کرنا + م
نُہیٰ - ع - جمع نُہیہ - عقل -
خرد + مب
نہیب - ع - نہاب کا امالہ
ہے بمعنی خوف - ڈر -
ہیبت - عظمت - لوٹ کی
ڈراؤنی آواز + غ
نَہیب - ع - بمعنی غارتگر -
یعنی لوٹنے والا - لٹیرا + ع
نہیدن - ف - رکھنا + غم
کھانا + فکر و تامل کرنا + مجازاً
ڈرنا + ب - ن
نَہیق - ع - گدھے کی آواز + م
نَہیِ مُنکر - ع - خلاف شرع
باتوں سے منع کرنا + اور
باز رکھنا + غ
نہیو - ف - خوف - ڈر - ہراس
+ ن - بم
نُہیہ - ع - خرد - عقل + مب غ
نَے - ف - بانسری + ب
نَے - کلک - قلم + نرسل +
بانس + نیشکر + ب
نے - ف - کلمہ نفی کا ہے نہیں
ع

ہاتھ نہ بڑھانا ÷ ن

نی - ع - خام - کچا ÷ م
نیا - ف - دادا ÷ نانا ÷ ماموں ÷
بڑا بھائی ÷ قدر و عظمت ÷ ب
نیاب - ع - جمع ناب کی ÷ غ
نیازومند - ف - مترادف
نیازمند ÷ ب
نیابت - ع - نائب ہونا کسی
کی جگہ پر اُس کا قایم مقام
ہونا ÷ م - غ
نیاح } ع - نوحہ کرنا - رونا
نیاحت } پیٹنا ÷ م
نیارست - ف - یعنی نتوانست ÷
ب - ن
نیارستن - ف - نہ سکنا ÷ ب - ن
نیاز - ف - حاجت - احتیاج ÷
خواہش - آرزومندی ÷ اظہار محبت
÷ تحفہ درویشاں ÷ ب
نیازمند - ف - حاجت مند -
محتاج ÷ ن
نیازی - ف - محبوب - مطلوب
معشوق ÷ ب
نیازیان - ف - عاشقان -
حاجتمندان ÷ ب
نیازیدن - ف - قصد کرنا -
ارادہ نہ کرنا ÷ کسی چیز کی طرف

نیاق - ع - جمع ناقہ، اُونٹنیاں ÷ م
نیاگاں - ف - جمع نیا، -
اجداد - دادے - نانے ÷
واضح ہو کہ یہ جمع خلاف قیاس
ہے - اس لئے کہ کاف
فارسی حالت جمع میں ہائے
مختفی کے بدلہ میں ہوتا
ہے - حالانکہ نیا میں ہائے
مختفی نہ تھی ÷ ع
نیام - ف - تلوار وغیرہ
کا میان ÷ ب
نیام - ع - جمع نوم، خوابہا -
نیندیں ÷ اور نائم کی بھی
جمع ہے ÷ غ
نے انبان - ف - ایک
باجہ کا نام جو نے اور چمڑے
سے بنایا جاتا ہے ÷ غ - بم
نیایش - ف - گریہ وزاری
سے دُعا - ستائش - تعریف ÷
آفرین ÷ دُعا ÷ ن
نے بست - ف - چھڑ ÷
بم - غ
نیت - ع - ارادہ - قصد
ارادہ کرنا - اور فارسی
میں بغیر تشدید کے

بھی آیا ہے ÷ م - ع
نیچہ - ف - چھوٹی نے - حقہ
کی نے ÷ ج
نے در ناخن کردن -
ف - ایک قسم کا عذاب
ہے گنہگاروں کے لیئے
بم - غ
نیدلال - ع - صرع - مرگی
کی بیماری ÷ وہ ڈراؤنی صورت
جو خواب میں معلوم ہوتی ہے
اور جس سے آدمی ڈر کر چیختا
ہے - اور اس کو عربی میں
کابوس کہتے ہیں ÷ ب
نیر - ع - مبالغہ کا صیغہ ہے -
یعنی بہت روشنی دینے والا
بڑا روشن ستارہ ÷
آفتاب ÷ چاند ÷ غ
نیر - ع - جُوا - جس میں بیل
جوتتے ہیں ÷ غ
نیر اصغر - ع - چاند ÷ غ
نیر اعظم } ع - آفتاب ÷
نیر اکبر } ج - ن
نیران - ع - جمع نار،
آگ ÷
مب

نیرنج - ف - حسب - نیرنگ کا
معرّب ہے ٭ ن - ج
نیرنجات - ع - جمع نیرنج ٭ غ
نیرنگ - ف - اصل نورنگ)
مکر - فریب - حیلہ - طلسم - سحر -
جادو - افسوں منتر - جادو
گری ٭ تصویر کا خاکہ - (مجازاً
بمعنی عجائب) ٭ ب - ن
نیرنگ باز - ف - مکّار -
فریبی ٭
نیرو - ف - زور - قوت -
قدرت - طاقت ٭ ب
نیرومند - ف - توانا - زور
آور ٭ ن - ھ - ب - ج
نیرریز - ف - موسیقی کا ایک
شعبہ ٭ ب - ج
نیّرین - ع - نیّر کا تثنیہ ہے
چاند و سورج ٭ غ
نیز - ف بھی ٭ ب - ن
نیزہ } ف - بھالا - علم ٭
نیزہ } ب - بم
نیزۂ آتشین - ف - طلوع
و غروب کے وقت سورج
کی کرن ٭ ب
نیزہ نیکف - ف - سورج ٭

نیزۂ خطّی - ف - وہ نیزہ جو
بہت سیدھا مثل خطِ مستقیم
کے ہو ٭ ب
نیزۂ خطّی - ف - وہ نیزہ جو
خطّ کی طرف منسوب ہے
اور خطّ ایک موضع کا نام
ہے کہ وہاں نیزہ بہت
عمدہ پیدا ہوتا ہے ٭ غ
نیزار - ف - مترادف نیستان ٭ ج
نیساری - ف - فوجی - لشکری
سپاہی ٭ ب
نیساں - ف - ماہ اپریل ٭
نیساں - ع - رومی ساتویں
مہینہ کا نام - اس مہینہ میں
جو بارش ہوتی ہے اُس کو
بھی مجازاً نیستان کہتے ہیں
اس میں مہینہ بھر آفتاب
برج حمل میں رہتا ہے -
اور اس مہینہ کے قطروں
سے سیپ میں موتی پیدا
ہوتا ہے ٭ ب - غ
نیساں - ف - مخالفت - خلاف
ہے ٭ ب - ن
نیست - ف - نہیں - عدم ٭ ج
نیستان - ف - وہ جنگل جہاں
پر نرکل کے درخت بہت
ہوں ٭ ج - ش
نیست شدن - ف - نہ
ہونا - معدوم ہونا ٭ ج
نیستی - ف - ضد ہستی ٭ ن
نیش - ف - چاقو - چھری -
تیر - تلوار - خنجر وغیرہ کی نوک
زنبور اور بچھو وغیرہ کا ڈنک
درندوں کے نوک دار دانت
٭ ھ - ب
نیشاپور - ف - موسیقی کے
ایک شعبہ کا نام ٭ ب
نیشان - ف نشان ٭ ب
نیشتر - ف - فصد کھولنے کا
نشتر ٭ بم
نیش زدن - ف - ڈنک
مارنا ٭ ج
نیشکر - ف - گنا ٭ ج
نیشوق - - آلوچہ - یہ
یونانی لفظ ہے ٭ ب
نیشمہ - ف - بانسری ٭ ن ج
نے عسکر - ف - قلم سے مراد
ہے اس لئے کہ عسکر ایک
موضع ہے اہواز سے اور یہاں
کا قلم بہت عمدہ ہوتا ہے ٭ غ

**نیفق** - مب - نیفہ - ازار بند کی جگہ ؛ م

**نیفہ** - ف - آزار بند ڈالنے کی جگہ - پوستین + بقچہ ؛ ن ب

**نیفہ سُشت کردن** - ف - کھانا کھلنے کو تیار رہنا - آرام کو تیار ہونا ؛ ش

**نَیک** - ع - جماع کرنا ؛ م مب

**نیک** - ف - اچھا - خوب - بہت ؛ ب - ن

**نیک آموز** - ف - واعظ ؛ بم

**نیکچریاں** - جمع نیکچری ، نیک بمعنی نیا + چری بمعنے سپاہی - نیا سپاہی - رنگروٹ نئی فوج - گروہ - مطلق فوج

**نیک خِواہ** - ف - خیر خواہ کسی کی بھلائی چاہنے والا ؛ بم

**نیک رُوز** - ف - خوش نصیب ؛ بم

**نیک فرجام** - ف - نیک انجام ؛ ج

**نیک محضر** - ف - نیک حضور اور نیک شکل اور خوبصورت آدمی ؛ بم

**نیکو** - ف - اچھا خوب ؛ بم

**نیکو شمائل** - ف - [illegible]

**نیکو گفتن** - ف - بقلب اضافت - آفرین - تعریف - ثنا ؛ بم

**نیکوئی** } ف - بھلائی - خوبی ؛ ج
**نیکی** }

**نیکی کردن و در آب انداختن** - ف - توقع عوض نیکی کرنا ؛ بم

**نَیل** - ع - پانا - پہنچنا ؛ مب

**نِیل** - ف - مشہور رنگ - جلا ہُوا سپند جس کا نظر لگنے کے خوف سے بچّوں کی پیشانی پر ٹیکا لگاتے ہیں ؛ ب

**نِیل بر چہرہ مالیدن** ف رحمت سے محروم رکھنا - رُو سیاہ کرنا ؛ بم

**نِیل بر یاں رفتن** - ف - امر غیر ممکن کو شہرت دینا جس کو نیل کا ماٹ بگڑنا بولتے ہیں ؛ بم

**نِیل پَر** } ف - نیلو فر ؛
**نِیل فر** } ب - ن - ج

**نِیل چشم زخم** } ف - وہ سیاہ
**نِیل چشم بد** } داغ جو بچّوں کے چہرے پر واسطے دفع نظر بد لگاتے ہیں ؛ بم

**نیلِ خمِ آسمان** - ف - آسمانی نحوست - ب - ج

**نیلرام** - ف - اس فرشتے کا نام جو برف اور مینہ اور اولے پر موکل ہے ؛ ن

**نیلک** - ف - ایک قسم کا ریشمی کپڑا ؛ غ

**نیل کشیدن** - ف - گدنا گدانا جسم کا داغنا + گُل کھانا ؛ بم

**نیل گاؤ** - ف - ایک قسم کا جنگلی چوپایہ ہوتا ہے جس کو نیلہ بھی کہتے ہیں ؛ ج

**نیلگری کردن** - ف - سبزہ اُگانے سے مُراد ہے ؛ ب

**نیلگوں** - ف - نیلہ رنگ ؛ ش ج

**نیلگوں پردہ** - ف }
**نیلگوں خیام** - ف }
**نیلگوں وطا** - ف ع }
**نیلی بحر** - ف - ع }
**نیلی پردہ** - ف } آسمان سے کنایہ ہے ج
**نیلی حقّہ** - ف ع }
**نیلی دوائر** - ف ع }
**نیمخانہ** - ف - }
**نیمخانۂ مینا** - ف - }

**نیلم** - ف - نیلے رنگ کا ایک قیمتی جوہر ہے ؛ غ

**نیلوفر** - مع - نیلوپل کا معرب ہے

مشہور پھول ہے جو پانی میں
اُگتا ہے۔ کنول کا پھول ؛ بج

نیلی تتق ۔ ف۔ نیلا پردہ۔
آسمان ؛ ز

نیم ۔ ف۔ آدھا۔ نصف ؛ بم

نیم آدمی ۔ ف۔ عورت سے
کنایہ ہے۔ اس لئے کہ شرع
میں دو عورتوں کی گواہی بمنزلہ
ایک مرد کے مقرر ہے ؛ غ

نیم اِشکنی ۔ ف۔ نیم شکری۔
ایک مٹھائی کا نام ہے ؛ ب

نیم بر ۔ ف۔ کشتی کا ایک داؤ
ہے ؛ غ

نیم بسمل ۔ ف۔ آدھ گھائل ؛
بم۔ ج

نیم تاج ۔ ف۔ تاج کی ایک
قسم ہے جو جواہر سے مرصع
ہوتا ہے ؛ غ

نیم تخت
نیم کت } ف۔ آرام چوکی ؛ ز

نیم ترک ۔ ف۔ خود آہنی
ٹوپی ؛ ب

نیم تسلیم ۔ ف۔ سلام کے
لئے ٹیڑھا ہونا۔ ناف کو ہاتھ لگانا ؛ بم

نیم تنہ ۔ ف۔ صدری ؛ ن

نیم تہ گردن ۔ ف۔ کمر سے
پکڑ کر دے مارنا ؛ بم۔ غ

نیم چرخ ۔ ف۔ ایک قسم کی
کمان ہے ؛ ن

نیمچہ ۔ ف۔ چھوٹا کپڑا یا بالاپوش۔
چھوٹی تلوار۔ بندوق ؛ بم

نیم حکیمہ ۔ ف۔ ہاف بوٹ ؛ ز

نیم خانہ ۔ ف۔ گنبد ؛ ن

نیم خوردہ ۔ ف۔ جھوٹا کھانا ؛ بج

نیم درگشت ۔ ف۔ چھوٹی مسند ؛ ن

نیم دینار ۔ ف۔ لب سے مُراد
ہے ؛ ب۔ بم

نیم راست ۔ ف۔ موسیقی کا
ایک پردہ ہے ؛ ن

نیم رُخ ۔ ف۔ ایک رُخی تصویر ؛ غ

نیم رس ۔ ف۔ پھل۔ سبزہ۔
شراب وغیرہ جو ابھی پختہ نہ ہوئی
ہو + وہ پرند جس کے پر ابھی اُڑنے
کے قابل نہ ہوں ؛ بم

نیم رنگ ۔ ف۔ ناقص
اور ناتمام رنگ اُڑا ہوا رنگ
ہلکا رنگ۔ پھیکا رنگ ؛ بم

نیم رُو خاکی ۔ ف۔ اصطلاح
میں رخسارے کے ایک پہلو
کو زمین پر رکھنے کو کہتے ہیں ؛ ب

نیمروزہ ۔ ف۔ دوپہر کا وقت
نیمروز } ف۔ دوپہر کا وقت
موسیقی کے ایک پردہ کا نام
نام لحن باربد ؛ ب۔ ن

نیم سُفت ۔ ف۔ سخن ناتمام
سے کنایہ ہے ؛ بم

نیم سوز خر ۔ حبشی سے
مُراد ہے ؛ ر

نیم سیر ۔ ف۔ آدھ رجا ؛ ز

نیمکار ۔ ف۔ ناتمام۔ ناقص +
مزدور ؛ بم۔ ن

نیم کارہ ۔ ف۔ ادھورا کام۔
ناقص کام۔ ناکام۔ ناقص ؛ بم

نیم کاسہ در زیرِ کاسہ داشتن
ف۔ مکر و حیلہ سے کنایہ ہے ؛
بم۔ ج

نیم گلہ ۔ ف۔ مترادف نیم کارہ +
ناقص + ناتمام ؛ غ

نیملک ۔ ف۔ چُٹکی ؛ ب

نیملنگ ۔ ف۔ کمان کی قربان ؛ ن
جس میں کمان رکھتے ہیں +
کمان ؛ ن

نیم مست ۔ ف۔ آدھا مست +
مست۔ بے خبر ؛ بم

نیمور ۔ ف۔ آلہ تناسل ؛ ن۔ ش

نیمہ - ف - آدھا - نصف + طرف
جانب + معماروں کا آدھا گز +
بُرقع + ایک قسم جامۂ کوتاہ
کی + بم - غ - ج
نیمہ قندیل - ف - ع - نیا
چاند + ب - ج
نیم ہلال - ف - معشوق کا
ہونٹھ + بم
نے سے - ف - نہیں نہیں +
نیو - ف - پہلوان - دلیر - بہادر + ن

نیوار - جوّ - خلا - آکاس +
مابین زمین و آسمان + ج
نیو بار بیدن - - نہ بھرنا -
اصل میں نہ او بار یدن ہے
اور باریدن بمعنے پر کرنا نکل جانا + ن
نیوتش - ف - جماع - مجامعت + ن - ج
نیوتور - ف - غرور - تکبر + ن
نیور - - کائنات + ن
نیوراد - ف - انتظام + ن
نیوساو - ف - ابقا باللہ ہمیشہ رہنے

والا - بے زوال + ن - ح
نیوش - ف - صیغہ امر ہے بمعنی سُن
اور اکثر اسم کے ساتھ مرکب ہو کر بمعنی فاعل کے آتا ہے + ن
نیوشا - ف - سننے والا + ب - ن - ج
نیوشہ - ف - سخن چین + ن - ح
نیوشیدن - ف - سُننا - ڈھونڈنا + ب ن
نیور نیوار - ف - کائنات - جوّ - خلا + ن
نیوہ - ف - نالہ - نوحہ + ن
نیہن - ف - نرکل کی چیز اور
خانہ تیلیں بمعنی چھپّر +

## و

وا - ف - گشادہ - کھلا ہوا +
جدا + پھر + ساتھ + وائی
واویلا + ایک قسم کا آش
+ غ - ن
وا اُفتادن - ف - لیٹ
رہنا + بم
وابا - ف - سمجھنے کی قوت -
قوت فہم + ج
وابستگاں - ف - جمع
وابستہ - رشتہ دار - ایک
گھر کے متعلق لوگ + ج
وابستن - ف - باندھنا + ج

وابستہ - ف - بندھا ہوا +
متعلق + رشتہ دار - عزیز + ج
وابل - ع - بڑی بڑی بوندوں
کا مینہ + بم
وابو / وابور - ف - دخانی جہاز + ز
واپوسیدن - ف - اعراض
کرنا + انکار کرنا + بم - غ
واپس - ف - ہٹا ہوا - پھرا
ہوا + بم - ج
واپسیں - ف - پچھلا - اخیر + ج
واپور - ف - جہاز + ز

وات - ف - کلام + پوستین +
ندی + ن
واتگر - ف - پوستین بنانے
والا + ن
واتگر - ف - شاعر - قصہ خوان
ایک نالے کا بھی نام ہے +
ب
واثق - ع - مضبوط + ج
واج - ف - پرسش - پوچھ
گچھ + ن
واجار - ف - بازار + ب
واجب - ع - ضروری - دایم

ہمیشہ۔لازم + سزاوار ہونے
والا۔خدا تعالےٰ ؛ غ۔م
واجبات۔ع۔جمع واجب ؛ ج
واجِبُ الوُجُود۔ع۔ وہ ذات
جس کا ہونا ضروری ہے یعنی
خُدا تعالےٰ ؛ غ ؛ ج
واجبی۔ف (وہ بات جو نہایت
درست ہو یا واجب ہو) +
وظیفہ + روزینہ ؛ بم۔غ
واجد۔ع۔پانے والا ؛ ج
واجُستن۔ف۔ بہت
ڈھونڈھنا ؛ ج
واجِف۔ع۔لرزندہ۔جس کا
دل دھڑکتا ہو ؛ م۔ش
واچیدن۔ف۔چننا۔چکھنا ؛ ش
واحد۔ع۔ایک ؛ م۔ش۔
خدا تعالےٰ کا ایک نام ہے ؛
واخ۔ف۔یقین + وہ گمان
جو یقین کے قریب ہو + درست
واہ وا۔خوب ؛ ن۔ب
واخریدن۔ف۔ظاہر میں
خرید نا۔سب کے سامنے مول
لینا۔خرید کرنا ؛ ج
واخوست۔ف۔مطالبہ۔
حساب لینا۔بازخواست +

واخُوردن۔ف۔ملاقات
کرنا ؛ غ
واخیدن۔ف۔دھنکنا ؛ ن۔ش
وأد۔ع۔زندہ درگور کرنا ؛ م
واد۔ف۔باد۔ہوا + لڑکا ؛ ن
وادادن۔ف۔واپس دینا ؛ بم
واداشتن۔ف۔رکھنا ؛ ج
وادی۔ع۔پہاڑوں اور ٹیلوں
کے مابین کھلا راستہ + جنگل
۔نالہ + مقدمہ + معاملہ ؛ م بم۔غ
وادِیان۔ف۔بادیان۔سونف
جو ایک مشہور دوا ہے ؛ ب۔غ
وادِیِ ایمن۔ع۔وہ جنگل جس
میں حضرت موسےٰ ؑ نے نور
الٰہی درخت کے اُوپر دیکھا تھا
اور ایمن اس وجہ سے کہ یہ
صحرا کوہ طُور کے داہنی طرف
ہے ؛ غ
وادِیدن۔ف۔دیکھنا ؛ ج
وار۔ف۔مانند۔مشابہ + طرز
لایق + روش + نوبت۔رسم
دستور + عادت + مرتبہ +
دفعہ + باری۔صاحب + خداوند
مقدار + بوجھ ؛ ن۔ب
وارِث۔ع۔میراث لینے والا ؛ م

وارِثِ تاج و نگیں۔ف۔
شہزادہ اور ولیعہد سے کنایہ
ہے ؛ غ
وارِدات۔ع۔جمع وارِد۔
واقعہ۔حادثہ + وہ حال جو
آدمی پر گزرے ؛ ج
وارِد۔ع۔آنے والا۔قاصد۔
؛ سب۔م
واردَن۔ف۔روٹی بڑھانے
کا بیلن ؛ ب۔ن
وارَسیدن۔ف۔پہنچنا۔
خبر پانا ؛ ج۔بم
وارَستگی۔ف۔آزادی۔
فارغ البالی۔بے قیدی ؛ ج
وارَستہ۔ف۔آزاد۔
فارغ البال ؛ غ۔ج
وارِغ۔ف۔لکڑی اور مٹی
کا بند جو پانی میں لگاتے ہیں ؛ ب
وارَفتن۔ف۔جانا ؛ بم۔ج
وارَفتگی۔ف۔مضمحل ہونا۔
پشیمان ہونا۔گداز پن +
بیخودی ؛ غ
وارن۔ف۔کنگنی۔آرنج ؛ ن
وارنج۔ف۔مترادف وارن
و کنگنی ؛ ب

وارُوں } ف۔شوم۔اُلٹا ۔ بم۔ب
وارُونہ
وارہ۔ف۔دیکھو وار۔ب۔ن۔
واز۔ف۔کھُلا ہوا۔ظاہر۔ج
وازُوں۔ف۔اُلٹا۔اوندھا معکوس۔نامبارک۔بم
وازگُوں۔ف۔برگشتہ۔اُلٹا۔نامبارک۔منحوس۔بم۔ب
واژوں۔ف۔واژگون کا مخفف ہے۔ب۔غ
واژوں بخت۔ف۔بد نصیب۔بم
واژہ۔ف۔ژند و پاژند کی زبان میں کلمہ کو کہتے ہیں۔ن۔ب
واس۔ف۔گیہوں کا خوشہ۔
واسِطہ۔ع۔درمیانی۔بیچ والی۔سفیر۔ایلچی۔م
واسِطۃُ العِقد۔ع۔بیش قیمت اور بڑا موتی جو موتیوں کی لڑی کے بیچ میں ہوتا ہے۔غ۔م۔ل
واسِطی۔ع۔شہر واسط کا۔جیسے واسطی قلم مشہور ہے۔ج
واسِع۔ع۔پھیلنے والا۔وسیع حق تعالےٰ کا نام۔م

واسوختن۔ف۔معشوق سے بیزار ہونا اور منہ پھیر لینا۔بم
واسوختگی۔ف۔جلن۔سوزش۔غ
واشامہ۔ف۔عورتوں کی اوڑھنی۔ن
واشُدن۔ف۔شگفتہ ہونا۔کھلنا۔جُدا ہونا۔تکلیف سے نکلنا۔غ
واشِمہ۔ف۔وُہ عورت جو دوسری عورتوں کے ہاتھ (اور پاؤں وغیرہ) پر سُوئی سے گُدنا۔گودتی ہے۔م
واشہ۔ف۔باشہ۔مشہور جانور ہے۔ب
واشی۔ع۔سخن چین۔دروغگو۔جھُوٹا۔م
واصِف۔ع۔تعریف کرنے والا۔ش
واصِل۔ع۔ملنے والا۔ملاقات کرنے والا۔ملا ہُوا۔م
واضِح۔ع۔روشن۔کھلا ہوا۔ظاہر۔م
واضِع۔ع۔رکھنے والا۔وضع کرنے والا۔بنانے والا۔ش۔م

واضِعِ چار کتاب۔ف۔خدا۔جس نے توریت حضرت مُوسیٰ ع اور زبور حضرت داؤد ع اور انجیل حضرت عیسےٰ ع اور قرآن شریف حضرت محمد صلعم پر نازل فرمایا۔غ
واعَجَبَاہ۔ع۔مقام افسوس پر کہتے ہیں یعنی اے تعجّب واضح ہو کہ بحالت نُدبہ آخر الفاظ میں الف اور ہا واسطے بڑھانے آواز کے زیادہ کرتے ہیں۔جیسے واحسرتا۔وامصیبتا وغیرہ۔غ
واعِد۔ع۔وعدہ کرنیوالا۔ج۔م
واعِظ۔ع۔نصیحت کرنے والا۔ش۔م
واعی۔ع۔نگاہبان۔نگاہ رکھنے والا۔یاد رکھنے والا۔فریاد کرنے والا۔م۔منب
وافِد۔ع۔قاصد۔پیام لے کے کسی کے پاس جانے والا۔شتر سوار۔م
وافِر۔ع۔بہت۔کثیر۔ش۔ج
وافی۔ع۔پورا۔تمام۔کامل۔غ م

**وَافِی الحَسَب** -ع- وہ شخص جو شرافت مال و دین و علم و دیگر کمالات میں کامل ہو ؛ غ
**واقِد** -ع- آگ روشن کرنے والا ؛ م
**واقع** -ع- ہونے والا ؛ م - ب
**واقعات** -ع- جمع واقعہ ؛
**واقع شُدن** -ف- کسی امر کا ظاہر ہونا + دوچار ہونا ؛ بم
**واقِعہ** -ع- خواب + جنگ + حادثہ + سختی + قیامت + موت - کارِ حال ؛ ش - غ
**واقِعہ دیدہ** -ف- تجربہ کار ؛ ج
**واقِعہ طَلَب** -ف- مُفسد - جنگجو ؛ غ
**واقعی** -ع- درست - صحیح - ٹھیک واقع کے مطابق ؛ ج
**واقِف** -ع- کھڑا ہونے والا + جاننے والا ؛ م
**واقفیّت** -ع- جان پہچان - علم - آگاہی ؛ ج
**واقی** -ع- پرہیز کرنے والا + ڈرنے والا + نگاہ رکھنے والا - حفاظت کرنے والا ؛ م
**واک** -ف- ایک نیلے رنگ کا پرندہ ہے جو دریا کے کنارے پر بیٹھتا ہے ؛ ب ش
**واکَرْدَن** -ف- کھول دینا - فارغ کرنا ؛ غ
**واکَشیدَن** -ف- زبردستی یا حیلہ سے کوئی چیز کسی سے چھین لینا + کمان وغیرہ کا خوب کھینچنا ؛ بم - غ
**واگِرِفتَن** -ف- واپس لے لینا + ہٹا لینا ؛ بم
**واگرنَہ** -ف- اور نہیں تو ؛ ج
**واگون** -ف- چار پہیے کی گاڑی - چوپہیہ بگھی - چھت دار گاڑی - انگریزی لفظ ویگن سے ماخوذ ہے ؛ ر
**واگویَہ** -ف- گفتگو + سنی ہوئی بات کا دہرانا - چرچا ؛ غ
**وال** -ف- ایک قسم کی مچھلی جس کے چھلکا بھی ہوتا ہے ؛ ش - غ
**والا** -ف- بزرگ - بلند + قد و قامت + قدر - مرتبہ + ایک قسم کا باریک ریشمی کپڑا ہے + مکان کی چھت + دیوار کا ردّہ ؛ ن - ش
**وَ اِلّا** -ع- اور جو نہیں ؛ ج
**والا جاہ** -ف- بلند مرتبہ ؛ ن - ج
**والاد** -ف- چھت - قالب - طاق - گنبد + دیوار کا ردّہ ؛ ش ن
**والادگر** -ف- معمار - دیوار بنانے والا ؛ ج
**وَ اِلّا فلا** -ع- اگر نہیں تو خیر ؛ ر
**والان** -ف- سونف - بادیان ؛ غ ن
**والانہ** -ف- زخم - گھاؤ ؛ ن
**والِد** -ع- باپ ؛ م
**والِدہ** -ع- ماں جننے والی ؛ ش
**والِدَین** -ع- ماں اور باپ ؛ ش
**والغونَہ** -ف- غازہ - گلگونہ ؛ ش - ب
**وَاللہ** -ع- خدا کی قسم ؛ ج
**وَاللہُ اَعْلَم** -ع- اور خدا خوب جانتا ہے ؛ ج
**والِیدَن** -ف- پیٹنا ؛ بم
**والِہ** -ع- شیفتہ - سرگشتہ - عاشق - مفتون ؛ م
**والہ** -ف- ایک قسم کا باریک ریشمی کپڑا - سراب - دھوکا ؛ ن
**والی** -ع- دوست - حاکم - مالک - خویش - قریب - سرپرست ؛ غ ش

وائے سپہرِ پنجم - ف - ع - مریخ
وائے عقرب } ب - ع

وام - ف - قرض - رنگ ÷ ن

وامانْد - ف - بقا - قیام - باقی رہنا ÷ غ

وامانْدگاں - ف - جمع واماندہ پیچھے رہے ہو ÷ ج

وامانْدن - ف - پیچھے رہنا - باقی رہنا + عاجز رہنا ÷ ج

واماندہ - ف - پس ماندہ + باقی بچا ہوا - پس خوردہ جھوٹا یعنی آگے کا بچا ہوا کھانا + عاجز ÷ ج - غ

وام خواہ - ف - قرضخواہ - اپنا قرض دیا ہوا مانگنے والا ÷ ج

وامزال - ف - مامیرا ÷ ن

وامِ زرین - ف - مٹی کا وہ ذرہ جس سے انسان بنا ہے ÷ ب

وامق - ع - عاشق - چاہنے والا ÷ م

وان - ف - حرف تشبیہ ہے مانند + اور بمعنی محافظ و نگہبان کے بھی آتا ہے ÷ ن

وانگر بستن - ف - دیکھنا ÷ ج

وانمود - ف - عرض - اظہار ÷ م

وانمودن - ف - عرض کرنا - ظاہر کرنا ÷ ج

وانہندہ - ف - کسی چیز کو کسی مقام پر رکھنے والا + پیدا کرنے والا ÷ غ

واویلا - ع - افسوس + مجازاً بمعنی فریاد اور واویلاہ - نیز یا دتی ہا کے بھی آتا ہے ÷ غ - ج

واہ - ف - خوب ÷ ش

واہب - ع - بخشنے والا ÷ غ - م

واہمہ - ع - قوت وہمیہ جو جزئیات کو معلوم کرے ÷ غ

واہی - ع - سست - دریدہ شگافتہ ÷ غ - م

واہی العرا - ع - دستآویز ÷ غ

واہیہ - ع - سست - پھٹا ہوا + بکھرا ہوا - اور بمعنی گمراہ کے بھی آیا ہے ÷ م - غ

وایا - ف - ضروری + حاجت مراد + کشادہ ÷ ش - ب

وایا وائے آہ و نالہ - ف - نوحہ - ماتم - گریہ ÷ ن

وایہ - ف - حاجت - مراد + مجازاً بمعنی مقدمہ - اور بمعنی معتاد ہر روز کے مثل خوراک افیون وغیرہ کے بھی آیا ہے ÷ غ - ش

وبا - ع - موت - عام - موت جو بسبب ہوا خراب ہونے کے عام ہوتی ہے ÷ م

وبال - ع - ناگوار ہونا + سختی گرانی - عذاب ÷ م - غ

وبر - ف - بلی کے مشابہ نیلے رنگ کا ایک جانور ہے - جس کی کھال سے پوستین بناتے ہیں ÷ ن - ش

وبر - ع - اونٹ کے بال - روئیں دار ہونا ÷ م

وبردک - ف - چیستان ÷ ج - ب

وبص - ع - چمکنا ÷ م ب

وبیص - ع - چمکنا ÷ م - غ

وت - ف - پوستین ÷ ن

وتد
وتِد } ع - لکڑی کی میخ - کھونٹی ÷ م غ

وتر - ع - وہ عدد جو دو پر پورا تقسیم نہ ہو سکے - طاق جفت کی ضد ÷ م

وتر - ع - کمان کی زہ - کمان کا چلہ - باجے کے تار ÷ م

**وَتَک** - ف - بٹیر ÷ ن

**وَتَکشَر** - انگور کا دانہ یا بیج ÷ ب

**وَتَگر** - ف - پوستین بنانے والا ÷ ب

**وَتِیرَہ** - ع - راہ - روش - بنا - اصل - دستور ÷ م

**وَتِین** - ع - ایک رگ ہے جس سے دل معلق ہے - اس کے کٹ جانے سے آدمی فوراً مر جاتا ہے ÷ م

**وِثاق** } ع - بند - قید ÷ م
**وَثاق** }

**وُثاق** - ف - گھر - حرم سرا ÷ ش

**وَثقے** - ع - اُستوار - مضبوط ÷ م

**وَثَن** - ع - بُت - جمع - اوثان ÷ م

**وَثَنی** - ع - بُت پرست ÷ غ

**وُثُوق** - ع - اُستواری - اعتماد - بھروسہ ÷ م

**وَثِیق** - استوار - مضبوط ÷ م

**وَثِیقہ** - ع - عہد - پیمان - عہدنامہ - دستاویز ÷ م - ش

**وَجّ** - ع - ایک دوائی کا نام ÷ م - ش

**وَجا** - ع - خوف + غم + ضعف - تھپڑ لگانا ÷ غ - ش

**وِجا** - ع - خصی کرنا ÷ غ - ش

**وِجار** - ع - گفتار - اور بھیڑیے کے رہنے کی جگہ ÷ م - ش - غ

**وَجاہَت** - ع - خوبصورتی - عزّت - روشناسی - چہرے کا روشن ہونا ÷ ش

**وَجَب** - ع - بالشت ÷ غ - ج

**وِجد** - ع - تونگر ہونا ÷ م

**وَجد** - ع - غمگین ہونا + عاشق ہونا - مجازاً ذوق و شوق کی حالت جو اکثر صوفیوں کو راگ سننے سے ہوتی ہے ÷ ش - م - غ

**وِجدان** - ف - کھوئی ہوئی چیز کو پانا + جاننا - دریافت کرنا ÷ غ - م - ک

**وَجر** - ف - فتوے - حاکم شرعی کا حکم ÷ ب

**وُجرگر** - ف - مفتی ÷ ب

**وَجَع** - ع - درد - دُکھ ÷ م

**وَجَل** - ع - ڈرنا ÷ م

**وَجِل** - ع - ڈرپوک - ڈرنے والا + وہ شخص جو بسبب وہم کے خائف ہو ÷ م - غ

**وَجنَک** - ف - چونچ ÷ ب ج

**وَجنَہ** } ف - رخسار - گال
**وُجنَہ** }

**وَجَنات** - ع - جمع وجنہ ÷ ج - ب

**وُجُوب** - ع - واجب ہونا - لازم ہونا + سزاوار ہونا + مقرر ہونا ÷ م

**وُجُود** - ع - مطلوب کا پانا + ہستی - مجازاً جسم - بدن ÷ م - غ

**وُجُود سازِ مَعاوِن** - ف - آفتاب ÷ ج - ب - ش

**وَجُود نہادن چیزے را** - ف - کسی شے کو کسی قابل جاننا ÷

**وَجُور** - ع - پتلی دوا جو حلق میں ٹپکائیں ÷ م

**وُجُوہ** - ع - جمع وجہ، چہرے ÷ م

**وُجُوہِ خزانہ** - ف - خزانے کی رقم ÷ ز

**وَجہ** - ع - چہرہ - مُنہ + طریقہ طور + ذات + حقیقت + وہ چیز جس کے سبب سے معاش کریں - جیسے زمین - مشاہرہ وغیرہ - اور بمعنی طرف اور جانب کے بھی ہے ÷ م - غ

**وِجہَۃ** - ع - طرف - جانب + قبلہ - وہ مقام جس کی طرف مُنہ کیا جائے ÷ غ - م

وُجہِ کفاف - ع - وُہ گزارہ جو کافی ہو + قوتِ لایموت ؛ ج

وَجیز - ع - کوتاہ - مختصر ؛ غ

وَجیع - ع - دردناک ؛ م

وَجیہ - ع - مرد رُوشناس + خوبصورت + صاحب جاہ + دولتمند + خوشنما چیز ؛ م - غ

وُحدان - ع - جمع واحد - ایک ایک ؛ م

وَحدانیّت - ع - یگانگی - واحد ہونا + ایک ہونا ؛ ش

وَحدت - ع - تنہائی - ایک ہونا ؛ م

وَحدتُ الوُجود - ع - صوفیوں کی اصطلاح میں کل موجودات کو ایک وجود حق تعالےٰ کا جاننا - اور وجود ماسوا کو محض اعتباری سمجھنا - جیسے موج حباب - بھنور - قطرہ وغیرہ سب کو پانی معلوم کرنا ؛ غ

وَحدتِ ارادی - ع - بغیر کسی کے جبر کئے انبیا کے قول پر اعتماد کر کے محض اپنے ارادے اور اعتقاد سے خدا کو ایک جاننا اعتقادی وحدت ؛ ع

وَحدتِ قہری - ع - کسی کے مجبور کرنے سے خدا کو ایک جاننا ؛ غ

وَحدتِ نوعی - ع - نوع میں ایک ہونا - زید - عمرو - بکر - وغیرہ میں وحدت نوعی ہے - اس لئے کہ یہ سب انسان ہیں - غ

وُحُش - ع - جمع وحشی - جنگلی جانور ؛ م

وَحشت - ع - نفرت - اندوہ + تنہائی ؛ م

وَحشی - ع جنگلی جانور + بائیں طرف + کسی عضو کا بیرونی رُخ اور اندرونی رُخ کو اِنسی کہتے ہیں جیسے پشت دست کو جانب وحشی اور کف دست کو جانب اِنسی ؛ م - غ

وَحشی ہائے ینگی دُنیا - ف - ینگی دنیا - امریکہ کے وحشی آدمی ؛ ز

وَحل - ع - کیچڑ - دَلدل + کیچڑ میں گرنا ؛ م

وُحوش - ع - جمع وحش - جنگلی جانور ؛ غ

وَحی - ع - پوشیدہ بات - کتاب خدا کا پیغام + نرم آواز سے بات کہنی + اشارہ کرنا ؛

وَحید - ع - یگانہ + تنہا - اکیلا ؛

وَحیِ مُنزل - ع - قرآن شریف

وَخ - ف - واہ واہ ؛ ب

وَخامت - ع - ناموافقت گرانی - دشواری - ناسازگاری ؛ م

وَخَر - ف - جگہ - مکان ؛ ب

وَخش - ف - ایک مرض ہے جو بہائم کے ہاتھ پاؤں میں ہوتا ہے ؛ ن

وَخِش - ف - وُہ گھوڑا جو مرض وخش سے لنگڑا ہو ؛ ن

وَخشُور - ف - پیغمبر - رسول ؛ ب - ن

وَخشُور نہاد - ف - شریعت ؛ ب

وَخم - ع - ناگوار + ناسازگار ؛ ع - م

وَخ وَخ - ع - واہ واہ - کیا خوب ؛ ب

وَخیم - ع - دشوار - گراں ناگوار + بد + زشت ؛ م - غ

وُدّ - ع - دوستی ؛ غ

وَد - ف - دانا - حکیم ؛ ب

وِداد - ع - دوستی کرنا محبت کرنا ۔ م - مب
وَداع - ع - رخصت کرنا ۔ غ
وَداءِ - ف - آگ ۔ ب
وَدائع - ع - جمع ودیعت - امانتیں ۔ م
وَدَع - ع - مہرہ سفید جو دریا سے نکلتا ہے - ہندی سنکھ جسے بجاتے ہیں ۔ م
وَدُود - ع - دوست (خدا کا نام) ۔ مب
وَدیعت - ع - امانت - دھرور ۔ م
وَر - ع - جمیع معانی میں بَر کے ہم معنی ہے - نیز - خداوند - صاحب - رکھنے والا یہ لفظ بغیر دوسرے لفظ کے ساتھ ملے ہوئے مستعمل نہیں ہوتا ۔ آن
وِراثت - ع - مُردے کے مال کا وارث ہونا - میراث پانا ۔ مب
وَراجی - بک بک کرنا ۔ ز
وُرّاز / وُراز - ف - سُؤر - خُوک ۔ ن
وُراغ - ف - آگ کا شعلہ روشنی چمک ۔ ن

وَرّاق - ع - کاغذ کاٹنے والا ورق بنانے والا + دولتمند + لکھنے والا - محرّر ۔ م
وَرام - ف - ہلکی اور آسان چیز ۔ ن
وَرانبر - ف - طرف - جانب ۔ ن
وَرا - ع - پس - عقب - پیچھے فرزندزادہ + سوا + بدون ۔ م - غ
وَرا / وَرائے - ع - دُنیا - مخلوقات ۔ ش - م
وَرائے پُشت و بُلند - ف - عالم لاہوت - عالم عدم ۔ ب
وَرا - ف - اورا کا مخفف ہے - اُس کو ۔ ب - ش
وَرپوشنہ / وَرپوشہ - ف - اوڑھنی چادر - رومال تولیہ ۔ ب - ج
وَرتاج - ف - سُورج مکھی کا پھول - نیلوفر کا پھول - کنول کا پھول ۔ ب
وَرتیج - ف - ایک چھوٹا سا پرندہ ہے جسے ہندی میں بودنہ کہتے ہیں ۔ ن
وَرَثہ - ع - جمع وارث - میراث پانے والے لوگ ۔ غ - م

وَرج - ف - قدر - رتبہ + کھونا ۔ ن
وَرخج - ف - زبون - پلید ۔ ن
وَرخرچ - ف - فضول خرچ زیادہ خرچ کرنے والا ۔
وَرخش - ف - ایک ورم کا نام جو ناخن کی جڑمیں پیدا ہوتا ہے ۔ غ - ج
وَرخوردن - ف - ملاقات کرنا ۔ غ
وَرد - ع - گلاب کا پھول ۔ غ
وِرد - ع - وظیفہ ہر روز کا کام - پیاسے + پانی پینے کی جگہ - پنگھٹ + پانی پینے کی باری + تپ کی نوبت + سرخ شیر ۔ م - غ
وِردان - ف - مسّا ۔ ن
وَرد مُربّا - ع - گلقند ۔ غ
وَردوک - ف - چھپر ۔ ب
وَردہ - ف - بُرج + بُرج - کبوتر ۔ ب
وَردی - ع - گلابی - گلاب کی سی رنگت ۔ ج
وَرز / وَرزہ - ف - حاصل - کسب کھیتی ۔ ن
وَرزاؤ - ف - ہل کا بیل ۔ ن

وَرزِدَن - ف - واہیات بکنا ۔ ز

وَرزِش - ف - ڈنڈ پیلنا - کثرت کرنا - مگدر ہلانا وغیرہ وغیرہ ۔ م

وَرزَکَن - ف - پانی سے بھرا ہُوا کوزہ ۔ ن

وَرزگر } ف - کاشتکار - مزارع ۔ کسان ۔ ن
وَرزی }

وَرزِم - ف - آگ ۔ ن

وَرزیدَن - ف - مشق کرنا ۔ اختیار کرنا ۔ کاشتکاری کرنا - پے درپے کام کرنا ۔ ج - ن

وَرس - ف - اونٹ کی نکیل - مُہار - ن - ب ۔ ایک میل ۔

وَرساز } ف - آراستہ آدمی ظریف ۔ ن
وَرسازہ }

وَرسیج - ف - دہلیز - چھت ۔ ن

وَرشاد - ف - روزینہ - وظیفہ راتبہ ۔ ن

وَرشنگ - ف - خوشنما - عجیب ترازو کا پلڑا ۔ ب

وَرشان - ع - جنگلی کبوتر ۔ قمری ۔ ن - ب

وَرغستن - ف - دھونا ۔ ن ج

وَرشک - ف - دوا کی تھیلی ۔ ن - ج

ورشکستہ - دیوالیہ ۔ ز

وَرطہ - ع - وہ زمین جس میں راہ نہ ہو - ہلاکی کا محل ۔ مجازاً پانی کا بھنور ۔ م - غ - ش

وَرَع - ع - پرہیزگاری ۔ م

وَرِع - ع - پرہیزگار پارسا ۔ م

ورغلانیدن - ف - بہکانا ۔ ج

وَرفان - شفاعت کنندہ ۔ ب

وَرَق - ع - درخت کا پتّہ ۔ کاغذ کا ٹکڑا - کٹا ہُوا کاغذ ۔ سیم و زر ۔ م

وُرق - ع جمع وَرقا - کبوتر - فاختہ ۔ غ - ج - مب

وَرقا - ع - فاختہ - کبوتر ۔ غ - مب

وَرقِ آفتاب - ف - محبوب کا رُخسارہ ۔ ب - ج

وَرقِ باد - ف - زبان ۔ ب ج

وَرقِ خام - ف - اہل دفتر کا کاغذ جس کو کچا چٹھا کہتے ہیں ۔ م

وَرقِ الخیال - ع - بنگ جس کو ہندی میں بھنگ کہتے ہیں یہ ایک نشہ کی چیز ہے ۔ غ ج

وَرق ریختن - ف - بازی کو مات کرنا - خراب کرنا ۔ غ

وَرقِ زیارۃ - ع - ملاقاتی کارڈ ۔ ز

وَرقِ کسے در نوشتن - ف - کسی کا نام و نشان مٹا دینا ۔

وَرق گردانیدن - ف - فعل عبث کرنا - اپنی بے علمی کا عیب چھپانا ۔ اپنی قدیمی وضع کا یکبارگی ترک کر دینا ۔ غ - ب

وَرق وَرق گشتن - ف - خوب مطالعہ کرنا ۔ م

وَرَقہ - ع - ٹکٹ ۔ ز

وَرَقۂ بنک - ف - نوٹ ۔ ز

وَرَقۂ پوسٹ - ف - پوسٹ کارڈ ۔ ز

وَرَقۂ تحویل - ع - چک ۔ ز

وَرک - ایک کانٹوں دار خوشنما پھول والا درخت ۔ ہ

وَرِک } ع - سُرین ۔ چوتڑ
وَرک } کولا ۔ م

وَرکاک - ف - گِد ۔ ن

**وَرَل** - ف - سقنقور کے مشابہ ایک جانور ہے ۔ ن

**وَرْکَنگ زَدَن** - ف - بھاگ جانا ۔ م

**وَرْم** - ع - سوجن ۔ م

**وَرْمال زَدَن** - ف - جان کے خوف سے بھاگ جانا ۔ م - ب

**وَرْمالیدن** - ف - پائنچے اٹھانا + بھاگ جانا ۔ مب

**وَرْمَت** - ف - ننگا - برہنہ ۔ ن

**وُرْنا** - ف - مرادف برنا - جوان ۔ ب

**وَرْنامہ** - ف - خط کا عنوان ۔ ن

**وَرَندَل** - ف - قسمے از بندوق ۔ ذ

**وَرْنَم بِنِہادن** - ف - کسی کو قتل کرکے زمین میں گاڑ کر اس پر پھول بو دینے + نظر سے غائب ہو جانا ۔ ب - ج

**وَرْنہ** - ف - اور جو نہیں - نہیں تو ۔ ج

**وَرْوارہ** - ف - بالاخانہ ۔ ن - ش

**وُرُود** - ع - کسی جگہ کے اندر جانا - داخل ہونا - نازل ہونا ۔ م - غ

**وَرَہ** - بیوقوف - احمق ۔

**وُریب** - ف - اُریب - ٹیڑھا - بیڑھا - ترچھا ۔ ب - ن

**وَرِید** - ع - گردن کی رگ + اور طبیبوں کے نزدیک وہ رگ جو دھڑکتی نہ ہو - برخلاف شریان کے کہ وہ دھڑکتی ہے ۔ م - غ

**وِزارت** - ع - وزیر ہونا ۔ غ

**وَزاں** - ف - رواں - جاری ۔ غ

**وِزْر** - ع - گرانی - بوجھ بھاری بوجھ جو پیٹھ پر اٹھائیں + پشتارہ - گناہ + ہتھیار + (جمع اَوزار) ۔ غ - مب

**وُزَراء** - ع - جمع وزیر - سلطنت کا بوجھ اُٹھانے والا ۔ مب

**وُزُرگ** - ف - بزرگ ۔ ن

**وَزِش** - ف - ہوا کا چلنا - یہ لفظ حاصل مصدر ہے ۔ ج - غ

**وَزَغ** } ع - گرگٹ ۔ م

**وَزَغہ** } مینڈک ۔ غ - ز

**وَزَق دَر آسْتین** - ف - میلا کچیلا آدمی ۔ ب

**وَزَق دَر زَمین کَردَن** - ف - فتنہ اُٹھانا ۔ ب

**وَزْن** - ع - تولنا + بوجھ + اندازہ - اور فارسی میں بمعنی عزت اور وقار اور بزرگی کے مستعمل ہے ۔ م - غ - ش

**وَزْن بر خویشتن گزاشتن** - ف - اپنے تئیں بڑا سمجھنا ۔ م

**وَزْنِ سَنگ** - ف - قدر و قیمت - وقار و تمکین ۔ ب

**وَزِیدَن** - ف - ہوا کا چلنا ۔ ج

**وَزِیر** - ع - وہ شخص جو بوجھ اٹھانے میں کسی کا شریک ہو - چونکہ سلطنت کے کام کا بوجھ اُٹھانے میں وزیر بادشاہ کا شریک ہوتا ہے اس لئے یہ نام ہُوا ۔ مب - م

**وَزِیرِ حَرب** - ع - جنگی وزیر ۔ ز

**وزیرِ خارجہ** - ع - فارن سکریٹری - غیر سلطنتوں کے تعلق کا وزیر ۔ ز

**وَزِیرِ داخِلہ** - ف - پرائیویٹ سکریٹری - اندرونی معاملات کا وزیر ۔ ذ

**وزیرِ عَدلِیہ** - ع - کونسلر ۔ ز

**وَزِیرِ عُلوم** } ع - سر رشتہ تعلیم

**وزیرِ مَعارِف** } کا وزیر ۔ ز

وَزیرِ فوائِد - ع - عام کارخانجات
کا افسر ۔ ز
وَزیرِ مالیہ - ف - فنانشل
منسٹر ۔ ز
وزیرِ مختار } ع - سفیر
وزیرِ مفوّض } ایلچی ۔ ز
وُژول - ف - ٹخنے کی ہڈی +
شور - غوغا + تقاضا ۔ ب ن
وَژم - ف - نحس ۔ دستنبو
وَژَن - ف - کثافت - نجاست
وُژولیدن - ف - شور
کرنا ۔ ن - ب
وَژوہ - ف - چھت سے مینہ
کا پانی ٹپکنا ۔ ن - ب
وُژہ - ف - بالشت ۔ ن
وِسادہ - ع - تکیہ - جمع وَسائد ۔ سب
وَساطت - ع - درمیان ہونا
وسیلہ ہونا + واسطہ ہونا ۔
غ - سب
وِسام - ع - تمغہ ۔
وَسامت - ع - خوبی - زیبائی
خوبصورتی ۔ م - سب
وَساوِس - ع - جمع وَسواس
۔ غ
وَسائِد - ع - جمع وِسادہ - تکیے ۔ سب

وَسائِط - ع - جمع واسطہ -
واسطے - وسیلے ۔ سب
وَسائِل - ع - جمع وسیلہ - ذریعے
وُستا - ف - خدا کی تعریف +
مخلوق کی تعریف ۔ ن
وَستی - ف - ترجمہ + شرح ۔ ن
وَسخ } ع - چرک - میل ۔
وَسَخ } غ
وَسِخ - ع - چرکیں - میلا ۔ م
وُسَد - ف - مرجان - مونگا ۔ ن ب
وَسَط - ع - میانہ روی - درمیانہ
برگزیدہ + بزرگوار + وہ چیز جو
میانہ ہو + وہ چیز جو بیچ میں
واقع ہو + وہ چیز جو متوسط
ہو ۔ م
وَسْط - ع - درمیان - ہر چیز
کا بیچ ۔ م
وُسطیٰ - ع - درمیانی + بڑی
خاص + بیچ کی اُنگلی + اوسط
کا مونث ہے ۔ م
وُسع - ع - فراخی + دسترس +
توانائی ۔ م
وُسعت - ع - فراخی چوڑائی
- دسترس - توانائی ۔ م
وَسْق - ع - اکٹھا کرنا + بوجھ

لادنا + بوجھ اُٹھانا + ہانکنا
چلانا ۔ م
وَسق - ع - بارِ شتر + اونٹ کا
بوجھ + ساٹھ صاع کی مقدار +
ایک صاع دوسو چوبیس تولہ
کا ہوتا ہے ۔ م - غ
وَسکرّہ - ف - چالاک +
پھرتیلا + ن - ب
وَسم - ع - نشان کرنا + داغ
کرنا + عیب + نشان +
داغ ۔ م - غ
وَسمت - ع - داغ کرنا +
نشان کرنا + مجازاً تہمت
لگانا ۔ غ
وَسمہ - ع - نیل کی پتی جس سے
بالوں کو سیاہ کرتے ہیں ۔ م
وَسمی - ع - اول بہار کا مینہ +
بڑی بڑی بوندوں والا
مینہ ۔ م - غ
وَسن - ع - نیند - غنودگی - اونگھ ۔ م
وَسنا - ف - بہت ۔ ب
وَسنی - ف - سوت - سوکن
۔ ن - ب
وَسواس - ع - وہم -
وَسوسہ ۔ م

وَسْوَسَہ - ع - اندیشۂ بد - بُری بات جو دل میں آوے + عورت کے زیور کی آواز + بدی - برائی دل میں ڈالنی ۔م

وَسَہ - ف - لاٹھی ۔ن

وَسِیدت - ف - نزدیکی - دست آویز ۔غ

وَسِیط - ع - میانہ + بزرگوار + وُہ شخص جو نسب میں میانہ اور درجہ میں بلند ہو ۔م

وَسِیع - ع - چوڑا - فراخ ۔م

وَسِیلہ - ع - ذریعہ + واسطہ ۔م

وَسِیم - ع - خوبصورت جمیل + نشان کیا گیا ۔م - غ

وَش - ف - خوب - خوش + خالص - کھرا + شبیہ - نظیر مانند + ریشمی کپڑے کی ایک قسم ہے + شملۂ دستار + ایک گھاس کا نام ۔ن

وُشات - ع - جمع واشی - جھوٹ بولنے والے - سخن چین - لُترے ۔م

وِشاح - ع - ہار - بدھی - گلوبند ۔م - غ

وُشاق - ت - خدمتگار + امرد بے ریش بچہ + برہان میں یہی لفظ واؤ کے کسرہ سے بمعنی کنیز یعنی لونڈی کے آیا ہے ۔غ - ب

وِشاقانِ چمن - ف - پھولوں کے درخت ۔ب

وَشانی - ف - زمانہ قدیم میں ایک کھوٹہ سکہ تھا ۔ن

وَشت - ف - خوب - خوش کودنا + رقص - ناچ ۔ن

وُشتا - ف - کتاب شرح ژند کا نام ہے - اور ژند دین آتش پرستی میں ایک کتاب ہے ۔غ

وُشتن - ف - رقص کرنا - ناچنا ۔ن

وُشتی - ف - باریک کپڑا ۔غ منسوب بہ شہر وش ۔

وُشق - ع - گوشت کا دھوپ میں خشک کرکے رکھ چھوڑنا تاکہ آئندہ بوقت حاجت کام آوے ۔م

وَشَق - ف - لومڑی کے برابر ایک جانور ہے جو ترکستان میں ہوتا ہے - سفید رنگ اور کالے کالے دھبے اس پر ہوتے ہیں - اس کے پوست کا پوستین بنتا ہے - اور اس پوستین کو بھی وَشق کہتے ہیں ۔ب - م

وُشرک - ف - دارو باندھنے یا رکھنے کا کپڑا یا کیسہ ۔ب

وُشکردیدن یا وُشکرِیدن - ف - چستی سے کام کرنا - جلدی سے کام کرنا ۔ب - ج

وِشکل - ف - مینڈھا ۔ن

وَشکلہ - ف - انگور کا دانہ جو خوشہ سے علیحدہ ہو گیا ہو ۔ن ج

وُشکلیدن - ف مخفف وشکولیدن - کسی کام کے کرنے میں جلدی کرنا ۔ب - ن

وُشکنہ - ف - آلہ تناسل ۔ن ب

وَشکول - ف - چالاک پھرتیلا ۔ن - ب

وُشم - ف - بخار + ایک پرندے کا نام جسے ہندی میں بودنہ کہتے ہیں ۔ن

وَشمک - ف - چمڑے کی جوتی ۔ن

وَشَن - ف - آلودہ + آلایش + آلودگی ٭ ب

وَشَن - ف - ہندوؤں کا ایک اوتار - پیغمبر ٭ ب

وَشْی - ع - کپڑے رنگنا + جامۂ رنگین ٭ م

وَشی - ف - ایک قسم ریشمی کپڑے کی منسوب طرف شہر وش کے ٭ ب

وَشِیک - ع - تیز رفتار - قاصد جلدی کرنے والا ٭ غ

وَشینہ - ف - جوشن - سلاح جنگ ٭ ب - ش

وَصّاف - ع - بہت تعریف کرنے والا ٭ م

وَصّال - ع - بڑا ملنے والا + بڑا پیوند کرنے والا + بڑا ملانے والا + غ - مب

وِصال - ع - کسی سے ملنا - ملاقات کرنا + لگاتار کام کرنا ٭ م

وَصایا - ع - جمع وصیّت ٭ غ

وَصَب - ع - بیماری - رنج ٭ م

وَصْف - ع - تعریف کرنا - خوبی بیان کرنا + اچھی باتوں کا ذکر کرنا ٭ م - ش

وَصْلَہ - ع - کاغذ کا ٹکڑا - کپڑے وغیرہ کا ایک ٹکڑا ٭ غ - م

وَصْل - ع - ملاقات کرنا - معشوق سے ملنا ٭ م

وُصْلَت - ع - پیوند - خویشی پیوستگی + ملنا - ملاقات وصل ٭

وُصْمَت - ع - عیب نقصان ٭ م - ش

وُصُول - ع - پہنچنا - ملنا + پیوستگی - رسیدگی ٭ م - ش

وَصِیّ - ع - وہ شخص جس کو وصیّت کی گئی ہو + کنایہ حضرت علیؓ سے ٭ غ

وَصِیَّت - ع - مرتے وقت یا سفر کرتے وقت جو کوئی شخص کہے کہ میرے بعد ایسا ایسا کرنا وہ وصیّت ہے ٭ غ

وَصِید - ع - آستانہ - چوکھٹ ٭ م

وَصِیف - ع - خدمتگار - لونڈی غلام ٭ م

وَصِیفہ - ع - باندی - کنیزک - لونڈی ٭ م

وَصِیلہ - ع - عمارت + فراخ زمین + ارزانی + گروہ ہمسفر + تیغ + اہل عرب کے نزدیک وہ بکری جو سات دفعہ بچہ مادہ جنے - اور آٹھویں دفعہ نر اور مادہ اکٹھے جنے - پھر اُس کو آزاد کر دیتے تھے ٭ سب

وَضاءَت - ع - پاکیزگی خوب روئی + خوب صورت ہونا + روشن چہرہ ہونا + پاک و خالص ہونا - بے عیب ہونا ٭ م

وَضّاح - ع - مرد سفید رنگ یعنی خوبصورت گوری رنگت والا + مرد مبروص جسکو برص کا عارضہ ہو ٭ ش

وَضاحَت - ع - کشادگی ٭

وَضْع - ع - رکھنا - امانت رکھنا + ترتیب کرنا + جننا + طرز - روش ٭ م - غ - بم

وَضْعِ حَمْل - ع - جننا - جننے کے وقت حمل کا گرنا ٭ ج

وَضْعِ خُنُک - م - ناخوش
〃 کرخت - طرز - بُری
〃 ناگوار - روش ٭ بم

وَضْع کَرْدَن - ف - بچہ جننا - رکھنا + حساب سے خارج کرنا ٭ ج

وُضُوء - ع - شرعی طور پر
ہاتھ منہ اور پاؤں دھونا ٭
ش - مب
وَضُو - ع - وہ پانی جس سے
وُضو کریں ٭ ش - مب
وُضُوح - ع - ظاہر ہونا -
واضح ہونا - پیدا اور روشن
ہونا ٭ م
وَضِیع - ع - نالائق - ہیچ -
کمینہ ٭ م
وَضِیمہ - ع - ماتم کی ضیافت ٭ م
وَطْاء - ع - پائمال کرنا ٭ مب م
وِطاء - ع - کسی کے ساتھ معاہدہ
کرنا + بستر - نہالیں + ہودے
کا پردہ ٭ م
وَطر - ع - حاجت ٭ م
وَطَن - ع - اپنا دیس - آدمی کے
رہنے کی جگہ ٭ م - مب
وَطْواط - ع - ابابیل ٭ م ش
وَطْی - ع - جماع کرنا - عورت
سے صحبت کرنا + اصلی معنی
پائمال کرنا ٭ غ
وَطِیس - ع - روٹی پکانے کا
لوہے کا تنور + اور حمی الوطیس
بمعنی سخت گرم ہونا تنور کا -
یعنی سخت ہونا جنگ کا ٭ م
وَظائِف - ع - جمع وظیفہ -
روزمرّہ کا ذکر وغیرہ ٭ م
وَظِیفہ - ع - وہ چیز جو کسی کے
واسطے ہر روز کے لئے مقرر
ہو ٭ م
وِعاء - ع - برتن - ظرف ٭ م
وُعّاظ - ع - جمع واعظ ٭ م
وَعْدہ - ع - اقرار کرنا - نیکی
کرنے کا اقرار کرنا + مجازاً اقرار
خواہ نیک ہو خواہ بد - مگر اکثر
اس کا استعمال نیکی اور خیر میں
ہے ٭ ع
وَعْدۂ حق رسیدن - ف -
عمر کا ختم ہونا - موت کا
قریب آنا ٭ بم
وَعْظ - ع - نصیحت کرنا - پند
دینا ٭ م - مب - ش
وُعُود - ع - جمع وعدہ ٭ غ
وُعُور - ع - جمع وَعْر - اترنے
یا گزرنے کی مشکل جگہ ٭ مب
وَعْوَع - ع - لومڑی + گیدڑ
فصیح - خطیب ٭ مب
وَعْوَعہ - کتّے اور بھیڑیے
کی آواز ٭ مب
وَعِید - ع - دھمکی - ڈراوا ٭ م
وَغا - ع - جنگ + غوغا - لڑائی
شور ٭ مب
وَغْد - ع - ناکس - کمینہ - نالائق
خادم قوم + بینگن + بادنجان
کا پھل ٭ م
وَغشتن - ف - ظاہر کرنا ٭ ن
وَغْوَغ - ف - مینڈک کی
آواز ٭ ن
وَفا - ع - وعدہ پورا کرنا - دوستی
کا پورا کرنا - قول و قرار کا
بجالانا ٭ م
وَفات - ع - مرگ - موت ٭ م
وَفادار - ع - نمک حلال
دوست - وعدہ کا پورا
کرنے والا ٭ ج
وِفاوَت - ع - بادشاہ
کے نزدیک جانا - ایلچی
ہونا - قاصدی ٭ م
وِفاق - ع - سازگاری کرنا -
موافقت کرنا - محبّت -
اتّفاق ٭ م
وِفاقت - ع - سازگاری -
موافقت - دوستی - محبّت
کرنا ٭ غ

وَفد - ع - جمع وافِد، ایلچی قاصد ۔ مب

وَفر - ع - زیادتی - بُہتات + کثرت ۔ م

وَفضہ - ع - چرخی - ترکش + گڈریوں کے کھانا وغیرہ رکھنے کی جھولی ۔ مب

وَفق - ع - موافق آنا - موافق سازوار - مطابق ۔ م

وَفقِ اعظم - ع - مقسوم علیہ اعظم ۔

وُفود - ع - جمع وافِد، - قاصد ۔ مب

وُفُور - ع - بہت ہونا - زیادتی کثرت - بہتایت ۔ غ - م

وَفِیّ - ع - تمام - کامل ۔ غ - سب

وَفی - ع - تمام - کامل ہونا - بہت ہونا ۔ م

وَقاحت - ع - بے حیائی کرنا - بے شرم - بے ادب ہونا ۔ م - مب

وَقاد - ع - بہت بھڑکنے والا بہت شعلہ مارنے والا - روشن افروختہ ۔ م

وَقار - ع - آہستگی کرنا - آرام آہستگی - بُردباری - حلم - گرانباری - بھاری بھرکم پن ۔ م

وِقاع - ع - جماع + جنگ کرنا - لڑنا ۔ م

وِقایہ - ع - نگاہ رکھنا حفاظت نگہبانی کرنا + وُہ چیز جس سے دوسری چیز کو محفوظ رکھ سکیں + کتاب کا مقوا + فقہ کی ایک کتاب کا نام ہے ۔ غ

وَقائع - ع - جمع وَقیعہ، حوادث - مصیبتیں - لڑائیاں - لڑائی کی خبریں - جنگ کے حالات ۔ م - مب - یہ جمع وقعہ کی ہے - جو بمعنی فتنہ اور قتل کے ہے اور جو لوگ واقعہ کی جمع کہتے ہیں غلط ہے ۔ غ

وَقائع نَویس - ف - اخبار نویس ۔ ج

وَقت - ع - زمانہ - عرصہ ہنگام ۔ مب

وقتِ نُہوزہ - ف - لڑائی کا وقت ۔ ش

وَقتِ فلاں تنگ اُشت +

وقتِ فلاں نازک اُشت ف - یعنی وُہ بہت کم فرصت ہے ۔ بم

وُقُوح - ع - شوخی - شوخ و بے شرم ہونا ۔ م

وَقیح - ع - بے شرم ۔ مب

وَقر - ع - کان سے اونچا سُننا گرانی گوش + مجازاً بمعنی عزت - حلم - تمکین - بھاری بھرکم پن ۔ م - غ

وَقر نہادن - ف - کسی کو لائق جاننا ۔ بم
وَقع ،، ،،

وَقعت - آسیب - آسیبِ جنگ ۔ مب - غ - فارسی والے قدر و منزلت اور اعتبار کے معنی میں استعمال کرتے ہیں +

وَقف - ع - کسی جگہ کھڑا ہونا ٹھہرنا + کلام میں توقف کرنا - جاننا - خبردار ہونا - کسی چیز کو وقف کر دینا + وُہ چیز جو کسی کے ملک میں نہ ہو یعنی راہ خدا میں اس کو دے ڈالا ہو - اور کبھی بمعنی مطلق عطا کے بھی مستعمل ہوتا ہے ۔ غ

وَقفَہ - ع - تھوڑی دیر ٹھیر جانا ۔ ج
وَقّواق - ع - بزدل - ایک درخت کا نام جو مشابہ انسان ہوتا ہے - بعض اس جزیرے کو کہتے ہیں جہاں وُہ درخت پیدا ہوتا ہے ۔ م - غ
وَقُود - ع - لکڑی - ایندھن ۔ م
وُقُود - ع - آگ روشن کرنا - آگ بھڑکانا ۔ م
وَقُور - ع - آہستہ - ذی عزت آدمی ۔ م
وُقُوف - ع - جاننا - آگاہی خبردار ہونا - کھڑا ہونا ۔ م - غ
وُقُوع - ع - گرنا + پرند کا نیچے اُترنا - مجازاً کسی امر کا ظاہر ہونا ۔ م - غ
وَقِیح - ع - بے حیا ۔ غ
وَقِید - ع - وہ چیز جس سے آگ روشن کریں مثل لکڑی اور گھاس وغیرہ کے ۔ م
وَقِیع - ع - بلند - اُونچا + تیز کی ہوئی چھری اور تلوار ۔ غ - م

وَقیعَت - ع - جنگ - فتنہ غیبت - کسی کے پیچھے کسی کو بُرا کہنا ۔ م - مب
وَقیّہ - ع - ایک چالیس درم مقدار کا وزن ۔ غ
وَک - ف - مینڈک ۔ ن
وِکاف - ع - گدھے اور گھوڑے کا پالان ۔ م
وِکالت - ع - وکیلی - وکیل ہونا + ضامن ہونا ۔ مب
وَکانہ - ف - کھجور یا انگور کے گچھے کا ٹکڑا ۔ ب ج
وُکتہ - ف - نقطہ ۔ ب
وَکر - ع - آشیانہ ۔ م
وَکس - ع - نقصان - زیان ۔ غ
وَکش - غ - کم ہونا - کم کرنا ۔ م
وَکِف - ع - عیب - گناہ ۔ م
وَکف - ع - کسی چیز سے پانی ٹپکنا - مینہ کا چھت سے ٹپکنا ۔ م
وَکَل - ع - عاجز جو اپنا کام دوسرے پر چھوڑ دے ۔ م - مب
وُکَلاء - ع - جمع وکیل ۔ ج
وَکوک - ف - کتے کی آواز ۔ ب
وَکیر / وَکیرہ - نیا مکان بنانے کی ضیافت ۔ مب

وَکیل - ع - وہ شخص جس پر کوئی دوسرا شخص اپنا کام چھوڑ دے ۔ مب
وَکیل وَرِف - وکیل دربار - نائب ۔ ج
وَگر - ف مخفف واگر - اور اگر ۔ ج
وَگرنہ - ف - اور جو نہیں - نہیں تو ۔ ج
وِل - ف - کلی - انگور کی کلی پھول ۔ ن - ش
وِلاء - ع - دوستی - محبت + پے درپے کام کرنا ۔ ش
وَلاء - ع - پادشاہی + قرابت یاراں و دوستاں + آزاد غلام کی میراث ۔ م - مب
وُلات - ع - جمع والی - دوست + حاکم ۔ غ - ج
وِلاوت - ع - بچہ جننا ۔ مب
وَل - ہ - چھوڑنا - چھٹتا ہوا + وَیل ۔ ز
وِلادہ - ف - دمڑکا ۔ ن
وَلانہ - ف - زخم ۔ ب - ن
وَلایت - ف - گورنری ۔ ز
وِلایت - ع - حاکم ہونا - کسی کے کام کا ذمہ دار ہونا + کسی کا

ولی ہونا + یار ہونا + دوست
ہونا + یاری - دوستی + بادشاہی
حکومت - امیری + آباد زمین +
تصرّف - قدرت + بند؛ کی
خدا سے نزدیکی ÷ م - مب - غ
وَلَایَت - ع - حکمرانی کرنا -
یاری کرنا + مدد دینا ÷ م - مب
وَلَایَتِ قَالُوبَلیٰ - ع
ایمان - عہدِ میثاق ÷ ب ج
وَرلج - ف بودنہ جو مشہور
پرندہ ہے ÷ ل
وَلَد - ع - فرزند + واضح ہو
وُلْد کہ یہ دونوں لفظ مفرد
اور جمع دونوں طرح پر استعمال
ہوتے ہیں ÷ مب
وَلَدُ الزِّنَا - ع - حرام کا بچّہ +
اصطلاح شعرا میں وہ کیڑے
اور پروانے وغیرہ جو برسات
میں پیدا ہوتے ہیں اور بعد
طلوع کرنے سہیل کے مر
جاتے ہیں ÷ ش - غ
وِلْد - ع - بچّہ ÷ م
وِلْدَان - ع - جمع ولید، بچے
لڑکے - غلام ÷ م
وِل راہ رفتن - ف - ٹیڑھا
چلنا - بھٹک جانا ÷
وَلَع - ع - حرص کرنا + لالچ کرنا
فریفتگی ÷ م - مب
وَلْع - ع - جھوٹ بولنا -
جھوٹ ÷ م - مب
وُلْع - ع - دروغ - جھوٹ ÷ م
وِل کَردَن - ف - چھوڑ دینا ÷
وَلٰکِن - ع - اور لیکن - اور
مگر ÷ ج
وُلُوج - ع - داخل ہونا -
اندر گھسنا ÷ م
وَلُود - ع - وہ عورت جو بچے
بہت جنتی ہو + بہت بچے
جننے والی بکری ÷ غ مب
وَلُوسپید - ف - بائیسکل ÷ ز
وَلُوع - ع - حریص - لالچی -
حریص ہونا ÷ مب - م
وُلُوغ - ع - کتّے کا پانی پینا ÷ م
وَلوَلہ - ع - واویلا کرنا - غل
و شور مچانا + جوش و خروش
فریاد - غوغا ÷ بم - مب - م
وَلَہ - ع - سرگشتگی + جنونِ عشق +
خوف - غم اندوہ + بیخودی +
حیران ہونا ÷ م - مب
وَلْہَان - ع - حیران ہونا -
بیہوش ہونا ÷ م - مب - ش
وَلَہ زَدَہ - ف - عاشق - فریفتہ
دیوانہ + خشمگین ÷ ج
وَلے - ف - مخفف ولیکن کا
اور ولیک مخفف ولیکن کا
اور ولیکن وَلٰکن کا امالہ
ہے ÷ ج
وَلِیّ - ع - دوست - یار - متصرّف
مددگار - صاحب - خداوند
نزدیک + کسی کے کام کا
ذمّہ وار اور کفیل + وہ نیک
بندہ جو خدا کی درگاہ میں
مقرّب ہو ÷ م - مب - غ
وَلِید - ع - لڑکا - غلام ÷ م مب
وَلِیدَہ - ع - لڑکی - لونڈی ÷ مب م
وَلِیع - ع - گابہ - کھجور وغیرہ کا
ناشگفتہ + شگوفہ ناشگفتہ شگوفہ
مب - م
وَلِیعَہد - ع - حاکم وقت کے
قائمقام - اصطلاحاً وہ شخص
جس کو بادشاہ اپنی زندگی میں
اپنی جگہ پر بیٹھنے کا اس طور پر
حکم دے کہ بعد میرے یہ بادشاہ
ہوگا ÷ غ - ش
وَلِیک - ف - ولیکن کا مخفف
ہے ÷ ج - بم

وَلیکن۔ ف۔ ولاکن کا امالہ
ہے ÷ ج۔ بم
وَلِیمہ۔ ع۔ شادی کا کھانا۔ کتخدائی
اور بیاہ کی ضیافت ÷ م۔ سب
وِلیِن۔ ف۔ داد۔ مشہور مرض
ہے ÷ ن
وَلیِ نعمت۔ ع۔ وہ شخص جو
کسی کو کھانے کو دے پرورش
کرنے والا + واضح ہو کہ لفظ
ولی اکثر مقطوع الاضافت آتا
ہے۔ جیسے ولیعہد و ولی نعمت
وغیرہ ÷ بم
وَن۔ ف۔ کلمہ تشبیہ کا ہے۔
بمعنی مانند + ایک میوے کا
نام جس کو ہندی میں چرونجی
کہتے ہیں ÷ ن۔ ب
وَنج۔ ف۔ ناخوش۔ بد ÷ ب۔ ن
ونج۔ ف۔ چڑیا ÷ ب۔ ن
ونجنک۔ ف۔ ریحان ÷ ب۔ ج
وَند۔ ف۔ برتن۔ صاحب ÷ ب
وَندسار۔ ف۔ دائرے کا
مرکز ÷ ن
وَندہ۔ ف۔ ترہ تیزک ÷ ن
وَنکہ۔ ف۔ بلکہ ÷ ن۔ ج
وَنگ۔ ف۔ مفلس محتاج
مفلسی۔ محتاجی ÷ ن۔ ب
وَننگ۔ ف۔ انگور کے خوشے
لٹکانے کی الگنی رسی۔ انگور کا
کٹا ہوا گچھا ÷ ن
وُنوس۔ ف۔ زہرہ ستارہ ÷ ز
وَنی۔ ۔ کاموں میں سستی
کرنا + ماندگی تکان۔ سستی
÷ سب
وَہ۔ ف۔ تعجب اور تحسین اور
تعریف اور افسوس کا کلمہ ہے ÷ غ
وَہّاب۔ ع۔ بہشت بخشنے والا ÷
وَہّاج۔ ع۔ درخشاں۔ روشن۔
چمکتا ہوا۔ بڑا روشن ÷ م
وِہاد۔ ع۔ جمع وَہدہ۔ پست
اور نیچی زمین ÷ م
وَہب۔ ع۔ بخشش کرنا ÷ م
وَہبی۔ ع۔ بخشا ہوا۔ عطا
کیا گیا ÷ غ
وَہج۔ ع۔ آگ کا بھڑکنا ÷ م۔ سب
وَہج۔ ع۔ جلن۔ سوزش۔
افروختگی ÷ م۔ سب
وَہد / وَہدہ } ع۔ پست زمین ÷ م۔ سب
وَہلہ۔ ع۔ ڈرنا۔ خوف۔ ڈر +
نوبت + مرتبہ۔ دفعہ۔ باری
وَہم۔ ع۔ بغیر قصد اور ارادہ
کے کسی چیز کی طرف دل کا
جانا + وسواس ÷ م
وَہمہ۔ ع۔ دردزہ۔ درد
ولادت ÷ غ
وَہمی۔ ع۔ کوئی بات منسوب
طرف وہم کے + وہ شخص جسکو
وہم ہو ÷ ج
وَہن۔ ع۔ سستی + سست
ہونا + اعضا کا سست ہونا۔
سست کرنا + رات کا حصہ ÷
قریب نصف شب ÷ م۔ غ
وَے۔ ف۔ وہ۔ اُس۔ وائے
کا مخفف + مقدار ÷ ن
وُی۔ ف۔ ایک کلمہ ہے جو
عورتیں تعجب و حیرت کے موقع
پر بولتی ہیں ÷ ن
وَیح / وَیحک } ع۔ کلمۂ ترحم۔ خلاف ویل۔ واہ واہ۔ اے
نیک بخت۔ اے نیک۔
خوب۔ ہائے۔ افسوس ÷
م۔ ش۔ غ۔ سب
وِید۔ ف۔ گم + گم شدہ + کسیلی
شے۔ چارہ۔ علاج ÷ ب
وِیدا۔ ف۔ گم شدہ ÷ ن

وِیدشتر - ف - آبی گُتتا ٭ ن ب
وِیدَن - ف - علاج کرنا ٭ ب
وَیدیدَن - ف - علاج ڈھونڈنا ٭ ن
وِیر - ف - فہم - ادراک سمجھ کی رسائی + نگہداشت + حفاظت شور + فریاد ٭ ن
وِیر - ف - بے عقل - احمق ٭ ن
وَیرا - ف - اُس کو ٭ ج
وِیران، ویراں، وِیراں - ف - غیر آباد - اُجڑا ہُوا ٭ بم - ج
وِیرانی - ف - غیر آبادی ٭ ج
وَیرکو - ٹکس ٭ ز
وَیرہ - ف - وُہ بیلیں جو درخت پر چڑھ جاتی ہیں مثلاً کدو وغیرہ ٭ ن
وشر، وشرہ - ف - صاف - خالص ٭ ن
وِیرش - - تقدس - تقدیس - پاکی ٭
وَلیس - ف - ڈائس - نائب ٭ ز
وَئیس اَمیرال - - دریائی داروغہ کا نائب ٭ ر
ولیشہ - ف - پیشہ ٭ ن
ولیشِدہ - ف - بچھایا ہُوا ٭ ن
وَیک - ف - ترحم کا کلمہ ہے اے نیک بخت - اے نیک اے اچھے - ہائے افسوس ٭
وَیگ - ف - طرفدارانِ رعیت کا گروہ + پارلیمنٹ کے دو گروہ ہیں ویگ اور توری ویگ رعیت کی طرفداری کرتے ہیں اور توری بادشاہ کی ٭ ز - ر
وِیل - ف - فتح ٭ ش - ن
وَیل - ع - بمعنی وائے جو کلمہ افسوس کا ہے - اور بمعنی عذاب سختی + شور - فغان + ہلاکت مصیبت - عذاب + اور غم میں فریاد اور بیقراری + اور دوزخ کے ایک طبقہ کا نام ہے ٭ غ - م - مب
وَیلا - - درہ - وادی ٭ ز
وَیلان - ف - ناغہ ٭
وَیلک - ع - وائے تُرا ٭ م
وِیلہ - ف - فریاد - بلند آواز ٭ ن
وِیم - ف - گلابہ - گارا جس پر کہگل کرتے ہیں ٭ ب - ن
وِین - ف - رنگ + سیاہ انگور ٭ ن
وَیو - ف - (بروزن برو) دُلھن ٭
وَیہ - ع - کلمہ برانگیختہ کرنے اور بھڑکانے کا ہے اور کلمہ لذت کا بھی ہے جس کے معنی فارسی میں چہ خوش ٭ م

# ہ

ہا - ف - ایک حرف تہجی ہے + اینک ٭ ب
ہا - ع - بگیر - پکڑ + مرغ کے منہ کی سفیدی ٭ ب - ش
ہابِط - ع - نیچے اُترنے والا - نیچے آنے والا ٭ غ
ہابیغی - ف - حقیقی - مجازی کی ضد ٭ ن
ہاتِ - ع - لاؤ - لے آ ٭ م
ہاتِف - ع - آواز دینے والا + وُہ فرشتہ جو عالم غیب سے آواز دے ٭ م - غ

ہاجر-ع- ہجرت کرنے والا ٭م
ہاجرہ-ع- دوپہر دِن کا وقت جو نہایت گرمی اور حرارت کا ہو ٭م
ہاجِس-ع-دل میں خیال آنے والا ٭م
ہاجن-ع- کنواری لڑکی ٭م
ہاجی-ع- ہجو کرنے والا ٭م
ہادُخت- ف- کتاب ژند کے منجملہ اکیس بابوں کے ایک باب کا نام ہے ٭ن
ہادِم-ع- عمارت کا ڈھانے والا- مٹانے والا- اُجاڑنے والا ٭غ
ہادِمُ اللذّات-ع- اصلی معنی مٹادینے والا- لذّتوں کا+ اصطلاحاً حضرت عزرائیل کا لقب ہے+ اور ہادم ذال معجمہ سے بھی آیا ہے ٭غ
ہادُوری- ف- پیٹو فقیروں کا ایک گروہ ہے ٭ن- ب
ہادی ع- ہدایت کرنے والا+ نیک راہ دکھلانے والا- رہنما ٭م
ہار- ف- پھولوں وغیرہ کی بدھی- جواہر اور موتیوں کا ہار اگرچہ یہ لفظ ہندی ہے- مگر فارسی میں بھی استعمال ہوتا ہے + دیوانہ جانور+ خصوصاً دیوانہ کُتّا+ گردن+ پاخانہ+ گوبر+ لید+ گندہ+ گوشت+ اُونٹ کی مہار+ متحیّر+ خاموش ٭ن-ب
ہارِب-ع- بھاگنے والا ٭غ
ہارپ-ف- سارنگی ٭ر
ہارشُدن- ف- باؤلا ہونا- دیوانہ ہوتا ٭ژ
ہارکردَن- ف- سر چڑھانا ٭
ہارُوت فن- جادوگر ٭ب- ش
ہارُوتی- ف- ساحری- جادوگری ٭غ
ہارُون-ع- قاصد- پیک+ نقیب+ پاسباں ٭غ- ش
ہارُونِ آشتانۂ گردوں ف- چاند ٭ب- ج
ہارُونی- ف قاصدی+ نقیبی + پاسبانی+ چوکیداری ٭
ہار ونیدن - ف- عاجز ہونا- حیران ہونا ٭ج
ہاری- ف- بھنگی- چوہڑا- خاکروب ٭ن
ہاژ، ہاژو، ہاژہ - ف- متحیّر- عاجز- حیران خاموش- نقش بدبودار ٭ن- ب
ہاژِیدن- ف- رونا- حیران ہونا- دیکھنا ٭ن
ہاس- ف- مرادف دیگر- ایضاً- نیز ٭ن- ب
ہاشمی-ع- ہاشم کی اولاد ٭غ
ہاضِم-ع- ہضم کرنے والا- ہضم کرے ٭م
ہاضوم-ع- وہ دوا جو کھانا ہضم کرے ٭م
ہاطِل-ع- بہت برسنے والا بادل ٭م
ہاع-ع- بدول- بزدل+ حریص- لالچی ٭غ- مب
ہاک- ف- مرغ کا انڈا ٭ن
ہال- ف- سفید الائچی+ قرار وآرام+ وہ دو میل جو میدان کے دونو طرف کھڑے کرتے ہیں- اور اُن کے درمیان گیند کھیلتے ہیں ٭ن- ب- ش
ہالِک- ع- نیست ہوئے والا+ نیست کرنے والا ٭م- مب
ہالکہ-ع- نفیس حریص چپ

ہاُگاہ - ف - چوگان کھیلنے کا میدان اور مقام ÷ غ
ہالہ - ع - چاند کے گرد کا کنڈل جسے فارسی میں خرمن ماہ کہتے ہیں ÷ م - ن
ہالہ - ف - رنگ و بو + فتنہ انگیز + قرار یافتہ + آرام گرفتہ + اور ایک قسم کی پہاڑی لکڑی بھی ہے ÷ ن
ہام - ع - جمع ہامہ، کھوپری + اُلّو ÷ م
ہامال - ف - مثل + مانند نظیر ÷ ن
ہامراہ - ف - ہمراہ ÷ ن
ہامش - ع - کنارہ + حاشیہ + اور یہ لغت اصل نہیں ہے بلکہ مولد ہے ÷ م
ہامشہ - ف کتاب کا حاشیہ
ہامن - ف - ہامون کا مخفف ہے - جنگل - بیابان ÷ ن
ہام وار / ہام وارہ - ف - ہمیشہ + صاف زمین + ہموار میدان ÷ ن
ہامون - ف - صحرا - میدان جنگل ÷ ن

ہامہ - ع - رئیس + کاسۂ سر - کھوپری + پیشانی + تن مردہ + بُوم + اُلّو ÷ م - سب
ہامّہ - ع - گھوڑا + سانپ بچھو نیولا وغیرہ + زمین کے اندر گھُسنے والا جانور ÷ سب - م
ہامی - ف - سرگردان - سرگشتہ
ہامیان - ف - ہمیان ÷ ن
ہان - ف - کلمہ تنبیہ - خبردار رہ ÷ ن
ہاوَن - ف - اوکھلی - وہ ظرف جس میں دوا وغیرہ ڈال کر کوٹیں ÷ ن
ہاوَن دَستہ - ف - لوہے اور پیتل وغیرہ کا ہوتا ہے - اوکھلی اور دستہ - مشہور ظرف ہے ÷ ج
ہاوُش - ف - متعلق + اُمت پیغمبر ÷ سب - ن
ہاوِیہ - ع - دوزخ کے ساتویں طبقہ کا نام ہے جو سب سے نیچے ہے ÷ م - غ
ہائے ہائے - ف - رونے کی آواز - ماتم کی آواز ÷ ن
ہایا ہائے - ف - ماتمیوں کا شور و غل ÷ ن

ہائیڈ پارک - ف - وُہ میدان جس کی کل جگہ سبزی نے گھیری ہوئی ہو ÷ ر
ہائب - ع - ڈرنے والا ÷ غ
ہائل - ع - شدید - ہولناک - ڈرانے والا - وہ چیز جس سے خوف معلوم ہو + مادّہ اس کا ہَول ہے ÷ ش - غ
ہائع - ع - بد دل - بزدل ÷ م
ہائڈ پارک - ف - وُہ میدان جس میں بیشمار چرند و پرند رہتے ہوں ÷ ب
ہائلہ - ع - وہ چیز جس سے خوف معلوم ہو - ڈرانے والی چیز ÷ ج
ہائم - ع - شیفتہ - سرگشتہ ہونے والا + عشق میں سرگرداں + بہت پیاسا ÷ غ - سب
ہائے مُشقّق - ف - ہائے دوچشمی سے کنایہ ہے ÷ غ
ہائے ہُوے - ف - شور و غوغا ÷ ن - ب
ہائے نِدائی - ہائے ہوز ÷ غ

هبت - ع - نیند سے اُٹھنا - جاگنا ÷ م

هباء - ع - غبار اور گرد جو کسی سوراخ سے آفتاب کی روشنی میں اُڑتی ہوئی دکھائی دیتی ہے - مجازاً بمعنی حقیر - ذلیل خوار - ناچیز ÷ م - غ

هباک - ف - تارک سر - تترا ÷ ن

هبت - ع - بخشنا بخشش کرنا ÷ م - مب

هبر - ف - زخم کی الائش

هبر - کیپ - میل ÷ ن

هبک - ف - ہتیلی ÷ ن

هبلّ - ع - بزرگ جثہ - کاہل وسست ÷ غ - مب

هبنّق - ع - چھوٹے قد کا احمق آدمی ÷ مب

هُبوب - ع - ہوا کا چلنا ÷ م

هَبوب - ع - خاک اُڑانے والی ہوا ÷ م

هُبوط - ع - نیچے اُترنا - بیماری سے دُبلا ہونا + نقصان ہونا + نقصان کرنا + کسی شے کی قیمت کا کم ہو جانا + کم کرنا ÷ مب - م

هَبوط - ع - نیچی زمین پستی ÷ مب

هبہ - ع - بخشش - عطیہ ÷ ج

هبہ نامہ - ف - وہ کاغذ جس میں اقرار بخشش کا لکھا جاوے ÷ ج

هپاک - ف - مرادف ہباک چوٹی ÷ ب

هپیون - ف - افیون ÷ ن - ج

هپونی - ف - دھول چپت ÷ پ

هتّاک - - پردہ در - رسوا کرنے والا ÷ م

هتر - ع - بے فائدہ بات + سختی زمانہ - مجازاً غیبت و پردہ دری ÷ م - غ

هتف - ع - آواز - آواز کرنا ÷ م

هتک - ع - پردہ دری کرنا رسوائی کرنا - کسی کا بھید ظاہر کر دینا ÷ م

هتّل - ع - بہت برسنے والا بادل ÷ م

هتنال - ہ - چھوٹی توپ جو ہاتھی پر لادتے ہیں ÷ غ

هتنالچی - ہ - ہتنال چلانیوالا ÷ غ

هج - ف - راست ایستادہ - سیدھا کھڑا ہوا ÷ ن

هجاء - ع - ہجو کرنا - کسی کی برائی بیان کرنا - برا کہنا - عورت کا اپنے شوہر کو برا جاننا + حروف کا اعراب سے ظاہر کرنا + اور حروف ہجا ا - ب - ت - ث وغیرہ سے کنایہ ہے ÷ م - غ - ل

هجر - ع - جدائی ÷ غ - مب

هجران - ع - کسی سے قطع تعلق کرنا - جدائی اختیار کرنا ÷ م - گ

هجرت - ع - کنبہ سے جدا ہونا - وطن چھوڑنا + جدائی ÷ غ - مب

هجرع - ع - دیوانہ - بے خود بے ہوش + بیوقوف + دراز قد ÷ مب - م

هجری - ع - منسوب طرف ہجرت آنحضرت صلعم کے ÷ غ

هجعت - ع - سہ راسات کے پہلے حصے کی نیند ÷ م - مب

هجف - ع - بھوک ہونا - پیٹ کا بھوک سے لگ جانا

هجل - ع - دو پہاڑوں کے درمیانی پست زمین ÷ م

ہَجَنبَد - ف - پالک کے ساگ کے مشابہ ایک سبزی ہے ؛ ن

ہَجو - ع - کسی کی مذمت کرنا - کسی کی برائی بیان کرنا ؛ بم

ہُجُود - ع - رات کو سونا - رات کو جاگنا - واضح ہو کہ یہ لغت اضداد سے ہے ؛ م - مب

ہُجُوع - ع - (نیند - آرام) - رات کو سونا ؛

ہُجُوم - ع - ازدحام - انبوہ - بھیڑ + انبوہ کرنا - ناگاہ گھس آنا + بے دستوری کے پاس گھس جانا ؛ م - مب

ہَجِیر - ف - خوب - خوش - پسندیدہ ؛ ن

ہَجِین - ع - ناکس - فرومایہ - کمینہ + وہ شخص جس کا باپ آزاد ہو - اور ماں لونڈی + وہ گھوڑا جس کا باپ عربی ہو - اور ماں کسی اور شہر کی + بڑی شے - بدنما ؛ م

ہُدا - ع - راستی - راہ راست ؛ مب

ہُدات - ع - (جمع ہادی) - ہدایت کرنے والے - راہ راست دکھلانے والے ؛ منغ

ہدان - ع - بد دل - احمق ؛ م

ہدایا - ع - (جمع ہَدِیَہ) - تحفے ؛ م

ہِدایت - ع - راہ نمائی کرنا - راہ راست دکھلانا ؛ مب

ہَذَر - ع - بہت بیہودہ بات - ردّی ؛

ہَدَر } ع - کسی کے خون اور
ہَدَر } قتل کو باطل اور رائیگاں قرار دینا + کسی کے حق وغیرہ کو باطل اور ضائع اور ناچیز ہونا ؛ مب

ہَدَف - ع - بلند چیز + بلند عمارت - بالو کا ٹیلہ - پشتہ + بزرگ مرد + تیر کا نشانہ ؛ م

ہِدْم - ع - پرانا کپڑا ؛ م

ہَدْم - ع - عمارت کا ویران کرنا اور ڈھا دینا + خرابی بربادی ؛ م - غ

ہُدَرہ - ف - حق + فائدہ + اور بیُہدہ - بمعنی ناحق اور بے فائدہ ؛ ن

ہُدہُد - ع - مشہور پرندہ ہے جسے فارسی میں پوپک کہتے ہیں ؛ م - ن

ہَدہَدہ کردن - ف - ڈرنا - دھمکانا ؛ بم

ہَدْی - ع - روش - خصلت - نیک خصلت رکھنا - خوے + وہ جانور جو قربانی کے واسطے مکّہ معظمہ میں بھیجیں ؛ مب - م

ہَدِیّ - ع - ہدیہ - تحفہ + وہ دلھن جو شوہر کے گھر بھیجی جائے ؛ م

ہَدِیر - ع - آواز - کبوتر کی آواز اونٹ کی آواز ؛ م

ہَدِیّہ - ع - تحفہ - سوغات - ہدیہ دال کے سکون سے بھی مستعمل ہے - اور اصطلاحاً قرآن مجید کی قیمت کو بھی کہتے ہیں ؛ م - خ

ہَذَیان - ع - بیہودہ سخن + مرض کی بیہوشی میں بیہودہ باتیں بکنا - برّہانا + اور فارسی میں ذال کے جزم سے بھی مستعمل ہے ؛ م - بم

ہِرّ - ع - گربہ - بلّی ؛ م

ہَر - ف - ایک کلمہ ہے جو عموم کو فائدہ دیتا ہے ؛ ن

ہَرّ - ع - مکروہ سمجھنا - برا جاننا ؛ م

ہُر - ف - ڈرنا ؛ ش - ب

ہَرّ - ع - گوسفندوں کو اپنی طرف بلانے کی آواز ؛ م - ن - ش

ہرا - ف - ہلیلہ - ساخت اسب
مثلاً سینہ بند - لگام وغیرہ -
چاندی اور سونے کی ہڑیں -
گھوڑے کی زین میں لگائی
جاتی ہیں - مجازاً گھوڑے کا
مطلق زیور - گھوڑے کی حائل
بڑے گھونگرو جو اونٹ وغیرہ
کے گلے میں پہناتے ہیں -
اور بھی زین مرصع کے بھی ہے
ن - ب - غ

ہُرّا - ف - ڈر - خوف - ڈرونی
آواز - تلوار کی چمک - ن - ب

ہرا - ف - ہرات کا مخفف ہے
غ

ہراس - ف - خوف - ڈر - ن - آ

ہراساں - ف - ڈرپوک - ج

ہراسنہ - ف - وہ ڈرونی صورت
جو باغبان اور کسان بناکر باغ
اور کھیت میں کھڑی کردیتے
ہیں تاکہ پرندے دیکھ کر ڈریں
اور بھاگ جائیں - ب - ن

ہراسیدن - ف - ڈرنا - وہم
کرنا - ب

ہراش - ف - قے - ن

ہرآنچہ - ف - جو کچھ

ہَرانکہ - ف - جو شخص

ہَراول - ت - وہ تھوڑی فوج
جو کل لشکر سے آگے ہو - بم
غ - ج

ہَرآئینہ - ف - ناچار - بالضرور
بہرحال - ب

ہَرَب - ع - بھاگنا - غم کی
شدت - م - غ

ہرباشپ } ف - ساتوں
ہرپاشباں } سیاروں
میں سے کوئی ایک سیارہ - ب - ج

ہِربَد - ف - آتشخانے کا
پجاری - ن - ب

ہَربو - ف - ایک پھول کا نام
ہے - ن

ہَرَج - ع - آشوب - فتنہ -
شور - فساد - خرابی - م

ہرجا - ف - ہر جگہ - ج

ہَرَج مَرَج - ع - آشوب -
فتنہ - تباہی - ج - بم

ہرچند - ف - جتنا کچھ - جسقدر - ج

ہرچوں - ف - ہر طور - فش

ہرچہ - ف - جو کچھ - ج - بم

ہرزہ خرچ - ف - مسرف -
فضول خرچ - بم

ہَرد } زردچوبہ - ہلدی
ہَردی } م - ش

ہَرز } ف - بیہودہ
ہَرزہ } ن

ہَرزہ دُزد - ف - معمولی چیزیں
چرانے والا چور - ب - ن

ہَرزہ چاوی کردن - ف
مفت کی بکواس کرنا

ہرزہ درائے - ف - بیہودہ
گو - اس لئے کہ درآئیدن
بمعنی آواز کرنے کے ہے -
اسی سبب سے جرس کو درا
کہتے ہیں - ج - غ

ہرزہ درائی - ف - بیہودہ
بکنا - بکواس کرنا - ج

ہَرزہ گردی - ف - بیہودہ
پھرنا - ب - ج

ہَرزہ گوئے - ف - بیہودہ
بکنے والا - ب - ج

ہَرزہ لائے - ف - بیہودہ
گو - اس لئے کہ لائیدن بمعنی
گفتن ہے - غ - بم

ہَرسو - ف - ہر طرف - ج

ہَرسہ دُختر - ف - بنات النعش
کے پچھلے تین ستارے - ب

ہَزبہ نوع - ف - موالید ثلاثہ ۔ ب

ہَرکارَہ - ف - ہر کام کا آدمی قاصد - وہ شخص جو خبریں لاوے - چوڑے منہ کی دیگ ۔ ب - ن

ہُرگ - ف - مبہوت - احمق - بے عقل ۔ ب

ہَرگاہ } ف - جس وقت - ہَرگہ مخفف } جب کبھی ۔ ج

ہَرگِز - ف - ہمیشہ ۔ م - ن

ہَرگِزی - ف - ہمیشگی - ابدی دائمی - باقی ۔ ج

ہَرَم - ع - بڑھاپا - بوڑھا ہونا ۔ م

ہَرِم - ع - بہت بوڑھا شخص ۔ مب - م

ہُرماس - ف - شیطان ۔ ن - ب

ہِرماس - ع - شیر درندہ ۔ م

ہَرمان - ع - مصر میں پتھر کے دو گنبد نہایت قدیم ہیں - حکماء نے قبل طوفان نوح علیہ السلام ان کو بنایا تھا اور بعض کہتے ہیں کہ حضرت ادریس پیغمبر کے بنائے ہوئے ہیں اور اس قدر مضبوط ہیں کہ طوفان نوح ع سے بھی خراب نہیں ہوئے ۔ م

ہُرمان - عقل - ہوش ۔ م

ہُزَو - ف - دلیر شجاع - دلیری شجاعت ۔ ب - ن

ہَروانہ - ف - شکنجہ - عذاب - پاگل خانہ ۔ ن

ہَرو توم - ف - تخم اسبغول ۔ ن

ہَرولہ - ع - تیز روی - ایک قسم کی چال کا نام جس کو پویہ کہتے ہیں ۔ مب

ہَروی - ف - منسوب طرف شہر ہرات کے ۔ ن

ہَروی - ف - فارسی زبان کی ایک قسم مثل دری وغیرہ کے ۔ ب - ج

ہِرّہ - ع - گربہ - بلّی ۔ م

ہُرّہ - ف - مقعد - پاخانے کا مقام ۔ ن

ہَرہفت - ف - عورتوں کی سات طرح کی آرایش سے مراد ہے اور وہ یہ ہیں: پوشاک - زیور - مہندی - سُرمہ پانی - بِندی - سر کے بالوں کی آراستگی ۔ ب - ج

ہَرہو - ف - خوشی کی آواز ۔ ر

ہَرِیر - ع - کُتّے کی آواز - سردی کی شدت سے کُتّے کی فریاد ۔ م

ہُرَیرَہ - ع - تصغیر ہِرّہ - گربہ - بلی ۔ ش

ہَریسہ - ع - کوفتہ شدہ اور ایک قسم کی آش جو جس کو کُٹے ہوئے گیہوں اور گوشت اور گھی اور نمک اور مصالح وغیرہ سے تیار کرتے ہیں ۔ م - غ

ہُرین - ف - خوفناک آواز ۔ ن

ہَرِیوَہ - ف - شہر ہرات کا باشندہ - شہر ہرات کی چیز - خالص اور رائج سونا - فاحشہ عورت ۔ ب - ن

ہَزار - ف - بلبل ۔ ن - نرد کی چوتھی بازی کا نام

ہَزار آشتین ف سیاہ

ہَزار آوا } ف - بلبل سے
ہَزار آواز } کنایہ ہے ۔ ب - ت

ہَزار پا } ف - انسانی مشہور
ہَزار پایہ } کیڑا ہے - اور بعضے کنکھجورے کو کہتے ہیں ۔ م - غ

ہَزار بیرہن گوشت گرفتن ف - بہت موٹا ہونا ۔ م

ہزار تابہ - ف - سورج ٭ ب
ہزار چشمہ - ف - سرطان کی
بیماری - یہ ایک پھوڑا انسان
کی پیٹھ پر ہوتا ہے - اور اکثر
آدمی اِس سے مرجاتا ہے -
اس کے منہ بہت سے ہو جاتے
ہیں - اس سبب سے اس
کو ہزار چشمہ کہتے ہیں ٭ ب
ہزار خانہ - ف - شکینہ -
دھجری ٭ ن - ش
ہزار داستان - ف - بلبل ٭ پ
ہزار رنگ بر آمدن - ف
اپنے کو طرح طرح سے آراستہ
کرنا ٭ م
ہزار میخ - ف - فقیروں کی
گدڑی - جُبّہ ٭ ن
ہزاری - ف - وُہ جو ایک
دن میں ہزار دفعہ ورزش
کرے - ایک عمدہ جیبی ہے ٭ م
ہزاک - ف - بیوقوف - ناوان
بھولا بھالا ٭ ن - ب
ہزال - - لاغری - دُبلاپن -
دُبلا ہونا ٭ م
ہزاہز - ع - پے درپے ہلنا -
لشکر غالب کے خوف سے جو
لشکر مغلوب میں بھاگڑ پڑ جاوے
- فساد فتنے ٭ م س غ سم
ہزبر - ع - شیر درندہ ٭ م
ہزت - ع - عیش وطرب ٭ م
ہزج - ع - سرود کی ایک قسم -
آواز خُوش آئندہ - شعر کی
بحروں میں سے ایک بحر کا
نام ٭ م
ہزرو - ف - قندز - اود ر -
سگ آبی ٭ ن - ب
ہزدہ ہزار عالم - اٹھارہ
ہزار مخلوقات ٭ غ
ہزل - ع - دُبلا ہونا - دُبلا
کرنا - بیہودہ بات - بیہودگی -
مسخرگی - ضب - م
ہزمان - ف - ہزمان کا مخفف
ہے ٭ ن
ہزّہ - ع - ہلانا ٭ غ
ہزّہ - ع - سواروں کی جنبش
خوشی کا غوغا - آواز جوش
دیگ ٭ م
ہزیمت - ع - شکست ٭ م
ہزینہ - ف - بروزن خزینہ
- خرچ اہل وعیال کا روٹی
کپڑا وغیرہ - ہمیشہ - ہر روز ٭ آب
ہژہار - ف - زیادہ دانتوں
کی - گھوڑوں کی ایک بیماری
ہے ٭ ن - ب
ہژیر - ف - عمدہ خوب -
مُبارک ٭ ن - ب
ہسارہ - ف انگریزوں کا
رسالہ ٭ ر
ہشتو - ف - مُقر - معترف ٭ پ ن
ہشت شُدن - ف -
موجودہ چیز پر گزارہ کرنا -
کفایت کرنا ٭ م
ہشتنہ - ف - موجودہ ہڈی -
میوہ کے دانے ٭ ب - ن
ہشتی - ف - عجب - خود پسندی
- خود بینی ٭ ب - ن
ہسر - ف - برف - ن
ہسک - ف - ڈھینگلی یا
چھاج جس سے بھُو سے
سے دانے الگ کرتے ہیں ٭ ق
ہش - ف - گدھے کے روکنے
کی آواز ٭ ر
ہش - ف - جانا - آنا کی ضد ٭
کیچڑ ٭ ن
ہُش - ف - ہوش کا مخفف ہے
عقل - شعور - جان - موت ٭ آب

ہشّاش بشّاش - ع - شاداں فرحاں - خوش و خرّم - ہنستا ہوا ؛ م

ہشتن - ف - آٹھ ؛ ج

ہشت باغ / ہشت بستان / ہشت مرغان } ف - آٹھ بہشت سے مراد ہے ؛ ن

ہشت بہشت - ف - آٹھ بہشت جن کے نام یہ ہیں - خُلد - دار السّلام - دار القرار - جنّت عدن - جنّت الماوٰے - جنّت النعیم - علیّین - فردوس ؛ غ

ہشت صفات - ف - خدا کی معرفت - علم - ہر حال میں شکر کرنا - قسمت ازلی پر راضی رہنا - بلا اور رزق کی کمی پر صبر کرنا - خدا کے حکم کی تعظیم کرنا - خلق اللہ کی محبّت اور اُن کے ساتھ شفقت کرنا - عفت یعنی گناہوں سے بچنا ؛ غ

ہشتن - ف - چھوڑنا - لٹکانا ؛ ب

ہُشت و مُشت - ف - لات اور مکّوں سے لڑنا ؛ بم - ج

ہشت منظر - ف - آٹھ آسمان (فلک البروج - فلک زحل - فلک مشتری - فلک مریخ - فلک آفتاب - فلک زہرہ - فلک عطارد - فلک قمر) ؛ آٹھ بہشت ؛ ب

ہشت ہیکل رضواں - ہشت تاوے

ہشت مرعے - ف - آٹھ بہشت ؛ ب

ہشت و چہار چشم فلک - ف - آسمان کے بارہ برجوں سے کنایہ ہے ؛ غ

ہشتنگ - ف - مفلس - محتاج - بے سروپا ؛ ن - ب

ہُشوار + ہُشومند / ہُشیار - ہُشیوار } صاحب ہوش - ہوشمند ؛ ن - ب

ہشیدن - ف - چھوڑنا - لٹکانا ؛ ب - ج

ہضبہ - ع - ٹیلہ - زمین بلند - بلند پہاڑ ؛ مب

ہضم - ع - کسی چیز کو توڑنا - کھانے کو پچانا ؛ م

ہِضم - ع - پست زمین ؛ م

ہضیم - ع - مظلوم - ستم رسیدہ - باریک کمر عورت - باریک شکم + غنچۂ ناشگفتہ ؛ مب

ہضیمت - ع - ستم - خشمگینی + میت کے ساتھ جو کھانا بھیجا جاتا ہے ؛ مب

ہطل - ع - مینہ جو آہستہ آہستہ لگا تار برستا رہے ؛ مب

ہَف - ف - جلاہے کی کھڈی ؛ ن - ب

ہفت - ف - سات - (۷) ؛ بم ؛ ج

ہُفت - ف - ایک گھونٹ پانی ؛ ن

ہفت آباء - ف - سات آسمان ؛ ب - ش

ہفت اختراں - ف - سبعہ سیارہ یعنی چاند - سورج - عطارد - زہرہ - مریخ - مشتری - زحل ؛ ب - ج

ہفتاد - ف - ستّر - (۷۰) ؛ ج

ہفتاد و دو شاخ - ف - بہتر ۷۲ مذہبوں سے مراد ہے ؛ ب

ہفت اژدہا / ہفت آئینۂ خود بین / ہفت چشم خراس / ہفت در / ہفت درخشاں / ہفت چشم چرخ / ہفت گیسوار چرخ / ہفت مہرۂ زرّیں / ہفت نوبتی چرخ } ف - سات آسمان ؛

**ہَفْت اَنْدام** - ف - ایک رگ ہے جس کی فصد لینے سے تمام بدن کا خون نکلتا ہے ٭ ب

**ہفت اَوْرَنگ** - ف - بنات النعش کے سات ستارے ہیں ٭ ب - ج

**ہَفْت آئِنَہ**
**ہفت آئینہ**
**ہَفْت بانُو**
ف - سبعہ سیارہ ٭ ب

**ہفت اِقْلِیم** - ف - زمین کی شکل کروی ہے - جس کا ۳/۴ حصہ پانی سے گھرا ہوا ہے اور باقی ۱/۴ حصہ آباد ہے جس کو ربع مسکون کہتے ہیں - اس کے سات حصے ہیں - عرض میں مساوی اور خط استوا کے متوازی کر کے ہر حصہ کا نام اقلیم رکھا ہے ٭ غ

**ہُفْت اَلْوان** - ف - وُہ رنگا رنگ کھانے جو حضرت عیسےٰ ع پر آسمان سے نازل ہوئے تھے ٭ ب - ج

**ہَفْت بِرادَران** - ف - ساتوں ستارے بنات النعش کے ٭ ب ج

**ہَفْت آسیا**
**ہَفْت بام**
**ہفت پرکار**
**ہَفْت پوشت**
**ہفت چترِ آبگوں**
**ہَفْت چشمۂ خراس**
**ہفت خروار گوس**
**ہَفْت خمخانہ مینا**
**ہَفْت خراس**
ف - ساتوں آسمان ٭ ب - ج

**ہَفْت اَیوان**
**ہَفْت بنا**
**ہفت بُنیاں**
ف - سات آسمان ٭ ب

**ہفت پدر** - ف - سات ستارے سات آسمان ٭ ب - ج

**ہَفْت پَرْدہ** - ف - آنکھ کے سات پردے ہیں (جن کے نام یہ ہیں ۱ ملتحمہ - ۲ قرنیہ - ۳ عنبیہ - ۴ عنکبوتیہ - ۵ شبکیہ - ۶ مشیمیہ - ۷ صلیبہ) + سات آسمان ٭ ب

**ہَفْت پَرْ ثُرَیّا** - پروین کا سب سے چھوٹا ستارہ ٭ ب ج

**ہَفْت پَرْدۂ اَزْرَق** - ف - سات آسمان ٭ ب

**ہَفْت پُشْتِ کسے بِنَنگ آبی رسانیدن** - ف - کسی کی حد سے زیادہ تعریف کرنا ٭ بہ

**ہَفْت پَیکر** - ساتوں سیارے + ساتوں آسمان ٭

**ہَفْت پیر** - ف - سات عابدوں سے مُراد ہے ٭ ب

**ہفت تناں**
**ہفت مَرداں**
ف - اصحاب کہف

سات ابدال جن پر قیام عالم کا دار و مدار ہے ٭ ب

**ہَفْت جوش** - ف - ۱ سونے ۲ چاندی - ۳ تانبے - ۴ جست ۵ لوہے - ۶ سیسے - ۷ رانگ کا مرکّب ٭ ب

**ہَفْت خط** - ف - جام جمشید کے سات خط ٭ ب

**ہَفْت خوان** - ف - ایران اور توران کے درمیان نہایت پُرخوف اور کٹھن سات منزلیں تھیں جن میں سوائے رستم اور اسفندیار کے اور کوئی نہیں پہنچا - بعض کہتے ہیں کہ ہفت خوان رستم اور ہیں اور ہفتخوان اسفندیار اور ہیں ٭ ب

ہَفت و چار - ہفت افلاک اور چار عنصر ٭
ہَفت چشم خراس - ف - فلک سیار ٭ ب - ج
ہَفت حال - ف - ہمیشہ - دائم - علی الدوام ٭ ب
ہَفت جملۂ نور - ف - آنکھ کے سات پردے ٭ ب
ہَفت حرفِ آبی - - ج - ز - ک - س - ق - ن - ظ - ب - ج
ہَفت حرفِ آتشی - ا - ہ - ط - م - ف - ش - ذ ٭ ب - ج
ہَفت حرفِ ہوائی - ب - د - ی - ن - ص - ت - ض ٭ ب - ج
ہَفت حرفِ اِستعلاء - - ص - ض - غ - ط - ق - ظ ٭ ب - ج
ہَفت حرفِ ہوائی - ب - د - ی - ن - ص - ف - ض ٭ ب - ج
ہَفت حِکایت - ف - ہفت اندام کے خواص ٭ وہ

سات کہانیاں جو بہرام گور کے سامنے سنائی گئیں تھیں ٭ ب - ج
ہَفت خاتون - ف - ساتوں ستارے ٭ ب
ہَفت خزینہ - ف - ساتوں اعضاء باطنی + سات آسمان ٭ ب
ہَفت خضرا - ف - سات آسمان ٭ ب
ہَفت خلیفہ - - ہفت اندام باطنی ٭ ب
ہَفت خواہران - ف - سات سہیلیوں کا جھمکا - بنات النعش ٭ غ
ہَفت دادران - ف - مرادف ہفت برادران - بنات النعش کے سات ستارے ٭ ب - ج
ہَفت دانہ - ف - عاشورے کے دن کی آش - کھچڑی ٭ پ
ہَفت دُختِ خضرا - ف - سات ستارے ٭ ب - ج
ہَفت دُر ہَفت - ف - زیب و زینت - سات سیارے +

سات خاصیتیں [۳] + سات [۴] ولائیتیں ٭ ن
ہَفت دور - ف - ہفت ستارہ + ہفت اقلیم + سات دورہ جو ہر ایک ایک ہزار سال کا ہوتا ہے - اور وہ ہر ایک ایک سیارے سے تعلق رکھتا ہے ٭ ن
ہَفت دہ - ف - وہ عورت جو بارہ لباس پہن کر خوب سجی ہوئی ہو ٭ ن
ہَفت دِہ - ف - ہفت فلک [+] ہفت اقلیم ٭ ن
ہَفت راہ - ف - ہفت پردۂ چشم ٭ ن
ہَفت دریا - ف - دریائے [۱] اخضر - دریائے [۲] عمان - دریائے [۳] قلزم - دریائے بربر [۴] - دریائے اوقیانوس [۵] - دریائے قسطنطنیہ جسے بحر روم بھی کہتے ہیں - دریائے [۶] اسود ٭ غ
ہَفتدہ - ف - سترہ - [۱۷] ( ۱۷ ) ٭ ج

ہَفدَہم - ف - سترھواں -
ہ ۔ غ
ہَفت دُوزَخ - ف - سات
دُوزخ - جن کے نام یہ ہیں -
سَقَر - سَعِیر - لَظیٰ - حُطَمَہ -
جحیم - جہنّم - ہاویہ ۔ واضح
ہو کہ دُوزخ ایک ہی ہے
اُس کے یہ سات طبقے ہیں -
جن کے نام ذکر ہوئے -
ہاویہ سب سے نیچے کا طبقہ
ہے - اور اس میں عذاب
بھی زیادہ ہے ۔ غ
ہَفت رَصَد - ف - ہفت
اقلیم ۔ ب - ج
ہَفت رَنگ - ف - یہ ساتوں
رنگ - سیاہ - سفید - سُرخ -
سبز - پیلا - نیلا - قرمزی
۔ ب
ہَفت زَمِین ف - ہفت
اقلیم - ساتوں زمینیں -
ربکا - اخلدہ - عرقہ - عربیا -
ہولنا - سجّین - عجیبا ۔ ب غ -
ہَفت سُبع - ف - مُراد تمام
قرآن شریف سے اس لئے
کہ قرآن مجید کے سات حصّے ہیں

اور اس کو ہفت منزل بھی
کہتے ہیں ۔ غ
ہَفت سَلام - ف - یہ
ساتوں سلام :- سلامٌ
قولاً من ربٍ رحیم - سلامٌ علیٰ
ابراہیم - سلامٌ علیٰ نوح
فی العٰلمین - سلامٌ علیٰ موسےٰ
وہارون - سلامٌ علیٰ آلِ
یاسین - سلامٌ علیکم طبتم
فادخلوہا خالدین - سلامٌ
ہی حتّےٰ مطلع الفجر ۔ ب
ہَفت سُلطان - ف -
سبعہ سیّارہ ۔ ساتوں
سلطان (سلطان خراسان
سلطان ابراہیم ادھم -
سلطان بایزید بُسطامی -
سلطان اسمٰعیل سامانی -
سلطان ابوسعید ابو الخیر -
سلطان محمود غزنوی -
سلطان سنجر ماضی) ۔ ب
ہَفت شَمع - ف - ہفت
سیارہ ۔ ب
ہَفت طارُم - ف - ساتوں
آسمانوں ۔ ب
ہَفتِ طَبَق - ف - آسمان

زمین کے ساتوں طبقے ۔ ب
ہَفت طَبَقَہ - ف - آنکھ کے
ساتوں پردے ۔ بم
ہَفت قُرّاء - ف - سات
قاری - جن کے نام یہ ہیں -
نافع مدنی - عبد اللہ ابن
کثیر مکی - ابو عمرو بصری - ابن
عامر شامی - عاصم کوفی -
حمزہ کوفی - علی کوفی ملقب
بہ کسائی ۔ غ
ہَفت قِراءَت - ف -
اُنہیں سات قاریوں کی
جن کے نام اُوپر مذکور ہوئے
ہیں - علیحدہ علیحدہ سات
قراءتیں ہیں ۔ غ
ہفت قلعۂ خیبر - ف -
کتیبہ - ناعم - شق - قموص
نطاہ - وَطیح - سلالم ۔ ب
ہَفت قَلَم - ف - سات خطوں
سے مراد ہے جو مشہور ہیں -
ثلث - محقق - توقیع - ریحان
رقاع - نسخ - تعلیق ۔ غ ب -
ہَفتک - ف - کلام اللہ کا
ایک ربع ۔ ب
ہفتکار - ف - ست نگی چیز ۔ ب

ہَفت تَجَلّی - ف - سات آسمان ÷ ب

ہَفت کُرَہ - ف - سات سیارے ÷ ب - ج

ہَفت کِشوَر - ف - تمام دنیا جو سات ولائتوں پر منقسم ہے ÷ غ

ہَفت کوہ - ف - کوہ دماوند - کوہ قاف - کوہ سراندیپ - کوہ گلستان جو طوس کے پاس ہے - کوہ ورن جو بلادِ مغرب میں ہے - کوہ ترکیان جو بحر خضر کے کنارے پر ہے - کوہ چین - جو چین - ہند - افغانستان وغیرہ میں پھیلا ہے ÷ غ

ہَفتگاہ - ف - ہفت اقلیم - ہفت آسمان ÷ ب

ہَفت گِرہ - ف - ہفت اقلیم - ہفت آسمان - سبعہ سیارہ ÷ ب

ہَفت گنجینہ - ف - شاہان ایران کے سات خزانے - چاندی - سونا - لوہا - رانگ - تانبا - سیسہ - پیتل ÷ م

ہَفت لائے چشم - ف - آنکھ کے سات پردے - دیکھو ہفت پردۂ چشم (لا - فارسی میں بمعنی تہ کے ہے) ÷ غ

ہَفتُم - ف - ساتواں ÷ ج

ہَفتم کِشوَر - ف - ہندوستان ÷ ج

ہَفت مَجَرَّہ - ف - سات آسمان ÷ ج - ب

ہفت محرابِ فلک - ف - سبعہ سیارہ ÷ ب

ہَفت مُحِیط - ف - ہفت دریا - ہفت فلک ÷ ب

ہَفت مَشعَلَہ - ہَفت نُقطہ - ہَفت نَژاد - ف - سبعہ سیارہ ÷ ب

ہَفت مَنزِل - ف - قرآن مجید کی سات منزلیں - ہفت آسمان ÷ ب

ہَفت واد - ف - ایک شخص کا نام ہے جس کے سات بیٹے تھے ÷ ب

ہَفت و شش - ف - سبعہ سیارہ اور شش جہت ÷ ب - ن

ہَفت وُنہ - ف - ہفت آرایش اور نُہ زیور سے کنایہ ہے زیب و زینت سے ÷ ن

ہَفتَہ - ف - سات دن جو مشہور ہیں - وہ شخص جو بہت راستہ چلنے سے تھک گیا ہو ÷ غ

ہَفت ہَشت - ف - گفتار خصومت انگیز - اور کلمات نا ملائم سے کنایہ ہے - آوازِ سگ ÷ ن

ہَفت ہَیکل - ف - سات آسمان - ہفت زمین - تعویذات بازو بند - وہ سات دعائیں جن میں سے ہفتہ کے سات دنوں میں ہر روز ایک دُعا پڑھی جاتی ہے تاکہ پڑھنے والا امن و سلامتی میں رہے ÷ ب - ع

ہَفوَت - ع - لغزش - خطا - لغزش اور خطا کرنا ÷ م - ب

ہَفہَف - ف - کُتّے کی آواز ÷ ب

ہَقعَہ - ع - بہت سونے والا آدمی ÷ م

ہَقعَہ - ع - قمر کی پانچویں منزل ÷ م - غ

ہَکَذا - ع - اسی طرح ÷ ج

ہَکری - ف - بارانی زمین - بارانی کھیتی ÷ ن - ب

ہُلچہ - ف - ہچکی * ن مب
ہُکہ } ف - عربی فواق
ہکسک } ہندی ہچکی * ب
ہگرز - ف - مقلوب ہرگز - اہل
بدخشاں کی زبان ہے * ن
ہل - ف - الائچی سفید + اور
امر کا صیغہ ہے - ہلیدن سے
یعنی چھوڑ دے + تل اور
سرسوں وغیرہ کی کھلی * ن غ
ہُل - ف - آغوش - بغل * ن
ہَلا - ف - کلمۂ تنبیہ کا ہے -
آگاہ رہ * ن
ہلاشم - ف - مقلوب لاشم -
بدنما - بُرا * ن - ب
ہَلاک } ع - ہلاک ہونا +
ہَلاکت } نیستی * مب
ہِلال - ع - نیا چاند - واضح
ہو کہ چاند رات سے تیسری
تاریخ تک ہلال کہتے ہیں -
اور اس کے بعد قمر + (فارسی
کی اصطلاح میں بمعنی تراشِ
ناخن کے بھی آیا ہے اس
لئے کہ وہ بھی ہلال کی صورت
سے مشابہ ہوتا ہے) * م - غ
ہلالِ مُشَعْبَر - ف - ابروے
خوب معشوق کی بھویں * ب
ہلالِ مَنظَراں - ف - خوب
صورت اور حسین لوگ * ب
ہَلالوش - ف - شور و غوغا -
فتنہ و آشوب * ن - ب
ہَلا ہلا - ف - سہل و آسان * ن
ہلال ہلال - ف - لخت لخت
- ٹکڑے ٹکڑے - پارہ پارہ * ع
ہَلاہل - ایک مشہور جڑ کے
قاتل اور نہایت مہلک زہر
کا نام ہے جس کا کھانے
والا کسی دوا اور تریاق سے
اچھا نہیں ہوتا - تحفۃ المومنین
میں لکھا ہے کہ ہلاہل حدود
چین میں ایک پہاڑ کا نام
ہے - اس پر ایک درخت
ہوتا ہے جس کی جڑ زہر قاتل
ہے - اُس جڑ کا نام اس
پہاڑ کے نام سے ہلاہل مشہور
ہو گیا + مولوی معنوی نے
اس لفظ کو مطلق مہلک اور
قاتل کے معنی میں استعمال
کیا ہے * ن - غ
ہُلب - ع - سور کے بال * م
ہُلتاک - ف - برف * ن
ہَلک - ف - عربی فواق -
ہندی ہچکی * ب - غ
ہُلک - ف - ترازو کے
پلڑے کی شکل پر ایک چھڑا
ہوتا ہے جسے منجنیق کی لکڑی
پر لٹکا دیتے ہیں - اور
اُس میں پتھر بھر کر قلعہ
یا دشمن پر پھینکتے ہیں *
ن - ب
ہَلَلُم - ف - ایک کھیل کا نام
ہے جو شہر کرمان کے لڑکے
کھیلتے ہیں * غ
ہَلمَنۂ - ف - کاہل بے کارہ * ن
ہُلو - ف - ایک قسم کا شفتالو
ہے - جو نہایت شیریں ہوتا
ہے * ب - ن
ہُلو چین - ف - جھولنے کے
ہنڈولے + (پنجابی پینگ) *
ہَلوع - ع - بڑا لالچی - بڑا
دوڑنے والا + نہایت بے
صبرا + بڑا جلد بازنہ * م
ہَلہال - ف - چھلنی - غربال
* ب - ج
ہَلہال - ع - نرم بال - نرم
کپڑا * ج - مب

ہَلہَلہ - ف - نعرہ - للکار - آواز ؛ ج

ہَلمَلہ - ف - چھلنی سے آٹا چھاننا ؛ ب

ہِلیدَن - ف - چھوڑنا ؛ بُن

ہَلیُون - ع - ایک گھاس ہے جس کا بیج دوا میں پڑتا ہے فارسی میں اس کو مارچوبہ کہتے ہیں ؛ م - غ

ہَلیَہ - ف - ایک چوڑی لکڑی ہوتی ہے جس سے چھوٹی کشتیوں کو چلاتے ہیں ؛ غ

ہَلیہ - ف - مستول جس میں رسّا ڈال کر کشتی کو کنارے پر کھینچ لیتے ہیں ؛ ش - ج - غ

ہَمّ - ع - قصد کرنا - غم - اندوہ - بیماری کا بدن کو گھلا دینا ؛ م (واضح ہو کہ (ہَمّ) اس رنج کو کہتے ہیں جو آنے والی مصیبت کے خیال سے ہو اور غم اُس رنج کو کہتے ہیں جو مصیبت موجودہ پر ہو) ؛

ہَم - ف - نیز - بھی ؛ بم - غ

ہُما - ف - ایک پرندے کا نام ہے جو نہایت مبارک خیال کیا جاتا ہے - یہ پرندہ فقط ہڈی کھاتا ہے جو کسی طائر کو نہیں ستاتا - کہتے ہیں کہ جو شخص اُس کے سایہ کے نیچے آجاتا ہے - وہ سلطنت کے مرتبہ پر پہنچتا ہے ؛ ش - غ

ہَماو - ف - سب - تمام کل ؛ ن

ہَماوی - ف - ہمگی - کُلّی - جُزئی کی ضد ؛ ن

ہَمادِیان - ف - کلیات ؛ ن

ہَمّار - ع - بہت بولنے والا ؛ م

ہَمار / ہمارہ - ف - اندازہ - حساب ؛ ہمیشہ ؛ ن

ہَمّاز - ع - سخن چین - عیب کرنے والا ؛ آنکھ سے اشارہ کرنے والا ؛ م

ہُماس - ف - شریک - مثل ؛ ن

ہَمّاس - ع - شیر - درندہ ؛ مب

ہَماک - ف - اشارہ ؛ ن

ہَمال - ف - مانند - مشابہ - مثل - نظیر - شریک - جوڑ کا ؛ ب - ن

ہَمالا - ف - دائم - ہمیشہ ؛

ہُمام - ع - بزرگ - سردار - مرد - بزرگ - ہمت - خوش تدبیر ؛ م - غ

ہمان - ف - اس کی اصل ہم آن ہے ؛ وہی ؛ بضم اول غلط ہے ؛ غ

ہُمانا - ف - گویا - شاید ؛ بیشک ؛ مانند ؛ غ - ب - ن

ہَماتند - ف - مانند - مشابہ - جوڑ کا ، اصل میں ہم مانند تھا - ایک میم کو حذف کر دیا ہے ؛ ن - ب

ہم آواز - ف - ہم جنس - مانوس ؛ بم ؛ ن

ہَماوَرد - ف - ہم نبرد - حریفِ جنگ ؛ باولی جو ہاتھی وغیرہ کودتے ہیں ؛ ن - غ -

ہَماوَرز - ف - حریف جنگ ؛

ہُمای - ف - دیکھو ہُما ؛ نیز تیز رو گھوڑے سے بھی کنایہ ہے - اور روسی جھنڈے کو بھی کہتے ہیں جس پر ہما کی تصویر ہوتی ہے ؛ ب

ہُمائے بَیضۂ دیں - ف - جناب رسالتمآب صلعم ؛ ب

ہُمایوں - ف - مبارک - با برکت - یہ لفظ ہُما اور یوں سے مرکب ہے - ہُما ایک مبارک

پرندہ ہے۔ اور یُوں نسبت
کا کلمہ ہے ۔ن
ہمایُوں گاہ۔ف۔ پایۂ تخت
دار السلطنت ۔ب
ہمباز۔ف۔ ہمتا۔ شریک ۔ن
ہمبر۔ف۔ برابر۔ مانند۔ ہم شکل
نظیر۔ ہم نشین۔ ہمراہ۔ مقابل۔
ن
ہم بُوی۔ف۔ ہم عادت۔
ہم روش ۔ن
ہم پا۔ف۔ ہمراہ۔ ساتھی ۔ج
ہم پشت۔ف۔ مددگار ۔ج
ہم پُوی۔ف۔ برابر دوڑنے
والا ۔ن
ہم پلّی۔ف۔ برابری ۔
ہمّت۔ع۔ مُراد۔ مقصود۔
ارادہ۔ قصد ۔ب
ہمتا۔ف۔ برابر۔ مثل۔ مانند۔
ہمزاد۔ ہمسر ۔ب۔ن
ہمتا زیانہ۔ دو شخص مل کر
دوڑنے والے۔ ملکر لُوٹنے
والے ۔ب۔ن
ہمّت خواشتن۔ف۔
دُعا چاہنا ۔غ
ہمترازو۔ ہموزن۔ مقابل۔ برابر

ہم قوت۔ زور میں برابر ۔
ب
ہمتگ۔ف۔ قدم بہ قدم
ہمراہ۔ رفیق ۔ب
ہمتنگ۔ف۔ برابر۔
موافق ۔غ
ہم جوار۔ف۔ پڑوسی۔
ہمسایہ ۔ج
ہم چشم۔ف۔ دوست ہمنشین
ہمچنیں۔ف۔ اسی طرح ۔ج
ہمچو۔ف۔ حرف تشبیہ کا ہے۔
مانند۔ ایسے ہی ۔م
ہم خانہ۔ف۔ وُہ شخص جو
کسی کے ساتھ ایک گھر میں
رہتا ہو۔ زوجہ۔ بیوی ۔ج
ہمخُوے۔ف۔ وُہ شخص جسکی
خصلت دوسرے کی خصلت
کے موافق ہو ۔ج
ہمداستاں۔ف۔ دو شخص ہمکلام
۔ ہم صحبت۔ ہمراز ۔ن۔ب
ہمداستانی۔ف۔ نوشیرواں
کا وُہ ٹیکس جو رعایا نے
باتفاق قبول کر لیا تھا ۔ن۔ب
ہمداماں۔ ہمدامن۔
ہمریش۔ف۔ ہمزلف۔ ساڑھو
۔غ۔م

ہمدرس۔ف۔ ہم سبق ۔ن
ہمدست } ف۔ ہمنشین
ہمدستان } شریک۔ متفق۔
برابر۔ ہم قدرت۔ ہم طاقت۔
دست بدست ۔ب
ہمدگر۔ف۔ ایک دوسرے
کے باہم ۔ج
ہمدل۔ف۔ رفیق۔ خالص سے
کنایہ ہے ۔ج
ہمدم۔ف۔ یار۔ محب۔ رفیق۔
موافق۔ برابر دم کے دو
غواص۔ ایک غوطہ لگاتا ہے۔
دوسرا باہر دم رکھتا ہے۔
جب باہر والے کا دم پورا
ہو جاتا ہے۔ تو نیچے والے
کو پانی سے کھینچ لیتے ہیں۔
تاکہ وُہ پانی میں مر نہ جائے ۔ش۔ب
ہمدہ۔ع۔ سکتہ کی بیماری
جس میں آدمی بالکل مُردہ
معلوم ہوتا ہے ۔م
ہم دیوار۔ف۔ پڑوسی ۔ج
ہمذات۔ف۔ جو اپنی ذات
کا ہو ۔ج
ہمراز۔ف۔ جو اپنا بھید
جانتا ہو ۔ب۔ج

ہَمرافتہ - ف - مفہوم + ن
ہَمراہ - ف - ساتھی - شریک سفر - قافلہ بدرقہ + بم
ہَمراہی - ف - ساتھی ہمسفر + برابری - مدد + موافقت + غ - بم
ہَمرشتہ - ف - جو رشتہ میں برابر ہو + ایک ڈوری میں پروئی ہوئی یا بندھی ہوئی چیزیں + ن
ہَمرنگ - ف - رنگ میں برابر + دوست خالص سے مراد ہے + ج
ہَمرَو - ف - ساتھ چلنے والا + ج
ہَمرَہ - ف - مخفف ہمراہ - سفر میں ساتھ چلنے والا + ج
ہَمزات - ع - جمع ہَمزہ ' وسوسے + م
ہَمزاد - ف - ہمسن - ہم عمر - جو ساتھ پیدا ہُوا ہو، ہم نوشتہ ہم سفر + وُہ جِن جو آدمی کے ساتھ پیدا ہوتا ہے + ب
ہَمزباں - ف - دوست خالص سے کنایہ ہے + ج
ہَمزُلف - ہَمدامن -

ہَمرِیش - ف - ساڑھو + بم
ہَمزَہ - ع - شیطانی وسوسہ + م
ہَمزۂ مِسمار - ف - ٹیڑھی میخ + ب - ج
ہَمساز - ف - موافق - دوست + غ
ہَمسائگی - ف - پڑوس + ج
ہَمسایہ - ف - پڑوسی + ج - بم
ہَم سبق - ف - ایک ساتھ سبق پڑھنے والا + ج
ہَمسر - ف - برابر + بیوی - زوجہ + بم
ہَمسیرانہ - ف - ترجمہ + ن - ب - ج
ہَمسَفر - ف - جو ساتھ سفر کرے + ج
ہَمسَفرانِ جاہل - ف - آدمی کا رُوح اور جسم + ب
ہَمسُفرہ - ف - جو ایک دستر خوان پر ساتھ کھانا کھاوے + ج
ہَمسلک - ف - سمدھی سے مُراد ہے + غ
ہَمسَنگ - ف - برابر - ہموزن + ب - غ
ہَم شِکم - ف - دو بچے جو جوڑا پیدا ہوں + ج
ہَمشوے - ف - سوت - سوکن - ج

ہَمشِیر } ف - سگی بہن +
ہَمشِیرہ } ج
ہَم عَیار - ف - ہموزن +
ہَمقدم - ف - ہمراہ ہمسفر
ہَمقران - ف - ہمنشیں - مصاحب - واضح ہو کہ قرآن مصدر ہے اس لئے یہ ترکیب درست ہے + غ - بم
ہَمقرین - ف - مصاحب + بم
ہَم قلم - ف - ہم عُہدہ - ہم کتابت + بم
ہَم کاسہ - ف - دوست + ج
ہَم کناں - ف - ہم کاران - ہم پیشہ + ن
ہَم کیش - ف - ہم مذہب + ج
ہَمگاں - ف - سب تمام کُل + ب - ج
ہَمگناں - ف - تمام آدمی - ہمجنساں - یہ ہمگین - یا ہمگی کی جمع ہے + ن - غ
ہَم گوشہ - ف - ہمجنس + ہمسایہ + ب
ہَمگی - ف - ہمہ کا مزید علیہ ہے یا ہمگیں کا مخفف ہے کُل - سارا - سب - تمام - کُنبہ

جاننے والا ؛ غ۔ ش
ہمگیں۔ ف۔ تمام و کمال۔ یہ
لفظ مرکب ہے، ہمہ اور
گین سے جو حرف نسبت
کا ہے۔ زیادتی کے طور پر جیسے
لفظ مند بہرہ ور مند میں ؛
غ۔ ہم
ہمم۔ ع۔ جمع ہمت، ارادے ؛ سب
ہم مقیل۔ ف ہمخوابہ۔ ایک
جگہ ساتھ سونے والی ؛ ع
ہم نفس۔ ف۔ رفیق + ہم
کلام ؛ ج
ہموار۔ ف۔ صاف۔ یکساں
برابر + ہمیشہ ؛ ہم۔ ب
ہموارہ۔ ف۔ ہمیشہ ؛ ن۔ ب
ہموم۔ ع۔ جمع ہم مرنج۔ غم
اندیشے ؛ م
ہمہ۔ ف۔ سب۔ تمام ؛ ج
ہمہ دان۔ ف۔ سب کچھ جاننے
والا ؛ ن
ہمہ سالہ۔ ف۔ ہمیشہ ؛ ج۔ ہم
ہمہمہ۔ ع۔ رونا۔ شیر کا آواز
کرنا۔ ڈکیتا۔ شیر کا ڈکارنا ؛ م
ہمیان، ہمیاں، ہمیان ـ ف۔ اشرفیوں اور
روپوں کی تھیلی ؛ ہم

ہمیدون۔ ف۔ اسی طرح +
آب ؛ ن۔ ھ۔ ج
ہمینہ۔ ف پانی کا قطرہ ؛
ہنش۔ ف۔ منت۔ احسان ؛ ہج
ہن۔ ف۔ ہے۔ ہست ؛ ھ۔ ب
ہنّ۔ ف۔ آدمی کا رونا۔ گریہ
زاری کرنا + اونٹنی کا شور و
غل کرنا ؛ م۔ ب
ہناہین۔ ف۔ گفتگو، آدمیوں
کا ہجوم + رسالے کے گھوڑوں
کے چلنے کی صدا ؛ ب
ہنائش۔ ف۔ تاثیر۔ اثر ؛ آن
ہنباز۔ ف۔ انباز۔ شریک
ہنبغ۔ ع۔ بہت بھوک۔
سخت بھوک ؛ سب
ہنبغہ۔ ع۔ سخت بھوکا
ہونا ؛ سب
ہنجار۔ ف۔ راہ۔ رستہ + طرز
روش۔ قاعدہ۔ قانون۔ رنگ ؛ ن۔ ب
ہنجیدن۔ ف۔ کھینچنا ؛ ب
ہنسہ۔ ف۔ مخفف [illegible]
راہ۔ روش ؛ ن
ہندب، ہندبا ـ ع۔ کاسنی ؛ سب۔ ہم
ہندبارہ + ہندوبار۔ ف۔

ہندوستان ؛ ہم۔ ن۔ ب۔ ج
ہندسہ۔ مب۔ اندازہ کا معرب
ہے۔ اندازہ لینا۔ اور ایک
علم کا نام جس سے شکلوں
کی پہچان معلوم ہوتی ہے۔
اور رقم اعداد کو بھی کہتے ہیں
اور کبھی بمعنی مکر و فریب کے
بھی آتا ہے ؛ غ
ہندسی۔ علم ہندسہ کا
عالم ؛ ج
ہندو۔ ف۔ منسوب طرف
ہند کے جو مشہور ملک کا نام
ہے۔ اس لفظ میں واو
نسبت کے ہے اور یہ نسبت
خاص انسانوں کے ساتھ ہے
اور محاورہ فارسی میں لفظ
ہندو بمعنی چور اور ڈاکو اور
راہزن اور غلام اور پاسبان
اور کافر کے آتا ہے ؛ ہم
ہندوانہ۔ ف۔ تربوز ؛
ہم۔ ج
ہندوانہ درگوں غلطانیدن
ف۔ بہت ڈرانا ؛ ہم
ہندوانہ درگوں غلطیدن
ف۔ سخت۔ ڈرنا ؛ ہم

ہِنْدُوانہ اَفگَنْدَن - ف
کمال خوف اور ڈر سے کنایہ
ہے - واضح ہو کہ ہندوانہ
تربوز کو کہتے ہیں - اور یہاں
ہاتھی وغیرہ کے پید سے
کنایہ ہے یعنی خوف کے
مارے ہگ دینا ÷ غ - بم
ہِنْدُوبار - ف - سیاہی کی
دوات ÷ ب - ش
ہندوزن - ف - جادوگرنی
÷ غ
ہِنْدُوکوہ - ف - کوہ ہندو
کش ÷
ہِنْدُوے باریک بین
ہندوے سپہر ہَفتُمِین
ہِنْدُوے گُنْبَدِ گَرْدَاں
ہِنْدُوے ہَفتُم چَرْخ
ف - زحل سے کنایہ ہے ÷ ب
ہِنْدُوے چَرْخ - ف -
زحل ÷ ب
ہِنْدُوے دَریانِشِین -
ف - قلم ÷ بم - ش - ب
ہِنْدی - ف - ہندوستان
کی چیز + ہندوستان کا رہنے
والا - ہندوستان کی بنی ہوئی

تلوار ÷ ب - ن - بم
ہِنْدی اَژْدَہا - ف - ہندی
تلوار ÷ ش - ن
ہُنَر - ف - خوبی - ضد عیب -
کاریگری - کام - ش - بم
ہَنگ - ف - قصد - ارادہ -
تمکین - وقار - زور - قوت -
قدرت + غار - وزن -
مقدار + بہت + کثیر + وافر -
نگہداشت + غمخواری - عقلمند
ہوشیار + دانائی - عقلمندی
ہوشیاری + قوم - قبیلہ +
لشکر - سپاہ - چوٹ - صدمہ
آسیب + آزار + زکام ÷ ب
ہَنگار - ف - شتابی - جلدی -
تیزی ÷ ب - ن
ہَنگام - ف - وقت + موسم
ہنگامہ + مجمع + انجمن ÷ ب ن
ہُنگامہ - ف - ازدحام -
انبوہ - مجمع + وقت +
ہنگام ÷ ب - ن
ہَنگامہ بَندی - ف -
نموداری ÷ غ - بم
ہُنگامہ گیر - ف - ہجوم کرنے
والا - بازی گر + تماشہ کرنے

والا + نقال ÷
ہَنگفت - ف جسیم - ضخیم -
موٹا - دلدار + بسیار - بہت ÷ ن - ب
ہَنگہ - ف - مخفف ہنگامہ ÷ ب ج
ہُنُود - ع - وہ عورتیں جن کے
نام ہند ہوں + ہندو کی ج ÷ م
ہَنُوز - ف - ابھی - تاحال -
ابھی تک ÷ ب
ہَنِیُٔ - ع - ہاضم - گوارندہ
خوشگوار - بامزہ + وہ چیز
جو بے مشقت حاصل ہو ÷ مب
ہَنہَن - - ہانپنا ÷ ر
ہَنبیع - ع - بہت ہنسنے والی
عورت + پستہ قد + کوتاہ
گردن آدمی ÷ مب
ہَنِین - ع - رونا - چلّانا -
فریاد کرنا - گریہ وزاری
کرنا ÷ م
ہُو - ف - قلندروں کی آواز
کشتی گیر کی آواز جو بروقت کشتی
لڑنے کے بلند کرتے ہیں +
کلمہ تنبیہ + آگاہ ہو + آگاہ
÷ ب - ن - غ
ہُوْ - ف - زرد پانی جو زخم سے
بہتا ہے + زخم میں جو پیپ

